جسکو پردیس مین گرانی ہی
ماکی پستان جو آج ہین دلخواہ
قد مادر درخت جان پرور
مارتا ہی یہ نیش سے دندان
صبر تب شیر کی بھلائے یاد

اُسکی دار و وطن کا پانی ہی
دونون ہین آب پرورش کی راہ
نازنین طفل میوہ ہی در بر
مہر مادر ہی خون مین پنہان
کبھی پستانکو پھر نہ لائے یاد

اسطرح ماکے پیٹ مین ہی پلا
بر مادر کیا بہشت عیان
رگ پستان ہین کل در رون دل
جب قوی ہو سطبر ہو دندان
تو ابھی تو بہ مین ہی طفلک راد

کھاتا انبوب سعد سے ہی بلا
دونون پستان ہین جو شیر روان
دیکھ تو شیر ہی یہ خون دل
تب بھرے دایہ صبر سے پستان
صبر سے دور ہونگے تیرے گناہ

## حکایت ۲

ہوا ستر اب ماسے ایک جوان
نہ تھا تو خورد و عاجز و گریان
تو وہ ہی ہی مگس سے تہا ناچار
پھر جلیگا نہ چشم کا یہ چراغ
شکر کر تو اگر ہی با دیدہ

دل ہوا ما کا مثل نار تپان
نہ تھی ہین سوز خواب سے بریان
کیا ہوا اب جو ہی قوی سالار
کھائینگے کرم گور بیہ دماغ
ورنہ تو بھی ہی چشم پوشیدہ
گر نہو حق نیوش دل حاصل

رکھانا چارا اسکے آگے مہد
مہد مین تجھکو تھی نہ طاقت حال
پھر بھی جائیگا ویسا ہی تہ گور
جیسا اندہا کہ چلتا ہی جب راہ
فہم و دانش خدا سکھاتا ہی
حق لگے تیرے گوش مین باطل

کہا ای بے مروت و بد عہد
بل مگس رانی کی بھی تجھ مجال
کہ ہٹا سکنے کا نہین کوئی زور
نہین پہچانتا ہی راہ سے چاہ
نہ معلم سے کوئی پاتا ہی

## حکایت ۳

اُسکی قدرت نے سوچ تو جی مین
تیری خاطر یہ لطف ہی کیا کم
اس سے سجدہ نہین تجھے کچھ سخت
یہ بدن ہی زمین گین ہین جہان
منہ کے بل ہین پڑے بہایم خوار
نہین لازم کہ ہوکے تو سرور
سید ہی رہ چاہیے نہ سید ہا قد
مار سکتا نہین عدو پر سنگ

جوڑ کتنے رکھے ہین انگلی مین
جوڑتی ہین اتنی ہڈیان باہم
کہ نہین مہرہ صلب ہین یکلخت
تین سو اور ساٹھ جوڑ روان
دونون پا پر ہی تو الف سا سوار
غیر طاعت کبھی جھکائے سر
ہمسے کافر ہین صورۃ کیا بد
یار کے ساتھ کس لئے ہی جنگ

ہو قوفی ہی کو تہ بینی ہی
کیونکہ ہی چلنا پھرنا ناممکن
دو سو مہرہ ملاکے یکدیگر
ہی بصر سر مین فکر و رائے و تمیز
سر جھکایا انہون نے بھر خوراک
پر مناسب ہی ایسی صورت پر
ست ہو اُسکے کبھی خلاف روان
جو ہین سنت شناس و دانشور

اُسکی قدرت مین نکتہ چینی ہی
کعب و زانو و پاکے گردش مین
کیا پرداختہ ترا پیکر
دیکھ اعضا ہین دل خرد و عزیز
پیش سر لایا تو غذائے پاک
بھول مت حاصل اچھی سیرت کر
دیئے جس نے یہ چشم و گوش و دہان
رکھتے ہین ہیچ شکر نعمت پر

کر یقین مجھ سے تجھکو روز یقین
دیکھیگا نیک مین بدی کو نہین

چاہیے ایک نقص پر نہ جینا
بڑے کہتے ہین جو ہوے صفا

ہو طبیعت مین جسکے خبث بلا
دیکھے طاؤس کو نہ پا کے سوا

جو سزا سے بچا ہے تو ڈھونڈہ وہ
عیب گیری نکر کہ وہ ہی گناہ

دامن آلودہ کو سزا کیا دون
دامن آلودہ آپ رہتا ہون

بد جو ہی ناپسند خود مت کر
بیچے کہہ اور سے کہ بد مت کر

کیا ظاہر جو پاکی سے زیبا
تر جہا سید ہا نہ چاہیے دیکھا

میری سیرت ہی خوب یا منکر
ہی تیرا و نہ میرا دانا تمہ

مردم نیک کی نکو کاری
ایک کی دس لکہا تا ہی باری

کس لیے ایک عیب پر ہی نظر
کیون چھپاتا ہی میرے اتنے ہنر

دیکھتا ہی نہ اتنے نکتۂ نغز
دیکھکر ایک عیب کہاتا ہی مغز

دست باری سے خلق کی ہی سرشت
گل سیاہ و سفید و خوب و زشت

جسکو حاصل ہی عقل و دانش و رای
پاے عصمت جو اسکا جاے جای

کانٹے اور پھول بستے ہین باہم
کانٹے لیتا ہی پھول ہین کیا کم

کیون صفائی پہ دلکو لاتا نہین
اندہا آئینہ کچھہ دکھاتا نہین

اورون کے عیب کو نکر ظاہر
تا رہے اپنے عیب کا ناظر

کر کسی پر نہ سختی بیحد
خود کو تاویل سے جو دیکھے بد

خواہ حق بین ہو خواہ خویش نما
تن کو تو دیکھتا ہی دلکو خدا

بد ہون یا نیک تو نہ بول ہیان
آپ اٹھاویگا اپنا سود و زیان

تجھہ سے نیکی کا چاہتا ہون ثواب
جرم پر دیتا ہی جو اتنے عذاب

تو بھی جب دیکھتا ہی ایک ہنر
میرے دس عیب پر خیال نکر

جیسے دشمن کہ جسکا دل ہی تباہ
شعر سعدی پہ نفرۃ ہی نگاہ

کسطرح نیک دیکھے زشت پسند
نیک بین چشم دشمنی سے ہی بند

نہین ہی چشم و ابرو خوب ای دوست
کہائے مغز اور چھینکے پوست

# باب آٹھوان شکر مین

## حکایت

کر سکون کیسے شکر خالق مین
جانتا ہون نہ شکر لائق مین

حمد پروردگار بخشندہ
کر کیا ہستی نیست سے بندہ

پیدا کرتا ہی خاک سے انسان
دیتا ہی عقل و ہوش و قلب و جان

پاک رہ جو کیا ہی پیدا پاک
ننگ ہی جانا خاک مین ناپاک

ابتدا مین نہ تھا تو آب منی
مرد ہی تو نکال سر سے منی

کیون خدا بین نہین ہی ای مغرور
کہ ہی مغرور سے خدا مستور

پائے مطلب نہ زور سے بھلا
شکر توفیق بخش کا کر جا

تھا وہان بند لاف سے شکم
روزی پہنچائی ناف سے شکم

اس سے ہر موہی میرے تن کو عطا
کیسے ہر موسے ہووے شکر ادا

کر سکے کون اسکا وصف بیان
اسکی ثنا نہین ہین سارے وصف نہان

دیکھہ اول سے لیکے تا آخر
کیسی تشریف کرتا ہی ظاہر

آئینہ صاف کرتا رہ ہر دم
کہ اترتا ہی زنگ چڑھ کر کم

جہد کوشش سے روزی کہاے اگر
جہد و کوشش کا کچھہ بھروسہ نکر

تیری کوشش سے ہووے جو احسان
جان حق سے نہ آپ سے پہچان

نہین رہ سکتا خود بخود قائم
پاتا ہی غیب سے مدد دائم

منقطع کی جو روزی ناف کے ساتھ
مان کے پستان سے پھر لگی اسکے ہاتھ

دانت کین سے چباتے ہین اسیر — که یه دنیا دون ہی دون پرور
آہا ہی کام جب درست نظر — کہتے ہین ہی حریص و بندہ زر

جو کوئی ہوتا ہی عمل سے جدا — اسکو کہتے ہین بخته کار و گدا
جو ہی گویا کہ طبل پر بادہ — جو ہی خاموش نقش گر بادہ

متحمل کو کہتے ہین نامرد — که یه وحشت سے بنگیا کیا گرد
رکہتا ہی سر مین شور مردانه — بہاگتے ہین که ہی یه دیوانه

طعنه زن ہین جو کہاتا ہی تہوڑا — که ہی مال اور ونکے لئے جوڑا
نغز و پاکیزہ کہاتا ہی جو طعام — کہتے ہین اسکو پیٹ کا ہی غلام

بے تکلف جو رہتا ہی زردار — کیونکہ زینت ہی عاقلونکو عار
کہینچتے ہین نه بانکی تیغ اسیر — که یه بدبخت جوڑتا ہی زر

کرے ایوان اپنے نقش و نگار — یا کرے زیب تن لباس بہار
ہوگا مجبور جور طعنه زنان — که بناتا ہی خود کو شکل زنان

جو کوئی ہوتا ہی نه دہر نورد — نه سفر کردہ کہتے ہین اسے مرد
کیونکه آغوش زن سے جو باہر — نہو کیا علم و فن سے ہو ماہر

کہتے ہین وہ دہر دیدہ کو بہی برا — که نہین بد نصیب اس سے سوا
ہوتا اقبال سے اسے حظ دہر — کب پہرا تا زمانه شہر بشہر

خفت و خیر غرب سے اہل نظر — کہتے ہین ہی زمین کو خوف و خطر
کہتے ہین جو کوئی ہی زن کرتا — کر پڑا گل ہین آپ سے خرسا

نہین بدگو سے رستگار کوئی — نہین بدخو سے نیک رو کو رفاہ

## حکایت ۴۳

مصر مین میرے پاس تہا جو غلام — چشم اٹہاتا نه تہا حیا سے مدام
ایک بولا اسے نہین کچہ ہوش — چاہیے کرنی اسکو مالش گوش

ایک شب مین نے اسکو للکارا — وہ ہی بولا که مارا بیچارا
ہوگا غصه مین خود سے بیگانه — کہین گے خیرہ رائے دیوانه

ہوگا غصه مین بردبار کہین — کہینگے یه ہی شرمسار نہین
کہتے ہین صاحب کرم کو بس — تا نہون دونون ہاتہ پیش و پس

جو قناعت گزین ہی اور نادار — سو بہی ہی طنز خلق سے ناچار
کہتے ہین یه مریگا مثل بدر — جائیگا خالی ہاتہ چہوڑ کے زر

گوشه عافیت ہی کسکو نصیب — نه بچے طعنه سے خدا کے حبیب
جب خدا ہی کو جو ہی بے مانند — بے شریک اور بے زن و فرزند

سنا ہوگا چہپا ہی تجہپر کیا — عیب کیا کیا لگاتے ہین ترسا
یہان کوئی نہین کسی سے بچا — چارہ اسکا سو صبر ہی کیا

## حکایت ۴۴

ایک جوان تہا عقیل و فرزانه — وعظ کہنے مین چست و مردانه
عابد حق و نیک و نیکوکار — خط بد سے نکو خط رخسار

تہا بلاغت مین پخته نحو مین چست — حرف ابجد مگر نه کہتا درست
ایک سے بولا ہو کے مین خندان — نہین یه کہتا یه آگے کے دندان

بولا مجہ سے بگڑ کے بس چپ رہ — ایسی بیہودہ بات پہر مت کہہ
تو نے جو عیب تہا وہی دیکہا — نه کیا تو نے ہنر ونکا لیکہا

ایک نے دیکھا ایک بدیع جمال
شورش عشق سے بدل گیا حال
برسے آنکھونسے اسکے اشک الم
جیسے اُتری بہشت مین شبنم

نکلا بقراط او دہر کو ہوکے سوار
پوچھا کیا پیش آ گیا اسے کار
ایک بولا کہ یہ ہی عابد دنیا
ابتک اس نے نہین خطا کی ہے ایک

جانب کوہ و جانب صحرا
یہ گریزان ہی لوگونسے رہتا
ایک دلبر ہی اس کی جا نظر
گر پڑا ہی اسکے گل مین پا نظر

کسی کی سنتا ہی ملامت جب
روکے کہتا ہی بس سنا مت اب
روتا ہون تب کہ نہین معذور
نہین علت سے میرا رونا دور

دل نہ اس نقش نے چرایا ہی
بلکہ جس نے اسے بنایا ہی
سنکے وہ کار آزمای زمان
پیر دیرینہ پختہ رای زمان

بولا کہتا ہی یہ سخن معقول
لیک ہی ہر کسی سے کہنا بھول
اور نقش اس نے کیا بنا لے نہین
دل جو اسکا چرا نے پاے نہین

کیون نہین سمجھا اسکا ہوش ربا
دید قدرت مین خورد و بالغ کیا
اہل تحقیق دیکھتے ہین اہل
ایسے جیسے بتان چین و چگل

ہی یہ میری ہر ایک بیت کتاب
پھر رخسار دلفریب نقاب
معنی مخفی ہین زیر حرف سیاہ
جیسے پردہ مین چہرہ ابر مین ماہ

نہین اوقات سعدیین ہے ملال
رکھتا ہی زیر پردہ اتنے جمال
ہین یہ پر سر کلام بزم افروز
رکھتے ہین مثل نار نور و سوز

غم نہین خصم جو جلین ہمہ تن
کہ ہے اس نار پار کسی سے جلن

## گفتار[٣٢] اہل دنیا کے قول پر التفات نہ کرنے مین

ہی جہان مین جہانسے چھوٹا گر
وہ ہی جس نے جہان سے موندا در
کون جور زبانسے ہی مطلق
خواہ خود بین ہو خواہ بندۂ حق

گو ملک سا ہو چرخ پر نازان
دیکھے بدظن کے ہاتھ مین داماں
رکے کوشش سے دجلہ کا بہنا
نہ رکے بدگمان کا بد کہنا

کہتے ہین یہ ہی زہد خشک مین ایک
اور وہ دام نان بچھاتا ہی نیک
حق پرستی سے منحرف مت ہو
چھوڑ سبکو نہ چھوڑین تا تجھکو

تو نہ ہو حق پرستی سے رو پیچ
خلق کو چھوڑتا نہ سمجھین ہیچ
چاہیے تجھ سے خوش خدای پاک
یہ اگر خوش نہون نہین کچھ باک

دشمن خلق حق سے کیا آگاہ
رکھتا ہی خلق سے نہ حق مین راہ
اس سے پہنچے نہین ٹھکانے پر
راہ بھولے قدم اٹھانے پر

شخص دور کہتے ہین سخن پر گوش
اہرمن ایک اور ایک سروش
اسکو ہی پند اسکو ہی نہ پسند
حرف گیری سے کب سمجھتا ہی پند

کنج تاریک جا مین جو جا کے
جام گیتی نما سے کیا پائے
ان سے گو تو ہی شیر یا روباہ
زور و حیلہ سے پائیگا نہ پناہ

کنج خلوت مین بیٹھتا ہی جو
چھوڑ کر ہر کسی کی صحبت کو
اسکو کہتے ہین مکر ہی اور ریو
لوگون سے بھاگتا ہی جیسے دیو

جو ہی آمیزگار اور خوش خو
جانتے پارسا نہین اسکو
کرتے ہین اہل زر کی ہجگوی
ایسا فرعون نہین سنا کوئی

مرد درویش جو سہے سختی
تو کہین یہ ہی اسکی بدبختی
جو کوئی کامرانی سے ہو جدا
مغتنم جانین اور فضل خدا

کہ کہا شک یہ سرکشی و حشم
بعد شادی ضرور ہوتا ہی غم
جو کوئی تنگدست و بے مایہ
خوش نصیبی سے پاتا ہی پایہ

## ۲۸ حکایت لڑکونکی صحبت سے احتراز کرنے مین

شاہد عام کرتا ہی برباد / جاکے کر زن سے اپنا گھر آباد
بھول کر بھی نہ چاہ اُس گل کو / جسکا ہر صبح اور بلبل ہو
اُس پہ جو ہووے شمع ہر محفل / ہو نہ پروانہ کی طرح مائل
زن آراستہ پری پیکر / طفل نوخاستہ سے ہی بہتر
مثل غنچہ دم مروت بھر / پڑ گئی پیچھے مثل گل ہنسکر
نہین مانند طفل شوخ و شنگ / نہین ٹوٹے جو مثل ساے سنگ
آتا ہی اسطرف سے جو نظر / اُسطرف دیکھ غول سے ہی بتر
نہ اُسے پابوسی کا ہی پاس / نہ اُسے خاکساری کا ہی پاس
کر ہی سیم و مغز سے پدو سر / پسر غیر پر رکھے جو نظر
بدکسی کے پسر پہ کر نہ نظر / کہ کہین بد نہ نکلے تیرا پسر

## ۲۹ حکایت

ایک نے مجھ سے یہ کلام کیا / ایک تاجر نے ایک غلام لیا
لیگیا ہاتھ شب کو جانب شیب / کہ وہ سمین ذقن تھا قلب فریب
اُس پری رو کو غصہ جو آیا / توڑا سر اُسکا اُس سے جو پایا
درمیان لایا تب خدا و رسول / کہ نہین اب پھرونگا گرد فضول
اسمین آ کر ہوا سفر در پیش / سر بند یا دلفگار چہرہ ریش
ایک دو میل گارزونسے چلا / راہ مین ایک سنگلاخ ملا
پوچھا نام اس حصار کا کیا ہی / دیکھتا ہی بہت جو جیتا ہی
ایک نے اہل گارزون سے کہا / تنگ ترکان مگر نہین ہی سنا
سنکے یہ بات بولا چلا کے / کہان جاتا ہی بس نہ تجا آگے
فوق نادانی مین ہو نادان کو / پھر اگر جاؤن تنگ ترکان کو
شہوت نفس بد کا ہو دربند / ورنہ لت خور ہو کے ہو سر بند
کسی بندہ کی پرورش فرمائے / رعب سے رکھ کہ اُس سے تو بر کھائے
خواجہ جسوقت ہو تنہا اُسکا حبیب / کیا عجب مغز خواجگی کا پکائے
آبکش بندہ کام دیتا ہی / نازنین بندہ کام لیتا ہی
ہر کہین دیکھکر خط مرغوب / کر سکین کب کتاب مین مکتوب

## ۳۰ حکایت

ہو کے کچھ لوگ ہمنشین بسیر / بیٹھتے ہین پاک باز و پاک نظر
پوچھ مجھ سے کہ ہوتے ہین دایم / متحیر سماط پر قایم
تخم خرما ہی اس سے بزکوب بند / تنگ خرما پہ قفل باقی ہی بند
گاو عصار اس سے کھاتا ہی گھاس / کہ سمجھتا نہین ملون کے پاس

## ۳۱ حکایت

| | | | |
|---|---|---|---|
| جو رزن سے تھا تنگ ایک جوان | رو کے ایک پیر سے کیا یہ بیان | بار ظلم اسکا سہتا ہون ایسے | سنگ زیرین آسیا جیسے |
| کہا اس نے ہو صبر پر قادر | نہین شرمندہ ہوتا ہی صابر | شب کو بنتا ہی پاٹ اوپر کا | دن کو نیچے کا بنتے مین ڈر کیا |
| دیکھے جس گل سے ہی خوشی بسیار | ہی روا تو جو اسکا کہائے خار | کھائے جس پیڑ کا ہمیشہ بر | اسکا کانٹا اگر سہے کیا ڈر |

## حکایت ۲۶ اولاد کی تربیت کے بیان مین

| | | | |
|---|---|---|---|
| جب پسر دس برس سے اوپر ہو | غیر و ہین بیٹھنے نہ دے اسکو | بر ملیہ نہ آگ روشن کر | کر جلا دیگی ایک دم مین گھر |
| نام اپنا جو چاہتا ہی بجا | اپنے لڑکے کو عقل و رائے سکھا | ہو گا عقل و خرد سے گر خالی | تیر سے پیچھے ہی تو اگر خالی |
| عمر بھر اسکو غم مین ڈالیگا | ناز و نعمت مین تو جو پالے گا | پال اسکو بہ زہد و عقل و کمال | پیار رکھتا ہی تو نہ پیار سے پال |
| کر لڑکپن مین سختی و تعلیم | اور دے نیک و بد سے وعدہ و بیم | مبتدی کے لئے ستایش و زہ | زجر و توبیخ استاد سے بہ |
| اپنے پروردہ کو سکھا کچھ کار | مثل قارون اگرچہ ہی زردار | بھول مت مال پر جو ہی جاہل | کیا عجب ہو وے ایکدن زائل |
| کیسۂ سیم و زر دکھائے اخیر | کیسۂ پیشہ ور نپائے اخیر | کیا خبر ہی کہ گردش کیہان | کبھی پردیس مین کرے حیران |
| پیشہ پر دست رس جو ہی پاتا | دست حاجت نہین وہ پھیلاتا | نہین معلوم سعدی نے کیونکر | پایا یا ہی ایسا درجہ برتر |
| نہین کاٹی ہی راہ صحرا کی | نہین ناپی ہی راہ دریا کی | مار کھائی بڑون سے خوردی مین | ہاتھ آئی صفا بزرگی مین |
| جو کوئی شخص اٹھاتا ہی فرمان | تھوڑے دنمین چلاتا ہی فرمان | جور استاد جو نہین سہتا | دست دوران سے خوش نہین رہتا |
| رکھے اچھی طرح سے اپنا پسر | تا نہووے کسیکا دست نگر | جو نہین ہوتا لڑکے کا غمخوار | اور غمخوار ہو کے کرتے ہین خوار |
| رکھ اسے ہمنشین بد سے نگاہ | مثل خود تا اسے کرے نہ تباہ | اس مخنث سا ہی نہ کوئی تباہ | خط سے پہلے ہو جسکا چہرہ سیاہ |
| بہاگئے اس سے جسکو شرم نہ آئے | آب مردان مخنثی سے گرائے | جب قلندر کے ساتھ بیٹھے پسر | چاہیئے ہاتھ دہو اس سے پدر |
| | غم نکھا نا خلف جو مر جائے | اچھا ہی تجھ سے پہلے گر جائے | |

## حکایت ۲۷

| | | | |
|---|---|---|---|
| میرے کوچہ مین شب کو دعوت تھی | مجتمع ہر طرح کی خلقت تھی | آئی کوچہ سے مطربون کی صدا | چرخ پر شور ہائے ہو ہوئے گیا |
| ایک پری چہرہ تھا مرا محبوب | مین نے اسکو کہا کہ ای بت خوب | کیون نہین ہوتا جلسہ مین شامل | نور ہو جیسے شمع سے حاصل |
| سنکر اس نے دیا وہان سے خرام | ایسا کہتے ہوئے زبان سے کلام | مثل مردان نہین مجالس جب | بیٹھنا مردون مین ہی مردی کب |

آپ کل کھائے گا پشیمانی | بات اچھی تھی کیون نہین مانی

## حکایت ۲۴

زن پاک و جمیلہ فرمان بر / فوق شوہر کو دیوے سلطان بر
نوبت پہنچیگا نہ رکھہ در بر / یار دمساز ہوا اگر در بر

غم نہ کھاتا ہی جو غم دن بھر / شب کو ہی غمگسار اگر در بر
جسکا آباد نیک زن سے ہی گھر / اُس پہ ایزد کو رحم کی ہی نظر

رہے مستور جو زن خوشرو / دید سے اُسکے ہی بہشت مین شو
یہان اُسکو خوشی لایق ہی / جسکو آرام جان موافق ہی

خوش بیان اور پارسا ہی اگر / کر نکوئی و زشتی پہ نہ نظر
خوبصورت سے پارسا ہی خوب / پارسائی چھپائے سارے عیوب

دست شوہر سے وہ جو سرکہ کھائے / کھائے خوش ہو کے جیسے حلوہ کھائے
نہ کہ حلوے کو کھائے وہ ایسے / ترشرو ہو کے سرکہ کو جیسے

چھوڑ خوشرو کو زشت طینت کو / ڈھونڈھ یار ہے نیک سیرت کو
ہی زن نیک خواہ راحت جان / زن بد سے پناہ دے یزدان

ہم نفس زاغ کے جو طوطی ہو / مخلصی مغتنم ہو طوطی کو
چھوڑ کر ہو سفر مین آوارہ / ورنہ رہ گھر مین بنکے بیچارہ

قید خانہ مین قاضی کے بہتر / دیکھے گھر مین گرہ جو ابرو پر
عید سے کم نہین سفر اُسکو / جسکی گھر والی ہوتی ہی بدخو

در شادی کر اُس سرا کا بند / جس سے آواز زن کی آئے بلند
جاے باہر تو کر سزاے زن / ورنہ خود بیٹھ گھر بجاے زن

نہ سنے زن جو مرد کا کہنا / مرد کو لہنگا چاہیئے پہنا
وہ جو رکھتی ہی جہل و کذب و دغا / زن نہین تیرے واسطے ہی بلا

کیلہ بھر جو کی ہی اگر خائن / بیچے انبار کھیتون کا کی دن
اُس پر احسان خدا کا ہی کامل / جس سے رہتا ہی خفا زن کا دل

جب نہو زن کو عار مردون مین / لاف مردی نہ مار مردون مین
زن اگر کیسہ پر چلائے ہاتھ / چاہیئے مرد کو اُڑائے ہاتھ

پیش ہیگا نہ چشم زن ہو کور / گھر سے نکلے تو اُسکی جا ہو گور
نہ رہے زن اگر ٹھکانے پر / عقل ہنستی ہی صبر لانے پر

بھاگ اُس سے نہنگ سے مت ڈر / ایسے جینے سے مرنا ہی بہتر
رہے زن غیر مرد سے پنہان / نہ رہے تب ہی مرد و زن یکسان

ہی زن خوبرو و خوشخو یار / زشت و بدخو سے مانگیے زنہار
دو گرفتار تھے بدست زن / کہا دونون نے کیا ہی خوب سخن

ایک بولا کہ بد نہو کہین زن / دوسرا بولا خود نہو کہین زن
زن نو ہر بہار مین اے یار / کر کہ تقویم کہنہ ہی بیکار

چل تہی پا جو کفش ہووے تنگ / رہ سفر مین جو گھر مین ہووے جنگ
گو زنین شوخ و تند ہین ساری / سنتا ہون بر مین لگتی ہین پیاری

ہو گرفتار زن اگر کوئی / مت کر اے سعدی اُسکی بدگوئی
توبھی کھینچے ہی جفا کے بار / اُسے آغوش مین جو لے یکبار

## حکایت ۲۵

دشت سے ایک چور نے آکر | دیکھا جو شہر سیستان جاکر
جون ہی اُس نے چورائی آہ دی دانگ | وون ہی اُس سنگدل نے ماری بانگ
ایک بقال کو سے کھانا لیا | اور جو کچھ ضرور جانا لیا
ایخدا شب وہ ونکو اگین ڈال | سیستانی ہین نہین سارق مال

## حکایت ۲۲

ایک نے پوچھا ایک صوفی سے | سنا اُس نے جو کچھ کہا پیچھے
وہ جو پہنچاتے ہین عدو کا پیام | ہین بد یا وہ عدو عدو سے مدام
سخت ایسا نہ کہہ سکے دشمن | سنکے جو تھرتھرائے میرا بدن
ساعی تازہ کرے ستیز قدیم | کرے برہم مزاج مرد سلیم
پا بہ زنجیر چاہ کے اندر | فتنہ بیدار ساز سے بہتر
بولا خاموش رہ مجھے نہ سُنا | قول دشمن نہین سُنا ہی بھلا
کوئی لاتا نہین پیام عدو | لیک وہ جو ہی یار کام عدو
تو بتر ہی کہ ہی عدو کہتا | پیچھے سو تو ہی روبرو کہتا
ہی حذر ایسے ہمنشین سے نکو | جو جگاتا ہی سوتے فتنہ کو
درمیان دو کے جنگ ہی آتش | چغل بد نصیب ہیزم کش

## حکایت ۲۳

تھا فرید ونکا دو رہین دستور | چاہیے جیسا عقل مین مشہور
عامل غلہ دیوے خلق کو رنج | کہ ہی تدبیر ملک و کثرت گنج
ایک نے جاکے پیش شاہ زمان | کہا حاصل ہو عیش و کام جہان
کوئی لشکر مین ہی نہ خاص و عام | سیم و زر جس نے پایا اس سے ندوام
چاہیگا جلد تیرا مرنا بس | تا ملے اسکا سیم و زر واپس
کہ نظر آکے دوست کی صورت | کیون بنا دلمین خصم کی مورت
چاہتا ہون مین ایسا ای دیجاہ | ساری خلقت ہو تیری نیکو خواہ
اچھا ہی آدمی بصدق و نیاز | تیرا سر سبز چاہین عمر دراز
خوش ہوا شاہ سنکے یہ جو کہا | گل رو اسکا تازگی سے کھلا
دیکھا غماز سا نہ سرگشتہ | اُس سے بڑھ کر نہ بخت برگشتہ
وہ تو پھر خوش کرینگے اپنا دل | پر رہیگا وہ کور بخت خجل
ذوق خلوت ہی سعدیکو ہی عیاں | دونون عالم سے ہی کشیدہ زبان
پہلے کرتا تھا حکم حق کا خیال | پھر اُٹھاتا تھا بادشہ کا ملال
جانب حق اگر نگاہ نہین | دست شہ سے بھی ہی پناہ نہین
سُن کہ ہی بغرض یہ پند مرا | خفیہ دشمن ہی یہ وزیر ترا
شرط یہ ہی کہ بادشہ مرے جب | کرین واپس وہ سیم و زر اُسسے تب
سوے دستور تاج و تخت پناہ | بارے کی شاہ نے غضب سے نگاہ
وہ زمین بوس پیش تخت ہوا | کہ مجھے پوچھا تب ہی کہنا روا
وعدہ سیم و زر ہی تیری وفات | چاہینگے سب تری زیادہ حیات
مغتنم جانینگے عوام دعا | کہ ہی جوشن وہ پیش تیر بلا
رکھتا تھا جسقدر وہ قدر مکان | کیا افزونی پر وہ قدر مکان
اپنی نادانی سے وہ تیرہ رائے | سفت و دو دوستو [illegible]
کرکے دو تن مین آتش افروزی | بیوقوفی ہی خویشتن سوزی
کہہ جو کچھ جانتا ہی فائدہ مند | گرچہ آئے نہین کسی کو پسند

نہین مسواک روزہ مین بجا
تیرے آگے جو لین کسی کا نام
میرے پیچھے کرا ایسا میرا بیان

مردم مردہ کھانا کب ہی بجا
لے بہ نیکو صفات و نیکی تمام
کہ میرے آگے بند ہو نہ دہان
کیون نہین آپ سے تو پاتا ہی تم

پہلے ناگفتنی سے دہو یہ زبان
لوگونکو خر کہیگا تو جو مدام
ہی اگر شرم دیدۂ ناظر
کہ نہین اُس سے مجھ سے کھاتا ہی تم

پیچھے ناخوردنی سے دہو یہ دہان
مت سمجھ لینگے نیکی سے تیرا نام
ہی خدا و نہ غیب دان حاضر

## حکایت[18] غیبت کی برائی مین

چند عارف جو تھے درست قدم
ایک نے پوچھا اے پریشان رنگ
سُنکے بولا وہ مرد صادق دم

ایک گوشہ مین بیٹھے ملکے بہم
کہ کبھی کی ہی تو نے سیر فرنگ
تجھ سا برگشتہ بخت دیکھا ہی کم

کیا غیبت کا ایک نے آغاز
کہا اُس نے کہ آج تک کسی جا
کیونکہ ہی تجھ سے کافرونکو امان

ایک نے ذکر کا کیا در باز
گھر سے باہر نہین رکھا ہی پا
اور مسلمان ہین زیر تیغ زبان

## حکایت[19]

ست مغز کی بات سنکے عجب
کر سمجھتے ہین سارے دانشور
مال اُسکا بطور باطل کھائین
کہیگا پیچھے وہ تجھے ایسا

ابتلک چاٹتے ہین دانت سے لب
اچھی ہوتی ہی طاعت مادر
نام اُسکا بدی سے لب پہ لائین
کہا آگے تیرے اُسنے جیسا

جو کبھی ہین کہون بد مردم
جب رفیقون سے کوئی ہو نہ غائب
غیر کو بد بتاسے جو کوئی
میرے نزدیک وہ ہی عاقل ہم

نکہون کچھ سوائے غیبت آم
تب رفیقون کو ہی نہین واجب
اُس سے مت جا وہ کچھ نکو گوئی
جو ہی مشغول خویش و غافل شہر

## حکایت[20]

کہتے ہین تین کی روا غیبت
ہی بجا اُسکی جو سنائین خبر
اُسکی غیبت مین کچھ نہین ہی گناہ

پر نہین جو تھے کی بجا غیبت
تاکہ لوگونکو اُس سے ہووے حذر
جو بڑا چاہتا ہی دیکھ کے چاہ
جو بدی اُسکی جانے تو نہ چھپا

ایک اُنمین شہ ملامت خواہ
دوسرا یہ جیا کہ اپنا عیب
تیسرا وہ جو تولتا ہی کم
نہ چھپانے مین فایدہ ہی سوا

جو نہین لوگونکا سلامت خواہ
آپ کہتا ہی تو بھی کہہ کیا عیب
اور سچ منہ سے بولتا ہی کم

## حکایت[21]

بزم ترکان مین ایک رند نے جو — تو ٹرا مطرب کے چنگ اور دف کو
ترکون نے چنگ سا پکڑ کر مو — کھینچا اور مارا شل دف بر رو
رات بھر درد سے نہین سویا — صبحدم پیر یون ہوا گویا
شل دف جو نہ ریش و مو پسند — رہ سر انداز چنگ کی مانند

## تمثیل

پڑے دو کس میان شورش جنگ — جہان چلتے تھے کفش اڑتے تھے سنگ
ایک نے دیکھا فتنہ دور ہوا — دوسرا ٹھہرا فرق چور ہوا
خویشتن دار سا ہی کوئی کہان — چاہتا ہی نہ نیک و زشت کسان
چشم ہی دیکھنے کو سننے کو گوش — بولنے کو دہن ہی دل پر ہوش
تا کہ پہچانے تو نشیب و فراز — نکہے کچھ ہی کو تہ وہ ہی دراز

## حکایت کسی کے حال سے تعرض نکرنے مین

کہتا تھا ایک پیر ہوش پسند — ہین سخنہائے پیر گوش پسند
جب گیا ہند کو تو بر سر راہ — شب یلدا سا دیکھا ایک سیاہ
دختر ماہرو بغل مین لیے — اپنے دندان لبون پر اسکے دیے
ایسا بر مین اسے دبایا تھا — گویا دن رات نے چھپایا تھا
امر معروف سے ہوا برہم — نار بے شرمی سے نہ بھڑکا کم
پیش و پس سے اٹھائے چوب و سنگ — کہا اے شوخ بیحیا بے ننگ
اتنی گالی زبان پر لایا — فرق دن رات کا نظر آیا
باغ نکلا سیہ سحاب پھٹا — بیضہ چمکا سیہ غراب ہٹا
دیو لاحول پڑھنے سے بھاگا — روکا اس ماہ نے مرا آگاہ
کاے فریبی فریب سجادہ — دین سے دنیا خری پر آمادہ
ایک مدت سے اسپہ تھی مائل — جان کو آشفتگی سے تھی حاصل
اب جو یہ لقمہ مین نے پختہ کیا — تو نے منہ سے مرے نکال لیا
رو کے کہتی تھی ہارے قسمت — اٹھ گئی ساری رحمت و شفقت
ایسا کوئی نہین رہا ہی جوان — داد اس پیر سے جو لیوے یہان
شرم آئی نہین ہی پیر ہوا — غیر محرم کا دستگیر ہوا
ایسے دامن کو پکڑ رہے روتی تھی — میری گردن نہ اونچی ہوتی تھی
سیر سا جامہ سے نکل بھاگا — دل کو جو خوف پیر و برنا تھا
چھوڑ کر بھاگا اپنا جامہ تن — وہ تھا بھتنہ نہین بدستہ زن
بعد چندے جو پھر ہوئی دوچار — پوچھا مین کون ہون کہا زنہار
تیرے ہاتھون سے مین ہوا تائب — پھر کبھو نگا نہ گرد نا واجب
کام ایسا کبھی نہ صادر ہو — پھر پشیمانی جس سے ظاہر ہو
مین نے اس بات سے نصیحت لی — بھولا جو بات تھی فضیحت کی
ہی اگر تجھ مین فہم و دانش و ہوش — بول سعدی سا ورنہ رہ خاموش

## حکایت ستر پوشی کی بزرگی مین

تب وہاں سے چلا گیا اٹھ کر — لکھ کے یہ بات طاق مسجد پر
ایسا زشت اور خود کو سمجھا خوب — اس لیئے رہ سکا نہیں محجوب
خامشی تیرے واسطے ہی وقار — حق تا اہل میں ہی پردہ دار
جلد اپنا ضمیر دل نہ دکھا — جب کبھی چاہیگا دکھا سکیگا
سر سلطان قلم چھپاتا ہی — بعد سر کٹنے کے جتاتا ہی
بول مردم کیطرح رکھکر ہوش — یا بہایم کیطرح رہ خاموش

دیکھتا آئینہ میں خود کو ذرا — بیٹھتا نادانی سے [illegible]
تیز آواز ہوتا ہی گم گو — بول کر تو نہ اپنی رونق کھو
جو ہی عالم نہ اپنا عیب کھلتا — جو ہی عامی نہ اپنا عیب دکھا
لیک جب راز دل ہو اظہار — ہو سکیگا نہ جہد [illegible]
وحشی خاموش ہی بشر گویا — وحشی اچھا ہی [illegible]
نطق سے آدمی ہوا [illegible] — بول [illegible] سا جہل سے [illegible]

## حکایت

ایک نے جنگ میں دی گالی جو — پھاڑا اسکے وہیں گریبان کو
غنچہ سا رکھتا بند اپنا دہان — پیرہن تیرا گل سا پھٹتا کہاں
نہیں دیکھا کہ آگ جو ہی زبان — آپ سے ہووے ایک دم میں نہان
مشک خالص جو رکھتا ہی خوشبو — آپ دیویگا کیون بتاتا ہی تو
کہیں یہ عیب جو ہزار کہیں — سعدی آمیز گار روا ہی نہیں

ہنسکے بیٹھا وہ زار زار و نالان — ایک جوا [illegible] بولا ای نادان
جھوٹا بکتا ہی ہیچ و بیہودہ — جیسے طنبور بادیگا تو دہ
آدمی رکھتا ہی جو علم و ہنر — رو [illegible] آپ [illegible] اپنی خبر
کہا کہ سوگند کہنا یہ ہی [illegible] — کیا [illegible] حکایت [illegible] خبر
پوستین میں [illegible] — مغز خالی کرون نہیں [illegible]

## حکایت عضد الدولہ دیلمی کی +

پسر نیک جو ہوا رنجور — صبر دل سے عضد ہوا مجبور
توڑے مرغان صبح خوان کے قفس — کون رہتا ہی توڑیں جب محبس
صبحدم لڑکا باغ میں آیا — نہ کوئی مرغ اس سوا پایا
نہیں بولا نہیں کسیکو کار — پر جو بولا دلیل کر تیار
راحت دل سے ہی وہی مسرور — صحبت خلق سے جو ہی بس دور
کہیں باطل اگر خموشی کر

ایک نے اسکو کی نصیحت تب — بند سے چھوڑے مرغ وحشی سب
لیک بستان سرا کے در پہ کہی — خوش نوا ایک بلبل سحری
بولا ای عندلیب خوش الحان — تیری آواز سے ہی یہ زندان
روکی سعدی نے کچھ دنون جو زبان — کچھ نہ تھا اسکو خوف طعنہ زنان
خلق کا عیب تو نہ کر افشا — خلق سے اپنے عیب پر [illegible]
دیکھے بے ستر چشم پوشی کر

## حکایت

ایک نے جو ستو وہ عادت تھا
کیا ہی حاصل بنانے سے طارم

خانہ بنوایا اپنے قامت کا
چھوڑ جانیکو یہ ہی کیا کم
عقلمندی سے دور ہے یہ کام

ایک بولا کہ دسترس ہی تجھے
سیل کی راہ مین بنا نہ مکان
کہ بنائے تو وسط راہ مین بام

اس سے بہتر تو بولا بس ہی مجھے
اس مکان کا نہین رہیگا نشان

## حکایت ۱۴

ایک تھا بادشاہ عالی شکوہ
بانگ دولت جو گوش مین آئی
ہوا بازو کا سخت چنگ کا تیز
کیا اُسکو حصار مین محصور
تیر و شمشیر گاہ مثل دعا

اُسکے خورشید نے کی خواہش کوہ
پھر نہ گوشہ مین کچھہ خوشی پائی
جنگ جویون سے اُس نے چاہی ستیز
بارش تیر و سنگ سے مجبور
نہین کرتے ہین کام وقت دعا
جانے کیا جسکو زر کی چاہت ہی

کوئی قایم مقام تھا جو نہین
لگا با فوج راس و چپ جانے
کسی دشمن تو اُس نے قتل کیے
بھیجا ایک نیک مرد کو پیغام
ہنسکے اُس نے اُسے جواب دیا
کنج عزلت مین گنج راحت ہی

سو نہی ایک گوشہ گیر کو وہ زمین
لگا ہمت ورونکو گھبرانے
باقی آئے مقابلہ کے لئے
کچھہ مدد کر ہی عجز کا ہنگام
نیم نان کھا کے کیون نہ خواب کیا

## حکایت ۱۵ بہروزیکی امید سے ناتوانی پر صبر کرتے ہین

مرد جوّاد مین ہی جو دکمال
گو کریمونکے ہاتھہ آئے نہ نان
جو بناتا ہی خاک سے مردم
جہد بخشندگی کر آب روان
گوہر قیمتی ہی تو تو نہ ڈر
گاز سے گرتا ہی جو خوبندہ زر

کیا ہی غم جو نہین ہے زر و مال
تو بھی ہو ذات سے کرم نہ نہان
ہی عجب مردمی کرے گر گم
بنتا ہی فضل حق سے سیل روان
کہ کبھی پہنچے گا فلک سے ضرر
ڈھونڈھتے ہین چراغ لیکے بشر
چاہئے نیک رکھنی اپنی خصال

مت سمجھہ سفلہ ہو اگر قارون
ہی سخاوت زمین و دولت زرع
مال رکھہ کر نہو بلندی جو
جاہ و دولت سے جو لئیم بڑا
راہ مین پڑتا ہی کلوخ اگر
آبگینہ نکالین پتھر سے
آتا جاتا ہی رہتا ہی زر و مال

ہو وے طبع لئیم دیگر گون
اصل ہوتی نہین کبھی بے فرع
آب استادہ دیتا ہی بدبو
شاذ و نادر ہی ہو دیگا وہ کھرا
کوئی کرتا نہین ہی اُسپہ نظر
زنگ کو چھیلین آئینہ پر سے

## حکایت ۱۶ دشواریکے بعد آسانی ہونے مین

کہتے تھے ایسا پیر عذب بیان

رہتا تھا ایک پیر کہنہ یہان

اگلے شاہونکے حال سے ماہر

اور دوران عمر سے حاضر

## حکایت[۱۰] پیرزن کی بلی کی

| | | | |
|---|---|---|---|
| ایک بڑھیا کی ایک بلی تھی | صورت نیستی جبلی تھی | گئی مہمان سراے شاہی مین | وہان جاکر پڑی تباہی مین |
| تھے محافظ غلام تیر فگن | کیا تیروں نے زخمی اسکا بدن | تن سے خون جاری تھا گریزان تھی | لٹتی تھی خوف سے پریشان تھی |
| بچے اس تیر زن کے ہاتھ سے جان | تو ہون ہین اور پیرزن کا مکان | نوش سے نیش ہے زیادہ تر | اپنے دوشاب پر قناعت کر |
| | نہین اس بندہ سے خدا راضی | جو نہ مقسوم سے ہوا راضی | |

## حکایت[۱۱] عورت عالی ہمت اور مرد کوتاہ نظر کی

| | | | |
|---|---|---|---|
| ایک لڑکے کے نکلے تھے دندان | باپ تھا فکر مندی سے حیران | کہ کھلاؤن اسے کہان سے نان | بیوفائی ہے چھوڑنا بے نان |
| اس نے جورو سے جب کہا ایسا | دیکھ جورو نے تب کہا کیسا | ڈر نہ اس بات سے کہ جان دیگا | جس نے جان دی ہے وہ ہی نان دیگا |
| روزی دیسکتا ہے وہ صناع زور | کیون عبث کرتا ہے یہ گریہ و شور | بچہ جس نے شکم مین پالا ہے | عمر و روزی کا دینے والا ہے |
| پالتا ہے جو بندہ لیتا ہے | کیون نہ پالے جو جان دیتا ہے | تجھ کو تکیہ نہین ہے واہب پر | جیسے بندے کو اپنے صاحب پر |
| دست ابدال مین سنا ہے نہین | ہوا کرتا ہے سنگ سیم ثمین | اس سخن کو نہین سمجھتا نیک | ہوا قانع تو سیم و سنگ ہے ایک |
| طفل رکھتا ہے حرص سے دل پاک | اسکے آگے ہین ایک سے زر و خاک | اسکو جو ہو وے شہ پرست گدا | مطلع گر گدا ہے شہ سے بھلا |
| ہو وے درویش کیا درم سے سیر | پر فریدون نہو عجم سے سیر | پاس ملک و خزانہ کا ہے بلا | ہے گدا بادشاہ نام گدا |
| ہے نہین جس گدا کے دل پر بند | بہتر اس شہ سے جو نہین خورسند | سوتا ہے روستائی جیسا خوش | نہین ایوان مین شاہ ویسا خوش |
| پیش سیلاب خواب ہین یکسان | دشت مین گرد تخت پر سلطان | خواہ سلطان ہو خواہ پارہ دوز | سوئین تب ہوئے دونون کی شب روز |
| جب تونگر کو دیکھے کبر سے ست | جاکے شکر خدا کرا ے تہیدست | کہ نہین رکھتا اسقدر طاقت | جس سے پہنچے کسیکو کچھ آفت |

## حکایت[۱۲]

| | | | |
|---|---|---|---|
| ایک ربا خوار نردبان سے گرا | کہتے ہین جلد اس جہان سے پھرا | لڑکا کچھ روز ون غم اٹھانے لگا | پھر حریفون مین آنے جانے لگا |
| بارے دیکھا جو خواب مین پوچھا | کیسے اپنے حساب سے چھوٹا | بولا مت پوچھ مجھ سے حال مرا | کہ ہون دوزخ مین نردبان سے گرا |

## حکایت[۱۳]

کھینچا اسکو شکم نے تھا شاخ
ہی سراسر شکم تلخ کی مثال
تنگ دل کے ہین سب شکم کے فراخ
سور کو چاک شکم کیسے پامال
بند و زنجیر دست و پا ہین شکم
جا کے حاصل کر اندرون پاک
یوجے حق کو شکم کا بندہ کم
یحہ شکم بھرنے کا نہین جز خاک

## حکایت ۶

صوفی تھا بطن و فرج سے ناچار
ایک سے پشت کا نکالا مزا
سرسری یا لطیف ہووے غذا
جو مجال سخن نہو تو نہ کھہ
خرچے دونون جو پاس تھے دینار
دوسرے سے شکم کا خوان سجا
دیر سے کہانے مین ملیگا مزا
نہو میدان رکھا اپنی گو کو نگھہ
ایک نے پوچھا دوستون سے نہان
نرہا مجھہ کو عقل و ہوش ذرا
لائین بالین پہ سر نہ دانشمند
بولئے بات اور رکھیئے قدم
دونون دینار خرچے تو نے کہان
وہ ہوئی خالی اور یحہ نہ بھرا
تا نہ خواب اسکو لائے زیر کمند
کبھی اندازہ سے نہ بیش نہ کم

## حکایت ۷

نیشکر ایک طبقری مین لیئے
اُس خردمند نے جواب دیا
پھرا ہر سمت مشتری کے لیئے
چاہیئے اپنے دلبر اسکو لکھا
کچھہ بھی شیرینی رکھتی ہی نہین نی
بولا ایک نیک مرد سے یحہ لے
ہو سکیگا نہ صبر مجھہ سے تجھے
جو تقاضائے تلخ ہی در پی
ہاتھہ آئے تب اسکی قیمت دے
نیشکر سے اگرچہ ہووے تجھے

## حکایت ۸

ایک امیر ختن نے بھیجا لباس
خوب ہی یحہ لباس شاہ ختن
ایک روشن ضمیر پیر کے پاس
خوبتر ہی مرا لباس کہن
زیب تن کر کے چومی ارض وہان
جو ہی آزاد تو زمین پر سو
بولا احسنت اے خدیو زمان
نہ زمین بوس بہر قالین ہو

## حکایت ۹

ایک کو جز پیاز تھا نہ ادام
مانگنے مین نہ تھی جو شرم ذرا
کھتے ہین کھاتا تھا وہ روز خوش
اپنی محنت کی جیسے نان جوین
نہ تھا کچھہ برگ و ساز مثل عوام
کہ ہی مقطوع روزی شرم بھرا
اے نفس خود کیا ہی بہت ہو ترش
ہی نہ اور و نکی نان سیدہ کمین
ایک بیہودہ گو ہوا گویا
آستینین چڑہا کے پہنچا وہان
ہی بلا جو مدام بندی آز
کیسا دل تنگ سوتا ہی بیہوش
خوان نعما سے مل سکے سوا
پھاڑ کر گریبان اسکا تو ڑا دہان
اب وہی گھر ہی وہ ہی نان پیاز
خوان اغیار پر جو رکھتا ہی گوش

جسم پالے شکم کو طبلہ بنا — اور گھر گھر کو اپنا قبلہ بنا

## حکایت طامع پدر اور معترض پسر کی ۳

بیش خوار زم شاہ صبح و مسا — جاتا تھا ایک اسیر حرص و ہوا — بارے دیکھا کہ وہ جبہ کا نیچے — اٹھا اور پھر جبہ کا اٹھا پیچھے
ای اب ناجو پسر نے کہا — ایک مشکل ہی پوچھتا ہوں بتا — تو بتاتا ہی قبلہ سوے حجاز — کس لئے آج کی ادہر کو نماز
نفس امارہ کی نہ کر طاعت — اسکا قبلہ ہی اور ہر ساعت — ست ہوا ی بھائی اسکا فرمان بر — نہیں فرمان بر اسکا ہی جابر
اوج پر رہتا ہی سر قانع — دوش پر رہتا ہی سر طامع — با طمع کھوے آبروے وقار — کرے دو دانہ پر دُرونکو نثار
پیا چاہیے اگر تو آب جو — ست گرا ہر برف آب رو — کر تنعم سے تو شکیبائی — ورنہ کر در بدر جبہہ سائی
جا کے کوتاہ کر یہ دست آز — فایدہ کیا ہی آستین دراز — جسے نامہ لپیٹا خواہش کا — کسیکو لکھے عبد و خادم کیا
آس ہر بزم سے نکالے تجھے — نہ نکالے کوئی نکال اسے

## حکایت ۴

ایک کوتب چڑہی کسی نے کہا — مانگ شکر فلانے شخص سے جا — بولا تلخی مرگ ہی بہتر — سہنے سے جور ترش و دلبر
شکر اسکی نہ وا نا لکھا تا ہی — جو تکبر سے منہ بناتا ہی — وہ نگر جسکا ہووے دل خواہان — کہ گھٹے قدر جسم و نور جان
نفس امارہ مرد کو کرے خوار — ست عزیز اسکو رکھ جو ہی ہشیار — رکھیگا اسکو اسکے خاطر خواہ — دیکھیگا نامرادی جانکاہ
جہونکیگا دمبدم تنور شکم — روز ناداری تو اٹھائیگا تخم — وقت تنگی اڑیگا روے سے رنگ — جب فراخی میں جدہ ہوگا تنگ
مرد پر خوار اٹھاے بار شکم — جب نہ پائے اٹھاے بار الم — بیشتر دیکھا ہی شکم بندہ — رہتا ہی خوار اور شرمندہ
اسلئے تو شکم سوا مت بھر — دل کی تنگی سے اسکے ہی بہتر

## حکایت بہت کھانیوالیکی خواری مین ۵

شہر بصرہ سے لایا ہو ین عجب — ایک شیرین حدیث مثل رطب — خرقہ راستان سے ہم کہی تن — کھینچے جس جا کھجور نکا تھا بن
ہم مین تھا ایک خورندہ بسیار — اپنے بسیار خواری سے تھا خوار — چڑہا ایک پیڑ پر کمر کس کر — گرا اوپر سے نیچے اوندہے سر
نہیں کھا سکتے بار بار کھجور — مر گیا کھا کے بدشعار کھجور — کس لئے نار ارکس و بصرہ نے کہا — کہا مین نے نہو تو ہم یہ جفا

# باب چھٹا قناعت کی فضیلت مین

## حکایت

نہ خدا جانا اور نہ طاعت کی
جو نہ مقسوم پر قناعت کی
ہے قناعت تونگری کی راہ
جا حریص جہان کو کر آگاہ

چاہئے صبر ہے بغیر ثبات
سنگ پر آگتی ہے کبھی نبات
ست بدن پال جو ہے دانشور
ہے بدن کش جو ہے بدن پرور

ہین خرد در رسو ہین ہنر پرور
جسم پرور ہنر سے ہین لاغر
سیرت آدمی وہ گوش کرے
جو سگ نفس کو خموش کرے

ہے خرد خواب بس طریقۂ دد
چلے دانا نہ یہہ طریقۂ بد
خوش وہ خوش بخت صاحب گوشہ
معرفت سے جو لیوے کچھہ توشہ

راز حق جنپر آشکار ہوا
اسکو باطل نہ اختیار ہوا
جب نہین امتیاز ظلمت و نور
ایک ہی شکل دیو و صورت حور

چاہ مین تا اسلئے پڑا ہے عزیز
چاہ اور راہ مین نہین ہے تمیز
اوج گردون پہ کیا چڑھے وہ باز
جسکے پر سے بندھا ہو سنگ آز

چینا گا شہوت سے چھوٹنے پائے
سدرۃ المنتہیٰ تلک جائے
اپنی عادت سے کہانا تو جو کہائے
اپنی خصلت فرشتہ کی ہے پائے

چاہے وحشی کہانسے تا بسماک
ارض سے اڑسکے نہ تا افلاک
آدمی خلق ہے لے کر پیشہ
پھر ملک خوئی کا کرا اندیشہ

دیکھ جو ہے حریڑ یا بھیرے پر
حکم سے تیرے وہ نہ پھیرے سر
ہاتھ سے تیرے توڑیگا جو لگام
کرے گا تیرا اپنا کام تمام

آدمی ہے تو کھانا بیش نہ کم
خم نہین تا گلو بھرے جو شکم
ہے درون جا ذکر و قوت و نفس
تو سمجھتا ہے پھر قوت ہے بس

ذکر حق کیا ہو آز کا انبار
نہ کہے جب نفس کو جائے قرار
نہین تن پروروں کو یہہ معلوم
کہ ہے پر معدہ حکمتا محروم

نہین بھرتی کبھی یہہ چشم شکم
خالی بھتر یہہ جا رنج و الم
جیسے دوزخ و قید سے بھر جائے
تب بھی ہان اور لا بھی فرمائے

مرتا ہے تیرا عیسیٰ خود لاغر
تو ہے اس فکر مین کہ پالے خر
دنیا کو اپنے دین پر نہ چکا
بار انجیل مثل خر نہ اٹھا

جانتا ہے نہین کہ یہہ دد و دام
حرص خوردن سے دیکھتے ہین دام
وحشی کھانیکو جیتا پھرتا ہے
جال مین مثل موش گرتا ہے

جب لگے پھندے مین پھنسکے کہائیگا تیر
کھائیگا موش وار نان و پنیر

## حکایت

ایک حاجی نے مجھکو شانۂ عاج
دیا رحمت ہو بر سر حجاج
سنکے اس نے مجھے کہا کتا
تھا جو ایک گونہ بگڑا دل اسکا

پھینک کر شانہ بولا یہہ دندان
نہین درکار پھر تجھو سگ خوان
مت سمجھ اپنا سر کہ کھاؤن جب
حلوہ والیکا جور اٹھاؤن تب

ای نفس چھوڑ دے پر قناعت کر
شاہ و درویش ایک آئین نظر
کیون ہے پھر پیش شاہ حاجت خواہ
جو نہین یہ کھتا شاہون کی کچھ چاہ

# حکایت طفل روزہ دار کی

روزہ ایک طفل نے رکھا کیا
باپ نے چشم چومی مانے سر
سوچا کھالونگا چند لقمہ اگر
کون جانے نہین ہیاد خدا
درِ دوزخ کی ہی کلید نماز
بے تکلف برون و نیک سیر
بر در خلق جو ہی ہیچ کشان
پہنچے اِس راہ مین نہ نزد خدا
جیسے تیلی کا بیل آنکھہ بند رہا
پشت بر قبلہ ہی تو وقت نماز
ہیچ اخلاص تیرے دل مین نہین
آبروے ریا کو دے تو محل
سہل ہی سینی دلق زرق و ریا
جہان دیوان داد ہی دایم
وہ جو رکھتا تھا اُتارے وریا
ظاہری سے بزرگ تھے نا فر
راست ہی بایزید نے یہہ کہا
مرد معنی گدا سے چاہیے کیا
جو رخ بندگی ہی سوے خدا

دو پہر کاٹنے ہوے دشوار
وارسے بادام اور زر اُس پر
غیب دان ہین نہ مادر اور پدر
بے وضو گر کرے نماز ادا
گر دکھانیکے واسطے ہی دراز
زاہد بد درون سے ہی بہتر
کیا قیامت کو مزد پاے وہان
بجز اُسکے جو اُسکا ہووے گدا
رات بھر گھوما ایک جا ہی رہا
جانب حق نہین جو رکھے نیاز
نہین محروم کوئی تجھہ سا کہین
کیونکہ اُس آب کے تلے ہی وحل
ہول لیوے اُسے جو تجھہ سے خدا
اور میزان عدل ہی قایم
اُسکے انبان مین دیکھا کچھہ بھی نہ تھا
پر شبان آستر تھا اِس خاطر
کہ ہی منکر سے بھی مرید سوا
دستگیری پڑے سے آگے گیا
جو نہین جبرئیل دیکھے روا
آج گفتار سعدی جو سنے گا

چھٹی اُستاد نے دی آسدن کی
منقضی ہوگیا جب آدہا روز
متوجہ تھا سوے قوم پدر
پیر اُس طفل سے بہی ہی کمتر
سوے حق جو نہین ترا جادہ
میرے نزدیک شب رو رہزن
عمر دے سے مانگ جا کے بت انعام
جاے منزل تو سید ہی راہ سے جا
اُسکے محراب سے جو پھیرے رو
ہیچ ہی جس درخت کی قایم
سنگ پر تخم بوتے ہین جو کہین
مین اگر رکہتا ہون بد اپنا دل
کون جانے ہی کون جامہ مین
وہان رکھتا نہین ہی وزن ذرا
ابرہ رکھتے ہین آستر سے خوب
نام چاہیے جو ملکو نہین ظاہر
وہ جو سلطان ہین اور حکم روا
وہ ہی بہتر جو رکہتا ہی جوہر
پند سعدی بہت ہی ای ذیہوش
سر افسوس کل نہ وہ دھنیگا

تہی عبادت بزرگ کمسن کی
بھڑکی معدہ مین آتش جانسوز
کیا پوشیدہ کھا کے صوم بسر
بہر مردم جو ہو پرستش گر
آگ مین ڈال ایسا سجادہ
رند زاہد نما سے ہی احسن
زید کے گھر مین کرتا ہی جب کام
تو ہی بے راہ اس سے پیچھے رہا
اُسکو کافر بتا ئین اہل کو
کبھی پھل دیگا پال اُسے دایم
ہاتھہ آتا ہی ایک جو بھی نہین
نیکی ظاہری سے کیا حاصل
جانے راقم کہ کیا ہی نامہ مین
گرچہ انبان باد سے ہو بھرا
کہ وہ ہی ظاہر اور یہہ محجوب
حشو اندر تو حلہ رکھہ باہر
اسی درگاہ کے ہین سارے گدا
آپ مین سیپی کیطرح رکھہ سر
شل پند پدر اگر کرے گوش

## حکایت[۱۲] چکن ساز کی

بولا مسیح باف سے یکبار / اسکا شاگرد عاقل و ہشیار
نقش ایسا نہین بنا سکتا / نہو مصنوع صانع یکتا
ایسا کہنا ہی شرک سے منسوب / کر کیا مجھکو عمر نے مضروب
گو کوئی جب کے رکھے نہ قدم / تو بھی کھینچے وہ رزق پر نہ قلم

جب بنائے پلنگ و شیر و ہما / پیل و اسپ و زرافہ و عنقا
زشت ہی تیرا نقش یا ہی نیک / لکھنے والا ہی اسکا وہی ایک
آنکھ بخشیگا تجھکو صاحب امر / تو نہین دیکھیگا تو صورت عمر
وہ ہی دیوے اسے کشایش حال / وہ نہ دیوے تو پھر ہی کسکی مجال

## حکایت[۱۳]

ایک بوتہ نے اپنی ماسے کہا / کہ ذرا دم لے چلتے چلتے تھکا
قضا لیجائے کشتی چاہے جہان / ناخدا کو مچائے شور و فغان
بندۂ حق ہی تو نہ پھر دردر / کون طالب ہو وہ نکالے اگر

بولی ہوتی مہار جو مرے ہاتھ / بارکش ہوتی کب قطار کے ساتھ
چشم مت رکھ کسی سے ای بندہ / جز خدا ہی نہ کوئی بخشندہ
سر اٹھا گر وہ سرفرازی دے / سر جھکا ورنہ نامرادی سے

## گفتار[۱۴] اخلاص اور برکت مین اور ریا اور اسکی آفت مین

صاف نیت سے بندگی ہی جو / ورنہ بے مغز پوست سے کیا ہو
کرنہ ظاہر تو اپنی مردی کو / کرتا ہی تو نہ پھر مخنث ہو
جامۂ عاریت اتار لین جب / جامۂ کہنہ جسم پر رہے تب
نقرہ اندود وہ بس جو رکتے ہین / بیش نادان ہی خرچ سکتے ہین
جب زر اندود آگ کے اندر / پڑے ظاہر ہو وہ ہی مس یا زر

دلق و زنار ایک ہین ظاہر / چھپ پہنتا ہی خلق کی خاطر
بو دسے کر زیادہ تر نہ نمود / نہین شرماتا جو دکھاتا ہی بود
کوتہ ہی تو نہ باندہ چوب کے پا / تاکہ لڑکون مین ہو بلند نما
آب زر کو پشیز پر نہ پھرا / پیش دانا نہوگی قدر ذرا

## حکایت[۱۵]

کہا بابا سے کوہ نے اسکو / پھر ناموس شب نہ سویا جو
خوش ہین جو دیکھکر ترا ظاہر / تیرے باطن کے ہین نہین ناظر
مکر سے کب نصیب ہووے بہشت / ہٹے چادر نظر پڑے رخ زشت

جہد اخلاص مین کر ای غافل / خلق سے کچھ نہوویگا حاصل
بندۂ حور وش کی قدر ہو کیا / ہووے سب وصف وہ جو زیر قبا

پیش داور پکارے صنا ہوش — دست داور سے پر کرے نہ خروش

## حکایت ۹

ایک خوش بخت و بخت یار تھا نام — صاحب دولت و بلند مقام
جنگ کی ایک زن نے شوہر سے — شب کو آیا جو خالی باہر سے
سیکھ ہمسایون سے ذرا احسان — قحبۂ رائگان مجھے مت جان
بولا وہ صوف پوش صافی دل — حرص سے مثل طبل خالی دل
ہاتھ مین میرے اختیار نہین

انجگہہ وہ ہی رکھتا تھا زر و مال — اور تجھے بتلاے تنگی حال
تجھ سا بدبخت کون ہی درویش — مثل زنبور کچھ نہین جز نیش
اور رکھتے ہین ملک و دولت و تخت — کیون نہین مثل انکے تو خوش بخت
نہ کسی پر ہی اختیار مرا — پھیر سر پنجہ سے نہ دست قضا
خود کو کر سکتا بختیار نہین

## حکایت ۱۰

ایک درویش کیش مین جو تھا — زن بدرو سے یون ہوا گویا
نیک بختی ہی کسکو باعث زور — بینا سر مہ سے کب ہو چشم کور
روم و یونان کے فیلسوف بھی سب — کرسکین انگبین ز توم سے کب
زنگ سے پاک ہوگا آئینہ — سنگ سے خاک ہوگا آئینہ
نہین کرسکتے رد جو تیر قضا

جو قضا نے بنا یا ہی بدرو — مل نہ گلگونہ اپنے رخ پر تو
نیک کاری نہ بدر گونسے ہو — اور نہ دوز ندگی سگون سے ہو
وحشی ہو سکتے ہین نہین مردم — تربیت ہوتی ہی نہین پر گم
جہد سے گل نہ لائے ہرگز بید — زنگی گر ما بہ مین نہووے سفید
نہین رکھتے سپر سواے رضا

## حکایت کرگس اور زغن کی

کہا کرگس نے یون زغن سے کہین — دور بین مجھ سا اور کوئی نہین
کہتے ہین دیکھی ایک دن کی راہ — اس نے اوپر سے کی جو نیچے نگاہ
ہوئی اس بات سے زغن حیران — کیا دونون نے نیچے کو میلان
نہین جانا جو دانہ کھائیگا — آپ کو جال مین پھنسائیگا
پوچھا یہ دانہ دیکھنے سے ہی کیا — جال اتنا بڑا نہ دیکھ سکا
جب ہوا مرگ اسکا خواہش مند — دوربین چشم کی قضا نے بند

کہا اس نے نہ اس سخن سے گذر — چلکے کرچار سوے دشت نظر
کہا دیکھا ہی ہو جو تجھ کو یقین — دانۂ گندم ایک بر روے زمین
آیا کرگس اتر کے دانہ پر — ہوگیا قید جال کے اندر
در نہ پیدا کرے ہر ایک صدف — مارے شاطر کہان ہر ایک ہدف
کہتے ہین کہتا تھا وہ بندی بند — ہی قدر سے حذر نہ فایدہ مند
ایسے دریا مین جسکا ہی نہ کنار — ہی غرور شناوری بیکار

آیا وہ زال وار مرد دلیر — اسکو پہنایا کمند مین کیا زیر
در خیمہ پر اسکو لا کر ساتھ — باندہے خونی کسطرح کسکر ہاتھ

رات بھر شرم سے نہین سویا — صبح ایک خادمہ ہوئی گویا
تو جو آہن مین مارتا ہی تیر — کیون نمد پوش کا ہوا ہی اسیر

کہتے ہین کہتا تھا وہ رو کر زار — مرگ آیا تو جینا ہی دشوار
مین ہون وہ جو نبرد جنگ کرون — ہو تار ستم کو ہی ادب آموز

جب نصیبا مرا توانا تھا — بیل آگے مرے نمد سا تھا
اب جو اقبال ہو گیا معدوم — بیل سا ہوتا ہی نمد معلوم

کاٹے جوشن کو نیزہ جو اجل آے — بے اجل پیرہن مین بھی نہین جاے
جب اجل کھینچے خنجر بران — سو زرہ پہنے کوئی ہی عریان

بخت یاور ہوا ور دہر معین — مرے ساطور سے برہنہ نہین
نہین پرہیز سے بچے عاقل — نہین ناساز سے مرے جاہل

## حکایت پہلوان اور حکیم کی

درد پہلو سے ایک گرد کہین — رات کو بیقرار سویا نہین
اُس محلہ مین ایک طبیب کہن — رہتا تھا بولا دیکھ کر یہ سخن

اس طرح برگ رز جو کھاتا ہی — گر مرے رات مین عجب کیا ہی
تیر تا تار سینہ کے اندر — ناموافق غذا سے ہی بہتر

ایک لقمہ سے رودہ مین پڑے پیچ — جان نادان ہو ایک آن مین ہیچ
اُسی شب وہ طبیب جان سے گیا — اور وہ گرد برسون جیتا رہا

## حکایت

مرگیا ایک روستا کا خر — تاک بستان سے باندہا اُسکا سر
ایک جہان دیدہ پیر گذرا وہان — بولا اُس روستا سے خندہ کنان

مت سمجھ اے عزیز جان کہ گدہا — چشم بد سے بچاے باغ ترا
کیونکہ جب تک جیا ہٹا ہی نہین — چوب بھی اپنے گوش و سر سے کہین

حال بیمار اُسکو کیا معلوم — خود ہوا جا ہتا ہی جو معدوم

## حکایت مفلس کی

ایک مفلس کا گر پڑا دینار — اُسکی خاطر کی جست و جو بسیار
آخرش ناامید ہو کے پھرا — بے طلب ایک دوسرے کو ملا

مقبلی اور مدبری کا قلم — جب چلا ما کے پیٹ ہی مین تھے ہم
زور چلتا نہین ہی روزی پر — زور والے ہین تنگ روزی تر

## حکایت

مارا بیٹے کو باپ نے یکبار — بیٹا بولا کہ بیگنہ مت مار
تجھ سے ظالم کی کرتا ہون فریاد — تو کرے ظلم کس سے چاہون داد

مردی و مردمی میں تھا جیسا
نہ کسی نے کبھی سنا ویسا

ایک دم چھوڑتا نہ تھا مرا ہاتھ
میں یہ کہتا تھا اس طرح سے ساتھ

پیش آیا مجھے سفر ناگاہ
کہ وہاں عیش تھا نہ خاطر خواہ

پھر قضا را گیا عراق سے شام
خوش لگا دل کو وہ نفیس مقام

پُر ہوا شام میں جو پیمانہ
چل دیا واں سے جانب خانہ

پھر قضا را یہ اتفاق ہوا
آکے پھر وارد عراق ہوا

ہوا اک رات دل کو اندیشہ
یاد تب آیا وہ ہنر پیشہ

یاد حق نمک مجھے آیا
تھا نمک اُسکے ہاتھ سے کھایا

پھر سپاہان گیا پئے دیدار
مہر و الفت سے اُسکے سابق وار

وہ جوان دیکھا پیری سے ناچار
قد خمیدہ تھا زرد تھے رخسار

برف سو سے سفید کوہ تھا سر
برف پیری برستی تھی منہہ پر

پایا اُس پر سپہر نے قابو
کیا بے اختیار و بے قابو

کیا نخوت سے خالی اُسکا سر
رکھا زانوے ناتوانی پر

میں نے پوچھا کہ اے غضنفر گیر
کیوں ہے فرسودہ مثل روبہ پیر

ہنسکے بولا کہ روز جنگ تیر
جنگجوئی کی میں نے سر سے بدر

کل زمیں نیزوں سے نیستان تھی
آئینہ وار علم درخشان تھی

گرد ہیجا اُڑائی مثل دود
مردی سے بے نصیبہ ہو کیا سود

نیزہ سے میں جو حملہ لاتا تھا
کف سے انگشتری کی اُڑاتا تھا

پر جو قسمت نے مجھ سے منہہ پھیرا
مثل انگشتری مجھے گھیرا

مغتنم سمجھا میں وہاں سے گریز
بحر دکرتا ہی قضا سے ستیز

کیا معین ہوئے مغفر و جوشن
نہوا اور جواہر روشن

ہاتھ میں جب نہو کلید ظفر
کھول سکے کبھی نہ فتح کا در

چند کس پیلتن پلنگ افگن
جڑے آہن میں سبکے سب تن

دیکھی جس وقت ہم نے گرد سیاہ
زرہ جامہ بنا یا خود کلاہ

ابر سا اسپ تازی جھپٹایا
منہہ پلارک کا خوب برسایا

دونوں لشکر کمیں سے برآئے
آسمان کو زمین پر لائے

ژالہ سان تیر جو ہوئے باران
اُٹھا ہر سو سے مرگ کا طوفان

پھر صید غضنفران وغا
منہہ کیا اژدر کمند نے وا

ارض گرد کبود سے تھی سما
برق خود و زرہ ستارہ نما

جب مقابل ہوئے عدو کے سوار
تب پیادہ ہوئے کئے ہتھیار

کیا کرے جہد دست زور آور
بازوے بخت جب نہو یاور

تھی نہ شمشیر کند آور کند
برسر دشمنی تھا اختر تند

بچا ہم سے نہ کوئی اُسجا پر
خون سے خفتان نہیں تھا جسکا تر

تیر اُنکا حریر میں نہ گیا
جو ہمائی کو چھیدتے تھے سدا

جمع سودانہ سے تھے خوشہ میں
سو پڑے جا کے گوشہ گوشہ میں

ہوئے یار ونسے اپنے ہم مجبور
جیسے مچھلی ہو پھندے میں محصور

بخت ہم سے ہمارا تھا سر پیچ
پیش تیر قضا سپر تھی ہیچ

## حکایت

ایک قوی دست اردبیل میں تھا
تیر کو چکسا لگاتا بیل میں تھا

جنگجوئی میں گویا تھا بہرام
ہاتھ میں تھی کمند گور خام

ایک نمد پوش آیا بہر وغا
دہر سوز و ستیز ساز جو تھا

تیر مارے پچاس اُسکو لیک
نہیں نکلا نمد سے باہر ایک

تہوڑے سے عرصہ مین خاک کہا لگی
پہر ہوا اگر دو پہر اڑائیگی
ہی تعجب مرے جو یہہ بلبل
نہ اُگے اسکے استخوان پر گل
تا کہلا معنی کا یہہ تختۂ گل
ہوا ایسا خوش نوا بلبل

# پانچوان باب رضا مین

## حکایت

ایک شب جو جلایا زیت خیال
ہوا روشن چراغ حسن مقال
پر رکہی خبث کی ہی کچہہ بنیاد
خود نکلتی ہی دود سے فریاد
نہین گویا وگرنہ زنہار
کہ ہی یہہ شیوہ دوسرونکا کار
کہیچ سکتا ہو نہین وہ تیغ زبان
کاٹ سکتا ہو نہین سخن کا جہان

سنا ایک یاوہ گو نے یہہ کلام
آفرین کے سوا نہ تہا مقام
بولا فکر بلیغ و راے بلند
اسکے طامات و بندہین ہین پسند
نہین علوم ہی نہین سر جنگ
ورنہ طاقت سخن کی ہی نہین تنگ
آتو اس شیوہ مین ہی چالش ہو
سر بہ خواہ سنگ بالش ہو

## حکایت صبر و رضا اور حکم قضا کے تسلیم کرنیمین

نیک بختی ہی لطف داور مین
مت سمجہہ جنگ زور آور مین
ضعف سے مور کو نہین ہی زیان
زور سے شیر کو غذا ہی کہان
زندگی ہی اگر تری تا دیر
کاٹے تجہہ کو نہ مار و خنجر و شیر
دیا رستم کو روزی نے جو جواب

جو نہ دولت دے یہہ سپہر بلند
نہین لا سکتے اسکو زیر کمند
چرخ پر جب نہو سکے غالب
اسکی گردش اٹہانی ہی واجب
گر تری زندگانی ہی لیے بہر
نوشدارو ہو تیرے حق مین زہر
کیا بہائی نے اسکے اسکو خراب

## حکایت سپاہی شاطر کی

تہا سپاہا مین ایک بیرایار
شوخ و چالاک و جنگی و عیار
کبہی دیکہا نہ اسکو بے ترکش
اسکے پیکان سے جہڑتی تہی آتش
دعوی کرکے وہ مارتا تہا تیر
مارتا تہا نشانہ بے تقصیر
فرق پر جسکے خشت مارتا تہا
دوش سے خود و سر اتارتا تہا
چڑہکے جاتا اگر فریدون پر
نہ امان دیتا تیغ سے دم بہر
پہلوانون سے وہ اٹکتا تہا
کوہ بہی ہلتا تہا پٹکتا تہا

دست و خنجر تہے اسکے خون سے تر
دل دشمن تہا اس سے آتش پر
پنجۂ گاؤ زور سے پر زور
شیر کرتے تہے اسکے زور سے شور
ایسا کانٹا نہ گل مین گڑتا تہا
جیسا تیر اسکا دل مین گڑتا تہا
جنگ مین بڑہتا مرد دیر ایسے
پڑے کنجشک ٹڑی پر جیسے
زور پنجہ سے چیتے رکہتا تہا زیر
جنگ سے بہاگتا تہا سغر شیر
جو زرہ پوش کو لگاتا تیر
زمین تک جسم اسکا جاتا چیر

| | | | |
|---|---|---|---|
| | خود نکر سب کرینگے شکر ترا | خود کرے تب نہ رکہہ امید ذرا | |

## حکایت خلیفہ ثانی کی تواضع مین

| | | | |
|---|---|---|---|
| تہا کسی تنگ جا مین ایک گدا | پا عمر کا جو اسکے پایہ پڑا | انکو بیچارہ نے نہ پہچانا | جانے دکہیا نہ خویش و بیگانہ |
| ہو کے برہم کہا کہ اندہا ہی کیا | عدل پرور عمر نے اسکو کہا | نہین اندہا مگر ہوئی یہہ خطا | نہین جانا قصور بخش مرا |
| یہہ بزرگان عدل تہے کیسے | جو غریبون کے ساتہہ تہے ایسے | جہکتے ہین سارے ہوشمند گزین | رہتی ہی شاخ میوہ سر بزمین |
| متواضع کرینگے حشر کو ناز | متکبر نہ چشم شرم سے باز | خوف روز شمار ہووے اگر | جو ڈرے اسکی تو خطا سے گذر |
| | منہہ ضعیفون سے مت بگاڑا کر | ہی کوئی تجہہ سے ہی توانا تر | |

## حکایت

| | | | |
|---|---|---|---|
| ایک خوش کار اور خوش خو تہا | زشت خو یونکا ہی نکو تہا | ایک نے خواب مین اسے دیکہا | مرنے پر پوچہا گذرا تجہہ پر کیا |
| ہو کے خندہ دہان وہ گل سا | ہوا شیرین زبان بلبل سا | مین نے سختی بہت نہین دیکہی | چونکہ سختی نہ تہی کسی پر کی |

## حکایت ذوالنون مصری علیہ الرحمۃ کی اور اسکی خاکساری کی

| | | | |
|---|---|---|---|
| یاد ہی ایک سال کی یہہ بات | ہوئی نہ ملک مصر مین برسات | گئے کچہہ لوگ کوہ پر نالان | ہوئے بارے ہی طالب باران |
| ایک دریا بہایا رو رو کر | روے تا چرخ مہربان ہو کر | پیش ذوالنون کسی نے جا کے کہا | رنج و غم خلق پر بہت ہی پڑا |
| لے فرو ماندونکی دعا سے خبر | کہ ہی مقبول کی دعا مین اثر | بہاگا ذوالنون وہان سے مدین کو | ہوئی بارش گئے جو کچہہ دن ہو |
| پہونچی مدین مین یہہ بہیس مین خبر | رو یا ابر سیاہ دل انہون پر | لوٹا جہٹ مصر کو وہان سے وہ پیر | پہرے سیل بہار سے جو غدیر |
| ایک عارف نے خفیہ اس سے کہا | اس تہے جا نہین تہی حکمت کیا | کہا کہتے ہین آتی ہی جو بلا | خلق پر سو ہی فعل بد سے سدا |
| کی بیابان خوب غور سے جو نظر | خود سے بدتر نہ کہا کوئی بشر | اسلئے بہاگا تہا کہ میرا شر | لوگون پر خیر کا نہ روکے در |
| چشم مردم مین تب لگے گا غبر | آپ کو جب نہ سمجہے گا کچہہ چیز | خورد دان خود کا جو بزرگ ہوا | دین و دنیا مین سو سترگ ہوا |
| وہ بہی اس خانہ مین آیا ہوا | جو ضعیفون کے پا کی خاک ہوا | تو اگر گذرے خاک پر میری | ہی قسم تجہہ کو یاد کر میری |
| کہ ہوا سعدی خاک اگر کیا غم | جیتے جی بہا ہوا خاک سے کیا کم | پہر اگیتی مین باد سا چالاک | ہوا بیچارگی سے آخر خاک |

اسلئے یار حق ہین سب سر پر — سہتے ہین سبکی جفا نہ تب سر پر

## حکایت مردونکی وفا اور نااہلون کی جفا پر

دخش مین ایک تہا بزرگ زمان — گنج خلوت مین تہا جو پنہان
معنیاً وہ تہا خلق سے تنہا — نہ تہا عارف وہ دلق سے تنہا

جیسے اب دیکہنے مین ہین آتے — خلق کے آگے ہاتہ پہیلاتے
کہلا اسیر در سعادت تہا — بند اور ولنسے باب حاجت تہا

ایک شوخی سے بیخرد بدخو — ہوا اس نیک مرد کا بدگو
الامان ایسے مکر و دستان سے — دیو بن بیٹہے ہین سلیمان سے

چہرہ شوئیندہ گریہ سے ظاہر — صید سوشان کوچہ کی خاطر
ہین یہہ عابد برا نام و غرور — بانگ طبل تہی کی جاتی ہی دور

وہ یہہ کہتا تہا لوگ تہے حاضر — مضطرب اسکی سمت تہے ناظر
کہتے ہین رو کے بولا عاقل خوش — اے خدا اور اس غریب کو بخش

اور اگر اسکا ہی یہہ کہنا بجا — طاقت توبہ دے کہ مین ہون برا
مجہے یہہ عیب جو پسند آیا — کہ مرا عیب مجہکو بتلایا

جو ہی جیسا کہا براست مان — جو نہین کہہ بکا کرے نادان
وہ جو کہتا ہی مشک کو گندہ — کہنے دے بکتا ہی پراگندہ

کہتا ہی جو پیاز کو ایسا — ست بگڑ بلکہ کہہ کہ ہی ویسا
ہی خلاف طریق و دانش و رائے — کہ اشعبد سے دہوکہ دانا کہائے

عاقل اپنے جو کام سے باز آئے — بند بدخواہ ہونکی زبان ہو جائے
نیک رہ تو کہ پہر ترا بدخواہ — تیری بدگوئی کی بنا بیگارہ

لگے دشمن کی بات اگر دشوار — کر نہ سختی ضعیفون سے زنہار
ہی وہی شخص نیک گو تیرا — عیب تجہکو بتائے جو تیرا

## حکایت

لایا مشکل کوئی علی کے حضور — تا کہ آسانی کا ملے اسے نور
حاکم خصم بند و ملک ستان — ہوا گوئندہ جواب نہان

کہتے ہین بولا انجمن سے ایک — کہ نہین ایسا اے امیر نیک
بولا ناخوش نہو کے وہ سرور — تو ہی کہہ جو سمجہتا ہی بہتر

کہا جو جانا اور درست کہا — خاک سے خور چہپانا ہی نروا
ہوکے پاسخ سے خوش علی نے کہا — سچ کہا اس نے مین کی تہی خطا

مجہہ سے بہتر کہا ہی دانا تر — عالم اس سے نہین ہی بالاتر
آج ہوتا یہان جو صاحب جاہ — کرتا اس پر یہہ کبر سے نہ نگاہ

باہر اسکو نکالتا حاجب — مار کر اسکو پہر تا واجب
کہتا بے عزتی نہ اپنی دکہا — بڑونکے آگے بولنا ہی خطا

جو کوئی سر مین رکہتا ہی پندار — نہین ہوتا ہی حق شنو زنہار
علم سے اسکو آگے رنج و ملال — وعظ سے اسکو آئے شرم کمال

ہو وے ہر چند بارش باران — نہ شقایق ہو سنگ پر نازان
خاک سے ہی جو افتادہ خوار — گل دکہاتے ہین کیسے تازہ بہار

ست بکہیر اسکے سخن کے در — جس جگہہ ہو خودی سے سامع پر
چشم مردم مین کب سماتا ہی — جو بزرگی خود دکہاتا ہی

کیا ہی بہلول نے کہا ہی نکو

دیکہا جو عارف ستیزہ خو
اپنی ہستی سے جو یہہ رکہتا خبر

ہوتا ہہ مدعی جو عارف یار
کل جہان آتا اسکو نیست نظر

کبھی کرتا نہ خصم سے پیکار

## حکایت۲۳ لقمان حکیم اور مرد بغدادی کی

سُنا لقمان حکیم تہا سیہ فام
سال بہر مین بنا دیا خانا
پانو نپر پڑکے اُس نے عذر کیا
تو بہی مین بخشتا ہون جرم ترا
مین بہی کہتا ہون گہر ایک غلام
نہ سہیگا بزرگو نسے جو جفا

نہ تہا تن پرور و ضعیف اندام
پر کسی نے اُسے نہ پہچانا
ہنسکے بولا کہ اب ہی عذر کیا تمنے
ہی ترے سود سے زیان مرا
جب تئین سخت کہتا ہون اُسے کام
سو ضعیفون پہ رحم لائیگا کیا
حاکمون سے جو رنج پاتا ہی

ایک نے سمجہا اُسکو اپنا غلام
آگیا پہر گیا ہوا بندہ
سال بہر تک جو تیرا ظلم سہا
کیا تیار تو نے خانۂ خویش
اب نہ سختی سے کام مین لونگا
کہا بہرام نے وزیر سے تو
ضعفا کو نہین ستاتا ہی

اُس سے تعمیر کا کرایا کام
ہوا لقمان سے سخت شرمندہ
ایک ساعت مین دلسے کیا ہو جلا
حکمت و معرفت مجہے ہوئی بیش
سختی کار گل نہ بہولونگا
مت ضعیفون کا ہو اذیت جو

## حکایت۲۴ سید الطایفہ حضرت جنید بغدادی قدس سرہ اور سگ ضعیف کی

دیکہا اک سگ جنید نے یکبار
آگے آہو پکڑنے جاتا تہا
رو کے کہتا تہا کچہہ نہین معلوم
پاسے ایمان نہ پہسلیگا جو مرا
سگ جو بدنامی سے بہی جائیگا

دشت صنعا مین دانتو نسے ناچار
اب نہ جی سے لات کہاتا تہا
کون ہم دونو مین ہی خوش مقسوم
رکہیگا سر پہ تاج عفو خدا
تو بہی دوزخ مین جا نہ پائیگا
جو شرف رکہتے تہے فرشتون پر

زور پنجہ سے وہ غضنفر گیر
دیکہا مسکین و ناتوان اُسکو
آج ظاہر مین اسسے ہون بہتر
کسوت معرفت اگر تن پر
سعدیا راہ یہہ ہی سالک راہ
خود کو سگ سے سمجہتے تہے کمتر

ہوا مجبور مثل روبہ پیر
اپنی نان سے دی آدہی نان اُسکو
کیا خبر کل کی گذرے کیا سر پر
نہ رہیگا تو ہون بہت کمتر
کرسے عزت سے آپ پر نہ نگاہ

## حکایت۲۵ مست مرد اور نیکبخت پارسا کی

شب کو زاہد کے مست نے سر مین
کہا کل تو تہا مست اور مغرور

مارا بربط جو رکہتا تہا بر مین
تیرا بربط ہوا میرا سر چور

دن جو نکلا وہ نیک مرد حلیم
زخم میرا تو ہو گیا اچہا

لیگیا اُسکے پاس کچہہ زر و سیم
تیرا بے زر نہووے گا اچہا

تہون بد سے تسے اگر سرور
رکھون کردار بد سے دامن دور

خیر دیکھی نہ خوش نصیبی کی
جس نے مانی نہ بات سعدی کی

پڑ نہ کوئے مین سنکے تو مرحت
بہرا حاتم سا بنکے سن غیبت

چاہیئے تجھکو ناصح بہتر
نہین معلوم گذرے کیا تجھپر

## حکایت زاہد تبریز اور ایک دزد کی

ملک تبریز مین تہا ایک عزیز
راتون کو جاگتا تہا نیک تمیز

کی خبر لوگون کو تہا آشوب
آٹہے ہر سو سے لیکے ہاتہ مین چوب

شور و غل سے انہون کے گہبرایا
بہاگنے کے سوا نہ صبر آیا

آٹہکے تاریکی مین میان سے چلا
دوسری رہ سے جاکے اس سے کہا

نہین سر پنجہ تجہ سا کوئی اور
کہ ہی جنگ آوری فقط دو طور

انہین دو باتون پر ہین ہنر انجام
بندہ تابع ہون تہا جیسے نام

در ہی بند اور چہوٹا سا ہی مرا آنگنا
اور مالک نہین ہی اسکا وہان

کر قناعت جو کچہ ملے اس پر
ہی تہی دست جانے سے بہتر

مرد شب رو نے تب جو پکایا دوش
چڑہ کے اوپر گیا وہ صاحب ہوش

پہر پکارا کہ دزد آیا دزد
ایجوانون ہی وقت یاری و مزد

مرد خوش اعتقاد شاد ہوا
کہ وہ سرگشتہ بامراد ہوا

سیرت بخردان سے کیا ہی عجب
نیک ہون بد سے جو کرم کے سبب

ایک شب دیکہا ایک کوٹہے پر
ڈالا ایک چور نے کمند آکر

سنی اس بزدلے نے انکی صدا
اپنا رہنا وہان سمجہا ناروا

پگہلا دل پارسا کا مثل موم
کہ گیا چور رات کو محروم

کہ سمجہا مین ہون آشنا تیرا
سمجہا مین ہون خاک پا تیرا

ایک ہی آگے خصم کے آنا
ایک ہی جان بچا کے لیجانا

تو کہے تو مین لیچلون ہمراہ
اس مکان پر ہون جس سے مین آگاہ

اینٹ اوپر تلے دو اک رکہکر
چڑہے ایک دوسرے کے کاندہے پر

ہو گئے مکر و فریب سے دلجو
لایا اپنے مکان پر اسکو

تہا جو دستار و جامہ رخت مکان
لاکے اوپر سے ڈالا اس نے وہان

چور نے اپنے پانون تیز کئے
جامۂ پارسا بغل مین لئے

ایسے ناپاک پر کہ تہا بے رحم
لایا یہہ نیک مرد دل سے رحم

بد بہی جیتے ہین نیکون کے پیچہے
گو نہین مستحق ہین نیکی کے

## حکایت رقیب کی جفا حبیب کے خاطر سہنے مین

مثل سعدی تہا ایک سادہ دل
تہا کسی سادہ چہرہ پر مائل

چین برابر وہ ہوتا تہا کسی سے
غصہ کو ٹال دیتا تہا ہنسی سے

عاجز اپنے بدونکو رکہتے ہین دون
جور سہتے ہین دشمنونکا زبون

کیا ہی خوب اس نے یہہ جواب دیا
چاہیئے اسکو آب زر سے لکہا

سخت گوئی یہہ اسکی تہا سہتا
پیش چوگان نہ گیند سا رہتا

ایک بولا تجہے نہین کچہ عار
اسقدر سہتا ہی بدن پر مار

بخش ہرگز نہ چاہلونکی خطا
زور مردی کہینگے رکہتا نہ تہا

منزل مہر یار ہی یہہ دل
نہ کسیکی ہی کینہ کی منزل

## حکایت بہلول دانا کی

| | | | |
|---|---|---|---|
| کہنچا جلاد سنگدل نے ویران | دشنۂ تیز مثل تشنہ زبان | کہتے ہین درد دل سے اُس نے کہا | انجدا مین لے خون معاف کیا |
| کیونکہ پیوستہ ناز و نعمت مین | خوش ہا ہو مین اسکی خدمت مین | ہووا خوذ کل میرے خون پر | اور خوش ہو وین اسکے دشمن سیر |
| کہنا اسکا کیا جو شاہ نے گوش | زیک خشم اسکی پہر نہ لائے جوش | خون بخشش دی وستابوس کیا | صاحب نیزہ طبل و کوس کیا |
| پائی یہہ پاتگہ مدارا سے | بچے اس خوف و خطرہ کی جا سے | غرض اس سے یہہ ہی کہ نرم کلام | آتش خشم کو ہی آب مدام |
| نہین دیکہا کہ جب گہہ بیکار | گرم چلتے ہین ہر طرف ہتہیار | تب پہنتے ہین ہوشیار اکثر | چند تہ والا ریشمی بکتر |
| | چاہیئے نرمی پیش دشمن تند | تیز شمشیر نرمی سے ہو کند | |

## حکایت صالحون کے عجز و نیاز مین

| | | | |
|---|---|---|---|
| ایک ویرانہ مین تہا عارف نیک | سنکے آواز سگ کی یہان آئے ایک | بولا دلمین کہ سگ کہان سے یہان | آیا عارف گیا یہان سے کہان |
| دیکہا ہر سو نہ سگ کا پایا تہا | وہان عارف تہا اور کوئی تہا | ہو کے شرمندہ وہان سے پہر لگا | شرم سے حال یہہ نہ پوچہہ سکا |
| سنکے عارف نے اسکی پاکے صدا | کہا اُس لیے وہان ہی کہڑا | سمجہا اے نور دیدہ تو یہہ راز | مین ہی بولا تہا کتے کی آواز |
| وہ خریدار عاجزی دیکہا | چہوڑا عقل و غرور کا لیکہا | اسکے در پر ہون مثل سگ نالان | مثل سگ ہی نہ کوئی بے سامان |
| پہنچا چاہیے جو قدر والا پر | ہی تواضع کا نشیب بالا پر | وہ ہی اس بار گہہ مین پاتے ہین صدر | جسمہان خود کو کہتے ہین بیقدر |
| سیل آتا ہی جب بلند و نشیب | سر کے بل گرتا ہی بجانب نشیب | ادمین افتادگی دکہاتی ہی | مہر سے تب عروج پاتی ہی |

## حکایت حاتم اصم کی اور تواضع مین اسکی سیرت کے

| | | | |
|---|---|---|---|
| کہتے ہین یہہ کلام دانشور | کہ تہا حاتم اصم یقین بت کر | آئی آواز مکہی کی اسکو | مکڑی کے جالے مین پہنسی تہی جو |
| اسکا کل ضعف و خامشی تہا کید | قند سمجہا تہا جسکو سو تہی قید | دیکہکر اعتبار دل سے کہا | صبر رکہہ اے اسیر حرص ذرا |
| نہین ہر جا ہی قند و شہد و شکر | کہین صیاد و دام ہی ہی مگر | عاقلون مین سے ایک نے یہہ کہا | ہی عجب اے بزرگ راہ خدا |
| تو نے کیونکر سنی طنین مگس | جسکا سنتا ہی ہمکو مشکل بس | تو جو سن لیتا ہی مگس کی صدا | بہرا کہنا تجہے نہین ہی روا |
| ہنسکے بولا کہ اے خرد پرور | بہرا باطل ہوش سے بہتر | یہہ جو خلوت کے ہین شریک تمام | ہین ہنر پرور و عیب پوش مدام |
| میرے اخلاق بد چہپاتے ہین | یعنی مجہکو نہین بتاتے ہین | کرتی ہی میری ہستی مجہکو پست | کبر کرتا ہی میرا مجہکو مست |
| پس دکہا نیکو بہرا بنتا ہون | تا تکلف سے مین بہرا ہون | اہل مجلس سمجہکے کالیوہ | کہتے ہین نیک و بد مرا شیوہ |

تہا وہ درویش دوست اہل نظر
شاہ صالح ہی جو ہی السابق البشر

رات بہی سر دینا تہی دوش کو آ
یاد خورشید مین تہے حربا و آ

یہہ جو ہین حکمران عالیجاہ
مائل لہو و عیش خاطر خواہ

ہی بہشت برین ہمارا مکان
بند غم مین ہی یا ہمارا ایمان

جہانکے صالح اگر وہان اگر
مارے جو تو نکے توڑون اسکا سر

تہوڑے عرصہ مین نکلا چشمہ نور
چشم مردم سے خواب ہو گیا دور

انکے اوپر کی اس نے بارش جود
کیا صاف انکا گرد لسے وجود

رات دن کرتے تہے جو بے حجاب
خوشبو کرتے تہے عود سے حجاب

کہ پسندیدہ پاتے ہین عزت
ہم سے آکے پسند کیا خدمت

مین نہین ہون غرور جاہ سے جو
پہیر ون ہکسی فقیر ون سے رخ کو

آج کہولا ہی مین نے صالح کا در
کل در صالح تو ہی بند نہ کر

شاخ طوبی سے یار وہ کہا کہ
پیچ ارادت کا جو ہین ڈالے

تیرے دلکو ہی عشق کا کیا سوز
جیسا خورشید کو ہی دل افروز

وہی دے نور شب کو محفل مین
شمع سان سوز جو رکہے دل مین

ایک مسجد مین دو گدا خفتہ
پائے تشویش بند و آشفتہ

ایک نے دوسرے سے کی گفتار
ہوگا محشر مین ہی کوئی دادار

آئین جنت کو عاجز و مخلص اگر
نہ اُٹہاؤنگا مین قبر سے کبہی سر

کیا خوشی دیکہی انسے جیتے جی
کہ سہے ظلم آخرت مین بہی

سنا صالح نے یہہ جو اُسنے کہا
پہر ٹہہرنا وہان درست نہتہا

آدمی بہیجا انکو بلوایا
جا سے بیٹہا جگہہ سے بٹہلایا

سہکے وہ رنج بارش و سرما
پائی ایسے معززون مین جا

ایک نے انمین سے ملک سے نہان
کہا اے تیرا ہو مطیع جہان

مثل گل شادی سے ہو خندان
ہوا کو بندہ پیش درویشان

تو بہی کر خوے زشت سے دور
تا نہ مجہہ سے بہشت مین ہو نفور

جو ہی مقبل کر اختیار یہہ راہ
چاہیے عزت اگر گدا کو نہ شاہ

بے ارادت کہان سعادت ہی
ہی سعادت جہان ارادت ہی

ہی خودی سے بہرا ہوا ایسا
ہووے قندیل آب سے جیسا

## حکایت خود بینون کی محرومی مین

ایک کو کچہ نجوم آتا تہا
پر نہین آپے مین سماتا تہا

اُس سے وہ آنکہہ بہی ملاتا نہتا
اسکو ایک بات ہی سکہاتا نہتا

عقل سے جانتا ہی خود کو بہرا
کیا بہرے وہ جو پہلے سے ہو بہرا

خالی ہستی سے سعدی سا پہر جا
معرفت سے بہرا ہوا پہر آ

دور سے پیش کوشیار آیا
شوق دلپر غرور سر چہایا

لگا لینے بہرہ وہان سے پہر نے جب
بولا وہ سر بلند دانا تب

آ خودی سے تہی کہ تو پر ہو
پر خودی سے ہی خالی جاتا ہی جو

## حکایت اس باب مین کہ نار غضب کو آب حلم و نرمی کے سوا نہین بجہا سکتے

ایک بندہ بہاگکے شہ سے گیا
ڈہونڈہنے کو کہا نہ ہاتہ لگا

پہر جو آیا تو شہ نے خشم کیا
واسطے اُسکے حکم قتل دیا

## حکایت نااہلون کی حماقت وزشت گوئی اور صاحبدلونکے تحمل مین

ایک شوخ ایک مرد سے سائل
ہوا جسوقت کچھہ نہ تہا حاصل

نکلا باہر وہ خیرہ رو بدخو
لگا کہنے برا بہلا اُسکو

ظاہراً صوف پوش ہین اکثر
باطناً ہین پلنگ مردم در

لائے مسجد مین شید کی دوکان
صید کرنا ہی گہر ہین بے ارکان

سیئے ہین پارہ سفید و سیاہ
کیئے ہین سیم و زر کو جاے پناہ

ہین یہہ شب کوک دہر گرد گدا
دانہ خرمن سے مانگتے ہین سدا

ہین عصائے کلیم سے بس خوار
خود کو دکہلاتے ہین ضعیف و نزار

پارسایانہ ہی عبائے تن
اور دخل حبش ہی جانہ زن

پیٹ بہرتے ہین لقمونسے تا سر
جیسے رنگین فقیرون کا کہپر

اس نے بے دیکہے ایسی باتین کہین
عیب جو دیکہتا ہنر کو نہین

شیخ کو اک مرید نے یہہ کہا
گرچہ یہہ کہنا کچھہ درست نہ تہا

ایک نے تیر پہینکا رہ مین ہا
نہ لگا تن مین اُسکا دُکہہ نہ سہا

سنکے بولا اُسے وہ مرد خدا
غم نہین اُس سے کہہ کہا اور سنا

وہ گمان سے سمجہتا ہی جیسا
مجہے تحقیق ہی کہ ہون ویسا

جانتا ہی نہ کوئی میرا عیب
مجہسے بہتر سوائے عالم غیب

وہ جو محشر مین ہووے میرا گواہ
نہین دوزخ سے ڈر نہین ہی گناہ

ہین وہی لوگ مرد راہ خدا
جو ہین برجاس تیر رنج و بلا

لوگ مٹی سے ہین بناتے سبو
سنگ سے توڑ دیتے ہین بدگو

ہاتہہ مین اُسکے تب تہا کچھہ زر
ڈالتا مثل خاک جو اُس پر

ایسے خاموش کردمونسے پناہ
ایسے پرمکر مردمون سے پناہ

بیٹہتے ہین سکڑکے گربہ وار
صید پر ٹوٹتے ہین سنگ کردار

راہ تجار مرد مارتے ہین
لوگونکے کپڑے یہہ اُتارتے ہین

واہ کیا کرتے ہین فریب لو
گیہون دکہلاکے بیچتے ہین جو

دیکہہ مت بندگی مین پیر و سست
رقص و حالت مین ہین جوان و چست

نہین پرہیزگار و دانشور
دنیا لیتے ہین ہول دین دیکر

نہین سنت سے ہی جز اسکے خبر
خواب پیشین و نان وقت سحر

انکی کرتا نہین زیادہ صفت
اپنی سیرت کا کہتا ہی فضیحت

جسنے بے آبرو نہین کیئے کم
آبرو کا کسیکی کیا اُسے غم

بد ہی بیچے جو بد بتاے مجہے
بدتر اُس سے جو یہہ سنا مجہے

تو اسے لیکے میرے پاس آیا
چاہتا ہی جگر مین پہنچایا

جو بدی ہی کہی سو کم ہی ابہی
جانتا ہون ہی سو مین اُسکی

وہ ہوا روشناس ایکبے سال
جانے ہفتاد سال کا کیا حال

نیک پندار کون ہی اتنا
جو کہے میرا عیب ہی جتنا

عیب گوئی مری جسے لگے نیک
آکے لیجاے مجہہ سے نسخہ ایک

انکو بدکہنے دے تو رہ نادان
اچہے سہتے ہین بار بے پایان

## حکایت درویشونکی گستاخی اور بادشاہونکے حلم مین

شاہ صالح تہا ایک شام کا شاہ
تہا نکلتا غلام کے ہمراہ

پہرتا بازار و کوچہ مین ہرسو
آدہا مثل عیب چہپا کر رو

اسکی برداشت کرسکونگا جب
ہو تحمل جو اسکی آفت کا

دوسرونکی ہی کرسکونگا تب
بیچ پینے سے اسکو ہی اچہا
گرچہ برداشت اولاً سم ہے

بیچنے مین نہین نکوئی ہے
خود بنچا ہے سو دوسرکو نہ چاہ
پڑی عادت نہ شہد سے کم ہے

غیر سے اسکی عیب گوئی ہے
خود تبہ کر نہ دوسرے کو تباہ

## حکایت۱۳ معروف کرخی اور مسافر رنجور کی

راہ معروف کرخی اُس نے لی
گئے سونے وصفا سرور سے
وہ تھا بیخواب رات بھر بیتاب
بیٹھنے اُٹھنے اور کرنے سے آہ
وہ ہی خدمتمین رات دن ہےتا
آنکھین اُسکی لگین جھپکنے جب
ہین یہہ پاکیزہ پوش اہل یقین
بولا معروف سے کلام خراب
بولین معروف سے نہین دیکھا
نیک مردی ہی نیکون سے زیبا
نیکی کرنی ہی بد سے کب شایان
پیار سے نیکی کر نہ بد کے ساتھ
دے نہ ہرگز خسیس کو برف آب
سنکے بولا کہ اے میرے دلبر
ایسے کے ظلم سے نہو بیتاب
جو ہی صورت طلسم کے مانند
گو کرخی بہت سی ہین موصوف

جسنے معروف ہی سے باہر کی
رہ گئی جان بدن مین گم ہو سے
اُسکی بیتابی سے تہے سب بیخواب
تھک کے لوگون نے لی گریزکی راہ
کرتا مانند مرد جو کہتا
لگا وہ واہیات بکنے تب
صاحب مکر و زور وبالع دین
کہ ہوا اُس سے کیون وہ غافل خواب
گیا کہا اس فقیر نے بیجا
نیک مردی بد و نسے ہی بیجا
پیڑ بوتے ہین شورہ مین نادان
مثل گربہ نہ پہیرین سگ پر ہاتہہ
دے تو پنج پر رحم کر اسکا ثواب
رنج اسبات سے نہ لا دلبر
جسکو بیتابی سے نہ آئے خواب
اسم ہی جا ہے جسم کے مانند
گو معروف ہی نہین معروف
بندہ جاہ ہی غرور نما

ایک مہمان اُسکے گہر آیا
شب کو اُسکا لگا یا وہان بستر
بڑبڑاتا تہا غصہ کرتا تہا
اور اُس بقعہ مین نتہا دیار
ایک شب سر پہ اُسکے دوڑا خواب
ایسی ناپاک نسل پر نفرین
جانے کیا مست خواب ناکارہ
شیخ تو سنکے پی گیا یہہ بات
کہا اسنے اُٹھ یہانسے اب گہر جا
رکہہ نہ سفلہ کے سر کو بالش پر
نہین کہتے کسی سے نیکی نکر
کتنا بہتر جو حق شناسی کرے
نہین دیکھا ہی ایسا نالایق
ناخوشی سے بُرا ہی اُسنے کہا
آپکو دیکھے جب قوی و خوش
جو لگا یگی تو درخت سخا
ہے وہی سر بلند ثروت سے
جاہ ہی حلم مین ضرور سدا

جو مرض سے تہا مرگ پر آیا
روتا تہا زار زار وہ مضطر
اور مرتے تہے وہ نہ مرتا تہا
یا تہا معروف یا تہا وہ بیمار
مردنا خفتہ لائے کبتک تاب
خالی مکر و فریب سے جو نہین
کہ نہین سویا شب کو بیچارہ
لیک سنتی نہین اسکی مستورات
دکہہ نہ پا مرنا ہی وہان پر جا
سر ظالم ہی سنگ پر بہتر
کرکے ناکس سے کہو نہ نیکی مگر
آدمی سی جو ناسپاسی کرے
رحم کرنا ہی اس پہ کیا لایق
یہہ بُرا میرے واسطے ہی بہلا
شکر مین ہو ضعیفونکا غمکش
پائیگی بار نیک نامی سدا
جسکو نفرت ہی تاج تخت سے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ست کرا یخواجہ کار خود بہ بخت | زشت خو آپ رہتا ہے بدبخت | مانا تو سیم و زر سے ہے رہتا | خوش بیان ہے تو ہو یہ سعدیا |

## حکایت نیک مردون کی تواضع مین

| | | | |
|---|---|---|---|
| ایک عابد سے جو تہا فرزانہ | اُسکا ایک رند مست دیوانہ | اُس سیہ دل سے گرچہ ظلم سہا | لیکن اُس صاف دل نے کچھ نہ کہا |
| ایک بولا کہ تو ہی تو ہے مرد | حلم ایسے کے ساتھ ہے پر درد | سنکے یہہ بات بولا وہ خوش خو | کہہ نہ یہہ بات تو کبہی مجہہ کو |
| مرد ناداں سے ہووے وہ ناچار | رکہے جو شیر سے سر پیکار | نہین زیبا اگر نہ ناداں ہو | پکڑ لے دیوانہ کے گریبان کو |
| | عقلمند ایسی زندگانی کرین | ظلم بہی سہکے مہربانی کرین | |

## حکایت لوگون کے اعزاز مین

| | | | |
|---|---|---|---|
| ایک صحرا نشین کا سگ نے پا | کاٹا اِس غصہ سے کہ خون ٹپکا | خواب آیا نہ درد سے شب بہر | ایک دختر تہی چہوٹی اُسکے گہر |
| ہوکے برہم پدر سے اُس نے کہا | کیا تیرے منہہ مین کوئی دانت نہ تہا | ہنسکے وہ بعد گریہ و زاری | بولا اُس سے کہ اے میری پیاری |
| خود کو کمزور اُس سے کم پایا | لیک حیف اپنے دانتون پر آیا | نہین ممکن اگرچہ کاٹین سر | کرون کتے کے خون مین دندان تر |
| | بدرگی ناکسون سے ہے ممکن | پر سگی آدمی سے ہو کس دن | |

## حکایت نیکو کار خواجہ اور نافرمان بندہ کی

| | | | |
|---|---|---|---|
| ایک کس تہا ہنرور آفاق | تہا غلام اُسکا محض بد اخلاق | محض بے عزت و پریشان ہو | سخت بد طینت و پریشان گو |
| نش مار اُسکے دانت مین تہا زہر | تہی گرو اُسکے پاس زشتی شہر | چہرہ پر تہا سبل سے آب رواں | بو بغل سے تہی پیاز کی سی عیان |
| بہون چڑہاتا تہا نان پکا نیکو | پکتا تہا بیٹہتا تہا کہانے کو | کہانا کہانے کے وقت تہا تیار | دیتا پانی نہ مرتے کو زنہار |
| لگتی تہی کچھہ نہ اُسکو گالی مار | گہر مین رہتی تہی رات دن تکرار | خار و خس ذہن مین تہا گرا تا کبہی | مرغیان چہ مین تہا گرا تا کبہی |
| اُسکی صورت سے لوگ تہے نافر | جاتا جب کام کو نہ آتا پہر | ایک بولا یہہ بندہ زشت خصال | نہ ادب رکہتا ہے نہ حسن و کمال |
| کون سی بات اِس سے ہے درکار | جس لیے تو اُٹہاتا ہے یہہ بار | ایسے ناز یبا کا نہین زیبا | کہ اُٹہائے تو بار غم بیجا |
| مین تجہے دونگا ایک نیک غلام | جا کے بازار مین کر اُسکے تو دام | مل سکے اسکی ایک دمڑی لا | بیچ جو پوچہے نہ ہے یہہ دمڑی کا |
| ہنسا سنکے وہ مرد نیک نہاد | بولا اے مہربان نیک نژاد | بد ہے یہہ اور اسکی عادت لیک | پہر سے حقین ہے اسکی عادت نیک |

تھی دو رویہ سپہ کھڑی در پر — پیش شہ آیا وہ سخن پرور
ایک تہا مست ایک تہا بیہوش — ایک گاتا تہا ایک تہا مینوش
سارے مدہوش بادۂ گلرنگ — چنگ سا بر میں خواب سے سر چنگ
تہے دف و چنگ یکدگر شیدا — نالۂ زیر دل سے تہا پیدا
چنگ کو اور رود کو توڑا — مطربوں نے سرود کو چہوڑا
می رواں چنگ سرنگوں تہے ہان — بربط کا سے گویا خون تہا رواں
ناف تک پہاڑی جو شکم کی مشک — چشم خونیں تہی جام کی پر اشک
کیونکہ گلگونہ مئی گلرنگ — دہونے سے چہوڑتا نہ تہا رخ سنگ
پہر جو بربط کوئی اٹھاتا تہا — مثل دف منہہ پہ مار کہاتا تہا
مست پندار و کبر سے وہ جوان — بیٹہا گوشہ میں مثل پیرہان
سہا ظلم پدر اٹھایا بند — تہا سود مند جیسا پند
لاتا اس پر قسے خیال و غرور — زندہ اسکو نچہوڑتا وہ ضرور
پوست خصم اکھیڑ نرمی سے — دوست بہی ہووے خصم گرمی سے
مت امیروں کے ساتھ سختی کر — نرمی کر سختی گر ہیں تجہہ پر
کیونکہ یہہ نرمی سے اٹھائیگا سر — میٹہی بولی سے وہ جہکائیگا سر
سیکہہ شیریں زبانی سعدی سے

دیکہی عناب و قند و شمع و شراب — شہر پر نعمت آدمی تہے خراب
اسطرف خوش صدا تہی مطرب کی — اسطرف ساقی کہتا تہا ڈبی
جتنے گردن فراز تہے سردار — کوئی نرگس سوا نہ تہا بیدار
اس نے فرمایا توڑ ڈالے سب — بدلا وہ عیش صاف دردے اب
پہوڑے میخانہ میں خم اک دن — اور کاٹی کدو کی ہی گردن
نو مہینے سے خم جو حاملہ تھی — اس کہیڑے میں اسنے لڑکی جنی
کہا اس نے تو سنگ صحن سرا — کہود کر دوسرا لگایا بجا
ہوا بالوحہ گر خراب تو کیا — اتنے دن تک شرابی تہی سدا
جو کوئی چنگ رکہتا تہا بردوش — مثل طنبور اسکے ملتے تہے گوش
ہوا تہا باپ بار بار خفا — کہ تو رکہہ اپنا قول و فعل صفا
سخت کہتا جو کہنے والا اہل — کہ جدا سر سے کر جوانی و جہل
چنگ سے ڈالے شیر غران ڈہال — بارش سنگ پر نہ لائے خیال
مثل سندان جو سخت رہتا ہی — سوا دب کا ہتوڑا سہتا ہی
خلق سے ہر کسی کی خاطر کر — ہووے کمزور خواہ زور آور
تلخ گوئی میں ہر خرابی ہی — میٹہی بولی میں کامیابی ہی
مرنے دے ترش رو کو تلخی سے

## حکایت ایک شہد فروش کی

اک شکر خندہ بیچتا تہا عسل — اسکی شیرینی پر تہے دل بیکل
فی المثل زہر بہی تہا دیتا اگر — کہاتے تہے لیکے مثل شہد و شکر
گیا پہر جو لگانے کو چکر — شہد سر پر تہا سرکہ ابرو پر
شکوہ بے نقد اپنے گہر آکر — بیٹہا گوشہ میں تنگدل جا کر
اسکی زن نے ہنسی سے اسکو کہا — شہد ہی تلخ ترشرو کو سدا

بت کمر بستہ نیشکر سے تمام — مشتری تہے مگس سے گرد مدام
ایک بدخو کی کچھ لگی جو نظر — اسکے بازار میں ہوا یہہ اثر
پہرا ہر سو پکارتا الا + — مکہی نے بہی نہ شہد پر کی جا
جیسے عاصی وعید سے بیزار — جیسے زندانی عید سے غمدار
نان اسکی حرام ہی مجہکو — مثل سفرہ کے منہہ سکوڑے جو

ہی نہی بوریا مین گو رفعت / پر نہین نیشکر کی خاصیت
نہین پانے کا اس خرد سے نام / چلین پیچھے تیرے ہزار غلام

ایک کوڑی نے ایک حریص سے جو / لیا کیچڑ سے کیا کہا اسکو
مجہہ سے کچہہ ملنے کا نہین ہی تجہے / ریشمی کپڑے مین نہ باندہ مجہے

نہین منعم ہی مال سے بہتر / خر ہی گو اوڑہی جل اطلس خر
ہوا یہہ مرد چست یون گویا / کینہ سینہ سے اپنے یون دہویا

ہووے آزردہ کا کلام کڑا / سستی مت کر جو خصم ہووے بڑا
ہو سکے خصم کا نکال دمار / وقت دہوئیگا تیرے دل سے غبار

ہو گیا قاضی اسقدر ناچار / نکلا منہہ سے یہہ دن ہوا دشوار
تہا تعجب کے مارے دست گزا / چشم تہین دونون فرقدین سے روا

اسطرف وہ جوان وہان سے گیا / ڈہونڈہا لیکن کہین پتا نہ لگا
اہل مجلس نے تب مچایا شور / کہ کہان سے یہہ آیا تہا منہہ زور

گئے ہر سو تعقیب پیچھے دوان / کہ ہی دیکہا کسی نے ایسا جوان
ایک بولا کہ ایسا عذب بیان / صرف سعدی کو جانتے ہین یہان

آفرین اسپہ جس نے ایسا کہا / دیکہ کڑوے کو میٹہا کیسا کہا

## حکایت بادشاہزادہ گنجہ کی توبہ کرنے مین

ایک تہا شاہزادہ گنجہ / محض نالایق اور سر پنجہ
آیا مسجد مین مست گاتا ہوا / مے پئے ساتگین بجاتا ہوا

ایک مقصورہ مین تہا زاہد ایک / بات تہی دلپذیر دل تہا نیک
بات پر اسکے مجتمع تہے عوام / نہین عالم تو مستمع ہو دوام

اس نے بیعزتی روا نیر کی / اک خرابی انہونکی جان پر کی
ہووے منکر جو بادشہ کا قدم / کون معروف و امر کا ہر دم

دبتی ہی بوئے پیش سیر نکہت گل / جیسے آواز چنگ پیش دہل
نہی منکر جو تجہہ سے ہو ممکن / مت اپاہج سا بیٹہہ کر کہودن

گر نہین اختیار ہی تجہکو / کہہ نہ اندر ز سے سدہرتی ہی خو
نہ ہے جب مجال دست و زبان / کرین ہمت سے مردمی عیان

ایک اس گوشہ گیر کے آگے / سر خدمت زمین پر لاکے
بولا اس رند مست کی خاطر / کر دعا ہم ہین عاجز و قاصر

دم پر سوز باخبر دل سے / ہی قوی لاکہہ تیغ قاتل سے
ہاتہہ اس پیر نے اٹہا کے کہا / اے خداے کریم ارض و سما

خوش ہی پیارا اسکا وقت ہی خوش / اسکا ہر ایک وقت رکہہ خرم کش
ایک نے پوچہا اے نکو فرجام / ایسے بد سے ہی نیکی کا کیا کام

ایکسی ہی چاہے نیکی بدچاہ / چاہے ہو خلق و شہر کا بدخواہ
بولا وہ عقلمند صاحب ہوش / جو سمجہتا نہین ہی رہ خاموش

نہین بکتا کلام نا واجب / چاہتا ہون یہہ حق سے ہو تایب
کہ اگر اپنی خو سے باز آئے / عیش و آرام جاودان پائے

ہی فقط بہر وزر عیش مدام / چہوڑنے مین ہی اسکے عیش مدام
اس سخن ساز نے کہی جو بات / ایک نے شاہ سے کہی سو بات

وجد سے آب چشم بہر لایا / سیل سا بہکے چہرہ پر آیا
دل جلا اسکا شوق سے بارے / جہک گئین چشم شرم کے مارے

آدمی بہیجا پیش نیک نہاد / تا نبانہ کہ سن مری فریاد
آیا ہان تو رکہون قدم پر سر / جہل و ناراستی سے لب کر کر

عاجزی و عجز ہی اس در پر / طاعت و خود پسندی سے بہتر
خود کو جو نیک سمجھے سو ہی برا / کہ خدائی نہین ہی خودی کو نہ جا

گر نہ مردی کا مرد ہی تو بیان / فوق لیجاے ہر سوار کہان
پوست نکلا پیاز سا خالی / پستہ سا جو نہ سمجھا تھا خالی

فایدہ ایسی بندگی سے کیا / عذر تقصیر بندگی دکھلا
بر طاعت بنا لئے نا بخرد / جو ہو خالق سے نیک و خلق سے بد

یاد رہتے ہین عاقلون سے کلام / یاد رکھ مجھہ سے ایک یہہ ہی مرام
جو گنہگار رکھے خوف خدا / زاہد بندگی نما سے بھلا

## حکایت دانشمند درویش اور متکبر قاضی کی

اک کہن جامہ عالم مفلس / مجلس قاضی مین ہوا مجلس
دیکھا کہ قاضی نے نگاہ کڑی / کی معرف نے آستین پکڑی

کہ نہین جانتا ہی اے نادان / یہہ مکان ہی نہین ترے شایان
بیٹھہ نیچے قرینہ سے جاکر / یا کھڑا رہ نہین تو جا باہر

تو بزرگون کی جا دلیری نکر / زور پنجہ نہین ہی شیری نکر
نہین ہر آدمی ہی لایق صدر / جاے ہر آدمی ہی لایق قدر

اور کیا حاجت نصیحت ہی / کم عقوبت نہ یہہ فضیحت ہی
بیٹھتا ہی جو نیچے عزت سے / نہین پڑتا ہی نیچے ذلت سے

آگ سا کھنچا اُس نے دل سے دھوان / اُسکے اونچے سے نیچے بیٹھا وہان
عالمون نے کی علم کی تکرار / چلے آپسمین کبھی نہین ہتھیار

واکیا جنگ اور جدال کا در / نہین اور یان کا جو اٹھایا سر
گویا شاطر خروس لڑتے تھے / جو بیخ اور جنگ سے جھگڑتے تھے

ایک غصہ کے مارے کھو دست / مارتا تھا زمین پہ دوسرا دست
عقدۂ پیچدار تھا مشکل / نہ کسیکو تھی راہ حل حاصل

وہ کہن جامہ پوش آخر نشین / آیا غرش مین مثل شیر عرین
سعنیا چاہیئے قوی ہو بیان / گو نہین حجت قوی ہو زبان

مین بھی کچھہ کہنا جانتا ہون کہا / نیک اگر جانتا ہی ہمکو سنا
آخر اُسنے کیا بجلک بیان / نقش خاتم سا سبکے دل پہ عیان

کیا صورت سے معنی پر داخل / سبکے دعوی کو کر دیا باطل
بولے ہر سمت سے صغار و کبار / آفرین تیری عقل پر ہی ہزار

ایسی اسپ سخن کو دی جولان / جیسے خر گل مین قاضی تھا حیران
لطف و عزت سے جامہ و دستار / بھیجے پاس اُسکے ہوکے شکر گذار

کہ نہ تھی تیری قدر کچھہ معلوم / حیف مجھہ سے ہوا نہ شکر قدوم
حیف ہی باوجود فضل و کمال / دیکھتا ہون تجھے پریشان حال

پاس آیا معرف دلدار / کہ رکھے سر پہ قاضی کی دستار
ہاتھہ سے منع کرکے بولا کہ دور / رکھہ نہ سر پر یہہ بارے بند غرور

کہ ہو کہنہ سیر زیبا یون پر / بھاری دستار سے گران ہی سر
کہینگے مجھہ کو جب بزرگ و امیر / میری آنکھون مین سب لگینگے حقیر

آب شیرین مین فرق آتا نہین / خواہ کوزہ گلی ہو خواہ زرین
چاہیے سر کو ہووے دانش و مغز / نہین دستار تیری جیسے نغز

سر بزرگی مین کچھہ نہین ہی بہی / ہی کدو سر بزرگ پر ہی تہی
رکھہ نہ دستار و ریش سے کچھہ آس / وہ روئی ہی تو یہہ ہی سوکھی گھاس

آدمی جو ہین صرف صورت سے / چاہیے چپ رہین وہ مورت سے
کر بقدر ہنر تلاش محل / رفعت و نحسی رکھہ نہ مثل زحل

جو بلا سے اسے تو روکے کون
جو نکالے اسے تو ٹوکے کون

نہ عمل پر اسے بہروسہ ہے
نہ ادا سے بند باب توبہ ہے

## حکایت عیسیٰ علیہ السلام اور عابد ناپارسا کی

کہتے ہین ایسا راویان کلام
عہد عیسیٰ مین پہنچے انکو سلام

ایک نے کی تہی زندگی برباد
نہ تہا جز جہل و گمرہی کچہہ یاد

سخت ناپاک و شوخ و نامہ سیاہ
اس سے ابلیس مانگتا تہا پناہ

کہوئی عمر عزیز بے حاصل
ہوکے پیدا نہ خوش کیا کوئی دل

سر تہا بے عقل و احتشام سے پُر
پیٹ تہا لقمۂ حرام سے پر

ذیل ناراستی سے آلودہ
دود ناداشتی سے اندودہ

تہا نہ چلتا وہ چال بینا کی
نہین سنتا مقال دانا کی

مثل قحط اس سے خوف کہاتے تہے
مہ نو سا اسے بتاتے تہے

تہا ہوا و ہوس سے خرمن سوز
نہ تہا نیکی سے نام نیک اندوز

متنعم تہا ایسا نامہ سیاہ
نہ تہی نامہ مین جا درج گناہ

تہا گنہگار و خودسر و فاجر
مست و مخمور روز و شب ظاہر

کہتے ہین گہر مین ایک عابد کے
حضرت عیسیٰ آئے جنگل سے

آیا نیچے وہین وہ گوشہ نشین
چومی انکی ملازمت کی زمین

دور ہی سے وہ عاصی کہیان
ہوا نور انکا دیکہکر حیران

شامل ہوا پشیمان وار
جیسے درویش پیش مایہ دار

تہا خجل عذر خواہ زیر لب
خواب غفلت مین روز کی تہی شب

اشک باران تہے مثل بارش میغ
کہ گئی عمر صفت ہائے و دریغ

دیا برباد نقد عمر عزیز
نہ خریدی کوئی صواب کی چیز

مجہہ سا زندہ کوئی نہو اصلا
مرگ بہتر ہے زندگی سے بہلا

ہوا آزاد طفلی مین جو سوا
کہ نہ پیری مین شرمسار ہوا

بخش اے آفریدگار گناہ
کہ نہین مجہہ کو نیک کار پناہ

یہان یہہ پیر گوشہ مین نالان
کہ پکڑ میرا ہاتہہ اے رحمان

سرنگون تہا یہہ شرمساری سے
چشم سے اشک حیف جاری تہے

وہان عابد نے پرغروری سے
ترش ابرو کی اسپہ دوری سے

کہ یہہ ناجنس و مدبر و جاہل
آکے ہم مین کہان ہوا داخل

تا بگردن پڑا ہے آتش مین
عمر کہو کر کمینہ خواہش مین

ایسی کیا خیر کی ہے اسکو جو
میری اور روح حق کی صحبت ہو

اچہا ہے یہہ یہان سے باہر ہو
کار دوزخ پر اپنے حاضر ہو

اسکی صورت سے ہوتا ہون بیزار
کہ مبادا جلائے اسکی نار

ہووین حاضر جو حشر کو بحضور
ایخدا مجہکو اس سے کہیو دور

اس تصور مین تہا کہ حق سے پیام
پہنچا حضرت کو انکو پہنچے سلام

گو یہہ عالم ہے اور وہ ہے جہول
مجہکو ان دونو کی دعا ہے قبول

اسنے جس نے کئے ہین دن برباد
کی ہے مجہہ سے بسوز دل فریاد

اسکو جو آئے ہو کے بیچارہ
نکرون اپنے در سے آوارہ

بخشے اسنے کئے تہے کام جو زشت
فضل سے رہنے کو دی اجا بہشت

اس عبادت پرست کو جو عار
اسکی صحبت سے خلد مین ہو خار

کہہ قیامت مین اس سے مت شرما
خلد اسکی ہے دوزخ اسکی جا

درد و سوزش سے اسکا خون ہے جگر
تکیہ ہے بندگی پر اسکو اگر

نہین آگہہ ہے بارگاہ غنی
عاجزی اچہی ہے نہ کبر و منی

جسکا جامہ ہے پاک و دل ہے پلید
اسکو دوزخ کی چاہیے کلید

| | | | |
|---|---|---|---|
| | پائی ایسی بلندی جو ہوا پست | نیستی اختیار کی جو ہوا ہست | |

## حکایت مردان حق کی آپکو حقارت سے دیکھنے مین

| | | | |
|---|---|---|---|
| آیا دریا سے ایک جوان عاقل | ہوا در بندر روم مین داخل | دیکھا رکھتا ہے فضل و فقر و تمیز | رخت اسکا رکھا بجائے عزیز |
| ایک دن بولا سرور صلحا | جھاڑ گرد و غبار مسجد کا | مرد درہرو نے یہہ کلام سنا | چلدیا اٹھہ کے یہہ بہت نملا |
| سمجھے اسپر مرید و پیر تمام | نہین خدمت سے کچھہ فقیر کو کام | ایک خادم نے راہ مین دیکھا | دوسرے دن کہا گیا بیجا |
| تو نہ کچھہ خود پسندی سے سمجھا | مرد خدمت سے پاتے ہین درجا | رویا باصدق و سوز یہہ سنکر | بولا اے دل فروز جان پرور |
| دیکھی ہین نے وہان نہ گرد نہ خاک | مین ہی اس پاک جا مین تہا ناپاک | اسلیے وہان سے مین ہوا بس پا | چاہیے پاک خاک سے وہ جا |
| اک یہی ہے طریقت درویش | کہ رکہے افتادہ وہ تن خویش | کر تواضع جو ہے بزرگی کی چاہ | اور اس بام کی نہین کوئی راہ |

## حکایت سلطان بایزید کی

| | | | |
|---|---|---|---|
| عید کو بایزید نیک سیر | گہر سے نکلا تہا کے وقت سحر | ایک نے ایک طشت خاکستر | پہینکڈالا کوٹھے سے اوسپر |
| راکہہ دستار پر تہی اور مو پر | دست شکرانہ ملتا تہا رو پر | کہتا تہا نفس مین ہون لائق نار | مجھے اس راکہہ سے نہین کچھہ عار |
| خود مین کرتے نہین بزرگ نگاہ | تو خدا اپنی خویش بین سے نہ چاہ | نہین گفتار و ننگ مین عظمت | نہین پندار و دعوی مین رفعت |
| حشر کو پائیگا بہشت مین جا | طالب معنی تارک دعوی | ہے تواضع مین رفعت و عزت | ہے تکبر مین نکبت و ذلت |
| | سرکشی سرنگونی کی ہے راہ | برتری چاہے برتری مت چاہ | |

## گفتار عجب کی قباحت اور اسکی شکستگی کی برکت مین

| | | | |
|---|---|---|---|
| مست دنیا کو کیا خبر دین سے | کیا خدا بینی ہو خود بین سے | جاہ کی چاہ ہے تو شغل خسان | مت حقارت سے دیکھہ سوے کسان |
| کب سمجھتا ہے مرد دانشمند | سرگرانی مین اپنی قدر بلند | اس سے بہتر نہین کوئی درجت | کہ پسندیدہ خو ہے خلقت |
| تجھسا تجھہ پر غرور کرتا ہے جب | تو بزرگ اسکو مانتا ہے کب | جیسے مغرور ہے تجھکو ہے منفور | تو بہی اونکو ہے جو ہے مغرور |
| تو اگر اونچے پر ہے استادہ | ہنس نہ اسکو جو ہوے افتادہ | بیشتر ایستادہ پڑتے ہین | انکی جا او فتادہ چڑھتے ہین |
| مانا تو عیب سے بری ہے دلے | رنج مجہہ عیب سے بہرے کو ندے | اک در کعبہ پر ہے استادہ | ایک در میکدہ پر افتادہ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| بادسے نار ہوتی ہی روشن | چیتا ہوتا ہی مارسے دشمن | توبرا کرتا ہی کہ دل میرا | چاہتا ہی مجھہ ایسے پر پہیرا |
| ہمنشین ڈہونڈہ آپ سے بہتر | وقت کہوتی ہی صحبت کہتر | مثل خود بین ہی خود پرستی کی چاہ | کوچۂ پر خطر مین مستی کی راہ |
| جب سے سر پر لیا ہی مینے یہ کار | تب سے سرسے ہوا ہون دل بردار | ہی سر انداز عشق مین صادق | اور بد زہرہ خویش پر عاشق |
| ایک دن موت لیگی میری جان | اس سے بہتر کہ لیوے وہ جانان | موت لکہی ہوئی ہی جب سر پر | دست دلبر سے مرنا ہی بہتر |
| | نہ مریگا تو ایک دن ناچار | کیون نہین مرتا پہر پیارے یار | |

## مکالمہ شمع اور پروانہ کا

| | | | |
|---|---|---|---|
| سنا ایک شب جو مین نہین سویا | ہوا پروانہ شمع سے گویا | مین ہون عاشق اگر جلون تو بجا | گریۂ وسوز تجہہ کو کیون ہی بہلا |
| بولی اے نیک خواہ مسکین یار | اٹہہ گیا میرا شہد شیرین یار | مجھہ سے شیرینی ہوتی ہی برباد | اٹہتی ہی سرمین آتش فرہاد |
| ایسا کہتی تہی سیل در دنہان | اسکے رخسار زرد پر تہا عیان | عشق اے مدعی نہین تیرا کام | نہ دل صبر ہی نہ پاے قیام |
| توگریزان ہی شعلہ سے دایم | اور مین جلتی رہتی ہون قایم | آتش عشق ہی تری پرسوز | دیکہتا پایا ہی وہ میری سرسوز |
| اک پہر رات رہ گئی تہی کمل | اک پری رخ نے کردیا اسے گل | دود سر پر تہا اور تہی گویا | عاقبت تہی یہہ عشق کی گویا |
| ہوا چاہیے جو عاشقی آموز | مرگ ہی باعث فرح نے سوز | گور مقتول یار پرست رو | اسکا مقبول ہوگیا خوش خو |
| جو ہی عاشق تو رہ مرض کے ساتہہ | مثل سعدی کے ہو غرض سے ہاتہہ | دست عاشق مراد سے نہ اٹہائے | تیر یا سنگ گرچہ سر پر آئے |
| | کہتا ہون تجہہ سے جا نہ دریا پر | جاے تو تن کو نذر دریا کر | |

## باب چوتہا تواضع مین

| | | | |
|---|---|---|---|
| خاک سے تو بنا ہی اے بندے | اسلیئے خاکساری ہین تن کے | مت ہو جا لسوز و طامع و سرکش | ہی بنا خاک سے نہ بن آتش |
| نار سوزندہ سر اٹہاتی ہی | خاک بیچارہ تن گراتی ہی | سرکشی اُس سے ہی کمی اس سے | بنے دیو اس سے آدمی اس سے |

## حکایت اسی معنی مین

| | | | |
|---|---|---|---|
| گرا بادل سے قطرۂ باران | ہوا دریا کو دیکہہ کر حیران | کون ہون مین وہان جہان دریا | وہ اگر ہی تو مین نہین حقا |
| آپ کو جب نگاہ سے ڈالا | لیکے سیپی نے گود مین پالا | آسمان نے بنایا اسکا کار | ہوا لولوے نامور شہوار |

نہین دیکہا کہ کیا حدائے عرب / اونٹ کو لاتی ہی برقص و طرب
طرب و شور یا ونٹ کو ہی اگر / آدمی کو اگر نہو تو ہی خر

## حکایت ٢٦

ایک شکل لیب جوان تہا نی آموز / نار نے سوز سا تہا خود دلسوز
بار پا اُس سے بگڑتا تہا اکثر / اور رکہتا تہا نی کو آتش پر
ایک دن اُسکا سر کیا جو گوش / ہو گیا آپ بیخود و بیہوش
کہتا تہا ہو کے اشک سے دربار / آگ دی نی نے مجہہ مین ایکبار
نہین معلوم کسلیے یہہ پست / رقص مین اپنے مارتے ہین دست
بازہو دلپہ واردات کا در / ہیچ آئے یہہ کائنات نظر
یاد جانان مین ہین ذرہ رقصان / جو رکہے اپنی آستین مین جان
مانا تو پہرنے مین ہی ہشیار / پہرنا بے برہنگی ہی بار
مانا تو ہی شناور یکتا / جز برہنہ نہ مارے دست و پا
ست ہین پہر نام خرقہ و زرق / جامۂ پوشیدہ مرد ہوتا ہی غرق
ہی تعلق ہی درمیان حایل / بے تعلق ہو پہر تو ہی واصل

## حکایت ٢٧

کہا پروانہ سے کہ اے نادان / چاہ اُسکو جو ہی تیرے شایان
راہ وہ چل کہ دیکہے راہ رجا / تجہہ مین اور شمع مین ہی فرق بڑا
نہ سمندر ہی پہر نہ گرد نار / چاہیے مرد ہی پہلے پہر پیکار
خور سے پوشیدہ ہووے موش کور / آہنین پنجہ سے عبث ہی زور
جانکر اپنا دشمن جانی / دوست رکہنا ہی محض نادانی
کوئی تجہہ کو نہین کہے نیکو / اُسکی خاطر جو کہوے تو جی کو
جو گدا چاہے شاہ سے دختر / دیکہکے کہاسے خیال بیہودہ پر
تجہہ سے کب خیال مین لائے / بادشاہون کا جسپہ دل آئے
مت سمجہہ ایسے جلسہ مین ہرگاہ / رکہے تجہہ سے غریب کی کچہہ چاہ
اور سب سے اگرچہ نرم رہے / تو ہی بیچارہ تجہسے گرم رہے
کیا ہی پروانہ نے دیا ہی جواب / گر جلون مین تو کیا ہی استعجاب
ہی خلیل آسا میرے دل مین نار / شعلہ ہی میرے واسطے گلزار
نہین دلبستا انکا دامان کش / اشتیاق اُسکا ہی گریبان کش
آگ مین خود نہین ہون خود افگن / شوق اُسکا ہی حلقۂ گردن
دور تہا تب سے دل جلاتا ہی / نہ کہ اب شعلہ جب لگاتا ہی
وہ نہین کرتا شاہدی مین یار / کر سکین زاہدانہ کچہہ گفتار
عیب کیا یار کی تو لا مین / خوش ہون مرنیکو یار کے پا مین
کیون ہی آزار اف نہین ہی عیان / کہ روا ہی نہو وہ ہونے جہان
مین ہون سوزان کہ ہی نہ یار کو / جس مین تاثیر سوز یار نہ ہو
پہر تو مت کہہ کہ اپنے لایق حال / پیدا کر کوئی یار نیک خصال
پند شوریدہ حال کو دے جو / کہے بچہو کے کاٹے سے ست رو
اُسکو دینا نہ چاہیے کبہی پند / پند جسکو نہووے فایدہ مند
ہاتہہ سے جسکے چہٹ گئی ہو عنان / کہہ نہ اُسکو کہ مت ہو تیز روان
یہہ سخن سند باد سے ہی یاد / عشق ہی نار اور پند ہی باد

کھا بلا شبہہ وہ جو دیوے جیب — دانا بیمار سے سوا ہی طبیب

## حکایت عاشق صادق و پارسا کی

ایک کا دل تہا اسیر اسا مائل — ایک پر تہین خرابیان حاصل
تہا جو ذی ہوش اور فرزانہ — ہوا مشہور سب مین دیوانہ

اپنے یارون کی مار کہاتا تہا — مثل مسمار سر جہکاتا تہا
ایسا غالب خیال دلبر تہا — کہ لکد کوب کاسۂ سر تہا

سہتا تہا جو خصم ہر دوست — کم نہ تریاک سے ہی زہر دوست
نہین آگاہ طعنۂ یاران — نہین غرقہ کو دہشت باران

پائے دل جسکا ہوئے زیر سنگ — نہ رہے کچھ خیال شیشۂ ننگ
ایک شب صورت پری بنکر — ہوا ایک دیو اس سے ہم بستر

صبح اسکو نہ تہی مجال نماز — کوئی یار اسکا تہا نہ واقف راز
مارا پانی مین غوطہ وقت سحر — گیا سردی کے مارے اسمین ٹہہر

ایک ناصح ہوا ملامت گر — کہ ہوا آب سرد کے اندر
سنکے بولا وہ صفا انصاف — رکہہ مجہے لفظ کفر سے تو معاف

چہپایا کچھ رز اس پیر نے دل — اسکی الفت سے صبر ہے مشکل
نہ خوشی کا کیا کبہی اظہار — دیکہہ جان پر اٹہاتا ہون کیا بار

جس نے یہہ خاک سے بنایا تن — اور کیا جان پاک کا مسکن
گر سہون اسکا بار امر بجا — کہ ہی احسان و فضل اسکا سدا

## گفتار اہل دل کے سماع مین اور حق و باطل کی تفریق مین

گر ہی عاشق تو آپکو مت چاہ — ورنہ لے اپنی عافیت کی راہ
مت محبت سے ڈر اگر کرے خاک — زندہ ہوگا جو وہ کریگی ہلاک

اگتی ہی دانہ سے نبات کہان — جب تلک خاک مین ہوئے نہ نہان
کرے گی ایسا آشنائے خدا — ہوویگا آپ سے تو آپ جدا

جب تلک اپنا ہی خیال تجہے — جاننا اپنا ہی محال تجہے
یہہ اشارہ انہین کو ہی معلوم — جو سمجہتے ہین آپکو معدوم

ہووے مطرب صدا آیا سے ستور — رکہے دلمین اگر محبت و شور
کوئی مکہی کبہی نہ پر مارے — پیش شوریدہ جو نہ سر مارے

حال آشفتہ جانے کیا بم و زیر — رو کے آواز جانور سے فقیر
گانیوالا کبہی نہین خاموش — لیک ہر دم نہین کہلا ہی گوش

ہون جو آشفتہ حال بادہ پرست — ہو وین دولاب کی صدا پہ مست
مثل دولاب چرخ مین آئین — مثل دولاب اشک بہلائین

سر رضا کا رکہین گریبان پر — ہو طاقت تو ہون گریبان در
مین تہا اون سماع کیا ہی مگر — مستمع کون سا ہی جانون اگر

برج معنی سے جو ہوا اسکا طیر — چہوڑے نیچے ملک کو اسکی سیر
اور جو ہو لہو بازی پر مائل — لہو کی ہو زیادتی حاصل

نہین مرد سماع شہوت باز — خفتہ کو کیا اٹہائے خوش آواز
منتشر باد صبح سے گل ہو — نہ کہ ہیزم تبر سے کٹتی ہی جو

ہی جہان مین سماع مستی و شور — لیک کیا آئینہ مین دیکہے کور
کہہ نہ درویش مست کو تو برا — دست و پا مارتا ہی غرق ہوا

## حکایت دہقان کی لشکر سلطان مین

ایک دہ کا رئیس وہ اسکا پسر — گئے ایک شہ کے قلب کے اندر
پہلوان باکمان شکار افگن — بنا ترکش کش اور ناوک زن
دیکہا جب اسنے یہہ فرومایہ — سمجہا تب باپ کو فرومایہ
لڑکا بولا کہ تو بہی ہے سرور — کہ بزرگان دہ کا ہے افسر
بولا ہان حاکم اور سرور ہون — جب تلک اپنے دہ کے اندر ہون
ابہی تک تو ہے گانون کے اندر — کہ سمجہتا ہے آپ کو سرور
دیکہے چاوش اور تیغ و تبر — اطلسی و زری قبائے کمر
کسیکے تن پہ پرنیانی قباہ — کسیکے سر پہ خسروانی کلاہ
کہ اڑا رنگ رخ ہوا حیران — ایک پہنولہ مین ہوا پنہان
کیا ہوا کیسے توڑی جان سے امید — کسلئے کانپا جیسے باد سے بید
دہشت آلودہ ہین بزرگ زمان — دیکہی ہے بارگاہ شاہ جہان
نہ زبان اور روان ہے بیہودہ مقال — جسپہ سعدی نہ دیکہے کوئی مثال

## حکایت کرم شب تاب کی

دیکہا ہوگا صحرا مین بیشک — شب کو روشن چراغ سا کرمک
آتشین کرم خاک زاد کے کیا — عاقلانہ اسنے جواب دیا
ایک نے پوچہا کہ کرمک شب تاب — کسلئے دن مین رہتا ہے نایاب
میری صحرا ہی رات دن ہے جا — پر نہین پیش مہر مین پیدا

## حکایت دانشمند کی اتابک سعد بن زنگی کے ساتہہ

سعد زنگی کی ایک نے مدحت — کی ہو تربت پر اسکے صد رحمت
دیکہا اللہ بس جو نقش زر — پہنکا خلعت اٹہی یہہ سوزش سر
ایک صحرائی نے کیا یہہ سوال — کیا ہوا جو بدل گیا تیرا حال
ہنسکے بولا امید و بیم سے تب — کانپتا تہا میرا بدن ہڈ ہب
لبس و خلعت سے مہربانی کی — جائے زیبا سے قدردانی کی
شعلہ سوزش سے یہہ لگا جانین — کہ اٹہا اور گیا بیابان مین
جو مجہ تین جاپہ تونے زمین — تیرا اعراض یہہ درست نہین
آخر اللہ بس کے فیضان سے — ہوا استغنی مال گیہان سے

## حکایت مرد حق شناس کی

شام کے ایک شہر مین جہگڑا — ہوا ایک پیر نیک کو پکڑا
کہا گر نہ شاہ فرمائے — کسکی طاقت جو لوٹنے آئے
عزت و جاہ یا ہے ذلت و قید — باعث اسکا ہے حق نہ عمر نہ زید
یاد ہے کی تہی اسنے جو تقریر — جب یہ دریا مین ڈالی تہی زنجیر
جانئے دوست ایسے دشمن کو — دوست سے جو ہوا مین ہو
اے خردمند رکہہ مرض سے نہ بیم — جو دوا تلخ تجہہ کو بہیجے حکیم

کہتے ہین ایک کو مین ایک اشتر
سب سوار اسکے ساتھہ سے چھوٹے
دیکھکر شاہ نے اُسے پوچھا
شغل رکھتا ہون جیسا خدمت سے
وہ خلاف طریق چلتا ہی
رہین آز جیب ملک ہی باز

گر اصندوق ٹوٹے بکھرے دُرّ
دُر و مرجان کی لوٹ پر ٹوٹے
مال غارت سے لایا ہی تو کیا
نہین یہ کہتا ہون ویسا نعمت سے
حق سے جز حق جسے تمنا ہی
نہین کھلتا ہی محب کا کچھہ راز
نہین دیکھا کہ اوٹھتی ہی جب گرد

پھر غارت ملک نے حکم دیا
اُن سے جو تھے غلام دو لتخواہ
عرض کی ہین تو کچھہ نہین لایا
ہی اگر بارگاہ مین داخل
جسکو احسان ہی یار سے درکا
ہی حقیقت کا ایک نفیس مکان
بینا نا بینا وار ہوتا ہی مرد

اور گھوڑیکو وہانسے تیز کیا
جز ایاز ایک بھی نہ تھا ہمراہ
آپ کے ساتھہ ساتھہ ہون آیا
مست ہو خدمت سے شاہ کی غافل
پاس خویش اُسکو ہی نہ پاس یار
گرد حرص و ہوا اُٹھے ہی جہان

## حکایت مردون کی ثابت قدمی مین

بارے ایک بیرا اور مین ہر دو
ناخدا ترس ناخدا نے روان
رو رہ میرے لئے کہ کشتی جو
شب کو مدہوشی سے نہین پایا
اہل صورت نہین سمجھتے یہ چال
پس جو رہتے ہین غرق وجد سدا
ہی شناور کے ساتھہ جو لڑکا

جاکے مغرب مین پہونچے بر لب جو
کی وہ کشتی وہانسے مثل دخان
لاتا ہی لائیگا مجھے بھی سو
صبحدم دیکھکر ہوا گویا
آب و آتش مین چلتے ہین ابدال
سو ہین منظور چشم لطف خدا
سو نہین سکھتا دجلہ سے ڈر کا

ایک درم تھا مجھے کیا اسوار
ہین جو اُس ساتھی کے لیے رو یا
ڈالا سجادہ اُس نے بر سر آب
ای نکو راے کیا عجب آیا
نہین جب طفل کو شر سے خبر
حافظ یار نار سے ایسا
مرد سا کب چلے تو دریا پر

کشتی پیرا ور اُسے رکھا لاچار
قہقہہ مار کے ہوا گویا
جانا مین نے خیال ہی یا خواب
تجھے کشتی مجھے خدا لایا
رکھتی ہی اُسکی مادر اُسپہ نظر
حافظ موسیٰ و ہارون جیسا
رکھتا ہی خشکی پر بھی دامن تر

## حکایت واجب تعالیٰ کے آگے موجودات کی ہیچی مین

عقل کی رہ مین پیچ پر ہین پیچ
نہ کہین کیا ہین پھر یہ ارض و سما
کہ بیابان و بحر و کوہ و فلک
تجھکو یہ بحر موج سے ہی بڑا
وہان یہ مہر ایک ذرہ ہی

جز خدا جانتے ہین عارف ہیچ
یہ دد و دام و آدمی ہین کیا
پری و آدمی و دیو و ملک
اوج سے آسمان بلند کھڑا
اور یہ بحر ایک قطرہ ہی

یہ حقایق شناس سے کہئے
ہی پسندیدہ یہ سوال مگر
جتنے ہین اتنے اُس سے ہین کمتر
اہل صورت مگر نہ پہنچے وہان
شاہ عزت اگر اُٹھائے علم

ڈرتے اہل قیاس سے رہئے
دون جواب اسکا ہو پسند اگر
جسکی ہستی سے ہست ہین یکسر
اہل معنی ہین جاکے پہنچے جہان
سر چھپائے جہان بجیب عدم

پنجہ آہن ایک نے تیار / کیا جو چاہی شیر سے پیکار
شیر جب اسکے پنجہ مین لایا / زور اسنے نہ پنجہ مین پایا
بولا ایک سوتا ہی تو کیا زن سہا / مار رکھتا ہی پنجہ آہن سا
سنا کہتا تھا اسکے نیچے پڑا / پنجہ سکتے ہین شیر سے نہ لڑا
عقل دانا ہی پیش عشق چیر / پنجہ آہنی سے پیش شیر
تو ہی پنجہ مین شیر مردونکے زن / ہی عبث رکہنا پنجہ آہن
عشق کے آگے عقل حیران ہے
آگے جو گان کے گو گریزان ہے

## حکایت محب کی نظر مین محبوب کی عزت ہونے اور اسکو اس سے نفرت ہونے مین

دو چچازاد و نمین ہوئی وصلت / دونون عالی نژاد و خوش طلعت
لڑکی لڑکے سے شاد و خوش خاطر / لڑکا لڑکی سے سرکش و نافر
لڑکی کا خلق تھا فرشتہ وار / لڑکے کا رو بجانب دیوار
لڑکی رکھتی تھی تن کی آرایش / لڑکا رکھتا تھا مرگ کی خواہش
وہ کے پیرونی لڑکے سے یہ کہا / مہر رکھتا نہین تو مہر چہ کا
ہنسکے بولا کہ غم نہو جی کو / سو برون پر بھی جو رہا کی ہو
بولی وہ ناخوش سے تو چلے پوست / کب سہون اتنے پر جدائی دوست
ترک الفت و فا وصول کرے / رد کرے یا مجھے قبول کرے
آ تو ایسے ہی زندگانی کرون / ظلم بھی نیکیون مہربانی کرون
سو تو کیا تین لاکھ برس نہار / رد کیا نا نکھے ہون ہم مقدار
ہو وسے دلبر سے تیرا دلبر جو / ہی حقیقت مین تیرا دلبر سو
پوچھا اسکو جو عشق سے تھا تباہ / کہ ہی دوزخ کی یا بہشت کی چاہ
کرامت پوچھ مجھسے یہ کہ وہ جو
سمجھے اچھا میرے لیے ہی نکو

## حکایت[16] لیلی کے عاشق صادق مجنون کی

پوچھا مجنون سے ای مبارک پی / کیون نہین آتا ہی تو جانب حی
اٹھ گیا سر سے شور لیلی کر / گئی خواہش ہوا نہال دگر
سنکے رو یا کمال وہ مجبور / بولا ای خواجہ رکھ مجھے معذور
آپ ہی زخم دا ہے ہون مضطر / کیون جو پڑ کتا ہی تو نکتا ہیہ
نہ سدا دوری سے صبوری ہے / بشتر دوری خود ضروری ہے
کہا ای باوفا مبارک خو / کہ جو لیلی سے کہتا ہی تجھکو
بولا مت کر تو میرا ذکر وہان
جیتا ہی ذکر میرا وہ ہی جہان

## حکایت[17] ایاز اور سلطان محمود کی

عجب جو شاہ غزنین کا ہوا ایک / کہ نہین جلوہ ایاز ہی نیک
نہین جس گل کو رنگ و بو حاصل / ہی عجب بلبل اس پہ ہو مائل
کہا محمود سے کسی نے یہ حال / ہوا پیچیدہ فکر سے بہ کمال
بولا عاشق ہون نہ کہ خوبی پر / نہ قد و بالا کی نکوئی پر

شنا اس کو مین رہ نہین مجھکو    پر نہین اور رہ کہین مجھکو    اسطرح تہا یہہ سر باعرض فدا    گوش جان مین کسی نے دی یہہ ندا
کہ ندیرا ہی گو ہنر ہی نہین    کہ نہین اور ہی پناہ کہین

## حکایت[۱۰]

ایک نشاپور مین ہوا گویا    بیٹا جو بے نماز شب سویا    اے پسر مت امید رکہہ اصلا    کہ بلا جہد پائیگا درجا
نہ سمیلان جو مین آئے بار    جسم بے نفع ہوتا ہی بیکار    خواہش سود رکہہ زیان سے ڈر    طالب عیش ہین نہ بہرہ ور

## حکایت[۱۱] اس شخص کی جفا سہنے مین جسبن بغیر صبر نہین کرسکتے

نو عروس جوان نے پیش خسر    کیا یکبار شکوۂ شوہر    ساتہہ اس لڑکے کے زیادہ نجا    کہ ہو تلخی سے عمر میری تباہ
یہہ جو ہین میرے ساتہہ ہم بستر    مجہہ سے کوئی نہین پریشان دل    ایسے آپسمین مرد وزن ہین دو    گویا دو مغز ایک کہتے ہین پوت
اتنے دن مین کبہی نہ میرا شو    متبسم ہوا ہی میری سو    سنکے اس پیر مرد نے یہہ سخن    ہوتے ہین ہوشیار پیرکہن
کیا ہی پیرانہ ہی جواب دیا    خوبرو ہی تو اسکا ناز اٹہا    چہوڑنا اسکو حیف ہی ہر طور    جسکی مانند ملسکے نہین اور
کہنیچ مت اس سے سرجو سر کہنیچے    کلک حرف وجود پر کہنیچے    حکم حق پر ہو راضی بندہ وار    ایسا خاوند پانا ہی دشوار

## حکایت[۱۲]

ایک بندہ پہ دل جلا بیڈہب    کہتا تہا بیچتا تہا مالک جب    مجہہ سے بندے بہت ملینگے تجہے    تجہہ سا صاحب نہین ملیگا مجہے

## حکایت[۱۳] محبوب کے وصال کی امید سے دوا پر درد اختیار کرتے ہین

تہا پریرو طبیب ساکن ہرو    باغ دلمین تہا جسکا قامت سرو    درد دلہائے ریش سے نہ خبر    چشم بیمار خویش سے نہ خبر
کیا ایک دردمند نے مذکور    کچہہ دنون اسکے ساتہہ تہا مسرور    تندرستی نہین تہی اپنی پسند    کہ کہین اسکا آنا ہو وے نہ بند
عشق کا سودا دیکہا ہی اکثر    زیر کرتا ہی عقل زورآور    سودا ملتا ہی جب خرد کے گوش    سر اٹہا سکتا ہی نہین پہر ہوش

## مثال[۱۴] عشق کے غلبہ سے عقل و ہوش کے جانے کی

مرتا تہا ایک پیاسا کہتا ہوا
خوش ہی خوش بخت پانی مین جو ہوا
کہا اُس نے مجو تر ہو سیراب ہان
دون تصور مین اُسکے شیرین جان
جو ہی عاشق ہو اُسکا دامنگیر
چاہیے جان دینے مین نکرنا خیر
تخم کا زندہ نخم مین ہوتا ہی
پاکے خرمن خوشی مین سوتا ہی
کہا ایک طفل نے اچنبا ہی
جب ہوئے خشکی و ترسی کیا ہی
پیاسا پڑتا ہی آب مین بیتاب
ڈوبنے والا مرتا ہی سیراب
ہوئے حاصل بہشت راحت تب
دوزخ نیستی سے گذرے جب
اُسنے اس انجمن مین پایا کام
دور آخر مین جسنے پایا جام

## حکایت صبر و ثبات مین

جینے مردان راہ سے ہی سنا
جو ہے منعم فقیر و شاہ گدا
ایک بولا نہین یہہ خلق کا گہر
کچہہ نپائیگا جا یہان نٹہہر
کہا یہہ کہنا نامناسب ہی
صاحب اِسکا ہمارا صاحب ہی
کہ ہی افسوس جانا اس گہر سے
حیف مایوس جانا اس در سے
نہین خواہش کا ہاتہہ پہیلاؤن
تہیدست اِس جگہہ سے کیا جاؤن
ایک شب اُسکا پائے عمر تہکا
ناتوانی سے دل سنبہل نسکا
تہا خوشی مین نہ با نپر اُسکے یہہ راز
جس نے ہو کا در اوسکا پایا باز
کرتا ہی کتنے زر کو ہما کستر
اکہ بن جاے ایکدن مس زر
ایک دلبر سے دل جو گہبرائے
دوسرے دلربا سے صبر آئے
لیک خوبی مین بے نظیر ہو جو
چہوڑ مت تہوڑی بات پر اسکو
گیا پہر گدائی ایک گدا
دیکہا مسجد کا در سنائی صدا
پوچہا پہر کسکا یہہ مکان ہی یہان
نہین جس سے کسیکو فیض عیان
دیکہا قندیل و دیکہی محراب
نعرہ کہینچا کلیجہ سے بیتاب
کسی در سے پہرا نہین محروم
پہر در حق سے کیون پہرون مغموم
کہتے ہین ایک سال ہیہاو ہان
مثل فریادی آہ و نالہ کنان
صبح ایک لیگیا چراغ وہان
تہی چراغ سحر ہی کچہہ ایک جان
جو ہی طالب تو ہو صبور و حمول
کیمیا گر نہین سنا ہی ملول
زر ہی کچہہ لینے کے لیے بہتر
لیگا کیا ناز دوست سے بہتر
ترش سے نہ تلخ عیشی اُٹہا
آب دیگر سے اُسکی آگ بجہا
دل اُٹہانا اسی سے ہی ممکن
اپنی اوقات کٹ سکین جسبن

## حکایت اس باب مین کہ طالب صادق جفا سہنے سے نہین پہرتا

ایک بیدار ایک رات رہا
صبح پہیلا دونون دست دعا
نہین تیری دعا یہان مقبول
خواہ جا خواہ بیٹہہ زار و ملول
دیکہا ایک مرید نے تہا جو
واقف حال یون کہا اُسکو
اشک یاقوت فام چہرے پر
لاکے حسرت سے بولا اے کمتر
پہرتا اس راہ سے اگر محروم
دوسری راہ ہوتی گر معلوم
ایک ہاتف نے غیب سے دی ندا
جا یہان سے نہو گا کام ترا
دوسری شب ہی ذکر طاعت سے
تہا نہ کچہہ کام استراحت سے
بند جب اسطرف کا در دیکہا
کرنہ پہرا ہی جہد و جد بیجا
مت سمجہہ اُسنے گر عنان توڑی
مین نے فتراک ہاتہہ سے چہوڑی
سایل ایک در سے جو پہرا مایوس
اور در جانے تو ہی کیا افسوس

اُس سے جو توڑی ہی دوستی جب سے
مینے توڑی ہی دوستی سب سے
بخدا جب سے دیکھا اُسکا جمال
اور جو دیکھا دیکھا خواب خیال

جس نے منہ خلق سے پھرایا ہی
نہین کھویا کہ کھو یا پایا ہی
بس پراگندہ حال رہتے ہین
آنکو دَر ہی ملک بہی کہتے ہین

یاد حق مین فرشتون سے نہین کم
دَرد سے اہل جہان سے رہتے ہین رم
ہین تو ہی بازو اور کوہ دست
عاقل و ہوشیار و بیخود و مست

گوشہ خرقہ دوز مین گا ہی
مجلس خرقہ سوز مین گا ہی
نہ ہی اپنی نہ اورون کی پروا
کُنج وحدت مین رہتے ہین تنہا

عقل اور ہوش کل پراگندہ
قول ناصح سے گوش آگندہ
بط کو کیا اطلاع حال غریق
ہو سمندر کو کیا خیال حریق

ہین تہیدست لیک حوصلہ ور
ہین بیابان نور و بے رہبر
نہین کہتے جہان سے چشم پسند
کہ پسندیدگی حق ہی پسند

ہین عزیز اہل دہر سے پنہان
نہین منکر بجا ہے ایمان
ثمر و سایہ دار ہین رزوار
نہین رنگین لباس ہین یہ کا

ہین صدف وار سر فرو بردہ
نہین دریا سے کف برآوردہ
ہر کوئی پوست و استخوان ہی کب
معنی ہر شکل سے عیان ہی کب

ہر کسی بندہ کو خریدے نہ شاہ
زندہ ہر زندہ مین پڑے نہ نگاہ
ہو جو ہر ژالہ ہو دُرِ شہوار
جیسے کوڑی سے دُر سے پربار

مثل بازیگران نہ باز ہین یا
پاے چوبین پہ پہلتے ہین ہر جا
جالس گوشۂ سراے الست
تا قیامت ہین ایک جرعہ سے مست

نہ غرض سے اٹھائین تیغ سے جنگ
کہ ہین پرہیز و عشق شیشہ و سنگ

## حکایت عشق کے غلبہ اور محبوب کی بےپروائی اور عاشق کی محویت مین

تہا سمرقند مین کوئی دلدار
ایک کا خوب رو شکر گفتار
تہا گرو حسن آفتاب لیا
خانۂ زہد تہا خراب کیا

واہ کیا حسن بے نہایت تہا
گویا رحمت کی ایک آیت تہا
جہان جاتا وہ فتنۂ دوران
آنکہین پڑتی تہین جاتی تہین قربان

دیکہا کرتا تہا یہہ اُسے چہپ کر
دیکہکر وہ ہوا خفا اس پر
بولا لے خیرہ سر نہ آ میرے ساتہ
مین نہین آئینہ کہین سے پڑا ہاتہ

پہر اگر مجہسکو آئیگا تو نظر
کاٹونگا بیدریغ تیغ سے سر
ایک بولا کہ اب کر اپنا کام
سہل تر اس سے ہاتہ مین لا کام

یہہ غرض تیری بر نہین آنی
جان ہی دل کے خیال مین جانی
سُنی جب یہہ ملامت جانکاہ
کہینچی درد جگر سے اُس نے آہ

کہا بس تا کہ زخم تیغ ہلاک
خون میرا بہائے بر سر خاک
دوست و دشمن مین ہو مگر چرچا
کہ یہہ مارا ہوا ہی دلبر کا

اوسکے کوچے سے گریز ہی دشوار
آبرو ریزہ گو ہو وہ جبار
نہ سکہا مجہکو توبہ آخر بین
توبہ کر آپ ہی کو تو تلقین

کرے اُسکے جو خوش لگے جی کو
قصد خون رکہتا ہی بہت نیکو
جلتا ہون اُسکی آگ سے شب بہر
جیتا ہون اُسکی بو سے وقت سحر

آج اگر کوے یار مین مرون
تو بغل مین کل اُسکے خیمہ کرون
پہر نہ اُس جنگ سے سکے جب تک
کشتۂ عشق زندہ ہی اب تک

## حکایت اہل محبت کے فدا ہونے اور ہلاک کو غنیمت سمجہنے مین

سنا ہی مینے اک گدا کا پسر — ایک شہزادہ پر تہا رکہتا نظر
جاتا اور کرتا تہا خیال خام — جانتا تہا کہ ہوگا حاصل کام

اسکے سیدانہین بہتا مثل سیل — اسکے ساتہ بہتا مثل سیل
نر ہا اسکا راز دل مستور — گریہ و آہ نے کیا مجبور

جب رقیبونکو ہو گئی یہہ خبر — ہوئے مانع کہ اب نہ آنا ادہر
ایکدم گذرا تہا کہ روئے یار — دلمین گذرا گیا بکوئے یار

ایک نے توڑے اسکے دست و پا — کہ کہا تہا تجہے ادہر مت آ
پہر گیا دلبر اختیار نہ تہا — چلین بے دیکہے روئے یار نہ تہا

ہی سا مار کر ہٹاتے تہے — تو بہی شکر کے گر دباتے تہے
ایک نے پوچہا اسے سڑی کیا ہی — تو جو یہہ سنگ و چوب کہاتا ہی

بولا ہی دست یار سے یہہ مار — چاہیے دست یار سے نہ پکار
مین ہون اب دوستدار یکا دمن — وہ مجہے دوست ہی یا دشمن

صبر ہوگا نہین مجہے اس بن — کہ نہین صبر رو برو ممکن
طاقت صبر ہی نہ جائے ستیز — رہنا ممکن یہان نہ پائے گریز

لیسے اس یار کہ سے بہاگون اب — میخ سا کہینچے سر طناب ہے جب
مرے پروانہ پیش شمع اگر — ہی اندہیرے مین جینے سے بہتر

کہا جو گان ہی تجہہ کو مارے اگر — بولا مانند گو پڑون پا پر
کہا مارے گا تیرے سر پہ تیغ — بولا اس سر ہی کچہہ نہین ہی دریغ

جسکا معشوق ہو کوئی دلبر — پہر کہم پیچ لائے کب دلبر
نہین رہتی ہی سر کی مجہکو خبر — تاج سر پر ہی میرے یا ہی تبر

مجہہ سے بے صبر سے ہو بیزار — عشق مین صبر رکہنا ہی دشوار
ہو جو یعقوب وار چشم سپید — تو بہی دیدار سے نہ توڑون امید

ایکدن اس نے جو دی اسکی رکاب — باگ اس نے پہرائی کرکے عتاب
ہنسکے بولا نہ پہیر مجہسے عنان — شاہ پہیرین عنان کسی سے کہان

رو برو تیرے مین ہون ہست نہین — یاد مین تیری خود پرست نہین
عیب گر گناہ دیکہے اگر — تو نکالے ہی میری جیب سے سر

پکڑی ہی اس سبب تیری رکاب — کہ نہین کرتا ہون کچہہ اپنا حساب
نام پر اپنے مینے کہینچا قلم — کام پر اپنے مینے رکہا قدم

مارتا ہی تری نگاہ کا تیر — کیون چلاتا ہی مجہپہ پہر شمشیر
آگ نی مین لگاتا جا تو ادہر — رہیگا بیشہ مین نہ خشک و نہ تر

## حکایت اہل محبت کے فنا ہونے مین

کہتے ہین سنکے لحن خنیاگر — رقص مین آیا ایک پری پیکر
آس پاس اسکے جو تہے عاشق زار — لگی دامن مین اسکے شمع سے نار

ہوا بیزار اور غصہ ناک — ایک انہین سے بولا کیا ہی باک
ہی جلا آگ سے ترا دامن — جا لگیا ایک ساتہ میرا تن

تو اگر یار ہی تو دم مت مار
شرک ہوتا ہی با خود و با یار

## حکایت اہل محبت کے اشتغال مین

یاد ہی ایک بزرگ نے تہا کہا — ایک شوریدہ بادیہ مین گیا
بیخور و خواب ہجر مین تہا پدر — کی ملامت تو سنکے بولا پسر

خوش ہین وہ رکھتے ہین جو اسکا غم
دمبدم پیتے ہین شراب الم
یا دمین اسکی صبر تلخ نہین
شاہ عزلت ہین اور گدا گرچہ
پاے کون انکو اہل گیہان سے
مثل پروانہ نار کے اندر

خواہ دے ریش خواہ دے مرہم
تلخ بھی ہو تو مارتے نہین دم
تلخی ہی دست یار سے شیرین
واقف جا ہین گم کئے ہوئے پی
ہین اندھیرےمین آب حیوان سے
مثل پیلہ نہ تار کے اندر
نہین کہتا کہ آب پاتے نہین

ہین گدا یا نہ شاہی سے نافر
عیش مل کے لئے بلا ہی خمار
ہین اسیر اسکے بند مین خرم
سہتے ہین سبکی بات مست یار
خانہ پاک سے ہین پاک درون
یار کے پاس یار کے جویا
مثل مستسقی تاب لاتے نہین

آس سے ہین گدائی مین صابر
شاہ کل کے لیے سپاہ ہی خار
صید اسکے کمند مین خرم
اشتر مست سہل اٹھاتا ہی بار
انکی دیوار سے خراب برون
لب جو پر ہین تشنہ لب گویا

## گفتار ثبوت عشق حقیقی مین دلیل عشق مجازی سے

عشق تجھ سے بشر کا تجھکو مدام
رہتا ہی صدق دل سے سر بقدم
نہین رہتا کسی کے پاس ذرا
نہین ہی سوائی کا خیال تجھے
عشق جسکی بنا ہوا پر ہی
مشتغل ہین خیال جانان سے
اسکے دکھ کو دوا سے کیا ہو رفاہ
اہل عزلت ہین کار دار جہان
باد سے ہین نہان و پوئندہ
رات بھر دوڑا کرتے ہین پیہم
حسن صورت نگار پر حیران

رکھتا ہی بے قرار و بے آرام
دہر سمجھا ہی اسکے آگے عدم
کہ نہو اسکے پاس اور کی جا
ایک دم صبر ہی محال تجھے
ایسا فرمانروا و باشر ہی
نہین آگاہ حال گیہان سے
اسکے دکھ سے کوئی نہین آگاہ
آتشین دم ہین خاکسار زمان
شک سے ہین خموش و گوئندہ
سچ کہتے ہین پیچھے رہ گئے ہم
حسن صورت کے ہین نہین خواہان
مے وحدت سے وہ ہوا سرشار

جا گئے مین ہی فتنہ خد و خال
چشم شاہد مین قدر زر نہین جب
رکھتا ہی آنکھون ہی کی منزل مین
جان بھی چاہے تو نہین انکار
کیا عجب ہی جو سالکان طریق
یاد حق مین ہین خلق سے بھاگے
ہی ازل سے الست انہین ظاہر
کوہ اک نعرہ مین اکھاڑتے ہین
اسقدر صبحگاہ روتے ہین
بحر سودا و سوز مین ہین غرق
مایل پوست ہین نہین عاقل
دونون عالم سے جو ہوا بس دور

سو نہین تجھی ہی مبتلاے خیال
خاک و زر تجھکو ہی برابر سب
موندتا ہی تو منزل دل مین
سر جھکائے جو کھینچے وہ تلوار
رہتے ہین بحر معنوی مین غریق
مست ساقی گراے مے آگے
شور قالوا بلیٰ سے خوش خاطر
ملک اک نالہ مین اجاڑتے ہین
چشم سے کحل خواب دھوتے ہین
جانتے ہین نہ روز و شب مین فرق
محض بے مغز ہین جو ہین جاہل

## حکایت ایک گدازادہ اور بادشاہ زادہ کی

دے بزرگون کا مرتبہ اُسکو — سرگران زیردستون نہو جو
بجھا اپچھا چراغ عالم سوز — تا نہ سوزان ہو اُس سے عالم روز
جو اسیرون پہ رحم لاتا ہی — آپ ہی کاروان لٹاتا ہی

گر نہ ہرگاہ ظلم ظالم پر — رحم اُس پر ہی ظلم عالم پر
آگ مین ایک بہتر اُس سے جو — سوختہ ایک خلق اس سے ہو
کر ستم پیشونکے سرون کو صاف — ہی ستم پیشون پر ستم انصاف

## گفتار نالایق سے احسان کرنے مین

کھایا ایک مرد نے غم غنا نہ — چھت مین زنبور نے کیا لانہ
بات مین آکے وہ گیا باہر — گھیری زنبورونے وہ زن آکر
بھاگتی تھی جو ہر طرف نالان — دیکھکر اُسکو بولا ای نادان
در گذر بد کے ساتھہ ہی نہ روا — بدی ہوتی ہی درگذر سے سوا
کون ہی سگ کہ اُسکو خوان دیوین — حکم دے تا کہ استخوان دیوین
کرے گر کو تو ال نیکوئی — سو نہ پائے نہ چور وسے کوئی
نہین ہر کوئی مال کے لایق — ہی کوئی گوشمال کے لایق
مت اُٹھا جو بنا نہین محکم

کہا زن نے کہ کیون اُٹھاتا ہی — کس لیئے ان سے گھر چھٹاتا ہی
مرد دوکان سے اپنے گھر آیا — غصہ اُس بے وقوف پر لایا
ترش ہووا اور وہ نیز نہو زنہار — کہتی تھی ان غریبونکو مت مار
ہووے آزار خلق گھر مین جو — دفع کر تیغ تیز سے اُسکو
خوب ہی ایک پیر دہ نے کہا — لت مرا بیل پیش بار بھلا
ایک تا نئے نیزہ جنگ کے اندر — لاکھون ہی نیشکر سے ہی بڑھکر
پالے گربہ تو ہو کبوتر بر — گرگ پالے تو ہووے یوسف در
جو اُٹھاتا ہی اُس سے ڈر ہر دم

## حکایت پیش بینی اور عاقبت اندیشی مین

کہا بہرام گور نے نیسکو — اسپ پکڑا ان نے پٹکا جب اُسکو
سرچشمہ ہو میل سے مسدود — بھرنے پر ہو نہ پیل سے مسدود
پائے قابو تو گرگ کو مت چھوڑ — گوسپندون سے ورنہ اُلفت توڑ
دے بد اندیش کو نہ فرصت و جا — دلِ بوشیشہ مین خصم جہ مین بھلا
زیر دستون پہ جو چلائے قلم — بہتر اُسکا جو ہاتھہ ہووے قلم
کہہ نہ وہ ملک کا مدبر ہی — نہ مدبر ہی بلکہ مدبر ہی

دوسرا اسپ گل سے لیجے — کہ جو سرکش ہو حکم مین کیجے
باندہ دریا کو جب گھٹا ہی آب — نہین بند ہنے کا جب ہو اسیلاب
کبھی ابلیس سے سجود نہو — بد گہر سے کسیکو سود نہو
کہہ نہ لکڑی سے مارئیے یہ مار — سنگ کے نیچے آئے فوراً مار
جو مدبر بنائے بد قانون — کہ کرے آگ مین تجھے مدفون
قول سعدی سعید لائے بجا — کہ ہی توفیر ملک و عقل سدا

# تیسرا باب عشق مین

اور لگا رونے ملکے دو دریغ
سنا تر کون نے جنکی تہی کہچی تیغ
دوڑے درگاہ تک پیادہ پا
تخت پر دیکہا بادشہ بیٹہا
پوچہا دہمکا کے شاہ نے اسے تو نے
چاہی تہی میری موت تو نے کیون
سنکے اس پیر شیردل نے کہا
کا اے خدیو پناہ خلق خدا
کہ بچا قتل سے وہ بیچارہ
جسکی جان تن سے ہوتی آوارہ
بہاگتا جاتا تہا ادہر وہ جوان
اٹہتا اور پڑتا خوف جان تہا عیان
کیا کانو مین اسکے اسنے بیان
کہ بچائی ہی ایک داتا نے جان
ایک جور وکتا ہی سخت بلا
عوج کش تہا نہین سنا ہی عصا
نہین آنیکا پائے خصم یہان
کہ ہی بو بکر سعد شاہ زمان
وقت ہی تیرا وقت امن و امان
نہین دیکہا کبہی یہ وقت یہان
تو زمین پر ہی لطف داور سا
رحمت العالمین پیمبر سا

ویسے ہی تب روئے وہ پہوٹ پہوٹ کے سب
سر و سینہ کو کوٹ کوٹ کے سب
جلد یا وہ جوان تو پکڑا وہ پیر
لائے اسکو حضور شاہ اسیر
نیکی و راستی ہی میری خو
کیون بدی میرے ساتہ کی تجہکو
میرے اس جہونٹ سے کہ شاہ ہوا
نہ ہوا بلکہ جان پناہ ہوا
یہہ سخن شہ کو ایسا خوش آیا
کچہہ دیا اور کچہہ نفع پایا
ایک نے پوچہا کسطرح سے بتا
چار سو نے قصاص سے ہی بچا
تخم اس سے زمین کو دیتے ہین
بار تنگی کے رد زمین لیتے ہین
مصطفے کا ہی یہہ کلام بجا
کہ سخا و کرم ہی دفع بلا
یہہ جہان تیرے روسے ہی خرم
وہ جہان ہی لئے ہوسے تو بے غم
نہ کسی کو کسی سے ہی آزار
نہ گلستان مین گل کو ہی غم خار
غم نہین تیرے قدر دان جنہین
کہ شب قدر کے ہی اپنی کہین

# حکایت نیکو کاری کا ثمرہ پانے مین

ایک نے دیکہا خواب مین صحرا
حشر کا جلتا مہر سے مس سا
ایک آن سب سے سایہ کے اندر
تہا بہشتی لباس تہا تن پر
بولا تہا ایک زر میرے در پر
سو یا تہا اسکے نیچے ایک بشر
کہ خدایا کر اس پہ بخشایش
کبہی پائی ہی اس سے آسایش
ظل ہمت مین اسکے خلق خدا
تہو ان نعمت پر اسکے خوش ہی سدا
شجر خشک کاٹتے ہین سب
نخل بردار کاٹتے ہین کب

شور مردم فلک پہ جاتا تہا
مغز گرمی سے جوش کہاتا تہا
پوچہا ای ایسی بزم کو زیبا
یہان لائے ہین تجہکو کسکے پا
آج نومیدی کا جو روز آیا
اسنے سارا گناہ بخشا یا
ختم مین نے جو یہہ اشارت کی
شاہ شیراز کو بشارت دی
نخل ہی باردار مرد سخا
ہی جلانیکی ہیزم اسکے سوا
رہ بہت روز لے درخت ہنر
کہ تو ہی سایہ دار و صاحب بر

# گفتار بادشاہونکی ہیبت اور ملک کی سیاست مین

مین نے احسان مین ہی بہت سا کہا
پر نہین ہر کسی کے ساتہہ روا
تیرے صاحب سے جسکو ہی تکرار
ہاتہہ مین اسکے تو نہ دے ہتہیار

کہا ہے ظالمونکے خون وبال
مرغ بد کے اکہیڑ لے پر و بال
کہود اس بیخ کو جو لائے خار
پال اس پیڑ کو جو لائے بار

ایک درویش کو سنا ہی کبھی
کہا اُس نے کہ ای مسلمانان
دین اسلام مین نہین ہی کہا
ہین اُنھون مین ہی ایک یہ حاصل
صبح تابان ہو جس سے دست بدل
روبرو ایسا حسن طلعت ہو
جس کا حور بہشتی ہی دلبر
دامن پاک تنگ دست اکثر
سگ درندہ گوشت پاتا ہی جب
باعث مفلسی ہزارون ہین لن
زور پر ہنر بجبو کھہ ہین ہی کہان
پھر تو میدان ہین وقاحت کے
تو نے بیحد مبالغہ ہی کیا
کہ یہ ہین زہر فاقہ کو تریاق
مشتغل مال اور نعمت کے
عالمون کو بتاتے ہین یہ گدا
بیٹھتے ہین سبون سے یہ برتر
ہین حکیمون کے قول سے غافل
صورۃً مالدار ہین ہمہ جا
کون خر گرچہ گاد عنبر ہو
کہا اُس نے کہ کہتا ہی تو غلط
چشمۂ مہر سے دمکتے ہین
نہین رکھتے قدم برائے خدا

پاکڑا امرد کے ساتھ کرتے بدی
کیا کرون گرچہ ہی نہین شایان
کہ ہی رہبانیت کسی کو روا
نازنینون سے رہتے ہین واصل
اور سرو روان ہوپاے بگل
نہین ممکن خلاف نیت ہو
اور بت گزرین اُسکے کب ان پر
کرتے ہین آب معصیت سے تر
پوچھتا ہی نہین کسی سے وہ تب
مبتلاے فساد ہین ہمہ تن
چھپنے تقوی سے ننگ ہستی عنان
پھینکے مجھہ پر فن فصاحت کے
اور طول اُنکے وصف کو ہی دیا
یا کلید خزانۂ ارزاق
مفتتن جاہ اور حشمت کے
ہین گداؤن کو کہتے بے سر و پا
آپکو جانتے ہین یہ سرور
ایسا ہی جنکے قول کا حاصل
معنیاً ہین گداے بے سر و پا
دیکھتے ہین بصورت نیکو
کہ یہ ہین بندے سیم و زر کے فقط
پر کسی پر نہین چمکتے ہین
نہین دیتے درم ورائے جفا

باوجودیکہ شرمساری تھی
میری بیدولتی ہی مانع زن
مالدارون کو سوجبات سکون
شب کو لیتے ہین بر مین دلبر نو
جنگ خون اعزّا مین جو بھرے
کہ منا ہی سکے کوئی گرد سپہر سے
دل کا چا ہا طرب ہو جسکے پاس
جسطرح بھوکھا چھینتا ہی نان
کہ یہ صالح کے اونٹ کا ہی پا
عزت نامی و گرامی کو
مین نے یہ بات جب سنائی عیان
کھینچی اک دم زبان کی شمشیر
حجتین لے ٹھکانے کی لایا
تھوڑے سے پر تکبر و مغرور
بولتے ہین تو اک سفاہت سے
مال رکھتے ہین اُسکی نخوت سے
نہین رکھتے ہین اسطرح کا سر
وہ جو کم اور ون سے ہین طاعت مین
مال سے لے ہنر کرے جو غرور
کہا مین نے نہ کہہ انہین تو برا
فایدہ کیا ہی ابر آذر مین
استطاعت کے گھوڑے پر ہین سوار
مال کو جوڑتے ہین محنت سے

کم نہین ہم سنگساری تھی
میری بے طاقتی ہی صبر شکن
اور جمعیت و فراغ درون
اور شباب اُسکی دید سے سر نو
رنگ عناب اُنگلیون پہ کرے
یا تباہی کا کوئی قصد کرے
کب کسی کے رطب کی رکھتا ہی آس
نہین کرتا ہی کچھہ بھی خوف جان
گوشت ہی یہ دجال کے خر کا
دیا ہی باد زشت ناحق کو
نہ تحمل ہین اُس سے پائی توان
اور آغاز ایسی کی تقریر
کہ تصور ہو وہم کو آیا
سخت معجب ہین اور کمال نفور
دیکھتے ہین تو اک کراہت سے
جاہ رکھتے ہین اُسکی نفرت سے
کہ کسی کے لیے اُٹھائین سر
اور زاید ہین مال و نعمت مین
کسی دانا سے اُسکو جان ضرور
کہ یہ ہین صاحبان جود و سخا
پر نہ باران کسی کے سر پر ہین
پر چلاتے نہین کبھی کہہ کار
اور رکھہ چھوڑتے ہین خست سے

مفلسی مین کسے فراغت ہی / تنگدستی مین کسکو راحت ہی / اک نماز عشا کو ہی طیار / ایک بہر عشا ہی خاطر زار
کسطرح اسکے وہ برابر ہی / فرق ان دونومین سراسر ہی / روزی والا ہی مشتغل حق سے / ننگے بے روزی کسکا دل حق سے
پس عبادت انہونکی روز و شب / ہی محل قبول سے اقرب / کیونکہ یہ مجتمع ہین اور حاضر / نہ پریشان و منتشر خاطر
کلیے اسباب زندگی محصول / بندگی کے وظیفون سے مشغول / جیسا اہل عرب نے فرمایا / سن نہین سننے مین اگر آیا
اے خداوند دہر بخش پناہ / مجھے اس فقر سے کرے جو تباہ / اور قربت سے اسکی جسکا دل / مطلقا ہو نہین میرا مایل
اور قرآن مین آیا ہی یہ بیان / فقر ہی روسیاہی دو جہان / کہا اُس نے نہین سنا تو نے / کہ کہا ہی نبی نیکو نے
یہ گدائی میری بڑائی ہی / یہ بڑائی میری گدائی ہی / کہا مین نے اُسے زیادہ نہ بک / یہ اشارت نبی کی ہی بیشک
فقر سے اُس گروہ کی جانب / اُس قناعت پژوہ کی جانب / کہ ہین مرد رہ رضاے خدا / اور تسلیم گاہ تیر قضا
نہ یہ جو ہین نہین جائیہ ابرار / اور ہین یہ لقمۂ ادرار / طبل خالی شکم بلند صدا / کرے بے توشہ وقت کوچ کے کیا
مرد ہی تو تو پھیر خلق سے رو / دس سو منکے کا مالا پھیر تو / ہین بے معرفت گدا کیا پائے / تا نہ فقر اُسکا کفر مین بدلجائے
کیونکہ یہ ہی مقولہ ظاہر / فقر سے کفر ہوتا ہی آخر / نہین ممکن اگر نہو نعمت / کہ کرین کار خیر پر ہمت
کسی ننگے کو پارچہ پہنائین / کسی قیدی کو قید سے چھڑوائین / پائین ہم جیسے کیسے یہ درجت / نیچے کو اونچے ہاتھ سے نسبت
اور قرآن سے ہوتا ہی مفہوم / پاس جسکے ہی روزی معلوم / ہی بہشتی بہشت کی خاطر / نعمتین ہر طرح کی ہین ظاہر
پس سمجھ جسکو ہی خیال کفاف / ہوتا ہی کب نصیب مال عفاف / کر قناعت کی مملکت بیقین / رزق مقسوم کے ہی زیر نگین
جملہ عالم بچشم تشنۂ آب / چشمۂ آب سوجتا ہی بخواب / وہ جو تلخی چشیدہ ہوتا ہی / اور سختی کشیدہ ہوتا ہی
کل خطرناک کام کرتا ہی / نہ توابع سے اُسکے ڈرتا ہی / نہ سزا آخرت کی مانتا ہی / نہ حلال و حرام جانتا ہی
ڈھیلا سر پہ جو لگتے کے آئے / ہڈی سیجھے پکڑنے کو جائے / روش پر دو اٹھائین نقش جہان / کرے خوان کا لئیم طبع گمان
لیک ملحوظ ہوتے ہین زر و آر / چشم الطاف حق سے لیل و نہار / رہتے ہین سب حلال سے محفوظ / ہوکے سارے حرام سے محفوظ
جان مین مجھے نہین کیا ہی بیان / اور لایا نہین دلیل یہان / تجھ سے انصاف چاہتا ہون مگر / کہ کہین تجھکو بھی پڑا ہی نظر
ابھی کوئی ید دغا بستہ / قید مین کوئی بے نوا خستہ / کسی پردہ نشین کا پردہ پھٹا / کسی کا ہاتھ پہنچے پر سے کٹا
لیک درویشی کے سبب اکثر / دیکھے ہین مرد مثل شیر نر / نقب دینے کے حال مین پکڑے / چھید کر اُنکے پاشنے جکڑے
محتمل ہی کہ نفس امارہ / ہووے طالب فقیر بیچارہ / جب نہین گنتا زور احسان ہم / مبتلاے بلاے عصیان ہو
کیونکہ ہین بطن اور فرج توام / دونون فرزند ارجمند شکم / ہی وہ ایک اُنہین جب تلک برجا / دوسرا یہ ہی تب تلک برپا

نعمت و ناز و عیش مین جو رہے | اُن سے مر نہین سخت رنج سہے
چھوٹا قیدی امیر سے خوشتر | جو پھنسے آ کے قید کے اندر

## حکایت ۱۹

ایک دانا سے جو کیا یہ سوال | کیون حدیث شریف مین ہی یہ قال
دشمن صعب تر ہی نفس ترا | پہلوؤن مین جو تیرے رہتا ہی جا
کہا اُس نے کہ اس لئے ایجان | دشمنون پر جو کرتے ہین احسان
دوست ہوتے ہین پر یہ نفس کمین | باز آتا ہی دشمنی سے نہین
بلکہ کرتے ہین جسقدر خاطر | دشمنی ہی یہ کرتا ہی ظاہر
آدمی ہوتے ہین فرشتہ خو | رکھتے ہین کم خوری کی عادت جو
جو خورش کھاتے ہین بہایم سے | اُٹھ نہین سکتے سنگ قایم سے
جھکے اور پر کرے گا تو احسان | پائیگا اُس کو تابع فرمان
لیک فرمان ہی کریگا نفس | تجھ سے برآئیگی جو اُسکی ہوس

## جدال سعدی کی مدعی کے ساتھ تونگری اور درویشی کے بیان مین

ایک رکھتا تھا صورت درویش | پر نہ رکھتا تھا سیرت درویش
دیکھا بیٹھا تھا ایک محفل مین | بالرزو نسبے کینہ تھا دل مین
کر رہا تھا برائیان اُنکی | گن رہا تھا کہ ٹائیان اُنکی
کیا تھا دفتر شکایت باز | کی تھی ذم تونگران آغاز
یہانتک تھا سخن کو پہنچایا | کہ زبان پر یہ تھا یہ سخن آیا
دست قدرت فقیرونکا ہی شل | پاے خواہش امیرونکا ہی چل
نہ کریمونکے ہاتھ مین ہی درم | نہ درم والونکے ہی ساتھ کرم
ہون بزرگونسے پرورش پایا | یہ سخن مجھکو ناگوار آیا
کہا مین نے اُسے کہ سن اے یار | دخل مسکینونکے ہین یہ زردار
زایرونکے لئے ہین تجمد کی جا | اور کہف مسافران ہین سدا
یہ اُٹھاتے ہین روز بار گران | بہر آرام و راحت دگران
انکے وابستہ کھانا پاتے ہین | ہاتھ کھانے سے تب لگاتے ہین
اسقدر انکا عام ہی انعام | نہین ناکام رہتے ہین ناکام
پلتے ہین سب ارامل و پیران | اور جو ہین اقارب و جیران
کرتے ہین وقف و نذر و مہمانی | ہدی فطرہ زکاۃ قربانی
اور اعتاق و کار خیر تمام | جو یہان اور وہان ہین باعیش تمام
توجہ کر سکتا ہی یہ دو رکعت | سو بھی باصد تفکر و محنت
کیسے کر سکتا ہی انھونکے کام | اپنے تن کو تو پہلے دیسے آرام
اور جود و سجود مین جو کہین | جز تونگر کہین کسی کو نہین
کیونکہ وے رکھتے ہین مزکی مال | اور دل پر قرار و فارغ بال
اور ہر طرح عزت بے باک | اور پاکیزہ رکھتے ہین پوشاک
خوش خوری مین ہی طوع طاعت | خوش لباسی مین احتیاط احتیاط
تہی معدہ سے آئے قوت کیا | اور تہی دست سے مروت کیا
شکم گرسنہ سے ہو کیا خیر | اور پاے شکستہ سے کیا سیر
جو نہین رکھتا ہی معاش سحر | شب کو رکھتا ہی پاش پاش جگر
سو در گرمی مین جمع کرتی ہی | سردی آرام سے گزرتی ہے

ایک برس شام والوں کے ہمراہ — پیش آیا مجھے سفر ناگاہ
تھا سپر باز اور چرخ انداز — رکھتا تھا سب سپاہیانہ ساز
دس توانا جوان بھی اسکی کمان — لاتے زہ پر نہ رکھتے تھے یہ توان
پر تنعم سے سایہ پروردہ — نہ جہان دیدہ و سفر کردہ
نہ کبھی برق خنجر سوزان — اسنے آنکھوں سے دیکھی تھی رخشان
اتفاقاً وہ اور مین ملکر — آگے جاتے تھے غم نہ تھا دل پر
جو درخت عظیم پاتا تھا — قوت پنجہ سے گراتا تھا
پیل مجھ سے لڑے دلیر کہان — شیر مجھ سے اڑے وہ شیر کہان
آئے آتے ہی قصد قتل کیا — چاہتے تھے ہماری جان لیا
کہا مین نے جوان سے کیا ہے کھڑا — دشمن جان سے اب ہی کام پڑا
دیکھا مین نے کہ اسکے تیر و کمان — گر پڑے ہاتھ سے ہو لرزان
پا دلیرانہ رکھتا ہے برجا — روز جنگ دلاوران اصلا
اور جان لے گئے سلامت سے — بچ گئے آنکے دست شامت سے
کہ پھنسائے کمند کے خم مین — شیر شرزہ بھی ہووے تو دم مین
اسکے بیوند خوف کے مارے — دفعتہ ٹوٹنے لگین سارے

چور دستی پرخطر تھی راہ عیان — ساتھ تھا بدرقہ کو ایک جوان
تھا سلحشور بیش زور بہت — تھا جوانی کا سر مین شور بہت
اور زور آوران روے زمین — چت پٹک سکتے تھے نہ اسکو کہین
رعد کوس دلاوران اصلا — تھا نہین اسکے کان مین پہنچا
دست دشمن مین تھا ہوا نہ اسیر — گرد برسی نہین تھی بارش تیر
جو قدیم آگے آتی تھی دیوار — زور بازو سے کرتا تھا مسمار
زور اسکا نہ کوئی سہتا تھا — فخر کرتا ہوا یہ کہتا تھا
ہم تھے اس حال مین کہ دو ہندو — عقب سنگ سے ہمارے سو
ایک کے ہاتھ مین تھی چوب فقط — دوسرے کے کلوخ کوب فقط
لا دکھا کیا ہے تجھ مین دے زور — دشمن آئے ہین آپ ہی لب گور
نہ جو جوشن شگاف تیر سے بال — چیرتا ہے سوائے مرد جدال
بجز اسکے نہ سوجھی ہمکو صلاح — کہ دیا اسکو جامہ رخت و سلاح
بڑے کامون کیواسطے مامور — چاہیئے آزمودہ کار ضرور
گو قوی بال و پیلتن ہو جوان — معرکہ اسکا خصم سے ہو جہان
ہے مصاف آزمودہ کو بیکار — شرع کا شرع دان سے استفسار

## حکایت

دیکھا اک مالدار کا بیٹا — اپنے والد کی گور پر بیٹھا
گور ہے میرے باپ کی سنگین — اور ہے اس پہ کتابہ رنگین
مٹھی ایک خاک اس پہ ڈالی ہے — قبر کی شکل سی بنالی ہے
نیچے اس بھاری بوجھ کے جبتک — نہ ہلیگا تیرا پدر رتبہ تک
کہ فقیروں کو مرنا راحت ہے — پر امیروں کو ایک آفت ہے
مرد درویش جو اٹھائے بار — جور فاقہ کشی کا آخر کار

ایک درویش زادہ سے تکرار — کرتا تھا اسطرح کہ ای نادار
تیرے والد کی قبر مین ہے کیا — خشت دو مین فراہم و یکجا
کہا درویش زادہ نے سنکر — چپ رہ بیفایدہ نہ شیخی کر
میرا ہوگا بہشت مین داخل — کہ خبر سے ہے یہ خبر حاصل
جس کسی شخص پہ ہو کمتر بار — لے تنک آہستہ تر کرے رفتار
اسکو مرنے مین ہو سبکساری — رنج مرنے کا کچھ نہو بھاری

ہوا لگتے ہی آس کے نابینا ہوا بے چشم پر جفا جیسا
پیش حاکم گئے جھگڑتے ہوئے دونون آپس مین خوب لڑتے ہوئے

کہا حاکم نے سنکے انکا بیان نہ ہی بیطار کا قصور بیان
کہ اگر آپ یہ نہین تھا گدہا پیش بیطار کس لیے تھا گیا

غرض اس سے یہ ہی کہ جو فرمائے کار نا آزمودہ کو شرمائے
بلکہ دانا اسے نہ سمجھین خوب خفتِ راے سے کرین منسوب

نہین دیتا ہی نیک راے خبیر فرومایہ کو کارہاے خطیر
بوریا باف جتنے والا ہی گو بن نہین سکتا ہی حریر نکو

## حکایت ۱۵

رکھتا تھا اک بزرگ عالی گہر ایک شایستہ ارجمند پسر
اتفاقاً پسر نے پائی وفات باپ سے پوچھی اقربا نے یہ بات

کیا لکھین اسکی لوح تربت پر کہا اس نے کہ ہے زیادہ تر
عزتِ آیتِ کتابِ پاک کہ لکھین اسکو ایسی جا بر خاک

جہان کچھ دنمین سودہ ہو جائے اور لوگون کے زیر پا آئے
اور آ کے سگ کرین پیشاب کرین ناپاک اسکو اور خراب

اسلیے لکھنا ہی ضرور ہی جو لکھو اس پر یہی کافی بیت یہ دو
باغ مین سبزہ اُگتا تھا جسدم سیر اول کیا ہی ہوتا تھا خرم

اب ادہر آ کے دیکھہ وقت بہار سبزی گل پر اُگے ہین سبزہ ہزار

## حکایت ۱۶

دیکھا اک پارسا نے جب زبر اپنے بندہ کے دست و پا کسکر
سخت بے درد مارتا تھا مار کہا اس نے کہ ای پسر زنہار

تجھہ سا مخلوق تیرا فرمان بر قادرِ ذوالجلال نے کر کر
بخشی اُس پر تجھے فضیلت ہی کیون نہین کرتا شکر نعمت ہی

اسکے اوپر نہ کر یہ ظلم و جفا رکھہ ذرا دلمین خوف روز جزا
کہ کہین تجھہ سے وہ ہو بہتر اور تیرا اسکے آگے نیچا سر

غصہ مت کر زیادہ بندہ پر مت دکھا اسکا دل جہالت کر
دس درم مین اُسے لیا تونے آپ پیدا نہین کیا تونے

حکم و خشم و انانیت تا کی تجھہ سے بھی بڑہ کے ایک آقا ہی
اپنے بندونکے حاکم نا ندہ بھول مت اپنا حاکم جان وہ

ایسا فرماتے ہین رسول خدا عاقبت کی یہی کے راہ نما
سخت حسرت یہ ہو گی روز جزا بندۂ نیک تو بحکم خدا

پائیگا جا بہشت اعظم مین اور خداوند بد جہنم مین
گر نہ اُس پر ہوے ہو تیرا غلام اسقدر قہر و سخت گیری دوام

کہ فضیحت ہی جو بروز اخیر بندہ آزاد ہووے خواجہ اسیر

## حکایت ۱۷

## حکایت [۱۱]

طفلی مین اک بزرگ سے پوچھا
پانزدہ سالگی ہی ایک نشان
وہ یہ ہی جو رضاے یزدانین
کہ نہ ہو جس مین یہ صفت پیدا
نہ ہو چل سال مین جو عقل و ادب
بن سکین صورتین تو ایوان مین

کہ علامت بلوغ کی ہی کیا
دوسرا احتلام نیک نشان
رہے اس سے زیادہ ہر آن مین
اُسکو بالغ نہ جانیے اصلا
آدمی کہنا چاہیے اُسے کب
رنگ سے گر ہنر ہو انسان مین
نہین تحصیل زر ہنر اصلا

کہا اُس نے کہ واقفان جہان
تیسرا ہی ظہور موے زہار
کہ رہے حفظ نفس مین اپنے
قطرۂ آب آدمی سا ہو
آدمیت ہی لطف و مردی جود
نقش دیوار و آدمی یکسان
ہو سکے دل کسی کا ہاتھ مین لا

لکھتے ہین بالغی کے تین نشان
لیک کرتے ہین اصل ایک شمار
کہ کہا ہی بزرگون مین سبنے
روز چالیس جو رحم جا ہو
مت سمجھ صرف صورت موجود
ہین نہو گر فضیلت و احسان

## حکایت [۱۲]

ایک سال ایسا اتفاق ہوا
خوب آپس مین ہاتھا پائی کی
ہی عجب گو ہین یہ پیادہ حاج
اپنے درجہ سے ہوتے ہین برتر
کہو مردم گزا سے حاجی کو

حاجیون مین بہم نفاق ہوا
خوب ہی داد دی لڑائی کی
ان سے بہتر ہین وہ پیادۂ عاج
یعنے پاتے ہین درجۂ افسر
لوگون کی عیب جوئی کرتا ہی جو

سب پیادہ تھے اُنمین داعی بھی
سنا مین نے کہ اک کجاوہ نشین
جو اُٹھا کے ذرا سا محنت و رنج
اور یہ بادیہ کو طی کر کر
تو نہین اونٹ حج کو جاتا ہی

ہم سفر اُنکا تھا پیادہ ہی
ہم کجاوہ سے اپنے بولا وہین
کرتے ہین طی جو عرصۂ شطرنج
ہو گئے آگے سے بھی اب بدتر
کانٹے کھاتا ہی بوجھ اُٹھاتا ہی

## حکایت [۱۳]

ایک دانا نے ایک ہندو کو

لفظ انداز ہی سیکھتا تھا جو
بولے وہ جو ہووے عین صواب

کہا تو رکھتا ہی جو خانہ نی
کہیے وہ جس کا ہووے نیک جواب

تیرے لایق نہین یہ بازی ہی

## حکایت [۱۴]

ایک کی آنکھ مین جو درد اُٹھا

پیش بیطار جا کے مانگی دوا

وہ جو آنکھون مین چارپایونکی

تھا لگاتا لگایا اُسکی بھی

عیش کر جاکے یار دل افروز
فکر فردا نہ چاہیے امروز
پھر بھلا مین کرون تو کیا ہی عجب
کہ مروت کی مصدر مین ہون اب

اور فتوت سے رکھتا ہون نسبت
اپنی قسمت مین اور و نکی قسمت
عام ہی میرا شہرۂ انعام
جانتے ہین تمام خاص و عام

رکھتا ہی اپنا جو کرم مشہور
نہین رکھ سکتا ہی درم مستور
نام نیکوئی کو بکو ہی جہان
بند در کرنا سو بہ سو ہی زبان

مین نے دیکھا یہ نصیحت و پند
ہین نہین اسکے دلکو فایدہ مند
اور میرے گرم دم کو کچھ بھی اثر
ہی نہین اسکے سر قاسین پر

تب تو اسکی بنا صحت چھوڑی
اور اسکی مصاحبت توڑی
بیٹھکر مسند سلامت پر
ہوا عامل مین اس اشارت پر

چاہیے کہنا جو مناسب ہو
مانے بہتر نہ مانے کیا مجھکو
نیک خواہی و پند جو جانے
کہ اگرچہ کوئی نہین مانے

دیکھیو دیکھیگا وہ خیرہ سر
دونون پا جلد بند کر اندر
کہیگا ملکے ہاتھ کو ہیہات
نہ سنی مین نے عقلمند کی بات

بعد کچھ روز کے تھا جیسا خیال
دیکھا آنکھون سے اسکا ویسا ہی حال
پارچہ پارہ پارہ سیتا تھا
مانگ کر لقمہ لقمہ جیتا تھا

دیکھکر اسکی ناتوانی کا حال
ہوا مجھکو کمال رنج و ملال
جی مین آیا کہ کچھ کہون اتنا
آدمیت سے دور تر سمجھا

کہ ملامت سے اسکا زخم جگر
چھیلنا یا نمک سے کرنا بتر
پس ملامت سے اسکی باز رہا
تو بھی دل نے میرے یہ راز کہا

سوچتا ہی نہ سفلہ مستی مین
ہوگا کیا حال تنگ دستی مین
موسم گرمی مین جو ڈالے ثمر
رہے بے برگ سردی مین وہ شجر

## حکایت

ایک سلطان نے دیکے اپنا پور
ایک استاد کو جو تھا ماسور
کہا کر تربیت اسے ایسی
اپنے فرزندونکو کرے جیسی

گرچہ کی اس نے سال بھر محنت
پر نہ تھی کچھ خیال پر محنت
اور لڑکے ادیب کے حاصل
کرگئے فضل و بلاغت کامل

ہوگئے علامۂ زمانہ عجب
شہ نے اس سے کیا مواخذہ تب
کہ کیا کیون نہ اپنا وعدہ وفا
اور شرط وفا نہ لایا بجا

عرض کی اس نے کای خدیو زمان
تربیت تو ہی ہر طرح یکسان
پر طبیعت مین ہی خلاف نہان
یہ ہی ہی اصل اختلاف عیان

سیم و زر سنگ سے نکلتے ہین
پر نہ ہر سنگ سے نکلتے ہین
کل زمین پر سہیل ہی رخشان
جز یمن ہوتا ہی ادیم کہان

## حکایت

کرتا تھا بار سے اک منزلی پیر
ایک اپنے مرید سے تقریر
آدمی کا تعلق خاطر
رزق کے ساتھ جتنا ہی ظاہر

اپنے رازق کے ساتھ ہوتا اگر
پاتا برتر ملایکہ سے مقر
جب تو بیہوش نطفہ تھا مدفون
تب بھی بھولا نہ ایزد بیچون

دیئے ادراک و طبع و عقل و روان
نطق و فکر و جمال و ہوش و توان
انگلیان ہاتھ پر بنائین دس
کاندھے پر بانہین دو لگائین بس

ایک معلم دیار مغرب مین ۔ مین نے دیکھا تھا ایک مکتب مین
زشت طلعت گدا طبیعت تھا ۔ سخت ناپاک دیو سیرت تھا
تلخ گفتار اور ترش رو تھا ۔ مردم آزار اور بدخو تھا
کرتا تھا اُس کا چہرہ عیش تباہ ۔ اور قرآن کا پڑھنا دلکو سیاہ
چند پسران خوب و پاکیزہ ۔ اور کچھ دختران دوشیزہ
اُسکے دست جفا مین تھے لاچار ۔ تاب خندہ نہ طاقت گفتار
کبھی کرتا تھا گورے گورے گال ۔ کسی کے مار کر طپانچے لال
کبھی کرتا تھا ساق رنگ بلور ۔ کسی کی وہ شکنجہ سے رنجور
یہ بدی اُسکی لوگونکے جی کو ۔ نہ لگی اچھی مار کرنیکو
اُس جگہ سے اُسنے نکال دیا ۔ مکتب ایک اور کو سنبھال دیا
جو تھا خوش خو و پارسا و سلیم ۔ دشمن خشم و نیک ذات و حلیم
بے ضرورت کلام کرتا نہ تھا ۔ قصد آزار عام کرتا نہ تھا
پہلے اُستاد کا وہ خوف و خطر ۔ ہو گیا لوگون کے دلون سے بدر
دیکھا اُستاد نو مین خلق ملک ۔ بنگئے دیو یکدگر بے شک
اعتماد اُسکے حلم کا کرکے ۔ ترک تحصیل علم کا کرکے
بیشتر ملکے بیٹھا کرتے تھے ۔ کھیل آپس مین کھیلا کرتے تھے
تختیان لکھتے تھے نہ توڑتے تھے ۔ سر کو اک دوسرے کے پھوڑتے تھے
جہان استاد ہوگا کم آزار ۔ لڑکے بازار مین پھرینگے خوار
بعد دو ہفتہ میرا پھر بھی اُدہر ۔ ہو گیا اتفاق سے جو گذر
دیکھا اُس اولین معلم کو ۔ کہ منا کر بہ احترام نکو
اُسی مکتب مین پھر بٹھلا تھا ۔ جہان سے پیشتر نکالا تھا
ہوا ناخوش یہ دیکھکر انصاف ۔ کیا لاحول پڑھ کے استکشاف
کیون اس ابلیس کو دوبارہ کیا ۔ یہان تعلیم دہ ملایک کا
سنکے اک پیر دہر دیدہ کہن ۔ بولا تونے نہین سنا یہ سخن
بھیجا مکتب مین ایک شہ نے پسر ۔ لوح سیم اُس کے ہاتھہ مین دیکر
لکھا اُس لوح پر بہ آب زر ۔ جور اُستاد بہ نہ مہر پدر

## حکایت

ایک زاہد پسر نے بے نقصان ۔ پایا جو مال ترکہ عمان
کیا فسق و فجور کا آغاز ۔ کھولا دست مبذری ناساز
گنہ ایسا نہ تھا کیا جو نہین ۔ نشہ ایسا نہ تھا لیا جو نہین
دیکھکر ایسا حال بد ترپند ۔ مین نے اسکو دیا کہ ای فرزند
آب جاری سا دخل ہر آن ہی ۔ اور چرخ آسیا سے گردان ہی
اُسی کو خرچ زایدہ ہی روا ۔ جسے کچھ دخل عایدہ ہی بجا
دخل کم ہی تو خرچ بھی کر کم ۔ ایسا ملاح گاتے ہین ہر دم
مینہہ نہ برسے جو کوہ کے تن پر ۔ دجلہ ہو خشک سال کے اندر
اب بھی کر اختیار عقل و ادب ۔ چھوڑ دے کرتا ہی جو لہو و لعب
کہ یہ نعمت جو ہووے گی آخر ۔ اب تجھے تکلیف ہووے گی ظاہر
اور کھائیگا پھر پشیمانی ۔ ہی پشیمانی محض نادانی
لذت نای و نوش سے بیہوش ۔ نہ کیا اُس نے یہ سخن کچھ گوش
بلکہ بالعکس احتساب کیا ۔ معترض ہو کے یہ جواب دیا
کہ یہ تشویش محنت آجل ۔ کر منغص نہ راحت عاجل
ہی خردمندونکے خلاف یہ رای ۔ رای جنکی ہی ایسی راہنمای
کہ خداوند کام و خوش بختی ۔ کیون سہین خوف سختی سے سختی

ہی ہنر لیک عین زایندہ — دولت پایدار و پایندہ
پڑے دولت سے ذی ہنر کو غم — کہ ہنر خود نہین ہی دولت کم

دی ہنر گھر سے جاتا ہی جو کہین — ہوتا ہی قدر بین و صدر نشین
بے ہنر گھر سے ہوتا ہی جو بدر — آتا ہی ٹکڑے مانگتا ہی در در

حاکمی کرکے کرنا محکومی — خادمی کرنا کرکے مخدومی
آدمی زادہ کے لئے خواری — اس سے ہوتی ہی اور کیا بھاری

شام مین آیا کچھ فساد نظر — کیا اُس جا سے سب نے یا و سفر
روستازادہ تھے بہر اجیر — رکھہ لئے شاہ نے بجاے وزیر

پسران وزیر بیچاران — بھیکھ کو پہنچے روستا کے یہان
چاہو میراث باپ کی تم اگر — کرو تحصیل اُس کا علم و ہنر

کہ ہو جو دولت پدر رکھتے
خرچ دس روز مین ہو کر سکتے

## حکایت

فاضلان زمان سے تھا فاضل — علم آداب جس کو تھا حاصل
ایک شہزادہ کو پڑھاتا تھا — ضرب اُسے بید ہر کے لگاتا تھا

زجر و توبیخ کرتا تھا بھاری — لڑکے نے آخرش بہ ناچاری
شاہ کے روبرو شکایت کی — اپنی مظلومی کی حکایت کی

جامہ تن سے اُٹھا کے دکھلایا — دست اُستاد سے جو تھا پایا
دیکھکر شاہ سے گیا نہ سہا — اُسکے اُستاد کو بلا کے کہا

کہ کسی لڑکے سے رعایا کے — بیش اس سختی سے نہین آتے
کیا سبب ہی کہ میرے لڑکے کو — اس قدر مارتے ہو لڑتے ہو

عرض کی اُس نے کہ ای خدیو زمان — عمر و دولت بڑھے زمان بزمان
سوچکر بات کہنی سنجیدہ — چال چلنی بہت پسندیدہ

سب کو لازم ہی شاہونکو الزم — کیونکہ رکھتے ہین درجہ اعظم
انکے دست و زبان سے جو نکلے — عامیون کے دہان سے سو نکلے

نہین رکھتے ہین قول و فعل عوام — اسقدر اعتبار قلب انام
کرے درویش ناپسند ہزار — نکرے پست یا بلند شمار

ناپسند ایک بادشاہ کرے — ذکر ہر ایک کو گواہ کرے
پس خداوندزادونکی خاطر — چاہیئے کرنا جہد وجد ظاہر

اوستادان بے ریائی کو — حسن و اخلاق کی صفائی کو
اس سے زاید کہ کرتے ہین ظاہر — پسران عوام کی خاطر

خوردی مین جو کوئی نپائے اصلاح — کیا بزرگی مین اُس سے آئے فلاح
چاہین جیسے مروڑین چوب تر — راست ہووے نہ خشک ہونے پر

ہان مگر آگ جب دکھاتے ہین — خشک کو راستی پہ لاتے ہین
شاخ تر جھکتی ہی جھکانے سے — پر نہین جھکتی سوکھ جانے سے

شاہ کو اُس ادیب کی تقریر — اور اُسکی درستی تدبیر
دل پسند آئی تھی ہوافق راے — خوش ہوا اور آفرین فرماے

بخشا منگوا کے خلعت و نعمت
اور زیادہ کی رفعت درجت

## حکایت

| | | | |
|---|---|---|---|
| میرے ساتھ اسکو جو جوان ہوگی | الفت و دوستی کہان ہوگی | پیر ہفتاد سالہ کیا کرے یاد | اس جوانی کو جو گئی ہے برباد |
| خواب مین بھی تو کور مادر زاد | چشم روشن ندیکھے گو کرے یاد | زن کو درکار زور ہے نہین زر | گوشت صد من سے بہ ہے سخت جگر |

## حکایت ۹

| | | | |
|---|---|---|---|
| سنا مین نے کہ ایک پیر کہن | ہوا خواہان کہ پیری مین کرے زن | بیاہا دخت حسین و گل اندام | رشک ماہ منیر و گوہر نام |
| رکھا درج گہر سا پوشیدہ | تا نہ نادیدہ کوئی ہو دیدہ | جو عروسی مین ہوتا ہے سب تھا | شیخ جی کو نصیب پر کب تھا |
| پہلے ہی حملہ مین یہ حال ہوا | گر پڑی اٹھتے اٹھتے انکی عصا | ہوس دل نے گو چڑہائی کمان | تیر کم زور تھا نہ مارا نشان |
| سچ ہی فولاد کی سوئی کے سوا | جامہ ہنگفت کا نہ جاے سیا | آہین افسوس کی لگا بھرنے | دوستون سے گلہ لگا کرنے |
| کیا اس شوخ دیدہ نے کیا کام | خانمان میرا کردیا بدنام | شوہر و زن مین جنگ و فتنہ مچا | قاضی کے پاس جانا انکو پڑا |
| دیکھکر سعدی نے ملامت کی | چاہیئے جیسی اسکو لعنت دی | کہ پرونا تو جانے کیا گوہر | جب تیرا ہاتھ کپتا ہے تھر تھر |

# ساتوان باب تربیت کی تاثیرین

## حکایت

| | | | |
|---|---|---|---|
| تھا پسر اک وزیر کا کودن | پیش دانا سے نامدار زمن | بھیجکر تربیت کی کی خواہش | تا کہ ہو اس سے جہل کی کاہش |
| اس نے کچھہ روز اسکو کی تعلیم | کچھہ سود مگر نہ تھی تعلیم | اسکے والد کے پاس کس بھیجا | کہ اسے آکے باز لیجا |
| یہ نہین ہونے کا ہے فرزانہ | کردیا اس نے مجھکو دیوانہ | اصل گوہر جو ہوتی ہے قابل | تربیت اسکو ہوتی ہے حاصل |
| نیک کرسکتا ہے نہ صیقلگر | ایسے آہن کو جو ہے بد گوہر | سات دریا مین سگ کو دہو ملکر | ہوگا ناپاک تر جو ہوگا تر |
| | خر عیسی جو مکہ کو جائے | کچھہ خری مین نہ اسکی فرق آئے | |

## حکایت ۲

| | | | |
|---|---|---|---|
| لڑکون کو اک حکیم دانشمند | کرتا تھا اسطرح نصیحت و پند | اے عزیزو ہنر کرو حاصل | سیکھتے ہین ہنر جو ہین عاقل |
| ملک اور مال کے نہو شایق | نہین ہے اعتبار کے لایق | جاہ پہ کرنا چاہیئے نہ غرور | شہر سے دور جاہ ہوتا ہے دور |
| سیم و زر پہ کبھی نہ جاے نظر | سیم و زر ہے سفر مین جائے خطر | یا بیک بار وزد لے جائے | یا بتفریق خواجہ سے جائے |

دل میں اُسکے نہ آتا تھا کچھ غم
لب نہ خندہ سے کرتا تھا ہم دم
چند روز اُس سے افتراق ہوا
دیکھنے کا نہ اتفاق ہوا

دیکھا آخر تو اُس نے کی تھی سن
اور لڑکے بھی تھے ہوگئے کی تن
اُسکی بیخ نشاط تھی مردہ
اور گل چہرہ سخت پژمردہ

پوچھا میں نے کہ کیا ہی تیرا حال
کہا عبرت نما ہی میرا حال
جب سے کودک ہوئے ہیں پیر یہاں
مجھ سے وہ عیش کودکی ہی نہاں

پیرون کو کودکی ہی بس بیجا
کودکی کودکون کو ہی زیبا
چاہ مت پیر سے جوانی تو
گیا پانی نہیں ہی پانی جو

جہان کھیتی کو پہنچا وقت درو
نہیں لہراتی مثل سبزۂ نو
ہائے کیا وقت تھا جوانی کا
دلفروزی و کامرانی کا

زور شیری گیا نہ آتا ہی
مثل یوز اب پنیر کھاتا ہی
ایک بڑھیا نے جو سیہ کئے بال
کہا میں نے کہ اے ملک صد سال

رنگ سے بال کالے کرلے مگر
نہیں ہونے کی سیدھی پیٹھ کمر

## حکایت

بارے جہل جوانی میں آکر
ہوا افسوس میں خفا ما پر
ایک گوشہ میں بیٹھی رنجیدہ
رو کے کہنے لگی محن دیدہ

تجھے خوردی کی یاد آتی مگر
تو یہ سختی مجھے نہ آتی نظر
دیکھکر پیلتن پلنگ افگن
بولی اک زال بیٹے سے یہ سخن

اپنی خوردی کی یاد رکھتا اگر
جب تو بیچارہ میری گود میں تھا
تو نہ دکھلاتا یہ محن اس دم
تو جوان ہی میں ہوں پیر زن جس دم

## حکایت

لڑکا اک مالدار ممسک کا
مبتلائے بلائے مہلک تھا
خیر خواہوں نے خیر خواہی کی
جا کے اُسکو یہ رہنمائی کی

بہر بیمار ختم قرآن کر
نہیں نادار بذل قربان کر
شاید اللہ اُسکو بخشے شفا
ہی بھلے کام کا نتیجہ بھلا

سنکے کچھ دیر سر بجیب رہا
عاقبت سر اُٹھا کے اُس سے کہا
ختم قرآن بھلا کہ ہی بحضور
بذل قربان سے کیونکہ گلہ ہی دور

ایک دانا نے سنکے فرمایا
ختم قرآن پسند تر آیا
کیونکہ قرآن ہی بر زبان دایم
اور زر در میان جان قایم

کوئی طاعت کو کب جھکاتا سر
ہاتھ دینے کا ساتھ پاتا گر
بہر دینار خر ساگل میں گرے
اور الحمد چاہو لاکھ پڑھے

## حکایت

ایک بڈھے سے جو خطاب کیا
کیون نہیں کرتا زن جواب دیا
پیر زن سے مجھے نہ ہی الفت
بلکہ صورت سے ہوتی ہی کلفت

پوچھا پھر کیون نہیں ہی کرتا جوان
ہی اگر تجھکو مکنت اور توان
کہا میں پیر ہون مجھے جیسے
الفت پیر زن نہ ہی ویسے

رات دن کھینچتی تھی جور و جفا سہتی تھی صبح و شام رنج و عنا
تو بھی کرتی تھی روز شکر خدا للہ الحمد کہتی تھی وہ سدا

کہ عذاب الیم سے بس دور ہوئی لطف مقیم سے مسرور
اس جفا اور تند خوئی پر ناز تیرا سہون کہ ہے دلبر

تو اگر ساتھ ہووے ای دلبر رنج دوزخ نہ گزرے کچھ دل پر
تو اگر ساتھ ہو نہ ای دلبر تو جہنم سے خلد ہے بدتر

دہن خوبرو سے بوے پیاز نہین ہوتی ہے ناخوش و ناساز
دست بد رو مین ہوتا ہے گل جو خوش نہین لگتا ہے طبیعت کو

## حکایت

ایک تھا پیر بکرہ کا ساکن میہمان اُسکا مین ہوا کچھ دن
مال اُسکے یہان بکثرت تھا اور فرزند خوب طلعت تھا

ایک شب مجھ سے یہ حکایت کی اپنے فرزند کی روایت کی
ایک شجر ہے یہان زیارت گاہ جہان جاتے ہین لوگ حاجت خواہ

راتون کو اُسکے نیچے جا جا کے رویا ہون مین خدا تعالے سے
تب یہ فرزند ارجمند دیا عمر کو میری سودمند کیا

وہین اُسکے پسر نے مین نے سنا چپکے سے اپنے دوستون سے کہا
خوب ہوتا جو ہوتا مین آگاہ اُس شجر سے جو ہے زیارت گاہ

جا کے اُسکے تلے دعا کرتا کہ مگر یہ پدر میرا مرتا
باپ خوش ہوتا تھا کہ میرا پسر ہے بہت عاقل اور نیک سیر

بیٹا تھا طعنہ زن کہ میرا پدر سخت فرتوت ہے خمیدہ کمر
ایک مدت گزر گئی کہ گزر نہین کی تو نے سوے گور پدر

تو نے کیا نیکی ہے پدر سے کی جا ہتا ہے جو تو پسر سے بھی

## حکایت

مین غرور جوانی سے سرشار چلا اک دن بہت رہ دشوار
سخت رانی سے شب کو آیا ستوہ رہ گیا تھک کے سمت زیر کوہ

ایک پیر ضعیف سست روان آیا پیچھے سے کاروان کے وہان
بولا اُٹھ سوتا کیا ہے ای نادان چل کہ سونا یہان نہین شایان

کہا مین نے کہ کیا چلون لاچار ہے نہین پا مین طاقت رفتار
کہا اُس نے نہین کیا ہے گوش کہہ گئے ہین جو اگلے صاحب ہوش

راہ مین چلنا بیٹھنا اکثر دوڑنے اور تھکنے سے بہتر
پہنچا چاہے جو اپنی منزل کو دوڑ مت یاد رکھ یہ پندنکو

گھوڑا تھکتا ہے دو جھپٹ چلکر اونٹ آہستہ چلتا ہے دن بھر

## حکایت

اک جوان تھا حسین و شیرین کام چست و خندان رخ و لطیف انام
اپنی صحبت مین تھا وہ ہم صحبت مغتنم جانتے تھے ہم صحبت

جب مختلط ہوا اعتدال مزاج — نہ عزیمت اثر کرے نہ علاج

## حکایت

کہتا تھا ایک پیر اپنا یہ حال — بیاہا تھا دختر بدیع جمال
دیدہ دل کیے ادہر مایل — اپنی پیری کے حال سے غافل
تاکہ مجھ سے نہووے وحشت گیر — اور دل اسکا ہووے انس پذیر
بیگمان بخت ارجمند تھا یار — اور دولت کی چشم تھی بیدار
پختہ و ہر طرح جہان دیدہ — سرد و گرمی زمان دیدہ
جو جو ہوتی ہی شرط مہر و وفا — لائے الفت سے تیرے ساتھ بجا
تا بمقدور خوش رکھے جو تجھے — نہ ستائے ستائے بھی جو اسے
ہوتی دست جوان مین تو جو پڑی — ہوتی تکلیف پیر سے جی کو بڑی
دمبدم کرتے ہین ہوا دگر — اور لحظہ بہ لحظہ رای دگر
کو جوان ہوتے ہین شکیل و حسین — پر وفادار ہوتے ہین نہ کہین
پیر عقل و ادب سے رہتے ہین — بات بیجا نہ منہہ سے کہتے ہین
ہم نشین رکھیے آپ سے بہتر — وقت کھوتی ہی صحبت کہتر
کہہ ان باتون نے کیا اسے قید — دام الفت مین کرلیا اسے صید
باتین تو نے کہی ہین یہ جتنی — پیری میزان عقل مین اتنی
نوجوان زن کی بر مین بیٹھے تیر — اس سے بہتر کہ آکے بیٹھے پیر
کہے یہ مردہ ہی جگاون کیا — کس پر افسون کرون اٹھاون کیا
مرد کے پاس سے جو زن جائے — بے رضا جنگ پر محن لائے
جامہ خوش نما و رو سے خوش — عرق و عود و رنگ و بو کو خوش
مشکل اس سے موافقت دیکھی — سہل اس سے مفارقت دیکھی
اک جوان سے نکاح اسکا پڑہا — غم گھٹا ابتہاج اس کا بڑہا

گل سے زیبندہ کرکے ایک مکان — بیٹھا کرتا تھا آنکے ساتھ وہان
راتون کو دیر تک نہ سوتا تھا — بذلہ گوئی مین مفت کھوتا تھا
اس سے یون ایک رات مین نے کہا — ایکہ تجھ پر ہون جان و دل سے فدا
کہ ملا تجھکو مجھ سا پیر رفیق — ہر طرح مایل و خلیق و شفیق
حسن و قبح زمانہ کہہ جانے — حق صحبت بخوبی پہچانے
مشفق و مہربان بہر حالت — خوش دل و خوش زبان بہر ساعت
گر شکر بھی خورش ہو طوطی سان — پرورش مین فدا ہو شیرین جان
کیونکہ ہوتے ہین خیرہ سر جو جوان — بیحجب و بیقرار و سخت زبان
رات کو سوتے ہین جو ایک کے گھر — دن کو کرتے ہین دوسرا دلبر
بلبلون سے نہ رکھیے چشم وفا — ہین نئے گل پہ روز نغمہ سرا
ہوتے ہین قول و فعل انکے درست — نہ جوانون کے جیسے بے سر و سست
اسطرح کی بہت سی باتین کہین — اور کیا مین نے اپنے دل مین یقین
یک بیک اس نے کھینچی آہ سرد — اور دکھلائی ایسی راہ درد
وزن مین ہین نہین کہی وہ بات — جو کہی پیری آیہ نے اک رات
خشک ہو جب بار وزہ دار کا لب — ایسا کچھ دیکھے پیش رو شوزن جب
کیونکہ چلتا ہی زندہ پر افسون — نہ ہی مردہ پہ کار گر افسون
بے عصا کے جو پیر اٹھہ نہ سکے — پھر عصا اسکی کسطرح سے اٹھے
زینت و زیب ہین بر از نان — زیب مردان ہین کیر و خایہ عیان
گزری جب وقت مدت عدت — خویشون نے کی نکاح کی نیت
وہ جوان تند و ترش سو تھا — مفلس و بے نوا و بدخو تھا

## حکایت

پاک رو پاک باز و ایک جوان　ایک پاکیزہ رو یہ تھا حیران
کہتے ہین اتفاق باہم مین　گرے گرداب بحر اعظم مین
آیا ملاح تا کہ اسکو بچا لے　تا کہ مرگ آس بلا مین اسکو نہ آ گھیرے
موج دریا کی مار سہتا تھا　دل کو تھی فکر یار کہتا تھا
چھوڑ مجھکو سوا بلا سے سوا　یار کو میرے مجھ سے پہلے بچا
ہوے آشفتہ سنکے لوگ وہان　مرتے تک تھا یہ شور ورد زبان
سنو اس چھوٹے سے ز عشق کا حال　چھوڑے سختی مین یار کا جو خیال
ایسی ہوتی ہے یاری یاران　سن کسی آزمودہ سے نادان
سعدی واقف ہے عشق بازی سے　جیسے بغداد والے تازی سے
زندہ ہوتے جو لیلی و مجنون　سیکھتے اس سے عشق کا مضمون

# چھٹا باب ضعف پیری مین

## حکایت

مسجد جامع دمشق مین　مین تھا مشغول بحث علمی مین
کہا اک نوجوان نے آکے وہان　فارسی دان ہے کوئی تم مین یہان
سب نے میری طرف اشارت کی　پوچھی مین نے خبر سلامت کی
کہا اک ڈیڑھ سو برس کا پیر　جسکے مرنے مین کچھ نہی تاخیر
حالت نزع مین ہے بے آرام　کرتا ہے فارسی زبان مین کلام
مہربانی کرو چلو جو دہان　مفت جانے کا ہے نہ یہ احسان
کچھ وصیت سی کرتا ہے شاید　جاننا ہے ضرورت بے حا
پہنچا جس وقت اسکے بالین پر　یہ سخن منہ سے کہتا تھا مضطر
چاہا مین نے کہ چند دم دلخواہ　لون صد افسوس روکی دم کی راہ
خوان الوان عمر پر صد آہ　کھایا کچھ کم کہ بس کہا ناگاہ
مین نے سمجھایا تازی مین مطلب　اس کا جو شامیون کو تو ہو سبب
متعجب کہ اتنی عمر دراز　پائی تو بھی حیات کی ہے آز
ابھی دنیا مین یہ تالف ہے　چھوڑنے مین بہت تاسف ہے
پوچھا اس حال مین ہے تو کیسے　کہا مین کیا بتاؤن ہون جیسے
کیسی سہتی ہے سختی اسکی جان　جسکے منہ سے نکالین یک دندان
اس کا کیا حال ہوگا کرے گمان　جسکے تن سے نکالتے ہون جان
یہ سخن سنکے مین نے اسکو کہا　ای خردمند پیر کہتا ہے کیا
سر سے باہر سر ہلاکت کرہ　وہم غالب نکر طبیعت پر
فیلسوفون نے ہے یہ فرمایا　ہوگا سننے مین تیرے بھی آیا
کہ طبیعت درست ہے لیکن　اعتبار بقا نہی ممکن
اور بیماری گرچہ ہے ہایل　کب دلیل ہلاک ہے کامل
تو کہے تو طبیب بلوائین　اور تیرا علاج کروائین
اچھا ہو جایگا نہو مایوس　کہا اس نے بحسرت و افسوس
نقش ایوان کا خواجہ کو ہے خیال　اور ایوان تباہ ہے ہمہ حال
ہاتھ باہم ملے طبیب ظریف　دیکھے جس دم پڑا خرف سا حریف
نزع سے پیر مرد تھا نالان　پیرزن صندل اسکو تھی ملان

آسی دم شاہ سے کیا ظاہر　　ایسا ہی تیرے ملک مین کافر
پر سمجھتا ہون مین اُسے فاضل　　فاضلان زمانہ سے کامل
شاید اُسکے معاند حاسد　　رکھتے ہین کچھ ارادۂ فاسد
میرے گوش قبول مین ہمہ گاہ　　نہین آنے کی تا ہو چشم گواہ
تیغ تندی مین جو چلاتا ہی　　دانت سے پشت ید چباتا ہی
چند اشخاص خاص کو ہمراہ　　لیکے سرہانے قاضی کے گیا شاہ
می سے بستر تھا اُسکا سارا تر　　پارہ ہاے پیالہ ہر جا پر
لطف سے شاہ نے کیا بیدار　　کہا اٹھ نکلا چشمۂ انوار
پوچھا نکلا کدھر سے چشمۂ نور　　کہا مشرق سے جیسا ہی دستور
حکم سے اس حدیث اکبر کے　　نکلی ہی منہہ سے جو پیمبر کے
پس براے خدا ہون مستغفر　　اور منکر سے تایب و منکر
کیا ماخوذ مجھکو تو ہی بجا　　چھوڑا تو ہی عوض سے عفو بھلا
توبہ دزدی سے کیا ہی فایدہ مند　　کاخ پر جب نہ ڈال سکے کمند
ایسی تقصیر جب ہوئی صادر　　کیسے ہو روے مخلصی ظاہر
کہتے ہی یہ موکلان سزا　　ٹوٹے اُس پر تو اُس نے ہنسکے کہا
بادشہ نے کہا کہ وہ کیا ہی　　کہا دلکو میرے بھروسا ہی
مخلصی ہی اگر مجھے دشوار　　اس گنہہ سے کہ ہو گیا یکبار
کہا شہ نے کہ لایا ہی تو عجیب　　یہ لطیفہ بدیع و نکتہ غریب
کہ تجھے فضل اور بلاغت سے　　مخلصی ہو ید عدالت سے
تا کہ عبرت ہو اورونکو حاصل　　نہ بنین ایسے فعلون کے فاعل
مین نے تنہا نہین کیا یہ گناہ　　دوسرے بھی ہین مجھ سے نامہ سیاہ
ہنس دیا سنکے بادشہ یہ کلام　　بھولا تقصیر کا خیال تمام
سب ہی تم عیب سے بھرے ہو بھلا　　طعنہ اورون کا مارتے ہو کیا

حکم کیا ہی تو سنکے فرمایا　　کہ سنی مین نے جو خبر لایا
علم مین اپنے وہ یگانہ ہی　　خوب علامۂ زمانہ ہی
اُسکو تہمت لگایا چاہتے ہین　　جان اُسکی گنوایا چاہتے ہین
کہ حکیمون کا یہ مقولہ ہی　　نہین مانا ہی جسنے بھولا ہی
چاہا اس بات کا مگر اثبات　　اس لیے صبح بہر تحقیقات
وہان دیکھا تھی شمع استادہ　　اور بیٹھا تھا وہ پریزادہ
قاضی بیہوش خواب مستی تھا　　نہین آگاہ ملک ہستی تھا
جاتا تا قاضی نے سر پہ آئی بلا　　کہا مانا نہین کیا نہ بھلا
کہا الحمد للہ ہی اب تک　　باز دروازہ توبہ کا بیشک
باز ہی باب توبہ بندہ کو　　تا نہ مغرب سے مہر طالع ہو
ناموافق نصیب و ناقص ہی　　اس گنہہ کے ہوئے ہین باعث یہ
کہا شہ نے کہ توبہ ہی بیکار　　جب ہوا اپنے مرگ سے ہشیار
شاخ میوہ سے روکے اونچا ہاتھ　　نیچا رکھتا ہی آپ نیچا ہاتھ
ایسی امید تو نہ اصلا رکھ　　تخم جو بویا بار اُس کا چکھ
کہ ابھی مجھکو ایک اور بھی عرض　　خدمت عالی مین ہی کرنی فرض
اس غضب سے جو آپکو ہی ابھی　　ہاتھ دامن سے کھینچونگا نہ کبھی
اُس کرم سے امیدواری ہی　　آپکی ذات سے جو جاری ہی
پر یہ عقل سلیم کے ہی خلاف　　اور برعکس شرع ملک ہی صاف
مصلحت سوجھتی ہی یہ مجھکو　　ڈال دون نیچے قلعہ سے تجھکو
کہا اُس نے کہ ای شہ والا　　مین اسی خاندان کا ہون پالا
ڈالو اُنکو تو مجھکو عبرت ہو　　اُنکو دیتے ہو سو مجھی کو دو
اور اُسکے معاندونسے کہا　　جنہون نے قصد قتل کا تھا کیا
جو کوئی اپنا عیب بین ہووے　　دوسرون کا نہ نکتہ چین ہووے

کیا خلل تونے دیکھا انسانین | رہا ہی جاکے تو جو حیوان ہین
تاک عیش آدمی ہو کر | کیون بہایم مین ہی ہوا خوگر
سنکے مجنون نے اضطراب کیا | رو کے یون شاہ کو جواب دیا
عشق لیلی مین مجھکو میرے یار | کرتے ہین جو ملامت بسیار
سوے لیلی کبھی جو ہون ناظر | میرے عذرات اُنکو ہون ظاہر
کاش جو دیکھتے ہین نقص میرا | دیکھتے دلبرا جو حسن تیرا
تو بجاے ترنج تیرے حضور | کاٹتے آپ اپنے ہاتھ ضرور
ہوتی ثابت حقیقت دعوی | نظر آجاتی صورت معنی
شاہ نے چاہا دیکھے اُسکا جمال | تاکہ کھل جاے سب حقیقت حال
کیسی صورت ہی کیسا منظر ہی | جس سے پیدا یہ فتنہ و شر ہی
حکم فرمایا نوکرون نے تب | تھے جو احیاے عرب ڈھونڈھے سب
اور لائے بہ حضرت انور | رکھا صحن سراچہ کے اندر
دیکھا اُسکو تو وہ تھی اسود فام | دبلی پتلی بہت ضعیف اندام
چاکران حرم سے کم پائی | دل پسند ایک دم سے کم آئی
کیونکہ رکھتا تھا ادنی سے چاکر | حسن و زینت مین اُس سے زیادہ تر
سمجھا مجنون کی تیز فہمی سے تب | کہا ای بادشاہ ملک عرب
چشم مجنون سے چاہیے دیکھا | دیکھنا ہی جو حسن لیلی کا
تو نہ ہی درد سے ہی دور شفیق | مجھے ہم درد ہی ضرور رفیق
کرون جس سے ہمیشہ ذکر غم | خوب جلتی ہین ملکے دو ہیزم
ذکر سبزہ جو سنکے ہون بیہوش | اُسکے پیچھے جو اُسکو کرتے گوش
میری مانند کھوتے دانش و ہوش | کرے کرتا ہون جیسا جوش و خروش
کھو یار و اُنہین جو ہین بے درد | کاش کچھ رکھتے عاشقون کے درد
تند رستون کو درد ریش نہین | اُن سے کہنے کا درد خویش نہین
ظلم زنبور کا نہ کہہ اُس کو | نیش خوردہ نہووے اُسکا جو
میرا سا ہی نہین اگر تیرا حال | تجھے افسانہ ہوویگا میرا حال
مجھے مت چھیڑ سے ملا نہ ہتک | ہاتھ پر میرے ریش اُسکے نمک

## حکایت

ذکر کرتے ہین قاضی ہمدان | کہ اگرچہ تھا قاضی ہمہ دان
پسر نعل بند پر نو خوش سر | رکھتا تھا دل کا نعل آتش پر
ایک مدت طلب مین تھا پویا | ہر طرف ادہر اُدہر جو یا
اور تصور مین اُسکے یہ اشعار | حسب حال اپنے کرتا تھا تکرار
چشم کو بھایا وہ سہی بالا | لیکے دل جس نے زیر پا ڈالا
ڈالتی ہین بلا مین دل کو چشم | دل کو چاہیے تو بند کر دو چشم
یاد سے تیری مین ٹلون کیونکر | کوفتہ مار ہون چلون کیونکر
کہتے ہین ایک کوچہ مین وہ پسر | آیا قاضی کے بارے پیش نظر
سن جب کا تھا کچھ اُسکے عشق کا حال | ہوا رنجیدہ قاضی سے بکمال
اُس کو دشنام بے تحاشا دی | سخت گوئی کمال بیجا کی
مارنے کو اُٹھا لیا پتھر | چھوڑا بے عزتی مین کیا پتھر
ایک عالم تھا معتبر ہم راہ | کہا قاضی نے اس سے ہنسکر واہ
دیکھ کیا شاہدی ہی کیا غصہ | ترش ابرو پہ شیرین ہی عقدہ
یہ کہاوت عرب مین ہی جاری | یار کی مار لگتی ہی پیاری
تیرے ہاتھون سے مکیان جلیبی | نہین ہاتھون سے اپنے نان لیبی
بو سماجت کی اس وقاحت سے | مجھے آتی ہی اس اشارت سے

جام پیتے ہی زندگی پائی
گویا عمر گزشتہ پھر آئی

خوش ہے وہ خوش نصیب جسکی نظر
پڑتی ہے ایسے رخ پہ شام و سحر

پیاس غالب نہ ہے مجھے ایسی
شربت مہر سے نہ بجھے جیسی

مست ہی نیم شب کو ہو بیدار
مست ساقی نہ تا بروز شمار

## حکایت

صلح خوارزم شاہ نے جب کی
بادشاہ خطا سے تب مین بھی

حسن پہ اعتدال رکھتا تھا
ایسا نادر جمال رکھتا تھا

یا پری سے کہ آدمی تو کہین
مجھے اب تک نظر مین آیا نہین

نحو کے نسخہ زمخشری کو
ہاتھ مین لیکے پڑھتا تھا نیکو

صلح خوارزم و خطا مین ہوئی
دشمنی زید و عمر مین ہے ابھی

پوچھا کیا ہے کلام سعدی یاد
کہا تازی زبان مین ای جلاد

حملہ مجھ پر وہ کرتا ہے ایسے
عمر پر زید کرتا ہے جیسے

سچ ہے ہوتا نہین کسی ور سے
عمل رفع عامل جر سے

انہین سے کوئی پڑھکے تو جو سنائے
مجھ سے کم فہم کی سمجھ مین آئے

تب کہا مین نے ای پری رخسار
ایسے بھی یاد ہین مجھے دو چار

جان و دل سے ہون مین ترا قربان
اور تو عمر و زید کا خواہان

کسی نے کہہ دیا تھا اسکو وہان
کہ فلان سعدی ہے تو آیا دوان

کہ ہے افسوس اتنے روز رہا
تو بھی مین سعدی ہون مجھے نہ کہا

کہا مین نے کہ مین خودی سے دور
کیسے کہہ سکتا ہون تیرے حضور

مین بھی خدمت سے استفادہ کرون
جو ہے حاصل اسے زیادہ کرون

جو رہا کوہسار پر تنہا
غار مین ہو کے تارک دنیا

بولا اس جا مین دلبران شکیل
گل بہت ہوتی ہے پھسلتے ہین پیل

یار کو بوسہ دینا فایدہ کیا
اسی لحظہ مین ہوتا ہے جو جدا

جامع کاشغر مین پہنچا وہان
دیکھا طفل ایک دلربا سے زبان

سیکھا استاد سے عتاب و جفا
شوخی و دلبری و ناز و ادا

ایسی صورت کا ایسے قامت کا
ایسی خوبی و ایسی عادت کا

زید نے مارا عمر زیر ہوا
متعدی عمر مین نے کہا

ہنس دیا سنکے اور پوچھا بناز
کیا ہے تیرا وطن کہا شیراز

آج مین اپنی خوش نصیبی سے
ملا اک خشمناک نحوی سے

حالت جر ذیل مین چھلکر
کبھی ہوتا نہین ہے رافع سر

کہا اس نے کہ سعدی کے اشعار
اب زبان عجم مین ہین بسیار

لوگون سے بات کیجئے ایسی
فہم مین ان کی آسکے جیسی

تیرے دل نے جو شوق نحو کیا
عقل کو تیرے دل سے محو کیا

دوسرے روز جب بوقت سحر
ہوا اس جا سے عزم و جزم سفر

مہربانی کی اور خاطر کی
اور حسرت سفر سے ظاہر کی

تا کہ تشکر قدوم کی خاطر
تیری خدمت مین رہتا مین حاضر

کہا کیا ہو جو تھوڑے دن باکام
رہکے اس شہر مین کرے آرام

کہا اس جا نہ ہووے گا رہنا
یاد ہے اک بزرگ کا کہنا

پوچھا کیون شہر مین نہین آتا
کہ تیرے دل کا بند کھل جاتا

عاقبت یکدگر نے بوسہ دیئے
یکدگر نے بہم وداع کیے

رو ہے وقت وداع سیب مثال
آدہا ہے زرد اور آدہا ہے لال

غم سے روز وداع جو نہ مرے
منصفون مین شمار خود نکرے

سنا اک دن کہ میرے یہ اشعار | ایک محفل مین کرتا تھا تکرار
ریش پریشان عشق پر بے شک | نہ رہے بے گئے زیادہ تک
جیسے درویش بے نوا کو کبھی | ہاتھہ لگتی ہی آستین سخی
دی گواہی تو اسنے بھی اسدم | کیا اُن مین مبالغہ نہین کم
دیکھا مین نے کہ وہ بھی ہی مایل | سمجھے یہ شعر صلح کی حاصل
سب سے دل کھینچا اور تجھہ مین رکھا | جلد پھر جاسے گا نہ جان سکا

اگرے جسوقت وہ نگار حسین | کسی محفل مین خندۂ نمکین
کیا ہی خوش ہوتا اسکی زلف کا سر | لگتا قسمت سے میرے ہاتہ اگر
سب نے ان شعرون کی نہ خوبی پر | بل طبیعت کی نیک خوئی پر
ہوکے صحبت کے فوت سے غمخوار | اپنی تقصیر کا کیا اقرار
تھا نہین مجھہ سے تجھہ سے عہد وفا | کی جو بد عہدی تو نے اور جفا
اب بھی ہی جو خیال صلح تجھے | آ ہی آگے سے بھی عزیز مجھے

## حکایت ۱۵

ایک کی زن بہت جمیلہ تھی | مہ جبین نازنین نکیلہ تھی
رہی گھر مین صداق سے قایم | مرد رنجیدہ رہتا تھا دایم
ایک دن یارون نے سوال کیا | ہجر جانان نے کیا ہی حال کیا
دیکھنا اب ہی ساس کا مجھکو | اور ہی رکھنا پاس کا مجھکو
خوش ہی وہ چشم جو نشان پر ہی | اُس سے جو روئے دشمنان پر ہی

اتفاقا گزر گئی پر ساس | پیر فرتوت سخت صورت یاس
اسکی صحبت سے تنگ تھا بسیار | پر تھا حکم صداق سے لاچار
کہا زن کا نہ دیکھنا اتنا | نہ ہی دشوار و پر بلا جتنا
لٹ گیا پھول رہگیا یہ خار | اُٹھہ گیا گنج رہگیا یہ مار
ہی یہ روا لاکھہ یارون سے دوری | ایک دشمن سے ہو جو مجبوری

## حکایت ۱۶

یاد رکھتا ہون مین جوانی مین | خوش ترین وقت زندگانی مین
ایسے گرما مین جس کی گرمی سے | تھی زبان آشنا نہ نرمی سے
گرم چلتی تھی ایسی باد سموم | استخوان مین تھا مغز آگ مین موم
مترقب کہ کوئی رحمت لائے | تن سے وہ تاب خور کی زحمت جائے
ایک دہلیز خانہ سے ناگاہ | چمکی کچھہ روشنائی دلخواہ
مدح کیا ہو عیان صباحت کی | گنگ سی ہی زبان فصاحت کی
اپنی دہلیز سے بدر آئی | جام برف آب ہاتھہ پر لائی
نہین معلوم تھا گلاب اسمین | یا رخ گل کا آب ناب اسمین

ایک کوچہ مین تھا گزر رکھتا | ایک مہ رو پہ تھا نظر رکھتا
لیئے تھی آفتاب کی وہ تاب | خشک کرتی تھی سب کے منہہ مین آب
اثر حار سے قرار گیا | زیر دیوار بے قرار گیا
آب سے آتش جگر کو بجھائے | مجھہ سے مرتے ہوئے لب تر کو بچائے
دیکھا ایسا عجیب حسن و جمال | کہ نہ دیکھا کبھی بچشم خیال
جو شب تیرہ مین مہ درخشان | یا اندھیرے مین چشمۂ حیوان
آسمین شکر بھی تھی عرق بھی تھا | سر خوش بو لذیذ تر بیٹھا
دست رنگین سے اسکے مین نے جام | لیا اور بخشا روح کو آرام

یعنے خرما ہو باغ مین یانع — اور ہو باغبان نہین مانع
جانتا ہی کہ پارسائی سے — رہیگا وہ وہان صفائی سے
کہا گو ما ہر وسے صاف رہی — پر نہ بدگوپون سے صاف رہی
بدی نفس سے بچے لیکن — بچنا ہی بدگمان سے ناممکن
کام سے اپنے باز آسکے — نہ زبان سے رہائی پاسکے

## حکایت ۱۳

بارے ہم قفس زاغ و طوطی کو — رکھا تھا رنج طوطی کے جی کو
دیدہ بد اسکی وہ نہ سہتی تھی — اور یہ بات منہہ سے کہتی تھی
کیسی مکروہ تیری طلعت ہی — اور ممقوت تیری ہیئت ہی
اور منظر ہی تیرا کیا ملعون — اور شمایل ہی تیری ناموزون
کاش ہوجاتا ای غراب البین — مجھ مین تجھ مین تفاوت مشرقین
منہہ سحر اٹھکے دیکھے تیرا جو — سا تجھہ اسکے لئے سویرا ہو
تجھہ سا بدبخت تیری صحبت مین — چاہئے پر کہان ہی خلقت مین
یہ عجب تیری زاغ بھی تھا ننگ — صحبت طوطی سے عجب تھا رنگ
منہہ سے لاحول کہتا تھا ہر دم — رنج پر رنج سہتا تھا ہر دم
نعرہ افسوس کا نکلتا تھا — اور تا بن کے ہاتھہ ملتا تھا
اور کہتا تھا کیا ہی بخت نگون — اور ایام کیسے بوقلمون
تھا میری منزلت کے یہ شایان — کسی دیوار باغ پر نازان
کسی کوے کے ساتھ کرتا خرام — عمر فرحت کے ساتھ کرتا تمام
پارسا کو نہ کم ہی یہ زندان — کہ رہے ہم طویلہ رندان
ایسی تقصیر مین نے کیا کی ہی — جو زمانہ نے یہ سزا دی ہی
کہ مجھے بند بند محنت مین — کیا ہی ناپسند صحبت مین
تجھ سے ناجنس بیہدہ گو کی — ابلہ خود رای شوخ بدخو کی
کوئی اس بھیت کے نہ نیچے آئے — جس یہ تصویر تیری کھینچی جائے
تیری جا خلد مین شمار کرین — دوسرے دوزخ اختیار کرین
اسلیے مین نے یہ حکایت کی — کہ ہو تصدیق اس روایت کی
جو ہی نادان سے دانا کو نفرت — سو گئی اس سے اسکو ہی وحشت
رندون کے درمیان تھا زاہد اک — اس سے بولا بلخ کا شاہد ایک
کہ تیرا دل نہین ہی ہم سے جو خوش — بیٹھہ مت اس سبب ہوکے ترش
تو بھی حنظل سے کم نہین ہم کو — تلخ تر تجھ سے سم نہین ہم کو
ہی گل لالہ کی جماعت نیک — سوکھی لکڑی سا انمین تو ہی ایک
ناموافق ہوا سا سرما سا — برف سا یخ سا اور گرما سا

## حکایت ۱۴

ایک تھا میرا دوست ہمدم — جسے اور مین نے سالہا باہم
بحر و بر کا سفر کیا تھا مدام — اور رکھا یا تھا ایک خوان بیطعام
حق صحبت کئی طرح کے نہ کم — ہوئے تھے جانبین سے محکم
تھوڑے سے نفع کے لئے آخر — کی روا میری رنجش خاطر
رشتہ دوستی شکستہ ہوا — وا جو صحبت کا در بستہ ہوا
تو بھی دل بستگی رہی قایم — دونون جانب سے جیسی تھی دایم

وصل خورشید پر دنیا ہے اگر
وقت جو تھا خوشی کا جاتا رہا
لیک فضل و کرم سے باری کے
خلق داؤدی ہو گیا تھا آخر
اور بازار حسن ویران تھا
جب خطا شاہی تجھے تھا دیا
ہوئی تازہ بہار تیری زرد
پاس جا اسکے جس سے ہو وہ راہ
روے دلبر پہ خط سبز تمام
کیا تھا پر کے صورت آہو
موے رخ رکھ نرکہ تیری خوبی
یہ تیری ریش بے حیا جیسے

رونق خور مین کچھ نہ آئے ضرر
ساتھ وہ کیا جانے جسنے دکھ نہ سہا
بعد مدت کی آہ و زاری کے
خوبی یوسفی تھی نقش پذیر
حال خوبی بہت پریشان تھا
دور صاحب نظر نظر سے کیا
دیگ مت رکھ ہی سیری آتش پر
ناز کر اس سے جسکو ہو وے چاہ
دل عشاق ڈھونڈھتا ہے مدام
اب سے آیا ہی بسکے جیتا تو
گئی اور لے گئی وہ محبوبی
ہی نکالی نکالی کیسا ایسے
کہا کیا پوچھتا ہی مجھ سے تو

یہ کہا اور کیا وہان سے سفر
آکے پھر بار مرتا ترے حضور
وہ پھر آیا نہ وہ نظر آیا
اور سبب زنخ تھا شل ہی
اس نے امید درکناری کی
آج اس سے ہوا ہی سلح پذیر
کب تلک نازرا ور تکبر ہی
سبزہ ہوتا ہی باغ کا جوبن
گند نازار بوستان ہی ترا
سبز خط دوست رکھتا ہی سعدی
ریش پر جو ہی اختیار تجھے
پوچھا کیسا ہی حال رو تیرا
ہی سیہ پوش غم مین حسن کے رو

کیا ہجرت نے اُس نہان سے اثر
خوش ہی آس جینے سے جو تجھ سے ہی دور
خلق اور خلق مین ضرر پایا
گرد آلودہ دلبری سے تہی
مین نے یہ کہہ کے برکناری کی
فتح و ضم اُس پہ جب ہوئے جاگیر
دولت کہنہ کا تصور ہی
جانتا ہی جو کہتا ہی یہ سخن
بڑھتا ہی جتنا کاٹتا ہی سوا
نہ کہ الف جو الہ دو زکبھی
ہوتا جان پر وہ اقتدار مجھے
بدر ہی جو نٹیون نے کیون چھرا

## حکایت ۱۱

ایک بغدادی سے کسی نے کہا
جب بدن سے صفائی جاتی ہے
لیک جب ہوتے ہین درشت اندام
جب تلک لڑکا خوبرو ہوگا

بابت امردان تو کہتا ہی کیا
آنکے دل مین بھلائی آتی ہی
ایسے جیسے نہ تحسین کچھ کام
تلخ گفتار و تند خو ہوگا

کہا انمین نہین بھلائی کچھ
یعنے جب تک ہین نازک و خوشرو
مہر والفت سے پیش آتے ہین
ریش سے جب درشت رو ہوگا

جب تلک تن مین ہی صفائی کچھ
سختی کرتے ہین ہوتے ہین بدخو
نیت دوستی دکھاتے ہین
مردم آمیز و مہرجو ہوگا

## حکایت ۱۲

ایک نے پوچھا ایک دانا سے
اور سارے رفیق سوتے ہون

کہ کوئی ماہروے رعنا سے
دلکو اندیشے جس سے ہوتے ہون

کسی خلوت مین رکھتا ہو صحبت
اور اُس کا نفس بھی طالب ہو

اور ہو بند ہر در خلوت
اور شہوت بھی خوب غالب ہو

عہد پیشیں میں بے تکلف تھا  مجھ سے اک یار سے تالف تھا
صحبتہً متفق تھے ہر دو ہم  جیسے بادام کے دو مغز توام
ہوا ناگاہ اتفاق سفر  بعد کچھ دن کے جب پھر آیا وہ گھر
کیا مجھ پہ درِ عتاب فراز  کہ ہوا منقضی زبان دراز
کبھی قاصد بھی مجھکو بھیجا نہیں  تھی یہ بے مہری تجھکو زیبا نہیں
کہا میں نے کہ آیا رشک مجھے  میرا قاصد تو جا کے دیکھے تجھے
اور میں دید سے رہوں محروم  آپ کو آپ ہی کروں مظلوم
تو یہ مجھ سے زبان سے تو نکرا  کرونگا توبہ تیغ سے نہ ذرا
رشک آتا ہی مجھکو ای دلبر  کوئی تجھ پر کرے نہ سیر نظر
پھر یہ کہتا ہوں تیری نیکوئی  سیر ہوگا نہ دیکھ کے کوئی

## حکایت ۹

سنا ہی میں نے ایک دانشمند  تھا محبت میں ایک کی دل بند
اُس سے گفتار ہی کو مرتا تھا  اور خواہش نہ دل میں کرتا تھا
سہا کرتا تھا سخت ظلم و جفا  جز تحمل مگر علاج نہ تھا
دیکھی عادت جو یہ فضیحت کی  میں نے بارے اُسے نصیحت کی
کہ اگرچہ میں جانتا ہوں خوب  اس محبت میں علت معیوب
ہی نہیں تجھکو مطلقاً منظور  ذلت انگیز دوستی ہی دور
پر ہی زیبا ہے قدر دانا کہاں  کہ اُٹھائے جفائے بے ادبان
اور بے واسطہ سے الزام  خلق میں آپ کو کرے بدنام
کہا سچ ہی جو حال کہتا ہی  مجھے بھی یہ خیال رہتا ہی
لیک ہی صبر ظلم پر آسان  صبر اُس سے مگر ہی بے امکان
اور دانائے آزمودہ کار  یہ سخن کر گئے ہیں گوش گزار
سہل ہی آفتوں میں رکھنا دل  دید سے چشم روکنا مشکل
دل جو رکھتا ہی دست دلبر میں  ریش رکھتا ہی دست دیگر میں
زندگی ہی بغیر جس کے محال  ظلم اُس کا اُٹھائیے ہمہ حال
جس ہرن کے گلے میں ہی رسّی  خود روی اُسکی ہی نہیں بس کی
ایک دن یار سے کیا زنہار  تب سے کتنا کیا ہی استغفار
یار سے یار کب کرے زنہار  دل کو منظور ہی کرے جو یار
چاہے وہ لطف سے بلائے پاس  چاہے وہ قہر سے دکھائے یاس

## حکایت ۱۰

نوجوانی کے وقت میں جانا  جیسا ہوتا ہی تیرا ہی جانا
مجھے الفت تھی اک پسر کے ساتھ  میرا اسرار و سر تھا اُسکے ہاتھ
حلق اُسکا تھا خوش ادا شیریں  خلق اُٹھا ہوا تھا بدر حسیں
پیا کرتی تھی اُسکے خند کی نبات  چشمۂ زندگی سے آب حیات
لب پر اُسکے نظر جو رکھتا تھا  چاشنی نبات چکھتا تھا
حرکت اُس نے بے طریقت کی  ناپسندیدۂ طبیعت تھی
دامن صحبت اُس سے کھینچ لیا  مہرۂ الفت اُس سے اینچ لیا
اور اُس سے بہت خفا ہوکر  کہا میں نے یہ بے وفا ہوکر
جا جہاں چاہیے اور چاہے سو کر  نہیں رکھتا میرا خیال اگر
تھا وہ مغرور حسن کب سہتا  چل دیا منہ سے بے ادب کہتا

طالب علم ایک تھا دلبر / خوش بیان و حسین و خوش ہیکل
حسن بشرہ پر اسکے تھا مایل / تا بحد یکہ رہتا تھا قایل
موندون آنکھین نہ دیکھنے سے تجھے / گو لگے تیر سامنے سے مجھے
میرے آداب درس مین جیسے / آپ سرگرم رہتے ہین ویسے
اسکی تبدیل مین ہون دن رات / کہا اُس نے کہ ای پسر یہ بات
چشم بدخواہ پھوٹے سو کہ ہنر / آتا ہی مثل عیب اُس کو نظر

گو معلم کی نیک تھی نیت / بہ تقاضائے حسن بشریت
ایسی رہتی نہین ہی تیری یاد / کہ کبھی آئے مجھکو میری یاد
ایسا دیکھا جو اپنے اوپر شاد / بارے بولا وہ لڑکا ای اُستاد
میرے آداب نفس مین بھی رہین / مجھ مین جو ناپسند ہو سو کہین
پوچھ اورونسے کیونکہ میری نظر / دیکھتی ہی نہ تجھ مین غیر ہنر
ہو ہنر تجھ مین ایک عیب ہزار / جز ہنر دیکھتا نہین کبھی یار

## حکایت

یاد ہی مجھکو میرا پیارا یار / میرے گھر آیا رات کو یکبار
روے روشن سے دور اندھیرا ہوا / رات جاتی رہی سویرا ہوا
یار نے بیٹھکر عتاب کیا / ایسا کیا کام ہی خراب کیا
کہا مین نے ہوا یہ مجھکو گمان / کہ بر آیا یہ آفتاب جہان
ناپسندیدہ پیش شمع جو ہی / اُٹھکے محفل مین دفع کر اُس کو

ایسا بے اختیار جاتے اُٹھا / آستین سے میری چراغ بجھا
اپنی قسمت سے مجھکو آیا عجب / کہ یہ دولت کہان سے پایا اب
جو مجھے دیکھکر بجھایا چراغ / کیون ہوا دیکھنا ہی تجھے داغ
پھر ظریفون نے بھی ہی فرمایا / سن نہ سننے مین ہی اگر آیا
جو شکر خندہ ہو بناز و ادا / ہاتھ اُسکا پکڑ کے شمع بجھا

## حکایت

ایک نے دیکھا تھا نہ پیارا یار / دیر سے پوچھا جب ہوا دوچار
دیر مین آیا ہی نگار ست / چھوڑے دامن کو تیرے کیونکر دست
یار اغیار کے جو آئے ساتھ / غیر ظالم اُس سے کچھ نہ آئے ہاتھ
جب ملاقات کو وہ آتا ہی / اور غیرون کو ساتھ لاتا ہی
ملے غیرونسے تو جو ایکبھی دم / رشک دکھلاے مجھکو راہ عدم
مجھے اس بات کی ہی کیا پرواہ

تو کہان تھا کہ ہین تیرے مشتاق / کہا بہتر ملول سے مشتاق
ہجر سمجھے کہ دیکھنا دلبر / دیکھکر سیر ہونے سے بہتر
کیونکہ یہ آنا اسطرح کا کبھی / غیرت و ضد سے ہوتا ہی نہ تھی
گرچہ آتا ہی صلح کی خاطر / پر ہی تیاری جنگ کی ظاہر
ہنسکے کہنے لگا وہ رشک پری / شمع محفل ہون مین سن ای سعدی
کرے پروانہ آپکو جو تباہ

## حکایت

نہ تھا لقمہ کہ کام مین آئے
دیکھی حالت جو یہ فضیحت کی
کہ بہت سے اسی ہوسمین جو
بیطرح رویا نکلے یہ گفتار
جنگ جو دشمنونکے ہین خونبار
کہ جہان جان کا خوف آئے نظر
رہبری یار تک اگر نہ کرے
ہو سکے اُسکی آستین پکڑون
اُسکو سمجھایا اور پند دیا
ایک شاہد نے ایک روز نہان
اُسکا مطبوع تھا ملک کا پسر
سنتے ہین اُس سے نکتہ ہا غریب
نظر آتا ہی مثل دیوانہ
اور یہ جو اُٹھی ہی گرد بلا
کہ ارادہ ہی پاس آنے کا
جس نے مارا ہی مجھکو پھر آیا
پوچھا کس جا سے آیا ہی کیا نام
کرے قرآن کو بر زبان بیدل
ہین سبھی درویشون ہی مین ہو داخل
تب محبت کی لہرون کے اندر
تو زبان سے کلام فرمائے
کیا عجب ہی جو کوئی عاشق زار

نہ تھی چڑیا کہ دام مین آئے
بارے یارون نے یہ نصیحت کی
مضطرب رکھتی ہی تیرے دلکو
اور لایا زبان پہ یہ اشعار
خوبرو دوستونکے ہین خونخوار
مہر جانان سے منھ پھرا بشر
شرط یاری ہی جستجو مین مرے
ورنہ جان اُسکے آستان پر دون
بے اثر تھا اگرچہ پند کیا
اپنے دلدادہ سے کیا یہ بیان
اُسکو لوگون نے جاکے دی یہ خبر
گفتگو کرتا ہی لطیف و عجیب
آپ سے ہو رہا ہی بیگانہ
در حقیقت ہون اسکی مین ہی بنا
نہ زیادہ ہی پاس آنے کا
دل جلا اِس کا مارے پر آیا
رکھتا ہی اور کرتا ہی کیا کام
یا دالف لے رہے کہان بیدل
اُنکی حلقہ بگوشی کے قابل
کہا اُس نے اُٹھاکے اپنا سر
پھر زبان سے کلام بر آئے
در جانان پہ کردے جان کو نثار

چشم شاہد مین قدر زر ہو جب
رکھ حذر اپنے حال سے قایم
ہین گرفتار و مبتلاے بلا
مجھے ای یار دوست یہ کاہش دو
کیا نہین جانتے ہوای یاران
جب تک اپنا خیال حاصل ہی
جاؤن اب اس سوا نہ ہی تدبیر
رشتہ دارون کو اُسکا حال بتر
صبر کہتا ہی طبعدان ہیہات
جب تلک اپنی قدر ہی تجھکو
یہان رہتا ہی ایک مرد جوان
ایسا معلوم ہوتا ہی کہ مگر
سمجھا شہزادہ رفیع مکان
پس روانہ کیا اُدھر مرکب
کم ہوا اصطبار سے رویا
اُس نے ہر چند مہربانی کی
بحر الفت مین غرق تھا وہ جوان
کہا شہزادہ نے اُسے ہیہات
دیکھا محبوب کا جو استیناس
ہی عجب جس جگہ ہو تیرا وجود
یہ کہا اور ایک زاری کی
پر یہ عجب ہی وہان جو جاتا ہی

متساوی ہین خاک و زر تجھے تب
اس خیال محال سے دایم
سخت لاچار و سفت جاے بزا
چاہتا ہون جو اُسکی خواہش ہو
ہی نہین دوستداری کے شایان
عشق بازی خیال باطل ہی
چلے شمشیر مارے چاہے تیر
دیکھ کر کم نتھا ملال جگر
نفس پر حرص چاہتا ہی نبات
قدر کیا تیرے آگے ہی مجھکو
خوب شیرین بیان فصیح زبان
رکھتا ہی شورش اور سوز جگر
ہی دل آویختہ سیرا یہ جوان
دیکھا اُس شیفتہ جوان نے جب
دم ہوا اضطرار سے گویا
چاہیے جیسی قدردانی کی
بولنے کی کہان تھی اسمین توان
کیون نہین کرتا ہی تو مجھ سے بات
کچھ بجا آئے اُسکے ہوش و حواس
اس جگہہ کچھ رہے جو میرا وجود
اُسکی خدمت مین جان نثاری کی
سو سلامت وہان سے آتا ہی

اپنے بندے جمیل رکھتا ہے ہر طرح کے شکیل رکھتا ہے ہے کسی پر نہ اس قدر مایل جسقدر ہے ایاز پر مایل
باوجودیکہ حسن بھی اتنا نہین رکھتا وہ رکھتے ہین جتنا اس کا باعث بتایئے کیا ہے کہا دل کا فقط تقاضا ہے
جو کوئی دل کو ہوتا ہے مرغوب وہ ہی لگتا ہے آنکھونکو بھی خوب بادشہ جس کسی کو چاہتے ہین یار بھی ہوتا ہے سب سراہتے ہین
اور نظر سے جسے گراتے ہین اسے گھر کے بھی کم اٹھاتے ہین چشم انکار سے جو دیکھے تو تجھکو یوسف دکھائی دے بدرو
چشم اقرار سے اگر دیکھے دیو معلوم دین فرشتے سے

## حکایت ۲

ایک خواجہ کا ایک تھا بندہ نادر الحسن و دل فریبندہ نظر الفت و دیانت سے دیکھتا تھا اسے امانت سے
ایک کو دوستون سے اُسنے کہا کاش یہ بندہ پسند لقا بے ادب بد زبان نہین ہوتا کہا ایسا بھی ہے کہین ہوتا
جب رکھے دوستداری کی امید رکھہ نہ خدمت گزاری کی امید آئی جب عاشقی و معشوقی گئی تب مالکی و مملوکی
جب غلام پری شمایل سے ہنسی ٹھٹھہ ہو خواجہ کو دل سے کیا عجب خواجہ کی طرح کرے ناز اور یہ بندہ کیطرح سے نیاز
اُبکش بندہ خشت زن ہووے نازنین بندہ مشت زن ہووے

## حکایت ۳

زور پرہیز نارسا دیکھا مین نے اک مرد پارسا دیکھا دام الفت مین مبتلا تھا کبیر حال دل اسکا کچھ چھپا تھا امیر
کھینچتا تھا ملامتین بسیار اور سہتا غرامتین بسیار ترک الفت و دوام کہتا تھا لب کہے یہ کلام رہتا نہ تھا
ہاتھہ کھینچون کبھی نہ دامن سے گو جدا کر دے سر میرا تن سے دوسرا کہتا ہون سفر نہ مقر تجھہ مین بھاگو نگا بھاگو نگا مین اگر
مین نے یکبار اسے ملامت کی دی نصیحت اسے سلامت کی کہ کہان کھوئی تو نے عقل نفیس ہوا غالب جو تیرا نفس خسیس
رہا کچھہ دیر غوطہ مین آکر بولا آخر اٹھا کے اپنا سر آتا ہے بادشاہ عشق جہان دست تقوی مین رہتی ہے نہ توان
جیئے بیچارہ پاک دامان کب پڑا دلدل مین تا گریبان جب

## حکایت ۴

ایک کا ہاتھہ سے گیا تھا دل زندگی کی امید تھی مشکل جا کے جسپر پڑی تھی اسکی نظر تھا مقام ہلاک و خوف و خطر

بالش دیبا تھا لگائے ہوئے / عمدہ مسند تلے بچھائے ہوئے
سو رہا چھل سر پہ چھل ہاتھا غلام / اور تھی روبرو وہ ماہ تمام
اسکی خوشحالی سے ہوا مسرور / اور ہر نوع کا کیا مذکور
شہ نے فرمایا اس کو آخر کار / کہ ہیں ان دو فریقوں سے مجھے پیار
ایک زاہد دوسرے علما / تھا وزیر ایک فیلسوف کھڑا
عرض کی شاہ سے کہ شاہ ورا / شرط ہے پیار کی نگاہ عطا
لینے دونوں سے کچھ سلوک کریں / کام میں اپنے تا نہ چوک کریں
زر دیں عالم کو تا کہ اور پڑھیں / پڑھنے میں ماہ نو سے روز بڑھیں
کچھ نہ دیں زاہدوں کو تا دایم / زہد پر اپنے رہ سکیں قایم
نہ درم زاہدوں کو ہے درکار / اور نہ درکار ہے انھیں دینار
جو ہے درکار و سے نہیں زاہد / اور ڈھونڈھے ہیں جو ہیں کہیں زاہد
ہے جو نیک اور بندۂ یزداں / بے گدائی ہے زاہد دوراں
جسکے اعضائے جسم ہیں مرغوب / گو نہ آراستہ ہو ہے محبوب
جو ہے خاتون خوبرو رعنا / زیب و زیور اگر نہو سے تو کیا
رکھتا ہے تو بھی اور طالب ہے / اسکو زاہد نہ کہنا واجب ہے

## حکایت ۳۵

اور بھی ایسی ہی حکایت ایک / غور کی ایسی ہی ہدایت نیک
ایک شہ کو ہوئی مہم درپیش / ہوا نیت سے مصلحت اندیش
کہ جو اس کام سے ہوا بے غم / بخشوں گا زاہدوں کو اتنے درم
اتفاقاً وہ کام بر آیا / دینا واجب تھا جو تھا فرمایا
ایک کیسہ درم سے بھر کے دیا / ایک بندہ کو اور حکم کیا
ہیں جو اس میں بھرے یہ سکہ سیم / جا کے کر زاہدوں کو سب تقسیم
کہتے ہیں وہ تھا عاقل و ہشیار / پھرا دن بھر بکوچہ و بازار
رات کو آ کے کیسہ آگے دھرا / جیسا تھا ویسا ہی بھرا کا بھرا
پوچھا شہ نے کہ الٹا کیوں لایا / کہا زاہد کوئی نہیں پایا
سنکے فرمایا بکتا ہے تو یہ کیا / حال اس شہر کا نہیں ہے چھپا
اسمیں رہتے ہیں چار سو زاہد / بلکہ کچھ چار سو سے بھی زاید
بولا اے بادشاہ روئے زمیں / جو ہیں زاہد درم وہ لیتے نہیں
جو درم لیتے ہیں نہیں زاہد / نہ درم لیتے ہیں کہیں زاہد
ہنسکے شہ نے کہا ندیموں سے / اپنے دربار کے قدیموں سے
جسقدر ان خدا پرستوں سے / اعتقاد ولی کے رستوں سے
مجھکو اقرار ہے ارادت ہے / اس کو انکار ہے عداوت ہے
حق مگر دیکھتا ہوں اسکی طرف / اعتقاد اسکا رکھتا ہے یہ شرف
لے جو دینار اور درم زاہد / دوسرا دیکھ ایک دم زاہد

## حکایت ۳۶

عالم باکمال سے پوچھا / بھیک لینے میں کہتا ہے تو کیا
کہا جو ہو اجتماع دل / تا کہ ہو بندگی حق کامل
لیتے ہیں ہے حلال ہیں داخل / لینے میں نقص کچھ نہیں حاصل
لیک جو بیٹھتے ہیں بہر نان / سنکے مجموع شکل دل پریشان

ای گرفتار پاے بند عیال
اپنی آزادگی کا رکھہ نہ خیال

زن و فرزند و نان و جامہ کا غم
سیر ملکوت کرنے دیتا ہے کم

کرتا ہون مین ارادہ یہ دن بھر
کہ کرون یاد حق مین رات بسر

عقدہ شب کو نماز کا باندھون
صبح لڑکون کو کھانا کیا دون

## حکایت ۲۴

تھا عبادت مین ایک عابد شام
ایک صحرا مین برسون سے خوش نام

کھانا نیکو پتے کھا کے جیتا تھا
پینے کو آب چشمہ پیتا تھا

نہ کسی سے سوال کرتا تھا
نہ جہان کا خیال کرتا تھا

وہان کا ایک بادشاہ زمان
جب زیارت کو آیا اسکے یہان

بولا گر آپ مصلحت دیکھین
لوگون کے حق مین منفعت دیکھین

آپکے واسطے کرین تیار
شہر مین ایک جاے فرحت آثار

اس سے بہتر جہان فراغت ہو
جیسی درکار ہو عبادت کو

آپکے دم سے مستفیض ہون عام
مقتدی دیکھا ہون آپکے کام

کیا زاہد نے سنکے یہ انکار
متفق ہو کے بولے سب سردار

کہ مناسب ہے پاس خاطر شاہ
چلین کچھہ دن کو شہر مین ہمراہ

کیفیت اس مکان کی دیکھین
امنیت اپنے وہان کی دیکھین

جو صفائی وقت بندگی کو
صحبت غیر سے مکدری ہو

آپ کو اختیار باقی ہے
شاہ کا کہنا اتفاقی ہے

کہتے ہین آیا شہر مین زاہد
آیا ایزد کے قہر مین زاہد

اسکے رہنے کے واسطے عالی
خاص بستان سرا کی خالی

تھا مکان دلکشا روان افزا
تھا خیابان دلربا توان افزا

مثل رخسار خوبرویان گل
مثل زلف پریرخان سنبل

خوف برد عجوز سے ترسان
شیر ناخوردہ طفل سے ہر آن

جو پتے تھے برد سے خمیدہ پیر
تو وہ تھے طفل ناچشیدہ شیر

ڈالیون مین درختون کے گلنار
سبز اشجار مین تھے گویا نار

اسی دم بھیجی شہ نے پیش نظر
اک کنیز حسین و رشک قمر

ایسی عابد فریب مہ پارہ
ایسی طاؤس زیب مہ پارہ

دیکھا جس کو پارسا ہر دم
پالتے تھے صبر و ہوش جا پر گم

ویسا ہی اسکے پیچھے ایک غلام
خوبروے بدیع و پاک اندام

پیاس سے آس پاس مرتے تھے
اس سے سیری کی آس کرتے تھے

شربت وصل پاس رکھتا تھا
پر بدستور پیاس رکھتا تھا

چشم تھی سیر اسکے رو سے نہین
جیسے مستسقی آب جو سے کہین

پھر تو عابد کا اور حال ہوا
دور درویشی کا خیال ہوا

کھانا اچھا لذیذ کھانے لگا
اور پینے کو عمدہ پانے لگا

خوشبوئین اچھی اچھی پانے لگا
میوے بھی اچھے اچھے کھانے لگا

بہر دیدار تھے کنیز و غلام
ہے خردمند ونکا درست کلام

زلف خوبان ہے عقل کو زنجیر
مرغ زیرک کو دام گردنگیر

دل و دین دے چکا ہون تجھکو تمام
مین ہون مرغ عقیل تو مجھے دام

غرض اسکو جو تھا ہوا حاصل
بندگی مین سو سب ہوا زائل

جتنے پیر و مرید و عالم ہین
اور فضل و ہنر مین سالم ہین

دنیوی جھد مین ہین پڑ جاتے
مکھی سے شہد مین ہین گڑ جاتے

بارے دیدار کو جو شہ آیا
اور ہی اسکو آگے سے پایا

تن ہین سرخ و سفید اور فربہ
ہر طرح پیشتر سے اکثر بہ

دوستان دمشق کی صحبت / ہوئی تھی مجکو باعث نفرت
سر بیابان قدس مین رکہا / ساتھہ حیوانون کے ہوا خوگر

ہوا اسجا اسیر قید فرنگ / ہوگیا اپنی زندگی سے تنگ
کہ رکہا مٹی کاٹنے کے لئے / ساتھہ کتنے یہودیونکے مجھے

کان گل مین طرابلس کی جہان / رہا کچھہ روز آہ و نالہ کنان
اک رئیس حلب ادہر آیا / کام تھا اس سبب گزر لایا

جان پہچان اسسے تہی سابق / مجھکو پہچان کر ہوا ناطق
کہ یہ کیا تیرا حال ہی کیونکر / ہوتی اس حال مین ہی تیری گزر

کہا مین نے بتاؤن کیا تجھکو / حال اپنا جتاؤن کیا تجھکو
لوگوں سے رہتا تہا گریزان مین / کوہ و صحرا مین تہا پریشان مین

صرف اللہ پر توکل تہا / کچھہ بہروسا نہ تہا جز وکل کا
اب ہی کیا لالیقون مین رہنا پڑا / سب ہی نالایقون مین سہنا پڑا

سوچ میرا مآل کیسا ہی / رنج کیسا ملال کیسا ہی
پا بزنجیر دوستون کے حضور / نیک تر اسسے ہی جو انسے ہین دور

خواہ گلشن مین ہوین غیر کے ساتھ / خواہ گلخن مین ہوین خیر کے ساتھ
رحم نے اسکو اختصاص دیا / دیکے دینار دس خلاص کیا

لے گیا مجھکو تا حلب ہمراہ / کیا لڑکی سے اپنی میرا بیاہ
اسکے کابین مین ایکسو دینار / ٹھہرا دینے کا اسکے ساتہ اقرار

ایک مدت نہ بیٹھنے پائی / یہ بلا تازہ روبرو آئی
تہی وہ لڑکی لڑاکی نافرمان / سخت منہہ پہٹ تہی پرجفا آن

طاعنانہ خطاب کرنے لگی / عیش میرا خراب کرنے لگی
لطف شادی تمام جاتا رہا / جیسا اگلے بزرگون نے ہی کہا

زن بد جس کسی کے ہوتی ہی گہر / گہر نہین اسکے واسطے ہی سقر
الحذر از قرین بد سے پناہ / کر نہ اس آگ سے کسیکو تباہ

بارے تشنیع کی زبان کہولی / سخن ناسزا عیان بولی
تو وہی ہی جو کرتا تہا بیگار / اور تہا قید فرنگ مین بیچار

دیکے دینار دس خریدا ہی / میرے والد کا بس خریدا ہی
ہان کہا مین نے بس خریدا ہون / دیکے دینار دس خریدا ہون

تیرے والد نے لیکن آخرکار / تیرے ہاتہون مین بصد دینار
پہر گرفتار کردیا مجھکو / سخت لاچار کردیا مجھکو

یہ مثل وہ ہی ایک بکری کبھی / دست و دندان مین بہیڑیے کے پہنسی
دیکہا جو اک بزرگ نے اسکو / پکڑا ہی سخت گرگ نے اسکو

رحم آیا چھڑا لیا جاکر / رات کو لیکن اپنے گہر لاکر
جب چھری حلق پر پہیرنے لگا / جی نکلتا ہوا اسنانے لگا

بہیڑیے سے رہا کیا مجھکو / لیک پہر دیکہا بہیڑیا تجہکو

## حکایت

ایک عابد کا کچھہ وظیفہ تہا / ایک دن اسکو ایک شہ نے کہا
تیرے اوقات کیسے کٹتے ہین / کہا اوقات ایسے کٹتے ہین

شب مناجات مین گزرتی ہی / صبح حاجات مین گزرتی ہی
دہن مین رہتی ہی فکر اخراجات / جب سنی بادشاہ نے یہ بات

اہلکارونکو اپنے فرمایا / کچھہ مقرر وظیفہ کروایا
تاکہ بار عیال دل سے جائے / اسطرح کا خیال دل سے جائے

کریے بہرام ایک گورکباب | اور بائی ملخ کو مور کباب
اُس سے بہتر سمجھ اسے اتنا | کہ ہی بہرام گور سے جتنا

## حکایت ۲۹

ایک کا ایک تھا پرانا یار | ایک دربار مین تھا کرتا کار
مدتون سے نہ اتفاق ہوا | دیکھنے کا نہ اشتیاق ہوا
ایک نے پوچھا جو کیون دیکھا | کیون اُسے عرصہ سے نہین دیکھا
کہا گو کہنا تہا نہین زیبا | ہین اُسے چاہتا نہین دیکھا
سنتےکے یہ اُس کا نوکر حاضر | بولا کیون ہی یہ رنجش خاطر
اُس نے کیا آپکی خطا کی ہی | جو ملاقات سے اباکی ہی
کہا اُس نے خطا نہین کی ہی | میرے اوپر جفا نہین کی ہی
پر اُنہین جو ہین یار درباری | دیکھہ سکتے ہین وقت بیکاری
ہوتے ہین کاردار و صاحب جاہ | نہین یہ کہتے ہین یارونکی یہ چاہ
رنج بیکاری جب اُٹھاتے ہین | یارونکے آگے روتے آتے ہین

## حکایت ۳۰

ہر دیدار مصطفاے خدا | آیا کرتا ابو ہریرہ سدا
اُسکو حضرت نے ایک روز کہا | مجھہ سے ملنے کو روز روز نہ آ
تو محبت زیادہ تر ہوگی | قدر الفت زیادہ تر ہوگی
قدر کمیاب ہی عظیم یہان | قدر زر سی ہی قدر سیم کہان
ایک دانا سے جو سوال کیا | حق نے ہی مہر کو کمال دیا
کیون نہین دوست اسکو رکھتے ہین | کہا ہر روز دیکھہ سکتے ہین
لیک سرما مین رہتا ہی محجوب | اسلیے سبکو لگتا ہی محبوب
کسی سے ملنے مین ہی عیب نہین | لیکن اتنا نہین نہین ہوئین
آپ کو خود کرے ملامت جو | نہ سنے غیر سے ملامت سو

## حکایت ۳۱

پیٹ مین اک بزرگ کے ایجان | ہوئی باد خلاف جو پیچان
ہوا روکنے کو وہ قادر | ہوئی بے اختیار وہ صادر
آ رہا کیا دوستون سے اُس نے کہا | کہ مجھے اختیار ضبط نہ تہا
نہ لکھین گے فرشتے میر اگناہ | اور حاصل ہوئی ہی دلکو رفاہ
تم بھی و املا و عفو ممکن ضمان | ہو کریم اور صاحب انصاف
پیٹ زندان باد ہی ہر چند | باد رکھتے نہین خرد مند
پیٹ مین پیچ کہا اسے باد جہان | چھوڑ دلکو ہی بار باد عیان
جو گران بار یا منافق ہی | جانے جانے دے کیا موافق ہی

## حکایت ۳۲

ہی نہین تیرے دلمین فرق اگر
شاخ پان جھکتی ہی ہوا سے مگر
صانع بے مثال کے گل کی

ہی حقیقت مین جانور سے بتر
سنگ پر اُس سے ہوتا ہی نہ اثر
نہین تسبیح خوان ہی بلبل ہی

طرب و شور او نٹ کو ہی اگر
ذکر مین اُسکے ہی سبھونکو خروش
بلکہ تسبیح کے لئے ہمہ آن

آدمی کو اگر نہو تو ہی خر
جانتا ہی وہی جو رکہتا ہی موثر
پتا پتا بنا ہی شکل زبان

## حکایت ۲۸

مدت عمر ایک سلطان کی
کہ سحر گہ جو شہر مین آئے
ایسا فرما کے سبکو رخصت دی
بھیکھ کے ٹکڑے و نیز جو جیتا تہا
سونپا ملک و خزانہ کل اُسکو
ہوگئے اُسکے حکم سے باہر
فوج لے کے سارے چڑہ آئے
ملک درویش سے سکا نہ سنبھل
ایک درویش اُسکا یار قدیم
بولا شکر خدا ہے عز و جل
گل تیرا خار سے ہوا اظاہر
ہین شگوفے سدا نظر آئے
کہا ای بھائی تعزیت ہی روا
اب ہی غم مجھکو ایک عالم کا
اس سے بھاری بلا نہین دیکھی
ہی یہ دونون طرح سے دشمن جان
کیونکہ بے انتہا ہی یہ دولت
مین نے اکثر بزرگون سے ہی سنا

ہوچکی تھی روانگی جان کی
سب سے پہلے وہ سلطنت پائے
اُسکی جان نے بدن سے رخصت لی
بیتیان بیتون پہ سیتا تہا
باغ شاہی کا سمجھا گل اُسکو
ہوئی بدنظمی ملکون مین ظاہر
ملک پر بارے اُسکے چڑہ آکے
گیا قبضہ سے اُسکے تھوڑا نکل
وقت درویشی دوستدار صمیم
کہ نہین آج جیسا تو تہا کل
خار پا سے تیرے ہوا باہر
گہ کھلے اور گاہ مرجہائے
نہین اس جا تہنیت ہی بجا
کیا ٹھکانا ہی کہ تو اس غم کا
یہی دیکھی سدا کہین دیکھی
ہونے مین اور نہونے مین ہیجان
رہتی ہی جو سدا ہی یہ دولت
اُنکے قولون سے قول ہی تنہا

وارث ملک کوئی رکہتا نہتا
تاج سلطانی اُسکے سر پہ دہرو
جو سحر گاہ شہر مین آیا
اہلکاران مملکت آئے
مملکت رانی ایک مدت کی
دوسرے بھی ملوک قرب و جوار
الغرض فوج اور رعایا سب
رہتا تہا اسلئے شکستہ دل
پھرتا پھرتا ادہر گذر لایا
تیرا بخت بلند یار رہا
تجھکو حاصل ہوئی یہ سلطانی
کبھی سرسبز ہوتے ہین اشجار
دیکہا تہا تو نے پیشتر تجھے جب
جو نہ دنیا ہو درد مندی ہی
اسکے رکھنے مین رنج خاطر ہی
رکہتا ہی جو تونگری کی چاہ
جو غنی دیتا ہی کسی کو زر
صبر درویش دلمین کہنا ہی گر

تابعون کو وصیت یہ کہا
سلطنت سب اُسے حوالہ کرو
ایک درویش بے سر و پا تہا
جو وصیت تہی سو بجا لائے
کچھ امیرون نے اُسکی حجت کی
ہوئے لڑنے کو ہر طرف تیار
گئی گھبرا اس سے سب دبدبہ
عیش و آرام کچھ نہ تہا حاصل
اور اُسے ایسے درجہ پر پایا
اور اقبال دوستدار ہوا
ہی بجا سختی مین ہی آسانی
کبھی بے برگ و بار مفلس و زار
ایک روٹی کی فکر تہی شب تب
اور جو ہو دے پاسے بندی ہی
اور نہ رکھنے مین رنج نا ہر ہی
جز قناعت نہ کوئی دولت پا
اکثر اسکے ثواب مین ست کر
ہی تونگر کے بدل سب بہتر

ایک کو شام کے مشایخ سے / پوچھا یون اعتقاد راسخ سے
کہ تصوف کی کیا حقیقت ہی / کیسی صورت ہی کیا طریقت ہی
کہا تھے آگے کچھ بشر ایسے / اب نہین آتے ہین نظر جیسے
معنیاً مجتمع تھے خاطر مین / صورۃً منتشر تھے ظاہر مین
اور اب ہین بہت بشر ایسے / جا بجا آتے ہین نظر جیسے
کہ پریشان ہین سارے خاطر مین / جمع رہتے ہین سارے ظاہر مین
دل ہی جب تیرا ہی نہین یکجا / ایسی گوشہ نشینی مین ہی کیا
کھیتی کر مال رکھ تجارت کر / خواہ جا کر کہین اطاعت کر
دل خدا سے اگر ہی تیرا قرین / میری نزدیک تو ہی گوشہ نشین

## حکایت ٢٦

یاد ہی مجھکو ایک بات بجان / قافلہ مین تھا ایک رات روان
تھا نہ سویا جو چلنے سے شب بھر / سو گیا صبح بیشہ کے لب پر
ساتھ تھا اس سفر مین دیوانہ / عقل سے تھا نظر مین بیگانہ
نعرہ مارا چلا بیابان کو / نہ تھا چین اسکے تن کو یا جانکو
پوچھا مین نے اسے جو نکلا دن / آج کیا تھی یہ حالت باطن
کہا اس نے کہ مین نے کی جو نظر / بلبلین روتی تھین بشاخ شجر
کوہ پر کبک روتے تھے سارے / اور پانی مین غوک بیچارے
سب بہایم تھے دشت مین نالان / روے صمایم تھے دشت مین نالان
مین ہوا دل مین بارے فکر کنان / کہ خدا کے ہین سارے ذکر کنان
بیحیائی ہی مین نہون ذاکر / بے صفائی ہی مین نہ ہون شاکر
صبحدم ایک مرغ روتا تھا [illegible] / لیگیا عقل و صبر و طاقت و ہوش
میری رونے کی جوش مین آواز / نہ تھی مخلص کے گوش مین ناساز
بولا ایسا یقین تھا مجھکو گمان / بلکہ ایسا نہین تھا مجھکو گمان
کہ صداے پرندہ بے جوش / کرے گی تجھکو اسقدر بیہوش
کہا مین نے بھلا یہ ہی کیا ہوش / مرغ تسبیح خوان ہون مین خاموش

## حکایت ٢٧

تھے سفر مین حجاز کے یک بار / میرے ہمدم جوان خوش اطوار
کرتے تھے بارہا غزل خوانی / پڑھتے تھے شعرہاے حقانی
ایک عابد خلاف درویشان / تھا نہ آگاہ درد دل ریشان
ساتھ مین تھا کہ جا کے پہنچے وہان / ہی تخیل بنی ہلال جہان
ایک طفل سیاہ قوم عرب / آیا اور گایا اسطرح کا عجب
کہ ہوا کے پرندے بھی آواز / سنکے پرواز کرنے سے رہے باز
دیکھا عابد کے اونٹ کو کہ وہان / ہوا مسرور ہوکے رقص کنان
پٹکا عابد کو راہ صحرا لی / کی ملامت کہ ہر طرح جا تھی
کہ اثر جب ہوا ہی حیوان مین / کیون نہین ہوتا تجھ سے انسان مین
ہی خبر تجھکو یا ہی بیخبری / کہتی تھی کیا وہ بلبل سحری
بوالعجب آدمی ہی تو کیسا / بے خبر عشق سے ہی تو ایسا
اونٹ بھی سنکے ایک شعر عرب / رکھتا ہی اپنے سر مین وجد و طرب

ایک عابد تھا پرورش کن تن / کھانا کھاتا تھا رات کو دس من / صبح تک کرتا تھا نماز ادا / ایک ہی بار پیٹ تھا جو بھرا
سنکے یہ ایک عالم فاضل / بولا کیا اس نماز سے حاصل / نیم نان کھاکے یہ اگر سوتا / اِس سے صد چند خوبتر ہوتا
تہی حکمت سے اس لئے ہی تو / ناک تک پیٹ پڑ گئے ہی تو / کھانے سے پیٹ کو نکر معمور / اُسمین تب دیکھے معرفت کا نور

## حکایت ۲۳

فیض بخشائش الٰہی سے / راستے ہین گم مناہی کے / نیک توفیق کا چراغ رکھا / تھا جو بیراہی کا اندھیرا گیا
ہوگیا داخل ایک ساعت مین / اہل تحقیق کی جماعت مین / اُن فقیر و نکی نیک خدمت سے / صدق نفس اور یمن نیت سے
جتنے اخلاق کے رذایل تھے / متبدل ہوئے فضائل سے / کی طبیعت سے سب ہوا باہر / تھی طریقت سے اب رضا ظاہر
توبھی لوگون کے بند تھے نہ دہان / تھے بدستور یاسے طعنہ زنان / کہ ابھی اگلے قاعدہ پر ہی / زہد و پرہیز سارا ہے سرسری
چھوٹتے ہین عذاب باری سے / توبہ و عذر و آہ و زاری سے / پر زبان جہانیان سے کہین / کوئی اس جا رہا ہے نہین
تاب جور زبان نہین لایا / نالشی پیش پیر دین آیا / پیر رویا کہا کہ شکر خدا / اِس عنایت کا کیا کریگا ادا
جیسا تجھکو سمجھتے ہین اکثر / تو بہرحال اُس سے ہی بہتر / کیون خفا ہوتا ہی اگر حاسد / رہتے ہین عیب جوئی پر قاصد
کبھی خونریزی کے لئے ہین کھڑے / کبھی کرتے ہین عیب جوئی پڑے / اچھا ہی تو ہو نیک بد جانین / اس سے جو بد ہو نیک پہچانین
وائے برحال من کہ مین ہون بُرا / لوگ پہچانتے ہین مجھکو بھلا / جیسا کہتا ہون اورون کو کرتا / تو نکوکار و پارسا مرتا
چشم ہمسایہ سے چھپا ہون اگر / نہ خداوند سے چھپا ہون مگر / بند رکھتا ہون سب سے اپنا در / کہ نہین دیکھین میرا عیب اگر
بند رکھنے سے در ہی فائدہ کیا / جاننے والا غیب کا ہی خدا / دیکھتا ہی وہ ظاہر و باطن / اُس سے پوشیدگی ہے ناممکن

## حکایت ۲۴

بارے بدگو سے بد زبان پاکے / ہوا شاکی بر کلان جاکے / کہ فلانے نے بد کہا مجھکو / سفت نیکی سے رد کہا مجھکو
کہا جوہر نکوئی کا سکھلا / نیکی اُس کو بدی کی جا دکھلا / نیک رکھ تو ہمیشہ اپنی خصال / رکھے بدگوئی کی نہ کوئی مجال
رہے بر ربط درست حالی سے / کبھی مضطرب نہ گوشمالی سے

## حکایت ۲۵

مین نے اکثر بزرگونسے ہے سنا

خوش نہین ہونگے ترے گانے سے — بلکہ خوش ہونگے ترے جانے سے
کہ تو اسوقت دم کو کھینچیگا — نہ کلیجا کسی کا اینچے گا
جب وہ بربط بسر آ گانے لگا — بولا مالک سے مین کہ بہر خدا
کان مین پارا ڈال تا کریون — ورنہ دروازہ کھول باہر جاون
پاس خاطر سے یار ونکی آخر — مشکلی سے وہ رات کی آخر
دمی موذن نے بانگ بے ہنگام — بے خبر تھا کہ شب تھی بے انجام
پوچھ مجھ سے کہ شب تھی کم نہ بڑی — نیند مجھکو تھی ایکدم نہ پڑی
صبح مین نے تبرکاً دستار — سر سے کھولی کمر سے لی دینار
اُسکے آگے رکھین ملا اُس سے — شکر احسان بہت کیا اُس سے
یار حیران میری ارادت سے — ہوئے تھے برخلاف عادت سے
خفت عقل پر گمان لائے — کچھ تبسم سا درمیان لائے
ایک نے بے ریا زبان طنز — کھول کر یون کیا بیان طنز
ناپسند آئی ہمکو یہ تیری چال — نہ ہی داناؤن کے مناسب حال
دے دیا خرقۂ بزرگانہ — ایسے مطرب کو مثل دیوانہ
جس نے پایا نہین درم کف مین — نہ قُراضہ کہین نہ کم دف مین
ایسے مطرب سے مانگئے زنہار — جس کو دیکھا نہ ایک جا دو بار
اونچی آوازہ کھینچی اُسنے جب — ہوگئے مو کھڑے بدن کے سب
رات بھر حلق اپنا پارہ کیا — مغز خالی عبث ہمارا کیا
مین نے اُسکو کہا کہ سن ای یار — سب مجھے بے واسطے نہ طعنہ مار
باز رکھ مجھکو اس ملامت سے — اسکی واقف ہوا کرامت سے
بولا مجھکو بھی اُس سے کر آگاہ — تاکہ ہم جتنے ہین تیرے ہمراہ
اسکی تکریم مین کرین کوشش — اور تضحیک کی کرین پوزش
کہا مین نے کہ شیخ نے کئی بار — کرکے پیرانہ موعظت بسیار
پھر ترک سماع فرمایا — نہ پذیرائی پر اثر لایا
آج کچھ میرا طالع میمون — ہوا اس بقعہ کا جو راہ نمون
ہوا تائب مین ہاتھ سے اسکے — ہوش مین آیا ساتھ سے اسکے
اب سماع و مخالطت کے کہین — گرد جاؤنگا مین خوشی سے نہین
خوش دہن سے جو نکلے خوش آواز — نہین ممکن کہ دل کو ہو نا ساز
خواہ بے سُر ہو یا سُریلی ہو — خوش لگے سُننے والے کے جی کو
گرچہ ہو پردۂ خراسانی — یا حجازی ہو یا صفاہانی
گلوئے مطرب کریہ سے کیا — سینے سے لگتا ہی کسی کو بھلا

## حکایت ۲۱

پوچھا لقمان سے کیسے سیکھا ادب — کہا لقمان نے ایسے سیکھا ادب
کہ جو کچھ بے ادب نے بے ادبی — اپنے قول و فعل سے کبھی کی
اُسکے کرنے سے اجتناب کیا — ادب اسطرح اکتساب کیا
بے ادب جو زبان پہ لاتے ہین — ہوشمند اُس سے پند پاتے ہین
حکمتین سو سنائین نادان کو — کھیل ہی دل مین آئین نادان کو

## حکایت ۲۲

رکھتا ہی اپنے سر مین وجد و طرب

## حکایت ۱۸

ایک عابد بلایا سلطان نے　　اپنے دل مین یہ سوچا نادان نے
کچھہ دوا کھاؤن تا کہ زار بنون　　مرجع اعتقاد کار بنون
جو دوا کھائی زہر قاتل تھی　　کھاتے ہی زیست بہر باطل تھی
سمجھا تھا جسکو مثل پستہ گداز　　پوست پر پوست نکلا مثل پیاز
پارسا ہوکے رکھتے ہین سر آز　　کرتے ہین بر خلاف کعبہ نماز
بندہ جو وقت لاے ذکر خدا　　جا ہیئے پھر نہ پاے فکر جدا

## حکایت ۱۹

چورون نے ایک کاروان لوٹا　　مال و اسباب بیکران لوٹا
روتے اور پیٹنے لگے تاجر　　کہ خدا و رسول کی خاطر
رحم لاؤ ہماری حالت پر　　بے اثر پائے اس مقالت پر
تیرہ دل دزد مال پاکے جوان　　رونے پر کیا خیال لاکے وہان
آگئین لقمان حکیم حاضر تھا　　عقلمند و علیم ظاہر تھا
کہا اُس سے انھون نے ای لقمان　　کر انھین کچھہ نصیحت احسان
کچھہ تو اس مال سے کرین واپس　　مفت جاتا ہی حیف ہی از بس
کہا لقمان نے حیف کھاتا ہی　　ایسون کو پند جو سکھاتا ہی
لوہا ہوتا ہی زنگ خوردہ جہان　　کام صیقل نہین ہی کرتا وہان
کیا یہ دل مین پند اثر پائے　　میخ آہن نہ سنگ مین جائے
مرد بیکسان سلامت مین　　کام آئے گی تجھکو آفت مین
گر غریبون کا ہوسکے جو بھلا　　کرے گا دور بالے تیری بلا
روکے مانگے جو تجھہ سے کچھہ سایل　　دے کہ ہی دینے ہی مین کچھہ حاصل
اگر خوشی سے اُسے نہ دیویگا　　ظالم اک روز چھین لیویگا

## حکایت ۲۰

گرچہ تجھے مجھہ سے شیخ شمس الدین　　بن جوزی ابو الفرج کے لیکن
پھر ترک سماع فرماتے تھے　　اور خلوت کا تذکرہ لاتے
چونکہ چڑھتی جوانی تھی غالب　　اور ہوا و ہوس بھی تھی طالب
برخلاف آنکے راہ جاتا تھا　　نہ ذرا انتباہ پاتا تھا
اور سماع و مخالطت دوام　　خط دل پاتا تھا بشوق تمام
یا دجب اُنکا پند آتا تھا　　تب زبان پر یہ شعر لاتا تھا
بیٹھے قاضی اگر ہمارے ساتھہ　　ہاتھہ پر مطرب انہ مارے ہاتھہ
محتسب پی کے مے جو ہو مسرور　　رکھے مستانہ مستون کو معذور
ایک مطرب سے ایک محفل مین　　ہوا اک رات بیفرح دل مین
زمزمہ ناساز تھا عیان بقبوح　　تھی رگ جان سامعان مجروح
گاتا تھا کچھہ نہ تھا فرح کا اثر　　گویا روتا تھا وقت مرگ پدر
کبھی رکھتے تھے کانون مین انگلی　　کر نہ ہی تاب ہمکو سننے کی
کبھی رکھتے تھے انگلی ہونٹھون پر　　یعنے کہتے تھے بس ہوا چپ کر
گانا سننے سے آتی ہی فرحت　　تیرا سننے سے جاتی ہی فرحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| کھٹکھٹا تو نہ دشمنون کا در | صاف کر اپنے دوستون کا گھر | ہو وسے سختی سے جب کبھی لاچار | کر نہ لاچاری اور نہ ہمت ہار |
| | کھینچ مردانہ دشمنون کا پوست | آشنا یا نہ پوستین دوست | |

## حکایت ۱۵

| | | | |
|---|---|---|---|
| کیا اک شہ نے پارسا سے سوال | کہ کبھی آتا ہی میرا بھی خیال | کہا جب حق کو بھول جاتا ہون | یہ خیال فضول پاتا ہون |
| وہ جسے کرتا ہی بدر در سے | پھرتا ہی دھکے کھاتا گھر گھر سے | جو درِ خیر پر بُلاتا ہی | نہ درِ غیر پر پھراتا ہی |

## حکایت ۱۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| یہ صواب و عذاب مین دیکھا | ایک صالح نے خواب مین دیکھا | ایک سلطان بہشت اعظم مین | اور اِک پارسا جہنم مین |
| اپنے دل مین بہت ہوا حیران | جاگ کر اورون سے ہوا پرسان | اُسکے درجات کا سبب کیا ہی | اسکے درکات کا عجب سا ہی |
| کیا تھا مین نے اعتبار خلاف | بولے ہی کچھ نہ زینہار خلاف | پارسایون کی دوستی سے عیان | اُس نے پایا بہشت مین ہی مکان |
| اِسکو دیتی ہی شاہونکی الفت | نار دوزخ مین آہونکی کلفت | دلق و تسبیح سے ہی فائدہ کیا | آپ کو کار ہاے بد سے بچا |
| بَرکی ٹوپی کی نہین حاجت | تجھے درویشی کی نہین طاقت | رکھ فقیرون کی طرح اپنا چلن | خوشی سے تاج بادشاہی پہن |

## حکایت ۱۷

| | | | |
|---|---|---|---|
| اک پیادہ برہنہ بے سر و پا | کوفہ سے قافلہ کے ساتھ لگا | چلا ہمراہ پاکے سوے حجاز | نہ تھا غمخواہ لاکے روے نیاز |
| مثل مستان خرام کرتا تھا | مثل دستان کلام کرتا تھا | نہ شتر کا ہون شہ سوار کہین | نہ شتر سا ہون زیر بار کہین |
| نہ رعایا کا حکمران ہون کہین | نہ غلام شہ زمان ہون کہین | نہ ہی موجود کا خیال مجھے | نہ ہی مفقود کا ملال مجھے |
| دم بدم بھرتا ہون خوشی کیدم | بسر اوقات کرتا ہون بے غم | اک سوار شتر نے اُسکو کہا | ای گدا جاتا ہی کدھر کو چلا |
| سیر آیا ہی کس لئے جی سے | لوٹ جا مر رہے گا سختی سے | نہ سنا پہنچے عاقبت جا کر | نخلہ محمود کا ہی جس جا پر |
| یک بیک وہ شتر سوار ہوا | آکے گویا وہ ہوشیار ہوا | نہ موئے ہم تو سختی کے رو پر | مر گیے آپ سختی کے اوپر |
| تھک گئے اسپ تیز رو اکثر | لنگ خر پہنچے جا کے منزل پر | بیشتر تندرست دفن ہوئے | زخم کھائے ہوئے نہین ہین موئے |
| شب بھر اک تندرست سویا نہین | سر بیمار سست رو یا کہین | دن نکلتے ہی تندرست مُوا | اور بیمار تندرست ہوا |

سمٹنے والا ہی یہ جہان بے تھم | لوٹنے والا دے کہان سے تھم | چوڑا میدان دکھا ارادے کا | تو سخنگوی گو سے پھینکنے کا

## حکایت ۱۲

ایک شب مکہ کے بیابان مین | خواب کی حالت پریشانی مین | زور چلنے کا پانو مین نہ رہا | سر پر رکھا اور ساربان سے کہا
تھک گیا ہون مین مجھکو سونے دی | ماندگی دور تن سے ہونے دے | چلے سکین پیادہ پاک تک | چلتے چلتے گیا شتر بھی تھک
جب تلک سوتا ہوتا ہی دبلا | دبلا سختی سے ہوتا ہی مرا | بولا ای بھائی ہی حرم درپیش | اور پیچھے حرامی بدکیش
یہان چلنے ہی مین سلامت ہی | سونے مین مفت جانکہ شامت ہی | کوچ کی رات کو بیابان مین | راہ پر سایۂ مغیلان مین
سونا دل کو پسند آتا ہی | لیک جان کو گزند لاتا ہی

## حکایت ۱۳

ایک زاہد تھا ساحل یم پر | خوش نہ زخم پلنگ سے دمبدم | زخم ہوتا نہ تھا دوا سے دور | جسم ہوتا نہ تھا عنا سے دور
مدتون سے یہ سوز سہتا تھا | تسیر الحمد روز کہتا تھا | کہ مصیبت مین مبتلا ہون مین | نہ گنہگاری مین پھنسا ہون مین
مارا چاہیگا یار مجھکو اگر | مت سمجھ جان کا ہوگا مجھکو خطر | پوچھون گا بندۂ غریب سے کیا | ہو لی صادر ہی ایسی کیا ہی خطا
جس سے مجھ سے ہوا ہی رنجیدہ | مین اسی رنج سے ہون ترسیدہ

## حکایت ۱۴

ایک درویش کو ضرورت تھی | اور کچھ رفع کی نہ صورت تھی | یار کے گھر سے چوری کی کملی | گرچہ تھی چیز چوری کی کم فی
کہا حاکم نے کاٹو اسکے ہاتھ | کملی والے نے تھا جو اسکے ساتھ | کہا مین نے اسے معاف کیا | سنکے حاکم نے عذر صاف کیا
مین نہین شرع کی اطاعت سے | باز آؤن گا اس شفاعت سے | کہا تو نے درست فرمایا | پر نہ ہی شرع مین نظر آیا
کہ چرائے جو کوئی وقف کا مال | قطع ید اسکے بھی ہی واجب حال | میری کملی ہی مال وقف عیان | ہی گدائی نہ حال وقف نہان
ہین گدا سب کے تارک و متروک | نہ کسی کے ہین مالک و مملوک | مال ہوتا ہی جو گداؤن کا | مال ہی احتیاج والون کا
اس سے حاکم نے ہاتھ باز رکھا | بر ملامت کے ساتھ ساز رکھا | چوری ہی کرنی تھی تجھے تو بھلا | چوری کو کیا نہین تھی دوسری جا
چوری کی ایسے یار کے گھر سے | نہ ڈرا ایسے کار کے شر سے | کہا تو نے نہین سنا یہ بیان | قدما سے کہین چنا یہ بیان

نہ ہی آنے پاتے ہین نہ ملک — جبرئیل اور میکائیل تلک
لیکن ایسا نہ ہی بیان حاصل — کہ ہمیشہ ہی یہ زبان واصل

کہہ ملاقات کی نہ فرصت تھی — جبرئیل اور میکائیل سے بھی
گاہ حفصہ سے گاہ زینب سے — گہہ مخاطب تھے گہہ مخاطب تھے

نور و ظلمت مین دیدیا کان ہی — گاہ پیدا ہی گاہ پنہان ہی
گاہ وے آپ کو دکھاتے ہین — گاہ وے آپ کو چھپاتے ہین

اپنا بازار تیز کرتے ہین — شوق دیدار تیز کرتے ہین
جب نظر آتا ہی مجھے وہ ماہ — ہوکے بیہوش جھول جاتا ہون ہر راہ

آتش شوق وہ جلاتا ہی — آب دیدار سے بجھاتا ہی
اسی باعث یہ دیکھتے ہو فرق — گاہ جلتا ہون گاہ ہوتا ہون غرق

## حکایت

جس نے فرزند اپنا تھا کھویا — اُس سے ایک اسطرح ہوا گویا
کای خردمند پیر پاک نسب — بوی پیراہن سونگھی مصر سے جب

کیون نہ یوسف کو چاہ کے اندر — دیکھا کنعان کی راہ کے اندر
بولا ہی میرا حال برق جہان — ایکدم پیدا ایکدم ہی نہان

تاتو نہ کبھی دیکھتا ہون سماپر جا — دیکھتا ہون کبھی نہ جا پر پا
جو گدا ایک حال مین رہتا — تو سدا ایک حال مین رہتا

دونون عالم کے ہاتھ سہتا نہین
دونون جا غم کے ساتھ رہتا نہین

## حکایت

یاد ہی مجھکو یہ کہ مین یکبار — جامع بعلبک مین واعظ وار
وعظ کرتا تھا چند مردم کو — بے اثر رکھتے تھے طبیعت جو

سب کے سب اسطرح کے افسردہ — ظاہراً زندہ باطناً مردہ
عالم ظاہری مین سالک تھے — نہ تھے سالک جہان باطن کے

مین نے دیکھا کہ میری سب تقریر — ہی انھون کے دلون مین بے تاثیر
گرم آتش سے میری کچھ بھی اثر — نہین پاتے ہین انکی ہیزم تر

تربیت پر انھون کی حیف آیا — تربیت کرکے انکو پچتایا
ہی ستورونکو تربیت کرنا — اندھون کے آگے آئینہ دھرنا

لیک تھا باب معنی اس جگہہ باز — اور تھا سلسلہ سخن کا دراز
تھا زبان پر بیان اس آیت کا — آفرینندہ کی ہدایت کا

رگ گردن سے بھی ہین ہم نزدیک — تو بھی رہتے ہین بندے کم نزدیک
تھا بیان اس مقام تک پہنچا — تھا عیان اس کلام تک پہنچا

مجھ سے نزدیک تر ہی میرا یار — تو بھی ہین اس سے دور ہون بسیار
کیا کرون اور کہون کسے مجبور — وہ ہی نزدیک اور مین ہون دور

اس سخن کی شراب سے سرمست — مین تھا اور فضلۂ قدح بر دست
اتفاقاً روندہ ایک آکر — ہوا وارد کہین سے اس جا پر

دور آخر نے اُسپہ کی تاثیر — نعرہ وہ مارا جس مین تھی تاثیر
دوسرے بھی خروش مین آئے — کچے مجلس کے جوش مین آئے

کہا مین نے کہ شکر ہی ہمہ آن — بیدلی تاثیر ہے سخن کو کہان
پاس ہین دور کے جو ہین بیخبر — دور ہین پاس کے بغیر بصر

## حکایت

یاد ہی مجھکو عہد طفلی مین ۔ شوق طاعت کمال تھا جی مین
تھا عبادت کیواسطے شب خیز ۔ مولع زہد و عفت و پرہیز
ایک شب باپ کی اطاعت مین ۔ آفرینندہ کی عبادت مین
رات بھر آنکھ اپنی بند نہ کی ۔ راحت تن ذرا پسند نہ کی
رکھتا تھا اپنی گود مین قرآن ۔ سوتے تھے آس پاس کچھ انسان
دیکھکر مین نے باپ کو یہ کہا ۔ ایک بھی انمین اُٹھتا ہی نہ ذرا
کہ خدا کے حقوق پہچانے ۔ بندگانہ دوگانہ گزرانے
خواب غفلت کے دست بردہ ہین ۔ ایسے سوتے ہین گویا مردہ ہین
سنکر اس نے کہا کہ جان پدر ۔ نیک تر ہوتا تو بھی سوتا اگر
عیب جوئی سے جو تو کرتا ہی ۔ گنہ گار آپ کو تو کرتا ہی
مدعی دیکھتا ہی خود کو بڑا ۔ پردہ پندار کا ہی آگے پڑا
چشم حق بین جو حق اُسے دیگا ۔ آپ کو سب سے چھوٹا دیکھیگا

## حکایت

تھا بزرگ ایک ایک محفل مین ۔ ذکر اُسکا تھا نیک محفل مین
اُسکے اخلاق نیک کے اوصاف ۔ ملکے کہتے تھے ایک کے سو صاف
بولا مین جانتا ہون جیسا ہون ۔ آپ کو مانتا ہون ویسا ہون
تم جو خوبی میری سراہتے ہو ۔ میری تکلیف مفت چاہتے ہو
تم فقط دیکھتے ہو ظاہر کو ۔ پر نہ باطن سے میرے ماہر ہو
گرچہ ظاہر ہی دلفریب مرا ۔ خبث باطن نہ دل شکیب مرا
لوگ طاؤس کو سراہتے ہین ۔ زینت بال و پر سے چاہتے ہین
پردہ ہی اپنے زشت پا سے خجل ۔ سرنگون رکھتا ہی حیا سے بدل

## حکایت [9]

کوہ لبنان کے صالحون سے ایک ۔ ملک ایمان کے صالحون سے نیک
تھا شعار طلب مین نیکو نام ۔ تھا دیار عرب مین نیکنام
تھے مقامات جا بجا مشہور ۔ تھی کرامات جا بجا مذکور
ہوا وارد جو آگیا جی مین ۔ مسجد جامع دمشقی مین
ساحل برکہ کلاسا پہ ۔ ہوا مشغول شست و شو جا کر
گر پڑا پانی مین جو پا پھسلا ۔ سخت مشکل سے ڈوبتا نکلا
ہوئے فارغ نماز کرکے ادا ۔ ایک اصحاب مین سے کہنے لگا
مجھکو درپیش ایک مشکل ہی ۔ بہر تحقیق مضطرب دل ہی
پوچھا وہ کیا ہی جلد ظاہر کر ۔ کہا رکھتا ہون نقش خاطر پر
آپ جاتے تھے بحر مغرب پر ۔ پنجۂ پا نہوتا تھا تب تر
آج اس آب آدمی قد مین ۔ آگئے تھے ہلاک کی حد مین
کیا سبب ہی مشاہدہ مین نیا ۔ شیخ سنکر مراقبہ مین گیا
پھر کہا سر اُٹھا کے ہی نہ عیان ۔ حضرت مصطفے سے ہی یہ بیان
کہ خدا کے حضور ایکزمان ۔ بجز یہ سر مجھے کہ اُس مین نہان

ہے جو درویشوں کی سلامت حال
اسکی افزونی پر کیا نہ خیال

کر لیا اسکو داخل صحبت
سمجھا مطلق نہ حاصل صحبت

ظاہر حال عارفان ہے دلق
بس ہے انکو جو ہین برے اخلاق

پارسا کے عمل مین رکھ کوشش
جیسی جی چاہے اپنی رکھ پوشش

تاج رکھ اپنے سر پہ شاہانہ
یا علم کاندھے پر سپاہانہ

زاہدی ہے نہ دلق پوشی پس
زاہد پاک رہ پہن اطلس

ترک دنیا سے پارسائی ہے
ترک جامہ سے کس نے پائی ہے

ہے کج آگند مرد کو زیبا
جیسے زن کو دبیقی و دیبا

جنگ و پیکار کے جو ہین ہتھیار
ہین مخنث کے ہاتھ مین بیکار

الغرض ایکدن چلے دن بھر
جب ہوئی رات سب کے سب تھک کر

سو رہے ایک قلعہ کے نیچے
کیا کیا دیکھو اس فریبی نے

ایک ہمراہی کا لیا لوٹا
اپنے ہمراہی کو دیا دھوکا

کہا مین جاتا ہون طہارت کو
جاتا تھا خود اگرچہ غارت کو

خرقہ اس نے کیا نہ تھا در بر
جامۂ کعبہ تھا رکھا خر پر

دور جا کر ہوا نظر سے نہان
ہوا ایک برج مین ادھر سے روان

ایک ڈبہ چرایا گوہر کا
اور پھر راستہ لیا گھر کا

تیرگی مین نکل گیا کچھ دور
ہم رہے سوتے بیگنہ بے زور

قلعہ والون نے صبح دم آکر
قلعہ مین ہم سبون کو لیجا کر

کیا محبوس ایک محبس مین
تب کیا عہد ہم نے آپس مین

اور اس دن سے ترک صحبت کی
بار کر اختیار عزلت کی

ہے سلامت ہمیشہ عزلت مین
اور شامت ہمیشہ صحبت مین

قوم سے ایک کرتا ہے بد کام
قوم کا قوم ہوتا ہے بدنام

کھیت مین ایک بیل جاتا ہے
گانو کے بیلون پر شک آتا ہے

کہا مین نے خدا کا ہے احسان
کہ ہوا مستفیض درویشان

اسکی صحبت سے گو وحید ہوا
اس نصیحت سے مستفید ہوا

میری مانند جو ہین انکو مدام
عمر بھر یہ ہمیشہ آئے گی کام

ہو جو محفل مین ناتراشیدہ
ہوشمندون کا دل ہو رنجیدہ

جو کوئی حوض مین گلاب بھرے
کتا اوسمین پڑے خراب کرے

## حکایت

ایک سلطان نے قدردانی کی
ایک عابد کی میہمانی کی

بیٹھا عابد جو کھانا کھانے کو
کھایا عادت سے کم دکھانے کو

پیر ادائے نماز کی اٹھ کر
اس نے معمول سے زیادہ تر

تا خیال صلاحیت سب کو
اسکا آگے سے کچھ زیادہ ہو

ای عرب کعبہ ہے ادھر کو کہان
راہ جاتی ہے یہ بترکستان

آکے گھر کھانا مانگا تا کھائے
بیقراری شکم کی تا جائے

لڑکا رکھتا تھا ایک دانشور
بولا یہ خواہش پدر سنکر

دعوت بادشاہ مین آیا
تو نے کچھ کھانے کو نہی کھایا

کہا ہان مین نے کچھ نہی کھایا
اپنا تقوی ہے ان کو دکھلایا

یہ نہین کھانا کام آئے گا
اعتقاد انکا کچھ بڑھائے گا

کہا اس نے نماز بھی پھر کر
طاعت بے نیاز بھی پھر کر

وان جو کچھ ہے سو ہے دکھانے کی
وہ نہ ہے تیرے کام آنے کی

اپنے ہنرونکو تو دکھاتا ہے
اپنے عیبون کو تو چھپاتا ہے

کیا خریدے گا پھر تو ای مغرور
کھوٹے پیسے سے جب ہوا مجبور

جانکر عارف آپ کو قاصر
اور تاجر بہا بضاعت کی
آیا ہون بھیکھ مانگنے کے لیے
مار یا چھوڑ رہون تیرے در پر

بندگی سے ہین عفو جو ظاہر
کہ ہے ظاہر وفا تجارت کی
بخشش و عفو کی امید کیئے
تو ہے فرما نروا میرے سر پر
چاہتا ہون نہ بندگی کی جزا

زور ہے عابد و نکو طاعت کا
مین نہ عابد ہون اور نہون تاجر
مجھ سے مت کر جو میرے لایق ہے
ایک سایل تھا کعبہ کے در پر
عفو فرما مرے گنہ کی سزا

چاہتے ہین عوض عبادت کا
قرض سے بھی دامن ہون قاصر
مجھ سے وہ کر جو تیرے لایق ہے
کہتا تھا یون خوشی سے رو رو کر

## حکایت

شیخ گیلان حرم مین کعبے کے
پر اگر لایق عقوبت ہون
سر رگڑتا ہون خاک عاجزی پر

سنگریزون پہ سر کو جا دیکے
اور مستوجب صعوبت ہون
یاد لاسکے تجھے بوقت سحر

کہتا تھا ایخدا میرے اوپر
مجھے اندھا اٹھا قیامت کو
مین نہین بھولتا ہون تجھکو کبھی

کچھ کرم اپنے لطف سے تو کر
پیش نیکان نہ تا خجالت ہو
تو بھی کرتا ہے یاد مجھکو کبھی

## حکایت

آیا چور ایک پارسا کے یہان
راہ مین اسکے پاس سے ڈالی
تو نہین پائیگا یہ صاف مقام
نہ کر ایسی کہ تیرے آگے مرین

مال ڈھونڈھا مگر نپایا نشان
تا کہ جائے نہ یاس سے خالی
دوستون سے بھی ہے خلاف دوام
اور بدگوئی پیچھے جاکے کرین

پھرا مایوس پارسا سمجھا
مرد راہ خدا ستاتے نہین
ہوتی ہے دوستی اہل صفا
عیب جو دوسرے کا آکے کہے

ایک کملی تھی جس پہ تھا سویا
دل بدخواہ بھی دکھاتے نہین
ایک سی آگے اور پیچھے سدا
تیرا بھی دوسرے سے جاکے کہے

## حکایت

چند کس ساتھ تھے سیاحت مین
ہوکے مایوس مین نے ان سے کہا
کیونکہ رکھتا ہون اسقدر ہمت
مین نہین اگرچہ گھوڑ رکھا ہون سو آ
کہ ابھی ایک سارق بد کیش

ایک تھے رنج اور راحت مین
کہ بزرگون کو ہے نہین یہ روا
جو میسر ہو آپ کی خدمت
رہونگا بارے غاشیہ بردار
ملا ہمکو بصورت درویش

مین نے ان سے موافقت چاہی
منھ غریبونکی پھیرین صحبت سے
رہون ہر وقت بار خاطر مین
ایک نے انمین سے کہا مجھکو
کون جانے ہے کون جامہ مین

پر نہ مجھ سے مرافقت چاہی
فایدہ لین نہ انکی خدمت سے
نہ کسی کو ہون بار خاطر مین
تنگ دل اس سے جو سنا مت ہو
جانے راقم کہ کیا ہے نامہ مین

خالی پر خوان سکا نہین ہوگا جہان / بھوکھا الحمد نہ ائیگا رمضان
نہ رہی سنکے یہہ ذرا خفگی / کہا مین نے تجھے دیا حبشی

کیا کرون اب مین اس کنیزک کو / کہا جب دے چکے مبارک ہو
اُس کا جھوٹا اُسی کو ہی زیبا / کون کھاتا ہی جھوٹا کُتّے کا

ناپسندیدہ جا جو جاتا ہی / دوستداری کو کیا سہاتا ہی
پیاسا اُس پانی کو نہین چھوتا / گندے مُنھ والے کا ہی جو جھوٹا

دست سلطان نہ ریخ پھر پائے / پیلے مین جب ترنج گر جائے
پیاسے کو کب وہ پانی بھاتا ہی / کوڑھی مُنھ سے جسے لگاتا ہی

## حکایت ۱۰

یاد ہی روم کے سخنور سے / پوچھا اُس روم کے سکندر سے
کہ لئے فتح کس طرح سب کے / ملک مشرق کے اور مغرب کے

رکھتے تھے اگلے شہ زیادہ تر / ملک و عمر و خزانہ و لشکر
فتح ایسی کسی نے پائی نہین / سلطنت ایسی ہاتھ آئی نہین

سنکے یہہ شاہ نے جواب دیا / فضل حق سے یہ اکتساب کیا
نہ ستایا رعایا کو ہرگاہ / نہ دکھایا برایا کو ہر راہ

کام بد یا دخواہون کا نہ کیا / نام بد بادشاہون کا نہ لیا
جو لیا نیکی ہی کے ساتھ لیا / جو دیا نیکی ہی کے ساتھ دیا

نہ بزرگ اُسکو کہتے ہین عظام / جو بزرگون کو کرتے ہین بدنام
حکمرانی شہی جہانداری / ہیچ ہین گزری جاتی ہین ساری

رکھہ گذشتون کو نیکنام دوام / رکھیگا خود کو نیکنام بکام

# دوسرا باب درویشون کے اخلاق مین

## حکایت

ایک نے نیک سے کیا یہ سوال / کہ فلانے کے حق مین کیا ہی خیال
دوسرے کہتے ہین برا اُس کو / جانتے ہین نہین بھلا اُس کو

کہا ظاہر مین علم عیب نہین / کیا ہی خاطر مین علم غیب نہین
پارسا پایا نہ جس کا ہووے لباس / نیک اور پارسا کر اُسکو قیاس

رکھہ نہ دل سے کہ ہی عیان سے کام / محتسب کو نہ ہی نہان سے کام

## حکایت ۲

ایک درویش آستانے پر / کعبہ کے رکھکے عاجزی سے سر
دل ہی جانے جو خار سہتا تھا / روتا تھا زار زار کہتا تھا

ای غفور ای رحیم تو جانے / ای حلیم ای کریم تو جانے
کیا ظلوم و جہول سے آئے / تیرے لایق ہوا و رتجھے بھائے

عذر تقصیر بندگی ہی بجا / نہ ہو طاعت سے کچھ بندگی رجا
ہماسی عصیان سے ہوتے ہین تائب / عفو و بخشش کے ہوتے ہین طالب

## حکایت ۲۸

مصر ہارون رشید پر آیا — اپنے ہم صحبتوں سے فرمایا
دعوی فرعون کو تھا خدائی کا — باعث اس جا کی بادشاہی تھا
اسلیے ہیں نہیں رکھونگا کبھی — ادنی بندہ کو بخش دونگا ابھی
ایک کودن غلام تھا اُس کا — کہ خصیب اُسکا نام تھا اُس جا
بارے جیسا کہا تھا ویسا کیا — یعنے وہ ملک اُس کو بخش دیا
اُسمین یہ عقل اور کفایت تھی — کشتکارون نے جو شکایت کی
کہ کنارے پہ نیل دریا کے — ابکے بویا تھا ہم نے بن جا کے
ہوئی بیوقت بارش باران — کھیت کے کھیت ہوگئے ویران
کہا اُس نے کہ اُون بونی تھی — جو نہ منھہ سے خراب ہونی تھی
سُنکے یہہ بولا ایک صاحبدل — بخت کے آگے ہی خرد قائل
ملتی دانا ہی کو اگر روزی — ہوتی نادان کو تنگ تر روزی
روزی ملتی ہی ایسے نادان کو — لاکھہ دانا ہو سخت حیران ہو
نہین ملتے کسی کو دولت وجاہ — کاردانی سے لاکھہ کرتے ہین جاہ
کس نے پائی ہی ایسی جاے عظیم — سب بے مددگاری خداے کریم
اس جہان مین ہین جا بجا بسیار — بے تمیز ارجمند عاقل خوار
کیمیا گر عبث اٹھاتے ہین رنج — ابلہ جاے خراب پاتے ہین گنج

## حکایت ۲۹

ایک شہ کے لئے کنیزک چین — خوبرو مشک مو شکیل وحسین
لائے جا ہا بحالتِ مستی — اُس سے حاصل کرے خطِ ہستی
ہوئی مانع کہ عیش پایا فتور — نہ تھا قانع کہ طیش لایا ظہور
دیدیا اُسکو اُس زمان ظاہر — حبشی کو کہ تھا وہان حاضر
زشت صورت کہ ہونٹھ اوپر کا — پرہ بینی سے بھی اوپر تھا
نیچے کا لٹکا تھا زنخدان پہ — بلکہ جا پہنچا تھا گریبان پر
بدنما سہمگین کہ صخر جنی — کرتا دیدار سے جلا وطنی
تھا بغل سے ٹپکتا عین القطر — جسکی بو سے مہکتا عین القطر
تا قیامت نہوگا بدصورت — اُس سا یوسف سا حسن کی مورت
صورت صاف بدسرشتی تھا — کیا بیان ہووے اُسکی زشتی کا
متعفن بغل بھی تھی نہین فاش — جیسی بھادون کی دھوپین کہین لاش
اندنون اُس کا تھا نفس طالب — اور شہوت کا زور بس غالب
مہر اُسکی جو آئی جنبش مین — مہر اُسکی اُٹھائی جنبش مین
صبحدم شاہ کو جو یاد آئی — وہ کنیزک نہ جیسی تھی پائی
حال اُسکا سنا عیان جسدم — ہوا برہم کہا کہ ہان اسدم
دست و پاے کنیزک وحبشی — باندھو مضبوط ایک ساتھ ابھی
بام جوسق سے ڈالو خندق مین — جان بدن سے نکالو خندق مین
نیک محضر وزیر نے رکھکر — رو شفاعت کا ارض خدمت پر
عرض کی آپ نے عطا کی ہی — حبشی نے نہ کچھہ خطا کی ہی
کہا کیا ہوتا ایک رات اگر — کرتا اُس سے مباشرت مین خدر
عرض کی اگلون سے مقال ہی یہ — یاد آئی ہی حسب حال ہی یہ
چشمۂ صاف تشنہ پائیگا جب — مست ہاتھی سے خوف کہا ئیگا کب

| | | | |
|---|---|---|---|
| کیونکہ مین ایکدن چلا تھا سخت | ایک صحرا مین تھک گیا تھا سخت | اس نے تب اونٹ پر بٹھایا تھا | اُس نے کوڑا مجھے لگایا تھا |
| گرچہ یہ حال ہے لڑکین کا | بھولا ہون وہ نہ سکھ دکھ تن کا | سنکے مین نے کہا ہے حق بر حق | عاقبت آرہا ہے حق بر حق |
| نیکی کرتا ہے اپنے دم کے لیے | بدی کرتا ہے اپنے غم کے لیے | نہ ستا دل کسیکا تا ہے توان | خار اس رہ مین جابجا ہے عیان |
| | ہو غریبونکا جاکے کار برآر | پڑینگے تجھکو آکے کار ہزار | |

## حکایت ۳۵

| | | | |
|---|---|---|---|
| دو برادر تھے ایک چاکر تھا | خدمت بادشاہ سے تھا کرتا | دوسرا دستکاری کرتا تھا | زور بازو سے پیٹ بھرتا تھا |
| کہا اُس نے اِسے کہ اے بھائی | کیون نہین کرتا خدمت شاہی | تا کہ اس رنج سے فراغت کرے | کام کرنے کی یہ قباحت جاے |
| کہا اے نیک مہربان چال | ہو ذرا ایک قدر دان چال | کام کرتا خرابی خدمت | نہوا اصلا خرابی عزت |
| کیونکہ ایسا حکیمونکا ہے کہا | نان جو کھاکے بیٹھنا ہے بھلا | کھڑا ہونے سے جاکے خدمتیہ | باندھکر پٹکا عمدہ قیمت مین |
| آہک تفتہ کرخمیرہ مگر | ہو سکے خدمت امیر نگر | عمر بھر جینے کا یہ حال رہا | کھانے اور پینے کا خیال رہا |
| | اے شکم پاکے نان قناعت کر | پشت خدام سان دوتا مت کر | |

## حکایت ۳۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ایک نے نوکران غافل سے | کہا نوشیروان عادل سے | کہ یہ مژدہ ہے اس جہان سے گیا | کہ عدو تیرا اس جہان سے گیا |
| بولا مین بھی کبھی تو جاؤنگا | جو سنا ہے کبھی سناؤن گا | موا دشمن تو شادمانی ہے کیا | زندگی اپنی جاودانی ہے کیا |

## حکایت ۳۷

| | | | |
|---|---|---|---|
| ایک جا پر وزیر کسری کے | ہوئے آکر مشیر کسری کے | راے زن تھے تہ سپہر ہوش | پر تھا اُنمین بزرجمہر خموش |
| اسلیے ہو کے متفق یکبار | سبنے اُس سے کیا یہ استفسار | بادشہ راے سب کی لیتا ہے | کیون نہین تو بھی اپنی دیتا ہے |
| بولا مثل طبیب ہین وزرا | اور دیتے نہین طبیب دوا | جب تلک دیکھتے نہین بیمار | بس مناسب نہین مجھے گفتار |
| جب تلک راے مین تمھاری ضرر | کسی ڈھب کا مجھے نہ آے نظر | جب بلا دخل ہے برآے کار | مجھے اسمین نہ چاہیے گفتار |
| | لیک جب دیکھون کور ہے اور چاہ | تب اگر چپکا ہو رہون ہے گناہ | |

جو مین سماقت پر تھے
ملکے تقریر کی سپارش کی
سنکے یہ بولا ایک صاحب دل
پیکے یارون کا ایک پل کھانا

دل سے مایل بلاطفت پر تھے
عفو تقصیر کی گزارش کی
نیک ہوتا ہی نیکی کا حاصل
اچھا ہی گھر کا رخت جلوانا
بھونکنا کہے کا نہ چاہیے بہال

کچھ تشدد و تکرتے تھے ظاہر
سب کے کہنے سے رحم پر آیا
ہووے حاصل جو دوستی کی رضا
اپنے بدخواہون سے بھی کرنیکی
پارۂ نان سے روک اسکا دہان

بلکہ رکھتے تھے ہر طرح خاطر
گنہہ اسکا معاف فرمایا
باپ کا باغ بیچنا ہی بھلا
راہ ہی نیک خواہ کرنے کی

## حکایت ۳۲

ایک ہارون رشید کا لڑکا
گر فلانے سپاہی زادہ نے
پوچھا ہارون نے سب وزیرون سے
ایک بولا کہ لو تن سے روان
تب کہا ای پسر جو جاہ کرم
تو بھی دے اسکو اسقدر گالی
کہ ضرر اس طرف کو پاے ستم
لیتا ہے پہل ست سے جو نبرد
ایک کو زشت خوئے دی دشنام

آتش قہر سے جو تھا بھڑکا
میری توہین کے ارادہ سے
اور سردار نے امیرون نے
دوسرے نے کہا ذبن سے زبان
رکھتا ہی تو وکھا نہ راہ عدم
اس نے دی تجھکو جسقدر گالی
اور اثر اسطرف کو آے نہ کم
جانتے ہین خرد ور اسکو نہ مرد
بردباری سے بولا ای خوشنام

آکے پیش پدر ہوا مظہر
گالی دی ہی خبث مجھے ماں کی
کیا سزا ایسے شخص کو دیجے
تیسرے نے کہا مصادرہ لو
عفو کر پر جو عفو کر نہ سکے
پر زیادہ نہ کیجیو زنہار
ورنہ وہ تیری جا پہ آیگا
مرد اسکو سمجھتے ہین عاقل
تو جو کہتا ہی اس سے بھی ہون برا

اپنی مظلومی کا ہوا مخبر
دیکھیے شوخی اور بیباکی
کیا عوض ایسے شخص سے لیجے
تا نہ پھر طاقت مبادرہ ہو
عفو گر اتنے عفو پر نہ سکے
یہ ارادہ نہ کیجیو زنہار
اور تو اسکی جا پہ جائیگا
جو نہین بکتا غصہ مین باطل
عیب خود تجھ سے جانتا ہون سوا

## حکایت ۳۳

ایک کشتی پر ایک بار سوار
ایک گرداب مین پڑے ہر دو
کر نکال انکو دونگا سو دینار
کہا مین نے نہ تھی زیادہ بقا
دوسری وجہ اسکی یہ بھی ہے

مین تھا اور چند مالدار کبار
سر بسر آب مین گرے ہر دو
ہوا سنتے ہی ناخدا تیار
جو پکڑنے مین اسکے عرصہ لگا
دل کو یاد بدی و نیکی ہے

متصل اک نواڑا غرق ہوا
ایک کا دل جو رحم پر آیا
ایک کو غرق سے خلاص کیا
ہنسکے ملاح نے جواب دیا
اس سے اسکے بچانے پر مایل

اسمین دو بھائیون کا فرق ہوا
کشتی پر ناخدا کو فرمایا
غرق نے دوسرے کو خاص کیا
راست ہی تو نے جو حساب کیا
اسکی نسبت زیادہ تر تھا دل

بادشہ نے بھی اپنی رائے دی ایک
سمجھا سنکر بزرجمہر بھی نیک
سب نے عکس عیاں خیال کیا
جا کے اُس سے نہان سوال کیا

شاہ کی رائے کو فضیلت تھی
رائے پر سبکی جو مزیت دی
بولا ہنگام کار مانتے ہین
پر نہ انجام کار جانتے ہین

رائے سارے عقیل و دانا کی
ہے مشیت مین حق تعالیٰ کی
نیک یا بد ہو وہ رہی پہچانے
کس کی طاقت جو پہلے کہہ جانے

پس مناسب ہے اتفاق رائے
بادشہ سے کہ جو قباحت آئے
رہون امین متابعت کے سبب
نہ سہون کچھ معاتبت کے تعب

رائے سلطان سے کرتے ہین جو خلاف
اپنے ہی خون سے ہاتھ دہوتے ہین صاف
دن کو جب رات بادشاہ کہے
چاہیے اپنا خیر خواہ کہے

یہ چمکتا ہے چاند یہ تارے
یہ ثوابت یہ سارے سیارے

## حکایت ۳۱

ایک مکار نے یہ کار کیا
اپنے گیسو کو پیچدار کیا
کیا ظاہر کہ مین علی سے ہون
ایزد پاک کے ولی سے ہون

تھا مخم گاہ کاروان حجاز
تھا ہم راہ کاروان حجاز
یعنی حاجی ہون آتا ہون حج سے
قافلہ ساتھ لاتا ہون حج سے

بادشہ کو قصیدہ پیش کیا
کار دیگر کو کار خویش کیا
کیا ظاہر کہا ہے یہ میرا
رنج خاطر سہا ہے یہ میرا

ایک اصحاب شاہ سے جو تھا
تازہ وارد سفر سے یون بولا
حاجی کیونکر ہی تھا یہ مجھکو ملا
شہر بصرہ مین روز عید ضحیٰ

دوسرا بولا یہ علی سے نہین
ایزد پاک کے ولی سے نہین
مین نے خود دیکھا ہے کہ اسکا باپ
تھا نصارا ملاطیہ کا آپ

وہ قصیدہ بھی تھا نہ اسکا کلام
پایا دیوان انوری مین تمام
کہا شہ نے کہ اسکو دفع کرو
مارو پیٹو نکالو دفع کرو

کیون کیا اسقدر دروغ بیان
جو سراسر ہے بیفروغ عیان
عرض کی اُس نے ای شہ والا
ہے سخن ایک اور بھی اعلا

وہ اگر سچ نہو سزا افزا
ورنہ جو رکھتا ہون جا برلا
پوچھا شہ نے کہ وہ کلام ہے کیا
تیری سچائی کا پیام ہے کیا

عرض کی اُس نے ای پناہ جہان
ظاہر انجہ سے ہے رفاہ جہان
غربا چھاچھ لاتے ہین کیا کم
آب و جغرات پاتے ہین باہم

ہے نہین جھوٹھ گو پسندیدہ
جھوٹھ سے میرے ہو نہ رنجیدہ
کیونکہ کہتے ہین سب زبان دیدہ
جھوٹھ کہتے ہین سب جہاندیدہ

تب کہا اس سے راست ترگفتار
نہ ہی تو نے کہی مگر زنہار
اور ایکا کیا کہ ای دستور
بخش اسکو جو اسکا ہے دستور

## حکایت ۳۲

ایک دستور نیک و دانش مند
رحم رکھتا تھا زیردستون پر
چاہتا تھا صلاح سبکی عیان
ڈھونڈھتا تھا فلاح سبکی نہان

اتفاقاً پڑا تباہی مین
آگیا وہ عتاب شاہی مین
ساعی اُسکی رہائی مین ہو سبب
راعی اُسکی صفائی مین ہونے سبب

شاہ ہی پاسبان رعیت کا
حافظ مال و جان رعیت کا

اگرچہ رکھتا ہی دولت نعمت
ہر رعیت کی کرتا ہی خدمت

ہر چوپان ہین گوسپند کہان
بلکہ خود ہر گوسپند عیان

ایکسا کو آج کامرانی ہی
دوسرا تنگ زندگانی ہی

کچھ دنون صبر کرکہ کھائیگی خاک
پیر خیالات سر کے مغز کو پاک

فرق شاہی و بندگی نر ہا
پیش آئی جہان نوشتہ قضا

خاک مردہ جو کھودے کوئی عزیز
نہ غنی و غریب کی ہو تمیز

خوش ہوا بادشاہ سنکے کلام
بولا کچھ مجھ سے چاہ چنکے بکام

کہا یہ چاہیے کہ راحم ہو
تجھ سے پھر آکے ست مزاحم ہو

کہا کچھ پند دے کہا جاکر
اب جو اقبال ہی ترا یاور

کرلے کچھ ملک و مال سے حاصل
نہ رہینگے یہ حال سے واصل

آتے ہین جسطرح یہ دست بدست
جاتے ہین اسطرح یہ دست بدست

## حکایت ۲۸

ایک دستور تنگ آیا بکار
پیش ذوالنون مصری لایا بار

خدمت شاہ دل سے کرتا ہون
خیر کی چاہ دل سے کرتا ہون

پر عقوبت سے اسکی ڈرتا ہون
عرض ہمت کی تجھ سے کرتا ہون

رو دیا ذوالنون مصری یہ سنکر
بولا حسرت سے اپنا سر دہنکر

جتنا تو بادشہ سے ڈرتا ہے
اور اسکی خوشی کو مرتا ہی

آتنا مین بھی خدا سے جو ڈرتا
جہد اسکی رضا سے جو کرتا

سارے صدیقون مین گنا جاتا
بارے صدیقون مین گنا جاتا

ڈرتا اللہ سے وزیر اتنا
ڈرتا ہی بادشاہ سے جتنا

تو نہین ڈرتا بادشہ سے کبھی
بلکہ ہوتا ملایکہ سے ابھی

گرنہوتی امید عیش و بلا
ہوتا درویش کا سپہر پہ پا

## حکایت ۲۹

ایک شہ نے نہ قہر رہ کا کیا
حکم قتل ایک بیگنہ کا دیا

بولا ای شاہ کچھ ملال نہین
اپنی تکلیف کا خیال نہین

لیکن اس قہر سے جو کرتا ہی یہان
اپنی تکلیف سے نہ ڈرتا ہی کیون

کہا کیا ہو دیگی مجھے تکلیف
یہ سزا ہو دیگی تجھے تکلیف

بولا مجھ پر رہیگی یہ دم بھر
پر نہ تجھ پر رہیگی یہ کم تر

کہ قیامت تک انتقام اسکا
ہوگا سر پر تیرے دوام اسکا

عمر کا دور باد سا ہی روان
بیٹھا کر ڈوا بچھا برا ہی کہان

اگرچہ ظالم نے ظلم ہم پہ کیا
کیا ہم پر پر اپنے دم پہ لیا

ہو گئے آگاہ اس فضیحت سے
خوش ہوا شاہ اس نصیحت سے

عذر تقصیر سے صفائی کی
اسکو تعزیر سے رہائی دی

## حکایت ۳۰

ہوئے نوشیروان کے سارے وزیر
کام ہین اس جہان کے بار خطیر

اپنی اپنی صلاح دینے لگے
رائے بہر فلاح دینے لگے

کہا بہتر مصارعہ ہو جاے ۔ تیرا اُس کا مقابلہ ہو جاے
لیک دیکھین کہ زور کیسا ہی ۔ بکتا ہی یا ہی شور ویسا ہی
خود وہان پر ہوا جلوس نما ۔ اور حاضر ہوئے جو تھے امرا
کہ اگر ہوتا کوہ آہن تک ۔ پھینک دیتا اکھاڑ کر بیشک
آخر اُس پیچ سے ہلا اُس سے ۔ رکھا تھا اُس نے ملک چھپا اس سے
دونون ہاتھون سے تب اُٹھا کے اسے ۔ فرق پر اپنے کچھہ گھما کے اُسے
خلق نے ہر طرف مچایا شور ۔ کہ پچھاڑا نہ کام آیا زور
اور اُس لڑکے کو ملامت کی ۔ زجر و توبیخ اور لعنت کی
پھر بھی پورا کیا نہ نالایق ۔ ایسا کرنا تجھے نہ تھا لایق
بلکہ تعلیم علم کشتی مین ۔ تھا دقیقہ چھپا رکھا جی مین
کہا استاد نے کہ تھا نہ بجا ۔ اسی دن کے لیے رکھا تھا نہان
اسقدر یار کو نہ دے طاقت ۔ کہ کسی روز ہو تجھے آفت
یا مروت یہان ہی ہین نہین تھی ۔ یا اگر اِس زمان ہی ہین نہین کی

کہتا ہی چھوٹے منہ سے بات بڑی ۔ فہم و دانش کی دیکھہ ذات بڑی
ایسا فرما کے حکم فرمایا ۔ ایک بڑا سا اکھاڑا بنوایا
لڑکا مانند بیل مست آیا ۔ ایسے صدمہ سے کر کے جست آیا
سمجھا استاد نے کہ مجھہ سے جوان ۔ رکھتا ہی کچھہ زیادہ زور و توان
دفع اُسکا نہ جانتا تھا جوان ۔ آگیا پیچ مین رہی نہ توان
مارا استاد نے زمین پر یون ۔ دھوبی پتھر پہ مارے کپڑا جون
شہ نے استاد کو دیا خلعت ۔ دیا انعام دولت و نعمت
کہ مربی کے ساتھہ نازیبا ۔ دعوی ہمسری کیا بیجا
عرض کی سنکے یہ جو فرمایا ۔ کہ وہ قوت سے ہی نہ زور آیا
آج اُس پیچ سے یہ پیچ کیا ۔ کہ سبون کی نظر مین ہیچ کیا
کیونکہ یہ عاقلون کا فرمایا ۔ تھا مجھے یاد وقت پر آیا
تو نے شاید نہین سنا جو کہا ۔ جس نے شاگرد سے تھا ظلم سہا
جس کو سکھلایا علم تیر یہان ۔ آپکو پایا بالاخر نشان

## حکایت

تھا گدا ایک ایک بیشہ مین نہان ۔ تھا سدا ایک نیک بیشہ مین
سر اُٹھایا نہین نظر نہین کی ۔ اُنس لایا نہین خبر نہین لی
شاہ ہوتے ہین شاہ روی زمین ۔ مالک تخت و جاہ روی زمین
جتنے دنیا مین ہین ہمارے سوا ۔ اُنکو تعظیم ہی ہماری بجا
اہلیت پاتے ہین نہ ظاہر ہی ۔ کسی کو لاتے ہین نہ خاطر مین
کیون نہین تو نے اسکی خدمت کی ۔ اور واجب ہی جیسی عزت کی
رکھئے اُس سے امید خدمت کی ۔ رکھتا ہو جو امید نعمت کی
ہی رعیت رفاہ کی خاطر ۔ نہ رعیت ہی شاہ کی خاطر

ایک شہ آیا اُسکے پاس اُس جا ۔ نکیا اُس نے کچھہ بھی پاس اُسکا
رکھتا ہی ملک جو قناعت کا ۔ اُس سے شاہونکی ہو طاعت کیا
جانتے ہین کہ ہم اور نہین ۔ کیون ہین عزت کے کم سے طور نہین
اُسکی اس وضع سے ہوا برہم ۔ کہ یہ حیوانون سے ہین اکثر کم
کہا دستور نے کہ شاہ یہان ۔ آیا ہی تیری ہی نگاہ کہان
کہا اُس نے نہو اگر ماہر ۔ میری جانب سے شہ کو کر ظاہر
ماسوا یہ کلام ظاہر ہی ۔ بلکہ ہر خاص و عام ظاہر ہی
شاہ ہی واسطے رعیت کے ۔ شاہی ہی پاس سے رعیت کے

کوئی خدمت مین وہ دادے تو ثنا ۔ تیسرے دن بلطف لائے نگاہ
بہتری ہی قبول فرمان مین ۔ نا امیدی عدول فرمان مین
بندۂ نیک کو ہی امن دوام ۔ حق سے ہر ایک کو ہی یاں حرام
جو کوئی ہی بزرگی پانے پر ۔ رکھتا ہی سر کو آستانے پر

## حکایت

ایک ظالم کا ذکر کرتے ہین ۔ ظلم کرنے سے فکر کرتے ہین
مالدارون سے نفع لیتا تھا ۔ وہی ہر دم انہون کو دیتا تھا
بار ہی تو جو کرتا ہی بیجان ۔ بوم ہی تو جو کرتا ہی ویران
بیخ اہل زمین نہ زور سے جاہ ۔ آسمان پر نہ پہنچے شور سے آہ
بارے مطبخ سے اُسکے نار پڑی ۔ گنج ہیزم پر ایک بار پڑی
تھا وہ جس نرم و صاف بستر پر ۔ ہو گیا جلکے صاف خاکستر
سُنا اُسکو کر اپنے یارون سے ۔ ہمسایون اور دوستدارون سے
آگ گھر مین مرے کہان سے لگی ۔ آگ جسکی ہی تن مین جان سے لگی
دود دل ہائے ریش لاتا ہی در ۔ عاقبت دل کا ریش اٹھاتا ہی سر
جو نہ معلوم ہی تو کر معلوم ۔ تاج کیخسرو پہ تھا یہ مرقوم
جیسے ملک آیا ہی ہمارے پاس ۔

کہ غریبون سے لیتا تھا ہر دم ۔ ظلم سے دام دیتا تھا کچھ کم
ایک درویش اُدہر کو آنکلا ۔ یہ سخن منہ سے بر ملا نکلا
زور یہ تیرا چل سکیگا ہین ۔ عالم الغیب پر چلیگا نہین
نہ دیا کان اس نصیحت پر ۔ نہ کیا دھیان اس نصیحت پر
سارا اسباب جلکے راکھ ہوا ۔ کیا ہوا ظلم سے جو لاکھ ہوا
اتفاقاً وہی نصیحت گر ۔ پھر اُدہر آیا اس نصیحت پر
ذکر کرتا تھا با دل مغموم ۔ کہ عجب ہی مجھے نہ ہی معلوم
بولا وہ دود دل غریبان سے ۔ جن کے دل تجھ سے روز سوزان سے
تا بمقدور ہو نہ باعث آہ ۔ آہ کرتی ہی ایک ملک تباہ
سالہا سال بلکہ عرصے تک ۔ اپنے سر پر پھرینگے بے شک
جائیگا اورون کے بھی بار پاس

## حکایت

علم کشتی مین ایک تھا کامل ۔ تین سو ساٹھ پیچ کا عامل
اُسکے شاگرد تھے بہت شاد ۔ ایک تھا انمین خوبرو دلداد
اُسکو سکھلا دیے اُس نے سارے پیچ ۔ پر نہ وہ جس سے وے تھے سارے ہیچ
شور تھا اُسکی پہلوانی کا ۔ زور تھا اُسکی نوجوانی کا
ایک دن بولا بادشہ کے حضور ۔ کشتی بازی کا دلمین بیٹھے غرور
یا ہی تعلیم و تربیت کا سبب ۔ ورنہ کم اُس سے مین نہین کسی ڈھب

پیچ نو سے تلمذ لڑتا تھا ۔ سامنے اُسکے کون پڑتا تھا
تھا طبیعت کو اُسکی میل اُس پر ۔ چاہتا تھا اُسے زیادہ تر
ہو گیا علم سیکھکر یکتا ۔ کشتی بازون مین کشتی گر یکتا
ایسا کوئی نہ تھا جو اُسکے ساتھ ۔ کرے ہمت ملائے اپنے ہاتھ
کہ جو اُستاد کو بزرگی ہی ۔ مقتضائے سن و سترگی ہی
ظاہراً گو کیا نہ شہ نے غضب ۔ خوش نہ آیا مگر یہ ترک ادب

نہ کی تجھ سے بزرگوار کی قدر
نہ کی تجھ سے سترگ کار کی قدر

جو تیرا دل ہے اسطرف مایل
پیشوائی کو ہے شرف سایل

دیدے تیری مفتخر سب ہین
اور پاسخ کے منتظر سب ہین

اور اس شک مین تنک نہ عایدہ ہو
جو نہ ہے اب تلک نہ زایدہ ہو

جسطرح آیا تھا روانہ کیا
کھولنا راز کار وا نکیا

کہ جسے آپ نے ہے قید کیا
آپ سے چاہتا ہے کید کیا

سنتے ہی بادشہ ہوا برہم
حکم تحقیق کا دیا محکم

حسن ظن آپکا عنایت سے
ہے زیادہ میری لیاقت سے

کہ ہون پروردہ اس گھرانیکا
ہے نہین بے مروتی زیبا

منحرف ہوکے منھ کرون کالا
ہے خدا بھی تو دیکھنے والا

ماسوا کہ گئے ہین یون حکما
کہتا ہے جو افضل الفضلا

خوش ہوا شاہ حق شناسی سے
پھر ہوئی جاہ حق شناسی سے

عفو کر مین نے یہ خطا کی ہے
بلکہ تجھ پہ یہ جفا کی ہے

ہے یہ تقدیر حق تعالے کی
حاکم حاکمان اعلے کی

کیونکہ حق آپکی عنایت کے
میرے اوپر ہین بے نہایت کے

دوست و دشمن کے درمیان جو حرف
ہے سو ہے حکم حق سے عاید صاف

تیر اگرچہ کمان سے آتا ہے

تیری خوش خدمتی برابر کی
بالکہ بے عزتی سراسر کی

ہوگی خاطر مین کچھ نہ کوتاہی
کہ ہے ظاہر تیری نکوخواہی

پڑہکے اس خط کو وہ ہوا خائف
کہ نہو اس سے بادشاہ واقف

ایسا کچھ سوچکر صواب نہ کم
کیا کچھ پشت پر جواب رقم

ایک نے خادمون سے پائی خبر
جاکے یہ شاہ کو سنائی خبر

اون سے جو ہین قریب سلطان
رکھتا ہے کچھ مراسلت پنہان

پکڑا قاصد کو اور خط دیکھا
لکھا تھا اسقدر فقط دیکھا

پر جو مقبولی کی عنایت کی
مجھے طاقت نہ ہے اجابت کی

کیونکر اندک تغیر خاطر سے
مالک بہتری ظاہر سے

آپ بھی جیسا اب سمجھتے ہین
ویسا ہونے سے کب سمجھتے ہین

رکھتا ہے دمبدم جو تجھپہ کرم
غم نہ ہے گر کبھی کرے وہ ستم

بخشا منگواکے لبس با نعمت
اور کی عذر خواہی بابت

کہا یہ معذرت نہین ہے روا
اسمین کچھ آپکی نہین ہے خطا

کہ مجھے اسقدر ضرر پہنچے
اچھے ہین آپ سے اگر پہنچے

دکھ نہین خلق سے جو ہوئین دکھ
نہین دکھ اسکے ہاتھ مین نہ سکھ

کیونکہ سکھ اور دکھ ہے دلکے ساتھ
سو ہے اس ذات مستقل کے ہاتھ

پر کماندار ہی چلاتا ہے

## حکایت ۲۴

ایک نوکر جو کارگر پایا
ایک شاہ عرب نے فرمایا

کیونکہ یہ کام کا ملازم ہے
پرورش اسکی ہم کو لازم ہے

اور بندے جو ہین سو ہین قالم
کار خود پر نہ رہتے ہین حاضر

یہ سخن سنکے ایک صاحب دل
بولا ہے اسطرح ہی سے حاصل

اہلکارون کو یہ کہ اسکو طلب
جو سفر ہے دو اضافہ سے لب

رہتا ہے حکم کا خیال اسے
اور خدمت سے اشتغال اسے

وقت کو سستی مین گنواتے ہین
جی نہین کام مین لگاتے ہین

سب کو درگاہ حق تعالے الخ
علو درجات حکم اعلے ہین

## حکایت ۲۲

بندہ ایک عمر لیث کا بھاگا
متعاقب گئے تو کا آگا
پکڑا آیا مگر نہ خوش تن جان
کہ تھا اسکا وزیر دشمن جان

اس نے اہلاک کا اشارہ کیا
غیر پر رعب آشکارہ کیا
بندہ نے عمر و لیث کے آگے
ارض خدمت پر اپنا سر لاکے

کہا ای بادشاہ روے زمین
ای عدالت پناہ روے زمین
گزرے سر پر میرے جو کچھ ہی روا
جو پسند آے آپ کو ہی بجا

آپ سے دعویٰ کیا ہی خادم کا
آپ حاکم ہین حکم حاکم کا
لیکن اس خاندان کا پالا ہون
خواہش خیر کرنے والا ہون

مین نہین چاہتا قیامت کو
میرے اس خون سے کچھ ندامت ہو
مارتا ہی جو ہی مجھے منظور
چاہیے حکم شرع سے منصور

تا قیامت کو روبرو خدا
عذر پر ہو نہ دلسوز جدا
پوچھا کیا حکم شرع کا ہی بتا
جس سے ہو حکم تیرے خونکا روا

کہا ایا حضور سے گر ہو
تو مین کاٹون وزیر کے سر کو
پھر مجھے مارنا مناسب ہی
عوض قتل قتل واجب ہی

سنکے یہ بات بادشاہ ہنسا
اور اپنے وزیر سے یہ کہا
سنتا ہی جو یہ عرض کرتا ہی
کیا جواب اسکا فرض کرتا ہی

سنکے شاہ زمان سے شرمایا
ایسا راہ بیان سے بر آیا
ای خداوند نیک اور بد کے
اپنے والد کی گور کے صدقے

کر رہا اس حرامزادہ کو اب
کہ میرے قتل کا نہو سے سبب
ہی حقیقت مین میری ہی یہ خطا
نہ بجالایا گفتہ حکما

کلوخ انداز سے لڑیگا تو
توڑیگا آپ ہی سر اپنا تو
تیر جب تو نے ڈالا دشمن پر
تو ہدف ہی نہ خود کو امین کر

## حکایت ۲۳

شاہ زوزن کا ایک تھا چاکر
جاہ زوزن کا نیک تھا چاکر
نیک دل کار رحیم خاطر مین
مستقل سا کریم ظاہر مین

روبرو سبکے کرتا تھا خدمت
کبھی پیچھے نکرتا تھا غیبت
بات بد منھ سے کب نکلتی تھی
خوش نکلتی تھی جب نکلتی تھی

ہو گئی اس سے کچھ خطا سرزد
بادشہ کو لگی سراسر بد
ہوا ناراض یہ صعوبت کی
کیا جرمانہ اور عقوبت دی

حالت سختی و مصیبت مین
چونکہ نیکی تھی اسکی نیت مین
جلنے اس شاہ کے ملازم تھے
حال پر اسکے سب ملائم تھے

معترف اسکی مہربانی کے
مرہون اسکی قدردانی کے
پیش آتے تھے مہربانی سے
شرم کھاتے تھے سخت رانی سے

دشمنوں سے بھی بہت برائی کر
گو برائی کرین بھلائی کر
منھ تو کڑوا ہی کھتے ہین ہو دی
میٹھا چاہیے تو میٹھا کر تو ہی

جو بواعث تھے ناخوشی کے لئے
بعض انھین سے رفع اس نے کئے
باقیون کے لئے اسیر رہا
تصفیہ انکا لے اخیر رہا

یہ خبر ایک شاہ نے پاکر
ایک خط بھیجا خفیہ لکھوا کر
کہ وہان کے بزرگوار تجھے
عز و شان کے ننگ کار تجھے

بارے بگڑا بجان شہ والا / قعر چہ مین عیان اُسے ڈالا
پایا وہ سنگ کے یہ خبر یارا / آیا وہ سنگ فرق پر مارا

کہا تو کون ہی جو اس جا پر / مارا یہ سنگ فرق پر آکر
بولا مین ہون فلان کہ آیا ہون / اور یہ سنگ وہ ہی لایا ہون

جو فلان دن کہ تجھکو مارا تھا / بے سبب میرے سر پہ مارا تھا
پوچھا تو اب تلک تھا کیا کرتا / بولا درجہ سے تیرے تھا ڈرتا

اب گرفتار چاہ مین پایا / وقت فرصت نگاہ مین آیا
ناسزا بخت یار پاتا ہی / اور کچھ اختیار پاتا ہی

فایق اُسکو کرام مانتے ہین / لایق اُسکو سلام جانتے ہین
نہ ہی درندہ تیرا ناخن تیز / کبھی ہمت کر بدونکے ساتھ ستیز

ساعدِ سیمین ہوا گر پنجہ / آہنی بازو سے نکر پنجہ
چاہیے اِتنا انتظار رکھے / کہ زمانہ نہ اس کو یار رکھے

پھر اُسے جاکے اُسکے گھر سے سنبھال / اور مغز اُسکا اُسکے سر سے نکال

## حکایت ۲۱

ایک شاہ زمان کو بیماری / سخت تھی سختی جان کو تھی بھاری
اُسکی تعبیر نامناسب ہی / درگزرنا ہی اُس سے واجب ہی

ہوئے یونان کے متفق حکما / کہ اسی درد کی نہین ہی دوا
ہان مگر کوئی آدمی موصوف / اِتنے وصفونسے ہو جو ہین معروف

اُس کا زہرہ جو دستیاب کرین / شاہ کا رفع اضطراب کرین
حکم صادر ہوا تلاش کیا / ایک دہقان پسر کو فاش کیا

اُسمین جو وصف تھے کہے سمجھے / لاکے حاضر کیا اُسے سب نے
کئے ماباپ اُسکے جب راضی / ہوا فتوی دہندہ تب قاضی

ایک کا خون رعایا سے ہمہ جا / شاہ کے حفظ نفس کو ہی روا
قصد جلاد جب اُدہر لایا / وہ سما کی طرف نظر لایا

خندہ مارا تو شاہ نے پوچھا / کیا ہی اس حال مین تجھے سوجھا
تو جو ہنستا ہی ایسی حالت مین / کوئی ہنستا نہ ہی ملالت مین

عرض کی اُس نے ناز فرزندان / ہوتا ہی والدین پر ہر آن
دعوی کرتے ہین قاضی سے جاکے / شہ سے ہین داد چاہتے آکے

اب مجھے والدین نے ہی دیا / مرنے کیواسطے نہ رحم کیا
حرص دنیا نے کر دیا اندہے / زر خرید اپنے کرلئے بندے

قاضی نے قتل کا مثال دیا / شہ نے آرام کا خیال کیا
پھر بجز ذات پاک خالق جان / نہ ہی جو رحم لائے لایق جان

کس سے جاکر کرون تیری فریاد / چاہتا ہون تجھی سے تجھ پہ داد
شہ کو رحم اُسکے حال پر آیا / اشک آنکھونمین جان بھر لایا

کہا بہتر ہی خود کو خاک کرون / نہ کہ یہ بیگنہ ہلاک کرون
چوم کر اُسکی چشم و پیشانی / دور کی دل کی سب پریشانی

گود مین لیکے خوش کیا ناشاد / زر دیا اور پھر کیا آزاد
دیکھا اِس رحم مین یہ حرم خدا / ایک ہفتہ بھی منقضی نہ ہوا

ایسی بیماری سے جو تھی جاہل / صحت کاملہ ہوئی حاصل
آہ کہتا تھا ایک محافظ سل / پیر اثر یہ دو شعر بر لب نیل

تو نہین جانتا ہی حال مور / اپنے پاکے تلے جو ہی پر زور
ایسا ہی جیسا ہووے تیرا حال / جو کبھی ہووے پیل سے پامال

لوگ نوشیروان عادل کے — جنگلے دیہرے نہ بازتھے دیکے
ایک نے ایک بندہ کو بھیجا — کہ نمک جاکے گانو سے لے آ
کہ نمک لائیو نہ لیجے قیمت — گانو مین جائیو نہ بے قیمت
پوچھا تھوڑا نمک جو لائیگا — کیا بگاڑ اس سے دہ مین آئیگا
جو جو آتا گیا بڑہاتا گیا — جو جو پاتا گیا چڑہاتا گیا
کہ اگر باغ سے رعایا کے — چکہے ایک سیب بادشاہ کے
آدہا انڈا جو بادشاہ کہائے — لاکہہ مرغ اسکی فوج کہا جائے
صید کہہ مین کباب کرتے تہے — بے نمک اضطراب کرتے تہے
یہ جو نوشیروان نے گوش کیا — اپنے بندہ کو حکم ہوش دیا
تا کہ دستور پڑ نہ جائے کہین — گانو میرا اجڑ نہ جائے کہین
کہا پہلے ستم نہ تہا اتنا — تہا تو تہا کالعدم نہ تہا اتنا
کبہی دیکہو مآل کیسا ہے — ابہی دیکہو کہ حال ایسا ہے
پیڑ کے پیڑ اکہاڑین سارے غلام — باغ کے باغ اجاڑین بار تمام
ظالم بدجہان سے جاتا ہے — تو بہی لعنت وہان سے پاتا ہے

## حکایت ۱۹

ایک عامل خراب کرتا تہا — گہر رعیت کا شہ کا بہرتا تہا
رنج خلق خدا کو دیتا ہے جو — تا کہ دل ایک خلق کا خوش ہو
تا کہ اس سے ستم کا لے بدلہ — اور اپنے الم کا دے بدلہ
چارپایون مین شیر گر ور ہے — کمترین انمین ہے اگر خر ہے
ہے خر بار بر کہین بہتر — شیر خونخوار پر نہین بہتر
خر و نر گاو بوجہہ اٹہاتے ہین — ان سے بہتر ہین جو ستاتے ہین
کہینچا تکلیف کے شکنجے مین — ڈالا خصم بقا کے پنجے مین
اہلکاری کے زور سے زر و مال — کہاتے ہین جان کو ایکدہی وبال
ناف مین ایکدم اٹکتی ہے — پہاڑتی ہے شکم پٹکتی ہے
جو دل بندگان نہ ہاتہہ مین لائے — لطف شاہ زمان نہ ساتہہ مین پائے
بے خبر قول سے حکیمون کے — بے اثر ہو ل سے قدیمون کے
وہ مقرر اسی کو کرتا ہے — اسکے اوپر ستم جو کرتا ہے
اثر آہ درمند کہین — آگ کو ہے جلی سپند نہین
لیک نزدیک عقلمندون کے — ہے سنا مین نے عقلمندون سے
خرسکین ہین گو نہین ہے تمیز — بوجہہ اٹہاتا ہے پر کہین ہے عزیز
ہوا معلوم شہ کو تہوڑا سا حال — اسکی بدذاتی کا کیا جو خیال
ایک مظلومون سے وہان آیا — دیکہا آفت مین برزبان لایا
گو نگل سکتے ہین کڑی ہڈی — دیتی تکلیف ہے بڑی ہڈی
خوب تکلیف پاکے آخر کار — دیکہا دوزخ مین جاکے ظاہر کار
لطف خالق کی چاہے ساتہہ مین جا — تو دل خلق اپنے ہاتہہ مین لا

## حکایت ۲۰

مردم آزار ایک تہا مشہور — جس سے ہر شخص نیک تہا مجبور
نہ توان تہی مجادلہ کی عیان — نہ عیان تہی مبادلہ کی توان
ایک صالح کے ایک دن سرپر — کہینچکر مارا بیدھڑک پتہر
ظاہر اسکا خیال جاہ رکہا — آخر اس سنگ کو نگاہ رکہا

بیٹھنے کو بتایا اونچا مکان | پر تواضع سے مین نہ بیٹھا وہان
اور کہا مین ہون بندۂ کمتر | بیٹھنے دیجے درجۂ کم پر

تب انھون نے مجھے بلطف کہا | اللہ اللہ یہ آپ کہتے ہین کیا
چشم و سر پر بھی آپ اگر آکر | بیٹھنے مہربانی فرماکر

پیار سمجھین کہ آپ پیارے ہین | ہر طرح مہربان ہمارے ہین
الغرض بیٹھا جس مکان پہ کہا | ذکر ہر نوع کا زبان پہ رہا

یار و نکی خواری کا بھی آیا ذکر | پایا موقع تو مین بھی لایا ذکر
ایک خداوند سابق الانعام | جرم کیا ہی جو خوار ہین مدام

ہی بزرگی خدا ہی کو شایان | ہی گنہ دیکھنے پہ دیتا نان
سنکے دل اسکا عفو پر آیا | حکم اجراے رزق فرمایا

کہ بدستور پھر کرین جاری | بخشین باقی وقت بیکاری
اس نوازش کا مین نے شکر کیا | ارض خدمت کو اسکی بوسہ دیا

اپنی جرأت کا عذر خواہ ہوا | اور یون کہتا رو براہ ہوا
چونکہ کعبہ ہی قبلۂ حاجت | دور سے جاتے ہین پئی راحت

جس سے کچھ فایدہ اٹھاتے ہین | اسی کو جاکے سب ستاتے ہین
ہی تحمل ہم ایسون کا واجب | آپ ہین نخل رحمت واہب

کون بے بار کو ستاتا ہی | نخل بردار کو ستاتا ہی

## حکایت

ایک شہزادہ نے بہت سے گنج | پائے میراث باپ سے بے رنج
کھولا بے فکر اپنا دست کرم | دی سخاوت کی داد اس نے بہم

کل سپاہی و کل رعیت پر | کی کریمانہ خوب بارش زر
طبلۂ عود سے مشام کو کیا | آگ پر عود جب تلک نہ رکھا

بے سخاوت بزرگی پاتے نہین | بر بلا تخم ریزی آتے نہین
لگا کرنے نصیحت ایک امیر | حسن تدبیر سے نہ نیک مشیر

کہ یہ نعمت ملوک سابق نے | حافظان سلوک لایق نے
دشمنون کے خیال جوشش سے | جمع کی ہی کمال کوشش سے

رکھا ہی اس کو مصلحت کے لیے | وقت مجبوری مشقت کے لیے
دست کوتاہ ایسے کام سے کر | بے تمیزی کے اہتمام سے ڈر

پیچھے دشمن ہین واقعات آگے | تا نہ حاجت کے وقت پر بھاگے
لوگون پر بانٹیگا جو ایک بھی گنج | پہنچیگا ہر کسی کو ایک برنج

لے نہ ہر یک سے ایک ایک برنج | تاکہ ہو جمع ایک روز ہی گنج
یہ سخن بر خلاف اثر لایا | ہوکے برہم اسے یہ فرمایا

جب خدا نے یہ کچھ دیا ہی مجھے | مالک مملکت کیا ہی مجھے
کیون نہ پہناؤن اور کھلاؤن مین | پاس رکھون نہ پاسبان ہون مین

گنج چالیس دھر گیا قارون | مر گیا کچھ نہ کر گیا قارون
اسکے ہوتے کھلاتا اور رکھاتا | غیر کے کیسے خرچنے پاتا

لیک نوشیروان موا ہی نہین | نام نیکو نہان ہوا ہی نہین
بہر تمثیل نیک ہوتا ہی یاد | اسکی نسبت سے نیک نام ہی شاد

## حکایت

غم نکھا گر ہی مبتلا سے بلا — کہ نہانی ہین لطفہاے خدا
انہین روزون یہ اتفاق ہوا — دید مکہ کا اشتیاق ہوا
پیشوائی کو آیا دو منزل — شل درویش اور پریشان دل
یہ حسد نے دلون مین کام کیا — جسو ٹھمہ چوری کا اتہام دیا
سخن چین نذ بدلے یار قدیم — کام آئے نہ دوستدار حمیم
پڑتا ہی جسکے سر پہ پھر بندا — اُسکے سر پر ہر ایک کہتا ہی بلا
نیک و بد جو کرے سر اپنے ہین — بندگی اُسکی دل سے چاہتے ہین
آئی اس ہفت مین جو خوش خبری — سارے حجاج کی سلامتی کی
اسکو مین نے کہا کہ ای بھائی — تب نصیحت نہ تھی تجھے بھائی
یا اُٹھائیگا اُس سے گنج پہ گنج — یا اُٹھائیگا اُس سے رنج پہ رنج
مصلحت مین نے یہ سمجھی تھی — کرون اُس پر زیادتی غم کی
کرنا اس حال مین جراحت کا — تھا چھڑکنا نمک غرامت کا
دیکھیگا دست و پایہ بند سیر — گوش مین لائیگا جو پند نہین

ترش دل گردش زمان سے نکر — صبر کر واہی لیک بیٹھا ہی بر
گیا یارون کے ساتھ پھر آیا — اور ہی حال مین اُسے پایا
پوچھا مین نے ہوا یہ کیسا حال — کہا تو نے کہا تھا جیسا حال
شاہ نے اصل حال کی تحقیق — کچھ نہ کی جھوٹھ سچ نہ کی تصدیق
نکیا پاس اگلی صحبت کا — یہ نتیجہ ملا محبت کا
سخت ہوتا ہی اُسکا یاور جب — ہاتھ رکھتے ہین اپنی بر ریب
مین گرفتار تھا عقوبت مین — سخت لاچار تھا صعوبت مین
مجھکو اُس بند سے خلاص کیا — مال سو روٹ میرا خاص کیا
کر کہا تھا کہ بندگی شہان — رکھتی ہی سیم سی سود و زیان
کبھی دریا سے موتی لاتے ہین — کبھی لہرون مین جان سے جاتے ہین
کہ اُسے یاد ماضی دلواتا — زخم دل کا تھا گویا چھلواتا
اسلیے مین نے اختصار دیا — اس ملامت کو پھر نہ وار کیا
پھر نہی تاب نیش جان مین اگر — انگلی سوراخ کژدم مین نکر

## حکایت

چند اشخاص تھے میرے ہمراہ — ہم وہ خاص تھے میرے غمگاہ
معتقد انکا ایک تھا سردار — دیا کرتا تھا انکو کچھ ادرار
نتھی درویش کے مناسب حال — مگر بلا اُس شخص کا وہ نیک خیال
مین نے چاہا اول اسکا قصد کرون — اور جاری جو تھا کفاف کرون
مجھسے دروازہ تک تو آنے دیا — آگے دربانون نے نجانے دیا
بارے مین نے انہین کہا سعدی — کہ شل ہی زمانہ مین مشہور
سنگ و دربان غریب پاتے ہین — تنگ تہ جان عجیب لاتے ہین
ہمنشین اُس بزرگ کے بارے — آگہ اس حال سے ہوے سارے

نیک تھے وے تمام ظاہر مین — نیک تھے انکے کام ظاہر مین
ہوگئی بارے ایک سے حرکت — کھوگئی سارے نیک سے برکت
جب خیال اُسکا ہوگیا فاسد — انکا بازار ہوگیا کاسد
زور اس شوق نے زیادہ کیا — اُسکے دربار کا ارادہ کیا
اور کچھ سخت بات منہ سے کہی — جیسی اشراف سے نجانے سہی
در میر و وزیر و بادشہ پر — بیوسیلہ کبھی نکیجے گذر
یہ گریبان پکڑکے ٹوکتا ہی — تو وہ دامان پکڑکے روکتا ہی
آگے اکرام اور عزت سے — لیکے مجھکو ایک منت سے

پاک رہ پھر کسی سے ہی کیا پاک
جسکو دیکھا کہ اُٹھتی اور پڑتی
بولی مین نے سنا ہی لڑتے ہین
بولی چُپ رہ سنینگے جو حاسد
گر گرفتار اُنمین ہو جاؤن
جب تلک زہر مہرہ آئیگا
پر حسود و نمین ہی حسد غالب
وہ جو کچھ تیرا حسن سیرت ہی
بولین جب چار پانچ ایک ہی بات
تجھکو اُسکا جواب کہنا پڑے
میرے نزدیک مصلحت یہ ہی
کیونکہ ہی عاقلون کا فرمایا
جب سنی اُس رفیق نے یہ بات
واہ کیا عقل کیا کفایت ہی
یار ہین یار قید جانے پر
رنج کے یار یار ہوتے ہین
جھوٹا ہی اُس کا اعتبار نہین
نہ درم دم قلم قدم سے کبھی
اُسکی رنجیدگی سے تھا لاچار
میری خاطر جو اُس کو تھی منظور
کام اُسکو دیا زیادہ تر
شاہ کا اُس پر اعتبار ہوا
کار بستہ سے دل شکستہ نہو

دہولی دہوتے ہین جامۂ ناپاک
جاتی تھی اپنے جسم سے لڑتی
اونٹ بیگار مین پکڑتے ہین
رکھتے ہین جو ارادۂ فاسد
کس کو تخلیص کے لئے لاؤن
سانپ کا کاٹا جان سے جائیگا
مدعی جان کے ہوتے ہین طالب
حسن تقوی ہی حسن نیت ہی
نہ رہے کچھ ضرورت اثبات
بادشہ کا عتاب سہنا پڑے
واسطے جان کے امنیت یہ ہی
ہر سے بھی دیکھنے مین ہی آیا
اُسکی آنکھون مین ہو گیا دنیا
واہ کیا فہم کیا درایت ہی
سارے دشمن ہین یار کھانے کے
گنج کے یار مار ہوتے ہین
یار مطلب ہی تیرا یار نہین
کرے یارون سے اپنے پہلو تہی
گیا حاکم کے پاس آخر کار
مختصر کام پر کیا مامور
بخت کا نجم تھا ترقی پر
وہ ہی ہر امر کا مدار ہوا
جو کشادہ نہو وہ بستہ نہو

کہا مین نے اُسے موافق حال
پوچھا اُسکو کہ کیا یہ آفت ہی
کہا تجھ سے مناسبت کیا ہی
کہینگے یہ شتر کا بچا ہی
کون میرے چھڑانے کو آئے
تجھکو ہر طرح کی لیاقت ہی
رات دن گھات ہی مین رہتے ہین
بر خلاف اُسکے کچھ کرین تقریر
شاہ کو اُن پر اعتبار آئے
کون اسوقت جاکے بولیگا
دست بردار ہو ریاست سے
نفع دریا مین ہی نہین کم تر
پاس سے دل مین رنج سہنے لگا
راست قول خردوران آیا
یار مت جان یار راحت کو
سینے نعمت مین آکے جو بھائی
یار وہ ہی جو دستگیر ان ہو
مین نے دیکھا کہ یہ بگڑتا ہی
جان پہچان اور خاطر تھی
جب طبیعت کا لطف دیکھ لیا
رفتہ رفتہ ہوا مقرب شاہ
اُسکی خوشحالی سے ہوا دلشاد
آب حیوان اندہیرے مین ہی ملا

ہی تیرے ایک لومڑی کی مثال
جس سے اتنی تجھے مخافت ہی
ایسی تجھ سے مشابہت کیا ہی
کون پوچھیگا جھوٹا سچا ہی
کون تفتیش حال فرمائے
یہ فضیلت ہی یہ دیانت ہی
نیک و بد بات ہی مین رہتے ہین
تیری تخریب کی کرین تدبیر
تیرا جو اعتبار ہو جائے
لب سپارش مین تیری کھولیگا
سب کا سردار ہو قناعت سے
ہی سلامت مگر کنارہ پر
رنجش آمیز باتین کہنے لگا
مین نے بھی آج امتحان پایا
یار سمجھا ن یار آفت کو
یا کرے دوستداری کا دعوی
جب مصیبت مین دل پریشان ہو
پند اسے عذر جان پڑتا ہی
صورت حال جو تھی ظاہر کی
حسن تدبیر بھی پسند کیا
یعنے پایا وہ درجہ دلخواہ
اور یہ چند شعر آگئے یاد
کون قسمت کا جانتا ہی بدا

کہا جیسا بھروسا کرتا ہون — اُسکے غصہ سے ویسا ڈرتا ہون
سو برس گبر آگ کو مانے — کرے تعظیم جو بجا جانے
لیکن اسمین پڑیگا جو دم بھر — ہوگا جل بل کے جسم خاکستر
گہہ ندیم ملک ہی زر پاتا — گہہ بدن سے ہی اُسکے سر جاتا
لکھہ گئے ہین اسی لیے حکما — ہم نشینون کے کام کا نکتا
کہ ڈرا سب کو چاہیے جان سے — پر تلون مزاج سلطان سے
دیتے ہین گاہ گالی سے انعام — ہوتے ناخوش ہین گاہ اُنکے سلام
یہ بھی داناؤن نے ہی فرمایا — یاد ہی دلکو وقت پر آیا
ہی ظرافت ہنر ندیمون کا — عیب ہی سر بسر حکیمون کا
تم رہو عزت و شرافت سے — نرکھو کام کچھہ ظرافت سے
ہی ظرافت فقط ندیمونکا کام — سو مبارک رہے اُنھین کو دوام

## حکایت

ایک تھا میرا دوست ار رفیق — پڑھنے لکھنے مین ہوشیار و لئیق
رو برو میرے آکے اُنکے کہا — ناساعد زمانہ کا یہ گلا
کھانے والے بہت ہین قبل ہر کم — اٹھہ نہین سکتا ہی یہ جو رستم
بار ہا دل مین آتا ہی یہ خیال — دیکھون کچھہ روز جا کے اور محال
جسطرح ہوسکے گزارا کرون — حال اپنا نہ آشکارا کرون
کیونکہ پردیس مین گداگری بھی — دیس مین بچ سہنے سے ہی بھلی
بھوکے سوتے نہین کسی کو خبر — مرگئے تو نہین کسی کو اثر
پھر شماتت کا دشمنونکی ہی ڈر — دل کو اندیشہ کرتا ہی مضطر
میرے پیچھے ہنسینگے طعنہ سے — ڈسینگے ہنسکے مار طعنہ کے
میری کوشش جو ہی برا عیا — کر شنگے پھیرتی ہین خیال
کہینگے دیکھو بے حمیت کو — نہ نصیب اسکو نیا سختی ہوا
لڑکے بالون کو چھوڑ کر دکھینا — سیر ملکون کی کرتا ہی سکھہ مین
اور علم حساب مین جو کچھہ — جانتا ہون چھپا نہین سو کچھہ
گریبان تیرے لطف سے ہو جاے — کوئی صورت کہ دلکو تسکین آے
عمر بھر تیرا مین رہون شاکر — عہدہ شکر سے نہون باہر
مین نے اُسکو کہا کہ ای بھائی — کار شاہان نے دو طرف باوی
ایک کو کہتے ہین امید نان — کہتے ہین دوسری کو بیم جان
بیم جان مین امید نان کے لیے — پڑنا بیجا ہی عاقلان کے لیے
کوئی لکھتا نہین ہی پیش گدا — کر خراج زمین و باغ ادا
جا جگر مین جفا کے زاغ کو دے — یا جگر بند جا کے زاغ کو دے
کہا کیا حاصل اس مقالت سے — ناموافق ہی میری حالت سے
وہ سوال اور یہ جواب ہی اور — غور فرمانہ بے صواب ہی غور
چوری ہی جس کے دیتے لیتے مین — کانپتا ہی حساب دینے مین
راستی مین خدا کی بھی ہی خوشی — گم ہوا راہ راست سے نہ کوئی
جیسا داناؤن نے کیا ہی بیان — ڈرتے ہین چار چار سے ہر آن
ہی حرامی کو بادشاہ سے ڈر — چور کے دل مین پاسبان سے خطر
رند بھی محتسب سے ہی لرزان — اور فاسق چغل سے ہی ترسان
لیک جس شخص کا حساب ہی پاک — کیا ہی اسکو حساب دینے سے باک
جاہے جب کام سے جدا ہووے — دشمنون مین نہ مبتلا ہووے
کام مین کر نہ تو فراخ روی — تنگ ہوتا مجال خصم قوی

## حکایت ۱۴

تھا کسی جا پر ایک شہ جاہل — بہر شاہی ہر ایک رہ کاہل
تنگ رکھتا تھا سارے لشکر کو — پیار لشکر سے رکھتا تھا زر کو

منہ دکھایا جو دشمن سر نے — پیٹھ دکھلائی سارے لشکر نے
جو سپاہی کو زر نہین دیتے — تو سپاہی بھی سر نہین دیتے

جنھون نے لڑنے سے کیا انکار — انھین سے ایک تھا سپاہی یار
ملا تو کی ملامت بسیار — لیک سو گونہ طنز و گفتار

وہ کمینہ ہی ناسپاس نہین — اور نعمت کا حق شناس نہین
اپنے مالک سے جو بگڑتا ہی — جب مصیبت کا وقت پڑتا ہی

برسونکا بھولتا ہی حق نمک — کہا اس نے نہین کچھ ہمین پہ تنک
لیک گستاخی ہی رکھین معذور — پوچھئے پر نہ کہنا بھی ہی قصور

میرے گھوڑے کو ملتا ہی نہین جو — نہ دیا زین تک پڑا ہی گرو
بادشہ کو اگر ہی زر پیارا — کیون سپاہی کو ہو نہ سر پیارا

وہ اُسے سر دے وہ اسے زر دے — وہ نہ زر دے تو پھر وہ کیون سر دے
دوسری جا کریگا جا کے تلاش — اپنی قسمت مین لکھتا ہی جو معاش

جب سپاہی کا پیٹ بھرتا ہی — تب دلیرانہ جنگ کرتا ہی
جب شکم اُسکا ہوتا ہی نہین سیر — پانون رکھتا ہی بھاگنے کو دلیر

## حکایت ۱۵

ایک دستور جب ہوا بیکار — فقرا سے ہوا رفاقت دار
فیض صحبت سے دل کو جمعیت — ہو گئی حاصل ہمہ کی نیت

نہ رہی آرزو وزارت کی — اڑ گئی دل سے ہوا امارت کی
پھر رضامند شہریار ہوا — اُسکی خدمت کا خواستگار ہوا

لیکن اُس نے نہین کیا مقبول — کیون کرے حق نے کر لیا مقبول
کہا معزولی مین ہی مقبولی — اچھی مشغولی سے ہی معزولی

بلکہ مشغولی مین ہی معزولی — اور معزولی مین ہی مشغولی
اُسمین راحت ہی اُسمین آفت ہی — اِسمین آفت ہی اُسمین راحت ہی

کنج راحت مین ایک دم بیٹھے — اُسکے دل مین کبھی نہ غم بیٹھے
نہ ہی کتون کے دانت سے اُسے ڈر — نہ ہی لوگون کے منہ سے اسکو خطر

جو قلم توڑے پھاڑے کاغذ کو — حرف گیرون سے اُسکو کیا ڈر ہو
کہا شہ نے کہ یہ ہی پند نکو — چاہیئے لیک عقلمند نکو

کہ ہو تدبیر ملک کے لایق — ملک داری کے علم سے فایق
کہا اُس نے کہ عقلمند نکو — ہی جسے کام یہ پسند نہو

سب پرندون مین ہی ہما بہتر — ہی شرف اُسکو سب پرندون پر
یہ سبب ہی کہ ہڈی کھاتا ہی — پر نہ جاندار کو ستاتا ہی

پوچھا اک دن سیاہ گوش سے یون — خدمت شیر اختیار ہی کیون
کہا کھاتا ہون اُسکا جھوٹا شکار — کاٹتا ہون خوشی مین لیل و نہار

اُسکے سایہ مین شر اعدا سے — بچا رہتا ہون اپنی ایذا سے
پوچھا جب دعوی حمایت ہی — اور ممنونی عنایت ہی

کیون نہین اُسکے پاس جاتا ہی — اور خاصون مین درجہ پاتا ہی
تیرا خدمت سے قدردان ہوگا — دیگا عزت جو مہربان ہوگا

## حکایت

ایک شب ایک شاہ نے دلکی / عشرت خاص لایق سن کی
مجھے دنیا مین ایسے خوشتر دم / نہوا ہی نہووے گا ہر دم
ایک ننگا فقیر سردی مین / تھا جو آوارہ کوچہ گردی مین
جب سنا بادشاہ کا یہ بیان / درجواب اسنے بھی کہا یہ عیان
مانا ہم نے کہ آپ ہین بےغم / ہی ہمارا بھی دور دل سے غم
ایک تھیلی ہزار اشرفی کی / اُس نے لیکر بدر دریچے کی
جامہ بھی ہی نہین مرے تن پر / لاؤن دامن کہانسے کیا بنکر
ساتھ اُس زر کے بھیجا اسکے وہ بار / خوش ہوا پاکے اشرفی ولبار
دست آزادگان مین زر ٹھہرے / آب غربال مین اگر ٹھہرے
پھر دیر دولتِ مبارک پر / ہوا حاضر امید لاشک پر
ہوا ناخوش نہ مصلحت جانا / کہگئے ہین یہ موعظت دانا
کیونکہ اکثر امور ملکی مین / فکر و تشویش رہتی ہی جی مین
ہی حرام اسکو مہربانی شاہ / وقت فرصت جو رکھتا ہی نہ نگاہ
بات کھکر نہ اپنی قدر گھٹا / گھٹتے گھٹتے گھٹا جو بدر گھٹا
اتنی نعمت کو اتنی مدت مین / کھا گیا شر ہی اسکی نیت مین
کیونکہ یہ لقمۂ مساکین ہی / نہ کہ یہ طعمۂ شیاطین ہی
جلدی ہی تم نہ دیکھو گے روشن / شب کو اُسکا چراغ بے روغن
ای خداوند رائے ایک ہی یہ / گر پسند آئے رائے نیک ہی یہ
تاکہ اسراف نفقہ مین نکرین / صرف بیجا سے اپنے دلمین ڈرین
کر کسی کو امیدوار کرین / پھر نکالین بیاس و خوار کرین
کس نے دیکھے جہاز کے پیاسے / ساحل آب شور پر آئے

نشۂ عشق جون جون چڑھتا تھا / مستی عیش مین یہ پڑھتا تھا
نہ ہی کچھ نیک و بد سے اندیشہ / نہ ہی دل کو سر محن تیشہ
پڑ رہا شب کو قصر کے نیچے / راستہ مین ٹھٹھرتا سردی سے
ایک اقبال مین ہوا ثانی / کیا کرین آپ کی ثناخوانی
خوش ہوا سنکے شاہ خوش ہنگام / اسکو دینے کے واسطے انعام
کہا دامن پسار لے یہ زر / کہا درویش نے کہ ای سرور
شہ نے اُسکی ضعیف حالت پر / رحم کھایا منگایا خلعت زر
لیکن آزاد تھا وہ زر جو لیا / تھوڑے ہی دن مین خورد برد کیا
یا دل عاشقا مین ٹھہرے صبر / یا بیک جا ہوا مین ٹھہرے ابر
شاہ کو اُسکا جب خیال نہ تھا / اُسکا ظاہر تھا جیسا حال کہا
حدت و صولت سلاطین سے / ڈرنا واجب ہی انتہا مین سے
دیتی اس حال مین نہین ہمت / ازدحام عوام کو رخصت
جو نہ موقع ہی بات کہنے کا / تو ہی موقع خموش رہنے کا
کہا مسرف ہی اسکو دفع کرو / مارو پیٹو نکالو رفع کرو
کیا نہین جانتا کہ بیت المال / اُنکی خاطر ہی جو نہین بدحال
شمع کافور جو جلاتا ہی / روز روشن مین جلد جاتا ہی
ایک ناصح وزیر نے آخر / عرض کی اُس فقیر کی خاطر
کہ کرین ایسون کے لئے دایم / رزق تفریق داری سے قایم
پر جو فرمایا ضرب و زد کے لیے / نامناسب ہی اہل جد کے لیے
اُس کا در نہ وا پسند کرو / کرتے بھی ہو تو پھر نہ بند کرو
جس جگہہ میٹھا چشمہ پاتے ہین / مردم و مرغ و مور جاتے ہین

کہ گئی عمر اپنی باز آئیے | لاکھ دل سے اگر نیاز آئیے
سوت نے کوچ کا بجایا ڈہول | ای زبان منہہ سے لفظ رخصت بول

ای میرے کانو ای میری آنکھو | تم بھی اب سر سے اپنی رخصت لو
ای کف دست و ساعد و بازو | ای شکم ناف و سینہ پشت و گلو

تم بھی سب یکدگر سے رخصت ہو | مین بھی لیتا ہون تم بھی رخصت لو
مجھہ فتادہ و بیمار کا حال | چاہیے کرنا ای رفیقو خیال

وقت میرا گیا جہالت مین | تم نہ جانے دو ایسی حالت مین

## حکایت

ایسا یاد آتا ہی کہ مین کسی سال | معتکف تھا بیاد مالک حال
سر بالین تربت یحیےٰ | روح پر انکی ہو درود خدا

مسجد جامع دمشقی مین | دنیوی آرزو نتھی جی مین
ایک شاہ عرب جو تھا بیداد | عام تھی جسکے نام کی فریاد

وہان زیارت کے واسطے آیا | دل کی حاجت کیواسطے آیا
کی نماز اور کی یہ استدعا | ہین فقیر و غنی گدا اس جا

بل فقیرون سے ہین غنی محتاج | ہین غنی جیسے ویسے ہی محتاج
پھر مخاطب ہوا میری جانب | ہی فقیرون مین قدرت واہب

آپکے دل کا صدق ہی ظاہر | کچھہ دعا کیجیے میری خاطر
دشمن صعب تر سے ڈرتا ہون | عرض ہمت نظر سے کرتا ہون

کہا مین نے جو ڈرتا ہی جاکر | رحم کرنا توان رعایا پر
تو کبھی دشمن قوی پا سے | کچھہ نہ دیکھے گا قسم ایذا سے

تو جو رکھتا ہی با توان پنجے | توڑ مت ان سے ناتوان پنجے
کیونکہ جو شخص ظلم کرتا ہی | او فتادہ پہ وہ ہی ڈرتا ہی

کہ اگر پانون سے گریگا کہین | دستگیری کوئی کریگا نہین
میل سے اپنے کان کو کر صاف | سنکے فریاد سب کی کر انصاف

اب جو انصاف سے نہو گا صاف | روز انصاف کو نہوگا معاف
آدمی عضو یکدگر کے ہین | آفرینش مین اک گہر سے ہین

درد کرتا ہی ایک عضو اگر | دوسرے عضو ہوتے ہین مضطر
غم سے غیرونکے بیغمی ہی تجھے | زیب کب نام آدمی ہی تجھے

## حکایت

ایک درویش مستجاب دعا | جسے وا تھا ہر ایک باب دعا
ملک بغداد مین پدید ہوا | شوق گل یاد مین مرید ہوا

اسسے حجاج ابن یوسف نے | ظلم سے مرجع تاسف نے
کہا بلوا کے کچھہ دعا دیجیے | لطف کچھہ رحمت خدا کیجیے

بولا درویش ای خدای جہان | اسکے قالب سے اب برای یہ جان
کہا اللہ یہ دعا کیا ہی | کہا ہر راہ یہ دعا جا ہی

تجھکو اور تیری سب رعایا کو | سوچ لے جو غضب نہ آیا ہو
بچیگا تو تباہ کاری سے | بچینگے وے تباہ خواری سے

ای زبردست زیردست آزار | گرم کب تک رہیگا یہ بازار
اس جہان داری سے ہی ڈرنا بھلا | مردم آزاری سے ہی مرنا بھلا

عیش اس سے حضور کا بگڑا / جانتے تھے نہ کچھ علاج اس کا
ایک دانا تھا بیٹھا پاس وہان / کیا شہ سے یہ التماس عیان

کہ کرون حکم ہو تو اسکو خموش / ابھی مٹ جائیگا یہ جوش و خروش
کہا ہوگا کمال لطف و کرم / تب تو دانا کے حکم سے اسی دم

ڈالا اسکو اٹھا کے دریا مین / چند غوطہ کھلا کے دریا مین
کھینچا کشتی کی سو پکڑ کر بال / پکڑا ہاتھون سے کشتی کا دنبال

چڑھا دنبال سے جو کشتی پر / ایک گوشہ مین بیٹھا چپ ہوکر
آہ و زاری گئی نہ زار ہوا / بیقراری گئی قرار ہوا

دیکھا شہ نے کہا عجب سا ہے / اب یہ خاموشی کا سبب کیا ہے
سنکے اس دانا نے کہا یا شاہ / پہلے تکلیف سے نہ تھا آگاہ

ڈوبنے کی نہ دیکھی تھی آفت / جانتا تھا نہ کشتی کی راحت
جانتا ہے وہ قدر راحت کی / جس نے دیکھی ہے آفت آفت کی

بھاتی ہے سیر کو نہ نان جوین / میری معشوقہ ہے جو اسکی نہین
دوزخ اعراف ہے بہشتی کو / دوزخی اس مین ہو بہشتی ہو

ایک کا یار پاس ایک کا دور / فرق ان دو کے درمیان ہے ضرور
پاس والا مزہ اڑاتا ہے / دور والا جگر جلاتا ہے

## حکایت

کہا ہرمز سے خاصون نے کہ شہا / وزرائے پدر کی کیا ہے خطا
آپ نے قید جو کیا ہے انہین / قید کا رنج جو دیا ہے انہین

کہا اس نے نہ کچھ خطا کی ہے / نہ میرے ساتھ کچھ دغا کی ہے
لیک بے اختیار ڈرتے ہین / نہ میرا اعتبار کرتے ہین

انکے دل مین جو خوف پاتا ہون / مین بھی ڈرتا ہون خوف کھاتا ہون
کہ کہین اپنی ایذا کے ڈر سے / نہ اٹھائین مجھے زمین پر سے

اس سے یہ اختیار بند کیا / آپ کو اس پہ کار بند کیا
جو ڈرے تم سے اس سے تم بھی ڈرو / ویسے صد ہا کو گرچہ کم بھی کرو

گربہ ہو جاتی ہے جو عاجز و تنگ / نہین خاطر مین لاتی شیر و پلنگ
پنجہ آنکھون مین ڈالدیتی ہے / آنکھین انکی نکال لیتی ہے

سنگ راعی سے مار ڈرتا ہے / اسلئے اس پہ وار کرتا ہے

## حکایت

ایک شاہ عرب ہوا بیمار / حالت پیری مین کہ تھا بھی نزار
زندگانی سے کچھ بھی آس نہ تھی / نقص جانی سے کچھ بھی یاس تھی

ناگہان ایک سوار آیا وہان / خبر شادمانی لایا عیان
کہ وہ قلعہ بدولت عالی / دشمنون سے کرالیا خالی

ہوگئے دشمن تمام اپنے اسیر / اور رعیت تمام حکم پذیر
یہ خبر سنکے آہ سرد بھری / کہ نہین مجھکو ہے یہ خوش خبری

بلکہ ہے میرے دشمنون کے لئے / یعنے مسند کے وارثون کیلئے
ہاے جو عمر میری تھی پیاری / اسی افسوس مین گئی ساری

کہ جو ہے میرے جی مین ہو حاصل / سیر امر غوب طبع ہو واصل
آس جو کی بر آئی وہ لیکن / فائدہ کیا ہے جو نہ ہے ممکن

سنکے دستور نے سوال کیا | کہ تعجب ہی کچھ خیال کیا
نہ فریدون کے پاس تھا لشکر | نہ خزانہ مین اُسکے تھا کچھ زر

ملک کچھ ہاتھ مین نہ رکھتا تھا | لوگ کچھ ساتھ مین نہ رکھتا تھا
کسطرح اُس نے سلطنت پائی | فتح کسطرح اُسکے ہاتھ آئی

کہا تو نے نہین کیا اصغا | سخت ضحاک کا تعصب تھا
ناخوشی سے اٹھا گئے سارے | گرد افریدون آ گئے بارے

تقویت کی تو ہاتھ آئی فتح | سلطنت اپنے ساتھ لائی فتح
کہا لوگون کا گرد آنا جب | باعث پادشاہی مانا تب

آپ کیون لوگون کو نکالتے ہین | کیون نہین جانکی طرح پالتے ہین
نہین رکھتے اگر خیال شہی | چاہتے ہین مگر زوال شہی

یہی بہتر ہی پالیے لشکر | صرف لشکر سے آپ ہین سرور
پوچھا گرد آے کیسے خلق و سپاہ | کہا گرد آے ایسے خلق و سپاہ

چاہیے بادشاہ کو انصاف | تیرگی ستم سے ہو دل صاف
سب وہین آنکی کرین خواہش | کب کہین جانے کی کرین کاہش

رحم بھی چاہیے طبیعت مین | خوش رہین سایہ عطیت مین
بارے آرام سے رہین آباد | سارے آلام سے رہین آزاد

آپ کو دو نوعین سے ایک نہین | بادشاہی کے حق مین نیک نہین
نارے ظلم پیشہ سلطانی | گرگ سے ہو سکے نہ چوپانی

ڈالی جب شہ نے ظلم کی بنیاد | دی بنا اپنے ملک کی برباد
بادشہ نے سنا یہ پند وزیر | ہوا ناخوش نہ تھا پسند ضمیر

آسی جا اُسکو حکم قید دیا | بھیجا زندانین اور قید کیا
تھوڑے ہی عرصہ مین یہ حال ہوا | ظلم کرنے کا یہ مآل ہوا

تھے جو اُسکے برادر عمزاد | جنکی نیت مین فتنہ تھا ہمزاد
آئے یکسر منازعت کے لیے | لائے لشکر مقاومت کے لیے

شاہ نے اسطرف فرار کیا | ملک نے اُسطرف قرار لیا
ظلم جو بادشاہ کرتا ہی | خود کو خود ہی تباہ کرتا ہی

دشمنی کرتا ہی رعایا سے | کچھ نہین ڈرتا ہی برایا سے
خود سے اُنکو سمجھتا ہی کمزور | نہ بہت کو سمجھتا ہی پرزور

جب مصیبت مین پڑتا ہی ہمہ تن | دیکھتا ہی ہزار ہا دشمن
لیتے ہین سارے انتقام ظلم | دیتے ہین بارے الصرام ظلم

پس مناسب ہی بادشاہون کو | کل رعایا کے دادخواہون کو
مہربانی رکھین رعیت پر | نگہ اپنی رکھین شریعت پر

کرین انصاف کو شعار اپنا | اور رعیت کو سمجھین یار اپنا
دادگر بادشاہ کا لشکر | ہی رعیت عجب ظفر پیکر

ہو گئی جب رعیت اُنکی یار | سفت کی فوج ہو گئی تیار
اپنے دشمن سے پھر رہین ایمن | ہیچ ہی اُنکے روبرو دشمن

## حکایت

ایک جا ایک شہریار ہوا | نیک تھا نیک دہر دار ہوا
ایک دریا پر ایک بار کہین | ہوا تھا کشتی پر سوار کہین

ایک تھا ساتھ مین عجم کا غلام | نیک تھا ساتھ مین نہ غم کا مقام
نہ کبھی یم سے تھا دوچار ہوا | نہ کبھی کشتی پر سوار ہوا

ہولی کشتی روانہ گھبرایا | رویا پیٹا بجا نہ صبر آیا
کی سبھون نے ملاطفت ہر چند | پر نہ زاری کی عاطفت پر بند

ایک سرہنگ کا تھا ایک پسر | نیک ہر رنگ کا تھا نیک سیر
اغلمش کی سرا کے در پر تھا | تاج دانش ورا کے سر پر تھا

چہرے پہ نور تھا درایت کا | مہر پہ ہو رتھا ہدایت کا
زور حکمت زبان سے تھا ظاہر | شور ہمت بیان سے تھا باہر

ویسی دانائی اور بینائی | آدمی نے کبھی نہ تھی پائی
جتنے آثار ہین بزرگی کے | ناصیہ پر عیان تھے خوردی سے

اُسکے سر پر چمکتا تھا سو سب | ہوش سے ارجمندی کا کوکب
الغرض آیا بادشہ کو پسند | دیا خاصون مین درجہ اُسکو بلند

کیونکہ صورت مین تھا حسین جمیل | اور معنی مین تھا ذہین وعقیل
کہہ گئے ہین یہ اگلے دانشور | چاہیے لکھنا لوح دانش پر

جس کسی کو بزرگی ہی حاصل | عقل سے ہی نہ عمر سے واصل
مالداری نصیب ہی جسکا | ہی ہنر سے نہ مال سے اصلا

نہ ظہور اس سے کار بد پایا | اُسکے ہمجنسون نے حسد کھایا
ملکے باہم یہ اہتمام کیا | اُسے چوری کا اتہام دیا

سعی تخریب گرچہ کی بھاری | محض بیفایدہ تھی کاری
کیا کرے کار خصم جان سے ضد | ہو اگر یار مہربان ایزد

پوچھا سلطان نے اُسکو کیا ہی سبب | دشمنی تجھسے رکھتے ہین جو یہ سب
عرض کی ای شہ بلند مقام | آپکے ظل عاطفت مین مدام

مین نے تو سب کو خوش رکھا ہر راہ | پر نہ حاسد کو رکھ سکا ہر گاہ
ہوگا خوش یہ زوال نعمت سے | جو مجھے ہی کمال خدمت سے

مین تو رکھتا ہون سب کو ہی خوشحال | پر حسد کا تو کام ہی مشکل
دوسرون پر حسد جو کھاتا ہی | آپ سے آپ رنج پاتا ہی

کیا کرون اسکے واسطے تدبیر | ہی نہین جسکے واسطے تدبیر
جب مرے گا رہیگا وہ سکھ سے | بے موے چھوٹیگا نہ وہ دکھ سے

شور بختون کی دل سے ہی یہ چاہ | کہ گھٹے مقبلون کی قسمت جاہ
سوجھتا شب پرہ کو نور نہین | نور خورشید کا قصور نہین

ہووین ویسے ہزار گو بے نور | پر نہ شاہ نہار ہو بے نور

## حکایت

ایک شاہ عجم کا کرتے ہین ذکر | حال سنکر ستم کا کرتے ہین فکر
در رحمت نہ باز رکھتا تھا | دست زحمت دراز رکھتا تھا

لوٹتا مال تھا رعایا کا | تنگ تر حال تھا برایا کا
جور ہر طور کا نمایان تھا | جور پر جور کا نہ پایان تھا

جور سے اُسکے لوگ تنگ ہوئے | طور سے اُسکے لوگ دنگ ہوئے
بھیس پردیس کا لیا آخر | دیس پر دیس کا کیا آخر

جب رعیت گھٹی گھٹا حاصل | نہ خزانہ سے کچھ رہا واصل
ہر طرف دشمنون نے زور کیا | اُسکی کمزوری نے یہ زور دیا

جو مصیبت مین چاہتا ہی مدد | کہہ کے لے عافیت مین اُسکی سند
یعنی دکھلائے کچھ جوانمردی | بالعوض آئے کچھ جوانمردی

مہر سے پیش اگر نہ آئیگا | بندہ حکم بھی ہو جائیگا
مہربانی کار لائیگا | غیر کو بندہ وار پائیگا

اُسکی مجلس مین پڑھ رہے تھے کرام | ایک دن شاہنامہ مین وہ مقام
کہ ہی ضحاک کی خرابی کا حال | اور فریدون کی دستیابی کا حال

گوش جب اسطرح یہ پند کیا ‎ ‎ خوش و ناخوش بہت پسند کیا
خوبی رای کی ستایش کی ‎ ‎ عرض کی عاقبت نیایش کی

جان پنا ہا رہے یہ ملک پنا ‎ ‎ ہے بجا و درست یہ جو کہا
تربیت اُن مین یہ اگر پاتا ‎ ‎ اُنکی صحبت کا کب اثر جاتا

جیسے وے ویسا ہی یہ بھی ہوتا ‎ ‎ نیک بھی پا ایل بد ہی ہوتا
لیک رکھتا ہی یہ رجا بندہ ‎ ‎ کہ رہے نیکو نہین یہ آیندہ

اُنکی صحبت مین تربیت پائے ‎ ‎ عقل و خصلت سے تقویت پائے
کہ ابھی لڑکا ہی نہین سیکھا ‎ ‎ بد طریقہ کمینون کے جی کا

ہی حدیثاً ہوا عیان ایسا ‎ ‎ طفل ہوتا ہی جس زبان پیدا
رکھتا ہی صاف فطرت اسلام ‎ ‎ فطرت غیر سے نہ کچھ الزام

والدین اُسکو پھر سکھاتے ہین راہ ‎ ‎ جیسی کچھ اپنے دل کی پاتے ہین چاہ
بدون مین نوح کا پسر آیا ‎ ‎ خاندان باپ کا بتر پایا

سگ نے اصحاب غار کا عقبہ ‎ ‎ چاہ کے پایا یار کا رتبہ
یہ کہا تب تو اور بھی وزرا ‎ ‎ اُسکے اس باب مین ہوئے ترکا

گزرا اُسکے خیال قتل سے شاہ ‎ ‎ بولا اُنکی طرف کو کرکے نگاہ
سمجھتا ہون عیان صلاح نہین ‎ ‎ پیش دانا نہان فلاح نہین

کہا رستم سے زال نے اکدن ‎ ‎ پہلوان ہی اگرچہ تو لیکن
اپنے دشمن کو مت حقیر سمجھ ‎ ‎ اپنے حق مین ہمیشہ تیر سمجھ

چھوٹے چشمہ سے دیکھا ہی اکثر ‎ ‎ آب جب آتا ہی زیادہ تر
اونٹ اور بوجھ کو بہاتا ہی ‎ ‎ بلکہ ہاتھی کو بھی ہٹاتا ہی

الغرض بادشہ کی حضرت سے ‎ ‎ لاکے گھر پالا ناز و نعمت سے
اُسکی تعلیم کو رکھا استاد ‎ ‎ اُس نے اچھی طرح کرائے یاد

سارے آداب خدمت شاہان ‎ ‎ بیٹھنا اٹھنا بولنا شایان
سب کی نظرون مین جب ہوا ہشیار ‎ ‎ کیا بارے وزیر نے اظہار

تھوڑا سا اُسکی خوش خصالی کا ‎ ‎ خوش کمالی کا خوش مثالی کا
پیش شاہ زمین پناہ زمان ‎ ‎ داد خواہ ہمین رفاہ جہان

کہ ہوا اُسکی طبع پر کامل ‎ ‎ اثر پند عقلور عاقل
ہوئی زایل جہالت اصلی ‎ ‎ ہوئی حاصل جزالت اصلی

سنکے یہ بات بادشاہ ہنسا ‎ ‎ اور یہ شعر انتباہ کہا
بچہ گرگ اگر بزرگی پائے ‎ ‎ آدمی مین مگر نہ گرگی جائے

اِسکو دو ایک سال گزرے تھے ‎ ‎ چند اوباش اُس محلے کے
ملے آکر تو کم نہ یار کئے ‎ ‎ دوستی کے بہم قرار کئے

وقت فرصت جب آیا اُسکو نظر ‎ ‎ مارا دستور کو بہر دو پسر
لے گیا بیقیاس دولت و زر ‎ ‎ جا رہا غار مین بجائے پدر

دو جہان مین گناہ گار ہوا ‎ ‎ بچہ مار بارے مار ہوا
شاہ نے اُسکی یہ خبر سنکر ‎ ‎ کہا حسرت سے اپنا سر دھنکر

آہن بد سے نیک شمشیرین ‎ ‎ نہین بننے کی کر نہ تدبیرین
جو کوئی اصل مین ہی نالایق ‎ ‎ ہو سکے تربیت سے کیا لایق

نہین باران خلاف ہوتا کہین ‎ ‎ کہین باران خلاف ہوتا نہین
لالہ ہی لالہ زار مین دایم ‎ ‎ خس نہ ہی شورہ زار مین قایم

اُس مین سنبل نہ پانے کا ہی مقر ‎ ‎ مفت ضایع عمل کا تخم نکر
نیکی کرنی بدون سے ہی ایسی ‎ ‎ ہی بدی کرنی نیکون سے جیسی

## حکایت

## حکایت

تھے کسی کوہ پر عرب کے چور — ذیدۂ دل سے سب تھے کور
شہری تھے انکے خوف سے لرزان — دہری تھے انکے طوف سے رسان
قلۂ کوہ پر کہین تھا مقر — غیر کا جس جگہہ نہین تھا گزر
کر رہینگے جو یہ اسی ڈہب سے — نہ مٹینگے کبھی کسی ڈہب سے
پاڑی ہی جس درخت نے ابھی جڑ — ایک ہی جھٹکے مین سکیگا اکھڑ
سر چشمہ کو میل کافی ہی — پر ہوا پھر نہ پیل وافی ہی
اسطرح سربراہ کار کیا — وقت فرصت کا انتظار کیا
بھیجے چند از سودہ مرد دلیر — جو تھے صحراے کارزار کے شیر
رات کو چور اپنے گھر آئے — مال واسباب لوٹکر لائے
خصم اول جو زور لایا تخت — خواب تھا انپہ زد پایا بست
قرص کو نور کا گیا سیاہی مین — گیا یونس دہان ماہی مین
کس لیے سب کے جب نہ ہوش رہا — بس گئے سب کے سب جوش رہا
لاکے ہر ایک کو کیا حاضر — کیا حکم انکے قتل کا صادر
میوۂ نخل نوجوانی تھا — دلربا باغ زندگانی کا
ایک دستور وان سے جو تھا نیک — ارض خدمت کو دیکے بوسا ایک
جس نے باغ حیات کا میوا — نہ ابھی تک چکھا ہی یا دیکھا
دل کو ہی عفو سے رجا بر لائین — خون اسکا مجھے عطا فرمائین
جس کی بنیاد مین بدی جاوے — صحبت نیک سے ردی کیا ہے
اصل انکی اکھاڑنی بہتر — نسل انکی اجاڑنی بہتر
مار کو مار ڈالنا جان سے — آسکے بچہ کو پالنا جان سے
برسیگا اب زندگی کا بادل — لائیگی شاخ بید کی کیا پہل

راستہ آتے پاتے تھے روکا — اس طرف جاتے کھاتے تھے دہوکا
لشکر بادشاہ تھا عاجز — بند وبست پناہ ناجایز
نیست انکے ستم سے جو تھی فلاح — وہانکے ناظمون نے سوچی صلاح
ہوگا انکا مقابلہ مشکل — ہوگا ان سے معاملہ مشکل
اور کچھ دن وہ جا جو پکڑیگا — جڑ سے گردون سے بھی اکھڑیگا
یہ صلاح تامل کی آخر — ایک کو بھیجا حال کی خاطر
جب پہ کاروان گئے سنکے — اور خالی مکان رہے انکے
ہوئے شعبدہ جیبا جا کے نہان — بیٹھے انکی کمین لگاکے وہان
کھولا جسم سے رکھے ہتھیار — مال صغر وتہ کے گئے انبار
اک پہر شب گذر گئی جس دم — نیند آنکھون مین بہر گئی جس دم
جو کمین گاہ مین تھے بیٹھے وہان — سو وہین چاہ مین تھے بیٹھے وہان
بامداد ان حضور شاہ زمان — تھا نمایان ظہور جاہ زمان
اتفاقا تھا انمین ایک جوان — نوجوانی تھی جس کی نکہت عیان
سبزہ تھا گلشن عذار مین نو — لطف تھا گلبن بہار مین نو
بولا ای شہریار نیک ضمیر — ہو وسے یہ دہر دار نیک انجیر
نوجوانی کے اپنی ریحان سے — متمتع ہوا یہ ہی جان سے
شہ نے جب یہ کہا پہر ایار و — کہ بجا یہ برجا نہ لایا تو
اثر نیک بد پر آسے مگر — سر گنبد جو گیند پائے مقر
کیونکہ آتش کو منطفی کرنا — اور چنگاری کا رد سے نہین ڈرنا
ہی کہان کار عاقلان ہر گاہ — ہی عیان کار جاہلان ہر راہ
وقت ضایع پر کمینہ نکر — کہ نبو ریا ندیگی شکر

بولا ای باپ جو خرد مین بڑا
بکری چھوٹی ہی لیک ہی کیا پاک
سونٹے نادان سے دیلا دانشمند
ہنسا باپ اُسکا سُنکے یہ گفتار
مرد جب تک سخن نہین کہتے
تھوڑے عرصہ نے یہ صفائی کی
بولا وہ مین نہون کر روز گشت
اپنے خون سے وہ کھیلتا ہی جو
لشکر یون ٹوٹا فوج دشمن پر
پیش والد گیا سلام کیا
معرکہ مین جو کوئی جاتا ہی
کہتے ہین فوج خصم تھی بھاری
لڑکا چلا یا ای جوانون یہان
تقویت اس سخن سے پاکر جب
باپ نے اُسکو کم نہ پیار کیا
بھائیون پر ہوا حسد غالب
اُسکی خواہر نے دیکھا یہ جو نگاہ
ہاتھ کھانے سے کھینچا اور کہا
کہ جا اس جہان سے ہو معدوم
چاہیے جیسی گوشمالی دی
اُٹھ گیا جھگڑا فتنہ بیٹھ گیا
لیک رکھتے زمین دو شاہ کہین

بہتر ابلہ سے گو نہ قد مین بڑا
ہی بڑا ہاتھی لیک ہی ناپاک
کہتا تھا اسطرح بدانش پند
خوش ہوئے سارے دور کر خفا
ہنر و عیب ہین چھپے رہتے
دشمن صعب نے چڑھائی کی
کبھی میدان مین دیکھو میری پشت
روز جنگ آتا ہی لڑائی کو
ہرنون پر جسطرح ہزبر نر
اپنی تصدیق کا کلام کیا
دبلا گھوڑا ہی کام آتا ہی
انکی تھوڑی سی فوج تھی ہاری
وقت مردی ہی بھاگتے ہو کہان
ہوئے ہمت سے حملہ آور سب
چشم و سر چومے ہم کنار کیا
ہوگئے جان کے بیخرد طالب
کھڑکی سے کھڑکی کے جو خود کو
کہ یہان پر ذرا ہی غور بجا
یہ نہ چاہیگا کوئی سایۂ بوم
حصہ مرغی کی بجالی کی
کہہ گئے ہین اسی لئے عقلا
ایک اقلیم مین سماہ نہین
شاہ کا ملک گو زیادہ ہو

کیونکہ ہر ایک شی بزرگ کہین
طور چھوٹا سا ہی نہ کوہ بلند
اسپ تازی ضعیف بھی ہو پر
اُسکے بھائی بکام دنگ ہوئے
خالی ہر گز سمجھ نہ صحرا کو
پہلے میدان مین گھوڑا دوڑایا
بلکہ دیکھو گے تم سراسر
کھیلتا ہی وہ خون لشکر سے
چند جنگ آزمودہ کو مارا
آنکھ آیا تھا حقیر نظر
موٹا تازہ ہی گاو پرواری
بعض لائے نہین مجال ستیز
کرو کچھ مردنگی سی تم کوشش
نصرت ایزدی نظر آئی
دن بدن اُس پہ مہربانی کی
ہوئے مصروف کام مین اسکے
لڑکے نے تیز عقلی سے سمجھا
ہی محال عقلمند مر جائین
اس حقیقت کا حال کل پاکے
اپنے اطراف بادشاہی سے
دس گدا ایک کملی بھی ہوا گر
کھاتا ہی آدھی روٹی مرد خدا
دوسرا لینے کا ارادہ ہو

قیمتہً ہوتی ہی سترگ نہین
پیش حق رکھتا ہی شکوہ پسند
خر کے اصطبل سے ہی نکوتر
زندگی سے تمام تنگ ہوئے
چیتا اُس مین کہین نہ سوتا ہو
جس نے وہ وہی شاہزادہ تھا
خاک و خون مین ملا برابر تر
بھاگتا ہی جو اُسکے سر پر سے
کر دیا خاک و خون کا گارا
فربہی کو کبھی نہ سمجھو ہنر
پر نہ ہی وقت جنگ پر کاری
دل مین لائے وہین خیال گریز
تا بہ پہنو زنون کی تم پوشش
اسی دن کہتے ہین ظفر پائی
کیا وارث یہ قدر دانی کی
زہر ڈالا الطعام مین اُسکے
ہی یقین کھانے مین آئے سم کا
بیوقوف آنکے درجہ پر جائین
باپ نے بھائیون کو بلوا کے
گزرے آپس کی داد خواہی سے
اپنی کر سکتے ہین بخوبی گزر
دیتا ہی آدھی دوسرے کو کھلا

پاتی ہی یاب یاس باز جہان
منھ مین ہو جاتی ہی دراز زبان

کیا نہین کرتا ہی جو مرتا ہی
مرتا جو سکتا ہی سو کرتا ہی

جیسے بلی دبی ہوئی اُٹھکر
حملہ کرتی ہی کتّے کے اوپر

وقت پر بھاگا جب نہین جاتا
خوف تلوار سے نہین کھاتا

دار کو ہاتھ سے پکڑتا ہی
موت کے منھ مین جا کے پڑتا ہی

پوچھا شہ نے یہ کیا خطاب کیا
ایک نے نیک تھا جواب دیا

ای خداوند سایۂ رحمان
پڑھتا ہی یہ آیۂ احسان

عفو سے جو غضب دباتے ہین
اچھے ہین اچھے سب خدا کے ہین

رحم سے عفو نے ظہور کیا
سر خون شہ نے دل سے دور کیا

دوسرا بولا بر خلاف جو تھا
نہ وزیرون کو ہی درست بجا

کہ کہین کچھ بھی روبروے حضور
جو کسی طرح راستی سے ہو دور

اِس نے دی بادشہ کو گالی ہی
منھ سے ناگفتنی نکالی ہی

سنکے یہ بادشاہ جای پناہ
ہوا برہم کہ ای برای تباہ

یہ تیری سچ مجھے نہین بھائی
جھوٹھ اُسکی مجھے پسند آئی

کہ بنا اِسکی ہی برائی پر
اور رو اُسکا ہی بھلائی پر

اچھی ہی جھوٹھ مصلحت آمیز
راستی سے جو ہو فساد انگیز

جو کرے بادشہ کسی کا کہا
حیف ہی کچھ کہے بھلے کے سوا

لکھا تھا لکھہ گیا ہی دانشور
یہ لطیفہ درِ فریدون پر

یہ جہان رہنے کا نہین ہی سدا
دل جہان آفرین سے اپنا لگا

کہ فریب اِس کا آشکارا ہی
تجھ سے صدہا کو پالا مارا ہی

جان نے جب جانیکا سنبھالا رخت
تن کو یکسان ہی خاک ہو یا تخت

## حکایت

دیکھا محمود کو خراسان کے
خواب مین بادشہ ایک سلطان نے

سو برس بعد اُسکے مرنے پر
یعنے جان جسم سے گزرنے پر

کہ وجود اُسکا گلکے خاک ہوا
خاک کیا خاک سے بھی پاک ہوا

لیک یہ حرص تھی زمانے مین
چشم پھرتی تھی چشم خانے مین

ہر طرف کو نظارہ کرتی تھی
حیرت انگیز اشارہ کرتی تھی

اُسکی تعبیر مین رہے مجبور
جو جو نامی حکیم تھے مشہور

ایک پھرتا ہوا گدا آیا
شرط تعظیم کی بجا لایا

بولا ابتک نگاہ کرتا ہی
ملک کِس کِس کی چاہ کرتا ہی

ہاین بہت نامور زمین مین گڑے
اُنکی ہستی کے کچھ نشان نہ رہے

خاک مین جب وہ لاش بھر گئی
ایک ہڈی بھی خاک سے نہ بچی

نام نوشیروان رہا موجود
نیکی سے گو وہ خود ہوا مفقود

نیکی کر عمر کو غنیمت جان
اپنے مرنے سے بیشتر ای جان

## حکایت

ایک شہزادہ قد مین تھا چھوٹا
دُبلا پتلا نہ خوشنما موٹا

اُسکے بھائی تھے خوب خد والے
موٹے تازے بلند قد والے

باپ نے دیکھا کچھ کراہت سے
چشم نفرت سے کچھ نہ چاہت سے

تیزی عقل سے کیا معلوم
کہ حقیر اِس کو مین دیا معلوم

اور چراغ آفتاب کے آگے | نور دیتا نہین ہی کچھ آکے
اور منارہ اگرچہ ہووے بڑا | کوہ الوند کے ہی آگے پڑا
گردن دعوی جو اُٹھاتا ہی | خصم ہر سو سے اُس پہ آتا ہی
سعدی ہی اوفتادہ آزادہ | کون کرتا ہی جنگ افتادہ
بیشتر سوچ پیچھے کر گفتار | نیو اُٹھتی ہی پہلے پھر دیوار
باغبان ہون ولے نہ دیتا نہین | خوبرو ہون ولے نہ کنعانہین
پوچھا لقمان سے سیکھی ہی کس سے | ایسی حکمت حکیم ہی جس سے
کہا نابیناؤن سے جو کہین پا | نہین رکھتے جو دیکھتے نہین جا
پا اُٹھانے کے پہلے پا کی جا | دیکھ لے تب اُٹھا تو اپنا پا
قصد شادی نہ دل مین اپنے لے | اپنی مردی کو آزما پہلے
جنگ مین گو خروس ہی جرار | آہنی چنگ باز سے لاچار
موش گیری مین گربہ ہی گو شیر | شیر کے آگے مثل موش دلیر
ہر بزرگون کی خصلت نیکو | باعث اعتماد ہی جی کو
کہ چھپاتے ہین کہترونکے عیوب | عیب جوئی سمجھتے ہین معیوب
اسلیے اس کتاب مین مرقوم | مختصر کرتا ہون جو کچھ معلوم
ہو آثار اور نوادر سے | اور اشعار و حال ظاہر سے
استماع سلوک ماضی سے | اور سیر ملوک ماضی سے
اپنی عمر عزیز سے اکثر | مین نے لکھنے مین اسکے کی ہی بسر
یہ گلستان کا باعث تصنیف | ہی خدا سے ہو باعث تشریف
رہیگی اس جہان مین بیشک | نظم و ترتیب یہ تو برسون تک
جابجا میری خاک کے ذرات | رہینگے منتشر پڑے دن رات
یادگاری کی اس سے ہی امید | نہین رہنے کی زندگی جاوید
شاید ایک روز کوئی مرد خدا | حق مین درویشوں کے کریگا دعا
مین نے گہری نظر سے جو دیکھا | اور ابواب کا کیا لیکھا
ہوئے اس گلستانِ رعنا کے | اور اس بوستان علیا کے
باب زیبا بہشت کے سے آٹھ | رکھنے والے بہشت کے سے ٹھاٹھ
اسلیے مختصر کیا اس کو | کہ کسی کو ملال اس سے نہو
باب اوّل مین سیرت شاہان | باب ثانی مین خلق درویشان
ہی سوم باب مین قناعت کی | خوبی دراصل اصل راحت کی
باب چارم مین ہین فوائد تام | خامشی کے پسند خاص و عام
باب پنجم مین عشق اور شباب | رکھتے ہین آدمی کو جو بیتاب
پیری و ضعف مین ہی باب ششم | اثر تربیت مین ہی ہفتم
اور صحبت کے جو جو ہین آداب | باب ہشتم مین ہین نہین کمیاب
جن دنون میرا دل خوشی مین تھا | چھ سے چھپن تھا سال ہجری کا
تھی غرض میری پند سے سو کہا | کرکے اللہ کے حوالہ گیا

# باب اول بادشاہونکی سیرت مین

## حکایت

ایک سلطان کو جو غضب آیا | قتل ایک بیگنہ کا فرمایا
ہوا مایوس زندگانی سے | سخت رنجیدہ ناتوانی سے
وہ توانا تھا اس کا بس نہ چلا | اپنی بولی مین سخت کہنے لگا
ہاتھ جو زندگی سے دھوتا ہی | کہتا ہی جی مین جو جو ہوتا ہی

قدردانِ مربی فضلا
اتقیا کا محب بے ہمتا

آل پارس کا افتخار انکو
ملک کا نظم بخش کار انکو

قوت ملک و بادشاہِ خواص
دین و دولت کا فخر خاص الخاص

اہل اسلام کا رفاہ قوی
دین اسلام کا پناہ قوی

عمدہ سلطانون اور شاہونکا
زور بازو جہان پناہون کا

یعنی بوبکر وارث بونصر
کارشاہی ہی جسکے اوپر حصر

کرے اللہ اسکی عمر دراز
قدر اسکی بڑہاے با اعزاز

کرے سینہ کو اسکے نورانی
کرے دوچند اجر ارزانی

کہ ہی ممدوح کل بزرگون کا
خلق رکھتا ہی کل سترگون کا

ہی عنایت سے جسکا سایہ دار
گنہ طاعت ہی اور دشمن یار

ہی مقرر ہر ایک خادم پر
ایک خدمت ادا مین اسکی گر

کرتے ہین کچھ بھی سستی و غفلت
دیکھتے ہین عتاب کی حدت

لیک درویشون پر ہی شکر کنجا
اور ذکر جمیل و نیک دعا

اور ادا کرنا ایسی خدمت کا
غیب مین ہی حضور سے اولا

وہ تصنع سے متصل ہی دوام
اور تکلف سے اسکا دور قیام

اور اجابت کے ساتھ ہی مقرون
سب طرح سے مبارک و میمون

ہوئی سیدہی فلک کی پشت دوتا
مادر دہر نے جو تجھ سا جنا

محض حکمت ہی لطف خالق جو
عام کی مصلحت کے بندے کو

کرے مخصوص بند و تمکین و افکل
دیکھے اعزاز و عزت کامل

وہ جو جیتا ہی نیک نام یہان
پاتا ہی دولت دوام یہان

کیونکہ رکھتا ہی اسکا زندہ نام
اسکے بعد اسکا ذکر خیر مدام

اسکے مداح گو ہون فضلا
اسکو مداحی سے انہونکی ہی کیا

جسکی زیبا وصاف صورت ہی
کچھ نہ مشاطہ کی ضرورت ہی

## عذر تقصیر خدمت و موجب اختیار عزلت

نہین ہوتا حضور مین حاضر
ایسی خدمت سے رہتا ہون قاصر

یہ سبب ہی کہ ہند کے حکما
لکھتے تھے ہی بزرجمہر بھلا

فاضلانہ فضیلتون مین مگر
آتا ہی ایک یہ ہی عیب نظر

کہ سخن لکھنے مین ہی سخت بطی
کیا کرتا ہی یعنی دیر بڑی

کرنا پڑتا ہی انتظار تمام
سننے والے کو کرتا ہی جو کلام

سنکے بولا کہ کیا کہون یہ خیال
میرے نزدیک نیک ہی ہمہ حال

اس سے جو کھائی پھر پشیمانی
کسلیئے ایسی کی سخن رانی

جو سخندان ہی خوب پیر کہن
نہین کہتا بغیر سوچے سخن

بے تامل نہ بول کچھ اصلا
اچھا بولے جو دیر سے غم کیا

سوچکر اپنے منہہ سے بول سخن
روک لے روکنے سے پہلے دہن

آدمی ہی دواب سے بہتر
نطق ہی اس کا باعث اظہر

ورنہ بہتر ہی آدمی سے دواب
جو نہین بولتا ہی منہہ سے صواب

اسطرح پھر حضور اعلا مین
درگہہ حکمران والا مین

اسکی نصرت کو دے خدا عزت
اسکی عزت کو دے خدا نصرت

کہ وہ بزم اہالی دل ہی
مرکز عالمانِ کامل ہی

گر گرون مین وہان سخن رانی
محض شوخی ہی اور نادانی

اور لائی بضاعت مزجات
بحضور عزیز نیک صفات

اور بازار جوہری مین کہین
شبہہ ہمقدر جو کی ہوتا نہین

که گل بوستان کو جیسی بقا  ||  چاہیے ہوتی ہی نہین اصلا
حکما نے ہی ایسا فرمایا  ||  ہووے گا تیرے سے نہین آیا
کہا پھر کیا ہی تیری رای صواب  ||  کہا مین نے اسے بجا ہی جواب
ہین گلستان کا نسخہ نیکو  ||  ایسا لکھ سکتا ہون کہ خوش جو ہو
اور عیش ربیع گردش دور  ||  نہ خزان سے بدل سکے کسی طور
پانچ چھ دن رہیگا گل قایم  ||  یہ گلستان رہیگا خوش دایم
اور دامن میرا پکڑ کے کہا  ||  اچھے کرتے ہین کرکے وعدہ وفا
حسن جو جو معاشرت کے ہین  ||  وصف جو جو محاورت کے ہین
اور ہووے بلاغت کامل  ||  مترسل کو ہر طرح حاصل
پہنچا اتمام کو بفضل خدا  ||  لیک سمجھونگا تب تمام ہوا
کہف ایمان ذخیرۂ دوران  ||  آسمان کا سوید ہر آن
صاحب حشمت و جمال انام  ||  ہر طرح سے مفخر الاسلام
اتنون کی رقاب کا سرور  ||  بادشاہان وقت سے برتر
اعدل عادلان مظفر دین  ||  ہووے پروردگار اسکا معین
نظر التفات اپنی اگر  ||  لطف شاہانہ سے کریگا ادہر
دل پر امید ہی نہ آے ملال  ||  کہ گلستان نہین ہی جاے ملال
نام بوبکر سعد زنگی سے

اور گلستان کے عہد کو ہملا  ||  نہین ہوتی ہی جانتا ہی دانا
جو نہ ہی پایدار وابستہ  ||  چاہیے دل نہو ذرا وابستہ
واسطے ناظرون کی زینت کے  ||  اور سب حاضرون کی جنت کے
ورقون پر نہ جسکے ظلم ساز  ||  خواب مین بھی ہو دست باد خزان
کام کیا آئیگا یہ گل کا طبق  ||  لے گلستان سے میرا ایک ورق
مین نے اس سے بیان یہ حال کیا  ||  اس نے دامن سے گل کو ڈال دیا
انہین روز ونمین فصل دو مجھکو  ||  ہوا لکھنے کا اتفاق ہمکو
اسطرح سے کہ استفادہ تام  ||  متکلم کرین بوقت کلام
قصہ کوتاہ بوستان کے گل  ||  کچھ رہے تھے کہ یہ گلستان کل
آئیگا جب پسند شاہ جہان  ||  سایۂ لطف ایزد منان
زور بازوے دولت قاہر  ||  باعث نور ملت باہر
سعد ابن اتابک الاعظم  ||  بادشاہ معظم العالم
بحر و بر کا شہنشہ غالب  ||  اور سلیمان کے ملک کا صاحب
رکھے اقبال اسکا روز افزون  ||  کرے انجام کار کل ہمیون
ہو بہو ہی نگارخانہ چین  ||  نقش ارژنگ سے سوا رنگین
خاص اسواسطے کہ دیباجا  ||  اس کا ہی بس مبارک و زیبا
دور رنج و ملال و تنگی سے

## ذکر امیر کبیر فخر الدین ابو بکر بن ابو نصر

نہین رکھتی ہی میری عروس خیال  ||  چاہیے جسطرحکا حسن و جمال
نہین لگتی جبنیلو نہین زیبا  ||  نہین لگتی شکیلو نہین زیبا
یہ امیر کبیر دریا دل  ||  صاحب علم با عمل عادل
سلطنت کا سند ظہیر سریر  ||  اور تدبیر مملکت کا مشیر

شرم سے سر اٹھا نہین سکتی  ||  آنکھ ہرگز ملا نہین سکتی
کہ نہین رکھتی حسن زیبائی  ||  تا نہ دے زیور پذیرائی
دشمنون پر مظفر و منصور  ||  نظر لطف غیب کا منظور
مفلسون کی ملاذ اور ملجا  ||  اور درویشونکی پناہ کی جا

اس مین اک یار جو سفر مین انیس
کی نشاط ملاعبت ہر رو
سیر اچپ رہنا کم سہا اُس نے
پھنچیگا جب اجل کا پیک و ان
کہ فلانے نے ہی کیا یہ عزم
تو بھی اپنا خیال کر جا کے
کہ کبھی اس جگہ سے اپنا قدم
دل سے اپنی زبان پر لائے
اور ہر رہ قرین عقل نہین
کیا ہی منہ مین زبان خردور کی
گو خردمند خامشی کو مدام
کہتے ہین صاحبان عقل و تمیز
الغرض مجھکو اتنی تھی نہ توان
کیونکہ وہ دوست موافق تھا
لاجرم بولا اور سیر کنان
سبز پوشاک تھی درختون کی
پھولون کی ٹٹیون کے منبر پر
اور نمایان وہ موتی تھے ایسے
ایک جا پر کہ تھی خوش و خرم
خوشہ انگور کے تھے تاکون پر
اچھے اشجار تھے عظیم و دراز
تھا بچھایا ہوا نے فرش نگار
دیکھا مین نے کہ اُس نے ریحان گل

میرا رہتا تھا اور گھر مین جالیس
ڈالا فرش مراغبت ہر سو
ہو کے برہم نہ کم کہا اُس نے
بند ہوگی تیری زبان بیان
اور کی ہی یہ اپنی نیت جزم
اور لے راہ مجانبت آگے
نہ اُٹھاؤن گا مین مگر اسی دم
اور تسکین طبع فرمائے
بلکہ ہر گمہ یقین نقل نہین
گنجی صاحب ہنر کے ہی در کی
جانتے ہین کہ ہی مناسب کام
تیرہ عقل ہوتی ہین یہ دو چیز
روکتا جو مکالمت سے زبان
دوستداری مین اپنی صادق تھا
گیا ہمراہ خوشدل و فرحان
عید پر جیسے نیک بختون کی
عندلیبین تھین نغمہ زن یکسر
رخ دلبر پہ ہو عرق جیسے
تھے درختان دلکش و درہم
عقد پروین سے جابجا اکثر
آن پہ گاتے تھے مرغ خوش آواز
آن درختون کے سایہ مین ہر کہین
اور ضمیران تازہ و سنبل

آیا اندر قدیم عادت سے
نہ جواب اُس کا کچھ پسند کیا
اب جو ہی تجھکو طاقت گفتار
ایک نے واقفون سے یہ خیال
کہ رہے باقی عمر گوشہ گیر
کہا اُس نے عظیم عزت کی
کہ سخن حسب عادت مالوف
کہ ستانا ہی دوستونکا جہل
ذوالفقار علی نیام مین ہو
کوئی کیا جانے ہو جو بستہ دہن
لیک جب بولنا مناسب ہی
وقت چپ رہنے کے سخن کہنا
اور اُسکی مجاورت سے رو
اُس سے کرنی ہی جو تجھکو ستیز
تھا وہ وقت بہار و سردی کم
سر اُردی بہشت ماہ جلال
تھے گل سرخ پر پڑے موتی
باغ خوش دیکھا اشتیاق ہوا
سبزہ ایسا کہ خردہ مینا
نہر یا کی سرشت تھی ظاہر
دلکشا لالہ ہاے گوناگون
صبح تھا دل پھر آنے کا طالب
بھرے دامن مین پھر ہوا تیار

مطلع تھا نہ میری حالت سے
اور نہ زانو سے سر بلند کیا
بول لطف و خوشی سے کچھ ای یار
کہا سمجھا کے یون تمام و کمال
اور دنیا سے ہو خموشی پذیر
ہی قسم اور قدیم صحبت کی
اور حسب طریقت معروف
اور کفارہ یمین ہی سہل
سعدی کی یا زبان کام مین ہو
جوہری رہتا ہی کہ شیشہ گر
نہین خاموش رہنا واجب ہی
اور کہنے کے وقت چپ رہنا
نہ مروت تھی کرتا جو یکسو
جس سے حاصل گزیر ہو گریز
دولت گل کا وقت تھا ہر دم
جب شباب بہار تہا بکمال
نم سے ایسے کہ ہون جڑے موتی
شب کو رہنے کا اتفاق ہوا
ریختہ تھا بدیدہ بینا
سلسبیل بہشت سی باہر
دلربا میوہ ہاے بوقلمون
بیٹھنے کے ارادہ پر غالب
شہر کو مین نے تب کہا ای یار

تو نہین جانتا کہ اتنے دن — کیون ہین پردیس مین ہو ساکن
آدمی زادہ سب تھے پر بے عار — تیز چنگی مین گرگ سے خونخوار
پھر جو آیا تو ملک آسودہ — دیکھا اور وہ فساد نابودہ
تھا جہان ایسا آگے جب دیکھا — پر تشاویش و تنگی بیجا
عہد مین سٹ گیا وہ ظلم و فساد — ہوگیا ملک ایسا امن آباد
آج کل مامن رضا ہی نہین — تیرے دریا جہان مین کوئی نہین
اے خداوند خالق دو جہان — لطف سے اپنے رکھ نگاہ یہان

چلدیا تھا مین خوف ترکان سے — سو ہو زنگی سے جو پریشان تھے
نیک محضر ملک سے تھے اندر — اور شیران جنگی سے باہر
شیرون نے چھوڑی خوبانگی کی — گوسفندون نے تیز چنگی کی
اب ابو بکر شاہ عادل کے — سعد زنگی کے ابن عاقل کے
ملک پارس کو دہر سے ہی رفاہ — تاکہ سر پر ہی تجھ سا ظل اللہ
پاس بیچارگان ہی تجھ سے بجا — ہم سے شکر و ثنا خدا سے جزا
باد فتنہ سے خاک پارس کو — تا بقا خاک اور باد کو ہو

## سبب تالیف کتاب گلستان

ایک شب مین جو باد مضطر — فکر کرتا تھا گذرے روز و نہار
اور سنگ سراچہ دل کو — اپنے الماس اشک سے نکو
دم بدم عمر سے روان ہی دم — دیکھتا ہون تو اب مان ہی کم
شرم ہی جو گیا بنا یا نہ کار — کوس رحلت بجایا پایا نہ بار
آیا جس نے نئی عمارت کی — گیا اور غیر کے حوالت کی
یار ناپایدار مت رکھ یار — دوستی کو نہ چاہیئے غدار
بھیج سامان عیش قبر مین اب — کہ نہین بھیجینگے تو جائیگا جب
اے تہیدست جا کے تو بازار — ڈرتا ہون پھر نہ لائیگا دستار
مایہ عیش آدمی ہی شکم — تا بتدریج چلتا ہی نہین غم
نہ کھلے ایسا بند ہووے جو — چاہیئے جینے سے اٹھا دل کو
ایک ان چارون سے جو ہو غالب — جان شیرین نہ رکھ سکے قالب
گوش جان سوی پند سعدی لگا — راہ ایسی ہی مرد کی طرح جا
گوشہ نشین ہو بیٹھون عزلت کے — چیتون دامن کو اپنی صحبت کے
بیٹھے جو گوشہ مین بریدہ زبان — گونگا اور بہرہ ہو کے شل تہان

اپنی عمر تلف نمودہ پر — رکھتا تھا حیف کا کشودہ در
چھید کر پڑھتا تھا یہ بیچ و ملال — چند ابیات یہ موافق حال
سال پنجاہ خواب مین ہین گئے — کھو نہ یہ پانچ روز جو ہین بچے
خواب نوشین بامداد رحیل — کرنے دیتا نہین ہی قطع سبیل
اس نے بھی ویسی ہی ہوس کی خام — یہ عمارت کسی نے کی نہ تمام
نیک اور بد مرینگے جب ہر دو — نیک وہ گوی نیکی لیگیا جو
عمر ہی برف آفتاب تموز — تھوڑی باقی ہی پر ہی خواب ہنوز
پہلے پکنے سے کھیت کھاتا ہی — وقت پکنے کے کچھ نہ پاتا ہی
کھلے ایسا اگر کہ بند نہو — چاہیئے ہاتھ اپنی عمر سے دھو
چار عنصر خلاف آپس مین — تھوڑے دن تک ہین صفا آپس مین
اسلیئے مرد عارف کامل — نہین رکھتے حیات دنیا پہ دل
بعد اسکے یہ مصلحت دیکھی — اپنے حق مین یہ منفعت دیکھی
دھوؤن سب دفتر پریشا کو — نہون آیندہ پھر پریشا گو
اس سے بہتر ہی ہر طرح ہمہ آن — نہین رکھتا ہی حکم مین جو زبان

پہنچا جس دم درخت گل کے پاس
رہے برجا نہ میرے ہوش وحواس

ایسا خوشبوی گل سے مست ہوا
دور دامن سے یار دست ہوا

عشق کیا شی ہی ای پرند سحر
سیکھ پروانہ سے سکے تو اگر

کرگئی اُس جلے کی جان لیکن
آہ منھ سے نکالے کیا ممکن

بیخبر ہین یہ مدعی سارے
ظاہرا ہین طلب مین آوارے

جس کسی کو ہوئی ہی اُسکی خبر
خبر اُسکی نہ آئی بار دگر

ای قیاس وخیال سے برتر
وہم اور احتمال سے برتر

ای جو بالاتر وجدا دیکھا
سب سے جو ہی کہا سنا دیکھا

مجلس وعمر ہین تمام یہان
ہم ہین پہلے ہی وصف مین حیران

## ذکر مجاہد بادشاہ اسلام اتابک ابوبکر بن سعد زنگی

ہی جو ذکر جمیل سعدی کا
یہان افواہ عام مین پھیلا

اور آوازۂ کلام اُس کا
ہی بسیط زمین پر پہنچا

اور اُسکے سخن کا قصہ عجیب
مثل [illegible] کے کہاتے ہین بیریب

اور منشات اُسکی کے رقعے
لیے جاتے ہین بڑھ کے ہندی سے

اس کا باعث تو اُسکا فضل وکمال
اپنے دل مین کبھی نہ کیجو خیال

بلکہ شاہ جہان وقطب زمان
ناصر فرقۂ مسلمانان

اور سلیمان کے ملک کا مالک
راہ انصاف وعدل کا سالک

بادشاہون کا بادشاہ عظیم
نام جس کا ہی واجب التعظیم

ناصر دین اتابک اعظم
شاہ بوبکر حامی عالم

ابن سعد ونبیرۂ زنگی
روز ہیجا غضنفر جنگی

ارض پر ہی جو سایۂ رحمان
رہے خوشنود وکامران ہر آن

نظر التفات کی اِس نے
داد تحسین بلیغ دی اِس نے

لاجرم کل کے کل گروہ انام
جسقدر ہین یہان خواص وعوام

لگے کرنے اسی طرح کا سلوک
خلق ہوتی ہی سب بدین ملوک

گرچہ ہون عیب سے بھرا یکسر
عیب جو شہ کو خوش لگے ہی ہنر

بارے حمام مین گل خوشبو
ایک محبوب سے ملی مجھکو

پوچھا مین نے کہ ای گل خوشبو
مشک تاتاری یا عبیر ہی تو

وہ دلاویز ہی تیری خوشبو
مست ومدہوش کر دیا مجھکو

کہا ناچیز گل تھی مین لیکن
صحبت گل مین مین رہی کچھ دن

یہ ہی تاثیر صحبت گل کی
ورنہ وہ گل ہون مین جو آگے تھی

اِسکی طول حیات سے دادار
کرے سب مسلمون کو برخوردار

کرے اِسکے ثواب نیک دوچند
اور رفیقون کے اِسکے درجہ بلند

کرے اسکے مخالفون کو تباہ
اور سب کو جو اسکے ہون بدخواہ

اُس وسیلے سے مندرج ہی جو
پاک قرآن کی آیتون مین نکو

ملک رکھے نگاہ مین اِس کا
اور بیٹا پناہ مین اِس کا

اِسکے دم سے جہان کو ہی آرام
رہے آرام اسکی جان کو دوام

ہووے پروردگار اسکا معین
رکھے اعلام اِسکے فتح قرین

ایسے ہی اسکی شاہنین ای اولاد
رہے آفات سے بری وشاد

ہوتی ہی خوبی نبات الارض
خوبی تخم سے ہر ایک جا فرض

رکھے ایزد یہ خطۂ شیراز
تا قیامت بعزت واعزاز

ہیبت حاکمانِ عادل سے
ہمت عالمان عامل سے

اپنے امن وامان کے سایہ مین
اور خطون سے بڑھکے پایہ مین

کہ یہ لائق ہی ایسے منصب پر / بلکہ فائق ہی ایسے منصب پر
شاہزادہ نے بار یاد کئے / دیکے انعام و کار شاد کئے
مرد کاسب کا اعتبار کیا / توشہ خانہ کا اختیار دیا
اور فرمایا گرچہ تیر افراق / فرحت طبع سے ہی میرا فراق
کہ زنون مین فتور ہوگا بپا / زور فسق و فجور ہوگا بجا
کہ ہو تم سارے مجھسے داناتر / بلکہ ہر طرح سے توانا تر
پر یہ منصب خدا سے پاتے ہین / نہ توان یا ذکا سے پاتے ہین
جسے وہ چاہتا ہی دیتا ہی ملک / جس سے وہ چاہتا ہی لیتا ہی ملک
وہ نہ عاقل کی رہنمائی کرے / عقل سے کیا گرہ کشائی کرے
اور ہر ایک کو تھا ایک نصیب / تھا سو ہر ایک کو تھا نیک نصیب
مجھکو حاصل نہین تھا ایک کمال / پر سدا دل نشین تھا ایک خیال
پس توکل پہ اعتقاد رکھا / نہ جزو کل پہ اعتماد رکھا
سمجھا زیبا نہ داد بیداد / کہ نہ تھا حکم دادگر بیداد
کہ بجا ہی یہ شاہ کا گفتہ / دُر ہی الماس عقل کا سفتہ
ہی جہانداری کی لیاقت رائے / کسی بے رائے یہ لیاقت آئے
وہ سمجھتا ہی سب سے فائق ہی / کون کس تربیت کے لائق ہی
اُسکے خوان سے نوالہ پاتے ہین / حوصلہ سے سوا نہ کھاتے ہین
اور خوش طالعی ہماری ہی / بلکہ یہ فیض لطف باری ہی
خوش ہی منزل کہ تجھسا آئے شاہ / خوش ہی وہ دل کہ تجھسا پائے شاہ
کام ہی شہ دادگر بلند مکان / ہی رہ دادگر پسند زمان
امرا تجھ سے نامدار جہان / فقرا تجھ سے کامگار زمان
یہ تیرا چتر سائبان ہی جہان / آسمان کی طرح امان ہی وہان
عاقبت ایک پیر نیک نہاد / نیک تقریر اور نیک نژاد

یہ جہان اس سے کام پائے گا / یہ زمان اس سے نام پائے گا
صاحب عقل کو بکار وزیر / کیا شامل باختیار مشیر
اور اُس خوبرو کو مال دیا / نقد و زر سے مرفہ حال کیا
پر یہان تیرے رہنے مین ہی نہان / دُر نہان تیرے رہنے مین ہی عیان
پھر امیرون سے آشکار کیا / اپنی شاہی کا فاش کار کیا
ہمت و خبرت و درایت مین / حکمت و محنت و کفایت مین
ہی ہر ایک خاص عام سے ماہر / اور ہی اس کلام سے ظاہر
اسی سے بندگی و شاہی ہی / اور خوشوقتی و تباہی ہی
یہ سبے یار کسب و عقل و جمال / جانتے تھے ہی بہتری کو کمال
تینون اپنے کمال پہ نازان / ہوئے اپنے خیال پہ نازان
کہ خدا کرتا ہی سو ہوتا ہی + / نہ جدا کرتا ہی سو ہوتا ہی
رہا پیش قضا سر تسلیم / تھا پیش رضا سر تقدیم
ایک سردار نے برای صواب / عرض کی اسطرح برای جواب
یا زر ناب ہی مہذب رائے / محک فہم سے مجرب رائے
اس اشارہ سے تیرا استحقاق / ہی محقق نہین ہی بے احقاق
جانتا ہی اسی کو زیبا ہی / تب رسالت کسی کو دیتا ہی
خوش نصیبی ہی اس ولایت کی / کہ یہان آنے کی عنایت کی
کہ ملا تجھ سا نیک شاہ ہمین / نیک ہی تجھ سا نیک خواہ ہمین
دوسرے نے زبان نیائش کی / کھول کر یون بیان ستائش کی
ذات عالی ہی سایۂ رحمان / متعالی ہی پایۂ احسان
دست زر بخش کامگار تیرا / آسمان پر ہی نامدار تیرا
ایسے ہر ایک نے ستائش کی / خوبی شاہ کی نمائش کی
کرکے تعظیم کی رواج ادا / بولا قائم رہے یہ تاج سدا

یہ کرے مخبری کا کار کہین
کبھی ہو سکتا اعتبار نہین

اور تعظیم سے سوال کیا
کیسے یہ مقدم محال کیا

کب ہے ہی مورد لطیف یہان
اور ہی مولد شریف کہان

اسقدر خوبی و جمال کے ساتھہ
نیکی نیت و خصال کے ساتھہ

جو ہمارے لیئے یہان آیا
بیٹھہ الطاف بیکران لایا

شاہزادہ نے خوش طریقہ سے
بادشاہانہ خوش سلیقہ سے

اپنے حسب و نسب کا حال کہا
اب و اخوی کا بھی مآل کہا

اُن بزرگون مین ایسے تھے سرا
اُسکے والد کا دیکھے تھے دربا

اور دیکھا تھا یہ بھی پایہ تخت
متصل ہی قریب پایہ تخت

نہ تھا ظاہر کیا نہ کہہ جانا
اب جو ظاہر کیا تو پہچانا

کبھی اُسکے گھرانہ کی رفعت
اور اُسکے ٹھکانہ کی وسعت

اُسکے دیدار سے ہوئے کیا شاد
فکر کے خار سے ہوئے آزاد

سب نے آخر فلاح کی خاطر
ایسی ظاہر صلاح کی آخر

کہ یہ اس سلطنت کے قابل ہے
زینت مملکت کے قابل ہے

کیونکہ ہے پاک ذات و نیک نسب
اور نیکو صفات و نیک ادب

یہ رعیت کی داد بخشی مین
عافیت کی مراد بخشی مین

اپنے آبا کی پیروی کرے گا
آپکو اُنکے مستوی کرے گا

اُنکے اطوار خوش افادت کے
جنکے آثار خوش سعادت کے

کر کے اوصاف اصلی سے شامل
بلکہ سو صاف وصلی سے کامل

کریگا سلطنت کا کار دوام
رہے گا مملکت کا یار کام

پائے گا ملک اس سے آرائش
پائے گی خلق اس سے آسائش

نور پیشانی ہی دلیل عیان
کہ یہ ہوگا شہ جلیل زمان

صاحب دیدہ ہین یہان ماہر
کامگاری کے ہین نشان ظاہر

شک کرے حشمت سلیمان پر
مرغ و ماہی بھی ہووین حیران پر

پھر اُسی وقت اُسے بنایا شاہ
کیا توکل سے اُسنے پایا جاہ

آیا یہ پایہ اس طرح سے ہاتھہ
پایا یہ پایہ اس فرح سے ساتھہ

رہے ثابت قدم توکل مین
رکھے ثابت عدم توسل مین

بیگمان کار دنیوی پائے
بیریان کار اخروی پائے

گر توکل کی ہاتھہ آئے کلید
ہر توسل کی ساتھہ پائے کلید

در گنج مراد کھولے دوام
زر گنج مفاد تولے تمام

پر جو اس گوے کے ساتھہ بازی لائے
اور چاہیے کہ ہاتھہ بازی آئے

چاہیئے لانا صدق کا چوگان
چاہیئے پانا صدق کا چوگان

آگے شاہونکے درمیان دائم
جیسا دستور تھا وہان قائم

کر کے اُسدن سوار پیل سپید
کر کے حکم بہار نیل امید

شہر کے گرد اُسے پھرانے لگے
اُسی دروازہ سے پھر آنے لگے

دیکھا یاروئے جو لکھا تھا وہان
آشکارہ تھا گو لکھا تھا نہان

پڑھ کے فرمایا تو لکھا در پر
اُسی جا متصل برابر پر

حاصل کسب و حسن و عقل سدا
نہین ہو سکتا حسب نقل ادا

جو سنا فوق رضا ہی قادر ہو
ناموافق قضا ہی صادر ہو

اور جو صبح قید کے اندر
سہتا ہو رنج قید کے تن پر

اور آخر کو تخت شاہی پر
دل سے شاکر ہو تخت شاہی پر

کیسا عبرت نما ہی ظاہر مین
کیسا عبرت فزا ہی خاطر مین

لوٹ کر بارگاہ مین آیا
تخت پر کارگاہ مین آیا

تخت کو اُسنے افتخار دیا
ملک پر اُسنے اختیار لیا

بخت نے پایا تخت پر اُسکو
تخت نے پایا بخت ور اُسکو

اُسنے اسکو کہا مبارک ہو
اِسنے اُسکو کہا بلا شک ہو

اور دیکھی دکان طعام لیا
اور رسوئے مکان خرام کیا

حاصل عقل ہی ہزار درم
ایک دن کا ہی پشمار نہ کم

صبح انجم کا بادشاہ جہان
ہوکے مردم کا دادخواہ نہان

ساحت آسمان پسند کیا
رایت افتنان بلند کیا

سب نے شہزادہ سے کہا آخر
کہ توکل ہی بے بہا ظاہر

سنکے شہزادہ نے کہا بہتر
لاتا ہون دیکھیئے بہا بہتر

یہ گیا پہنچا شہر مین جسدم
مرگ آپہنچا دہر مین اسدم

کھو گئے اضطبار مین آخر
ہو گئے اضطرار مین ظاہر

مثل نظارگی نظارہ کنان
ایک جا بیٹھا آشکارہ وہان

اور یہ بیٹھا ہی بیان خاموش
نہین رکھتا غم عیان کا جوش

بلکہ اُسنے چھڑک کے آب عطا
منطفی دل سے کی وہ تاب خطا

یہ کہا سے مجھ پہ گرمی لاکے
چاہیئے مجھ سے اس پہ نرمی آئے

لے گئے جب جنازہ اُٹھوا کر
رہ گیا شاہزادہ اُسجا پر

اُسے دربان نے پھر عقوبت کی
بلکہ زندان کی پھر صعوبت دی

گر توکل پسند خاطر ہی +
نہ توکل پسند خاطر ہی

اسلئے منھ چھپا گیا ہم سے
اور ہم کو ملا گیا غم سے

تھے بیان یون اسے ایسے ایسے کلام
تھے وہان ولے ایسے ایسے پیام

دوسرے روز سب امیر و وزیر
اور دلسوز سب صغیر و کبیر

پھر تجویز بادشاہ زمان
ہوگئے اُسجا مراد خواہ جہان

اسلئے ہوکے ہم صلاح تمام
سوچتے تھے نہ کم فلاح بکام

ایک مخبر تو ہی بیان پایا
دوسرا ابھی نہو بیان آیا

پھر کیا اُسکے حال کا اظہار
اور کچھ اپنے چال کا اقرار

جانا ماہ بزرگی کا ہی کمال
ماتا مہر سترگی کا ہی جلال

آکے دروازہ پر لکھا ایسا
انھون نے پیشتر لکھا جیسا

اسطرحسے ہوا وہ روز بسر
اس طرحسے ہوا وہ سوز بسر

ہوا تخت سما سے نور نما
ہوا بخت رجا سے سور نما

نقرئی تھی قبا طلائی تاج
تخت کے آگے بیصفائی حاج

کچھ بہار رکھتا ہی تو آج دکھا
صورت رفع احتیاج دکھا

دل تھا ہمت کی جاہ سے عالی
عزم تھا اشتباہ سے خالی

بادشاہ زمانہ کی خاطر
رنج خویش و بیگانہ کی خاطر

شوق نظارگی سے سوئے کوشک
یہ چڑھا بادشہ کے کوشک پہ

دیکھا دربان نے سارے روتے ہین
مضطرب غم کے مارے ہوتے ہین

سوچا جاسوس ہی ستایا اُسے
تو بھی افسوس کچھ نہ آیا اُسے

اور بولا عطا ضروری ہی
کہ کمین کی سزا صبوری ہی

ناکسی سے اگر خروش مین آئے
ناخوشی سے اثر نہ جوش مین لائے

قصر کے آس پاس دیکھتا تھا
قصر کے پاس آس دیکھتا تھا

رات کو پھر کے جب نہین آیا
دوستدار ونکو تب یقین آیا

شاید اس سے نہ فائدہ پایا
دل مین کچھ شرم عائدہ پایا

خوب ہوتا اُسے ستاتے نہین
اُسکے دل پر یہ غم نہ لاتے کہین

کہ ہی زندان مین بھی تمھارا خیال
ہی دل و جان مین بھی تمھارا ملال

ملک کے انتظام کی خاطر
راحت خاص و عام کی خاطر

کہ نہ تھا کوئی مستحق ظاہر
تھا بجا کوئی مستحق آخر

بولا دربان کہ ہی یہ کار نہان
نکرو ذکر آشکار بیان

ہوگا اس حال سے اگر ماہر
ہوگا اس قال سے ضرر ظاہر

سب نے بلواکے رو برو دیکھا
مثل گل پاکے خوبرو زیبا

ملک آرا جمال ہی اس کا
آشکارا کمال ہی اس کا

کیا الفت نے دل مین گھر بہت　ہوئی بیصبر و بیقرار بہت
بلکہ دل ایسا جوش مین آیا　کہ ہر ایک مو خروش مین لایا

عاقبت خود کو بے حجاب کیا　برطرف چہرہ سے نقاب کیا
اور کہنے لگی کنیز سے دیکھ　منصفانہ ذری تمیز سے دیکھ

دلربا یہ نگار ہی کیسا　خوشنما یہ عذار ہی کیسا
رشک سے ہی بجا چمن کا درد　ہی گل ورد یاسمن سا زرد

پیش قد سرو ہی نہ پست اگر　پا بگل ہی ہمیشہ دست بسر
سرو اس قد کو لائے کیا نسبت　سرو اس حد کو آئے کیا قسمت

کہ نمود اسکی آب و گل سے ہی　اور بود اسکی جان و دل سے ہی
لب نہین لعل ہین شکر آمیز　لب کہین لعل ہین شکر آمیز

خط نہین سبزہ بلا ہی فقط　آب فتنہ ہی سے پلا ہی فقط
خوشنما رخ ہی خوشنما خط ہی　دلربا رخ ہی دلربا خط ہی

سبزہ گل پر ہی ندرت نادر　فاش گل پر ہی قدرت قادر
یہ نہ ہی آدمی فرشتہ ہی　خوبی ذاتی سے سرشتہ ہی

ہی نہین آدمی مین ایسا جمال　ہی کہین آدمی مین ایسا کمال
کر جو تدبیر اپنے کام مین آئے　اور یہ مرغ اپنے دام مین آئے

ہو سکے جیسے اسکو ہاتھ مین لا　ہو سکے ویسے اسکو ساتھ مین لا
یہ ہوئی سنکے بے ہراس روان　بولی جا کر جوان کے پاس وہان

نور دیدہ ہی اے جوان کس کا　راحت دل سرور جان کس کا
کسکا ای مہربان قمر رخسار　شکرستان ہی اور شکر گفتار

شور انگیز ہی جہان کا نہ شک　سچ بتا تو ہی کسکے خوان کا نمک
میری بی بی نے ہی سلام دیا　اور باعجز یہ پیام دیا

کہ تو اس شہر مین مسافر ہی　خوش نہ اس دہر مین مسافر ہی
یہ مکان ہر طرح مہیا ہی　پھر جان ہر فرح مہیا ہی

مہربانی جمال سے فرمائے　شوق جانی مقال سے بر لائے
ہو مجھے عمر جاودان حاصل　نہ تجھے اس سے کچھ زیان حاصل

بولا ہون جان و دل سے فرمانبر　عذر کیا جان و دل سے فرمان بر
پس کیا جا کے اسکے گھر آرام　روز مہمانی سے بستر تا شام

یہ ہوا نے ہوس کا ساتھ کیا　صبر نے پھر نہ بس کا ہاتھ دیا
لاابالی سرور سے کی جان　دیکھا خالی تنور سیکی نان

چلا ہنگام شام سوی مقام　دیکھا انجام کام رو بمرام
زن نے کی جاذبانہ قدر نہ کم　کئے سو نقد اسکے نذر درم

یارونکے واسطے طعام لیا　ثبت دروازہ یہ کلام کیا
حاصل حسن ہی نہ کم وصل　ایک دن کا ہی سو درم حاصل

صبح بازارگان قدرت نے　صاحب ارمغان ندرت نے
کھولا دکان آسمان کا در　رکھا زربفت خور عیان باہر

جوہری فلک نے ڈالا زر　جا بجا ارض نے سنبھالا زر
بولے تاجر بچہ سے یار تمام　تجھ سے ہین آج امیدوار تمام

اپنی دانش کا امتحان دکھلا　اپنے یارونکو روی نان دکھلا
کہکے بہتر ہوا شتاب روان　پہنچا در پر تھی جو آئے یہان

ایک کشتی مال آئی تھی　تحفہ بیمثال لائی تھی
اشترا پر عوام حاضر تھے　پر بہا پر تمام قاصر تھے

گرچہ رکھتے تھے مال کی خواہش　چاہتے تھے سوال کی کاہش
اسنے واجب بہا سمجھ کے لیا　پھر مناسب بہا سمجھ کے دیا

تھی وہان ایسے مال کی خواہش　تھی عیان ایسے مال کی کاہش
نقد سودا کیا نہ کم پایا　اسی دن الف ایک درم پایا

اسلئے چاہیئے رہو قانع
آپ کو آز سے رہو مانع

چاہ سے رازق جزو کل کی
نہ پھرو راہ سے توکل کی

جو زمانہ کے کار نادر ہین
تابع اختیار قادر ہین

نہ رکھو انسے الفت غافل
نہ سہو انسے کلفت کافل

زندگانی سدا غنیمت ہی
دولت و حسن کیا حقیقت ہی

کہ قضا و قدر کے ہاتھ ہی قید
گو ہی کامل ضرر کے ساتھ ہی بند

ناز زیبا نہین میسر کا
راز دیکھا نہین مقدر کا

دن بھر اس بحث مین ہوا آخر
نہ اثر بحث مین ہوا ظاہر

لایا دہقان صنع رنگ دگر
گل صد برگ دل فروز سحر

گلشن چرخ کے خیابان پر
خندہ زن آب و رنگ تابان پر

سنبل لیل پردہ دار خفا
ہوئی وسط بنفشہ زار ہبا

لالہ سا روے خور رہوا رخشان
انجم ہر یک شگوفہ سا نہان

بولا دہقان بچہ نہو ناشاد
فکر امروزہ سے رہو آزاد

آج مین کرکے اجتہاد عیان
لاتا ہون ثمرہ مراد نہان

کل جو کچھ تن سے ہو تکان کمتر
کیجیو کچھ جہد و جد عیان دم بھر

باری باری سے چار سو جاکر
پھر یہ کلہاڑی آرزو پاکر

انھون نے اسپر اتفاق کیا
اسنے پھر حکم افتراق لیا

کیا بازار مین وہان دریافت
کہ ہی کس کار مین یہان پر یافت

بولے ہیزم مین فائدہ ہی اب
چاہیے سو کم مین عائدہ ہی سب

یہ یہان اسقدر غنیمت ہی
ہی عیان جسقدر نہ قیمت ہی

چاہ کر اسکو مول لیتے ہین
دام منہہ مانگے کھول دیتے ہین

کوہ نزدیک تھا وہان جاکر
اور سوکھی سی لکڑیان پاکر

ایک اچھا سا پشتوارہ کسا
شہر مین لاکے آشکارہ رکھا

بیش و کم پہ جگر نہ سوخت کیا
دس درم ملنے پر فروخت کیا

نانوا سے وہان طعام لیا
جانب دوستان خرام کیا

لیک جب شہر سے بدر آیا
کسب کے بھر سے اثر پایا

کھینچا دروازہ پر رقم ایسا
کیا دروازہ پر رقم ایسا

حاصل کسب ہی نہ کم واصل
ایک دن کا ہی دس درم حاصل

بارے دہقان پسر جو لایا طعام
سارے یارون نے ملکے کھایا طعام

دوسرے دن جمال مہر جہان
پاکے حکم کمال مہر جہان

ہوکے فرق سما خلو رہنما
ہوا اظلم فراق دور نما

مہر انور نے قصر بالا پر
غرفۂ روز سے نکالا سر

اُس حسین سے کہا کہ آج یہان
تو بھی کرکے رفع احتیاج عیان

حسن سے اپنے کوئی حیلہ کر
سب کی تفریح کا وسیلہ کر

کر فراغت سے آج ہو و بسر
نہ اجاعت سے کاج ہو و بسر

وہ جوان اُٹھ کے شہر مین آیا
بحر فکرت کی لہر مین آیا

کہ مجھے کچھ نہ کار آتا ہی
پھر نا یوس عار لاتا ہی

ہوگئی کیسی خوشدلی دشوار
ہوگئی ایسی مشکلی دشوار

اب طاقت ہی منہہ چھپانے کی
نہ لیاقت ہی منہہ دکھانے کی

کار مشکل ہوا کہان جاؤن
نہ ہی مشکل کشا کہان پاؤن

نہ ہی خوشدل کرون کسے ماہر
ہی یہ مشکل کرون کسے ظاہر

بے رجا بیطرح ہوا باطن
ایک جا بیفرح ہوا ساکن

ایک زن خوش جمال صاحب مال
نیک تن خوش خصال و صاحب حال

روبرو آئی خوب رو دیکھا
روبرو لائی خوبرو دیکھا

حسن ظاہر تھا دلفریب تمام
حسن خاطر تھا دلشکیب بکام

خط شکین کے آگے مشک خجل
تھا خجالت مین کے خشک بدل

جو توکل سے کام لیتا ہے / سو جز و کل سے کام لیتا ہے

کہ ہے ہدیہ یہ زر تیری خاطر / اسے مقبول کر میری خاطر

گننے پر پائین ایک سو دینار / چھلنے پر آئین ایک سو دینار

ما بقی بھی کہین سنجائین گی / ایسے ہی ہے یقین کہ آئین گی

تا کہ پھر ایسا اتفاق نہو / رنج ہجران انہو نکا شاق نہو

ہاتھ مین اپنے ایک چھوٹی سی / چوب رکھتا تھا ایک موٹی سی

تھوڑی سی اسمین سے بجوف کی / بھر دینار جا بے یک کف کی

لگا ہر وقت ہاتھ مین رکھتے / اور ہر وقت ساتھ مین رکھتے

خوش نصیبی تھی ساتھ سے پھر گئی / آب مین چوب ہاتھ سے گر گئی

بہہ گئی پھر نہ ہاتھ مین آئی / رہ گئی پھر نہ ساتھ مین آئی

وہ نہاتا تھا آب کے اندر / دیکھا کچھ آتا آب کے تن پر

پاس جب آئی دیکھی چوب تھی ایک / آس تب آئی لے لی چوب تھی نیک

چوب پھاڑی تو زر ہوا ظاہر / آتشین اسکا گھر ہوا ظاہر

گنے لیکر تو ایک سو پائے / کم زیادہ نہ ایک جو پائے

آیا دو تین روز پیچھے شبان / اور لایا یہ سوز جی سے عیان

یہ عصا میرے ساتھ سے پھر گئی / لب ما میرے ہاتھ سے گر گئی

کہ جو دینار تھین چھپائی ہائے / اولین بار تھین وہ پائی کہان

سو تو اس چاہ سے نہ سر لائین / گئین ہر راہ سے نہ بر آئین

ہوا دہقان خدا کا شکر گذار / کہ ہے ہر آن خدا کا شکر ہزار

میرا زر تھا جو تونے پایا تھا / اور اس چاہ مین چھپایا تھا

اور جو تونے مجھ سے پایا تھا / اسی کا حصہ بعتا پایا تھا

کہ عصا تیرے پاس لے آئی / ہے عبث تجھکو پاس سے بھاگی

کسی بیحق کو حق نہ ملتا ہے / حق بسد مستحق کو ملتا ہے

تب وہ زر اپنے ساتھ لیکر رہا / گیا اور اسکے ہاتھ دیکے کہا

اسنے ظاہر کی اپنی ممنونی / نقش خاطر کی اپنی مرہونی

سوچا ہے نیک بختی کا انجام / اور ہے نیک بختی کا ہنگام

اب مناسب ہے اہتمام رکھون / حفظ کا انکے انتظام رکھون

جو کہین ضرب سنگ پاتا ہے / پھر نہین ضرب سنگ کھاتا ہے

بکریونکو چرانے کی خاطر / یعنی وحشت دکھانے کی خاطر

اور اسمین رکھین وہ سب دینار / کہ کوئی دیکھیگا نہ اب زنہار

گھر اٹھا ایک روز دریا پر / دیدنی تھی و لفر و زہر جا پر

گرچہ کوشش سے اہتمام کیا / پر نہ کوشش نے ایک کام کیا

لیک دہقان کا گذر جہان تھا / آبجو کا گذر وہان پر تھا

سوچ اسکو بہاتی لاتی تھی / اسکی جانب ہٹاتی لاتی تھی

گھر گیا زن پکا رہی تھی نان / نہ تھا ایندھن جلا رہی تھی جبان

زر کے پارے تھے یہ عصا سے پڑے / یا ستارے تھے یہ سما سے جھڑے

شکر پروردگار یار کیا / خرج نفقہ پھر اختیار کیا

کہ وہ دینار تھین عصا مین بھین / نہ تھا زنہار کہین عصا مین تھین

پوچھا دہقان نے سچ بیان فرما / نہ چھپا جو ہے سچ زبان پر لا

بولا خوش بختی کے اشارہ پر / ملین اس نے تھین اس کنارہ پر

اور یہ سو تو تھی عطا تیری / اس طرح لے گئی عصا میری

حق کو کرتا ہے جا بجا حق قائم / اس سے جا ہے رجا حق دائم

کہ وہان پر تو بھول آیا تھا / پھر یہان پر وصول پایا تھا

جا کر تیرا تھا دیا تجھکو / پھر خدا نے دلا دیا مجھکو

متحیر ہوا شبان سنکر / بولا حیرت کا سر عیان سنکر

اس مثل سے مراد ظاہر ہے / نہ عمل سے مفاد آخر ہے

شکر پروردگار کا کر کر　　چاہ سے نکلا پھر گیا گھر پر
اور جو لین شمار مین دینار　　تین سو تھین شمار مین دینار
مجھے پھر بخشین اسقدر دینار　　مین نے کم کی تھین جسقدر دینار
نہ کی کچھ قدر مال کی ظاہر　　اپنے اہل و عیال کی خاطر
اور بیتد صرف کرنے لگا　　خوش نصیبی کا ظرف بھرنے لگا
لیک دہقان کے جاکے آنے پر　　زر پنہان کے پاکے لانے پر
ڈر رہا تب پڑی تھی کل کی کل　　ڈر گیا اب بڑی تھی کل کی پل
مثل یعقوب بیقرار رہا　　چشم حسرت سے اشکبار رہا
ایسا محبوب دلفریب گیا　　ایسا مرغوب دلشکیب گیا
پھر آخر یہ حیف کھاتا ہوا　　پھر اظاہر یہ سیف کھاتا ہوا
اُسنے مثل عزیز خاطر کی　　کھانے پینے کی چیز حاضر کی
لیک ظاہر ہوا تکلم سے　　کہ ہی ماہر ہوا تالم سے
پوچھا دہقان نے کیا سبب ہی بتا　　تجھے کیا رنج کیا تعب ہی بتا
مین نے کھویا ہی سو سلیمان کر　　کھو تا مجھسے بھی ہوتا حیران تجھ
رکھتا تھا پاس مین سو دینار　　رکھتا تھا آس تین سو کی یار
اور نور بصر سرور جگر　　لطف مشکل کشا حضور نظر
تھا فلان چاہ مین گرا آیا　　تھا بجان چاہ مین گرا آیا
مضطرب ہو کے یہ سخن دل مین　　گیا دہقان پھر اپنی منزل مین
اور کرتے تھے رفع ہرج اس سے　　چاہتے تھے سو کرکے خرچ اس سے
اپنی غفلت سے یہ قصور رہا　　اور نصفت سے یہ ضرور رہا
اور اس بات کو رکھین پنہان　　تاکہ واقف نہو سکین انسان
تو کبھی آشنا دے سکین گے نہین　　قرض بھی آشنا لے سکین گے نہین
بلکہ ظاہر کیا کہ حق تو سدا　　چاہیے کرنا مستحق کو ادا

زن کو اس حال کا کیا ماہر　　حال اس مال کا کیا ظاہر
بولا دیسے کہ مہربان ہی خدا　　اپنے بندونکا قدردان ہی خدا
پھر نہ ادخار کا ارادہ کیا　　پاس اقرار کا زیادہ کیا
اب نہ نفقہ مین ہرج کرنے لگا　　چاہیے تھا سو خرج کرنے لگا
لائے دو ثلث اس فرح سے خیر　　پائے دو ثلث اسطرح سے نصیب
بکر یونکیطرف سے پاکے امان　　چاہ مین اترا شب کو جاکے شبان
پر وہ یوسف نظر نہین آیا　　کی بہت اُف اثر نہین پایا
کیا ہی اب مایۂ حیات سے سود　　کیا ہی اب پایۂ ثبات سے بود
نعمت دیدہ ہو وجب نابود　　نعمت دیدہ سے ہی تب کیا سود
پھرتے پھرتے نہ آس پانے پر　　پہنچا دہقان کے آستانے پر
پھر جو کچھ اُس سے ہمکلامی کی　　تو نہ کچھ اُسنے کم کلامی کی
بلکہ بے اختیار رونے لگا　　ضبط پر اشکبار ہونے لگا
بولا کثرت سے ہون الم دیدہ　　دست حسرت سے ہون ستم دیدہ
بلکہ دیو ویری اُسے مضطر　　دیکھکر روتے رنج سے اسیر
اُنکے دیدار سے تھی طاقت آن　　فرحت دل تھین ور راحت جان
چند ظالم کے طرف سے ترسان　　ہو سکے اُس روز خوف سے لرزان
ڈھونڈھتا ہون نشان نہین پاتا　　دل سے انکا زیان نہین جاتا
کہا زن سے کہ ہی یہ حال ملال　　کہ سمجھتے تھے ہی یہ مال حلال
اب یہ پایا کہ آن مہمان ہی　　جو اُٹھایا زیان مہمان ہی
کہ بجا ہی سو اسکی نذر کرین　　کہ بجا ہی جو اس کی نذر کرین
ورنہ کل کا مطالبہ کرے گا　　اخذ کل کا مبالغہ کرے گا
اسنے بھی دی وہین موافق رائے　　اور کچھ کی نہین منافق رائے
ہم توکل سے کھائینگے روزی　　رازق کل سے پائینگے روزی

پاکے میدان آرزو جوڑا ۔ جستجو کرتا چار سو دوڑا
پھرا ظاہر بہت پریشان وار ۔ پھرا آخر بہت پشیمان کار
بسکہ تھی اُس سے بیشتر ناخوش ۔ اب ہوئی اُس سے بیشتر ناخوش
تو نے اُس زر سے آشنا پایا کیا ۔ صرف نفقہ نہ اختیار کیا
اب ہمیشہ الم سے رویا کر ۔ گرد بخل آب غم سے دہویا کر
نہین شاکر ہوا بروز وصل ۔ اب جلون ہی بجا بسوز فصل
کہ حفاظت مین زر کے کوشش کی ۔ نہ فراغت مین گھر کے کوشش کی
جو کوئی دانا ہی یہان زردار ۔ مخفی جانا ہی کہان خروار
کون زر باندہ کر یہان پہ یہان ۔ محنت شاقہ لے جان پہ یہان
اور آخر زیان بقدر رکا ۔ دیکھے حاضر عیان بیسر سا
ہوکے زردار کان کنی پر جائے ۔ بہر اغیار جان کنی فرمائے
فکر بیجا ہی بیش کی خاطر ۔ فکر زیبا ہی خویش کی خاطر
پھر تو دہقان نے کرکے استغفار ۔ چھوڑا دل سے ارادۂ ادخار
ہوا راہ رضا کا سالک جب ۔ ہوا جاہ رضا کا مالک تب
نہ رضائے قضا نے چھوڑا ساتھ ۔ نہ قضائے رضا نے توڑا ہاتھ
وہ شبان ایک راہ کے نزدیک ۔ بکریان ایک چاہ کے نزدیک
ہوئی ناگہہ نظر دوچار وہان ۔ دیکھے آتے ادہر سوار روان
زر نے جو ڈر کو چاہ مین ڈالا ۔ صرۂ زر کو چاہ مین ڈالا
بکریونکا خیال آیا پیش ۔ اور دل مین ملال لایا بیش
کہ یہان کون لینے آتا ہی ۔ یہ زیان کون دینے آتا ہی
اسطرح کے گمان یقین کر کر ۔ لے گیا بکریان وہین گھر پر
وہان پہنچا تو باد صرصر سے ۔ اُڑا عمامہ اُسکے سر پر سے
اُسمین اُترا برائے عمامہ ۔ ملا صرہ سوائے عمامہ
پر جو مقصود تھا نہ آیا نظر ۔ ایسا مفقود تھا نہ پایا اثر
زن سے ظاہر کیا ملال اپنا ۔ تن سے باہر کیا مآل اپنا
سنکے کی واز بان ملامت کی ۔ کہ نہ ہی جا عیان ندامت کی
اپنے اہل و عیال تنگ رکھے ۔ ممسکی کی کمان تنگ رکھے
بولا دہقان کہ ہی درست یہ بات ۔ نہ سنی حیف ہی نخست یہ بات
بیگمان مین نے تھا غلط سمجھا ۔ اب سمجھتا ہون تھا غلط کم کیا
دیا اہل و عیال کو یہ رنج ۔ دیکھا ظاہر مآل کو یہ رنج
میری بے دانشی برابر ہی ۔ بلکہ دیوانگی سراسر ہی
اور بہر رفاہ استقبال ۔ سہے تکلیف و رنج و محنت حال
اور میری طرح پریشان ہی ۔ کھوئے جی کی فرح پشیمان ہی
کیون فرزن پر رکے فرزونکا خیال ۔ شیر و مہی ہی تو کیون ہی خونکا خیال
چاہیئے کہ ہمیشہ عہد رفاہ ۔ چاہیئے کہ ہمیشہ جہد رفاہ
اور نیت کی جو کماؤن گا ۔ صرف ہر روزہ مین اٹھاونگا
متوسل ہوا توکل سے ۔ متوکل ہوا توسل سے
الم کا رساز گار رہوا ۔ کرم کارساز یار رہوا
ایک دن تھا چرانے پر حاضر ۔ نیک دن تھا دکھانے پر آخر
ڈراجی مین ادہر جو آئین گے ۔ ابھی مجھہ سے یہ زر چھنائین گے
گو بظاہر جدا ہوا زر سے ۔ نہ بخاطر جدا ہوا ڈر سے
چونکہ دن تھا قیاس مین تھوڑا ۔ زر اُسی جا اُس آس مین چھوڑا
کل یہان آؤنگا تو لونگا ۔ کل امان پاؤنگا سنبھالونگا
اُسمین دہقان ادہر کہین ہوکر ۔ آتا تھا اپنے گھر وہین ہوکر
پھر اُڑتا ہوا اُسی رہ مین ۔ گرا اُڑتا ہوا اُسی چہہ مین
پایا یا قوت کہ مُراد ڈہونڈا ۔ واہ کیا پایا اور کیا ڈہونڈا

جیسے دہقان پیر نے یکبار
چھوڑا لطف خدا پہ بیشک کا
پوچھا یارون نے کیسے ہی یہ بیان
اپنے دلکو قرار پر لایا
بولا شہزادہ ایسے ہی یہ بیان
جلد ہی اُسکا کار بر آیا

# حکایت

کہتے ہین ایسا اہل گیہان نیک
اور رکھتا تھا اسقدر سامان
جمع کی اُسنے تین سو دینار
وقت ممکن نکالا کرتا تھا
فرحت انگیز زعفران کیطرح
اور جا بار کے کہین پنہان
اُسنے آواز دی یہ گھبرایا
ہوگا برعکس اس ہدایت سے
اسلئے اضطراب کے اندر
حفظ زر سے نہوسکا غم کاہ
آب جاتا تو تھا سبو خالی
منتظر تھی کہ جو ادہر آئے
کہا اُسکو کہ یہ سبو لے جا
اُسنے اظہار انکسار کیا
راہ مین اُسکے درمیان آنے
اور بولا جو ہی کہین دولت
کیا ہی جنت جو آئے محنت سے
کہ بلا رنج یہ رعایت کی
اور یہ زر رکھون حفاظت سے

اندلس شہر مین تھا دہقان ایک
تھا زراعت کو جسقدر شایان
طبع کی اُسنے تین سو کی یا
گن کے ہر دن سنبھالا کرتا تھا
بخشنے والی جسم و جانکی فرح
کہ نہ پا سکے نہین انسان
لگی ناسازسی نہ صبر آیا
آشکارا جو ہی اس آیت سے
رکھہ کے ایک ظرف آب کے اندر
گانون کو اُسکے ہو گیا ہمراہ
رہی امید آب جو خالی
دے سبو کا جب سے بھر لائے
اور تھوڑا سا آبجو لے آ
اور یہ کار اختیار کیا
سکے سوچا ہی ہر زمان کیا اُ
اس سے بہتر تو ہی نہین دولت
جا ہی جنت نہ پائے محنت سے
کہ ملا گنج یہ عنایت کی
تاکہ کچھہ ڈر رکھون نہ حاجت سے

دست اور دل کشادہ رکھتا تھا
بارے اوقات پر ہوا مفتون
ایسی الفت شگرف کرتا تھا
رکھتی تھین رنگ زعفران چندان
ایک دن محو زر رہا دن بھر
اسمین ایک اُسکا یار آیا ادہر
ڈر اول مین کہ آئیگا اندر
اپنے زر کو چھپا جو بیار اہی
کہا زن سے کہ رکھہ پکا کے طعام
اسکی زن نے جو کھانیکی خاطر
اُس سبو کو اُٹھا کے اپنے ہاتھہ
اسمین قصاب ایک آ نکلا
کچھہ حق معرفت ادا ہوگا
پشت پر رکھہ کے اس سبو کو وہان
دیکھا تو پائین خوشنما دینار
جا ہی دولت اگر نہ پائے رنج
شکر پروردگار واجب ہی
چاہیئے اب کہ اپنا کار کرون
ہوا اس درجہ اس خوشی سے شاد

کم سے کم تو زیادہ رکھتا تھا
دخل سو بات پر ہوا افزون
وقت کلفت نہ صرف کرتا تھا
کرتی تھین رنگ زعفران خندان
ایک کیسہ مین زر بھرا گن کر
اُسکے در پر تھا کار لایا گذر
انکا رخ دیکھہ پائیگا انور
مت بشر کو دکھا جو یار اہی
کہ ابھی آتا ہون نہا کے یہ کام
آرزو کی پکانے کی خاطر
تا بدروازہ لاکے اپنے ساتھہ
صورۃً نیک آشنا نکلا
نہ یہ بے اجر و بے جزا ہوگا
ہوا فی الفور آبجو کو روان
مفت جو پائین خوش ہوا بسیار
کیا ہی دولت اگر اُٹھائے رنج
ایک کی جا ہزار واجب ہی
نہ عدول اس سے اختیار کرون
بھولا آب و سبو کی جی سے یاد

سنگ فاقہ سے ٹوٹے پائے معاش / پائے طاقت سے چھوٹ جائے تلاش
رائے صائب سے دستیاری آئے / تو مصائب سے رستگاری پائے
نہ بضاعت رہے معیشت کی / نہ اطاعت سے شریعت کی
عقل شاہان نہ رہنمائی کرے / کون آسان گرہ کشائی کرے
عقل سے انتظام فرمائے / جیسا دل چاہے کام بر آئے
کبھی دہقان بچہ نے سنکے یہ بات / اپنے گنج خرد سے چنکے یہ بات
عقل ہی ہر وقت پر کہین نافع / نہ ہی ہر وقت ہر کہین نافع
عقل کو دخل بخت پر ہوتا / کوئی نادان نہ تخت پر ہوتا
اور جو ہوتا عقل سے لائق / بلکہ جو ہوتا عقل سے فائق
اسی کے بخت کا لوائے بلند / ہوتا قائم سدا بجاے پسند
اور اسی کا شجر سعادت کا / پاتا اچھا مقدر ارادت کا
لیک دیکھے ہین عقلمند بڑے / محبس مفلسی مین بند پڑے
اور جو ہر طرح سے نادان ہین / دیکھے ہین ہر طرح سے شادان ہین
اس لیے کہتے ہین سبھی کہین / رکھتا ہی عاقلون سے مہر نہین
جاہلون کو مراد بخشتا ہی / عاقلون کو نہ داد بخشتا ہی
عقل حکمت ہین گر کہین کاری / کسب حرفت ہین ہر کہین جاری
کیونکہ ہر وقت کام آتے ہین / بلکہ ہر وقت کام پاتے ہین
انسے پاتے ہین نام کامل جون / انسے پاتے ہین کام حاصل یون
جنکو کسب و ہنر ہی یاد یہان / اسکا دائم بسر ہی شاد زمان
کسب کرتا کہ کچھ کمائے تو / عقل سے کیا کہ کچھ نہ پائے تو
بادشہ گرچہ جاہ رکھتا ہی / زر کی کاسب سے چاہ رکھتا ہی
پھر ملکزادہ سے کیا یہ سوال / تونے ہم سبکا سن لیا یہ خیال
اب مناسب ہو سو بیان فرما / عین واجب ہو سو عیان فرما
بولا فقر و رضا کی عزت کو / جہد و جد سے بحث نہ ذلت کو
کیونکہ موعود ہی کہین موجود / پر نہ موجود ہی نہین موعود
مجھے اس بات پر ہی قائمی ہی / اسکے اثبات پر ہی دائمی ہی
جیسا مین نے بیان کیا ہی نخست / مختصر سا عیان کیا ہی درست
پر تمھاری بھی بات مانتا ہون / لائق التفات جانتا ہون
کہ بیان حسن و عقل و کسب دوام / ہین عیان فائدہ کے حسب مقام
فائدہ بخشتی ہی خدا کے ہاتھ / جا نہین رکھتی ہی جد کے ساتھ
پس جو حکم قدر نہو صادر / حسن مقبولی پر نہو قادر
عقل حکم قضا کو یار نہ پائے / لاکھ گو نہ رسا ہو کار نہ آئے
کسب بھی بے مشیت بے یار / ہی اٹھانی اذیت بے کار
کہ وہ ہی میزبان رحمان سے / لقمۂ تازہ خوان احسان سے
لطف اسکا قریب ہوتا ہی / تب کسی کو نصیب ہوتا ہی
بے رضاے قدر خیال اپنا / کرے ظاہر اگر کمال اپنا
نہ براہ صواب جاے ضرور / کچھ نتیجہ خراب آئے ضرور
اور تدبیر بر خلاف قضا / لائے تقصیر بر خلاف رضا
کرے افسون تو ہووے افسانہ / بوئے تو ہووے بس تلف دانہ
پس محقق ہوا کہ بار خدا / نہین رکھتا رضا سے کار جدا
یعنی ہمکو یہ اختیار نہین / کر سکین چاہین سو ہی کار کہین
جب تک اسکی رضا نہ شامل ہو / کبھی اپنی رضا نہ کامل ہو
وہ جو چاہے تو ہر کسی کے مہام / ہووین بے درد سر کسی کے تمام
وہ نچاہے تو جائے محنت مفت / بلکہ مایوسی لائے محنت جفت
اسلئے اسکا حکم اٹھانا نیک / اسکے فرمان پر سر جھکانا نیک
نہ ہی کم خوش یہان رضا برضا / کہ ہی غم کش عیان رضا بقضا

نیک ہوتے ہین یار چار دوام   ایک ہوتے ہین چار یار بکام
صحبت یکدگر سے تھے فرحان   دور رنج سفر سے تھے ہر آن

ہمقدم کرتے تھے منازل طی   دمبدم کرتے تھے مراحل طی
نہ تھا دیدار یکدگر کم خوش   کہ تھا دیدار یکدگر غمکش

یار کے ساتھ جو ہی گلخن مین   جانتا آپکو ہی گلشن مین
چاہیئے سو ہی ساتھ سے حاصل   نہ ہی پاتے نہ ہاتھ سے واصل

دل کو ہر یار سے غذا ہو حصول   جانکو ہر علم سے صفا ہو وصول
ہر قرین کے قران سے کچھ آئے   ہر مکین کے مکان سے کچھ پائے

دوستار سے اگر قران آئین   بیشک اپنا اثر عیان بر لائین
فیض صحبت نے یہ رفاقت کی   کہ سہولت سے طی مسافت کی

پہنچے نسطور شہر کے نزدیک   جو تھا مشہور دہر کے نزدیک
دیکھکر نیک جا اقامت کی   نیک تر ایک جا اقامت لی

پر نہ توشہ رہا نہ پاس درم   سب نے غم سے سہا ہراس بہم
ایک بولا کہ اب ہنر دکھلائین   اور کوشش کے سب اثر دکھلائین

کیا عجب کچھ عیان سہارا ہو   اور اپنا یہان گذارا ہو
سنکے شہزادہ نے جواب دیا   نہ ہی تقدیر سے حساب لیا

کہ ہی ہر کار تابع تقدیر   نہ ہی ہر کار تابع تدبیر
کار تدبیر گر نہ آئے درست   یار تقدیر گر نہ پائے نخست

پیش تقدیر کیا چلے تدبیر   پیش تدبیر کیا ٹلے تقدیر
نہ ہی اسجا کمی و بیشی روا   نہ ہی اسجا پیسی و پیشی روا

نہ یہان آدمی توانا ہی   کہ نہان آدمی نہ دانا ہی
پس جو دانا ہی اس حقیقت کا   سو توانا ہی اس طریقت کا

کہ مقدر کا ہی نہین طالب   نہ میسر کا ہی کہین طالب
نقد عمر عزیز دیتا نہین   ایسی ناچیز چیز لیتا نہین

کہ یہ مردار پایدار نہین   اور بخصیص جان شکار نہین
شکل جیفہ ہی یہ جہان دائم   آدمی شکل کرگسان قائم

ایک کو ایک مار کر منقار   مانگتے ہین نہ ہار کر زنہار
آخر اڑ جاتے ہین جہانکے تہان   پر اسے پاتے ہین یہانکے یہان

اور قرآن سے ہی نہین مستور   ایسا یزدان ہی کہین مذکور
قاسم رزق ہر زمان ہم ہین   عالم صدق درمیان کم ہین

پس جو قسمت سے کچھ افادہ ہو   کیسے ہمت سے کچھ زیادہ ہو
جو کوئی حرص و آز رکھتا ہی   در تکلیف باز رکھتا ہی

ہین پاتا بجا سی عیش و طرب   کچھ اثاثہ سوا ہی طیش و تعب
گو کماتے ہین بڑھ کے خدمت سے   پر نہ کھاتے ہین بڑھ کے قسمت سے

ہون جو مقسوم ہی نہین تیرا   جہد مقسوم ہی کہین تیرا
لے قناعت کے راہ آز کو چھوڑ   شادرہ رشتۂ نیاز کو توڑ

باک رو نے کہا کہ نیک جمال   جذب نعمات کو ہی نیک کمال
اور کسب متاع کی خاطر   اصل ہی انتفاع کی خاطر

نہ جو جسم جمال پیدا ہو   خودشناسی کو مال شیدا ہو
اور ظاہر ہو ظرافت کی   شکل باہر ہو کیا نہ رافت کی

صاحب خوبرو جدہر جائے   منتظر سو لبیو نظر پائے
اس سے تاجر بچہ نے سنکے چال   کہے پاسخ مین اسکی جنکے یہ قال

سر نخاس کا رو بار کہین   نقد خوبی ہی پایدار نہین
تھوڑے عرصہ مین سود و مایہ سب   کھوتا ہی اپنا بود و مایہ سب

میرے نزدیک ہین بجا سی نخست   نیک تدبیر اور رای درست
کہ جو انسے نہین اعانت ہو   نہ بلا سے کہین صیانت ہو

کھولکر آسمان نے باب مہر　　بخشتی ربع زمین کو تاب مہر
ہوا ہمراہ اُسکے ایک جوان　　خوبی و خلق مین تھا نیک جوان
تھی طراوت کمال کی ظاہر　　تھی لطافت جمال کی باہر
گویا جامہ تھا حسن کا پہنا　　جسم تھا گویا حسن کا گہنا
خط مشکین تھا اسکے خد پر یون　　برگ گل پر بنفشۂ تر جون
یا وہ تھین مور گل کے دامن پر　　لیتی سنبل سے ریزۂ عنبر
یہ عجب خط عذار کے اوپر　　سبز سبزہ سا نار کے رو پر
کہ مجھے اس فرح کی ہمراہی　　کریگی ہر طرح کی غم کاہی
ایسی ہمراہی مین اُٹھا سکونگا　　صبر غم کاہی مین دکھا سکونگا
اسکے سایہ مین اس بیابان مین　　تابش آفتاب تابان مین
دونون آگے چلے خوشی سے بہم　　خوش رفاقت مین اپنے جیسے کم
وہ بیابان جو تھا الم کا راغ　　اب نمایان ہوا ارم کا باغ
تجھہ سے دوزخ مین یہ رفاہت آئے　　کہ بہشتی سے دل کراہت لائے
دنکے ڈہلتے مقام پر پہنچے　　چلتے چلتے قیام پر پہنچے
دور اندیش و ہوشیار تھا نیک　　نیک تدبیر و اہل کار تھا ایک
باندہ سکتا تھا بر ملا رو پر　　رات کا رشتہ دنکے بازو پر
چار بازار چرخ پر جاتا　　مہر کی مہر اپنی کر لاتا +
ملا صحبت سے افتخار دیا　　سعد تثلیث اختیار کیا
ایک دہقان پسر بدنکا درست　　ہر طرح دہقنت کے فن کا چست
کیا ہی ظاہر تھا ہاتھہ مین خضبان　　کیا ہی ناظر تھا ساتھہ مین حیران
اپنے تن سے شجر اُٹھاتی تھی　　سبز بنکر ثمر جھکاتی تھی
پھر نہ تھی تخم کی ذرا محتاج　　دیتی تھی ہر کسی کو مایحتاج
آکے ان تینون سے دوچار ہوا　　سلک صحبت مین استوار ہوا

گرچہ رکھتا تھا چلنے کا پالنگ　　پھر کیا اُسنے چلنے کا آہنگ
تازہ رو خوش گلو مسلسل مو　　حسن محبوبی سے مدلل خو
سر سے پا تک جمال نادر تھا　　کچھہ نہ تھا شک کمال قادر تھا
مہر جلتا تھا اسکی دیکھکے تاب　　ماہ گلتا تھا اُسکی دیکھکے آب
یا خط مستدیر عنبر کا　　گرد گلبرگ لالۂ تر تھا
یا تھی زنجیر گرد ماہ پڑی　　یا شہ حسن کی سپاہ کھڑی
دیکھکر شاہزادہ شاد ہوا　　کہ سبق غمکشی کا یاد ہوا
اس سفر کے یہ بار ہاے الم　　اس سفر کے یہ خار ہاے ستم
اور اس سرو گلعذار کے ساتھہ　　رہونگا راحت و قرار کے ساتھہ
اُسکی آوارگی نہ کم خوش ہی　　جسکا ہمراہ ایسا غم کش ہی
نخل جو بار نوجوانی تھے　　گل گلزار زندگانی تھے
اور وہ خار خار طیش و تعب　　اب ہوا لالہ زار عیش و طرب
ہو جہنم بہشت تیرے بغیر　　بلکہ کچھہ کم نہ زشت تیرے بغیر
ایک تاجر بچہ فہیم و عقیل　　نیک ماہر نہ تھا سہیم و عدیل
تھا درایت سے اسقدر کامل　　تھا کفایت سے اسقدر عامل
چست و چالاک تھا معاملہ مین　　اُسکو کیا باک تھا مقابلہ مین
چست و شیرین کلام چرب زبان　　شرق اسکا مقام و غرب مکان
دوسرے دن یہ نیک ظن مل کر　　چلے پھر پہنچے ایک منزل پر
تھا زراعت کے کام کا دانا　　ہر طرح خاص و عام کا جانا
چوب کیسی ہی خشک پاتا تھا　　جب زمین مین اُسے بٹھاتا تھا
کیا عیان پا سے کرتا تھا برکت　　جا جہان پا سے کرتا تھا حرکت
اُن سے اسباب تھے زراعت کے　　اور گلزار کی طراوت کے
یون رفاقت کے گھر کے چار ستون　　یہ ہوئے خوب استوار ستون

بیٹھکر تخت کامرانی پر
عیش کرتے ہین زندگانی بھر

جاہ و رفعت ہی جاہلونکے لیئے
جاہ و نکبت ہی عاقلونکے لیئے

کیسا ہی کوئی مرد عاقل ہی
یا ہنر مین کوئی فرد کامل ہی

کوئی اپنے کمال سے ہر گاہ
خوش نہ ہی اپنے حال سے ہر راہ

درسطور پیر رقم کی ہی
قرب سے دور تر نہ کم کی ہی

اور رنگین ہر ایک رنگ سے ہی
ایسی رنگین ہر ایک ڈھنگ سے ہی

جاہلون کو ہی شاہی کی تشریف
عاقلونکو تباہی کی تکلیف

بیگمان یہ رضای قادر ہی
بیزبان یہ قضای صادر ہی

یا ہنر مین ہی بےنظیر زمان
پر جو ناصر نہ ہی نصیر جہان

ایک شہزادہ نے یہ صورت حال
ہر طرح رافع ضرورت قال

ایسی شیرین کہین سنی ہی نہ بات
ایسی شیرین نہین سنی ہی نبات

رانے نے پوچھا کسطرح ہی چال
برہمن بولا اسطرح ہی یہ حال

## حکایت

کہتے ہین روم کی ولایت مین
اپنے مقسوم کی عنایت مین

ہر طرح سے بلند ہمت تھا
ہر فرح سے پسند قسمت تھا

اسکے دو لڑکے تھے عقیل و فہیم
فہم و دانش سے بےعدیل و سہیم

دل کیا غم سے ایک نے آزاد
ایک نے جان کی عدل سے آباد

بڑے بھائی نے پھر نہ صبر کیا
کہ خزانہ جو تھا بہ جبر لیا

اس تخلق کے ساتھ آیا بیشتر
کہ تملق کے ساتھ پایا بیش

تخت شاہی کو افتخار دیا
بخت شاہی کو اعتبار دیا

دیکھا چھوٹے نے مجھسے پھر گیا تخت
کہ سبھونکی نگہ سے گر گیا بخت

بخت بالا ہی خیر خواہی پر
تخت والا ہی غیر کاہی پر

لاجرم کوچ کا سنبھالا رخت
ایک مرکب پر اپنا ڈالا رخت

عاقبت اختیار کی غربت
عافیت اختیار کی کربت

ایسے تنہا چلا نتھا غمکاہ
غیر رنج و بلا نتھا ہمراہ

سہتا تھا اپنی بیکسی سے خار
کہتا تھا اپنی بیبسی سے زار

اسطرح جاتی ہین کئی منزل
کسطرح آتی ہین نئی منزل

اسمین محبوب خوش لقاے سحر
ہوا برقع کشا بجاے سحر

ایک تھا شاہ نامدار بڑا
نیک تھا جاہ کامگار بڑا

ہوشیار و فہیم و دانا تھا
اپنے ہر کام مین توانا تھا

خوب آراستہ فضائل سے
نیک نو خاستہ خصائل سے

جب کیا شہ نے اس جہان سے سفر
اور خالی بدن کا جان سے مقر

اور ارکان سلطنت کے ساتھ
اور اعیان مملکت کے ساتھ

ایسے بیکار کی خطر کی جا
ایسے بیجار کی پدر کی جا

تخت سے جیسا نامور ہوا آباد
بخت سے ویسا کامور ہوا آپ

میرے رو پر بلا ہی پایہ شکن
اسکے اوپر ہما ہی سایہ فگن

شک نہین مجھسے بدگمان ہو وہ
ہی یقین مجھسے ردامان ہووے

غم و اندوہ زاد راہ لیا
ساتھ کو اعتماد آہ کیا

حیف کھاتا ہون اشک پیتا ہون
تو بھی کھاتا ہون شک جیتا ہون

متفکر وہ نیک تن دل مین
شام کو پہنچا ایک منزل مین

پہلی منزل ہی ہاے خونباری
کردئے چشمہاے خون جاری

اس الم مین وہ رات کی آخر
گویا غم مین حیات کی آخر

بناکتم افق سے کارنگاہ
نکلا مشوق خوش بہار رنگاہ

ہر کسی کو نہ کام ہی جاوید    لیک نیکی سے نام ہی جاوید
رضیا چاہے نیک نام اگر    تو بجز نیک ایک کام نکر
نام ہی نیک جسکا کام ہی نیک    کام ہی نیک جسکا نام ہی نیک
حسن خاطر ہی کام سے ظاہر    اُس سے ماہر ہی کام سے ماہر
اسطیے کام سے ہی نام عیان    مت سمجھ نام سے ہی کام عیان
نیک کامی ہی نیکنامی سے    نیک نامی ہی نیک کامی سے

## چودھوان باب انقلاب زمان پر التفات نکرنے اور قضا و قدر پر بناے کار رکھنے مین

راے یہ سنکے برہمن کے کلام    گنج سے جو ہر سخن کے تمام
جو تھے دریاے پند بیش بہا    جو ہر سود مند خویش بہا
ہوا ممنون مہربانی سوا    ہوا مرہون قدردانی سوا
اور بولا کہ ای مبارک دم    تیرا احسان نہ ہی بلاشک کم
پھر کے میدان علم ہر دو جہان    آب حیوان علم ہر دو جہان
پاتے ہین تجھسے اور تیرے بیان    شوق کے بادیہ کے تشنہ دہان
راے روشن تیری بتا بخیال    رفع فرماتی ہی نقاب محال
تیرگی کے جمال حکمت سے    ہر کسی کے سوال حکمت سے
مین نے حد سے زیادہ جرأت کی    اور گستاخی کو یہ فرصت دی
کہ ہوا اتنا باعث تصدیع    وقت سامی کا باعث تضیع
چاہیے اب کہ اجتناب کرون    قطع تصدیع کی طناب کرون
قدردانی کی یہ عنایت کی    مہربانی کی یہ ہدایت کی
کہ بیان تیرہوین وصیت کی    امتحان سے قرین نصیحت کی
ہوا ظاہر کہ بادشاہ کہین    قرب بد سے مراد خواہ نہین
صحبت بد سے ہی زلل زائد    بلکہ کچھ حد سے ہی خلل زائد
اب بیان چودھوین وصیت کر    کہ عیان ہو یقین نصیحت پر
کیا سبب ہی کہ عقلمند یہان    دیکھتے ہین بلا کے بند عیان
کیون نہین ہوتے عیش سے آباد    کیون نہین سوتے طیش سے آزاد
اور نادان ہمیشہ شادان ہین    بلکہ غم سے ہمیشہ نادان ہین
دائما خرمی سے رہتے ہین    نہ جفا پر غمی سے سہتے ہین
کیون انھین عقل سے نہ یاری ہی    کیون انھین جہل سے نہ خواری ہی
اور کیون مکر و غدر حیلہ نہان    رکھتے ہین کام کا وسیلہ نہان
کیا سعادات کے لیئے ہی سبیل    کیا مرادات کے لیئے ہی کفیل
بولا ہین دولت و سعادت کے    بعض اسباب جو افادت کے
اُنکی تحصیل سے لیاقت تام    جاہ و رفعت کی ہی لیاقت عام
نہ نتائج بشر کے ساتھ مین ہین    کہ قضا و قدر کے ہاتھ مین ہین
کہ رضاے خدا بغیر کہین    یہ وسائل ذرا بخیر نہین
کیونکہ دیکھے ہین بہتیر عاقل    جاہ و دولت کے بیشتر قابل
قوت یکروزہ کے سدا محتاج    پا نہین سکتے اپنا مایحتاج
اور دیکھے ہین ہر طرح جاہل    رنج و آفت کے ہر طرح قابل

مجھے رحمت سے ہی نہین بیجا
تجھے رحمت سے ہی کہین زیبا

سوئے تو ایسا سو کہ گوش کرے
کوئی مظلوم جو خروش کرے

ہی جہانبانی پر کہین قائم
ہی جہانبانی پر نہین قائم

شاہ نے اُسکا یہ کلام سنا
راستی سے تھا جو تمام چنا

شک نہ سچائی پر کہین آیا
اُسکی سچائی پر یقین لایا

قدر دانی سے یہ عنایت کی
مہربانی سے یہ ہدایت کی

کہ سنا ابتدا سے حال مجھے
انتہا تک جو ہی سوال تجھے

کہین دہو گا کسی طرحکا نکر
نہین ہوگا کسی طرحکا ضرر

پھر دلیرانہ اسنے پائی مجال
من و عن جیسی تھی سنائی مقال

ایسی رہ پر رسائی آخر کی
دل شہ پر صفائی ظاہر کی

شاہ کو بھی یقین خاطر خواہ
اُسکا لایا قرین خاطر راہ

کہ یہ ہی بے قصور بیچارہ
مبتلاے فتور بیکارہ

پس کھلائی گیاہ شیر کے ساتھ
تن مین پائی رفاہ شیر کے ساتھ

زہر کا کچھ خطر نہ باقی رہا +
لہر کا کچھ اثر نہ باقی رہا

شہ نے سیاح کو دیا انعام
اور واجب تھا سو کیا اکرام

مرد زرگر تھا پیش دار وہان
مضطرب اُسکا انتظار کنان

کہ اگر اُسکو دار ہو جائے
مہرو نپر اختیار ہو جائے

اور پھر جو تھا کام آئے ہاتھ
عزت و احترام لائے ساتھ

پر نہ تھا اپنا کچھ مآل عیان
یک بیک پہنچا یہ مثال وہان

کہ اب اس دار پر ہو جا اسکو
ملے سیاح کی سزا اسکو

اس زمانہ مین ایسا تھا دستور
اب بھی مشہور ہی نہ تھا دستور

جو کسی پر کچھ اتہام لگائے
اور اثبات پر قیام نہ لائے

اُس سے ہرگز سزا نہ کمتر پاے
ثابتی پر جو متہم پر آے

اسلئے کھینچا دار پر اُسکو
موت نے اینچا خار پر اُسکو

جسنے دیکھا نہین تمھارے وفا
اور پائی نہین تھی بوے صفا

اُس سے خاک وطن کو پاک کیا
ایسے ناپاک تن کو خاک کیا

کہ تھا عذر و فساد سے خالی
تھا مکر و عناد سے خالی

بدطبیعت کی عاقبت یہ ہی
بدطریقت کی خاتمت یہ ہی

نہ بدی کرتے ہین کسی کے ساتھ
بلکہ کرتے ہین اپنے جی کے ساتھ

نیکی چاہے تو نیک رہ دائم
نیکی کر اور نیک کہہ دائم

کہہ جو کہتا ہی راستی کی قال
چل جو چلتا ہی راستی کی چال

یہ سلاطین کے کام کا ہی بیان
سود خاص اور عام کا ہی عیان

اہل خدمت پسند کرتے ہین
اور یہ عزت بلند کرتے ہین

جو یہ شاہ حلب خبر رکھتا
ایسے بد پر نہ تب نظر رکھتا

اُسکی دختر اٹھاتی کیون خواری
اور بمیوت جاتی کیون ماری

اور پھر بھی اگر نکرتا ہوش
قول بیجرم پر نکرتا گوش

دلسے اُسکا دروغ جاتا نہین
راستی کا فروغ پاتا نہین

بادشاہو نکو تربیت ہی بجا
پر نہ بے حزم تقویت ہی روا

پس اگر جی سے تربیت پائین
دیکھکر پیچھے تقویت فرمائین

نہ سیاست شتاب فرمائین
کہ سیاست صواب پر پائین

نہ صرنگیا نخوت کہ جا نہین
پر یقیناً درست پچانین

ابھی نیکی اگر نہ شائع آے
کبھی نیکی مگر نہ ضائع جاے

نہین جانے جزاے بدکاری
کہین آئے سزا ای بدکاری

اب جو ہی تخت دولت و اقبال
سب کو ہی بخت شوکت و جلال

ہی سنا سب کہ نیک کام کرین
دین و دنیا مین نیک نام کرین

کسی کا چرخ مہربان ہی روز
کسی کا وقت قدر دان ہی روز

رہا درپئ عجب کیا افسوس   بارے زندان مین جب گیا محبوس
شکے اس مار نے ملال کیا   کہ ہی اس خوار نے کمال کیا
کادمی زادہ بیوفا ہی بڑا   شر پر آمادہ بے صفا ہی بڑا
آدمی کیا ودی دکھاتا ہی   نیکی کی جا بدی دکھاتا ہی
کہ صفا اُسمین ہی دغا سے بھری   نہ وفا اُسمین ہی جفا سے بری
جائیگا یہ رہ پریشانی   پائیگا یہ چہ پشیمانی +
کہا سیاح نے اُسے ای یار   اب ملامت کا کرنا ہی بیکار
نہ سنا اُس زمان کہا جو پند   بس ہی تکلیف جان سہا جو بند
لے کسی طور سے بچا مجھ کو   دے کسی غور سے رجا مجھ کو
کہ تھا کل اُسنے مار رکھا اُسپر   مجھے کچھ قہر آگیا اُس پر
کہ علاجی علاج کرتے ہین   پر نہ دور احتیاج کرتے ہین
یہ گیاہ رکھ نگاہ کے اندر   ہی شفا اس گیاہ کے اندر
پہلے اپنا ملال ظاہر کر   جیسا گذرا ہی حال ظاہر کر
شاید ایزد سے رہنمائی ہو   اس بلا سے تجھے رہائی ہو
صبحدم قصر شاہی پر جاکر   روز ن خیر خواہی پر آکر
نہ معالج کے ہی نہ شاہ کے پاس   وہ ہی اس مرد بیگناہ کے پاس
شاہ بیٹھا تھا ان کے پاس وہان   غم دو گونہ سے ہراس بجان
درمیان مضطرب تھا بیچارہ   ہر زمان ملتہب تھا بیکارہ
جب سنی بادشہ نے وہ آواز   کہا دیکھو تو جاکے ہی کیا راز
تب کیا یہ گمان کہ ہاتف غیب   ہوا آکر بیان یہ کاشف غیب
عرض کی ای شہ بلند اقبال   دن بدن ہو تیرا دو چند اقبال
اور حاجت روای عالم ہو   بلکہ راحت فزای عالم ہو
ہی دوا اس کی یکسر یہ بیان   ہی شفا اسکی تیرے پاس نہان
جاکے نزدیک پوچھا حال تمام   کہا جو گذرا تھا ملال تمام
مین نے تجھکو نہین تھا سمجھایا   لیک تجھکو یقین تھا کم آیا
پر دغا با فریب بد طینت   پر جفا ناشکیب بدنیت
ہی بدی پر یہ مردمی حاصل   ہی رہ نیکی پر گمی واصل
یہ نصیحت میری نہین مانی   یہ فضیحت تیری وہین جانی
تب ہی فرہاد سے اٹھایا دل   جب سے شیرین پر اُسکا آیا دل
بلکہ اب کرنے مین نہ شک کرنا   ہی سچھے زخم مین نمک بھرنا
شہر و برزن مین ہوگیا بدنام   دوست و دشمن مین ہوگیا بدکام
مار بولا کہ کاخ شاہی مین   مادر شاہ ہی تباہی مین
مین نے مارا ہی ایک بھاری زخم   آشکارا ہی نیک کاری زخم
کل بیان احتیاج لائین گے   تجھ سے اسکا علاج چاہینگے
جاکے درگاہ بادشاہی مین   آکے ہر راہ دادخواہی مین
پیچھے دے شیر مین اُسے یہ گیاہ   بخشنے گی شیر مین اُسے یہ شفا
اس سے سیاح عذر خواہ ہوا   ہوکے رخصت وہ روبراہ ہوا
بولا جو مار کی دوا چاہو   ایسے بیمار کی شفا چاہو
جیسے زرگر کے کید مین آکے   رکھا ہی شہ نے قید مین لاکے
غم دختر اُدہر تھا زور آور   غم مادر اِدہر تھا شور آور
تھی اطبا سے شورت زائد   پر دوا سے نہ منفعت عائد
جاکے دیکھا کوئی نہ آیا نظر   آدمی کا کوئی نہ پایا اثر
اور سیاح کو بلا بھیجا   پوچھا تو تھی نہ وہ صدا بیجا
تیرے احسان و عدل کی درگاہ   رہے احسان و عدل کی ہمراہ
ایسی اس درد کی دوا ہوگی   ملکہ کو ابھی شفا ہوگی +
لیک پہلے جو کچھ بگوش ملال   مین کہون تو سنے بگوش خیال

نہ کیا صرف جاہ سے محروم ۔ کر دیا مال وجاہ سے محروم
جو معیشت مین آگیا ہی ضرر ۔ اور ثروت مین پا گیا ہی اثر
یہ جواہر کا ایک پیرایہ ۔ اور یہ مہرین نیک ہی مایہ
تجھہ سے مخفی نہ ہی بہا اُن کی ۔ چشم سے جسطرح ضیا دن کی
پھر ضرورت ہو جسقدر لیجو ۔ نہ ضرورت ہو جسقدر دیجو
دیکھا پیرایہ دخت شاہ کا تھا ۔ نقص اصلا نہ کچھہ نگاہ کا تھا
اور بولا کہ یہ جواہر سب ۔ ایسے ہین بے بہا بظاہر اب
خوب طبیعت کریگی تجھا ہرجا ۔ انکی قیمت ملے گی خاطر خواہ
تو یہین بیٹھہ فرش راحت پر ۔ یا جو جی چاہے استراحت کر
دولت نیک ہاتھہ آئی ہی ۔ شوکت نیک ساتھہ لائی ہی
ہی توقف عیان پشیمانی ۔ ہی تکلف بجان پریشانی
قتل دختر خیال کی جا ہی ۔ کہ زیادہ ملال کی جا ہی
کو قصاصاً یہ مارا جائے گا ۔ اختصاصاً سہارا آئے گا
اسطرح دلسے غدر بر لایا ۔ اور پھر دل کو غدر پر لایا
عرض کی اے شہ ورا عادل ۔ پکڑا ہی شاہزادی کا قاتل
شہ نے پیرایہ خوشنما دیکھا ۔ مرد سیاح کو بلا بھیجا
لیک زرگر سے آشکار کیا ۔ نیک تر شر سے فاش کار کیا
بلکہ دشمن سے بھی نہو گا کبھی ۔ دیا ہی تو نے جیسا ہو گا ابھی
بلکہ اس سے ہزار چند بجا ۔ اور نکو ہی یہ کار بند بجا
کیونکہ پیرایہ تھا گواہ کار ۔ نہین بے پایہ تھا گواہ کار
کہ اُسے شہر مین پھرائین نخست ۔ صورت مجرمی دکھائین درست
پھر اسے مار کی عقوبت دین ۔ پھر اُسے دار کی صعوبت دین
جب اُسے شہر مین پھراتے تھے ۔ صورت مجرمی دکھاتے تھے

شکے سیاح صاحب ایمان ۔ اسطرح بولا بہ اطمینان
نہو غم سے کبھی دل آزردہ ۔ اور الم سے کبھی جفا بردہ
لطف پروردگار سے آیا ۔ ہی کسی دوستدار سے پایا
انھین تکلیف کر ذرا لے جا ۔ واجبی بیچکر بہا لے آ
نہین انکار ہو ویگا زنہار ۔ نہین زنہار ہو ویگا انکار
نہوا دیکھکر عیان کم خوش ۔ کہ ہوا سر بسر نہان غم کش
کہ ہی عاجز بجا محاسب وسم ۔ کہہ سکے کیا بہا مناسب فہم
خوش نصیبی کے طور پاتا ہون ۔ ابھی جاتا ہون اور لاتا ہون
پھر یہ کم بخت نے خیال کیا ۔ ایکدم بخت نے سنبھال لیا
دیرست کر عجیب فرصت ہی ۔ پھر بھی شہ سے نصیب قربت ہی
مجھہ سے شہ کا مزاج برہم ہی ۔ کہ ابھی تک علاج پر کم ہی
پس جو سیاح کو کرونگا پیش ۔ کچھہ دل شاہ کا بھرونگا ریش
کہ یہ خدمت نہ خالی جائیگی ۔ وہی عزت بحالی پائے گی
نہوا پھر قصور مین قاصر ۔ ہوا شہ کے حضور مین حاضر
اُسکا پیرایہ ہی گواہ حال ۔ رفع فرمائے اشتباہ قال
آیا ہنجار کار پایا نہین ۔ کچھہ بھی انکار کار لایا نہین
تو نے یاری مین جیسا کار کیا ۔ کس نے یاری مین ایسا کار کیا
یہ سزا میرے واسطے ہی جزا ۔ یہ جزا میرے واسطے ہی سزا
شہ نے جانا گناہگار اُسے ۔ اور مانا تباہ کار اُسے
پھر زیادہ نہ کچھہ لیا اظہار ۔ اور اس حکم کا کیا اصدار
پھر رہے ایک روز زندان مین ۔ کہ رہے نیک سوز زندان مین
پہلے تعذیب خاص واجب ہی ۔ پھر سزائے قصاص واجب ہی
وہی مارا ایک جا وہان حاضر ۔ ہوا تھا اُسکا ناگہان ناظر

ڈالا تن پر اندھیرے مین بھاگا    کہ نرو کے سویرے مین آگا
ہوا ہو کر رہا یہ پائے مراد    رہ گرائے سما بجائے مراد
اُسے دکھلایا ساتھ جا کے وہان    رکھا تھا سیم و زر چھپا کے جہان
بوزنہ کو وہان سے رخصت دی    شہر کو پھر امان سے نہضت کی
روبرو آیا تند رو خونخوار    چشم رخشندہ احمر و خونبار
شیر بولا کہ بھاگ مت ڈر کر    ہے تیرا حق عاطفت سر پر
لطف سابق کا پھر سپاس کیا    جیسا لائق تھا التماس کیا
سنکے سیاح نے قیام کیا    شیر نے بیشہ سے خرام کیا
اُسی پرخار راغ مین پہنچا    شاہ کے چار باغ مین پہنچا
تن پہ پیرایۂ جواہر تھا    حسن پیرایۂ جواہر تھا
ناخوشی بدر سے غم کش تھی    تو بھی ایسی نظر سے کم خوش تھی
آکے سیاح کے حضور رکھا    عذر کم خدمتی نہ دور رکھا
پھر چلا اور شہر مین آیا    اس تصور کی لہر مین آیا
مرد زرگر ہے آدمی آخر    نوع برتر ہے آدمی ظاہر
جو روپیے چاہونگا بجا درست    اُس سے منگواؤنگا بہا درست
کہ اُسے ان سے کام رہتا ہے    قدر و قیمت تمام کہتا ہے
معرفت اسکے فائدہ ہوگا    رفع نقصان عائدہ ہوگا
مہر دل حد سے بیش پائے گا    پیشوائی کو پیش آئے گا
جب یہ پہنچا وہان تھا وقت سحر    اسکے حق مین عیان تھا وقت خطر
جاتے تھے ملکے بارگاہ مین سب    لاتے تھے دلکے کار آہ مین سب
چاہتا تھا جو آئے واقف کار    تو کرے اس سے حال استفسار
پوچھکر خیر و عافیت فی الحال    لے گیا گھر بعزت و اجلال
پھر دوبارہ کہی حقیقت خویش    آشکارا کہی مصیبت خویش

مہر سیاح چرخ با افسوس    محبس تیرگی مین تھا محبوس
اشرفی خاک پر چمکنے لگی    ایسے افلاک پر دمکنے لگی
اُسنے جو اپنا تھا سو ہاتھ کیا    جو نہ اپنا تھا سو نہ ساتھ لیا
آگیا بیشہ رہ کے اندر    شیر کا تھا جو جاہ کے اندر
دیکھا سیاح نے تو گھبرایا    بھاگنا چاہا پھر نہ صبر آیا
پاس آیا صفائے خاطر سے    پاس آیا وفائے ظاہر سے
کہ ٹھہر جا ذرا عنایت کر    ہے عنایت بجا عنایت پر
کہ کوئی تحفہ نغز و نادر پائے    بہر مہمان خویش حاضر لائے
دختر بادشاہ تھی باہر    رشک افزائے ماہ تھی ظاہر
تھی لب حوض کچھ نظارہ کنان    دست رنگین سے کچھ اشارہ کنان
ایک ہی پنجہ مین تمام کیا    لیا پیرایہ پھر خرام کیا
اِسنے بھی شکر مہربانی کیا    بلکہ کچھ عذر قدردانی کیا
کہ ہے حیوانون نے رعایت کی    تیری اس تھوڑی سی عنایت کی
نہ عنایت سے جائے گا باہر    نہ رعایت سے آئیگا قاصر
اور پیرایہ بھی یہ بیچونگا    بیچنے کے لیئے اُسے دونگا
نسبت غیر ہے کہین بہتر    قسمت خیر ہے نہین بہتر
گوش مین جائیگا میرا تقدم    جوش مین لائیگا میرا تقدم
کریگا قال قدردانی سے    پوچھے گا حال مہربانی سے
کہ اسی وقت قتل دخت کا حال    سنکے سب کو ہوا تھا سخت ملال
مرد زرگر بھی بے شرف جا کر    ہوا استادہ یکطرف باہر
اسمین سیاح اُسکو آیا نظر    خوشی کا چہرہ پر دکھایا اثر
نہ طبیعت بکام ظاہر کی    نہ طریقت تمام ظاہر کی
کہ دل شاہ پھر گیا کیسا    چشم سے آہ گر گیا ایسا

دینے لینے کا کام جاری ہی / لینے دینے کا نام بھاری ہی
پھر کہا وہ جو حال گذرا تھا / اور دل پر ملال اُترا تھا
بوزنہ نے کہا کہ غم مت کر / اس عدم پر ذرا الم مت کر
پاس ہین آن دلفروز ہی یون / سیہ شب مین سفید روز ہی جون
تیرے اصلاح کار کی خاطر / سعی ہی اختیار کی حاضر
پر یہ اول ہی کار خاص مجھے / کرنا اس بند سے خلاص تجھے
کاٹکر بند دست و پا ظاہر / اپنے گھر اُسکو لے گیا آخر
میوہ خشک و تر رکھے آگے / جو نہ تھے عمر بھر چکھے آگے
پھر کہا بستر فراغت پر / اسی جا آج استراحت کر
مین ابھی آتا ہون یہ کہکے گیا / اور کچھ رنج و درد سہہ کے نیا
سارقونکا وہان جو پایا سراغ / ہوا پیچھے روان چلا با سراغ
وزد چلنے سے راہ کے شب بھر / پڑے تھے ایک چاہ کے لب پر
مال مسروقہ بھی تھا پاس رکھا / دشت متروکہ تھا ہراس نتھا
دو پہر ہو گئے تھے خواب مین تھے / مست بیہوشی کی شراب مین تھے
مغتنم جانا یہ انھون کا حال / مفت کم مانا یہ انھونکا مال
کاٹکر تھوڑا اپنے ہاتھ کیا / ڈاٹکر چھوڑا اپنے ساتھ لیا
اُسکو بھی جا کے ایک جا ڈاٹا / ایسے بقچہ جو ایک تھا کاٹا
نہ رہا انکے پاس باقی وہان / نہ رکھا انکے پاس باقی نشان
صرف سیاح کا نہ ہاتھ کیا / بلکہ اُنکا بھی اسکے ساتھ لیا
آشکارا چھپا کے بیٹھا یہان / فاش یارا نہ پا کے بیٹھا نہان
ایک اچھے درخت پر جا کر / اُسکی شاخ کرخت پر آکر
دیکھنا تھا انھونکا آخر حال / اسلئے تھا انھونکا ناظر حال
جب ہوئے وزد خواب سے بیدار / دل ہوا اضطراب سے بیزار
کہ نہ تھا رخت و اشرفی کا نشان / حیف تھا رخت و اشرفی کا عیان
ڈھونڈھا جا بجا کے نقش پا تھا گم / دیکھا آ آکے اپنی جا تھا گم
ایک تھا دوسرے سے دانا کچھ / بولا اُس دوسرے سے جانا کچھ
یہ جگہہ ہی نہ آدمی کا مکان / اس جگہہ ہی نہ آدمی کا نشان
اسلئے کام آدمی کا نہین / لیجئے نام آدمی کا نہین
ہو نہ ہو ہی یہ راہ دیو و پری / گو مگو ہی یہ چاہ دیو و پری
شاید اس رہ سے آیا کرتے ہین / آب اس چہہ سے پایا کرتے ہین
ہم جو گستاخ وار آئے یہان / کچھ نہ انکا وقار لائے نہان
پانو پھیلا کے بے ادب سوئے / یہ غضب لاکے بے سبب روئے
اب ٹھہرنا یہان نہین اچھا / چلو چلدین زیان نہین اچھا
دشمنی انکے ساتھ مین ہی وبال / ایمنی انکے ہاتھ مین ہی محال
مال تو کچھ نہین یہان چھوڑا / پر رہا ہی یہ نقد جان تھوڑا
اسے تو چاہیئے بچانا اب / وقت ہی پھر یہ وقت آنا کب
یہ بیابان سرای دیوان ہی / نہ ہی شایان برای دیوان ہی
کہ مکان سے یہان مکین ہی بڑا / غم سے دل ہی عیان نہین ہی بڑا
طبع کے کہنے پر جو چلتا ہی / دل سا افسردہ زر سا جلتا ہی
جو یہان خوابگہ بناتا ہی / اپنے سر پر کلہ نہ پاتا ہی
ایسا ہر دو خیال کرتے ہوئے / گئے گھر کو ملال کرتے ہوئے
بوزنہ بھی انھون کے جانے پر / آیا دلجمعی سے ٹھکانے پر
اور سیاح سے یہ حال کہا / کہ نہ اب چاہیئے ملال سہا
کہ پھرا تیرا بخت و رنج گیا / کہ پھرا تیرا رخت و گنج گیا
پر اُسے رات کو وہین روکا / کہ نہو رات کو کہین دھوکا
وزد شب نے لباس ظلمانی / دیکھکر خور کا پاس سلطانی

پر بہت خوب ہی ہواے وطن
دل کو مرغوب ہی ہواے وطن

کہتے ہین ذو المنن من الایقان
کہ ہی حب الوطن من الایمان

نہ ہواے وطن ناموافق ہی
اور ماسے وطن موافق ہی

سیم و زر کے بنائین نرگسدان
اس اثر کے بنائین نرگسدان

ہر نرگس کہ خاک نرگس زار
ہی مربی پاک نرگس وار

پس وطن کو چلا وہان اترا
کہ تھا بوزینہ کا مکان ستھرا

شب کو دو دزد پیشہ ہشیار
آئے دزدی کو باندہ کر ہتھیار

انسے رہتے تھے پاسبان ترسان
بلکہ مریخ آسمان ہر آن

گرچہ خنجر گزار رکھتا تھا
پر نہ خنجر گزار سکتا تھا

تیر سینہ شگاف سے ترسان
تھا انھون کے مصاف سے لرزان

صاحب نیزہ یہ سماک سما
انکے خنجر سے ترسناک بلا

بیحذر رہ نہ سکتا تھا ہرجا
سپر خوف رکھتا تھا ہرجا

چشم دلبر سے سخت تر خونخوار
انکے خنجر سے سخت تر خونبار

اسکے سرہانے بیخبر آئے
بیخبر آنے کے اثر لائے

کہ لیا وہ جو پاس تھا کالا
پھر کسا بے حواس سا ڈالا

اس کریوہ مین پہ خطر تھا جو
اور شارع سے دور تر تھا جو

چلدیئے وہ وہان سے نالائق
کہتا تھا یہ زبان سے کیا لائق

کہ ذرا سی حیات چھوڑی ہی
یہ ذرا سی نہ بات تھوڑی ہی

شکر کر ہی نہ جا شکایت کی
شکر پر ہی رجا عنایت کی

اوفتادہ رہا وہان شب بھر
دست و پا بستہ تھا فغان لب پر

جا ہی فریادرس نہین اس جا
کوئی فریادرس نہین اس جا

چشم سے آب غم بہاتا تھا
دل مین نار الم جلاتا تھا

آہ و افغان کہ اس فنا مین ہوا
کوئی پرسان نہ اس فنا مین ہوا

کون اس درد سے دوا فرمائے
کون اس درد سے شفا پر لائے

وقت غم ہی بجا کہین غمخوار
دل غمخوار سا نہین غمخوار

اس مین دہ بوزنہ بھی میوہ کو
ڈہونڈہتا آیا اس کریوہ کو

ناگہان آئی آہ کی آواز
بیگمان پائی چاہ کی آواز

گیا نزدیک آشنا پایا
لیک آفت مین مبتلا پایا

آب خون چشم تر سے برسایا
اور نالہ جگر سے برلایا

پوچھا ای یار بیفرح اسجا
کیون ہی بیزار بیطرح اسجا

کس طرح اور کیا یہ حال ہوا
کیسے اس طور کا ملال ہوا

بولا اس دہر مین نہ راحت ہی
کہ نہ ہر بحر مین جراحت ہی

اس خرابہ مین رہتا ہی سر گنج
پاسبان کی طرح سے اژدر رنج

گل بیخار اس جہان مین نہین
گنج بیمار اس جہان مین نہین

شہد بے نیش اس دکان مین نہین
کچھہ کم و بیش اس بیان مین نہین

جب یقین اس طرح کا کامل ہو
تب کہین اس طرح کا عامل ہو

نہ کبھی خرمی مین خورم ہو
نہ کبھی پر غمی مین پر غم ہو

خار غم پائے جان مین کھائے جہان
نہ الم آئے جان مین جاے توان

چشم ابر خزان بہاے نہین
آب صبر توان بہاے نہین

گل شادی جہان بہار پہ آئے
بلبل دل وہان قرار پہ پائے

جوش وقت بہار آئے نہین
ہوش وقت قرار جاے نہین

ہستی و نیستی کو جانے ایک
ہستی و نیستی کو مانے نیک

نیست سے ہست ہوتا ہی ظاہر
ہست سے نیست ہوتا ہی آخر

پس وجود و عدم برابر ہین
نہ وجود و عدم سراسر ہین

گاہ ہی آب گاہ تاب بیان
گاہ ہی تاب گاہ آب نہان

گاہ دیتا ہی گاہ لیتا ہی
گاہ لیتا ہی گاہ دیتا ہی

| | |
|---|---|
| وہین اپنا قیام رکھتا ہون | وہین اپنا طعام رکھتا ہون |
| بند احسان سے کچھہ خلاص مجھے | ہی یہ امید لطف خاص مجھے |
| کر نہ اس مرد کو بدرجہ سے | کر نہ اس درد کو بدرگہ سے |
| دل کبھی نیکی پر نہ لاتے ہین | بل بدی نیکی پر دکھاتے ہین |
| انکی طینت مین ہی بدی دائم | انکی نیت مین ہی بدی قائم |
| آدمی ہی نہ خوب روئی مین | آدمیت ہی خوب خوئی مین |
| زیب خاطر کو اب نچاہیے ہین | زیب ظاہر کو سب سراہتے ہین |
| خاصۃً یہ جو ہم سے تھا ہم چاہ | روز و شب اپنے دم تھا دم گاہ |
| نہ علامت وفا کی رکھتا ہی | نہ سعادت صفا کی رکھتا ہی |
| نہ سنے گا اگر کلام مرا | ہووے گا بے ضرر نہ کام ترا |
| اسنے تل بھر نہ التفات کیا | عزم دلبر بدل ثبات کیا |
| پیش سیاح چاہ پر جاکر | عذر خواہی کی راہ پر آکر |
| گرچہ آفات کا دیا اظہار | پر مکافات کا کیا اقرار |
| کہا خوش راہ ہی توکل کی | پھر نہ کچھہ چاہ ہی جز توکل کی |
| پر اگر پاؤنگا قضا سے امان | اور تقدیر کی رضا سے توان |
| عمر ہی دوستدار قسمت ہی | پھر بھی بالاختیار خدمت ہی |
| ہوئے رخصت تو وہ گیا گھر کو | اور سیاح خوشنما بر کو + |
| شہ پشیمان تھا تربیت کرکے | دل پریشان تھا تقویت کرکے |
| تھا خجل اس خیال سے بیزار | مضمحل اس ملال سے بیکار |
| ہوگیا ایسے ایک سال بسر | ہوا دل سے یہ ملال بدر |
| درمیان آئے ہر طرح کے شہر | ہر زمان پائے ہر فرح کے بہر |
| کہ پہرون اب یہان سے سوے وطن | اور دیکھون امان سے روے وطن |
| اور حسب المرام ہی اب تک | کہ جز توکل بکام ہی اب تک |
| ادہر آئیگا میری قسمت سے | نظر آئے گا تیری خدمت سے |
| پر نصیحت ہی ایک ماننے کی | بے فضیحت ہی نیک جاننے کی |
| کیونکہ ہین آدمی وفا سے دور | دیکھے ہین کرتے ہین صفا سے زور |
| انکے ظاہر جمال پر مت جا | کبھی ظاہر خیال پر مت جا |
| انسے ہرگاہ ہی منی پیدا | انسے ہر راہ ایمنی ہی کیا |
| بد اگر ہی تو بالیقین ہی دو | دو سے بہتر بدل نہین ہی بد |
| یوسف چشم و گرگ خاطر ہین | خوب واقف بزرگ ماہر ہین |
| بد ارادت ابھی نہ مانا ہی | نیک عادت کبھی نہ جانا ہی |
| جسم زیبا مین ہی نہ خوے صفا | تگ دنیا مین ہی نہ بوے وفا |
| بلکہ آجائے گا بحد ممات | اور پچتائے گا بحد حیات |
| اور پھر ریسمان کو لٹکایا | اسنے باندہا میان کو جھٹ آیا |
| کی بیان تھوڑی شاہ کی سختی | کی عیان تھوڑی راہ کی سختی |
| کہ چلے ساتھہ تو تیری خاطر | بالعوض مہر ہو میری ظاہر |
| کچھہ دنون گشت کا ارادہ ہی | شوق اس دشت کا زیادہ ہی |
| تو ہی اقرار آؤنگا پھر بھی | لطف دیدار پاؤنگا پھر بھی |
| جد تھا بس مین جسطرح کا کیا | عہد آپس مین اسطرح کا کیا |
| پر وہ گوشہ مین اختفا کے رہا | نہ بھروسہ مین اصطفا کے رہا |
| نہ نصیحت وزیر کی مانی | نہ فضیحت اخیر کی جانی |
| سو دختر کچھہ التفات نہ تھا | کچھہ سفارش کی سنتا بات نہ تھا |
| مرد سیاح نے سیاحت کی | بادیہ کے ہر ایک ساحت کی |
| تین سو اشرفی جو پایا کہین | اس ارادہ پہ جی کو لایا وہین |
| گرچہ جتنا سفر مین فائدہ ہی | کبھی اتنا نہ گھر مین عائدہ ہی |
| دنیوی اخروی مراد تمام | رکھتی ہین اپنا زندہ یاد بکام |

کیا عناد اب ظہور پائے گا | کیا فساد اب فتور لائے گا | کیا غرض ہے کہ چاہتا ہے روا | کیا مرض ہے کہ چاہتا ہے دوا
جا ملاقات ہے وہاں مجھے | جا مقالات ہے محال تجھے | چلا صحرا کو یاس سے مانوس | بیفرح جا کو آس سے مایوس
جاتا تھا سوبسو پریشان وہ کار | پاتا تھا روبرو پریشان کار | رات کو گرچہ ماہ تھا اوپر | لیک ابر سیاہ تھا روپر
کو یا خیمہ کے درمیان تھا چراغ | تھا ادھر نور ادھر نہان تھا سراغ | تھا ہوا پر چڑھا غبار سیاہ | تھا سما پر بڑا بخار سیاہ
سر قطران غبار سا آیا | دود وہ زنگبار تھا چھایا | موہی زنگی سی شب نگاہ پڑی | تا بہ پشت سمک سیاہ بڑی
اس یقین سے کہ تا سمک تھی سیاہ | اس نہیں سے سما تلک تھی سیاہ | ایسی آفت سے بیحواس ہوا | نہ مخافت سے بے ہراس ہوا
نہ رہا جا پر اضطبار ذرا | نہ رہا پا پر اختیار ذرا | کہ خودی سے نہ گام دہرتا تھا | بیخودی سے خرام کرتا تھا
تھی یہ جا ہر صید گاہ ددان | کھدا تھا ہر صید چاہ کلان | اسمین بوزنیہ شیر و مار پڑے | تھے اجاعت سے زیر بار پڑے
یہ بھی اللہ کے اشارہ پر | پھنچا اس چاہ کے کنارہ پر | گرا بے دیکھے چاہ کے اندر | چاہ کھودے تھے راہ کے اندر
رکھہ دلآزار سے نہ چاہ میں چاہ | کھود اس غم ارسے نہ راہ میں چاہ | گرد خود مثل پیلہ جال نہ رکھہ | اپنی محفوظی کا خیال نہ رکھہ
یہ گرفتار چاہ کے اندر | تھے گرفتار آہ کے اندر | اپنے جی کا ملال کرتے تھے | نہ کسی کا خیال کرتے تھے
ہوئے کچھہ سوز بیطرح خاک | ہوئے کچھہ روز بیفرح آخر | ایک سیاح رحم دل آیا | چہ میں افتادہ مضمحل پایا
رحم آیا کہ ہے یہ آدم زاد | رحم لایا کہ ہے یہ کیا کم زاد | دم کی تکلیف ہے پریشان ہے | غم کی تضعیف ہے نہ بیجان ہے
پڑا ہے ایسی جاے غم میں یہ | کیا عجب جان سے جا دم میں یہ | ہے فتوت کا یہ زمان اسجا | ہے مروت کا امتحان اسجا
تا کہ جس روز ہو وے روز حساب | میرے دلکو ہو وے سوز ثواب | مال و اطفال نام کے ہین نہین | وہان ہر حال کام کے ہین نہین
اسلئے ڈالا ریسمان لاکر | نکلا بوزنیہ ریسمان پاکر | دوسری بار مار آیا بدر | تیسری بار شیر آیا بر
جب وہ زندان سے تینوں تن نکلے | شکر احسان سے مرتہن نکلے | پاس جاکر بدل سپاس کیا | پھر دعا پر یہ التماس کیا
خوش نصیبی بکمال حاصل ہے | لطف غیبی بحال واصل ہو | جو گذرتا ہے ہمارے بیان | نقص کرتا رہے ہمارے نہان
کہ ہین اس تیرے لطف و احسان سے | ہوئے گرویدہ ہر طرح جان سے | تیری خدمت سے اختصاص کرین | ہر تخلیص جہد خاص کرین
نہ مکافات ہے ابھی ممکن | کہ مجازات ہے کبھی مسکن | بوزنہ بولا اس دیار کے پاس | ہے مقر میرا کوہسار کے پاس
ہین وہاں قسم قسم کے اشجار | ہین عیان اسم اسم کے اثمار | جو وہان افتخار لائے گا | مجھے خدمت گذار پائے گا
شیر بولا کہ شہر کے نزدیک | وہ جو بیشہ ہے نہر کے نزدیک | وہین رکھتا ہون لعل و پاش دوام | کہین پاسکتا ہون معاش بکام
کریگا رنجہ پا ادہر آکر | کرونگا پیش ما حضر لاکر | مار بولا کہ ہے فلانی جا | درمیان شہر کے پرانی جا

مردم چشم کو یہ نور عیان — مردم چشم کو سرور عیان
اور کچھہ لعل ہاے رمانی — آب ثانی بجاے کم ثانی
چند فیروزہ رنگ کے اچھے — سنگ کے اور ڈھنگ کے اچھے
لعل رخشان سہیل سے انور — رنگ فیروزہ چرخ کے اندر
تا کہ جو اُنسے لین سو دیجائے — اور قیمت جو دین سو لیجائے
ملکہ نے بالتفات تمام — اُسکے مانگے جواہرات تمام
کہ ذرا اسمین التباس نہین — ایسے جوہر ہین کسیکے پاس نہین
تو بھی زرگر نے تھا جو بہکایا — عذر اُسکا نہ دل مین رہ پایا
یہ نگین ہین تمام ناقص راے — جا ہی جو اُنسے کام ناقص آے
نفس امارہ نے دیا فرمان — بہر تعذیب دخت بازرگان
اُسکے خویش و تبار رونے لگے — چشم سے اشکبار ہونے لگے
نیک محضر وزیر آخر کار — دیکھکر بد اثیر ظاہر کار
استقدر نقش کر دیا دل پر — کم نے زائد اثر کیا دل پر
دود بدنامی نے وجود لیا — روزن قصر سے صعود کیا
مستغیثون کی داد بخشی کی — سیم و زر سے مراد بخشی کی
اور زرگر کی تربیت چھوڑی — لطف نے شرط تقویت توڑی
شاہزادی کا اعتبار گیا — بلکہ والد کے دل سے پیار گیا
پھر وہان رکھہ سکا نہ جاے قرار — راہ پیما ہوا بپاے فرار
نہ سنے پاس قہر کے اندر — نہ رہے پاس شہر کے اندر
جب دل شہ سے برہمی جائے — قہر پر شور و شر کمی لائے
یہ شفاعت ظہور مین لائین — بالاجازت حضور مین لائین
وہ لعین الورا خبر پاکر — وہین پہنچا بلا خطر جاکر
کام نکوہیدہ راہ پھر آیا — کور ہو دیدہ جاسے پھر آیا

دید سبزہ سرور افزا ہی — چشم بینا مین نور افزا ہی
مشتعل مثل فارسی گلنار — منفعل سی بہار کی گل نار
چرخ مینائی لاتا ہی چکر — پر نہ رنگت مین کھاتا ہی ٹکر
حکم فرما کہ یہ جواہر سب — کرے تیرے حضور حاضر اب
جو ذرا دینے مین تردد آے — نہ ذرا لینے مین تشدد جاے
اُسنے ہر چند اعتذار کئے — کھا کے سوگند اعتبار دئے
اور دکھلائے جیسے حاضر تھے — نہ پسند آئے ایسے ظاہر تھے
مست تھی بادۂ جہالت سے — جیسا ظاہر ہی اس مقالت سے
کبر شاہی نے کی نہ دلداری — دیو مردم نے کی مددگاری
تھوڑی تکلیف سے نکل گئی جان — بیزبان اور بیمحل گئی جان
نالشی شہ کے آستان پہ گئے — نعرہ مارے کہ آسمان پہ گئے
بادشہ کے جناب مین آیا — تھا جو گذرا حساب مین لایا
غیرت انگیز تھی طریقت قال — حیرت انگیز تھی حقیقت حال
سینۂ شاہ کو سیاہ کیا — عیش دلخواہ کو تباہ کیا
دید دختر سے پھر کراہت کی — جیسی آگے تھی پھر نہ چاہت کی
اس کمینہ کی سازگاری سے — قرب و اخلاص و رازداری سے
اور وہ اپنے کام سے ترسان — شاہ کے انتقام سے لرزان
سوچا بانو نے مصلحت یہ ہی — حق دختر مین منفعت یہ ہی
رہے پرخار راغ مین باہر — شاہ کے چار باغ مین جاکر
تب سفارش ظہور لائے ضرور — نہ گذارش قصور پاے ضرور
اسلئے بھیجا اُس مکان مین اُسے — تھا یہی زیبا اُس زمان مین اُسے
ملکہ دیکھکر ہوئی مضطر — اور آشفتہ تر ہوئی اُسپر
کونسا ذہن خرد وہان جائے — تیری تصویر بد جہان پائے

کہ بدونکو بناتے ہین نیکو | پھر بدی پر نہ لاتے ہین جی کو
برتری عقل اور ادب سے ہی | نہ ذری اصل اور نسب سے ہی
دُر کہنہ سے آب و تاب نہ چاہ | رکھے کہنہ سے آب و تاب نہ راہ
بادشہ جسکے ساتھ کار رکھے | الفت و اتحاد و پیار رکھے
اُٹھتا ہی ہم جسے اُٹھاتے ہین | جھکتا ہی ہم جسے جھکاتے ہین
جسکا درجہ ذرا گراتے ہین | اُسے تحت الثرا دکھاتے ہین
اپنی برق غضب فروزان ہو | خرمن اعتبار سوزان ہو
بخشتے ہین جسے سحر سے نور | تیرگی کرتے ہین نظر سے دور
ہر عنایت سے سرفراز کیا | ہر رعایت سے امتیاز دیا
ضد کا مذکور نے ثبوت دیا | شکے دستور نے سکوت کیا
لیک جب کچھ زمان ہوا آخر | اُسکا دست توان ہوا قادر
کرتا تھا دہشت و امید سے گھر | بھرتا تھا وعدہ و وعید سے زر
ایک دن دخت شاہ کی خاطر | ایک جوہر کی چاہ تھی ظاہر
لیک زرگر نے جہد فاش کیا | ہر کسی شخص سے تلاش کیا
پر نہ تھا اُسکو دینے مین اقرار | اور تھا اسکو لینے مین اصرار
کہ گرہ پر نئی گرہ لایا | دختر بادشہ کو بھکایا
رکھتی ہی یہ جواہرات جہان | اچھے اچھے نوادرات زمان
یہ کواکب کے جوہر انور | چرخ فیروزہ رنگ کے اندر
دایۂ بحر نے بھی دیکھا نہین | کوئی دُر اسطرح کا زیبا کہین
مثل زہرہ تمام تابان ہین | بلکہ سہ پر دوام نازان ہین
مادر مہر کی عنایت سے | گرمی مہر کی رعایت سے
اچھی خون جگر خورش دی ہی | رحم کان مین پرورش کی ہی
کچھ زمرد ہین سبز ریحانی | مستند ہین نہ سبز ہی ثانی

حسن اوصاف مردان ہی شرف | نہ قدامت نہ خاندان ہی شرف
اپنے علم و ہنر کا پایہ دکھا | نسبت کہنہ کا نہ مایہ دکھا
وہ بزرگون مین ہی عقیل و فہیم | وہ سترگون مین ہی جزیل و عظیم
اور کہتا ہی ایک شاہ زمان | دیکھکر کیا ہی نیک راہ زمان
جسے اکرام پر بڑہاتے ہین | چرخ کے بام پر چڑہاتے ہین
بے اپنی نسیم احسان جو | بوم شورہ سہیم بستان ہو
جسے شاہ زمان نکالتے ہین | ارض پر آسمان سے ڈالتے ہین
اس جوان پر ہی مہربانی کی | امتنان پر ہی قدردانی کی
اور دلکو رجا ہی میرا گمان | نہین دکھلانے کا ہی میرا زیان
پھر نہ اس راہ مین قدم مارا | دل تھا اکراہ مین نہ دم مارا
حد سے باہر نکالے پا اُس نے | ہاتھ ہٹکر نہ ڈالے جا اُسنے
نہ حرام و حلال مانتا تھا | اپنا اور ونکا مال جانتا تھا
گنج شاہی مین بر نہ لایا آس | نہ کسی جوہری کے پایا پاس
تو سنا ایک دختر تاجر | رکھتی ہی ایسا جوہر نادر
زور سے کر لیا طلب آخر | اور یہ شر کیا عجب ظاہر
کہ یہ ظاہر ہی مالدار اسجا | دست قادر ہی مال پر اسکا
دیکھتا ہی یہ جوہری سپہر | چشم پر رکھکے چشمہ مہ و مہر
نہ انھون کا نظیر پاتا ہی | گو انھون کا اخیر آتا ہی
گرچہ مہد صدف مین پالتی ہی | آب و تاب شرف مین ڈالتی ہی
اچھے یاقوت آبدار بڑے | سرخ و شنجرفی تابدار بڑے
کوہ خارا نے گو ہی سخت جگر | جانکر انکو اپنا لخت جگر
گل ہین قطرہ مدام کے انور | ساغر لعل فام کے تن پر
ہی نظر سے نظر طراوت بر | ہی اثر سے نظر طراوت پر

پھر وسیلہ سے اُسکے کام کرون / یہ خزانہ جو ہی تمام کرون
پس کہا اس غلام سے کا ہی یار / تجھے مجھہ سے دوام سے ہی پیار
کچھہ مراعات چاہتا ہون کیا / کچھہ مکافات چاہتا ہون دیا
نقش اُسپر کمال نادر ہی / نہ بے اُسکے مثال قادر ہی
فیض اُسکا ہی آشکار بکام / جزو کُل پر ہی اختیار تمام
جو ہی تقدیر نامیابی کی / یہ ہی تدبیر کامیابی کی
اور حکمت سے کارفرمائے / اُسکی خاتم اُتار کر لائے
کہ تجھے تخت پر کرون قائم / خوش تیرے تخت پر رہون دائم
تیرے انعام سے رہون مسرور / غم ایام سے رہون بس دور
دیکھا سوتا تھا خواب کے اندر / نہ تھی ہستی حساب کے اندر
لیک شہ خواب سے ہوا بیدار / قہر کی تاب سے ہوا بیزار
اتنی جرأت کا اہتمام ہی کیا / اس انگوٹھی سے تجھکو کام ہی کیا
مرد سیاف کو کیا پھر یاد / اسکی تعزیر کا کیا ارشاد
جوش جاتا رہا یہ ہوش آیا / ہوش جاتا رہا یہ جوش آیا
پھر جو کچھہ بادشہ کو آیا ہوش / اُنس فرزند دل مین لایا جوش
کہ سے یہ مہاجرت کے تعب / کفشگر کی مصاحبت کے سبب
جوہری کی وداد مین آخر / پڑ گیا اس فساد مین ظاہر
اور شہزادہ کو نصیحت کی / رکھہ نہ صحبت جو ہو فضیحت کی
کہ بدونکی مصاحبت ہر جا / نہین رکھتی مساعدت بر جا
اور زرگر ہی بیگمان بدچال / اسکی صحبت ہی بیزیان فال
تو بھی افزون ہی تربیت اُسکی / حد سے بیرون ہی تقویت اِسکی
کہ نہوا ایسا کچھہ خلل پیدا / نہ تدارک کا ہو محل پیدا
اور یہ سخ دیا کہ بے الہام / نہین کرتے ہین بادشہ کچھہ کام

اور اچھا سا مال لون اس سے / عمدہ اشیا نکال لون اس سے
ہو کے ممنون لطف و احسان سے / مین ہون مرہون ہر طرح جان سے
شہ کی انگشتری اگر لائے / صورت خوشتری نظر آئے
پاس جسکے یہ نیک خاتم ہی / زیر حکم اُسکے ایک عالم ہی
مُہر کیا مُہر ہی سلیمان کی / ملقب سلطنت ہی کیہان کی
خواب سے بیجو اس پائے جب / چاہیئے اُسکے پاس جائے تب
تجھے نقش اُسکا نامدار کرے / مجھے نقش اسکا کامگار کرے
بر لشکر طلبکہ تو امارت لے / تب مجھے اپنی تو وزارت دے
ایسے اُسنے اُسے جو بہکایا / روسوے خوابگاہ شہ لایا
یہ سکید ستی اُسنے ظاہر کی / خاتم انگلی سے اسکی باہر کی
پوچھا اُس سے کہ یہ دلیری کی کیون / آج نیت پھری یہ تیری کیون
ہوا عاجز نہ کچھہ جواب دیا / نار غصہ نے التہاب کیا
جامہ جو جسم سے اتروایا + / تھا جو خال سیہ نظر آیا
سیف سیاف نے نیام مین کی / دور اندیشی اپنے کام مین کی
پیار سے اسکو ہمکنار کیا / چشم و سر چومے کم نہ پیار کیا
عرض کی اُسنے ای سترگ زمان / ای مربی و ای بزرگ زمان
شہ نے جیسی جزا مناسب تھی / اُسکو ویسی سزا مناسب دی
کہ ہی نا اہل سے حذر نیکو / پھر نہ لا جہل سے خطر جی کو
شہ کو خدمت گذار کرتی ہی / اہل خدمت کو خوار کرتی ہی
اس سے ہرگز نہ ساز واجب ہی / ہر طرح احتراز واجب ہی
مصلحت ہی کہ جاہ و مال کے ساتھہ / قرب دے اسکو اعتدال کے ساتھہ
شہ نے اس بات پر نہ کان دیا / جسکے اس بات پر نہ دھیان کیا
ہی سعادت دوام انکے ساتھہ / ہی افادت تمام انکے ہاتھہ

گئی بیزار اس گلستان سے | لے گئی خار اس گلستان سے
جیسے وہ حادثہ ہوا ظاہر | اور یہ واقعہ ہوا آخر
فرقت طفل و زن مین رویا بہت | تن کو آب محن مین دہویا بہت
مرگ ہی اور کیا نجات ہی | جز خدا اور جا نجات ہی
تاج و جامہ و زیورات تمام | دل جسپر تھا التفات تمام
مشتری ہی اُسکا نیک ناظر تھا | مشتری اُسکا ایک تاجر تھا
اُسکی صحبت مین تربیت پائی | ناز و نعمت مین تقویت پائی
ہوا بازار مصر کا کاسد | کر دیا کار مصر کا فاسد
جسطرف جاتا تھا یہ مایۂ ناز | اسطرف پاتا تھا یہ پایۂ ناز
لب سے اسکی نجات چاہتے تھے | رب سے اسکی حیات چاہتے تھے
تاجر اُسکو عزیز رکھتا تھا | لیک عقل و تمیز رکھتا تھا
کہ اگر رکھتا ہون نہان اسکو | تو ہنر اسکا ہی زبان اسکو
اور اگر رکھتا ہون عیان باہر | تو ہی یہ فتنۂ زمان ظاہر
دلون مین آہ و زاری رکھتا ہی | جانون مین بیقراری رکھتا ہی
مصلحت ہی کہ اسکو لے جاؤن | شاہ پارس کو نذر دے آؤن
نکرون کچھ وہان پسند بہا | کرے کچھ بکیان دو چند عطا
بادشہ کے حضور پیش کیا | فخر اپنا ضرور بیش کیا
بلکہ تھی بدر کو یہ قدر کہان | رات کو تھا نہ ذکر بدر عیان
اور بندون مین سر بلند کیا | خاص بندون مین ارجمند کیا
تھوڑے عرصہ مین ہوشیار ہوا | لیکن ایک جوہری کا یار ہوا
اُسکے ساتھ اسکو یہ رعایت تھی | کہ عنایت سے کچھ عنایت تھی
تو بھی وہ بدسرشت ایسا تھا | کہ کوئی بد نہ زشت ویسا تھا
نفس امارہ آز پر آیا | دل بدکارہ ساز پر پایا

منجم شاہ کا لگا کے پتا | خادمان حرم نے جا کے کہا
پھر کے شہ تختگاہ کو آیا | دل سے رہ سخت آہ کو پایا
عاقبت صبر اختیار کیا | گرچہ بالجبر اختیار کیا
کفشگر اپنے اہلزادہ کے ساتھ | شام مین پہنچا شاہزادہ کے ساتھ
لے کے شہزادہ کو فروخت کیا | حق نعمت تمام سوخت کیا
دس برس تک جو اُسکے ساتھ بڑہا | حسن یوسف کا اسکے ہاتھ چڑہا
جوہر اصلی نے یہ نور دیا | گوہر اصلی نے ظہور کیا
مشک یوسف کا تھا وہان ہمسر | جان عالم تھا یہان کمتر
ناظرونکی قطار تھی حاضر | اور جان تھی نثار کی خاطر
سب فرح سے دعائین دیتے تھے | سب طرح سے بلائین لیتے تھے
سوچا اب اس غلام کی خاطر | ہی یہ الفت نہ کام کی خاطر
کہ وجود و عدم برابر ہی | نقص مایہ نہ کم سراسر ہی
کہ نظر آئے ایسی تاب نہین | نہ نظر آئے ایسی تاب نہین
دلربا کی بیان سواری ہی | بند کر چشم جان جو پیاری ہی
کہ ہی شاہ جہان عظیم الشان | ہی پناہ جہان کریم الشان
پس اُسے لے کے کاروان کے ساتھ | گیا پارس کو عز و شان کے ساتھ
بعد دہ سال دیکھا اسکا جمال | پہنچا تھا بدریت کو اسکا کمال
بندہ جانا نہ جانا لخت جگر | بندہ مانا نہ مانا لخت جگر
تربیت دن بدن زیادہ کی | تقویت دن بدن زیادہ دی
متعین جو تھا خزانے پر | جوہرون کی بہا بتانے پر
یعنی تھا شاہ سے جو کچھ پاتا | اُسمین سے کچھ اُسے تھا پہنچاتا
دیکھا شہ کو ہی اعتبار اسکا | محرمی پر ہی اختیار اسکا
سوچا بیکے تو اسکو بھگاؤن | اس سے انگشتری شہ پاؤن

جو عنان انکی ہاتھ مین رکھتے
نہ گمان انکے ساتھ مین رکھتے

تازیانہ جہان لگاتے تھے
جز سما پھر مکان نہ پاتے تھے

اثر گام وسم سے ماہ وسمک
رکھتے تھے چرخ پر نہ راہ و تک

نہ روش مین ذرا سما ہمسر
تھی دوش مین سدا صبا کمتر

باد پیما تھے اور برق نما
رعدآواز اور برق ربا

جلد جا سکتے تھے زمین پہ یون
شوق جا سکتا ہی کہین پر جون

ہوش آسا فراخ گام دوام
جوش کا سا سدا خرام بکام

سر عقّہ بڑھکے تھے جوانی سے
قیمۂ چڑھکے زندگانی سے

اور کچھ دل مین کرکے یاد الہ
رکھا دو مرکبون پہ زاد راہ

رہا شب بھر جو جہد چلنے پر
دور جا پہنچے دن نکلنے پر

متوقف ہوئے وہان کچھ دیر
ہوئے کھا پی کے آب و نان کچھ سیر

نہ کسی اور سے دوچار ہوئے
پھر اُسی طور سے سوار ہوئے

چلے آگے قیود راہ سے دور
پہنچے جا کے حدود شاہ سے دور

اُسطرف وہ غلام ہوش سے دور
رہے شب بھر تمام ہوش سے دور

دوسرے دن جو باغبان آیا
گل سا اُنکا چراغ جان پایا

پایا بروقت جوشن با کام
لایا سرکہ و روغن بادام

جون ہی ڈالا دماغ مین اُنکے
تھا اُجالا چراغ مین اُنکے

بھاگا بیہوشی کا اندھیرا دور
لایاذ بیہوشی کا سویرا نور

نہ وہان شاہزادہ آیا نظر
نہ وہان کفشگر کا پایا اثر

بحر حیرت کی لہر کے اندر
آئے باہر پھر کے شہر کے اندر

مادر شاہزادہ سے آخر
کیا اندک زیادہ سے ظاہر

بیقراری عجب بکار ہوئی
کی سواری طلب سوار ہوئی

دیکھا گلزار گلعذار نہ تھا
دیکھا گلخوار گل بہار نہ تھا

باغ گیا جو نہ ہی وہ سرو روان
اور وہ دلبر با تدرو چمان

نہ ہی گلشن مین خوبی خندان
جو نہ ہی اپنا غنچۂ خندان

چشم سے فرق پر ہی سرو چمان
اشک سے غرق پر ہی مردروان

ما نے جب بچہ کا نہ پایا نشان
آہ و نالہ کیا مچایا فغان

اور فرمایا آس پاس وہان
ڈھونڈا جب تک تھی آس پاس عیان

اور ہر جا تلاش کی اُس کی
پر نہ ہر جا تلاش تھی اُس کی

رنج پاکر پھرے بحسرت یاس
اُسکے پاپیر گرے بکثرت یاس

کہ نہین پایا کچھ نشان اُسکا
نہ کہین پایا کچھ گمان اُسکا

بلکہ آتش الم سے جلی
نہ فقط دل سے بلکہ دم سے جلی

شعلۂ ہجر نے کمال کیا
شمع سان دل کو اشتعال دیا

سوزش قلب کا بیان حال
کرتے تھے خود اداز زبان حال

شمع کو مجھسے کچھ شان نہین
شمع کا میرا سا ہی حال نہین

اُسکا ہر وقت ہی برون سوزان
میرا ہر وقت ہی درون سوزان

سوزش اب ہجر کی زیادہ ہی
اسلئے میرا بھی ارادہ ہی

شمع سان جا سے اور جا نہ ٹلون
جب تلک سر سے تا بپا نہ جلون

رات بھر سخت اضطراب رہا
تا سحر سخت پیچ و تاب سہا

دود دل تھا کمال کو پہنچا
کوئی پرسان نہ حال کو پہنچا

سینۂ حار سے نکالی آہ
درد کی نار سے نہ خالی آہ

صبح آسا ہی یک نفس باقی
پر ہی دیدار کی ہوس باقی

کاش دیدار روے یار کرون
شمع سان نقد جان نثار کرون

آیا پروانۂ خداے کریم
کہ معاود ہو سوجاے قدیم

چلی اس زور شور سے اُس آن
صرصر کل من علیہا فان

کہ بجھا اُسکی زندگی کا چراغ
مٹ سکا اُسکی زندگی کا نہ داغ

پیش زلف بنفشہ تازہ بہار ... مشک نے کھولے نافۂ تازہ بہار
تھی نسیم شمال نزہت پر ... تھی نسیم شمال نکہت بر

تازگی پر تھے گل وہان کے گل ... تازگی پہ تھے گل جنان کے گل
گل درخشو کی رنگ و بو کا جہان ... دیکھکر تھا نہال طوبی نہال

ہر شجر طرفہ بار دیتا تھا ... نخل طوبی اُدھار لیتا تھا
خلد سے کم نہ وہ گلستان تھا ... گل ہر اک اسمین حور و غلمان تھا

جام نرگس تھے یاسمن ساقی ... مست گل کا نہ پیرہن باقی
زلف سنبل فتادہ دوش پہ تھی ... اور نسرین کشادہ گوش پہ تھی

عندلیب اور کبک کی آواز ... گوش عشاق کو نہ تھی ناساز
شاہزادہ کہین کو جاتا تھا ... تب زیادہ یہین کو آتا تھا

سیر اسجا کی دل کو بھاتی تھی ... تھی ہوا معتدل سہاتی تھی
اب سفر کو جو شہر یار گیا ... دل اشتیاق سے قرار گیا

اُسی گلزار کا ارادہ کیا ... اہتمام آگے سے زیادہ کیا
گیا اُسجا ملازمونکے ساتھ ... دل لگی کے لوازمونکے ساتھ

گفشگر دیکھکر کہ پہنے ہین آج ... شاہزادہ نے عمدہ جامہ و تاج
بیش قیمت جواہرات جڑے ... اور تن پر ہین زیورات پڑے

دل مین للچایا آز کے مارے ... کل نہ پل پایا آز کے مارے
ہوئی حامل بدی طبیعت کی ... ہوئی کامل ردی طریقت کی

کہ امانت سے بیصفائی کی ... یہ خیانت سے بیوفائی کی
دل مین سوچا کہ کم نہین یہ مال ... رکھتے ہین کان و یم نہین یہ مال

لاکھ تجار جو فراہم ہین ... مال مجموعہ بھی بہا کم لائین
باپ اسکا سفر مین باہر ہے ... مجھ سے امین مقر مین نادر ہے

مصلحت ہے کہ ملک سے باہر ... کسی جا اس پسر کو لے جاکر
بیچکر تاج و جامہ مال تمام ... کرون قیمت سے اشتغال بکام

وقت جاتا ہے کم قیمت مان ... ایسی فرصت کا دم غنیمت جان
ایسی دولت کو ہاتھ سے مت چھوڑ ... ایسی شوکت کو ساتھ سے مت چھوڑ

عاقبت نفس بد ہوا غالب ... ہوکے ایمان سے رد ہوا طالب
اپنے مخدوم سے وفا چھوڑی ... نہ کی معصوم سے جفا تھوڑی

ایک تھا اُسکا کاردان ہمراز ... اور ونکے ساتھ جاودان کم ساز
اس سے یہ حال درمیان لایا ... اور نہ قال بر زبان لایا

ساتھ دے فائدہ نہین کم ہے ... ہاتھ دے فائدہ نہین غم ہے
ہاتھ پر اُسکے اُسنے مارا ہاتھ ... پھر کیا دل سے اُسکا راسا ساتھ

سب کو ایسی دوا سے بیہوشی ... دی کہ جلدی نہ جاے بیہوشی
شاہزادہ بھی ہوش سے بیہوش ... ہوا غفلت کے جوش سے بیہوش

نہ تھا ایسا کہ ہوش مین آئے ... اور کچھ بھی خروش مین آئے
ایک صندوق مین گرایا خواب ... خواب بیہوشی تھا گر آیا خواب

رات کو لائے ایک جمازہ ... بات جو آئے ایک خمیازہ
تیز رو ایسی تھی سما پر ماہ ... کہتا تھا اسکو تیز پا کر واہ

تیز تر آسمان سے تھی بر وقت ... آفرین آسمان سے تھی ہر وقت
تیز ماہ روان سے چلتی تھی ... تیز تر آسمان سے چلتی تھی

کبھی نیچے کو جیسے سیل روان ... کبھی اوپر کو جیسے میل دخان
اُسپہ صندوق استوار رکھا ... ہلنے جلنے سے کچھ نہ کار رکھا

آپ دو اسپ پر سوار ہوئے ... گرم دو اسپ پر بکار ہوئے
گھوڑے سے کیا تھے ہوا کے جوڑے تھے ... جوڑے کیا تھے ہوا کے گھوڑے تھے

عمر سے تیز جانے والے تھے ... مرگ سے تیز آنے والے تھے
تیر سے تھے روندگی مین نہ کم ... برق سے تھے جہندگی مین کم

کفشگر سے اسے تالف ہی — منع کرنا نہ بے تکلف ہی
چاہتا ہون رہے یہ خوش دل سے — دیکھا ہی اسکا چہرہ مشکل سے
اس سے یہ جبر ہی نہ واجب حال — بلکہ یہ صبر ہی مناسب حال
پھر براے صلاح حال و مآل — کر گئے ناصحانہ قال و مقال
شاہ نے کفشگر کو یاد کیا — لطف سے بدگہر کو شاد کیا
اور فرمایا تو ہی ہمایہ — حق سے پایا نہ تو ہی کم پایہ
چاہیئے تو بجان رہے نگران — کہ اسے موبجان رہے نگران
ارض خدمت پر اُسنے بوسہ دیا — پھر دعاگوئی کی بھروسہ دیا
دیکھتا ہون جو اپنی قسمت کو — نہین زیبا ہون ایسی خدمت کو
نظر شاہ کیمیا ہی ضرور — خاک تیرہ کو زر کی جا ہی نہ دور
خاک ہو کیمیا نظر کے ساتھ — سنگ ہووے طلا اثر کے ساتھ
کہ یہ خدمت ادا ہو خاطر خواہ — بہر عزت سدا ہو ظاہر راہ
کہ نہ دل مین ہراس رکھتا تھا — شاہزادہ کو پاس رکھتا تھا
بادشہ رکھتا تھا نگاہ کرم — اور جاری ہمیشہ راہ کرم
الغرض اعتماد شاہ ہوا — بالعوض ازدیاد جاہ ہوا
سچ ہی خدمت سے پاتے ہین عزت — نہین نسبت سے پاتے ہین عزت
کبھی گلزارون مین پھراتا تھا — کبھی گل خار و نہین دکھاتا تھا
کبھی شب کو اُٹھے براے سیر — ساتھ لے جاتا تھا بجاے سیر
شاہ کو ناگہان سفر آیا — جاہ کو کیا عیان خطر آیا
سب کو ہمراہی کی ضرورت تھی — کوئی غم کاہی کی نہ صورت تھی
کہ میرا اعتقاد خاطر ہی — یہ تیرا اعتماد ظاہر ہی
اُسنے تائید عہد کی خاطر — سخت تاکید جہد کی ظاہر
ایک گلزار تھا نثار جنان — ایک گلزار کیا ہزار جنان

دل و جان سے عزیز رکھتا ہون — دل و جانکو نہ چیز رکھتا ہون
منع ہے گر ملال پائے گا — میرے دلبر کلال لائے گا
کہ یہ عمر تمیز کو پہنچے — خود بد و نیک چیز کو پہنچے
پھر نہ دستور نے کیا اصرار — کہ نہ دستور نے دیا اقرار
اور احسان خسروانہ کئے — عہد و پیمان خسروانہ دئے
یہ میرا نور چشم و راحت جان — تجھسے رکھتا ہی استراحت جان
غرقہ آب سے بچا اس کو — حرقہ تاب سے چھپا اس کو
یہ چراغ ہی رہے تابان — گل باغ مہی رہے نازان
جسکا امیدوار عالم ہی — مجھے یہ افتخار کیا کم ہی
سنگ جوہر کی قدر پاتا ہی — مہر سو پر بھی بدر آتا ہی
قدردانی سے ہی نوید مجھے — مہربانی سے ہی امید مجھے
اُسنے آخر قبول کی خدمت — اور ظاہر حصول کی عزت
کبھی دولت سراے شاہی مین — کبھی اُس اپنی جاے کاہی مین
وہ بھی خدمت زیادہ کرتا تھا — اپنی عزت زیادہ کرتا تھا
سارے اقران سے بڑھ گیا برتر — لطف ہر آن سے چڑھ گیا سر پر
اور شہزادہ کو کھلاتا تھا — روز دلدادہ کو رجھاتا تھا
شاد عیش و طرب مین رکھتا تھا — یاد لہو و لعب مین رکھتا تھا
دم سے مسرور رکھتا تھا دائم — غم سے بس دور رکھتا تھا قائم
جتنے تھے اعتبار کے چاکر — اتنے تھے کار کار کے چاکر
اسلئے کفشگر کو یاد کیا — لطف تجدید اعتماد کیا
شاہزادہ کی پاسبانی ہی — یہی تیری سپاسدانی ہی
شہ سفر کو گیا یہان یہ رہا — شاہزادہ کا پاسبان یہ رہا
دلکشاے جہان تھی نزہت گل — دلربائے زمان تھی نگہت گل

# حکایت

ملک پارس مین شہریار تھا ایک
قہر تھا بس مین و ہر دار تھا نیک

تھا مظالم نواز نرمی سے
اور مظالم گداز گرمی سے

عدل سے سب تھے رنج سے آزاد
بذل سے سب تھے گنج سے آباد

عدل حشمت سے اسکے ہست ہوا
ظلم ہیبت سے اسکے پست ہوا

ناصیہ پر نشان نجابت کا
نور انور عیان اجابت کا

اس طرح کا تھا خوش ستاریکا جمال
اس طرح کا تھا مشتری کا خیال

اسکے شانہ پر ایک خال عیان
تھا کف دست کی مثال نشان

حکما سے کیا سوال اسکا
کہ ہی کیا حال و کیا مآل اسکا

کہ جو رکھتا ہی یہ علامت خال
دیکھتا ہی بہت سی شامت حال

کم ہوا سو ر ابتدا سنکر
غم ہوا دور انتہا سنکر

رہتا تھا ایک کفشگر اسجا
تھا گھر جیسا تھا ہنر اسکا

چونکہ ہمسائگی مین رہتا تھا
رنج کم مائگی مین سہتا تھا

اس سے آرام سے گذرتی تھی
دور آلام سے گذرتی تھی

کفشگر کے مکانکو جاتا تھا
لیے گئے خورش نہ جانکو پاتا تھا

ماہر اس حال سے وزیر ہوا
ظاہر اس حال سے اخیر ہوا

عرض کی بادشہ سے ای سلطان
ہاتھ سے جاتا ہی عزیز الجان

جھکتا ہی جسطرف جھکاتے ہین
اٹھتا ہی جسطرف اٹھاتے ہین

شاہزادہ ہی کفشگر کے ساتھ
نہ افادہ ہی کفشگر کے ہاتھ

کہ طبیعت خراب ہی اسکی
نہین صحبت صواب ہی اسکی

اسکی ہمت ہشت منزل کو
تنگ ذلت کی زشت منزل ہی

جو ہی نفس خبیث سے عائد
نہ ہی نفس خبیث سے زائد

نیک نیت تھا نیک طینت تھا
حسن طینت کی نیک زینت تھا

پرورش کم نہ تھی رعایا کی
کہ خورش غم نہ تھی برایا کی

بخت کو تھا دوام برتری پہ
تخت کو تھا قیام سروری پر

ایک فرزند ارجمند ہوا
نیک فرزند سربلند ہوا

رنگ رخ پر جہان کشائی کا
ڈنگ اسپر جہان صفائی کا

کہ بلاشک یہ سعد اکبر ہی
ہی مبارک یہ سعد اکبر ہی

دیکھکر شاہ کو خیال ہوا
دل کو حیرت سے ضمحال ہوا

عرض کی دیکھا ہی کتابون مین
ان علامات کے حسابون مین

لیکن آخر کو کام پاتا ہی
ملک گیری سے نام پاتا ہی

نظر تربیت برابر کی
خبر تقویت سراسر لی

پر دغا اسکا تھا خمیر بڑا
نہ نظر اسکا تھا نظیر بڑا

اس رعایت سے کچھہ عنایت تھی
کہ وظیفہ کی کچھہ رعایت تھی

ہوا شہزادہ چار سال کا جب
ہوا بازیچہ یار حال کا تب

کھیلتا تھا نہ کم خوشی کے کھیل
جو ہین بچونکی غم کشی کے کھیل

منع کرنے کا اہتمام کیا
دفع کرنے کا جہد تام کیا

طبع طفلان ہی تازگی کا نہال
ایسا رکھتا ہی نازکی کا کمال

اور رکھتے ہین جیسا رہتا ہی
پھر امالہ نہ ایسا سہتا ہی

ہی مناسب ممانعت فرمائے
نہ ہی واجب موانست پر لائے

نہ ہی ممکن اثر نہ پائے ظہور
اور اک دن ضرر نہ لائے فتور

اور بھی انسے عائدہ ہین ضرر
اور بھی جنسے زائدہ ہین خطر

کہا شہ نے کہ ہی یہ جبکو شک
کہ یہ شہزادہ ہی ابھی کودک

ان دلیلون سے ہی یہ صاف بیان
جو خلیق و شفیق ظاہر ہی
عرض کی اے شہ بلند مقام
جو ہی اوصاف نیک مین قائم
نیکی طبع ہی کمال فقط
لیک جب امتحان پر آتے ہین
کہ ملا ایک خوشجمال بہت
چلدیا آگے خوش کہا دل سے
دیکہہ معنی نہ دیکہہ صورت کو
بادشہ نے کہا کہ اے دستور
معتدل طبع کا ہی حال کہین
اسلئے منحرف ہوا ہوگا
یہ فضائل نخست پائے گا
خون کو نافہ مین خشک کرتی ہی
تربیت ہی سے آب گوہر ہو
عرض کی تربیت نہ شایان ہی
کرین ناکس کو تربیت صد سال
بدگہر کو ہزار کر تبدیل
اور کہتا ہی نیک ایک عزیز
پہیرنے سے نہ کس بنے ناکس
یعنی ہر کوئی احتیاط رکہے
جیسے شہزادہ کفشگر کے ساتہہ
پہر ہوا جوہری کی الفت مین

ہی نہین اسمین اختلاف عیان
نیک اُسکا طریق ظاہر ہی
نزد دانا ہی ارجمند دوام
ہوگا اوصاف نیک مین وہ اہم
نیکی جسم ہی خیال غلط
نہ عیان سے نہان پر آتے ہین
ہوا الفت کا خوشجمال بہت
فائدہ ایسی خوشنما گل سے
نہ دو ہین گرچہ ایک صورت ہی
ہوگا ظاہر تجہے نہ ہی مستور
تربیت پائی ہی محال نہین
حال سے مختلف ہوا ہوگا
کل خصائل درست پائے گا
بوی خوش دیکے مشک کرتی ہی
خون نافہ مین مشک اذفر ہو
جسکی بداصلیت نمایان ہی
بدلے اصلا نہ اصلیت بدحال
پر کبہی ہو نہ کارگر تبدیل
لکہہ گیا ہی جو ایک نیک تمیز
سگ گس سگ مکس نبنے کیا بس
بدگہر سے نہ اختلاط رکہے
نرہا خواری سے حذر کے ساتہہ
مبتلا اپنی جی کی کلفت مین

حسن ظاہر ہی حسن خاطر ہی
اسکی نیکی مین اشتباہ نکر
نیک روئی کا اعتبار نہین
نیک ہی نیکی طبیعت سے
کہ بہت سے ہین خوشنما اچہے
ایک دانا سے یہ روایت ہی
بات ان مین اُسکو آزمایا کچہہ
ہی مکان نیک جو مکین ہووے
ایک میٹھی ہی ایک پہیکی ہی
پاکی چہرہ حال کی خاطر
بے مربی ہی اعتدال محال
اب کرونگا جو تربیت اسکو
تربیت دیکہہ کرتی ہی کیا توت
اور کرتی ہی قطرۂ باران
لطف اکسیر تربیت فرمائے
کیونکہ ہر سنگ سے نہ جوہر ہو
بید کو عود کی طرح پالین
جہد و جد التفات سے لائے
جو کوئی اصل سے ہو نالائق
جب یقین کا ہوئی یہ بات مقام
تاکہ گرداب خوار مین نہ پڑے
بندگی کی خرابیان سہکر
شاہ نے پوچہا کیسے ہی یہ بیان

حسن خاطر ہی حسن ظاہر ہی
بدگمانی کی جی مین راہ نکر
نیک خوئی کا اختیار نہین
ایک ہی نیکی حقیقت سے
خوشنمائی سے دلربا اچہے
نیک دانا سے یہ ہدایت ہی
ہیچ سمجہا نہ راز پایا کچہہ
ہی گمان نیک جو یقین ہووے
خاصیت اپنے اپنے جی کی ہی
ہی دلیل اعتدال کی ظاہر
ہی مربی سے اعتدال بحال
اور دونگا جو تقویت اسکو
سنگ خارا سے لیتی ہی یاقوت
درمیان صدف در تابان
سخت آہن طلائیت پر آئے
اور نہ ہر خون سے مشک اذفر ہو
بید سے عود کی فرح کیا لین
نہ بدی اُسکی ذات سے جائے
سو کبہی اصل سے ہو کیا لائق
چاہیے اسیر التفات دوام
اور غرقاب زاری مین گرے
زندگانی سے تنگ جان رکہکر
عرض کی اُسنے ایسے ہی یہ بیان

کرتا ہی اسکا احتشام سوا / رکھتا ہی اسکا احترام سوا
خیر خواہی کی صاف نیت سے / نہ حسد کی خلاف طینت سے
اپنا اسپ کلام تیز خرام / کیا حسب مرام تیز لگام
اہل نکبت کی اہل حرفت کو / دیا کرتے نہ تھے تھی خدمت جو
پاکی اصل کی فضیلت سے / شرف وصل کی وسیلت سے
لیک ہی پہلے امتحان نہ لیا / حسن اور قبح کچھہ عیان نہ کیا
کہ ہی ایذا پر التفات سدا / کرتا ہی ظلم کی ہی بات ادا
بیزمان بیمکان زبان پر ہین / بیگمان بیزیان زبان پر ہین
جا ہی نااہل سے صفا کی پاس / کیا ہی نااہل سے وفا کی آس
ہین نے دیکھا ہی سایۂ رحمان / آتا ہی جب بپایۂ احسان
یہ ملال اسکو ہوتا ہی عائد / یہ کلال اسکو ہوتا ہی زائد
کہ اراذل کا یہ نشان ہی عیان / زشتی دل کا یہ بیان ہی عیان
سفلہ اور ونکو چاہیے کام سے دور / جیسے خس ہمیونکو جام سے دور
چاہیے شاہ کے مصاحب کو / شرف جاہ کے مناسب ہو
پر نہ ایسا کہ بدگہر ہووے / جہل سے مستند بشر ہووے
کہ بظاہر عناد عائدہ ہی / اور آخر فساد زائدہ ہی
نہ دیانت کی راہ رکھتا ہی / نہ امانت کی چاہ رکھتا ہی
کہ نہ خائن دوام ڈرتا ہی / عیب ممکن تمام کرتا ہی
جو بدی کر سکے بعید نہین / جو بدی پر سکے مزید نہین
کہا شہ نے کہ نیک رو ہی یہ / رو سے ظاہر ہی نیکخو ہی یہ
نقش مکنون ہی سخن جان سے / لطف مضمون ہی حسن عنوان سے
اور فرماتے ہین رسول کلام / اس سے بھی ہی یہی حصول مرام
اس سے چاہو جو چاہو تم نیکی / کہ نہ نیکی کی جا ہو گم نیکی

بارے ایکدن ہوا موافق حال / کہ نہ ممکن ہوا منافق حال
شہ کے ایوان بار مین آکے / اُسکے میدان کار مین جاکے
کہ شہا اگلے بادشاہ زمان / جنھین رہتی تھی یاد راہ مہان
اور انھون نین انھین کو لائق صدر / جانا کرتے تھے تھے جو فائق قدر
تونے اب اسکو ہی ندیم کیا / بلکہ ہی محرم حریم کیا
اور دلکو نہ ہی ضعیف یقین / کہ یہ ہی اصل کا شریف نہین
جو اوامر ہین جو نواہی ہین / باعث آفت و تباہی ہین
ایسے مردم سے کیا صفا کاری / وقت پر گم ہی کیا وفاداری
بید دے گا نہ زنہار ثمر / پرورش سے یہ انتظار نکر
کسی پر دیکھہ کر نگاہ کرم / یہ دنی چاہتا ہی راہ عدم
قدما کر گئے ہین ایسا عیان / حکما کر گئے ہین ایسا بیان
کہ کسی کا کرم کسی کے ساتھہ / انکے جی کا الم ہی جی کے ساتھہ
جیسے گندہ نمک جو خوان پر آئے / بیشتر نان ہی حیف نان پر کھائے
رکھے حاصل نکو خصائل اصل / رکھے و اصل نکو فضائل وصل
ایسی صحبت سے ہی حذر نکو / ایسی صحبت سے ہی خطر جی کو
جو کوئی اصل کا کمینہ ہی / کبھی اُسکا نہ صاف سینہ ہی
جب امانت قصور پاتی ہی / تب خیانت فتور لاتی ہی
جو امانت سے عار رکھتا ہی / سو خیانت سے کار رکھتا ہی
کہ خیانت بدی سے بدتر ہی / ہر بدی اس بدی سے حد پر ہی
کیونکہ ظاہر دلیل باطن ہی / زیب مسکن دلیل ساکن ہی
حسن عنوان سے ہو خیال ضرور / کہ ہی خط مین خوشی کا حال ضرور
کہ کہو اُن سے اپنا حال سوال / جسکے رخسارہ پر ہو خال جمال
نیک رو پر جمال نیکی ہی / نیک سو پر سوال نیکی ہی

تھی امان سے زمین کو آرائش / تھی زمانے سے امین کو آسائش
جسطرف جاتا تھا لڑائی کو / فتح آتی تھی پیشوائی کو
مہر رخ سے تھی یہ جھلک تابان / ہی رخ مہر اب تلک تابان
تھا دہن اسکا حلقۂ خاتم / لعل لب تھا نگینہ سے کیا کم
رنگ رخسارہ لالہ وار عیان / ہوتا تھا سارا لالہ زار مکان
شاہ اُس تابہ خوشنمائی کو / گوہر آب دلربائی کو
پرورش پاتی تھی نہان ایسے / موتی سیپی کے درمیان جیسے
اسلیئے ایک زرگر لائق / زرگری مین ہنرور فائق
کہ تھا یہ خور کا کورۂ تابان / اُسکے زر کو گلانے کے شایان
ایسا جوہر شناس تھا یکتا / قدر دُر سیپی مین بتا سکتا
خوبی و زشتی طلا ظاہر / بے محک کرکے کرتا تھا ماہر
کار سیم و طلا بناتا تھا / جو نہ سکتے بنا بناتا تھا
اسلیئے اُسکو یاد فرمایا / مغتنم سمجھا یاد پر آیا
کار گفت و شنید مین لایا / یار گفت و شنید مین پایا
میل ظاہر نہ عادلی پایا / میل خاطر زیادتی لایا
وہ بھی اپنے ہنر دکھاتا تھا / اور ہر بات پر رجھاتا تھا
روز افزون تھی مہربانی شاہ / حد سے بیرون تھی قدردانی شاہ
کو سہ و خور کا پایہ بالا تھا / نہ کبھی اُس پہ سایہ ڈالا تھا
اس ملک کے یہان تھا ایک وزیر / عقلمند زمان تھا نیک ضمیر
رائے ثاقب تھی رہنمائے مآل / فکر صائب گرہ کشائے محال
سب کو اسکی صلاح کے اشجار / بخشتے تھے فلاح کے اثمار
کلک کتنے کرشمہ وار عیان / آب حیوان کے چشمہ سار روان
اترا ہی جاہ اعتدال سے اب / گذرا ہی راہ حسب حال سے اب

لطف حق سے تھا بخت یار اُسکا / سہل ہوتا تھا سخت کار اُسکا
ایک دختر تھی مہر انور سی / نیک اختر سی مہر منظر تھی
نکہت زلف سے مشام زمان / تھا معطر ہوا بکام جہان
خم گیسو سے نعل آتش مین / نظر آتے تھے لعل آتش ریز
تھا عذار اسکا قبلۂ گبران / تھا دہان اُسکا صبر بیصبران
چشم اغیار کی نگہہ سے دور / رکھتا تھا پیار کی نہ رہے دور
آپ تھی گو بصورت زیور / ہوئی اسکو ضرورت زیور
ہوا درکار شہر مین تھا ایک / ایسا ہشیار دہر مین تھا ایک
اُسکو تھا مہ کا بوتہ ثاقب / پالش سیم کے لیئے واجب
اور ایسا عیار گیسہ درست / کہ نظر تھی بکار تیر درست
رات دن کوشش ہنر تھی کمال / رونق کار مثل زر تھی بحال
بادشہ نے سنا تھا اُسکا نام / بلکہ دیکھا چنا تھا اُسکا کام
قصر شاہی مین اسکو بار دیا / اور مطلوب تھا سو کار لیا
کیونکہ تھا وہ ظریف و زیبارو / متکلم لطیف و زیبا گو
کہ ملاقات پر ہوا قائل / اور ہر بات پر ہوا مائل
رفتہ رفتہ یہ اعتبار رہا / کہ اُسے بارگھہ مین بار رہا
بلکہ پہنچا حضور دختر شاہ / تھا نہ پہنچا حضور رخ پرکاہ
کار کا جو ہی راز دار یہان / یار کا سو ہی سازگار نہان
علم فتح تھا قلم اُس کا / ملک عالم تہ رقم اُسکا
اس لیئے اہل اعتماد تمام / رکھتے تھے اُسکا اعتقاد دوام
اُسکے پنجہ کی سر براہی سے / کرتی تھی قطرۂ سیاہی سے
اُسنے دیکھا کہ بادشاہ کی چال / حق بزرگر مین ہی نہ راہ کی چال
ہی یہ دل کو ادہر کشش ظاہر / حد سے رکھتا ہی پرورش باہر

گو فضائل تمام رکھتا ہو — وصف فاضل بکام رکھتا ہو
پر اگر رکھتا ہی دروغ کلام — یہ فضائل ہین بفروغ تمام
اعتبار اُسکا زینہار نہین — زینہار اُسکا اعتبار نہین
تیسرے پا کی اصالت ہی — اور بہت رفیع حالت ہی
کیونکہ بے ہمت و فرومایہ — پاتا ہی لطف شہ سے جو پایہ
یا جو انعام ہو کے قدرشناس — اُسکی رکھتا ہی کچھ نہ قدر نہ پاس
جسطرف کی ہوا زیادہ پاے — اسطرف کی ہوا زیادہ لاے
قال ہی بیوفاؤن کی خاطر — چال ہی بیوفاؤن کی ظاہر
کوہ آسا وفا مین قائم ہو — نہ ہوا سا ہوا مین دائم ہو
چاہیے یہ کہ بادشاہ زمان — نوکرون پر رکھے نگاہ نہان
حسن ظاہر نہ راہ مین آوے — حسن خاطر نگاہ مین لاوے
کہ نہ حسن اُنکا نیک وُہ ہی — دانش و فہم و نیک خوئی ہی
وہ جو خالی ہی کل فضائل سے — اور خالی ہی کل رذائل سے
اور آبائی ہی عفاف نخست — اکتسابی ہی انصاف درست
اور جیسا بیان کیا ہی بیان — ہر طرح امتحان لیا ہی نہان
تجربت کے حضور فائق ہی — تقویت کے ضرور لائق ہی
تقویت کرکے تربیت فرماے — تربیت کرکے تقویت پر لاے
پھر بتدریج سربلند کرے — درجۂ قرب پر پسند کرے
اوج پر نجم افتخار چڑھاے — آنکھو نمین نور اعتبار بڑھاے
حکما سے یہ پند ظاہر ہی — قدما سے پسند خاطر ہی
بادشہ چاہیے مثال طبیب — اس عمل پر رکھے خیال طبیب
کہ وہ بیمار کی طبیعت کو — وجہ آزار کی حقیقت کو
پوچھکر پوچھتا ہی حال تمام — کرکے ہر نوع کے سوال بکام
نبض و قارورہ اور سارے نشان — دیکھکر خوب طور پر عیان
پھر علاج اُسکا کرتا ہی ظاہر — احتیاج اُسکا کرتا ہی آخر
ایسے ہی یہ بھی ہر ملازم کو — دیکھ لے دیکھ کر لوازم کو
دیکھے کردار و لائقی کیا ہی — سوچے گفتار و فائقی کیا ہی
پھر نظر اُسکی تربیت پر لاے — اور ہر گونہ تقویت فرماے
پر بتدریج اعتبار کرے — تا ندامت نہ اختیار کرے
اصل یہ ہی کہ ہوا مین چاکر — بے امانت نکو نہین چاکر
ہوا مین راز ملکی و مالی — کبھی محفوظی سے نہو خالی
اور کل فوج و کل رعیت بھی — بچے محنت سے کل اذیت کی
کیونکہ جو کوئی خائن و غدار — بیوفا زشت باطن و بدکار
بادشہ کے ہوا اعتماد کی جا — تو کسی کو ملے نہ داد کی جا
اور ممکن ہی بیگناہ کہین — پاوے اہلاک سے پناہ نہین
ہو یہان ہر طرح کی بدنامی — ہو وہان ہر طرح کی بدکامی
صورت حال زرگر و سیاح — ہی شب اشتباہ کو مصباح
راے نے پوچھا کیسے ہی یہ بیان — برہمن بولا ایسے ہی یہ بیان

## حکایت

ایک ملک حلب مین شاہ تھا نیک — بانی نیک رسم و راہ تھا ایک
نامدارون مین نامدار بڑا — کامگارون مین کامگار بڑا
کئے شاہان تھے اُسکے فرمان بر — اور نازان تھے اسکے فرمان پر
ایسا انصاف صاف تھا ہر جا — نہ ذرا اختلاف تھا ہر جا

بلکہ افضل ہی کل خصائل سے
اور اول ہی کل فضائل سے

اس سے شاہونکو ہی نہین ہرگاہ
کوئی خوے نکو کہین ہر راہ

اب میرے حال پر عنایت کر
آکے اس قال پر ہدایت کر

کہ رکھین شہ ملازمین کیسے
معتمد با وفا امین کیسے

کون سے تربیت کے لائق ہین
شکر پر تقویت کے فائق ہین

بیدپا کھولکر دہان دعا
بولا یون تو لکر بیان دعا

مدحق تیری مدد فرمائے
لطف مطلق تیری مدد پر آئے

ہووے حاصل تجہے حصول اسکا
ہووے واصل تجہے وصول اسکا

تاکہ باد صبا بہار نما
چہرۂ گل سے ہی غبار ربا

تیرا گلزار بخت شاد زمان
نہ سہے خار سخت باد خزان

نسبت نوکران ہی تیرا سوال
اسکا پاسخ عیان ہی بہ اجمال

کار لازم کی لائقی کا ثبوت
ہی ملازم کی فائقی کا ثبوت

اسلئیے ہی یہ اطلاع درست
چاہیئے علم اصطناع نخست

ہر نقد ملازمان دائم +
رکہے معیار امتحان قائم

کہ عیار انکی خوش شعاری کا
عقل و فہم و صلاح کاری کا

اور اخلاص کا دیانت کا
نیت خاص کا صیانت کا

ہر طرح اپنے امتحان پر لائے
جو نہان ہووے سو عیان فرمائے

کہ صداقت بناے خدمت ہی
بے صداقت نہ پاے خدمت ہی

پر صداقت خدا سے ڈرتا ہی
خوف مکر و دغا سے کرتا ہی

یہی سرمایۂ فراست ہی
یہی ہر پایۂ کیاست ہی +

اسلئیے ہی نہ جاے خوف جدا
علما کو سواے خوف خدا

ایسے خدام کی مددگاری
کرے حکام کی مدد بھاری

ہو رعایا کو بھی رجاے ہی
نہ رجائے ہی ہو جاے تہی

کہ خدا سے جو کوئی ڈرتا ہی
نہ کبھی جز نکوئی کرتا ہی

مملکت چاہے تو بنا یا گر
رکھہ خدا ترس کو رعایا پر

کہ فقط ہو کے وآہ سے لرزان
نہ ہلاک اور شاہ سے ترسان

پر نہ ایسا کہ ہو دروغ شعار
نرکھے صدق کا فروغ بکار

اور مختار و سازگار رہنے
محرم کار و راز دار رہنے

آخر ایسا فساد پائے ظہور
ظاہر ایسا عناد لائے فتور

کہ ضرر بعد انقضائے زمان
ہووے ظاہر اثر دکھائے عیان

شہ نے فرمایا اس بیانکا بیان
چاہیئے اور بہی نہانکا عیان

کہ بہت بدنہاد و کم مایہ
بد دل و بدنژاد و کم پایہ

اچھے اوصاف رکھتے ہین ظاہر
صفتین صاف رکھتے ہین باہر

متواضع ہین وصل پر ظاہر
متراجع ہین اصل پر آخر

پس خجالت ہی تربیت انکی
بس طلالت ہی تقویت انکی

پہلے دکہلاتے ہین وفاداری
عاقبت لاتے ہین جفاکاری

تھا جو مجمل بیان کیا اول
اب مفصل عیان کیا اول

کہ صفت تین ہین ملازم کی
خادم بادشہ کو لازم سہی

ایک امانت کہ کام کے اندر
ہی پسندیدہ عام کے اندر

جو اہین ہی پسند خالق ہی
خلق مین ارجمند لائق ہی

بادشاہونکو رازدار ہی نیک
دادخواہونکو سازگار ہی ایک

دوسری راستی کلام کی ہی
جو پسندیدہ خاص و عام کی ہی

کیونکہ جو بکتا ہی دروغ کہیں
دیکھا ہی رکھتا ہی فروغ نہین

بلکہ عیب عظیم دائم ہی
ایسی خوے ذمیم قائم ہی

ہی یہ شاہ فروغ جو کو بجا
پیش خود دے دروغگو کو نہ جا

ہر طرح اس سے احتراز رکہے
نہ در استماع باز رکھے

تب ہوا اس سے خوش آشکار وزیر / کروہ بد دیکھیں اپنا خوار اخیر
پس بلایا حکیم کار یدون / حاضر آیا حکیم کار یدون
کسی کا سنگ سے توڑا یا سر / کسی کا تیغ سے اُڑایا سر
کسی کو زیر پاے پیل رکھا / نہ مُوا تب تلک ذلیل رکھا
اُنکی خاطر یہی سزا ہی سجا / بلکہ آخر یہی جزا ہی روا
سخت رو لبسکہ رہتی ہی سندان / ضرب کا بیک سہتی ہی چندان
حاکم مملکت بلار کیا / حکم کا اُسکو اختیار دیا
شب عشرت ہی مغتنم اسجا / جو مسرت ہو ہی نہ کم اسجا
ایسے حلم و ثبات کی ہی یہ فال / کیسی نیکو صفات کی ہی یہ ڈھال
عاقلون کو ہی عقل سے معلوم / ورنہ ہو ویگا نقل سے معلوم
پڑھنے والے کو ہو ویگی عبرت / سننے والے کو ہو ویگی خبرت
حکما کے کلام پر دائم / ہونگے اپنے مہام پر قائم
جس پر اللہ کی عنایت ہی / اور ہر راہ کی رعایت ہی
غیر کو اپنا یار رکھتا ہی / یار کو استوار رکھتا ہی
چاہتا ہی زمان موافق ہو / مت کسی سے یہان منافق ہو

جنھوں نے چاہا تھا ہمارا ہلاک / کیا تھا حق سے آشکارا نہ پاک
اُسکے تفویض اُنکا کام کیا / اُسنے اُنسے یہ انتقام لیا
کسی کو زندہ زیر خاک کیا / کسی کو سولی پہ ہلاک کیا
اور فرمایا خائن و غدّار / معتبر ہوکے جو کریں بدکار
جو کوئی کھینچے جور کا خنجر / عاقبت دیکھے اور کاتن پر
بعد تخریب دشمنان خویش / شہ نے چاہی رفاہ جان خویش
آپ عاشق بروے ایران دخت / ہوا شائق بسوی ایران دخت
دور ہی کل نہین خبر کل کی / سو رہی پل نہین خبر پل کی
بادشاہو نہین اسطرح کی خو / ہی نگاہو نہین کس فرحکی خو
اس بیان سے مراد ظاہر ہی / کہ نہین بے مفاد آخر ہی
اگلونکی تجربت کرینگے قبول / وقت پر منفعت کرینگے حصول
بردباری صواب جانینگے / زود کاری خراب مانینگے
سو تامل سے کار کرتا ہی / نہ تحمل سے عار کرتا ہی
رکھ تواضع سے اور حلم سے کار / غیر ہو وینگے ایسے علم سے یار
رضیا بردباری سے رکھ کار / نہ ذرا بردباری سے رکھ عار
بردہباری ہی بردباری سے / بردباری ہی بردباری سے

## تیرہوان باب بادشاہونکو اہل غدر و خیانت کے قول سے اجتناب کرنے مین

محسن رہنمای سے مرام / یون ہی برقع کشای رو کلام
ایسی تقریر دوستداری کی / گویا تفسیر دوستداری تھی
کام تیری ہی رہنمای جہان / عقل تیری گرہ کشای زمان
تیرے سمجھانے سے ہوا معلوم / شک یقین آنیسے ہوا معدوم

سنکے اس داستانکو رای عظیم / ہوا مداح بیدپای حکیم
اُسکے مضمون سے تھا یہ نور عیان / دل ممنون سے تھا سرور عیان
وہم کے عقدہ حل کئے سارے / شک یقین سے بدل دئیے بارے
کہ تعجل سے عائدہ ہی زیان / پر تحمل سے فائدہ ہی عیان

تیری خدمت ہوئی قبول مجھے — جلد ہوگا عوض حصول تجھے
نہ ہی آنے مین کم خوشی ظاہر — کہ ہی ہر طرح غم کشی ظاہر
کیا دستور پیش ایران دخت — کیا بس و ور ریش ایران دخت
کار بستہ سے کیون ہی غنچہ نما — کہ نسیم سحر ہی عقدہ کشا
پہلے شرط ادب کا پاس کیا — شکر احسان کا پھر سپاس کیا
کہ نصیحت مین کی نہ کوتاہی — اس فضیحت مین کی نکو خواہی
عرض کی حلم و رحم و عفو حضور — لائے جرأت کا میرے دلمین ظہور
نہین ممکن کوئی درنگ کرے — اور جان پر بدن تنگ کرے
دل قوی رکھ کہ تیرا حکم یہان — رہیگا جیسا میرا حکم روان
عرض کی مین نے ہر طرح جانسے — تیرا ہون اگلے احسان سے
مثل سوسن رکھون زبان بسیار — شکر تیرا نکر سکون زنہار
جیسا مجھکو ہی سب کو پاس تیرا — اسلئے ہی یہ التماس میرا
کبھی جلدی سے کوئی کام نہ کر — اپنا دل حیف کا مقام نہ کر
اب نہ جلدی سے کوئی دونگا مثال — جب تلک خوب سوچ لونگا مآل
اور خلعت دئے گرانمایہ — دونون کو جیسے تھے گران پایہ
عیش و عشرت کی ایک محفل کی — عیش و عشرت سے کی فرح دلکی
ساقی رشک ماہ زیبا رو — رشک مشک سیاہ زیبا مو
اور رکھتا تھا آب سے بحال — جو ہی سینہ پہ خورجی کا نہال
اور مطرب سرود گاتے تھے — طرح ساز و رود لاتے تھے
عود کے فرحت آر دستان سے — نغمہاے ہزار دستان تھے
تھا مغنی غنا سرائی مین — کم نہ زہرہ سے دلربائی مین
دلفریبون کی تھی ادا عجب — رہت قانونکی تھی نوائے طرب
نکلا ہنگام صبح روز دگر — مہر خوش کام دلفروز سحر

اب تو پاس اُسکے معذرت پر جا — معذرت کرکے مغفرت پر لا
اُس سے ملنے کی آرزو ہی بحال — منتظر چشم چار سو ہی کمال
دی بلا شک اُسے نوید وصال — کہ مبارک تجھے امید وصال
ہوئی جا کے بلار کے ہمراہ — سامنے شہریار کے غمکاہ
شہ نے فرمایا جو ہی کار کا شکر — تو حقیقت مین ہی بلا کا شکر
متامل ہوا نہ کی تعمیل — متحمل ہوا نہ کی تعجیل
ورنہ تعمیل حکم شاہی مین — تھی تامل کی جا تباہی مین
شہ نے فرمایا ای بلار دوام — جب تلک ہی یہ روزگار بکام
ایسا رتبہ حصول ہوگا تجھے — جو کرے گا قبول ہوگا مجھے
تا بجد یکہ ہون جو شکر گذار — ایک ادا ہو کرون جو شکر ہزار
نہ مجھی پر ہی یہ رعایت خاص — ہر کسی پر ہی یہ عنایت خاص
کہ ہی خوشوقتی کی جو کام مین چاہ — ندرے جلدی کو انصرام مین راہ
تہا شہ نے یہ پسند ہی نیکو — تجربہ سے پسند ہی جی کو
بلکہ بے استشار کار کہین — کبھی کرنے کا زینہار نہین
اُٹھکے پھر عیش گاہ مین آیا — عیش کا جیش چاہ مین آیا
گویا گلزار تھا مسرت کا — نہ کوئی خار تھا مضرت کا
قدح زرنگار بھرتا تھا — شائقون پر نثار کرتا تھا
حبذا بادۂ نشاط فزا — ہوئی ہر دل مین انبساط فزا
تھے اغانی کے نغمہاے خوش — گوش دل کے لئے صدائے خوش
نالہ چنگ کرتا تھا بس دور — زنگ آئینۂ دل مخمور
مشتری کی صراحی تھی ہمسر — نہ چمک مین ذرا بھی تھی کمتر
ایسے وہ روز و شب ہوئے آخر — روز عیش و طرب ہوئے ظاہر
شہ نے دربار خاص و عام کیا — تخت انصاف پر قیام لیا

ورنہ یہ بحر ہمت عالی
نہین رکھتا ہے وسعت خالی

علم کے آب سے لبالب ہے
موج قہر آئے اتنی جالب ہے

مین نہین بید جو رہے لرزان
صدمۂ باد جو سے ہر آن

مین نہین کوہ جو صدا آردے
مین نہین ابر جو ہوا رو سے

بیشک اس حکم مین خطا کی ہے
کہ اُسے قتل کی سزا دی ہے

اسپ جواد بھی سکندر رکھا ہے
صدمۂ سخت اپنے تن پر پایے

عرض کی یہ شان نادر ہے
نیستی کی شان قادر ہے

بردباری سے ہے تلافی آج
جرم بھاری سے ہے معافی آج

کب بنا ہے کہ پیش شاہ سترگ
صاحب تیغ و حکم و جاہ بزرگ

کسی بندہ نے ایسی جرأت کی
ابھی بندہ نے جیسی جرأت کی

کہ نہ کچھ منزلت کا پاس کیا
دل مین آیا سو التماس کیا

کون مانع ہوا عقوبت مین
اور قانع ہوا عطوفت مین

جز تحمل کہ وصف اصلی ہے
اور بخشش کہ وصف وصلی ہے

غم نہین ہے خطا زیادہ پر
کم نہین ہے عطا زیادہ تر

کہا ہوتا ہے بیشتر بندہ
دیکھکر جرم خویش شرمندہ

عجز سے اعتذار لاتا ہے
عفو سے اعتبار پاتا ہے

جرم اُسکا فضول ہوتا ہے
عذر اُسکا قبول ہوتا ہے

مجرمونکو بیان ہے عذر پذیر
کہ کریم الزمان ہے عذر پذیر

عرض کی مین نے بھی خطا کی ہے
التجا عفو سے عطا کی ہے

شاہ بانو کے قتل کا ایما
تھا بہت محنت و بلا کی جا

اسلیے ڈالا تھا توقف مین
ڈھلنے والا تھا تاسف مین

اب بجا ہو کے سو رضا پاؤن
اب رضا ہو کے سو بجا لاؤن

قتل کر خواہ لطف و احسان کر
حکم تیرا ہے ہر طرح جان پر

سنتے ہی شاہ ہوگیا مسرور
رنج ہر راہ ہو گیا بس دور

ہوئے آزار طیش کے آخر
ہوئے آثار عیش کے ظاہر

حمد حق کا علم بلند کیا
پیش حق تھا نہ کم بلند کیا

شاکرانہ ادب بجا لایا
سجدۂ شکر رب بجا لایا

مژدہ اے بخت یار پھر آیا
غم گیا غمگسار پھر آیا

مرحبا یہ امان نئی آئی
جسم بیجان مین جان نئی آئی

غنچۂ جان کھلے مثال گل
جس سے پھر آیا با جمال کل

پھر مخاطب ہوا کہ تیرا کلام
کم نہ حیرت فزا تھا میرا تمام

مین نے سمجھا تھا مار آیا اُسے
حیف کے ہاتھ ہار آیا اُسے

گرچہ معلوم تھی نکو خواہی
اُسمین مفہوم تھی نہ کوتاہی

صدق اخلاص تھا نپوشیدہ
مخلص خاص تھا نپوشیدہ

عقلمندانہ کار تھا تیرا
دل کو یہ اعتبار تھا تیرا

کہ نہ تو ایسے حکم کی تعمیل
کرے گا کرنے مین کبھی تعجیل

عرض کی اس مفاوضہ کا مآل
جانتا تھا کہ کیا ہے تیرا خیال

یعنی اُس حکم پر ملائمی ہے
یا ابھی سختی پر ہی قائمی ہے

قائمی پر صواب تھی تعمیل
دیر کیا تھی شتاب تھی تعمیل

غائبانہ ہلاک کرتا اُسے
کسی جا زیر خاک کرتا اُسے

پر جو دل پایا اُسکے ابقا پر
پھر نہ دل آیا اُسکے اخفا پر

عذر خواہی کی راہ سے آخر
کیا اپنے گناہ سے ماہر

شہ نے فرمایا اے وزیر زمان
حزم سے تو ہے بے نظیر زمان

آفرین ہے تیری کیاست پر
اور تحسین تیری فراست پر

کیسی شایان یہ رہنمائی کی
ایسی آسان گرہ کشائی کی

تیری دانائی پر یہ صاد ہوا
بڑھکے آگے سے اعتماد ہوا

نہ کرے امتیاز خیر و شر  ایک سا سمجھے راز خیر و شر
دوسرا جسکا باطن و ظاہر  حد ممنوع سے نہو باہر
جو تو ایسے کلام کرتا ہی  حد سے باہر خرام کرتا ہی
تین شخص ایک بے ادب بندہ  کرے خواجہ سے بے ادب خندہ
وہ بھی اُس سے معاشقی فرمائے  خواجگی بھولے عاشقی پر آئے
دوسرا بندۂ خیانت کار  کہ نہو حق گزین امانت دار
تا کہ کچھ دن مین مالدار بنے  اور ایسا مآل کار بنے
اور ایسا ہی آپکو جانے  بلکہ ایسا ہی آپکو مانے
ہوکے مجبور راز سے ماہر  ہووے مغرور ناز سے ظاہر
عرض کی اسنے امتحان ہشت  نہین ممکن ہی بے مکان نشست
اعظمونکو عتاب کے اندر  تاجرون کو حساب کے اندر
زاہدونکو کہہ حصول ثواب  عالمونکو کہہ وصول جواب
سینہ کو تیر کی سنان سے تیے  تیر شمشیر کی زبان سے تیے
عقل رکھتا ہی تو تحمل کر  جاندے قہر کو تحمل پر
کھولی پیچھے زبان ستائش کی  اور رجا سے بیان نیائش کی
پایہ تیرا زمین پہ قائم ہو  سایہ تیرا زمین پہ دائم ہو
مین نے اس عرض مین دلیری کی  مثل بر ہوکے اتنی شیری کی
تیرا ثانی کوئی دکھائے اگر  آب یا آئینہ مین آئے نظر
تجہہ سے صبر و قرار کو ہی ثبات  تجہہ سے حلم و وقار کو ہی حیات
نہین گفتار سے سترگی ہی  کہین پندار سے بزرگی ہی
جسکی سیرت پسند عالم ہی  نہ سریرت گزند عالم ہی
کہ بنا اُسکی مرحمت پر ہی  شفقت و لطف و مکرمت پر ہی
جو عیان کرتا ہی قصور کہین  یا نہان کرتا ہی فتور کہین

عاقبت کا حساب جانے ہیچ  کل ثواب و عذاب مانے ہیچ
شہ نے فرمایا ای وزیر تجھے  کیا ہوا سمجھا ہی حقیر تجھے
عرض کی ای شہ بزرگ کہین  چشم حق بین مین ہین سترگ نہین
گاہ و بیگاہ ہم نوالہ بنے  راہ و بیراہ ہم پیالہ بنے
کرے اُس سے مزاح و استہزا  فحش و حیرت فزا ہر ایک رہ کا
مال مالک پہ پاکے استیلا  پھر خود دست خود رکھے ڈھیلا
ہووے مالک سے مال مین زائد  بلکہ ہو وحال مین زائد
تیسرا بندہ اعتقاد سے دور  پر نہ مالک کے اعتماد سے دور
شہ نے فرمایا آزمایا تجھے  جانے گنجشک باز پایا تجھے
مرد کو آزما شجاعت مین  برزگر کو سدا زراعت مین
دوستدارونکو جب ضرورت ہو  نیک اصلونکو جب صعوبت ہو
شہ نے جیسے خطاب سخت کیے  اُسنے ویسے جواب سخت دیئے
پر تحمل سے کار رکھتا تھا  شربت ناگوار چکھتا تھا
زہر لگتا ہی اب یہ جد تجھے  ہوگا عادی لگے گا شہد تجھے
کای شہان شاہ کامگار زمان  آسمان جاہ نامدار زمان
مہر اقبال کا رہی روشن  تیرے ہر حال کا رہے جوشن
اسکا باعث تھا امتحان حلم  للہ الحمد تو ہی جان حلم
متعالی ہی شان حلم و وقار  ذات عالی ہی جان حلم و وقار
ہی سترگی تجہہ ایسے کی ظاہر  ہی بزرگی تجہہ ایسے کی خاطر
نامور اُسکو جانتے ہین یہان  کامور اُسکو مانتے ہین یہان
شہ نے فرمایا کای بلا دوام  تجھے ظاہر ہی میرا کام تمام
ظلم و جور و ستم پسند نہین  کسی کا رنج و غم پسند نہین
اُسکی تادیب کی جو صورت ہی  سو جہانداری کی ضرورت ہی

پر جو گرما نے انتقال کیا / وقت بارش نے اشتغال کیا
اور سرما نے اپنی آمد کی / جذر کی بحر نم نے جامد کی

گرمی مہر پھر کبھی لائی + / در و دیوار مین نمی چھائی
آئے وہ دانہ اصلی حالت پر / کہ نمی لانے پھر اصالت پر

آیا نر کو یہ اشتباہ نیا / مادہ پر سے وہ اشتباہ گیا
تب تصور سے سخت رونے لگا / دل تحسر سے سخت ہونے لگا

اور کہنے کہ رنج یار ہے سخت / پر ندامت تو رنج نار ہے سخت
کہ ندامت سے فائدہ ہی ضرر / نہ ندامت سے فائدہ ہی مگر

چاہیے انجام مین صواب اگر / تو کسی کام مین شتاب نکر
ہی عجالت بنا خجالت کی / ہی خجالت بنا ملالت کی

اس مثل سے ہی یہ مراد عیان / کہ نہ جلدی سے ہی مفاد عیان
چاہیے مرد ہوشیار کہین / ہو سزا مین شتاب کار نہین

تا کہ مجبور اضطرار نہو / اس کبوتر سا بیقرار نہو
شہ نے فرمایا اے وزیر عقیل / دونون ہی کو ہی یہ نظیر دلیل

مجھسے جلدی ہوئی حکومت مین / تجھ سے جلدی ہوئی عقوبت مین
مین نے منھ سے فقط بیان کیا / تو نے سمجھا غلط زیان یہ کیا

اور اس رنج مین مجھے ڈالا / اس کشش و پنج مین مجھے ڈالا
عرض کی رنج پاتے ہین یہ تین / خود بخود رنج لاتے ہین یہ تین

ایک جو جنگ مین رہے غافل / زخم دست عدو سے ہے قاتل
دوسرا کوئی یادگار نہ ہو / خیر کا کوئی یادگار نہ ہو

اور حال حرام چھوڑے دوام / اور لائے نہ کام چھوڑے تمام
تیسرا پیر یہ زیان چاہے / کہ زن فاجرہ جوان بیاہے

اور اُسے دل سے اُسکی چاہت ہو / پر اُسے ولسے یہ کراہت ہو
کہ وفات اسکی چاہے یزدان سے / نہ حیات اسکی چاہے یزدان سے

شہ نے فرمایا شک نہین اسمین / ہی میری رای کی ہتک اسمین
تو نے نادانی کی شتابی کی / یہ پریشانی کی خرابی کی

عرض کی اے خدیو لاثانی / کرتے ہین یہ دو شخص نادانی
ایک دولت بجہد جان لاکر / رکھے بیگانہ کے یہان جاکر

دوسرا خصم کے یہان کو سفیر / بھیجے جو ہووے ابلہان کو نظیر
شہ نے فرمایا اُسکا غم ہر گاہ / مضطرب رکھتا ہی نہ کم ہر راہ

عرض کی پانچ زن کی خاطر یون / نہو کثرت محن کی ظاہر کیون
ایک بالذات ہو شریف و جلیل / اور بالطبع ہو خفیف و جمیل

پاک خاطر ہو پاک نیت ہو / پاک ظاہر ہو پاک طینت ہو
دوسری مخلص و حلیم زمان / اور دانشور و فہیم زمان

تیسری قائل نصیحت ہو / نہ کبھی مائل فضیحت ہو
چوتھی ہی نیک و بد مین شامل حال / اور ملک خرد مین عامل حال

پانچوین خوش قدم مبارک رو / جانتا ہو نہ کم بلاشک شو
متصف تھی وہ ان صفا کے ساتھ / ہر طرح نیک التفات کے ساتھ

اسکی خاطر یہ غم زیادہ نہین / ہی زیادہ بھی کم زیادہ نہین
کیونکہ جب یار باوفا نہ رہے / اور دلدار باصفا نہ رہے

زندگانی سے فائدہ کیا ہی / عمر فانی سے فائدہ کیا ہی
بے دلآرام زندگی ہی الم / مرگ سے ایسی زندگی ہی نہ کم

کہا شہ نے نہ پاس ہی میرا / بے ادب التماس ہی تیرا
نہین واجب کہ اب صبوری کرون / ہی مناسب تجھسے دوری کرون

عرض کی دو سے دوری واجب ہی / نہین ہرگز صبوری واجب ہی
ایک جو جانے نیک و بد یکسان / اور مانے قبول و رد یکسان

بولا ہی فہم نکتہ رس کی توان — سعی بیجا ہی یہ کس کی یہان
دوسرا اپنے پارچے عمدہ — نرکھے آپنے کار سے عمدہ
اور یہ تہمت ہی شاہ کو زیبا — نہ ہی مجھ بیگناہ کو زیبا
تونے گرچہ مآل دیکھا ہی — جا و بیجا کا حال دیکھا ہی
رائے ثاقب ہی رہنما تیری — فکر صائب گرہ کشا تیری
چاہیے حکم شاہ دانشور — دائما ہووے راہ دانش پر
شہ نے فرمایا ایسی بات نکر — ہوگیا اسیر التفات نہ کر
اُسکے دیدار کی ہی خواہش لیک — دل کو اس کار کی ہی کاہش لیک
عرض کی ہی یہ کار بے تدبیر — فکر ہی آشکار بے تقدیر
سو چکر جو کوئی نہ کام کرے — یا پشیمانی پر تمام کرے

ایک جو ہووے علم مین کامل — اور رہووے نہ علم مین جاہل
تیسرا زن کرے سفر کو جائے — نہ بلائے اُسے نہ گھر کو آئے
مین نے تعمیل حکم کی کی ہی — نہین تعجیل حکم کی کی ہی
ہی عیان تیری عاقبت بینی — نہ نہان تیری عاقبت بینی
تو بھی اسدرجہ اضطراب کیا — نہ بد و نیک کا حساب کیا
تا نہ آخر کو ہو پشیمانی — اور خاطر کو ہو پریشانی
بلکہ کر فکر جس سے جائے یہ ذکر — اور کر ذکر جس سے جاے یہ فکر
جانتا ہون نہین علاج اُسکا — کیسے ہو رفع احتیاج اُسکا
نہ پشیمانی سے ہی فائدہ کچھ — نہ پریشانی سے ہی عائدہ کچھ
عاقبت دیکھتا ہی ایسا مآل — اس کبوتر نے دیکھا جیسا مآل

شاہ نے پوچھا کیسے ہی یہ بیان — کہا اُسنے کہ ایسے ہی یہ بیان

## حکایت

ایک جفت کبوتران اس جا — رکھتا تھا اپنا آشیان جس جا
اسلئے مل کے کی بہم کوشش — مرد تھے دلکے کی نہ کم کوشش
کہ تھا آغاز موسم گرما — چھپا تھا راز موسم گرما
پھر تپش اپنا یہ اثر لائی — جو تری تھی سو خشکی پر آئی
نر پھر آیا تو بے نمی تھے کم — اُسنے سمجھا کہ تھے نمی سے کم
رکھے یہ دانے تھے شتا کے لئے — تب مفید آئے تھے بقا کے لئے
ابھی صحرا مین ایسا حال نہین — ملنا دانہ کا کچھ محال نہین
حزم سے کیون یہ انحراف کیا — عقل سے کسلئے خلاف کیا
جمع کر اب جو پائے برگ و نوا — وقت پر تب تو آئے برگ و نوا
نہین آیا یقین کہ تھے تھوڑے — نہین لایا یقین کہ تھے چھوڑے

ہوا گرما مین بالطبع خواہان — رہے سرما مین مجتمع سامان
پر جو دانہ کئے فراہم تھے — ابھی سوکھے نہ تھے ذرا نم تھے
تھا تپش کا اثر نہین ظاہر — مادہ گھر پر تھی نر کہین باہر
جب نمی دانون مین ہوئی آخر — تب کمی دانون مین ہوئی ظاہر
حیف سے مادہ کو ملامت کی — کہ یہ کیا تونے ہی قیامت کی
کہ یہ تب مین شگرف تھے نہین — کثرت آب و برف سے تھے نہین
کس لئے اسکو تونے صرف کیا — کیون امانت پر اپنے حرف لیا
کہہ گئے ہین جو تھے بزرگ زبان — لکھ گئے ہین جو تھے سترگ زبان
گرچہ حاذر ہوئی کہ کھائے نہین — یا کسی خرچ مین اٹھائے کہین
تھر سے ہار کر یہ کام کیا — کہ اُسے مار کر تمام کیا

اور اس بندہ کو کیا آزاد　　حاکم ملک بھی کیا باداد
اُسکا یہ فائدہ ہوا واصل　　حفظ شاطرہ سے ہوا حاصل
کیسا مضمون آشکار رہوا　　ایسا مکنون فاش کار ہوا
یار و اغیار ہو گئے ظاہر　　یار و اغیار ہو گئے ماہر
پس کسی کام مین شتاب کہین　　خاص یا عام مین صبح اب نہین
بے تامل نہ حکم فرمائین　　بے تحمل نہ حکم پر آئین
بے تامل نہین بجا فرمائے　　بے تحمل کہین روا فرمائے
کیا مین نے کچھہ خیال تعب　　دیدیا حکم یہ بحال غضب
کیون نہین کی بجا نصیحت بھی　　کہ تھی جلدی بنا نصیحت کی
تونے مجھسے سوا خطا کی ہی　　تجھے بھی کیا رجا عطا کی ہی
مجھے تو جوش مین نہ ہوش ہوا　　تجھے کیون ہوش مین نہ ہوش ہوا
لیک جب شہ کو جوش آتا ہی　　خوف کے مارے ہوش جاتا ہی
نہ ستاہی ظہور خشم کبار　　دور کرتا ہی نور خشم صغار
دوسری زن حرم سرا مین ہین　　دلربا ہین نہ کم ادا مین ہین
سرو کی جا ہی نارون حاضر　　لالہ کی جا ہی یاسمن حاضر
دلسے ظاہر کی ایک آہ درد　　دلسے باہر کی ایک آہ سرد
بولا دلسے اب آئے روز غم　　چاہیے اب اٹھائے سوز غم
نہ ہی مثل گل بیان خندان　　پر سہی مثل گل خزان خندان
حیف پر حیف کھاؤن تو ہی بجا　　سیف پر سیف کھاؤن تو ہی روا
پھر کہا ہی بلا رہی افسوس　　نہین ایسا یہ بار ہی افسوس
عرض کی تین ہین پسند الم　　دیکھتے ہین ہمیشہ بند الم
دوسرا نیک کاری پر ہو بحال　　پر نہ کچھہ نیک کاری پر ہو خیال
شہ نے فرمایا تونے کی تعجیل　　سو چکر کرتا حکم کی تعمیل

بر درباری سے پاکے بہرہ حال　　زیب نہ زینت پہ لایا چہرہ حال
اس سیہ کاری سے پناہ ملی　　اُس تبہ کاری سے رفاہ ملی
خصم کیا دوست سے ہوا ظاہر　　سنز کیا دوست سے ہوا باہر
اس مثل سے یہ فائدہ ہی عیان　　قہر و عجات سے فائدہ ہی زیان
خاصۃ بادشاہونکی خاطر　　لوگونکے جان بنا ہونکی خاطر
حکم سلطان ہی مثل آتش و آب　　کرتا ہی دم مین ایک شہر خراب
کہا شہ نے تیرا بجا ہی بیان　　ہوئی اس حکم مین خطا ہی عیان
بارے تو تھا میرا نصیحت گر　　کسلئے خوش ہوا نصیحت پر
چاہیئے تھا خیال فرمانا　　ابتدا سے مآل پر جانا
مین نے تعجیل حکم کی جیسے　　تونے تعمیل حکم کی ویسے
عرض کی اے شہ زمان دیدہ　　فی الحقیقت ہی یہ بیان چیدہ
ایسی ساعت مین ہی بجا تعمیل　　نہ اطاعت مین ہی خطا تعجیل
لیک شہ ایکن کی خاطر مین　　کرتا ہی فکر اتنی ظاہر کیون
انکی صحبت مین کم خوشی کیا ہی　　غم کشی کرکے غم کشی جا ہی
شکے یہ شاہ کو یقین آیا　　زندہ اُس ماہ کو نہین پایا
ایسا گرداب غم مین غرق ہوا　　آب غم پاسے تا بفرق ہوا
ہائے وہ حسن نوجوانی گئے　　وائے وہ لطف زندگانی گئے
یون گئی میرے ہاتھ سے برباد　　کیون گئی میرے ساتھ سے فریاد
نازنین ایسی بار خاک سے　　مہ جبین ایسی خار خاک سے
کرکے حکم ہلاک ایران دخت　　ہوا اندوہناک ایران دخت
ایک بدکاری پر رہے قائم　　دل کو بدکاری پر رکھے دائم
تیسرا سوچکر نہ کار کرے　　پھر پشیمانی اختیار کرے
سعی اہلاک تونے کی بیجا　　حرکت یہ نہ تونے کی زیبا

اُسنے پوشیدہ سن لیا تھا تمام
وہ جوان دونون نے لیا تھا کلام
دیکھا تھا اُسکا جانا اُسکے یہان
اور وہ قتل لگانا اُسکے وہان

زور حق نمک زیادہ ہوا
مطلع کرنے کا ارادہ ہوا
اُس کنیزک کو یا ملک کو مگر
اُسکو کم فرصتی تھی اسکو خمر

اسلیئے وہ کسی سے کہہ نسکا
لیک صابر بھی جی سے رہ نسکا
اپنی عادت سے شہ نتھا بس دور
اسلیئے جیسا اُسکا تھا دستور

کرنہ راہ تمیز مین آیا
خوابگاہ کنیز مین آیا
آتے ہی سویا اور ہوش نتھا
جوش بادہ تھا اور جوش نتھا

وہ کنیزک بھی خواب مین آئی
نہ وہ زینت حساب مین آئی
آئی اُس خیر خواہ کو رحمت
کہ نہین پہنچے شاہ کو زحمت

اپنے پا کو دبا کے قالین پر
پہنچا اُس دلربا کے بالین پر
آستین سے مٹایا خال اُسکا
ابھی تک ہاتھہ تھا بحال اُس جا

خواب سے بادشاہ جاگ اُٹھا
خوف سے بیگناہ بھاگ اُٹھا
بدگمانی ہوئی غضب آیا
کہ یہ جرأت یہ بے ادب لایا

پس اجل وار اُسکے پیچھے چلا
لیکے تلوار اُسکے پیچھے چلا
پہنچے در پر تھا معتمد حاضر
خشم دیکھا بغیر حد ظاہر

پاس رہتے تھے ایک عیش کیا
پر نہ کم اُسنے قہر خویش کیا
دوسرا بھی نظر مین لایا مگر
وہ بھی اپنے اثر مین پایا ضرر

تیسرے نے اثر دکھایا اُسے
قہر سے حلم پر پھرایا اُسے
آتش قہر کا خروش گھٹا
اور بحر غضب کا جوش ہٹا

بردباری سے اتنا بھر لیا
شربت ناگوار قہر پیا
لطف سے روبرو بلایا غلام
کہ تجھے نیک خواہی پایا مدام

آج کیا تھا کہ یہ دلیری کی
اور دہشت ذرا نہ میری کی
حال جیسا تھا اُسنے عرض کیا
اپنی جانب سے کچھہ نہ فرض کیا

پھر تو دل شہ کا داد پر آیا
شاہ بانو کو یاد فرمایا
اور تحقیق مین کیا اصرار
پر نہ تصدیق مین کیا اقرار

بلکہ انکار کرکے صاف کہا
جو ہی اسنے کہا خلاف کہا
سخت بدکار و بدنژاد یہ ہی
شوخ و غدار و بدنہاد یہ ہی

اُس کنیزک سے اسطرحکی بات
آج کی اسنے جسطرحکی بات
مین نے دیکھا ہی بارہا کرتے
نہین ڈرتا یہ کارہا کرتے

قہر کی نار گرم باقی تھی
وقت اظہار شرم آتی تھی
اور ڈرتی تھی رشک جائیگا
آب خالص کو اشک مانیگا

شکر ہی آج خشم سے دیکھا
قتل ہی آج خشم سے زیبا
ورنہ نقص آئیگا سیاست مین
کم نہ نقص آئیگا ریاست مین

حلم سے قہر ہی کہین اچھا
شہد سے زہر ہی کہین اچھا
خار بہتر جلانے کی خاطر
نہ گریبان سلانے کی خاطر

شاہ نے تب غلام سے پوچھا
کہتا ہی اس کلام سے تو کیا
عرض کی اُسنے اسی خدیو زمان
متحقق تجھہ سے ہی نہ ریو زبان

چاہیے اثبات مین دلیل اگر
ہوگا اُس حقہ مین جو نیل اگر
دیکھہ منگوا کے رفع شک فرما
دم مین آکے نہ دل کو شک پڑا

بلکہ اسی آستین پہ بھی ہی لگا
اسی کو جسکو مارنا ہو چٹا
اسقدر سے نہین مریگا اگر
ہی اثر سے یقین کریگا ضرر

شہ نے مشاطہ کو بلایا حضور
حقۂ نیل بھی منگایا ضرور
اُسمین سے تھوڑا سا کھلایا اُسے
ایک لحظہ مین مردہ پایا اُسے

اُسکا یہ مرگ آشکار ہوا
شہ کو بانو کا فاش کار ہوا
قید اُسکو حرم سرا مین کیا
صید اُسکو الم سرا مین کیا

وہی پرچے نظر مین لاتے تھے　　وہی پرچے اثر مین پاتے تھے
اور اُسکے یہان تھی ایک کنیز　　خوبروی زمان تھی نیک تمیز
دور تھی عیب سے پری صورت　　حور تھی زیب سے بری صورت
گرچہ خون جگر بنا یاقوت　　نہ لبون سا مگر بنا یاقوت
چشم مستانہ کار رکھتی تھی　　گل نرگس نثار رکھتی تھی
عشوہ پرکاشمیری عشوہ فروش　　ہوتے تھے بے اسیری حلقہ بگوش
نیک نیت تھے اور نیک خصال　　خال عصمت تھا زیب چہرۂ حال
بجز اُسکے کسی سے کار نہ تھا　　بانوی خاص سے بھی پیار نہ تھا
گو نہ رکھتی تھی رفع کی تقدیر　　تو بھی کرتی تھی رفع کی تدبیر
ایسی تدبیر کر میری خاطر　　ایسی تقدیر کر میری ظاہر
کہا وہ عضو اس کنیز کا جو　　بادشہ کو بہت عزیز سا ہو
بولی وہ چاہتا ہی سیب ذقن　　گوے سیمین سا دلفریب ذقن
آب نازک ترنج غبغب پر　　ہی عیان دست رنج رب سیب پر
زاہدا چاہیئے ارم تجھکو　　ہی یہ سیب ذقن نہ کم تجھکو
ایسی تدبیر ہو کہ شاہ کہین　　پائیگا زندگی کی راہ نہین
اُس پرستار کے بناؤن بال　　نیل تیار کے لگاؤن خال
تجھے اس رنج سے رہائی ہو　　اس شش و پنج سے جدائی ہو
شاہ بانو تھی فکر سے ناشاد　　خوش ہوئی سنکے فکر سے آزاد
اُسنے مکر و فریب کی ترکیب　　پھر صبر و شکیب دی ترتیب
اُس پرستار کے یہان آخر　　ہوئی بروقت جا وہان حاضر
خال اُس رنگ کا بنایا وہان　　حال اس ڈھنگ کا دکھایا عیان
ہوا ہاروت روسیہ عامل　　جاگزین بر لب چہ بابل
یارب اِسکو نگاہ بد سے بچا　　نظر صاحب حسد سے بچا

اسلئیے ذی الرقاع نام اُسکا　　کتنے تھے اجتماع عام اُسجا
کبک رفتار تھی شکر گفتار　　سرو قد خوش ادا قمر رخسار
دُر سے دندان تھے آب و تاب سے پُر　　پر نہ چندان تھے تاب و آب سے دُر
خوش جمالی سے دلفریب بڑی　　خوش مقالی سے دل شکیب بڑی
چین گیسو سے خوبروے خطا　　دین بے رو سے روبسوے خطا
حسن خوبی تھا آشکار اُسپر　　ناز محبوبی تھا نثار اُس پر
شاہ اُسکے جمال پر حیران　　رکھتا تھا اُسکے حال پر سلان
یہ بہت بیقرار رہتی تھی　　رشک سے اشکبار رہتی تھی
بارے مشاطہ کو جتایا سب　　اس الم نے بہت ستایا اب
کہ یہ دونون ہلاک ہوجائین　　چشم اشکون سے پاک ہوجائین
ہوا ہووے اگر تجھے ظاہر　　تو ابھی اُس سے کر مجھے ماہر
آب حیوان کے پاس آب صفا　　ہی معلق ہوا بتاب صفا
بوسہ زن رہتا ہی بذوق تمام　　یہ سخن کہتا ہی بشوق تمام
بولی تدبیر ایک جانتی ہون　　تیری تقدیر نیک مانتی ہون
وہ یہ ہی تھوڑا زہر ہے قاتل　　کہ کرون نیل زہر سے شامل
ایسے موقع سے اُس زنخدان پر　　بوسہ لیتے ہی شہ نہو جان بر
میری خدمت کی قدردانی کرے　　میری قسمت کی مہربانی کرے
دیا جو کچھہ طلب کیا اُس کو　　کیا جو کچھہ طلب دیا اُسکو
ایک حقہ مین پھر بھرا اسکو　　نہوا خوف حق ذرا اُس کو
لگی آرائش بدن کرنے　　لگی زیبائش ذقن کرنے
ایک دم چوگنہ جمال ہوا　　بلکہ کم سو گنہ جلال ہوا
تھا زنخدان پہ خال یہ دانہ　　ہوا بہ دانہ جال یہ دانہ
بادشہ کے یہان تھا ایک غلام　　محرم بیگمان تھا نیک مدام

ایک زاہد تھا شہر کے اندر | نیک عابد تھا دہر کے اندر
ہادی نیک و مرشد کامل | توں پر اسکے لوگ تھے عامل
اسلیئے اس گرہ کشائی کی | اس سے درخواست رہنمائی کی
اسنے فرمایا یہ سعادت جو | چاہیے تو چاہیے یہ عادت ہو
اور اسپ غضب کو رام رکھے | تنگ تر حلم کی لگام رکھے
اُس سے ہو جسکا یار خشم کہین | نیکی کی زنہار چشم نہین
کہا ہی ای بزرگوار یقین | تلخی حلم بدگوار نہین +
جب کسی بات پر بگڑتا ہی | کرکے رہتا ہی ایسا اڑتا ہی
کہا زاہد نے جیسا کہتا ہی | جو تیرا نفس ایسا رہتا ہی
اور فرمایا کہ جب غضب آئے | یا غضب آنے کا سبب پائے
ہی یقین نفس پائے گا تسکین | اور دلسے گھٹائیگا بس کین
دوسرے پرچہ کو مدد پر لائے | اس سے بھی نفس جو نہ حد پر آئے
اور مائل کرے ملائمی پہ | شفقت و عاطفت کی قائمی پہ
قہر جائے تو حلم آئے ضرور | حلم آئے تو قہر جائے ضرور
شاہ یہ سنکے شاد کام ہوا | گویا اسپ مراد رام ہوا
شاہ نے لے کے تھا دمو نکو دئے | یعنی اپنے ملازمون کو دئے
کہ تجھے ہو دے اقتدار جہان | نفس کو دے نہ اختیار وہان
دوسرے مین لکھا تھا وقت غضب | تابعون پر سمجھہ نہ وقت تعب
قدردانی ہی مہربانی کر | مہربانی ہی قدردانی پر
خوف کھا شرع سے بجا باہر | ہی سزا شرع سے بجا ظاہر
مثل غنچہ اگرچہ ہی خندان | پر یہ خندیدگی نہ ہی خندان
لیا ہی مغرور تو حکومت پر | ہی اجل روبرو خصومت پر
لیا اپنی سرا کو خوش خاطر | لگا اپنی سرا کو خوش ظاہر

واصف ذو الجلال نیکو کام | عارف باکمال نیکو نام
ہوا اسکے حضور مین حاضر | تا کہ پھر ہو قصور مین قاصر
کہ بتا کیسے ہو رفاہ یہان | اور ہو بخشش گناہ وہان
کہ تحمل کو اپنا یار رکھے | نہ تعجل سے اپنا کار رکھے
کہ کبھی سرکشی دکھائے نہین | اور غالب نہ تجھہ پر آئے کہین
اسپ نفس دوان جو ہووے گرم | کھینچ اسکی عنان تو ہووے نرم
پر ہی یہ نفس ایسا نافرمان | کہ نہین کرتا ہی کہا ہر آن
بردباری نہ رام پاتی ہی | اُس سے ہاری نہ کام آتی ہی
تو جو دیتا ہون لکھہ پرچے تین | دے کسیکو جو ہووے مرد امین
تب تجھے ان مین سے دکھائے ایک | نہ ڈرے پیش چشم لائے نیک
پر جو دیکھے اثر کمی پہ ہی | اور نفس اپنی برہمی پہ ہی
چاہیئے تیسرا دکھائے تجھے | ہی رہا قہر سے پھر اسے سجھے
ظلمت خشم جائے دور جہان | حلم کی چشم پائے نور وہان
مت سمجھہ اسمین کچھہ بھی شک کی جا | دیو جائے تو ہی ملک کی جا
کئے زاہد نے تین پرچے رقم | تھے کرامت کے تین پرچے بحکم
پہلے رقعہ کی یہ عبارت تھی | خشم سے بچنے کی اشارت تھی
یہ سزا ہے اشد دلائے گا | کہ بلائے ابد دکھائے گا
ہی لقب تیرا سایۂ رحمان | ہی سبب تیرا مایۂ احسان
تیسرے مین رقم کیا ایسا | اس سے جس نے حکم کیا ایسا
ہی جہاندار حکم جاری ہی | ہی زیاں کار حکم خواری ہی
چشم مظلوم ابر آذر ہی | ایکدن تیر صبر جا پر ہی
شاہ آخر سرائے زاہد سے | آیا باہر رضائے زاہد سے
ہوش پر آتا تھا غضب غالب | جوش پر لاتا تھا عجب قالب

چاہئیے تھا کہ اتنی جرأت پر　　حکم دیے کر ہنو تا شنعت پر
آتش قہر کو دباتا تھا　　آب برداشت سے بجھاتا تھا

پارۂ نار ہی نہ کم سوزان　　دم مین شعلہ ہی خشک و نم سوزان
اپنی آتش بدن مین ڈالتے ہین　　دود باہر نہین نکالتے ہین

یہ پشیمانی کے اثر آخر　　ہو گئے اُسکے چہرہ پر ظاہر
عرض کی تب بلارنے کہ شہا　　اسقدر رنج چاہیئے نہ سہا

تیر جائے تو پھر کہان آئے　　تن سے جائے تو پھر نہ جان آئے
رنج بیفائدہ ہی کھانا کیا　　رنج سے فائدہ ہی آنا کیا

جسم مین ناتوانی آئے گی　　ضعف سے جان گرانی لائیگی
دلسے صبر و قرار جائے گا　　چشم کو اشکبار پائے گا

دشمنون کو نہ کم خوشی ہوگی　　یارونکو سخت غم کشی ہوگی
بعد تعمیل حکم پچتانا　　نقص ہی اپنے رعب مین لانا

کہ وقار و ثبات کم ہوگا　　لوگونکا التفات کم ہوگا
چاہیئے تھا کہ حلم فرماتا　　خشم بیجا نہ حلم پر لاتا

جسطرح شاہ ذی الرقاع تھا ایک　　خلق کو جسسے انتفاع تھا نیک
اپنے غصہ کو زیر رکھتا تھا　　نہ ندامت کو شیر رکھتا تھا

حکم ہو تو سناؤن حال اُسکا　　مکتفی ہوگا کچھ خیال اُسکا
کہا شہ نے کہ کسطرح ہی سنا　　عرض کی اُسنے اسطرح ہی سنا

## حکایت

ایک ملک یمن کا تھا سلطان　　نیک ملک بدن کا تھا سلطان
رکھتا تھا رائے پیر بخت جوان　　رکھتا تھا جاہ شیر تخت توان

چرخ شاہی کا ایسا مہر منیر　　چرخ نے بھی نہ دیکھا جسکا نظیر
نہ زمانہ نے جب سے ہوش لیا　　ہمسر اُسکا ادب سے گوش کیا

مہر تابان تھا بزم کے اندر　　اژدہا سان تھا رزم کے اندر
غیر مثل یگانہ فرمان بر　　چرخ جاکر زمانہ فرمان پر

اُسکو الفت تھی بس شکار کے ساتھ　　رفع کلفت تھی بس شکار کے ہاتھ
ایکدن وہ شکارگاہ مین تھا　　رنج کوئی نہ خار راہ مین تھا

ہر طرح اسپ بازی کرتا تھا　　پر فرح اسپ تازی کرتا تھا
ہر طرف کو بکار لایا نظر　　نہ ہدف کو شکار آیا نظر

متغیر ہوا ستارہ وہان　　متحیر ہوا نظارہ کنان
ایک جا ایک خارکن تھا وہان　　بینوائی سے بار تن تھا عیان

پوست آہو بدن پر اوڑھے تھا　　پارچہ تھا نہ تن پر اوڑھے کیا
تھے اکھٹے کئے بہت سے خار　　بیٹھا تھا تھک کے رنج سے بیزار

سمجھا آہو پڑا جو شہ کی نظر　　فاصلہ تھا بڑا جو بہکی نظر
تیر چھوڑا نشانہ پر پہنچا　　سینہ توڑا ٹھکانہ پر پہنچا

شعلۂ تیر جاکے غرق ہوا　　خرمن جان پہ آکے برق ہوا
فتنہ نے دہشت بلا نہین کی　　کی خطا لیک کچھ خطا نہین کی

بارے جب شاہ متصل آیا　　اُسکو مجروح مضمحل پایا
متفکر ہوا پریشان کار　　متاثر ہوا پشیمان وار

ایسی کثرت ہوئی ندامت کی　　اپنے اوپر بہت ملامت کی
جتنی اس کام مین خجالت تھی　　اپنی انجام مین خجالت تھی

آخر اُس سے بہت لجاجت کی　　سیم و زر دیکے رفع حاجت کی
وہان سے لوٹا انفعال کے ساتھ　　حیف سے ملتا اضمحال کے ہاتھ

اور ہم کچھ بجز عطا نکرین ‏ یہ تہتک کرین سزا نکرین
سوچا تعمیل کار زیبا ہی ‏ لیک تعجیل کار بیجا ہی
کیا صباحت مین کیا ملاحت مین ‏ کیا بلاغت مین کیا فصاحت مین
شہ کو اس آن ملال ہی اسکا ‏ پیچھے ہجران محال ہی اسکا
ماسوا اسکے دم کے فیضان سے ‏ بچے ہین سب عدم کے شیطان سے
کہ مجھے جوش مین نہ ہوش رہا ‏ کیون تجھے ہوش مین نہ ہوش رہا
چاہیئے صبر سے ثبات کرون ‏ جلدی کے جبر سے نہ بات کرون
تا نہ وقت سوال شرماؤن ‏ نہ جواب انفعال پر لاؤن
تھوڑے سے دن قتل التوا مین رکھون ‏ اسے محفوظ ایک جا مین رکھون
جو پشیمانی عائدہ ہوگی ‏ اور پریشانی بزائدہ ہوگی
ورنہ آخر ہلاک کر سکون گا ‏ خاک ہی زیر خاک کر سکونگا
ایک ابقای جان ہی ظاہر مین ‏ جسکی فرحت عیان ہی خاطر مین
تیسرا چاہیے گا اگر رحمان ‏ ہو ویگا اہل ملک پر احسان
فائدہ جس سے سبکو عائدہ ہی ‏ عائدہ جس سے سبکو فائدہ ہی
پس اُسے اور اُسکے خادمونکو ‏ یعنی ہر وقت کے ملازمونکو
رہو خدمت گزاری مین حاضر ‏ نہو عزت شماری مین قاصر
خود گیا لے کے خونچکان تلوار ‏ سرنگون بیٹھا تھا جہان بھلا
شاہ کا کچھ غضب ہوا تھا کم ‏ جوش بحر سبب ہوا تھا کم
اسکے حسن و جمال و فضل و کمال ‏ خوبی رای حال و عقل مآل
سو چکے سخت بے قرار ہوا ‏ حکم سے دل مین شرمسار ہوا
نقص و ابرام دو مناقض تھے ‏ شرم کے کام دو موافق تھے
کہ یہ تیری خطا سراسر ہی ‏ نہ تعذر کی جا ذرا بھر ہی
نہین کی اُسنے اسطرح کی خطا ‏ تو نے دی اُسکو جسطرح کی سزا

اُسکو باہر وہانسے لایا بلار ‏ خوف ظاہر زبانسے پایا بکار
کیونکہ یہ زن ہی بینظیر زمان ‏ اپنے ہمجلسون سے اخیر زمان
کیا فراست مین کیا درایت مین ‏ کیا کیاست مین کیا کفایت مین
یا دے جائے یہ مجال نہین ‏ صبر دکھلائے یہ مجال نہین
اور ممکن ہی بادشاہ کہین ‏ کرے اس جلدی کو گناہ یقین
ظاہر انقص ہی صواب نہین ‏ ایسے کامو مین اضطراب نہین
کرون اس کام کو تحمل سے ‏ غور سے فکر سے تامل سے
لکھے قاضی جو غور کر کے سجل ‏ ہوئے دستار بند و مین نہ خجل
دیکھون شہ لاتا ہی پشیمانی ‏ اور دکھلاتا ہی پریشانی
ہو سکے گا وہین تلافی حال ‏ آپ فرمائے گا معافی حال
اور بھی تین یہ منافع ہین ‏ متامل کے حق مین نافع ہین
دوسرا شہ جو ہو ویگا پُر غم ‏ اُسکے خون سے تو ہو ویگا خورم
کہ بچاؤنگا یہ پناہ جہان ‏ نہ گنواؤنگا یہ رفاہ جہان
ہر زمان ہین یہ خیر کے آثار ‏ درمیان ہین نہ غیر کے آزار
اپنے ہمراہ اپنے گھر لایا ‏ اور گھر والونکو یہ فرمایا
اور اکرام و احترام کرو ‏ بہد تعظیم مین تمام کرو
عرض کی حکم شہ بجا لایا ‏ مجرمہ کا لہو بہا آیا
سنا اُسکا یہ حال مقتولی ‏ ہوا اُسکا خیال مقبولی
اور ہر حال کی وفاداری ‏ اور ہر قال کی صفا کاری
لیکن اظہار مین خجالت تھی ‏ سخت اس کار مین ملالت تھی
آپ سے آپکو ندامت تھی ‏ آپ سے آپ کو ملامت تھی
نہ تحمل سے تو نے کام کیا ‏ نہ تامل سے تو نے کام لیا
تھوڑی سی بات پر تمام کیا ‏ خون بیجا کا اتہام لیا

که رکھی ویسی ہی نظر اپنی / جب تلک عمر کی بسر اپنی
جو نه دانائی کرتے یه ہر دو / موت تھی آگئی مرتے یه ہر دو
تاج سے سرفراز ایران دخت / ہوئی ممتاز ناز ایران دخت
بادشه جیسا اُسکا تھا دستور / اور ہی آگے ہوچکا مذکور
ایک شب ایسا اتفاق ہوا / حسب میعاد اشتیاق ہوا
چہره پر نور مہر سے روشن / چشم مخمور مہر سے روشن
مشک سے تھا ہر ایک مو دھویا / آب حیوان سے نیک دھویا
اک طبق ہاتھه مین برنج کا تھا / تھا طلا کا نه کچھه برنج کا تھا
شه زیاده نه رنج پاتا تھا / اُس طبق سے برنج کھاتا تھا
اسی عرصه مین آئی بزم افروز / صورت خوشنمائی بزم افروز
اُسکے رخسار غیرت گل تھے / گویا انگارے حیرت گل تھے
دونون ابرو کمان تھین تیر نگاه / چشم دو ترک تھے شریر سیاه
رخ بزلف سیه نه رخشان تھا / شب تیره تھی مه درخشان تھا
ایسا اُسدم جمال نادر تھا / که نه کچھه کم کمال قادر تھا
اور کی اُسپر آفرین خوانی / که تیرے حسن کا نہین ثانی
تیرا چہره ہی کیا کتاب فرح / کئے مقدم نے وا یه باب فرح
تیرا آنا بہت مبارک ہے / مرحبا بخت سے بلاشک ہے
تجھے یه تاج لینا تھا بیجا / اِسے یه تاج دینا تھا زیبا
غیرت عشق سے نه جوش رہا / حیرت عشق سے نه ہوش رہا
سرِ شه پر تو کم نه رنج ہوا / مو بمو ایک دم برنج ہوا
جیسی اُس پیر نے بیان کی تھی / اُسکی تقریر نے عیان کی تھی
وه ہین دستور کو بلا کے حضور / حکم صادر کیا سنا کے قصور
تا که جانے که اسطرح کی ہیان / نہین رکھه سکتی اسطرح کی توان

تا که شه کو نه بدگمانی آئے / مشورت کی تھی سو نجانی جائے
عقل سے رہنمائی پاتا ہے / سو بلا سے رہائی پاتا ہے
جامهٔ ارغوان مین بزم افروز / سرخرو تھی جہان مین بزم افروز
ایک شب اسکے پاس سوتا تھا / ایک شب اُسکے پاس ہوتا تھا
ملکه کے بیان ہوا واصل / جسم کو لطف جان ہوا حاصل
زلف ناگن تھین دلربا لیکن / زہر کا تن تھین دلکشا لیکن
فرق پر تاج تھا جواہر کا / فرق سر تاج تھا جواہر کا
ایستاده تھی روبروی شاه / کئے تھی ایثار و بسوی شاه
اور اُسکا جمال دیکھتا تھا / دست حق کا کمال دیکھتا تھا
جامهٔ ارغوانی تھا تن پر / تن تھا مہر جہانی سا انور
جامهٔ ارغوانی تھا پہنا / سرو پر گویا لاله کا گہنا
زلفون مین تھا وه مہرسبز / ابر تیره مین چہر مہر نہین
وه نظر ایک ساتھه آنے سے / شاه نے کھینچا ہاتھه کھانے سے
شوق دلکا ادہر ہوا غالب / ذوق دلکا اُدہر ہوا طالب
واه کیا گل سا ہے یه سر چان / دیکھے نرگس یه گل سا سر کہان
لے گیا چھین کے خرام ترا / دل سے صبر و سکون تمام مرا
سوی شه بانو پھر نظر لایا / اور یون طاعنانه فرمایا
یه سزاوار اسکی خاطر ہے / یه سزاوار اسکی ظاہر ہے
پڑہا مدہوشی مین سبق اُلٹا / ہوا بدجوشی مین طبق اُلٹا
تھی وه تعبیر خواب کی تقدیر / تھی یه تعذیر خواب کی تدبیر
آتش قہر جوش مین آئی / بادشه کو خروش مین لائی
که اسی اب تمام کر جا کر / مدفن اسکا مقام کر جاکر
که دلیری کرین ہمارے حضور / دم شمشیر سے بھرین ہمارے حضور

ایسے بدراہ سازگار گئے
ایسے بدخواہ رازدار گئے
جو خداوند آسمان و زمین
ہوتا میرا نہ پاسبان و معین

اور منہ رکھتی پند ایران دخت
اور کرتی نہ پند ایران دخت
تو عمل اُنکی بات پر کرتا
بے اجل اُنکی گھات پر مرتا

اور تم بھی ہلاک ہوجاتے
پہلے ہی زیر خاک سوجاتے
سنتا ہی وہ جو ہی سعادتمند
دوستدارونکے پر افادت پند

بے تانی نہ کام کرتا ہی
دور بینی تمام کرتا ہی
نہین نبتا ہی کار بے تدبیر
کہین نبتا ہی کار بے تقدیر

پھر کہا چونکہ اس بلا سے بچا
ہی یہ اس لطف برملا سے بجا
کہ یہ تحفہ تمھاری خاطر ہون
زینت اعتباری ظاہر ہون

مستحق بیشتر ہی ایران دخت
مستحق بیشتر ہی ایران دخت
کیونکہ سب اسکی راے سالم سے
بچے ہین دست ہاے ظالم سے

بولا سنکر بلار نیک نہاد
کہ سن اے شہریار نیک نژاد
تابعون کا یہی ہی کار رہیان
کہ ہو آفت مین شہریار جہان

جان و دل سے رہین سپر اُسکا
اپنے اوپر سہین خطر اُسکا
سر سر شاہ سے کٹاتے ہین
پا نہ اس راہ سے ہٹاتے ہین

فضل ایزد کہین مدد فرمائے
اور بخت بہین مدد پر آئے
ایسی سیرت کسیکے ہاتھ لگے
یہ سریرت کسی کے ساتھ لگے

کرے مالک یہ مال و جان قربان
نہ ہی امید فرد کی برہان
کیونکہ یہ کار خاص ہی اُنکا
اسی سے اختصاص ہے اُنکا

لیکن اسوقت مین کہ پاے قرار
چھوڑنے پر تھا اپنی جاے قرار
ملکہ نے کمال کوشش کی
دوسرے سے محال کوشش تھی

اسلیئے ہی بجا جو پائے آج
جامہ ارغوانی یا یہ تاج
جو پسند آئے ہی عنایت جا
جو پسند آئے ہی رعایت جا

حکم فرماتے ہی گئے اندر
لے کے وہ ہر دو تحفہ انور
پھر گیا خود وہان بلار کے ساتھ
نہ تھا پردہ عیان بلار کے ساتھ

بادشہ کے یہان تھی ایک کنیز
خوبرو خوش زبان تھی نیک تمیز
بزم افروز نام تھا اُسکا
رزم افروز کام تھا اُسکا

حور کو اس سے حجاب آتا تھا
نہ کبھی بے سحاب آتا تھا
گل تر برگ سبز کے اندر
رکھتا تھا شرم سے رخ انور

رشک افزاے گل عجب وہ تھا
تھا وہان تنگ وسط ابرو وا
تھا شکر خندہ نیشکر ظاہر
نغز و شیرین و پاک و تر آخر

تھا نمک خندہ سے نمک ہر راہ
زخم عشاق پر نمک ہر گاہ
شاہ کو اُسکے ساتھ بھی تھا پیار
چاہ کو اُسکے ساتھ بھی تھا کار

گرچہ تھی دلپسند ایران دخت
بدر سے تھی دوچند ایران دخت
ایک شب اسکو پیار کرتا تھا
ایک شب اُسکو یار کرتا تھا

ایسی نادر تھی دلربائی مین
اور نادر تھی دلکشائی مین
شاہ نے اُسکی یاد فرمائی
منتظر تھی کہ یاد پر آئی

غرض اُس نے منگاکے جامہ و تاج
اُنکے آگے رکھاکے جامہ و تاج
کہا اے دلنواز ایران دخت
ہایہ حسن و ناز ایران دخت

ایک تیرے لیئے ہی چاہیے سو لے
ایک اسکے لیئے ہی چاہیے سو دے
چاہتا ہون نہ کم خوشی تیری
ہی تجھی سے یہ غمکشی میری

جانب تاج کی نظر دیکھا
تھا جواہر سے سر بسر زیبا
اور دیکھا سوے بلار نہان
کہ کرے کسکو اختیار رہیان

جانب جامہ اُسنے ڈالی نظر
دیکھتا تھا وہ شاہ عالی گہر
اُسنے دیکھا تو وہی تاج لیا
اسنے دیکھا تو یہ علاج کیا

یہ مزہ آئیگا سواری کا    کہ مزہ پائے گا سواری کا
لعل سیراب کرتا ہی ظاہر    خصم سے تاب کرتا ہی باہر
دم مین عالم تباہ کرتا ہی    کم مین کیا کم تباہ کرتا ہی
اور وہ نار فرق پر روشن    جسکے تھے تار فرق پر روشن
کنگرہ جسکے قدر رفعت کا    مہر روشن ہی بدر عظمت کا
عکس افگن ہی آسمان پر یون    مہر اس سطحہ جہان پر جون
یعنی کچھہ بات سوز کی ظاہر    ہووے گی تھوڑے رنج کی خاطر
اس سے ہوگی بہت پشیمانی    دل کو ہوگی بہت پریشانی
ایسا ہی تیرے خواب کا انجام    مت سمجھہ اضطراب کا ہنگام
کہ یہان سات جا کے سات سفیر    از دیاد وفا کے سات بشیر
تو انھین پاکے شادمان ہوگا    غم سے آزاد جاودان ہوگا
انکو ہر گاہ رازدار نہ مان    اور ہر گاہ سازگار نہ جان
اس سے ہرگاہ فاش کار نکر    راز ہر راہ آشکار نہ کر
اصل دانش ہی اور روجب ہے    کہ کبھی اُسکو مت مصاحب کر
گوہر قیمتی ذات نفیس    کر نہ ہم سلک ذی صفات حسین
سنکے یہ بادشہ ہوا شاکر    ہوا ساجد سوے خدا ظاہر
عذر خواہی کی عذر خواہانہ    اور منت پذیری شاہانہ
تیرے دم سے گئی ہراسانی    مشکلی مین ہوئی یہ آسانی
نہ رہا بار غم مجھے دل پر    گیا آزار دم تجھے مل کر
شاد و دولت سرا کو شاہ گیا    آیا شوکت سرا کو جاہ نیا
جیسا اُس پیر نے تھا فرمایا    ویسا ہی آنکھون سے نظر آیا
اور جو ملک کے وزیر و دبیر    تھے نکو ملک کے ظہیر و نصیر
یاد کر کے سبھون سے فرمایا    کہ مین اپنے لبون سے شرمایا

گرچہ خرطوم ہی زبرجد وار    کرتا ہی وقت جنگ پر حد کار
اور آن اژدہا سے دندان ہے    جو لٹکتے ہین کوہ سندان سے
گویا ماہون ہی آشکار روان    بے ستون گو ستون ہین رعیان
تاج شاہی ہی جوشہ سیلان    بھیجے گا ہدیہ از رہ میلان
اور گوہر فشان ہی ملک گہر    سر پہ ہر مو عیان ہی سلک گہر
اور منقار زن جو طائر ہی    فکر شاہ بدان کو ظاہر ہی
کسی آزار سے نفاق بیان    کریگا یار سے فراق عیان
ہوگا آخر صلاح مین ظاہر    ہوگا ظاہر فلاح مین آخر
تو نے جو دیکھے سات بار منام    ہین دلیل اسکی آشکار بکام
متواتر ضرور آئین گے    ہر یہ تیرے حضور لائین گے
اب مناسب ہی ہووین جمع باہل    اور واجب ہی ہووین جمع نا اہل
اور تا کوئی عظمت کہین    آزمایش سے ہو پسند نہین
بار ہا جسکا امتحان نہ لیا    چاہیئے اُسکو رازدان نہ کیا
جو ہی ناپاک اور زشت نہاد    سخت چالاک اور زشت نژاد
آب روتا ہی زار کیا غدار    جہان ملتا ہی یار ناہموار
اور اُس پیر سے کہ جان بخشی    اور تشویش سے امان بخشی
کہ یہ اللہ کی عنایت تھی    تیری درگاہ کی ہدایت کی
اور آلام کے شدائد سب    ہوئے آرام کے فوائد اب
ہی سدا بر زبان یہ پاس خدا    ہی بجا ہر زمان سپاس خدا
سات دن تک سفیر آئے روز    تحفۂ بے نظیر لائے روز
ساتوین روز شہ نے ہر دو دبیر    اپنے تاج شہی کے ہر دو گہر
اور وہ رشک ماہ ایران دخت    نور بخش نگاہ ایران دخت
نہین کمتر بڑی خطا کی تھی    اپنے دم پر بڑی جفا کی تھی

اسنے جب یہ تمام گوش کیا / مے حیرت کا جام نوش کیا
بھول کی اور بہشتی کی بات / کہی بدخواہ سے خوشی کی بات
ہے نہ ہر گوش رازدار کہین / ہے اگر ہوش سازگار کہین
انکو تعبیر مین نہین ہے توان / صرف تزویر مین یقین ہے عیان
تجھے یہ خواب ہین فرح افزا / خوشی کے باب ہین طرح افزا
کیونکہ تعبیر خواب سے ظاہر / بہتری ہے حساب سے باہر
کرینگے کل مرام ظاہر راہ / ہوینگے کل مہام خاطر خواہ
ابھی ہر واقعہ کا حال و مآل / کہتا ہون دافع کلال و ملال
تیر تزویر انکے ہاتھ مین ہے / سپر عقل اپنے ساتھ مین ہے
سو ہین دو پیل کوہ کی صورت / ہر طرح سے شکوہ کی مورت
دیکھے تو خون دل انار بہائے / تیغ سنگ سے نہ نار برآئے
اور جو دو بط اور قاز کلان / پیچھے سے بیش سرفراز زمان
برق سے ہین نہ جوش مین کمتر / رعد سے ہین خروش مین مہتر
نعل ہین ارض کو ہلال عیان / گوش ہین باد کو نشان نشان
بادجنبش ہے اور آتش کوش / برق سا تیز وقت خواہش ہوش
زخمۂ نعل پا سے صاعقہ وار / پتھرونسے نکالتا ہے شرار
گلشن چرخ مرغزار اسکا / چشمۂ مہر آبشار اُس کا
اور جو مار لپٹا تہا آکر / ابیض و زرد رنگ کا پیکر
آب یاقوت جو بجاے یلان / چشمۂ مینا سے بہائے روان
جوہر اُسکے ہین چشمہاے ظفر / برملا ہین کرشمہاے ظفر
اور جو خون بدن پہ دیکھا ہے / خلعت ارغوانی زیبا ہے
ملک غزنوی خوش اقبال / کریگا تیرے واسطے ارسال
کہ ہے پیل سپید کوہ شمال / پر شکوہی سے ہے شکوہ شمال

رکھی انگلی عجب کی دندان پر / کہ عبث لایا یہ سخن جان پر
ایسی بات اُنسے کہنی تھی نہ تجھے / ایسی گھات انسے سہنی تھی نہ تجھے
ماسوا ہے نہ کام کی تعبیر / جو کرین یہ مرام کی تعبیر
نہ درایت ہے راہبران کی / نہ دیانت ہے راہبران کی
بہر شکرانہ خیر کر زر و سیم / بانٹ محتاج و غیر پہ زر و سیم
رفعت جاہ ہاتھ آئے گی / عظمت گاہ ساتھ لائے گی
ہر زمان پر یہان فلک داعی / ہر مکان پر وہان ملک داعی
سپر رہنمائی لاکے بکام / روکتا ہون یہ سب دغا کے سہام
تھین جو دو ماہی تجھکو آئی نظر / روبرو دم پر اپنے پائی مقر
اور یاقوتہا سے رمانی / چار سو رطل فی العدم ثانی
اب سرانديب سے تیرے خاطر / کریگا لاکے ایلچی حاضر
اڑکے آئے تھے سو ہین دو تازی / جیتے ہین ہوا سے جو بازی
تیز ہوش اور سخت کوش نہ کم / سخت کوش اور تیز ہوش نہ کم
اور اشتر ہے ایک تیز خرام / ایک دس پر ہے نیک تیز گام
چلتا ہے پستی و بلندی پر / چڑہنے والے کی دلپسندی پر
سیم سم زر لگام کا تیز / چست و چالاک و رام کام کا تیز
تحفۂ شاہ دہلی بھیجیگا / معتمد لائے گا تجھے دیگا
سو ہے شمشیر آبدار بڑی / آتشین کار تابدار بڑی
برگ الماسی پر کرے ہر جا / ریزہ ریزہ عقیق کے برجا
باندہنے والا آتا ہے فیروز / فتح پر فتح پاتا ہے فی روز
کہ جواہر دمکتے ہین اس مین / درنادر چمکتے ہین اسمین
اور اشتر کہ تہا سوار اسیر / فیل صد ہا بجا نثار اسیر
ملک بیجانگر سے آئے گا / نذر زیبا نظر سے پائے گا

ظاہرا آشنائی کرتا ہی / پر دم بیوفائی بھرتا ہی
پھر بھی جو ان براہمہ کا کلام / بالیقین ہو نہ واہمہ کا مقام

اور کچھ فائدہ نظر آئے / اور یہ عائدہ ضرر جائے
بے توقف ابھی عمل فرما / نہ تاسف کبھی عمل پر لا

پر تامل پسند خاطر ہی / کہ تعجل گزند آخر ہی
احتیاطاً یہ احتیاط ہی ایک / احتیاطاً یہ احتیاط ہی نیک

نیک بے حکم بادشاہ زمان / کھول سکتی نہین ہون یہ بیان
بادشہ نے کہا کہ تیرا کلام / رکھتا ہی اعتقاد میرا تمام

شک و شبہت نہین ذرا بھر ہی / تا بوسعت یقین برابر ہی
کر بیان ہو ویگا قبول مجھے / گوش جان ہو ویگا حصول تجھے

عرض کی ایسا کوئی عالم ہی / جو یہ رائے نکوئی سالم ہی
کل فضائل کا ہو حقیقت دان / کل خصائل کا ہو طریقت دان

ہو خیالات غیب پر صادر / ہو مقالات ریب پر قادر
جسے حال قدم عیان ہووے / نہ خیال حکم نہان ہووے

ایسی اللہ کی عنایت ہو / صاف ہر راہ کی ہدایت ہو
سو نہ موجود اس دیار مین ہی / کوہ خضرا کے ایک غار مین ہی

مستقل عزت عبادت مین / مشتغل خدمت سعادت مین
علم تجرید رکھتا ہی کامل / فیض تفرید رکھتا ہی شامل

گرچہ ہی ان براہمہ کی نژاد / پر نہ ہی ان براہمہ کی نہاد
باصفا اور بادیانت ہی / باوفا اور باامانت ہی

نہ نظیر انکی اس سے آئے بجا / ہی زیادہ تر اسکی رائے رسا
دفع فرمائے دافعات امان / رفع فرمائے واقعات زمان

نام ہی اسکا عام کاریدون / عام ہی اسکا نام کاریدون
مصلحت ہی نہ منفعت سے دور / منفعت ہی نہ مصلحت سے دور

کہ اسے خواب کا یہ حال سنا / اور تعبیر کا مآل سنا
کریگا آشکار صورت حال / کیے کا ماسوا ضرورت حال

کل حقیقت بیان کریگا ضرور / نہ طریقت نہان کریگا ضرور
کیے جیسا براہمہ کا کلام / رہے ایسا نہ واہمہ کا مقام

انکی تعبیر کو سمجھ تدبیر / اور تدبیر کو سمجھ تقدیر
رکھ نہ تشویش کے محل پر پا / جیسا کہتے ہین وہی عمل فرما

اور جو ہو خلاف انکے بیان / حق کو باطل سے صاف جنکے عیان
دیکھ تقریر ہی دیانت کی / یا وہ شمشیر ہی خیانت کی

شاہ نے یہ صلاح جانی نیک / بہر خود یہ فلاح مانی نیک
آگیا اس پیر دستگیر کے پاس / چشمۂ فیض بےنظیر کے پاس

شرط تکریم کی رعایت کی / اسنے تعظیم کی عنایت کی
اور بولا کہ ای مبارک پی / عید یہ دن مجھے بلاشک ہی

کر دیا میرا کلبۂ احزان / اپنے مقدم سے روضۂ رضوان
ہوئے پر نور راہ سے کنعان / دید ظاہر سے دیدۂ پنہان

اتنی تکلیف کی سبب کیا ہی / اتنی تشریف دی عجب سا ہی
آپ آیا نہ یاد فرمایا / کیون یہ لطف ازدیاد پر لایا

کرے خدمت بجا ہی خدمتگار / نہین مخدوم کا ہی خدمت کار
حکمران تو ہی حکمرانی کر / بیٹھکر تخت خسروانی پر

کار و خدمت جو ہو ہمین فرما / کرکے بالذات مت ہمین شرما
غم کے ہین چہرہ پر عیان آثار / مت چھپا ہو اگر نہان آزار

بدر سا کیون یہ ہو رہا ہی ہلال / کیا ہی غم کیا ہی رنج کیا ہی ملال
بادشہ نے کیا منام عیان / اور تعبیر کا تمام بیان

نہ سیرت کبھی صفا پر آئے — نہ طبیعت کبھی وفا پر لائے
خوک دندان کہین طلائی پائے — تو بھی چندان نہین صفائی آئے
کہ اگر خر اٹھائے بار کتاب — پشت پر ہو نہ ہوشیار کتاب
علم ہی ایک تیغ قاتل عام — سکو ہی بید ریغ قاتل تام
اس سے اپنے نفس کو کرتے ہین قتل — اور حرص و ہوس کو کرتے ہین قتل
وہ جو ہین بدنہاد و بے ہمت — اور ہین بدمراد و بے قسمت
دوستونکو گھٹاتے ہین اس سے — دشمنونکو ہٹاتے ہین جس سے
بدطبیعت کو علم و فن جو دے — گویا شمشیر راہزن کو دے
حیلہ آموز سینہ سوزی کرین — حیلہ و مکر و کینہ روزی کرین
زخم دل پر جو تجھسے کھائے ہین — التیام اب ملک نہ پائے ہین
یہ دو فرزند کامگار تیرے — تیرے پیچھے ہین نامدار تیرے
انکا ہنگام چاہتے ہین نخست — اپنا انجام چاہتے ہین درست
دو ہین عظام خیرخواہ تیرے — جو ہین خدام غیر گاہ تیرے
پر خزانہ ہی مملکت آباد — نہ کوئی اہل سلطنت ناشاد
تا کہ لشکر ہو آس سے بے آس — نہ رہا یا ہر اس سے بے یاس
انکو بھی چاہتے ہین دور کیا — دیکھ کیا چاہتے ہین زور کیا
اور ہی محبوبہ کنیز کا کیا ذکر — مجھ سے ناچیز چیز کا کیا ذکر
لیک جب تجھ کو پائینگے تنہا — جو ہی ظاہر دکھائینگے منشا
ابھی تو عجز و انکسار کے ساتھ — پیش آتے ہین شہریار کے ساتھ
ایسی سرتیزیان دکھائینگے — فتنہ انگیزیان مچائینگے
فوج ہوگی نہ پاس سے آزاد — خلق ہوگی نہ آس سے آباد
ایسے دکھلائینگے جدا کیے ہاتھ — چھینینگے ملک تیرا مال کے ساتھ
چاہیئے عقل کے وسیلہ سے — بچنا اعدا کے مکر و حیلہ سے

گرچہ پٹہ جڑاؤ سگ پائے — تو بھی ناپاکی کیا الگ جائے
نہ خباثت مٹے طہارت سے — جیسا ظاہر ہی اس اشارت سے
علم دل پر چڑھے تو ہووے یار — اور تن پر پڑے تو ہووے مار
وہ جو ہین نیکذات و نیکو کار — اور کرتے نہین بدی کو پیار
کیونکہ یہ تینون ہر طرح بدراہ — آدمی کے ہین ہر طرح بدخواہ
خرد و روح کو ستاتے ہین — گو انھین سے بزرگی پاتے ہین
اور رایا ہی ایک اس جا پر — غور کی جا ہی نیک اس جا پر
تیغ ہی دست مست مین کہین خوب — علم ناکس کے دست مین نہین خوب
اس بیان سے یہ ہی مرام انکا — نہ ٹلے وقت انتقام ان کا
چاہتے ہین دم فریب بھرین — انھون پر مرہم شکیب دھرین
تجھ سے پیدا ہین تیری صورت ہین — چشم شیدا ہین تیری مورت ہین
کہ یہ تیرے مقام پر آئین — اور دل انتقام پر لائین
ملک کے انتظام کے باعث — راحت خاص و عام کے باعث
پھر چلا چاہتے ہین یہ رہ حیف — کہ رکھین انکے بعد انھین سیف
شتر و تیغ و اسپ و فیل تمام — ہین جہانداری کے کفیل و دوام
کہ رہے تو اکیلا بیکس و زار — سہے انکا اکیلا بے بس خار
ہین بہت جیسی تیری خدمت مین — حیف و حسرت ہی میری قسمت مین
بدلہ فاش دلوین گے آخر — اپنا پاداش لیوین گے ظاہر
لیک جب اختیار پائین گے — مدعیانہ کار لائین گے
متعلق نہ کام آئین گے — پہلے ہی انعدام پائین گے
ایسی حالت مین خصم پائینگے زور — بلکہ چار و نظر سے لائینگے شور
بلکہ جان بھی خطر مین پائیگا — یہ زبان بھی نظر مین آئیگا
خصم جبار سے حذر نیکو — کہ ہی مکار سے خطر جی کو

یا اندھیرا اندھیرے پر آئے　　کہ اندھیرا سویرے پر لائے
جو سیہ پوش ہو نہ ماہ بیان　　اس الم سے ہو روسیاہ عیان
اور جو ابر تر نہ برسائے　　بے حیا ہے اگر نہ شرمائے
تو بھی تفتیش مین نکر اصرار　　اور تحقیق مین یہ ضد زنہار
کہ نہ ہی طاقت بیان مجھکو　　اور نہ ہی سننے کی توان تجھکو
پھر بھی تفتیش مین کیا اصرار　　اور ظاہر مبالغہ بسیار
شہ نے اُسکی خوشی مقدم کی　　راحت جان مونس دم تھی
کیا ما فی الضمیر اُس سے بیان　　کیا عشر عشیر اُس سے عیان
کہ نظر آئے ہین کچھ ایسے خواب　　دل ہے بیتاب چشم ہے بیخواب
ڈر ہوا دل مین واہمہ سے عیان　　پوچھا انکا براہمہ سے بیان
ان بدون نے کہا کہ انکے ضرر　　کم نہین کرنے کے ہین اپنے اثر
جب تلک تو کہ راحت جان ہے　　ہجر جسکا جراحت جان ہے
اور فرزند اپنے نیک جمال　　دو جگر بند اپنے نیک خصال
اور دستور نیک و باتدبیر　　اور منشی دلیر باتقریر
اور پیل سفید مرد فگن　　اور وہ دو صف نبرد شکن
اور وہ دو شتر صبا رفتار　　اور وہ اسپ دلبر بادرفتار
زیر تیغ گہر نگار نہ ہون　　اور ان خوابون پر ہشیار نہون
وو دل سے اٹھا کہ سر کو چڑھا　　سر سے آنکھون کے ہر دو در کو بڑھا
جا با قطرات جنکے باہر ہو　　حال دل بے سخن کے ظاہر ہو
لیک زیرک تھی یہ فراست کی　　اُسکی آنکھون ہی مین حسرت کی
ایسے غصہ کو اسطرح ٹالا　　اور بولی کہ اے شہ والا
غم نہین عشق ہی فنا آئے　　لیک تجہیز نہ کچھ عنا لائے
غم نکر جو مرون ذرا مجھ پر　　مثل خود سو کرون فدا تجھ پر
اسلئے اسقدر الم کیا ہے　　اس لیئے اسقدر نہ غم جا ہے
کیونکہ جانہاے بندگان ہر جا　　ہین فقط خاطر شہان بر جا
تیرہی خاطر نہ کام آئین گے　　کام کیا پھر دوام آئین گے
جبتلک شہریار کو ہے بقا　　اور اس اقتدار کو ہے وفا
زن و فرزند کم نہو وینگے　　کم یہ جاہ و خدم نہو وینگے
پر جو دل سے یہ واہمہ ہو دور　　اعتماد برآہمہ ہو دور
اور اب بھی انھونکے ایما پر　　نکر روا جب ہے فکر کی جیا پر
کیونکہ مشکل ہے کار خونریزی　　شاد خوشدل ہے یار خونریزی
خون ناحق جو آئے گردن پر　　بار مطلق بہائے سر تن پر
ہووے ظاہر وخیم آخر کار　　ہووے آخر ذمیم ظاہر کار
حیف ہو ضجرت و پریشانی　　سیف ہو حسرت و پشیمانی
کہ گئے کو نہین بلا سکتے　　نہ موئے کو کہین جلا سکتے
یہ توان مجھ مین اور تجھ مین نہین　　آتے جان تجھ مین اور مجھ مین نہین
لیک گر تو انھونکو غیر خیال　　مت سمجھ ان بدونکو خیر سگال
کہ ہین مارے انھونکے خویش و تبار　　تجھ سے ہین دل انھونکے ریش و فگار
گرچہ ہین علم خوص کے ماہر　　رکھتے ہین چند مسئلے ظاہر
اسلئے تو نے قدردانی کی　　نہ کئے قتل مہربانی کی
بلکہ ابواب لطف باز کئے　　اپنی خدمت مین سرفراز کئے
لیک یہ اصل کے کمینے ہین　　نہین بغیر انکے سینے ہین
اور روا ناے دین کا ہے یہ کلام　　اتفاق یقین کا ہے یہ مقام
کہ جو ہے بدسرشت و بدطینت　　اور رکھتا ہے زشت و بدنیت
گرچہ پائے کمال علم و ہنر　　پر نہ آئے جمال علم و ہنر
گرچہ قسمت سے پائے زینت مال　　پر نہ ہمت سے جائے طینت حال

شرم آتی ہی کیسے جاؤن وہان حال پرسی کی کیسے پاؤن توان
کہ عتاب انکا ایک تحفہ ہی اصل الفت ہی نیک تحفہ ہی
نہ کبھی دوستداری پاتی ہی بلکہ کچھہ استواری لاتی ہی
اسلیئے یہ عتاب ہی بیجا دوستی کا حساب ہی زیبا
نوکرون کی ہی یہ مجال کہان کہ کرین جاکے کچھہ سوال وہان
مجھہ سے فرما چکا ہی کتنی بار کہ نظر آتے ہی تیرا دیدار
لطف فرما یہ کام کر جا کر مجھپر احسان عام کر آکر
تجھہ سے تکلیف و رنج و غم رہے دور درد و تصدیعہ و الم رہے دور
کیا ہی افسوس اور کیا ہی فکر خیر خواہون سے تو بجا ہی ذکر
مین ہی جو اسکو استماع کرون دل مین جو گذرے اطلاع کرون
نہین لازم ہی وہ سوال تجھے جسکے پاسخ سے ہو ملال تجھے
کہ تیرا دم ہی رافع غم غیر خیر لازم ہی نافع دم خیر
اور اگر ہی یہ ذات کی خاطر یعنی اپنی حیات کی خاطر
بلکہ مردانہ اصطبار کرے عزم شاہانہ اختیار کرے
بلکہ غمخوار رہوتے ہین پر غم اور اغیار رہوتے ہین خورم
روئے مقصود آئے پیش نظر بوے بہبود پائے ریش جگر
وقت آفت دلا صبوری کر ہوگی حاجت روا نہ دوری کر
فہم کامل یہ رہنمائی کرے عقل عامل گرہ کشائی کرے
خاصۃً جب ہو ہر طرح سامان رفع فکرت کو ہر طرح شایان
رکھتا ہی ملک و فوج و گنج زر سہتا ہی کسلیئے یہ رنج سر
چھوڑ غم غم سے ہی نہ مطلق سود متوجہ ہو جانب مقصود
کہا شہ نے براہمہ کی بات ہی نہین تھوڑے واہمہ کی بات
بلکہ ہو ریزہ ریزہ طور مثال چشم دیدہ ہو گو ہی دور مثال

بولا ہی شاہ بانو کیا ہی یہ بات دوستدار ونین تو روا ہی یہ بات
نہ یہ کلفت سے پیار رکھتا ہی بلکہ الفت سے کار رکھتا ہی
ناز تجھہ سے عتاب ہی تجھہ سے دوستی کا حساب ہی تجھہ سے
فکر سے شاہ بیقرار ہی آج صبر کو آہ سے فرار ہے آج
تو ہی اُسکے حضور جائے تو جائے کیا ہی دل مین فتور پائے تو پائے
نہ کبھی کم سرور ہوتا ہی کیسا ہی غم ہو دور ہوتا ہی
پس گئی وہ حضور شاہ زمان اور بولی کہ اے پناہ جہان
خوش رہے تو سدا اے راحت جان فرحت دل ہی اور راحت جان
ہی اگر کچھہ براہمہ سے سنا ہو ویگا صرف واہمہ سے چنا
کہا شہ نے ہی وہ سوال قصور جسکے پاسخ سے ہو ملال ضرور
بولی گر غم ہی غیر کی خاطر شکر ہر دم ہی خیر کی خاطر
تیری جان پر ہزار جان ہین نثار تیری جان پر نثار جان ہین ہزار
تو بھی افسوس کرنا ہی نہ روا دل کو مایوس کرنا ہی نہ بجا
کہ جزع رنج کی فزونی ہی اور بے صبری خود زبونی ہی
حادثہ آدمی پر آئے جہان مرد صبر سے بر آئے وہان
ہی یہ مقصود بہترین مقصود ہوا انعام حق کہین مفقود
چاہیئے دل خراش کار جہان بادشہ کو ہوا آشکار وہان
صورت انتظام ہووے عیان نہ رہا انصرام ہووے نہان
اور اسباب رفع رنج و ملال ہووین موجود ہر طرح ہمہ حال
کیون لیا گوشۂ الم آکر کر کھلا عیش کا علم جا کر
ہو کے خوشنود اسکو کر خوشنود ہو کے خوش تو اسکو کر خوشنود
کہ اگر کوہ کے ہی گوش مین آئے چاک ہو درد سے جگر و شہ مین آئے
اور اگر روز سے بیان ہووے تیرہ شب سوز سے عیان ہووے

اور پولاد رگ دونده تیز ۔ ہر طرح تیز تگ رونده تیز
جسکی رخشندگی رو ہر آن ۔ ہوش کردے ہر ایک سے پران
رخش رستم کے بھی جو آئے بیان ۔ کیسے ہمراہی کی دکھا توان
دیکھے شل ہوا ہوا جب تیز ۔ روئے سرعت سے خسرو کا شبدیز
اسکے سرعت سے ہین بجا حیران ۔ زیر پا ہی امید کا میدان
نہو تو کسطرح مسرت آئے ۔ کسطرح ہاتھ کو ہی فرحت آئے
اور یہ تیغ آب کی صورت ۔ پارۂ میغ تاب کی صورت
منطفی جس سے ہووے نار فساد ۔ سوختہ جس سے ہووے نار فساد
مملکت کو ہی آبرو اس سے ۔ سلطنت کو ہی تاب رو اس سے
کیا سراسر نمود جوہر ہی ۔ کہ برابر وجود گوہر ہی
جیسے برگ بنفشہ شاداب ۔ رکھے قطرات شبنم باتاب
جو نہووے مقابل اعدا ۔ ہوسکون کیسے قابل اعدا
جب یہ سامان زندگی نرہا ۔ جو ہی شایان زندگی نرہا
ایسے احباب ہاتھ سے مارے ۔ ایسے اسباب ساتھ سے ہارے
ملک قائم سے فائدہ کیا ہی ۔ عمر دائم سے فائدہ کیا ہی
بےحقیقت ہی اسطرحکی حیات ۔ فی الحقیقت ہی کس طرحکی حیات
ایکدن رات بیقرار رہا ۔ بحر فکرت مین غوطہ خوار رہا
در تدبیر بےبہا ایسا + ۔ لائق رشتۂ رجا جیسا
دیکھا ہر سو نظر نہین آیا ۔ ڈہونڈہا ہر رو اثر نہین پایا
پھر ہوا خاص وعام مین کور ۔ کہ ہی شہ اپنے کام مین مجبور
فکر سے مضمحل پریشان ہی ۔ ذکر سے اسکا دل گریزان ہی
متامل ہوا بلار وزیر ۔ کہ نہین کہتا شہریار ضمیر
پوچھا اس سے ہی ادب سے دو ۔ نہ ہی نارضی کے سبب سے دور
درگذرنا ہی اختصاص نہین ۔ بلکہ اخلاص کا رخاص نہین
پیش بانو گیا سلام کیا ۔ بادعا و ثنا کلام کیا
قصر عصمت کی اے جلیل حسین ۔ پاسبان تیرا جبرئیل امین
جب سے خدمت گذار شاہ کا ہون ۔ ہر طرح رازدار شاہ کا ہون
رکھتا ہی جیسا مخفی الخاطر ۔ مجھہ سے کرتا ہی ویسا کل ظاہر
پیچ کار فلاح کرتا ہی ۔ پہلے یار صلاح کرتا ہی
اصل ہی التفات کی ظاہر ۔ ملک کی اور ذات کی خاطر
لیک اب فکرمند دیکھتا ہون ۔ دہن ذکر بند دیکھتا ہون
کل بلائے براہمہ دوبار ۔ اور کی انکے ساتھ کچھ گفتار
آج خلوت مین بیٹھا ہی رنجور ۔ رنج و فکر و الم کا ہی گنجور
اسلئے تو کہ اسکی ہی غمخوار ۔ اور غمخواری مین نہی کم یار
مونس جان ہی اور محرم دل ۔ راحت جان ہی اور ہمدم دل
اسکی سلطانۂ زمانہ ہی + ۔ گویا دردانۂ یگانہ ہی
جیسے اسسے ہین سب عنایت خواہ ۔ ویسے تجھہ سے ہین سب عنایت خواہ
تیرے احکام ایسے جانتے ہین ۔ اسکے احکام جیسے مانتے ہین
مصلحت ہی کہ جاے اسکے حضور ۔ اور جو دل سے پائے اسکے ظہور
مجھے فرمائے تا کہ بے تقصیر ۔ ہوسکے سوچون فکر سے تدبیر
مکر پیشہ براہمہ کا ہی + ۔ مجھے اندیشہ واہمہ کا ہی
کہ کہین اسکے دل مین لائے نہون ۔ کینۂ سابقہ پر آئے نہون
نہ علاج اسکا حال ہووےگا ۔ پھر تدارک محال ہووےگا
یہ سلامت ضرور جائےگی ۔ اور شامت فتور لائےگی
کر علاج بلا سے نخست ۔ کہ درستی ہی ابتدا سے درست
بولی آپس مین کچھ ہوا ہی خطاب ۔ دل نہ تھا بس مین کچھ ہوا ہی عتاب

روے پرنور روز خوش بختی
ہو بہو مہر روز خوش بختی

زلف ہی مارسی سیاہ و دراز
شب ادبارسی سیاہ و دراز

مہر رخ ہی دو ابرو ہین دو ہلال
چشم چالاک ہر دو ہین دو غزال

نور سے مہر آفتاب ہین ہی
دور سے مہر صاف تاب ہین ہی

آب یاقوت لعل لب سے عیان
آب یاقوت لعل لب سے عیان

مجھ سے رکھتی ہی الفت خاطر
رفع کرتی ہی کلفت خاطر

دلربا ہی یہ دلکشائی مین
دلکشا ہی یہ دلربائی مین

اسکی صورت خوشی کی صورت ہی
بے کدورت خوشی کی مورت ہی

یہ نہوگی خوشی کہان ہوگی
زندگی بے خوشی بیان ہوگی

اور جو یہ وزیر نام بلار
راے سے دستگیر رام بکار

مہر روشن ہی اسکی راے رزین
گر شب اشتباہ آئے کہین

ظلمت واقعات ظاہر ہین
نور ہی التفات خاطر ہین

جو قلم اسکا اپنا یار نہ ہو
پائے تخت اپنا استوار نہو

نہو میرے حضور مین حاضر
نہو قسمت قصور مین قاصر

رونق ملک اور آمد مال
کیا بڑھے رکھہ سکے نہ جاہ جلال

اور جو یہ دبیر نام کمال
ہر طرح بے نظیر کام کمال

جسکا شاگرد ہی دبیر سپہر
جا بجا گر دہی نظیر سپہر

ریزہ خوار انہ خوش زبانی پر
اسکے خوش خوان خوش بیانی پر

لفظ جو لکھتا ہی لآلی ہین
آب شیرینی سے نہ خالی ہین

اور جو حرف لکھتا ہی دُر ہین
خوشنمائی کی تاب سے پر ہین

بولنے مین ہی آب و نار بہم
اور لکھنے مین تاب و تار نہ کم

نہ ہو حاضر تو مجھ سے جو باہر
نیک و بد گذرے کیسے ہو ظاہر

اور آگاہی کس طریقت سے
ہووے بدخواہو نکی حقیقت سے

جب یہ ہر دو میرے وزیر و دبیر
پند و اندرز سے ظہیر و نصیر

جو ہین اس جسم ملک کے ظاہر
دست حامی و دیدۂ ناظر

ہاتھ سے میرے مار جائینگے
ساتھ سے میرے ہار جائینگے

انکے اندرز کے فوائد حال
مملکت کو نہونگے عائد حال

نہ کبھی پائین گے نظام بکام
اس جہانداری کے مہام تمام

اور یہ فیل راہوار سفید
جسم جسکا ہی راہوار سفید

شل آراستہ سپہر روان
زیور زر سے رشک مہر عیان

رکھتا ہی آہنی حصار بدن
ضرب سے ضرس سے حصار شکن

کیسے بے اسکے روبروے خصم
لاؤنگا اپنا رو بسوے خصم

اور یہ پیل دونشان میل
دیکھکر روبرو بسان سیل

جاکے خرطوم و پاؤ دندان سے
خالی کرتے ہین سب کے تن جان سے

جاتے ہین جنگ مین بگولے سے
مرد جنگی ہین انکو پولے سے

پیچ خرطوم ہی کمند بلا
تن بدخواہ کو ہی بند بلا

یہ نہون جاکے خصم کی صف پر
ہو سکون کیسے پھر کبھی صف در

اور کیسے اُسے کرون پس پا
کہ ان ہی سے نہ اُسکے ہون پس پا

اور جو یہ شتر کہ باد صبا
چاہے دکھلائے ازدیاد ہوا

تو کبھی ان سے آگے جا نہ سکے
گرد کے پیچھے بھاگ کے پا نہ سکے

اور سرعت مین ایک باد شمال
چاہے حرکت مین نیک داد کمال

انکے تو کیا چلے غبار کے ساتھ
نہین ممکن ملے نہ ہار کے ہاتھ

سرکش و خارخوار آتش وار
تیز بازو وار آتش دار

نہ رہین تو حضور کے اخبار
اور اطراف و دور کے اخبار

کیسے پہنچین گے وقت پر آکر
کیسے پہنچین گے وقت پر جاکر

اور جو یہ سمند صاعقہ کار
تک صرصر پسند بارقہ وار

سخن صدق سخت لگتا ہی — نرم بھی ہو کر سخت لگتا ہی
بے خیانت کلام کڑوا ہی — بے امانت تمام کڑوا ہی

فائدہ کیا ہی اس مدارا سے — ہی عجب را ہی ملک آرا سے
کہ ہی اغیار کا خیال تجھے — اور اپنا نہ ہی ملال تجھے

اپنا ہمسر انھونکو جانتا ہی — نہین کمتر انھونکو مانتا ہی
اور اُنکی حیات کی خاطر — نہ ہی ملک و ثبات کی خاطر

گوش مین لا کلام بغرضان — ہوش مین آ بکام ہمیرضان
جان ابقاے ملک و جان خویش — عوض مرگ دشمنان خویش

جلد کر ایسے کام کو آغاز — جو نہ ہی خاص و عام کو ناساز
نہین آخر ہی کم خوشی انام — بلکہ ظاہر ہی غم کشی بتمام

اور دانا انھین سراہتے ہین — اپنی خاطر جو سب کو چاہتے ہین
اور مخفی نہ ہی یہ مطلق حال — سخت آفات مین ہی استقلال

اور مفتاح باب گنج امل — فی الحقیقت ہی تاب رنج عمل
توڑنا رشتہ زندگانی کا — چھوڑنا درجہ کامرانی کا

کس نے جانا معاف دانش ہی — پیش دانا خلاف دانش ہی
تو ہی تو کم نہین ہی آل و عیال — ملک ہی کم نہین ہی مال و منال

اور مال و منال سے ظاہر — ہی تجمل خیال سے باہر
خادمان عقیل ہین بسیار — شتر و اسپ و فیل ہین بسیار

ذات عالی گہر عجب کچھ ہی — کچھ نہو تو اگر ہی سب کچھ ہی
شاہ نے یہ کلام گوش کیا — دیکھی جرأت تمام ہوش لیا

غمزدہ ہو کے جا سے جلوت مین — گیا اٹھکر وہان سے خلوت مین
ہوا جاگیر کلبۂ احزان — دلپہ تاثیر قلبۂ احزان

درد خود غیر سے جو کہہ نسکے — بیکہے خیر سے جو رہ نسکے
غم کی منزل ہی مین تالم کر — درد کا دل ہی مین تکلم کر

پس سر خاک رکھ کے رو نیاز — متوجہ ہوا بسوے نیاز
آیا ہر سمت سے سحاب الم — لایا ہر سمت سے یہ آب الم

کہ ہوئے نالے چشم سے جاری — روز روشن ہوا شب تاری
شعلۂ آہ برق سوزان تھے — رعد سے نالۂ خروشان تھے

گرمی یاس سے تھا دل بیزار — محض بے صبر مضمحل بیکار
اور کہتا تھا یہ سحاب بلا — لایا کس جا سے ایسا آب بلا

جسکا قطرہ تگرگ آفت ہی — زندگی کیا ہی مرگ آفت ہی
اور یہ فوج غم کہان سے یہان — ہوئی ناگہہ نہ کم نہان سے عیان

کہ فقط لوٹتی ہی نقد حیات — نہ غلط ٹوٹتی ہی عقد ثبات
مین تھامی تھی نگار تھا اسجا — اس بلا کا نہ کار تھا اسجا

کسنے اسکو بتایا میرا نشان — کسنے اسکو بتایا میرا مکان
ان عزیزونکا قتل شایان ہی — کر سکے گا یہ قتل آسان ہی

قتل بھی کر سکا تو پھر یہ جہان — ہی بغیر انکے دیکھنے کی توان
یہ توان بھی جو ہاتھ آئے گی — راحت جان نہ ساتھ پائے گی

میرے فرزند سے گھر کے نور — بلکہ ان آنکھونکی بصر کے نور
شجرۂ دلکے ہین ثمر تازہ — بادشاہی کے ہین شجر تازہ

دہر فانی مین غیر کاہ میرے — دہر ثانی مین خیر خواہ میرے
نہ رہے پھر ہی حکمرانی کیا — بلکہ خود ہی یہ زندگانی کیا

کیا ہی اور اُس پدر کو بایستہ — جسکا اسجا پسر ہو شایستہ
اور یہ رشک ماہ ایران بخت — نور بخش نگاہ ایران بخت

جسکے چاہ ذقن سے قطرۂ آب — مہر تابان ہی ایک چشمۂ تاب
عکس رخسار یہ درفشان ہی — مطلع نور ماہ رخشان ہی

استقدر بندہ کو نہ طاقت ہے ۔ اور نہ یہ عقل و یہ لیاقت ہے
کہ ملک کی گرہ کشائی کرے ۔ یا کسی طرح رہنمائی کرے
لیک شہ قدردانی فرمائے ۔ اور دل قدردانی پر لائے
کیا عجب ہے وہ سایۂ رحمان ۔ ہے بلند اسکا پایۂ احسان
مین ہون ذرہ تو مہر پرتر ہے ۔ کیا عجب ہے جو ذرہ پرور ہے
شاہ مشکل اگر بیان فرمائے ۔ راہ حل سوجھے سو زبان پر آئے
سنکے فرمایا ہے نہین پنہان ۔ کہ ہے حیوان مین اولین انسان
درجۂ ثانی پر فرس ظاہر ۔ اور سگ درجۂ اخس ظاہر
کیون فرس بھیجا تب ابا لایا ۔ اور سگ بھیجا تب چلا آیا
کیون نہ مانا شریف کا کہنا ۔ اور مانا کثیف کا کہنا
عرض کی اسپ مین کمال جمال ۔ ایسا ہے جیسا ہے جمال کمال
پر نہ یہ کھاتا ہے خوراک وفا ۔ نہ یہ پاتا ہے آب پاک صفا
نہ وفا اسپ تیغ وزن مین ہے ۔ بیوفائی خمیر تن مین ہے +
سگ خسیس و کثیف ظاہر ہے ۔ پر وفا سے شریف خاطر ہے
کھاتا ہے لقمہ وفادار ہے ۔ پیتا ہے جرعۂ صفا کار ہے
پارۂ نان جو ہاتھ سے پائے ۔ جائے پھر جان نہ ساتھ سے جائے
شاہ سے مجمع وفا کا کلام ۔ یاد سے منبع صفا کا پیام
نہ بجا جانا بے وفا کے ساتھ ۔ نہ روا مانا بے صفا کے ہاتھ
یون فرس کی نہ سب بجا مانی بات ۔ اور سگ کی درست مانی بات
اسلیئے تب نہ آیا اب آیا ۔ کسلیئے شاہ کو عجب آیا
کی سلیمان نے اسکی بات پسند ۔ پھر کیا اسپر التفات دوچند
اور ظاہر کی مشورت کی بات ۔ کہ بتا کیا ہے مصلحت کی بات
کہ کرون نوشجان یہ آب بقا ۔ اور ہون اس سے فیضیاب بقا
یا نہین جیسی رای ہو تیری ۔ بالیقین ویسی رای ہو میری
پوچھا تنہا پیے گا یا ہمراہ ۔ انکے جو ہین تیرے سدا غمخواہ
کہا ہے میری خیر کی خاطر ۔ نہین قسمت یہ غیر کی ظاہر
عرض کی اے رسول یزدان کے ۔ ہر طرح سے قبول یزدان کے
کب یہ زیبا ہے عمر و شان آئے ۔ کہ تو ہی عمر جاودان پائے
اور یہ دوست و آشنا سارے ۔ یہ عزیز اور اقربا پیارے
تیرے آگے ہلاک ہوتے رہین ۔ جابجا زیر خاک سوتے رہین
خور ہی اس حیات مین ہے نہین ۔ پُرغمی اس ثبات مین ہے یقین
کہ ہے اظہر وفاق یاران سے ۔ مرگ بہتر فراق یاران سے
صحبت دوستان غنیمت جان ۔ ہیچ ہے نقد جان نہ قیمت مان
کہ بجان دوستدار کی خاطر ۔ نقد جان ہے نثار کی خاطر
صحبت دوستان ہے گلشن عمر ۔ ورنہ ہر بوستان ہے گلخن عمر
یہ سخن شاہ نے نہ مانا کم ۔ آب حیوان کو اُسنے جانا سم
سمجھا عمر دراز بس بیجا ۔ نہ پیا بلکہ باز پس بھیجا
اسلیئے کی ہے یہ مثال بیان ۔ کہ تمھین ہووے دلکا حال عیان
کہ نہ بے انکے چاہتا ہون جیا ۔ بلکہ جان بیچے چاہتا ہون دیا
ہے عنا انکی مجھکو اپنی عنا ۔ ہے فنا انکی مجھکو اپنی فنا
بادشاہی کو ہے زوال ضرور ۔ بادشہ کو ہے انتقال ضرور
اس گذرگاہ مین گذرنا ہے ۔ پر خطر چاہ مین اُترنا ہے
کیون دوروزہ حیات کی خاطر ۔ کرون فرحت ثبات کی آخر
چاہیئے اور کوئی حیلہ کرو ۔ ہو سکے سہل تر وسیلہ کرو
کہ میری اہی کام کرتی نہین ۔ راہ پر پاے کام دہرتی نہین
بولے ہو جاودان بقاے شاہ ۔ کہ ہے مہر جہان لقاے شاہ

# حکایت

ایک تھا بادشہ سلیمان نام
مشفق حال اہل گیہان عام

لطف حق اسپر اور پیمبر پہ
نہ تھے اہل جہان سے کم برتر

حکم اُسکا روان روان پر تھا
بادشاہ زمان جہان پر تھا

کل وحوش وطیور وانس وجان
تھی عزیز انہین تن مین جنکو جان

رہا کرتے تھے اُسکے فرمان پر
چلا کرتے تھے اُسکے فرمان پر

لکھا تھا منشی قضا نے نہان
اُسکے فرمان تخت مین یہ عیان

کہ کیا تجھکو ایسا ملک عطا
کہ کبھی دوسرے کو ہی نہ روا

اور تھا سائیس قدر نے رکھا
زین تمکین بہ پشت اسپ صبا

سیر تھی جسکی صبح وشام یہان
راہ ایک ماہ خاص وعام عیان

مہر بندہ تھا آسمان تھا غلام
وقت جا کر تھا یہ جہان بکام

انس وجان اُسکے بندۂ فرمان
وحش وطیر اُسکے بندۂ ہر آن

بارے ملکوت سے فرشتہ ایک
پاکی ذاتی سے سرشتہ نیک

شوق فیضان ظہور مین آیا
آب حیوان حضور مین لایا

اور بولا کہ آفرینندہ
ہی جزو کل کا صاف بینندہ

جسکی رفعت بزرگ وبرتر ہی
اور عظمت سترگ وسربر ہی

حکم فرماتا ہی کہ تو ہی نیک
حکم پر پاتا ہی کہ تو ہی ایک

چاہے تو پی یہ جام آب حیات
تا کہ پیوے نہ جام آب ممات

کیونکہ جو کرتے ہین نیکے ظہور
ایک دن مرتے ہین نیکے ضرور

چھوڑ کر سیر عالم ناسوت
چلکے کر سیر عالم لاہوت

سوچا حاصل ہی اب جو عقد حیات
گویا وصل ہی سکو نقد ثبات

اس سے بازار مین قیامت کے
سود ہین کار مین سلامت کے

اور یہ عرصہ زندگانی کا
ایک مزرعہ ہی جاودانی کا

بوتے ہین جیسے تخم کار یہان
پاتے ہین ویسے برگ وبار وہان

کوتہ ہی دست وقت ساز یہان
پائے کیا دولت دراز وہان

اسلئے عمر دم غنیمت جان
نقد ہی اسکی کم نہ قیمت مان

کر نہ پابندی جدا ہر گاہ
کر رضامندی خدا ہر راہ

عمر وہ ہی جو اُسکی یاد مین جائے
ورنہ جو عمر جائے باد مین جائے

پھر یہ سوچا کہ جن وانس یہان
رکھتے ہین اپنی اپنی جنس عیان

اور جاندار سائر وطائر
ہین زباندار حاضر وناظر

انکی بھی رای لون بر افلاح
دیکھون کیا کہتے ہین بر اصلاح

سب کا جسپر ہو اتفاق رائے
نہ کرون اس سے افتراق رائے

ہی اسی رائے پر صواب بجا
ہی اسی رائے پر جواب روا

پوچھا سب سے تو سب نے اسکو کہا
پینا اس آب کا ہی تجھکو بجا

کہ جو تو زندہ جاودان ہوگا
خلق کو باعث امان ہوگا

ہو حیات ابد سے برخوردار
یہ دعا ہی سبھو نکی لیل ونہار

پوچھا حاضر ہین حاضرین سبجا
یا کوئی انمین سے نہین اسجا

عرض کی آیا ہی نہ بوتیمار
یہ خبر پایا ہی نہ بوتیمار

گھوڑا بھیجا نہین ہوا حاضر
کتّا بھیجا وہین ہوا حاضر

کہا شہ نے کہ مشورت ہی ایک
اسمین تجھ سے ہی مصلحت نیک

لیک کر پہلے مشکلی آسان
مشورت کو ہی خوشدلی شایان

اسنے اظہار انکسار کیا
عجز پر عجز اختیار کیا

کیا ہی بندہ جو یاد آتا ہی
لطف مالک ہی یاد لاتا ہی

ستے خار جفا عناد کے گل
اب چنین گے سدا مراد کے گل

کا ہی ملک بخت وجاہ قائم ہو
خوش تجھے سال ہر ماہ دائم ہو

جائے گا چار سو بدام عنا
پائے گا آرزو بکام فنا

کیونکہ ہی حاصل دعا گوئی
اور ہی واصل رضا جوئی

نہ سنے گا تباہی آئے گی
سر دہنے گا یہ شاہی جائے گی

ڈر گیا اور رشک پڑا دل مین
پائے دل یک بیک گڑا گل مین

کہ تدارک مین ہو نہ کوتاہی
حتی الامکان کرون نکو خواہی

بولے دو ماہی آئی تھین جو نظر
دم پر استادہ تھے تیرے دو سپر

تھے بط و قاز تینون پیل دمان
اسپ استر تھا مثل نیل دمان

مرغ منقار زن بکمال عیان
خون بدن پر اثر تھا لال عیان

اسکی تدبیر ایک سوچی ہی
مثل تقدیر نیک سوچی ہی

تھوڑا تھوڑا لہو رکھین یکجا
پہلے سے لیکے گیا ہوین تک کا

گاڑدین سب کو ارض کے اندر
نہ رکھین باقی ارض کے تن پر

اور افسون سے چاہین آسانی
پیش یزدان کرین ثنا خوانی

شانہ و سینہ کے بھی ساحت پر
رکھین اس خونکو تین ساعت بھر

پھر ملین تن پہ زیت کا روغن
اس بلا کو ہی یہ بلا جوشن

یہ بلا جو تجھے ڈراتی ہی
اسی تدبیر سے سراتی ہی

نار حیرت سے رخت صبر جلا
ہوا بے صبر پھر نہ جبر چلا

بولا ای دشمنان دوست نما
اور ای دوستان پوست نما

ایسی تدبیر سے اجل بہتر
نہین تقریر سے خلل بہتر

بعض اس سلطنت کے ہین ارکان
رعب اس مملکت کے ہین ہر آن

مار کر انکو زندگانی کیا
مار کر انکو حکمرانی کیا

ہی سلیمان و بوتیمار کا حال
اس صداقت کو نیکوکار کا حال

اسطرح ہو گئے کافر نعمت
ہو گئے کل آکے حاضر خدمت

مجملاً تجھ سے ہو چکا ہی بیان
حاصل ان خوابونکا بلا ہی عیان

پر اگر مانے تو ہی ایک علاج
نیک تر جانے تو ہی نیک علاج

رفع ان خوابونکا ضرر ہوگا
دفع ان خوابونکا خطر ہوگا

بلکہ جان بھی زوال لائے گی
آخری تک وبال پائے گی

بولا مجھ سے بیان کرو ظاہر
نہ رکھو کچھ نہان کرو ماہر

انھون نے حیلہ کو بیان تنور
دیکھ کر گرم سینکی نان تنور

اور جو مار پاس تھا پیچان
تیری بانو تھی دختر ایران

اور رو بختی تھے وہ دو فراش
نار روشن بلا رسر پر فاش

تیغ گوہر نگار کا کہ ضرور
اسی سے سر کرینگے جسم سے دور

کہ یہ شمشیر بے نیام کرین
اور اس سے انھین تمام کرین

اور شمشیر پارہ پارہ کرین
پھر نہ کار آئے ہیچ کارہ کرین

پھر بھرین آبزن مین انکا لہو
ملین تھجلا کے تن مین انکا لہو

اور پیشانی پر طلسم لکھین
یعنی رد بلا کے اسم لکھین

آب چشمہ سے پھر دہلائین بدن
پونچھ کر کپڑے سے سکھائین بدن

یہی تدبیر نیک ہی آخر
مثل تقدیر ایک ہی ظاہر

شاہ نے انکا یہ کلام سنا
جز ضرر کچھ نہ تھا تمام جنا

باد وحشت سے حلم کا کھلیان
اڑ گیا پھر بجا رہا نہ نشان

مرگ نیکو تر اس علاج سے ہی
حیف اس رفع احتیاج سے ہی

بعض اس فرقہ سے ہین جانکے طرح
مجھے ہر وقت اس جہانکی فرح

بعض جاہ و جلال کے باعث
زینت بے مثال کے باعث

عمر ہی گلعذار کی خاطر
ورنہ ہی اصل خار کی ظاہر

انھون نے پوچھا کیسے ہی یہ بیان
کہا شہ نے کہ ایسے ہی یہ بیان

جب ہٹا آگے سے نقاب ظلام
زیب فرمائے تخت مینائی
جنکو تعبیر خواب کی تہی توان
خواب جو دیکہے تہے کئے ظاہر
بولے یہ خواب ہین تجہے بدفال
آج تک جب سے ہوش مین آئے
حکم ہووے تو دیکہین جاکے کتاب
کہ ہو کافی براے دفع خطر
دی اجازت حضور سے باہر
وقت ہی انتقام لینے کا
جان سے مارے ہین اُنکے آل وعیال
اپنے حالات کی درستی کرین
چاہیئے غم بڑہا ہین اس غم سے
وقت فرصت ہی کینہ خواہی بجا
خصم ہی سوز دل سے تنگ اگر
کہین اُس سے کہ ہین خواب خراب
ہوگی تقریر رفع کیا حاصل
وہ یہ ہی بعض خاص خویش وتبار
اپنی جان کے لیئے نثار کرے
اور ہم منہہ سے پڑہکے کچہہ فسون
پیچہے محفل مین جائین خوشخاطر
ایسے تنہا رولائینگے ظاہر
لیکن امید ہی شکیب کے گل

چمکا نور نگاہ تاب بتمام
نور افزاے بخت بینائی
اور اصل اس حساب کی تہی عیان
محبس قلب سے گئے باہر
نہین کمیاب ہین تجہے بدحال
نہ کبہی چشم وگوش مین آئے
کرین ظاہر جو دیکہین آکے شتاب
اور وافی بجاے رفع ضرر
گئے لیکن نہ زور سے باہر
عقل سے انتظام دینے کا
قید ڈالے ہین جنکے مال ومنال
بات ہی گہات کی نہ سستی کرین
اور کچہہ سحر جڑہائین اس سحر سے
وقت فرصت ہی کینہ کا ہی خطا
دود برلانے مین درنگ نکر
سات خطر ونکے سات باب خراب
ہوگی تدبیر دفع لاحاصل
اور خاصون سے بعض خاص کبار
نذر تیغ گہر نگار کرے
مین ہاتہون سے اُسکے تن پرخون
آپکو دل مین پائین خوش ظاہر
حسب غشا سولائینگے آخر
چہینٹگے یہ سے اس فریب کے گل

شاہ سیارگان عالی جاہ
شاہ نے اُٹہہ کے واہمہ کے سبب
اور بے سوچے کار کا انجام
دیکہے منہہ پر نشان ہیبت ناک
ظاہر ایسے خوابہاے بلا
اسلیئے وے کتاب دیکہے ہوئے
اور آپس مین نیک شہ کی فلاح
بعد اندیشہ ہی کلام درست
ایک خلوت مین مجتمع ہوئے سب
اسنے اپنی برادری کہ بہت
ہوسکے اسکو کچہہ دلائین سزا
چونکہ ہم پہ ہی اعتبار کیا
ایسی تعبیر کار گر لائین
نہو تعجیل سے تہی تبسیل
اب چلو خوف کا کلام کرین
ہوگی ہر باب سے بلا ظاہر
پر ابہی چاہیے تو علاج ہی ایک
اور کچہہ مرکبون سے مرکب خاص
اور خون اُنکا آبزن مین بہراے
پہر بدن آب صاف وروشن سے
اپنے اقران سے دور ہوویگا
گرچہ اسوقت اسکے رنج کے خار
اور یہ دشمن قوی ہر حال

ہوا باعزوشان عالی جاہ
کئے کامل براہمہ کے طلب
دیدیا اختیار کا ہنگام
اور سنکر بیان ہیبت ناک
جو بظاہر ہین باب ہاے بلا
کیا بتائین یہ خواب دیکہے ہوئے
دیکہکر دیوین ایکدہ کی صلاح
نہ بے اندیشہ ہی تمام درست
شکل سے مستمع ہوئے سب
بلکہ اپنی برابری کے بہت
جیسا دیکہا ہی کچہہ دکہائین جزا
اور غم پر ہی اختیار دیا
اُسکی تعزیر کار پر لائین
کہ نہین اب ہی بے بہی تعجیل
دل شہ خوف کا مقام کرین
کرے گی جان کو مبتلا آخر
وقت پر رفع احتیاج ہی نیک
جسنے رکہتا ہو شوق مطلب خاص
اور پہر آپ بزن مین در آئے
دہوکے مالش کرائین روغن سے
رنج ہر آن حضور ہوویگا
گر ڈینگے اپنے پاے دل مین ہزار
خاک سے ہوگا مستوی حال

که دو بط اور ایک قاز کلان — عقب سے پیش سرفراز زمان
اُڑکے آئے دعائیں دینے لگے — دل و جان سے بلائیں لینے لگے
پھر کھلی آنکھ اضطراب ہوا — پھر لگی آنکھ اور خواب ہوا
دیکھا ظاہر کہ سبز مار ہے ایک — ابیض و زرد خال دار ہے نیک
کروٹ پھرتا تھا پلٹتا تھا — جھٹکے سے گرتا تھا نہ ہٹتا تھا
چونکا ڈر کر کہ کیا غضب آیا — دل میں بیتابی کا سبب پایا
ابھی بیتابی سے نپایا تاب — پھر اُسے خواب نے دکھایا خواب
کہ بدن خون میں تھا سراپا غرق — پارۂ لعل پا سے تھا تا فرق
گرچہ تھا شکل صاف انسان کی — بن گیا شکل شاخ مرجان کی
پھر سراسیمہ سا ہوا بیدار — دل سراسیمہ سا ہوا بیزار
چاہا خدام سے کسی کو بلائے — ایسے سرسام سے نہ جی کو دکھائے
اسمیں پھر خواب نے کیا غلبہ — سر میں پھر خواب نے کیا غلبہ
دیکھا نخچر سفید سا شہوار — جا بے جا پر امید سا رہوار
عمر سا خوشخرام برق جہان — زیر پا تھا تمام فرق جہان
ہوا اُسپر سوار مشرق رو — چلا بے اختیار مشرق سو
جز دو فراش ساتھ آئے نہیں — کی نظر فاش ساتھ پائے نہیں
خواب سے جاگا خواب سے بھاگا — خواب سے بھاگا خواب سے جاگا
لیک پھر خواب آنکھوں میں آیا — اور یہ خواب آنکھوں میں لایا
کہ ہوئی سر پر اُسکی روشن نار — ہر طرف بکھرے اُسکے روشن تار
متحیر ہوا تو خواب گیا — متفکر ہوا جو خواب گیا
پھر محو خواب سے ہوا سرشار — جسم پر خواب سے ہوا سر بار
کہ سرشہ پہ خالی جا پا کر — بیٹھا اک مرغ برملا آکر
اور پھر مارنے لگا منقار — گو اُڑایا نہیں اُڑا زنہار
تب تو بے اختیار گھبرایا — نعرہ مارا نہ کار صبر آیا
سنکے خدام بیقرار ہوئے — مچا کہرام زار زار ہوئے
بعضے سر پھاڑتے گئے اندر — پارچہ پھاڑتے گئے تن پر
شہ نے سمجھا کے باز پس بھیجا — کہ تھا افشائے راز بس بیجا
پر جو دیکھے تھے خواب ہیبت ناک — دل کو تھے پیچ و تاب ہیبت ناک
دُم کئے مار کی طرح بیچال — مار کے کاٹے کی طرح بیقال
ہو رہا تھا زمان زمان پیچان — گرچہ زندہ عیان نہان بیجان
دل سے کرتا تھا اسطرح کے سوال — کہ دلاتے یہ کسطرح کے خیال
اور یہ فتنہ و فساد کی فوج — بحر کلفت کے ازدیاد کی موج
قلعۂ سر میں دخل یاب ہوئی — دمبدم کسطرح یہ تاب ہوئی
فتنہ سو یا تو پھر فساد اُٹھا — کینہ وہ ہو یا تو پھر عناد اُٹھا
کس سے یہ حال پر ملال کہوں — کس سے یہ قال پر نکال کہوں
ہو سکے کون راز دار میرا — کھلے کس سے فراز کار میرا
درد سے کس کے آگے آہ کروں — اور درمان کی کس سے چارہ کروں
الغرض رات بھر الم کے ہاتھ — سہے دلبر بڑے ستم کے ساتھ
شب سے طولانی کی شکایت کی — دن سے نورانی کی ہدایت کی
شب سے کہتا تھا روز محشر ہے — طول محشر ہے سوز محشر ہے
صبح سے کہتا تھا کہ ظاہر ہو — پردۂ نیلگون سے باہر ہو
آگے جانداری کر کہ جاتی ہے جان — دم جانداری بھر نہ آتی ہے جان
ناگہاں صبحدم تھا سوئی نظر — کا کل شب سے چمکا روئے سحر
دمبدم صبح پر پڑا کیا نور — دمبدم مشک پر چڑھا کافور
گرم تر مہر جو ہوا ہر گام — گرمی سے ارض کو ہوا سرسام
ہوئی بیخواب چشم اہل جہان — ہوئی بیتاب چشم اہل جہان

نہ تھے پا انکے مثل تیغ اگر　　دست و سینہ تھے انکے گرز و سپر
چلنے مین پا اگر اٹھاتے تھے　　خاک کو بھی سپر بناتے تھے
چلتے چوگان سے تیز گام سے جو　　لیتے ماہ سبک خرام سے گو
تھے بیابان نورد کوہ مثال　　متحمل تھے پر شکوہ کمال
شب کو چلتے تھے انکو چرتے تھے　　خوش بسر اپنے سن کو کرتے تھے
ایک گھوڑا تھا باد کا جوڑا　　خوشتر و ایسا نکھاتا تھا کوڑا
نقرۂ سم تھے اور طلائی لگام　　اور وقت روش صفائی بگام
کہ اگر کچھ بھی ڈھیلی کرتے عنان　　باد کو اسکے پیچھے کرتے دوان
جب سے یہ سبز خنگ چرخ یہان　　گرد اس ارض کے ہی چرخ زنان
اور ادا کرتا ہی حق جولان　　روز و شب کا یہ ابلق دوران
انکو بھی ایسا راہوار کہین　　ہوا ہی اتبک آشکار نہین
نہ گذر سکا اس جہان پر تھا　　بلکہ ہر ایک آسمان پر تھا
خرمن مہ سے دانہ کھاتا تھا　　چشمۂ خور سے آب پاتا تھا
جب عرق مین وہ غرق ہوتا تھا　　گویا باران مین برق جوتا تھا
اور جب آتا تھا ہوا کے ساتھ　　نہ غبار آتا تھا ہوا کے ہاتھ
ایک صمصام بھی تھی جوہردار　　نہین کم کام کی تھی گوہردار
کہ جڑے اسپہ در ثاقب تھے　　ساحت چرخ پر کواکب سے
یا وہ قطرات شبنم شفاف　　صفحۂ سبز کاہ پر تھے صاف
پھل تھا مانند تختی الماس　　سخت مانند سختی الماس
اسپہ جوہر تھے یا تھے پائے مور　　یا کہ تھے برگس کے لائے زور
نہ تھی شمشیر برق رخشان تھی　　ابر آتش تھی آتش افشان تھی
سبز تھی برگ گندنا سی یہان　　جنگ مین شاخ ارغوان تھی عیان
نیلوبر گر آب مین ہی گرچہ نہان　　آب اس نیلوبرگ مین ہی عیان
شہ کی دلبستگی تھی انکے ساتھ　　غم کی ہر خستگی تھی انکے ہاتھ
بلکہ تھے جتنے شہریار وہان　　سب مین تھا انسے افتخار عیان
تھا جو اسجا برہمنونکا فریق　　تھا نہ اسکا برہمنونکا طریق
کہتے ہین مانتے تھے برہما کو　　پر نہ کچھ جانتے تھے برہما کو
تھے حماقت کے مارے سرگشتہ　　تھے صداقت سے سارے برگشتہ
اسی رہ مین پھر آتے تھے سب جو　　اسی چہہ مین گراتے تھے سب کو
شہ انھین اتباع کرتا تھا　　نہ انھین انتفاع کرتا تھا
عاقبت شاہ نے بلاچاری　　وہی تعصب سے یہ سزا جاری
کہ غضب لایا آشکارہ بکار　　کر دئے زیر تیغ بارہ ہزار
کئے محبوس انکے آل و عیال　　کئے مخصوص انکے مال و منال
چار سو تن تھے عالم و عامل　　علم اور فن سے سالم و کامل
انکو خدمت سے سربلند کیا　　اور عزت سے ارجمند کیا
انھون نے وقت کی اطاعت کی　　پر اطاعت نہ کی قناعت کی
گو تھی دستور انتقام کی راہ　　تھی بدستور انتقام کی چاہ
وقت کا انتظار کرتے تھے　　دیکھکر وقت کار کرتے تھے
ایک شب شاہ تخت راحت پر　　ہوا مائل جو استراحت پر
آنکھ لگتے ہی سات بار آواز　　لائی ہیبت کا آشکار آغاز
آخر اس خوف سے ہوا بیدار　　ظاہر اس خوف سے ہوا بیزار
اسی عرصہ مین خواب پھر آیا　　لگ گئی آنکھ خواب پھر آیا
دیکھی دو ماہی سرخ رنگ بڑی　　چشم تنویر سے تھی دنگ بڑی
اپنی دم پر قیام رکھتی تھین　　مرحبا کا پیام رکھتی تھین
متحیر ہوا ہوا بے خواب　　متفکر ہوا ہوا بے تاب
پھر اُسے خواب نے اشارہ کیا　　اور یہ خواب آشکارہ کیا

انکے دیدار سے مسرت تھی
تھوڑی گفتار سے نہ فرحت تھی
لوگ اُسکو بلار کہتے تھے
یعنی خوشرو نگار کہتے تھے
کاردانی تھی کار سے ظاہر
مہربانی شعار سے ظاہر
خود وفادار تھا صفا کے ساتھ
خود صفا کار تھا وفا کے ساتھ
نیک خواہی سے کام رکھتا تھا
ملک کا انتظام رکھتا تھا
آصف وقت ہی جو آئے حضور
مشتری بھی تو سر جھکا کے حضور
منشی خاص تھا کمال اُسکا
تھا بلندی مین یہ خیال اُسکا
کون اُٹھا سکتا یہ کمان بیان
اور اُڑا سکتا یہ نشان بیان
تھی فصاحت بیان زبان اُسکی
تھی بلاغت عیان ضمان اُسکی
اور رہی نقد حال لائقہ کا
امتحانی خیال ذائقہ کا
اسکی تقریر دلکشا تھی دوام
اور تحریر دلربا تھی تمام
اور رکھتا تھا ایک پیل سفید
تیز رفتار نیک نیل امید
اپنے خار استوہ دندان سے
توڑ سکتا تھا کوہ سندان سے
کوہ ہی بے ستون قیام پذیر
یہ ستون پر بھی تھا خرام پذیر
سونڈ اُسکی کمند پیچان تھی
پر بہ بیچو کمند بیجان تھی
رو سپر اسکا سہمناک کو تھا
پا سپر اُسکا جسم خاک کو تھا
رکھتے تھے ساحت و فا پر موم
شل چوگان چلاتے تھے خرطوم
کرتے تھے مار کر عمود سے دست
بدسگالونکے سر نمود سے پست
ایسے دلکے کرخت کینہ پر
جا کے اعدا کے سخت سینہ پر
ابر تھے پر برستے تھے خنجر
آب کے بدلے خصم کے تن پر
دل ہر یخ اگرچہ تھا سندان
ایک اُسمین لگا تھا دندان
اور دو بختی کوہ کوہان تھے
آہن رہ کو سخت سوہان تھے
بلکہ جسدم دلیر پا جاتے
دم مین عالم کو زیر پا لاتے

اور اُسکے بیان تھا ایک وزیر
ہوشیار زمان تھا نیک ضمیر
تھا فراست کے ساتھ فرزانہ
تھا گیاست کے ساتھ مردانہ
قول اور فعل ایک رکھتا تھا
بد نہ رکھتا تھا نیک رکھتا تھا
شاہ کا تھا ملازم فرمان
جانتا تھا لوازم ہر آن
ایسی مداح تھی زبان زبان
گو نہ تھی مدح کی توان بیان
اسکا کاتب جہان دکھائے کمال
کچھ عطارد وہان نہ پائے مجال
کہ عطارد کو بھی نہ تھی یہ توان
کہ پہنچا پہنچتا تھا یہ جہان
گویا تھا معدن کمال قلم
رکھتا تھا جو ہر خیال نہ کم
منتظم کرتا تھا بہ فکر تمام
گو ہر مدعا بسلک کلام
جسکا دلال فکر تھا وصاف
تھا خریدار ونکو دکھاتا صاف
یہ صریر قلم کی حالت تھی
طوطی نطق کو خجالت تھی
بادسا وقت جنگ جاتا تھا
عرصہ جنگ تنگ آتا تھا
لوہا ہوتا ہی کوہ کے اندر
پر یہ لوہا تھا کوہ کے تن پر
سرخی سر لگی افق کے ساتھ
اب تلک سرخی ہی شفق کے ساتھ
کوہ سے اژدہا لٹکتا تھا
پیچ کھا کھا کے تن جھٹکتا تھا
اور دو فیل پر نشکوہ سے تھے
تن سے مضبوط و سخت کوہ سے تھے
جسطرف جاتے تھے نہ چھوڑتے تھے
گو سے سر سرکشون کے توڑتے تھے
مارتے تھے نہ دور سے چندان
مارتے تھے بلور سے دندان
خون کے فوارہ چلتے تھے خاص
لعل و مرجان نکلتے تھے باہر
برج تھے اور بارہ تھا صف جنگ
معرکہ آشکارہ تھا کف تنگ
ایک خرطوم کرتا تھا جا کر
حلقہ زن عقدہ ثریا پر
ایک اقلیم ایک رات مین طے
کرتے تھے بلکہ ایک بات مین طے
زور دار و نگار کھتے تھے تن و توش
شل قوس خدنگ گردن و گوش

منہج بردباری سے بچھے / سے قہر تاری سے گھیرے
نوع حکمت سے اس سیہ کو بچائے / پھر یہ بردباری شہ کو دکھائے

کرے حد وقار پر قائم / رکھے سد قرار پر دائم
دارو سے پند کے علاج کرے / معتدل اسکا پھر مزاج کرے

تاکہ فضل خدا مدد پر آئے / نہو دم بھر جدا مدد فرمائے
دیکھیے حلم و وقار کی برکت / ملے اندرز یار کی برکت

کامیابی ہر ایک حال میں ہو / نامیابی ہر ایک قال میں ہو
جس طرف جائے دولت و اقبال / آپ سے آئے پھر استقبال

اتفاقاً جو ہو ہوا طالب / اور ہو نفس پر دغا غالب
ایسی حالت میں بے خیال خطر / کرے صادر کوئی مثال ضرر

تو بھی رائے وزیر سے تدبیر / ہو تلافی میں تیرے بے تقصیر
جیسے شاہ و براہمہ کا عناد / لایا اک سخت واہمہ کا فساد

بارے رائے وزیر آئی بکار / واہمہ کا اخیر لائی بکار
رائے نے پوچھا کیسے ہے یہ بیان / برہمن بولا ایسے ہے یہ بیان

## حکایت

نام بھلار شہریار تھا ایک / عام شہ وار دہر دار تھا نیک
ہند میں تھا کہیں مقام اسکا / کہ وطن تھا وہیں دوام اسکا

تھے خزینہ حساب سے باہر / تھے دفینہ کتاب سے باہر
عز و ذلت نگاہ میں حاضر / ملک و ملت پناہ میں ظاہر

تیغ اقبال ہاتھ میں تھی نہاں / فتح ہر حال ساتھ میں تھی عیاں
رمح دولت سنان میں رکھتا تھا / رعب صولت جہان میں رکھتا تھا

دین و دنیا میں کامگار تھا نیک / دین و دنیا میں نامدار تھا ایک
سروری لایا تھا سلاطین سے / برتری پایا تھا خواقین سے

دو پسر رکھتا تھا کہ نور انسے / ہو رہا تھا اتنی دور انسے
حسن خد خوش نگاہ پر ہر آن / آسمان پر تھا ماہ سرگردان

ایک کرتا تھا قد سے جیسا تیر / دل میں گوشہ نشینوں کے تاثیر
ایک زنجیر زلف کی حاضر / رکھتا تھا مست عشق کی خاطر

سرو تھا دنگ ایک کے قد سے / گل تھا بیرنگ ایک کے خد سے
کبک کو لنگ کرتی ایک کی چال / طوطی کو تنگ کرتی ایک کی قال

ایک مانند لالہ رخشان تھا / مثل گل ایک دامن افشان تھا
حسن صورت میں حسن طینت تھا / خوبی ظاہری کی زینت تھا

رکھتے تھے دونو نیک نہال جمال / اچھے اچھے گل جمال کمال
صورت خوشنمائی ظاہر میں / معنی دلربائی خاطر میں

صورت و معنی اس طرح کی نہیں / کسی نے دیکھے اس طرح کی نہیں
ایسے معنی کی ایسی صورت پر / معنیا جاہی شکر صورت گر

ایک کو کہتے تھے سہیل یمن / کہتے تھے دوسرے کو ماہ ختن
انکی مادر تھی ایک ایران دخت / اپنی جا پر تھی نیک ایران دخت

مہر سے تھے عذار زیر نقاب / مہر تھا بیقرار زیر سحاب
اسکے کاکل کے پیچ میں تھے پیچ / پیچ سنبل کے پیچ میں تھے ہیچ

شکل تنویر تھی سنواری ہوئی / گویا تصویر تھی اتاری ہوئی
گل رخ کی بنفشہ تھی گلدان / گویا گل کی بنفشہ تھی گلبان

اسکی زلفوں نے تھا سیہ چنبر / مہر تابان کی ڈالا گردن پر
شہ کو ان تینوں سے تعلق تھا / عشق تھا پیار تھا تملق تھا

تو نہین بنتا دوستدار سرا — مین ہی بنتا ہون دوستدار ترا
کیونکہ ہی بادشاہونکی زینت — اور کل جان پناہونکی طینت
خلق کی جان و مال و ملکت پر — مستوی شان و حال و علت پر
کوئی بات اسطرحکی کر بیٹھے — کہ دل خلق مین خطر بیٹھے
ہرطرف ناگہان امان پائے — ہرطرف مال و جان زیان لائے
اور جو بے خیال دیو مثال — تو ہی ممکن زوال و بیکے نکال
جو پھرے خواہش اطاعت سے — پھونک دے آتش شجاعت سے
چشمہ جود تیرہ ہو جائے — خصم بے بود خیرہ ہو جائے
تو ہی فیضان بردباری سے — اور احسان خوش شعاری سے
چاہیئے ہو لبان گل خوشرو — کہ ہو تجھ سے جہان گل خوشبو
چاہیئے حلم کو ثبات و وقار — جسطرح جسم کو حیات و قرار
خوار ہی جسم بے قرار دوام — خار ہی حلم بے وقار تمام
کہ نہ بے انکے حلم کاری ہی — صفت تکلیف اور خواری ہی
چاہیئے وقت حلم خواہش کو — ہرطرح ہر طرف سے کاہش ہو
کیونکہ ہی خشم آتش شیطان — مشتعل حسب خواہش شیطان
حلم ہی ایسا ایک خلق قبول — کہ ہی مشہور نیک خلق رسول
اہل تحقیق کا اشارہ ہی — نہین مخفی ہی آشکارہ ہی
حکما کی عیان حکایت ہی — اسمین ایسی بیان ہدایت ہی
وصف خوشخوئی سب بیان فرما — ایک کلمہ مین سب زبان پر لا
بولا جو بہترین خصائل ہین — اجتناب غضب سے حاصل ہین
عادت خشم و کین دو دونین ہی — صاحب خشم و کین بد و نین ہی
ایک کل ایک جزو ہی ظاہر — لیک کل ایک جزو ہی آخر
اور اسی واسطے وزیرونکو — چاہیئے ناصح و مشیرونکو

چاہیئے شاہونکو کہ حلم و وقار — رکھین ہر وقت اپنا علم و شعار
انکے احکام ہوتے ہین صادر — انکے الزام ہوتے ہین قادر
پس اگر شاہ بردبار نہو — پیش الدحق گذار نہو
ملک کا انتظام ہو بیکار — بلکہ ہر خاص و عام ہو بیزار
اسلئے چاہیئے خیال کرے — پیچھے ہر امر مین مثال کرے
اور گوشہ چھڑک کے آب کرم — دہوئے کل گرد اضطراب الم
تو بھی بے حلمی کے سبب آخر — اسطرحکا ہو کچھ غضب ظاہر
پر سخاوت مین ہو قصور عیان — یا شجاعت مین ہو فتور نہان
کل رعایا کو دوستدار رکھے — اور لشکر کو اپنا یار رکھے
خلق سے ہو جہانکی آرایش — ہوگا ہر ایک جانکی آسایش
جسطرح جسم بے حیات ہی ہیچ — اسطرح حلم بے ثبات ہی ہیچ
پس جو شہ حلم اختیار کرے — اسطرف بھی نگاہ کار کرے
رکھہ تحمل سے مثل کوہ قیام — بڑہے تمکین بڑہے شکوہ دوام
اور ہنگام خشم گرم نہ ہو — دم شیطان مین آکے نرم نہو
اور ہی اسطرحکا ایک شجر — نہین رکھتا فرحکا نیک ثمر
اور خوی سگان غضب ہی عیان — دم شیطان بلا سبب ہی نہان
کہ نہ غالب غضب پہ آئین اگر — کبھی صدیقونکا نہ پائین مقر
ایک دانا سے ایک امیر زمان — ایک دن بولا ای خبیر زمان
تاکہ حفظ انکا نیک آسان ہو — بے تکلف ہر ایک نادان کو
اور جو بدترین شمائل ہین — انکا غضب سے واصل ہین
یار دوزخ ہین خشم و کین دائم — راہ جنت مین خصم دین قائم
اسلئے کین سے رکھہ حذر اتنا — رکھتا ہی خشم سے حذر جتنا
کہ جو شہ کا غرور جباری — کرے پیدا فتور جباری

شاہ نےکو اس لشکر کا تمام
یا کرے ترک خانہ انکی زبان
یہ نہ آئے وہ ساتھہ سے جائے
جو ہین اخلاق بادشاہ زمان
ملک و دولت کی پایداری ہین
چاہیے بادشاہ حلم شعار
حلم افضل بہا بضاعت ہی
رفع شک کو روا ہی یہ سوال
کا ہی شہنشاہ نامدار جہان
خاصۂ بادشاہونکی خاطر
اور تابع کو طیش سے آزاد
اور تصدیق ہی کفایت کی
تنفر تمام ہوجاتے
بردباری ہی بردباری سے
حلم ہی ایک سختی دوتوان
اور یہ تین وصف جنکا بیان
پر شجاعت سدا نہ آتی ہی کام
کیونکہ ہر وقت کام آتے ہین
پر سخاوت ہی خاص کی خاطر
اسلئے دونون سے ہی یہ افضل
آدمیت نہ نیکروئی ہی
کہ اگر میرے ساتھہ یہ اغیار
یعنی اس درجہ بردباری کرون

جو کرے ترک اپنے گھر کا کام
جس مین یہ لکھا ہو کچھہ بیانکی توان
یہ نہ پائے وہ ہاتھہ سے جائے
خوبی طبع کے گواہ عیان
کار و خدمت کی استواری ہین
رکھے ہر آن نگاہ حلم بکار
یا سخاوت ہی یا شجاعت ہی
کیا حقیقت ہی کیا ہی تیرا خیال
صاحب جاہ کامگار زمان
خلق کے جان پناہ ہونکی خاطر
کرکے رکھتا ہی عیش سے آباد
خود پیمبر کو یہ ہدایت تھی
منتشر خاص و عام ہوجاتے
اختیاری ہی بردباری سے
حلم ہی نیک بختی دوجہان
بادشہ چاہتا ہی دن سا عیان
عمر مین یک دو بار پاتی ہی نام
نفع انسے تمام پاتے ہین
کیونکہ حاجت ہی خاص کی ظاہر
اسکی تحصیل چاہیے اول
حسن خصلت ہی نیک خوئی ہی
کرین ایک تار موئی برتکرار
عفو سے انکی بردبھاری کرون

اور وہ کام اختیار کرے
اور سیکھے زبان منافق چال
اب بتا لطف و مہربانی ہے
کونسا انمین سب سے افضل ہی
دیکھا ہی بارہوین وصیت مین
لیک یہ اشتباہ آتا ہی
رائے تابان سے رہنمائی کر
سنکے یہ شاہ کا بیان سوال
حلم عادت ہی اس فرحکی بیان
کیونکہ کرتا ہی ہیبت و تعظیم
اس سے بہتر نہین نکوئی ہی
کہ اگر تو کرخت خو ہوتا
اور آیا ہی تیری خاطر یاد
کل سعادات دنیویکا حصول
ہی بزرگی نہ حلم کی مستور
گو مفصل سنے گا تو بہی ہم
کام آتے ہین حلم وجود سدا
اسلئے بڑھ کے ہین شجاعت سے
حلم آتا ہی خاص و عام کے کام
آدمیت سے آدمی ہی عیان
اور لکتا ہی ایک نیک ضمیر
اور چاہین کہ کھینچکر توڑین
اور یہ حلم آشکارہ کرون

طبع بالطبع ناگوار کرے
اور اٹھائے زبان معافی حال
شوق غایت کی قدردانی ہے
ظاہر الطف رب اکمل ہی
حلم کے وقت کین نصیحت مین
نہ تیقن کی راہ پاتا ہی
دل کو آسان گرہ کشائی کر
کی برہمن نے واز بان مقال
کہ سعادت ہی اسطرحکی نہان
واسطے انکے خلق کو تعلیم
دیکھی اکثر کہین نہ کوئی ہی
اور لوگون سے سخت گو ہوتا
مرسل بنظیر کا ارشاد
کل مرادات اخرویکا وصول
صاحب حلم ہی نہی مذکور
رہے گا ایک دوسرے سے نہ کم
نہ ہی بے سود انکی بود سدا
درجۂ چڑھکے ہین شجاعت سے
اس سے آپڑتے ہین تمام کے کام
ورنہ ہی شکل آدمی حیوان
حلم ذاتی کی ایک نیک نظیر
ڈھیلا کردون نہ اینچکر توڑین
اپنا بدخواہ ہونہین گذارہ کرون

یہ وصیت ہی شاہونکی خاطر
خاص عالی نگاہونکی خاطر
تاکہ جو جا ہین بندوبست انام
اور ہر جا بلند و پست عوام

یا خلائق کے واسطے آرام
یا نہ لائق کے واسطے آلام
دوستون کے لئے عطوفت عام
دشمنونکے لئے صعوبت تام

چاہیے حزم پر ثبات رکھین
اس نصیحت پر التفات رکھین
کل دقائق سوال پر لائین
کل حقائق خیال فرمائین

تاکہ بدذات نیک ذات کے ساتھ
نکرے آکے ایک بات کے ہاتھ
اور نااہل اہل سے کم تر
نہ بنے آکے جہل سے ہمسر

کیونکہ اکثر یہ بے سروپا یہ
محض نالائق و فرومایہ
نہ مروت کے کام رکھتے ہین
ذی مروت کے کام رکھتے ہین

نہین رکھتے ہین اسپ کار وفا
چلتے ہین بن کے شہسوار وفا
پر ہی باطل گمان ہمائی
نہ ہی حاصل توان ہمائی

لعل و دُر سے ہی تن بنا سفال
جام جم کی کبھی نہ پائے مثال
یہ سیاست مین خاص قاعدہ ہی
کہ ریاست مین خاص فائدہ ہی

پس حفاظت ضرور ہی اسکی
کہ افادت نہ دور ہی اس کی
جو معاذ اللہ یہ خیال نہ ہو
اور کچھ پاس حسب حال نہ ہو

درجہ اوساط کا اراذل کو
باعث بے تمیزی حاصل ہو
اور اوساط درجۂ اشراف
پاکے مارین مقابلہ پر لاف

دور ہو ہیبت جہانداری
اور عاید ہو کچھ زیان بھاری
اسلئے اگلے بادشاہ زمان
ہر طرح رکھتے تھے نگاہ نہان

کہ رذالے کہین نہ پائے نجابین
شرفا سے قرین نہ پائے نجابین
کیونکہ جو یہ رواج جاری ہو
بیطرح بے علاج خواری ہو

جب ذلیلے کرین شریفونکا کار
تب کرے کون ان حریفونکا کار
کہ شریف انکا کار کر نہ سکین
عار سے اختیار کر نہ سکین

رفع حاجات غیر ممکن ہو
ندر آفات غیر ممکن ہو
حالت خاص و عام لائے زلل
ملک کا انتظام پائے خلل

پس جو دانا ہی قدر دان ہووے
پند دانا ہی پاسبان ہووے
سنکے ہر چند اجتماع کرے
وقت پر چند انتفاع کرے

ہمت غیب سے توان پائے
تہمت عیب سے امان پائے
ہی وہی عقلمند صاحب ہوش
سنے اندرز و پند جب گوش

پند گوہر ہی پند گو غواص
سہل ملتا نہین یہ گوہر خاص
ان صدفہائے مشکین کے اندر
گوہر معنی ہین بہت انور

راضیا پند ہی پسند تجھے
یہ دُر پند ہی پسند تجھے
اپنے کار قدیم کو مت چھوڑ
اپنے یار قدیم کو مت چھوڑ

# بارہوان باب حلم و وقار و سکون و ثبات کی فضیلت مین خصوصًا بادشاہون کے لئے

پھر برہمن سے بادشاہ سترگ
بولا کای علم کی پناہ بزرگ
تو ہی راہ خرد کا پیر ہیان
نہین رکھتا تیرا نظیر جہان

وہ ہوا اُسکی چال پر شیدا ہوئی حیرت سی حال پر پیدا
کہ تھا انداز دل کشا سارا اور ہر ناز دلربا پیارا
حرکات اُسکی تھین پسندیدہ چستی و چابکی مین سنجیدہ
ہوئی خواہش کہ سیکھو مین تجھی چال اور خوشگامی مین ہوؤن بھی مثال
جانکر اعتبار کی عزت کبک کی اختیار کی خدمت
ہر زمان جا حاضر حضور رہا جا و دان خواب و خور سے دور رہا
اُسکے جلوے نگاہ کرنے لگا اپنے تلوے تباہ کرنے لگا
جاتا ہی دلبرا اکڑتا ہوا مین بھی آتا ہون پا پکڑتا ہوا
ساتھ سے اُسنے سخت سوز سہا عاقبت اُس سے ایک روز کہا
کا ہی سیہ چہرہ دیو رو کیسے رہتا ہی میرے ساتھ تو ایسے
کیون نظر کرتا ہی میری حرکات کیون نگہ کرتا ہی میری سکنات
کیا ارادہ ہی کیسی خواہش ہی کسلیئے دل کو ایسی کاہش ہی
زاغ بولا کہ ای خجستہ مقال ای خجستہ نظر خجستہ خصال
تیری رفتار نے چھینا یا ہی دل دیکھتا ہون کہان چھپایا ہی دل
ہوا ہی حسب اتفاق یہان خوش خرامی کا اشتیاق عیان
اسی باعث سے ہی یہ میری قسمت ایک مدت سے یہ تیری خدمت
چاہتا ہون کہ سیکھکر تیری چال پاؤن اقران مین بہتری کی مثال
کبک نے سُنکے قہقہا مارا اور افسوس سے کہا یارا
ہم کہان تو کہان خیال ہی کیا زاغ ہو کبک سان مجال ہی کیا
میری اور تیری چال فرآتی ہی کب یہ تبدیل حال پاتی ہی
تیری اور میری راہ ایک نہین اس سے یہ تیری چاہ نیک نہین
دیکھ کیا فرق درمیان ہی نہ زمین اور آسمان مین ہی
دور کر اپنے سر سے تو یہ خیال ہی سراسر یہ ایک رویہ محال
ہی نہین تیرے ہاتھ کی یہ کمان ہی نہین میرے ساتھ کی یہ توان
زاغ بولا کہ ابتدا کے بعد ترک واجب ہی انتہا کے بعد
اب جو آغاز ہی یہ کام کیا چاہتا ہون اسے تمام کیا
ترک آخر نہوویگا جائز پائے خاطر نہوویگا عاجز
لا کہ مجھکو سنائیگا افسون شوق دل میرا پائیگا افزون
کشتی صبر بحر غم مین روان کر کے جبتک ہی اپنے دم مین توان
ڈھونڈھتا ہون در مراد یہان ملتا ہی ورنہ نذر باد ہی جان
ایک مدت تک اُسکے ساتھ لگا پر نہ کچھ صبر اُسکے ہاتھ لگا
بلکہ اپنی بھی چال بھول گیا محویت تھی خیال بھول گیا
اسلئے کی ہی یہ نظیر بیان کہ ہوا اس کار کا اخیر عیان
تیری محنت بغیر فائدہ ہی تجھے اس مین نہ خیر عائدہ ہی
اور کہتے ہین افضل الفضلا ہی وہی شخص اجہل الجہلا
کہ کرے کار نامناسب حال چھوڑ کر اختیار واجب چال
جسطرح چھوڑ ہی نان نیکی دکان اور ظاہر کی دہقنت کی توان
عاقبت وہ گئی نہ یہ آئی عافیت وہ رہی نہ یہ پائی
اور رنج مسافرت کے رنج لائے رنج مہاجرت کے گنج
جسم سے جان نے انفصال کیا پر نہ جانان سے اتصال لیا
ہوش آیا نہ اس نصیحت پر گوش لایا نہ اس نصیحت پر
نہ ہوئی عمر ہی مین بانکی توان بھولا اپنے بھی خاندان کی زبان
یہ گئی وہ بھی ہاتھ آئی نہین ایک بھی اپنے ساتھ پائی نہین
اُس اشعر کا ہی یہ بیان مذکور جو ہی بے عقلی مین عیان مشہور
اپنے پیشہ سے باز آتا ہی غیر کے سے نیاز لاتا ہی
سو بھی ایسا کہ ناموافق ہو جو منافق ہی کیا موافق ہو

جدھر قواعد مین سب سکھاؤن گا | نہ دقیقہ کوئی چھپاؤنگا
کیا کچھ دن تعلم عبری | نہ تھا ممکن تکلم عبری

اسکے الفاظ تھے منافق طبع | نہوئے جدھر سے موافق طبع
گرچہ اُسنے بہت لڑایا ذہن | جزئیات اُسکے کچھ نہ پایا ذہن

کچھ نہ سمجھانے سے سمجھتا تھا | بلکہ سلجھانے سے الجھتا تھا
ایسی بنجر تھی اسکی ارض خیال | تخم تلقین سے اگتے تھے نہ نہال

اگتے بھی ہی تھے تو شاخسار عمل | نہین لاتی تھی شاخ بار امل
جو نہ توفیق رہنما ہووے | جہد و کوشش نہ دلکشا ہووے

بارے زاہد نے آشکار کیا | کہ ہی تونے یہ سخت کار لیا
اتنی محنت اُٹھاتا ہی ناحق | اپنے دلکو ستاتا ہی ناحق

کہ تجھے ہی میری زبان بھاری | نہین اسیر تیری زبان جاری
نہ طبیعت تیری موافق ہی | اس طبیعت سے یہ منافق ہی

ہوش کر چھوڑ ہاتھ سے یہ کار | گوش کر توڑ ساتھ سے یہ تار
جو نہ ہی تیرے دوڑنے کی راہ | ہی عبث اُسمین دوڑنیکی چاہ

اُسکا جو شی نہ ہاتھ آئی ہی | جہد تضییع زندگانی ہی
نہ ہی جس راہ مین گذار ترا | جہد ہی جہل آشکار ترا

لغت و حرفت قدیم کا ترک | ہی عیان راہ مستقیم کا ترک
کہا ہی ہمسری جہالت مین | اگلونکی پیروی ضلالت مین

کسی کی پیروی مین کرتا نہین | راہ تحقیق سے گذرتا نہین
نہ ہی تقلید اکتساب کا کام | ہی شیاطین کے اضطراب کا دام

پر ہی تحقیق رہنما ہی یقین | نہین دیگر گرہ کشا ہی یقین
لی بزرگون نے ایسی راہ عیان | ہوئی تھی دل کو جیسی چاہ نہان

یہ ہدایت ہی گوش والی ہی | پر کفایت ہی ہوش والی ہی
طفل بازیچہ گاہ پیروی کو | جیسے مرغوب راہ پیروی ہو

تا کہ جائے گمان کی شامت وہم | آئے تحقیق کی سلامت فہم
اور چشم یقین مین نور رہنان | کرے اس آیہ کا ظہور عیان

جس پر اللہ کی عنایت ہی | بینش راہ کی ہدایت ہی
گم تقلید سے نکلتا ہی | سو رہ راستی پہ چلتا ہی

وہ جو تقلید سے موافق ہی | اہل تحقیق سے منافق ہی
یہ ہی داؤد اور وہ ہی صدا | جز صدا کچھ نہین ہی اُس سے ادا

کر کے تقلید مفت جاتا ہی | دو سو لعنت اُسے سناتا ہی
کہا زاہد نے پند کرتا ہون | نہ ہی تجھکو پسند ڈرتا ہون

کہ یہ محنت نہ رائگان جائے | اور تجھکو نہ یہ زبان آئے
بلکہ یہ تیرے خاندان کی زبان | جس سے رکھتا ہی یہ بہا کی توان

کیا عجب بھول جائے یا گفتار | اُسمین ہو جائے جا بجا دشوار
کیونکہ عبرت لغات کی تکرار | روز و شب کی کرے گی بیشک کار

ہوا تھا ایک زاغ کا یہی حال | سیکھتا تھا جو ایک کبک کی چال
پوچھا مہمان نے کیسے ہی یہ بیان | کہا زاہد نے ایسے ہی یہ بیان

## حکایت

ایک زاغ سیہ ہوا پر تھا | کبک دیکھا کہ ایک جا پر تھا
خوش نمائی سے گام دھرتا تھا | خوش ادائی سے کام کرتا تھا

نازہا ہزار کرتا تھا | دل ناظر شکار کرتا تھا
دل سجا تھا نہ گام پر اُسکے | جان فدا تھی خرام پر اُسکے

ماہیونکا نظارہ کرتا تھا
حمد حق آشکارہ کرتا تھا
سیر کشتی نگاہ کرتا تھا
شکر ہادی راہ کرتا تھا

شاہ تھا شاد اس خوشی مین نہان
پہنچا صیاد اس عصین نہان
ندر گذرانی ماہی نادر
ماہیت پر گواہی قادر

دیکھکر شاہ خوش ہوا بسیار
کہا اسکو ہزار دو دینار
تھا وزیرونمین اسکے ایک وزیر
کہنے والا مگر نہ نیک ضمیر

اُسنے آہستہ وا زبان پند
کرکے اُس سے کیا بیان پند
دل روشن ہو تیرا چشمۂ نور
نہ سمجھے عقل سے کرشمۂ دور

کم ہی صیادونکا شمار نہین
تہی ماہی سے جو بار نہین
اتنے دینار ایک ماہی پر
لائینگے عاقبت تباہی پر

نہ خزینے تیرے کرینگے وفا
نہ دفینے تیرے کرینگے ادا
بلکہ کافی نہو گا حاصل ملک
گرچہ بخشے گا کل حاصل ملک

نہ ہی پوشیدہ ماہیونکا بہا
نہ ہی انعام ماہی گیر چھپا
کہ عطا حسب کار ہی زیبا
نہ سزا حسب کار ہی بیجا

رکھہ سکے آب عوض جو سو من
پائے نقصان بجز جو دو سو من
کہا شہ نے کہ کرچکا اقرار
اب تو دینے کا اسقدر دینار

کیسے اقرار سے خلاف ہون
کیسے اس کار سے معاف ہون
عرض کی اسکا ایک حیلہ ہی
سود دو گونہ کا وسیلہ ہی

یعنی ایفاے وعدہ عائد ہی
اور نقصان زر نہ زائد ہی
وہ یہ ہی اس سے کیجیے اظہار
کہ ہمین جفت اسکا ہی درکار

جو یہ نر ہی تو اسکا مادہ لا
جو یہ مادہ ہی نر زیادہ لا
جفت اسکا شتاب سے لے آ
جو کہا ہی حساب سے لے جا

سنکے یہ کام ہوویگا عاجز
نقص انعام ہوویگا جائز
شہ نے اس پند پر خیال کیا
اور صیاد سے سوال کیا

کہ یہ ماہی بتا مذکر ہی
یا مؤنث ہی کیا مقرر ہی
سنکے صیاد نے خیال کیا
کہ یہ کیون شاہ نے سوال کیا

کچھہ صلاح وزیر کا ہی عمل
غور و فکر خطیر کا ہی محل
تھا بہت ہوشیار و تجربہ کار
دیکھے تھا سرد و گرم لیل و نہار

دل مین سوچا وہ لفظ آیا یاد
پہلے دن جس سے تھا ہوا تھا شاد
دیا پاسخ کہ یہ مخنث ہی
نے مذکر ہی نے مؤنث ہی

نر و مادہ سے گرچہ زادہ ہی
پر ہی خنثی نہ نر نہ مادہ ہی
شاہ اس بات سے ہوا مسرور
اور دستور سے کہا یہ ضرور

کہ ہوا امتحان نصیحت کا
نقص پایا عیان فضیحت کا
اور صیاد کو دو چند دیا
بلکہ خدمت مین ارجمند کیا

اس مثل سے یہ فائدہ ہی عیان
نہ تعلم سے عائدہ ہی زیان
بلکہ عائد ہی فائدہ اس سے
بلکہ زائد ہی فائدہ اس سے

جیسے صیاد مرغ دو کی جا
ایک لفظ عالمون سے جو سیکھا
پاکے دو چند شاہ سے انعام
ہوا اکرام و جاہ سے خوش نام

محنت علم و خدمت علما
متعلم کو ہی مفید سدا
ماسوا ہی کہا بزرگون کا
آزمایا ہوا سترگون کا

علم سیکھے تو ہو عزیز جہان
ملے بے علم کو تمیز کہان
علم سے جاہ قدر ہاتھہ لگے
تخت سے راہ صدر ساتھہ لگے

بولا رکھتا ہی اسقدر اصرار
اور کرتا ہی بیشتر اقرار
عہد تحصیل ہی بعہد تمام
عہد تحصیل ہی بجہد تمام

مجھے تعلیم مین نہین انکار
نہ ہی تفہیم مین کہین زنہار
جیسا معلوم ہی کرونگا بیان
جیسا مفہوم ہی کرونگا عیان

اور مرغ غو نکو جال سے پکڑا — دل کو غم نے ملال سے جکڑا
رحم واجب ہی میری حالت پر — دل ندو آز کی رذالت پر
بولے اس بات سے ابا پر آ — اور جو وعدہ ہی وفا پر لا
اور اُنھون نے کہا تمھارا ستم — مین نے دیکھا یہ آشکارا نہ کم
یہ سمجھ لاؤ قدردانی کرو — مجھے سمجھا و مہربانی کرو
کہ کسی روز فائدہ ہو عیان — رفع نقصان عائدہ ہو عیان
پوچھا خنثی کی کیا حقیقت ہے — کون ہی اور کیا طریقت ہی
کم پسر سے زیادہ دختر سے — حق میراث ہی مقدر سے
گھر گیا زن سے سارا حال کہا — اور کم سیری کا ملال سہا
کرکے بال شعاع کے پرباز — لایا عرصہ پر اوج کے پرواز
کل محیط سپہر پر مستور — ہوئین ہو کر ادہر اُدہر مفرور
پیر صیاد نے سنبھالا دام — اور دریا مین لاکے ڈالا دام
کھینچکر دیکھا دیکھی ماہی ایک — خوشنمائی کی تھی گواہی نیک
مردم آبی آب کے اندر — متلاشی تھے تاب کے اندر
سینہ سیمابی آبگینہ تھا — دیدہ خورشید سا نگینہ تھا
متعجب ہوا خیال کیا — کہ خدا نے ہی کیا جمال دیا
چاہیے زندہ نذر شاہ کرون — اور تحصیل قدر و جاہ کرون
پیش ایوان تھا ایک باغ بہار — درمیان حوض تھا اباغ بہار
ایسا انور تھا صاف آب بھرا — مہ کے اندر تھا آفتاب بھرا
کوئی سیمین کوئی طلائی تھی — دلربا شکل خوشنمائی تھی
کھیلا کرتی تھین آب کے اندر — تیرا کرتی تھین آب کے تن پر
نہ تھا دیدار کم خوشی اُنکا — کہ تھا ہر کار غم کشی اُن کا
پارۂ عود سے کمال عیان — تھا سما پر گویا ہلال روان

عجز سے پھر بھی التماس کیا — چاہیے مفلسی کا پاس کیا
نہ شریعت سے انحراف کرو — میری محنت مجھے معاف کرو
دیکھکر اُسنے نیک ظاہر کار — دیا مرغ ایک ایک آخر کار
اور خدمت بھی جیسی چاہیے کی — نذر و نعمت بھی جیسی چاہیے دی
لفظ کیا تھا کہ تم جھگڑتے تھے — معنی کیا رکھتا تھا کہ لڑتے تھے
بولے خنثی کی قال کرتے تھے — اُسکے حق پر خیال کرتے تھے
بولے خنثی نہ نر نہ مادہ ہی — بحث میراث پر زیادہ ہی
اُنسے یہ لفظ سنکے یاد ہوا — پر نہ کچھ دل مین سنکے شاد ہوا
آشیان اُفق سے روز دگر — مرغ زر بال دلفروز سحر
ماہی انجم نقرہ پیکر — رشتہاے شعاعی سے ڈر کر
مہر نے دام زر د تار لیا — ماہی ماہ کو شکار کیا
متوکل امیدوار ہوا — حبل حاصل نوید آر ہوا
تھے زرہ گر اگرچہ روشن کار — کس نے دیکھا تھا ایسا جوشن دار
لیک پایا نہ اسطرح کا جمال — نظر آیا نہ اسطرح کا کمال
پشت مثل لباس رنگ برنگ — رنگ مثل قیاس رنگ برنگ
عمر گذری ہی ماہی گیری مین — دیکھی ہی ایسی ماہی پیری مین
یس جگہ ظرف آب مین دیکر — گیا شہ کے جناب مین لے کر
سنگ مرمر مین تھا رخام جڑا — لعل گوہر مین تھا تمام جڑا
اُسمین تھین ماہیان نگار رنگ — رکھتی تھین کیا ہی شان نگار رنگ
سونے چاندی کے دلربا گہنے — گوش و بینی مین خوشنما پہنے
بیٹھا کرتا تھا شاہ اُسجا پر — کہ نہ تھی غم کو راہ اُس جا پر
چونکہ وہ حوض تھا نشان سما — ایک کشتی بھی تھی ہلال سما
کبھی اسپر سوار ہوتا تھا — خوشدلی سے دو چار ہوتا تھا

متعلم جو رنج اٹھاتا ہے
ایک دن اس سے گنج اٹھاتا ہے
جیسے صیاد نے اٹھایا رنج
پھر تحصیل علم پایا گنج

علما کی متابعت کر کر
رکھا تاج منافعت سر پر
پیشتر رنج طیش پایا ساتھ
عاقبت گنج عیش آیا ہاتھ

پوچھا زاہد نے کیسے ہے یہ بیان
کہا مہمان نے ایسے ہے یہ بیان

## حکایت

ایک صیاد کار کرتا تھا
مرغ و ماہی شکار کرتا تھا
اسی پر منحصر تھی اسکی معاش
اسی پر منحصر تھی اسکی تلاش

جب وہ کرتا شکار ماہی تھا
ہمہ تن چشم دار ماہی تھا
اور کرتا تھا اپنے جسم کے بال
وقت صید طیور حلقہ مثال

ماہیون کو کہین پناہ نہ تھی
طائرونکو کہین رفاہ نہ تھی
ایکدن دام کو بچھا کے کہین
ایک گوشہ مین بیٹھا پاکے کمین

تین مرغ آکے بیٹھے پاس وہان
ہوئی صیاد کو کچھ آس عیان
چاہتا تھا خیال کے اندر
کہ پھنسین آکے جال کے اندر

اسمین آئی مباحثہ کی صدا
بحث تھی کچھ مباحثہ کی ادا
ڈرا صیاد ادھر جو آئین گے
ابھی ان مرغون کو اڑائین گے

پس کمینگاہ سے نکل آیا
تھا جدھر بحث کا محل آیا
دیکھے آتے ہوئے دو طالب علم
بحث مین اپنے تھے جو غالب علم

فقہ کے مسئلہ پہ لڑتے تھے
بحث کیا کرتے تھے جھگڑتے تھے
روکے بولا کہ ہوش مین آؤ
اسقدر مست خروش مین آؤ

مرغ آئے ہوئے نہ دام سے جائین
رنج اٹھائے ہوئے نہ کام سے جائین
چپ ہو جال سے شکار نہ جائے
رنج اس قال سے یہ کار نہ لائے

بولے ہمکو بھی جو شمول کرے
دینے ائین سے دو قبول کرے
تب تو خاموشی اختیار کرین
اور ترک عربدہ کا کار کرین

کہا اُسنے نہ مالدار ہون مین
بلکہ مفلس عیالدار ہون مین
نہ اکیلا انھونکو کھاؤنگا
بال بچونکو بھی کھلاؤنگا

تمکو ان تین سے جو دو دونگا
کیا کرونگا پھر ایک جو لونگا
میرے اہل و عیال کھائینگے کیا
اور تسکین حال پائینگے کیا

بولے ہر روز ہی یہی تیرا کار
ہمنے پایا ہے آج ہی یہ شکار
مرغ دو لینگے چھوڑینگے نہیں
آس جو کی ہے توڑنے کی نہین

جو کریگا اسی طرح اصرار
نہ کریگا کسی طرح اقرار
زور سے تینونکو چھڑائین گے
شور سے تینون کو اڑائینگے

پوچھا تم کیا کروگے لیکے انھین
کہا آخوندجی کو دے کے انھین
طلبا کی کرینگے مہمانی
حق صحبت کی ہے نگہبانی

کہا اُسنے تمھارا حال سنا
نہ ہی آخوندجی نے جال بنا
نہ میرے جال کی بٹی ہے رسن
طلبا نے اٹھاکے رنج و محن

نہ یہ دانہ ہی مدرسہ سے لیا
نہ یہ صحرا کسی نے وقف دیا
پھر میرے صید سے خیال دو ثلث
کب واہی جو ہے سوال دو ثلث

بولے پاتے ہین طالبان علم
ہر زمان بحث سے جہان علم
پس ہمارا جو ہے سکوت عیان
خود حقیقت مین ہے ثبوت زبان

کیون زبان اسقدر اٹھائینگے
مرغ دو بھی اگر نہ پائین گے
دیکھا اسنے کہ ضد سے تھا اصرار
کیا مجبور دینے کا اقرار

اسکا لہجہ پسند آتا تھا — شوق اصغا بلند پاتا تھا
عجز سے کہتا تھا عنایت کر — اور عبری مین کچھ حکایت کر

وہ بھی خاطر سے کھولتا تھا دہان — قند ظاہر سے تولتا تھا عیان
داد دیتا تھا خوش بیانی کی — داد لیتا تھا خوش زبانی کی

ہوا مہمان کو اس بان سے عشق — نہ فقط دل سے بلکہ جان سے عشق
شوق ترتیل پر ہوا غالب — ذوق تحصیل پر ہوا طالب

یہ شکر بار تھے کلام اُسکے — کہ شکر خوار تھے تمام اُسکے
دیکھکر بارش مزید شکر — ہوگئی خواہش خرید شکر

جب ہوا برکران حجاب حیا — تُرہا درمیان نقاب ریا
چہرۂ اتحاد آیا نظر — نقص اُنس و وداد پایا ضرر

جب تکلف قصور پاتا ہی — تب تالف ظہور لاتا ہی
پھر تو گستاخ وار کھولی زبان — اور مدح و ثنا مین تولی زبان

کہ بلاغت ہی تیری حسن کمال — اور فصاحت ہی تیری لطف مقال
کسطرح کی ہی یہ سخن رانی — کہ ہی حیرت زدہ سخندانی

یہ فصاحت نہ دیدہ ہی نہ شنید — یہ بلاغت بعید ہی نہ بعید
فصحا کے بیان ہین ہوش خطا — بلغا کے بیان ہین جوش نہ جا

ایک اعجاز ظاہری ہی عیان — نہ نبوت نہ ساحری ہی بیان
اب یہ مہر نہان دکھا مجھہ کو — لطف کر یہ زبان سکھا مجھکو

ہووے تعلیم مین دریغ اگر — میری تعلیم مین دریغ نہ کر
کہ نہ تھی تجھہ سے آگے کی پہچان — تو بھی دکھلائے تونے یہ احسان

ہر طرح کی ملاطفت مجھہ سے — کم نہ ظاہر کی عاطفت مجھہ سے
یہ رعایت کی یہ ضیافت کی — یہ عنایت کی اُنس و رافت کی

بلکہ صحبت یہ ہوگئی دائم — اور الفت یہ ہوگئی قائم
مین نہ رہتا ہون پاس سے مایوس — بلکہ رہتا ہون آس سے مانوس

اپنا شاگرد کر مسرت سے — کہ کھلے دل یہ پر مسرت سے
تاکہ اخلاص و اتحاد و وداد — نہ گھٹے بلکہ دن بدن ہو زیاد

اور ہر لحظہ ذاکر احسان — رہون ہر لحجہ شاکر احسان
رکھون یار جزاے شکر — نہ کرون کار کچھہ سوائے شکر

کہا زاہد نے کیا مضائقہ ہی — بلکہ واجب ہی کار لائقہ ہی
کہ یہ جو علم کا پڑھانا ہی — نیچے کو اونچے پر چڑھانا ہی

علم سے جہل کو ہٹانا ہی — راہ پر گمرہو نکو لانا ہی
تحت نقصان سے دنیا اوج کمال — فی الحقیقت ہی لینا اوج جلال

لیک دل اسلیئے ہراسان ہی — کہ تعلم نہ اسکا آسان ہی
کہ فرنگی و عبری کے کلمات — متفاوت ہین جسطرح ذرات

محنت سخت سے نہ صبر آئے — پڑھتے پڑھتے کہین نہ گھبرائے
حفظ و ادراک مشکل لائے — دل ہر دو سے خوشدلی جاے

تیرے اوقات جیسے ضائع ہون — میرے اوقات ویسے شائع ہون
بولا مہمان جو کار کرتا ہی — سختیان اختیار کرتا ہی

جیسے کعبہ کی چاہ ہوتی ہی — سہل تکلیف راہ ہوتی ہی
شوق کعبہ جو رہنمائی کرے — مشکل رہ گرہ کشائی کرے

دل سے اس کام پر ہی استحکام — مین نہین ترک کرنے کا یہ کام
ہوگا تلوار بھی میرا ہر بال — نہین پھرنے کا منہہ میرا ہر حال

ہر مژۂ چشم کو سنان ہوگی — نہ نظر دو ریک زمان ہوگی
رنج زیبا ہی گنج کی خاطر — گنج زیبا ہی رنج کی خاطر

جو ہی تکلیف علم کی خاطر — سو ہی تشریف علم کی آخر
اسکو محنت نہ جانئے ہر گاہ — بلکہ راحت ہی مانئے ہر راہ

اس غرض سے اکھاڑ ڈالے بال
جسقدر پائے اُسنے کالے بال

دوسرے روز اُس جو آنکے یہان
راحت جسم و عیش جانکے یہان

کہ اسیطرح رکھہ کے سر سو یا
ماجرا جو لائے خبر سو یا

کہ کریگا جو بارے بال نگاہ
اور دیکھے گا سارے بال سیاہ

دیکھے گا میرا ہی جمال سدا
رکھے گا میرا ہی خیال سدا

ایک دن آئینہ مین دیکھا جمال
ریش و سبلت مین ایک دیکھا نہ بال

یہ تیرے حال کی ہی ایک مثال
سو تیرے حال کی ہی نیک مثال

نانوائی مین کچھہ کیا برباد
کاشتکاری مین کچھہ دیا برباد

مرحلہ عمر کا ہی بے توشہ
مزرعہ عمر کا ہی بے خوشہ

یہ سخن اُسکا مین نے سمجھا راست
اور فی الواقعہ نہ کم تھا راست

اور جو ہی سو ہی نہین کافی
امنیت دل کو ہی نہین وافی

کہ پیمبر بھی آگے آکے یہان
وقت پر بھاگے ہین نہ پاکے توان

دور جا کر سنا کہ اہل و عیال
مر گئے سبکے سخت رنج و ملال

اس نظر سے وطن نہ جاتا ہون
یہ سفر سے محن اٹھاتا ہون

دید اہل بصر کے فیضان سے
منتفع ہون سفر کے نقصان سے

حرات سینہ سے جفا کا زنگ
چھٹ گیا چڑہگیا صفا کا رنگ

للہ الحمد گرچہ رنج سہا
تجھے دیکھا تو پھر نہ رنج رہا

بولا زاہد تیرا کلام ہی سچ
جھوٹ مطلق نہین تمام ہی سچ

گو اُٹھائے مہاجرت کے تعب
رنج پائے مسافرت کے سبب

بچ کے ایسے ہر ایک شامت سے
اب کریگا گذر سلامت سے

میہمان میزبان سے شاد ہوا
میزبان میہمان سے شاد ہوا

اور زاہد تھا نسل اسرائیل
اُس سے عبری زبان مین تھا تاویل

اسلئے اُنسے جو تھے خاص تمام
اسمین کہتا تھا اپنے خاص کلام

ریش اگر زن کے ہاتھ پڑ جاے
یہ ہی بہتر کہ وہ اُکھڑ جاے

گیا اور ایسا لہو مین آیا
گرچہ دانا تھا سہو مین آیا

اسنے بھی کی نظر بسوے امید
اور اکھاڑے کل اُسکے مو سفید

صحبت پیرزن نہ چاہے کا
دیکھکر پیر تن کراہے گا

ایسے دو مو سے ایک مو نربا
جیسا آگے تھا نیک رو نربا

سبلت و ریش دیکھکر برباد
کی بہت تھی نہ کارگر فریاد

تو جو کچھہ اپنے پاس رکھتا تھا
جس سے دل بے ہراس رکھتا تھا

اب تنور تلاش مین ہی جان
نہ تنور معاش مین ہی نان

ایک دن ویسا ایکدن ایسا
دیکھہ اب ہی یہ نیک دن کیسا

اب ہی اس کار سے پریشانی
اور اس عار سے پشیمانی

آخر اس ہول سے فرار کیا
اور اس قول سے قرار لیا

قطع کرتا ہوا نئی منزل
گیا ڈرتا ہوا کئی منزل

قرضخواہون نے استغاثہ کیا
قرض مین اپنے کل اثاثہ لیا

اور مردان حق سے ملکے دوام
دفع کرتا ہون درد دلکے تمام

آج تیری مجاورت کے سبب
مٹ گئے کل مسافرت کے تعب

پاکے قند بیان تیرا شیرین
ہوا شرب زمان میرا شیرین

مختصر حال سے کیا ماہر
مختصر قال سے کیا ظاہر

میرا دل دیتا ہی گواہی صاف
بے تامل ہی یہ کہا ہی صاف

پر ہوئے اچھے امتحان ظاہر
اور اطوار ہمگنان ظاہر

شام شامت ہی صبح عیش ہوئی
حسن راحت ہی قبح طیش ہوئی

کی خوشی دونون نے بہم ظاہر
کی خوشی دونون نے نہ کم ظاہر

جانتا تھا زبان زنانے کی
لیک یہ تھی زبان گھرانے کی

نہ تھی مہمان کو اس زبان سے خبر
تھا دل و جان کو اس زبان سے اثر

جو دکانداری کی بضاعت تھی — دسے کے تیاری کی زراعت کی
اور پھر ہو کے تخم کار وہان — ہوا حاصل کا انتظار کسان
لیک یہ وقت سخت بھاری تھا — بند آمد تھی خرچ جاری تھا
اور مین کم عیال دار نہ تھا — تس پہ مفلس تھا مالدار نہ تھا
آگے جو کچھ دکان سے آتا تھا — اس سے یہ رنج جان سے جاتا تھا
اب رہا انتظار سے تھا کام — چلتا ہی انتظار سے کیا کام
ہوتا کچھ روز تک خیال نہ تھا — اسکا عرصہ تلک مآل نہ تھا
اسلئے تنگ تھا پریشان تھا — رنج ہر رنگ تھا پشیمان تھا
کہا دل سے کہ کیون حماقت کی — اس بلا کی جو یون طاقت تھی
پند دانا نہ گوش مین لایا — جھوٹ جانا نہ ہوش مین آیا
خرچ ہر روزہ کا ہوا محتاج — کہین پا سکتا ہی نہ مایحتاج
مصلحت ہی کہ قرض و ام نکال — اور اپنا قدیم کام سنبھال
چاہیئے جو ہی اپنے کام سے دور — نرہے اپنے اہتمام سے دور
یعنی کچھ شغل اختیار کرے — اور بے شغلی سے کنار کرے
پس کسی خواجہ سے نکالا وام — وہی خبازی کا سنبھالا کام
اب زراعت کا اور دکان کا خیال — ہو گیا مجھکو اپنی جان کا وبال
نہوا انتظام اکیلے سے — نہ چلے دونون کام اکیلے سے
ایک نوکر کا اعتبار کیا — نانوائی کا اختیار دیا
آپ رہنے لگا زراعت پر — لیک آرام تھا نہ ساعت بھر
گہہ یہان سے دکان کو جاتا تھا — گہہ دکان سے یہان کو آتا تھا
اسطرح کچھ زمان ہوا آخر — یک بیک یہ زیان ہوا ظاہر
اس امین نے حرام خوری کی — رفتہ رفتہ تمام چوری کی
ایک پیسہ دکان مین جوڑا نہین — ایک حبہ دکان مین چھوڑا نہین
فرق ایمان مین آگیا بالکل — سود و سرمایہ کھا گیا بالکل
وہ زراعت بھی تھی بلا محصول — کہ نہ اس سے بھی کچھ ملا محصول
کہ شمول ایسا ایسا ہرجہ ہوا — کہ وصول ایک دس سے خرچہ ہوا
جاکے اس پیر سے کیا ظاہر — حال خود ابتدا سے تا آخر
کہ تجھے دو کار اختیار کئے — یہ زیان مجھکو آشکار کئے
ہنس کے اس نے کہا کہ تیرا حال — ایک مرد دو مویہ کی ہی مثال
مین نے پوچھا کہ کیسے ہی یہ بیان — کہا اسنے کہ ایسے ہی یہ بیان

## حکایت

رکھتا تھا ایک شخص دو عورت — تھین جوان اور پیر جو عورت
غور دو مویہ تھا دونون سے تھا پیار — دل سے مائل تھا دونون سے تھا کار
باری باری سے انکے گھر جاکے — سوتا تھا جاے تکیہ بر پا کے
ایک دن پیر زن کے گھر کو گیا — گود مین اسکے اپنے سر کو رکھا
اور عادت سے ان استراحت کی — سویا راحت سے جاے راحت تھی
دیکھکر اس نے اسکے ماہ سے گال — کچھ سفید اور کچھ سیاہ سے بال
دل مین سوچا کہ مصلحت یہ ہی — واسطے اپنے منفعت یہ ہی
کہ اکھاڑون یہ اسکے بال سیاہ — تا رقیبہ کا ہو خیال تباہ
کہ جو دیکھیگی ایسے مو سفید — نہ رکھے گی پھر اس سے کوئی امید
سمجھے گی پیر جان کے بیکار — رہے گی تیرمان کے بیزار
ہوگی بیزار سے عیان جو کلفت — گھٹے گی دل سے بیگمان الفت
رفتہ رفتہ نہ پیار رکھے گا — عاقبت مجھ سے کار رکھے گا

بلکہ کرتا ہی خود کو بیشک خوار / جسطرح ایک کلنگ نے یکبار
مین نے پوچھا کہ کیسے ہی یہ بیان / کہا اسنے کہ ایسے ہی یہ بیان

## حکایت

ایک دہوبی کنار دریا پر / دہویا کرتا تہا پارچہ جاکر
دیکہتا تہا کہ ایک کلنگ کلان / صبح آتا تہا بے درنگ وہان
نہ تہا کچہہ رسم جان پر دلمین / کہاتا تہا چہوٹے جانور گل مین
اسطرح جبتلک قناعت تہی / بے فرح تب تلک نہ ساعت تہی
روز آتا تہا روز جاتا تہا / روز پاتا تہا روز کہاتا تہا
ایک دن یہ کلنگ حاضر تہا / اور دہوبی بہی ڈنگ ناظر تہا
ایک باشہ کہین سے آیا ادہر / دیکہا تیہو کہین سے لایا گذر
مار کر اسکو کہایا تہوڑا گوشت / باقی اسکو نہ بہایا چہوڑا گوشت
ہوا طیران جدہر سے آیا تہا / ہوا حیران کدہر سے آیا تہا
پہر کیا اسنے اپنے دل مین خیال / کہ نہ تہا مجہسے آب و گل مین مثال
تو بہی اتنا بڑا شکار کیا / کہ تعجب سا آشکار کیا
اور مین جثہ اس قدر پاکر / جیتا ہون چہوٹے جانور کہاکر
یہ سراسر کمی ہمت ہی / نہ ذرا بہر کمی قسمت ہی
جیسی ہمت ہی ویسی قسمت ہی / ایسی ہمت ہی ایسی قسمت ہی
کیون نہ ہمت کو پہر بلند کرون / اور قسمت کو ارجمند کرون
مصلحت ہی کہ اب میرا آہنگ / نہین دیکہے سوے سما پالنگ
تشنۂ بحر نیلگون ہی دخان / رک سکے آب ابر سے وہ کہان
چاہیئے داد قسمت بالا / چاہ امداد ہمت والا
چہوٹے جانداروں سے پہر اپارو / سو ہی تیہو وغیرہ لایا رو
دہوبی نے دیکہکر تمام و حال / باشہ و تیہو مین جو گذرا یہ حال
دیکہا اسجا کلنگ تہا حیران / خانۂ عقل تنگ تہا ویران
اور رکہتا تہا یہ خیال اپنا / کہ کرے ترک اشتغال اپنا
ہوا نگران کہ اسکا کیا ہی آل / کہ ہی فرحت نصیب یا ہی ملال
اسمین آیا وہان کبوتر ایک / تہا ہوا پر روان نہ اور پلیک
وہ کلنگ اسکو دیکہکر لپکا / تہا گران پر بہت مگر جہپکا
وہ سبک پر گیا اشارہ پر / تہا سبک تر گیا کنارہ پر
یہ چلا پیچہے اپنے ہی اڑ مین / گر پڑا نیچے تہک کے کیچڑ مین
جسقدر پہڑ پہڑایا ہوگیا تر / گل سے بہاری ہر ایک ہوگیا پر
دہوبی نے جاکے اپنے ہاتہ کیا / مفت مین پاکے اپنے ساتہ لیا
چلا گہر کو تو ایک نے پوچہا / لیئے جاتا ہی آج یہ تو کیا
کہا اسنے کہ فضل باری ہی / ورنہ یہ کرگی شکاری ہی
یعنی یہ ہی کلنگ باشہ کار / دیکہہ منقار و چنگ باشہ وار
ایسے منقار و ایسے چنگ سے یہ / باشہ بننے گیا کلنگ سے یہ
اپنا تقلید سے یہ حال کیا / آپ کو طعمۂ حلال کیا
اسلئے کی بیان یہ صورت حال / کہ تجہے ہو عیان ضرورت حال
چاہیئے جو ہی دوستدار اپنا / بہول کر بہی نہ چہوڑ کار اپنا
اور جو کار ہی نہ لائق حال / چہوڑ دے یار ہے نہ لائق حال
ایسے ایسے بہت سنائے کلام / میرے دلکو ذرا نہ بہائے تمام
بلکہ حرص و ہوا زیادہ ہوئی / اور دل کو روا زیادہ ہوئی
کہ جو تہا پیشتر ارادہ کیا / سو نیا بیشتر زیادہ کیا

کہا اُسنے کہ کچھ عجب مت کر / دل کو حیرانی کا سبب مت کر
کیا عجب کہتا ہون اگر فاضل / کہ ہی اس سے زیادہ تر حاصل
جب زمین مین یہ ایک پڑتا ہی / پر بشرطیکہ نیک پڑتا ہی
اور ہر تیر قبہ خشخاش / رکھتا ہی ایک ایک مہوش فاش
پس سمجھ لے ہمارا کار کہین / رکھتا ہی سو و کا شمار نہین
بے نہایت ہی بے شکایت ہی / بے شکایت ہی بے نہایت ہی
کہ ہین دو حرف پہلے زر ظاہر / معنیا عین بھی ہی زر آخر
اور اکسیر یان حکمت زرع / کرتے ہین یہ بیان حکمت زرع
جو ہی گوگرد سرخ کا جویا / کیون ہی ہر سمت جا بجا پویا
ایسے وہ ذی خبر ہوا قائل / دلکشا و رزی پہ ہوا مائل
اور پھر کاشتکاری کا سامان / لگا کرنے بہم جو تھا شایان
باکمال و علیم و نیک خصال / خوشخصال و حلیم و نیک مقال
جب سنا کار خویش چھوڑتا ہون / رشتہ یار خویش توڑتا ہون
اُسنے مجھکو بلاکے فرمایا / اور سب کو سنا کے فرمایا
لا نہ دل کو کبھی زیادت پر / روک اُسکو ابھی ارادت پر
جو نہین رکھتا حرص و آز یہان / کم نہین شہ سے سرفراز یہان
مثل آدم فریب گندم کھا / ورنہ جو کھا شکیب گندم لا
لیک یہ کار کچھ مفید نہین / فائدہ اس سے کچھ مزید نہین
شاید اس سے زیادہ روزی آتے / اور ہر دن کی سینہ سوزی جاتے
کہ یہ پیشہ ہی تیرا کار قدیم / سو ہمیشہ ہی تیرا یار صمیم
اور یہ کام چاہتا ہی جو / محنت تام چاہتا ہی سو
اور جو آرزو ہی جاتے تھی / رو نہ ہر چار سو دکھاتے بھی
کہتا ہون مت اُٹھا یہ بار فضول / ہاتھ سے مت گنوا یہ کار حصول

کہ یہ پیشہ رفیع پیشہ ہی / فائدہ کا وسیع پیشہ ہی
کیونکہ خشخاش کا جو دانہ ہی / ظاہرا خوردی مین یگانہ ہی
نہ نکلتے ہین بیس تیر سے کم / گرچہ ہین قدرت قدیر سے کم
انکی دانہ شمار کرتا ہی کون / سخت تر ہی یہ کار کرتا ہی کون
یہ زراعت بڑی کفایت ہی / اپنے خلاق کی عنایت ہی
صاحب زرع کہتے ہین یہ کلام / زرع سرتا بپا ہی زر ہی تمام
پس اگر چاہتا ہی زر پر زر / تو بجز زرع کیا ہی زر پر زر
کہ ہی گوگرد سرخ اشارہ ایک / کاشتکاری پہ آشکارا نیک
دیکھ جا کر دوام خاک سیہ / کیمیا ہی تمام خاک سیہ
چھوڑ کر پیشۂ دکانداری / بند کی اپنی وہ دکان جاری
ایک درویش میرا ہمسایہ / جو نہ تھا معرفت مین کم مایہ
بے تکلف تھا ایک گوشہ نشین / بے تاسف تھا نیک توشہ گزین
اور کرتا ہون اشتغال دگر / اور رکھتا ہون کچھ خیال دگر
جو ہی حاصل نہ اپنے ہاتھ سے چھوڑ / صبر و اصل نہ اپنے ساتھ سے چھوڑ
حرص بد ہی حریص ہی مذموم / ایک بدبخت ایک ہی بد بوم
اور جو حرص و آز کا ہی غلام / آپ عجز و نیاز کا ہی غلام
کہا مین نے کہ ہی یہ بات درست / اور اسپر ہی التفات درست
اور ہی دہقنت مین سود سوا / رکھتی ہی منفعت مین بود سوا
پیرزاہد نے تب برائے صواب / کیا ظاہر مجھے بجائے جواب
رفع کرتا ہی جو ضرورت ہی / دفع کرتا ہی جو کدورت ہی
تجھ سے شاید ظہور پائے نہین / جو ہی باید قصور لائے کہین
گرچہ بازار آرزو ہی فراز / کوے مقصود سے ہی دور دراز
جو کہین کار غیر کرتا ہی / سو نہین کار خیر کرتا ہی

پھر بچھا کے وہان بساط کلام
لگے پانے عیان نشاط کلام

پوچھا کس جا سے تیرا آنا ہی
اور کس جا کو تیرا جانا ہی

کہا ہی میرا حال طول و طویل
مختصر ہی مقال طول و طویل

ہین دقائق نہانی ہمین عیان
ہین دقائق عیانی اس ہین نہان

ہی اگر شوق استماع تجھے
کرون کچھہ اس سے اطلاع تجھے

بولا جو گوش ہوش رکھتا ہی
کم نہین ہوش گوش رکھتا ہی

سنکے تھوڑا بہت تو چنتا ہی
چنکے تھوڑا بہت تو سنتا ہی

پاکے راہ عیان سے راہ نہان
ہوتا ہی مستفیض جا و امان

لوٹ دیکھہ سو سے ہر گاہ
یہ اشارہ ہی لوٹ سے ہر راہ

ہوش سے سن ہر ایک کہانی بھی
اصل ظاہر ہی نکتہ دانی کی

بیگہان کہہ جو حال گذرا ہی
کیا خوشی کیا ملال گذرا ہی

بولا ای یار بے ریا باطن
مین ہون ملک فرنگ کا ساکن

وہان رکھتا تھا نان پزیکی دکان
فی الحقیقت تھی جان پزیکی دکان

آتش حرص کا ظہور اثر
کم نہ تھا جلتا تھا تنور جگر

پاتا تھا سہکے رنج بے پایان
مائدہ سے زمان کے یکتا نان

جلتی تھی روز سوز سخت سے جان
ملتی تھی تب تنور بخت سے نان

ایک دہقان تھا دوستدار مرا
مونس و غمگسار و یار میرا

ہر زمان تھی مخالطت دائم
درمیان تھی مخالصت قائم

رکھتا تھا وہ سر مددگاری
کرتا تھا اسطرح مددگاری

کہ جو غلہ ضرور ہوتا تھا
بھیجتا تھا صبور ہوتا تھا

کہ بہا مانگتا نہ تھا تب تک
آپ سے بھیجتا نہ تھا جب تک

نہ تقاضے سے تھی ہراسانی
تھی تہی دستی مین یہ آسانی

اپنے ایک باغ مین کہ تھا غم کا
ایک دن مجھکو لے گیا ہمراہ

اور میری وہان ضیافت کی
کی یہ شفقت عیان شرافت کی

کھانا کھاکے ہم حکایت کی
منفعت کی نہ کم ہدایت کی

مجھہ سے پوچھا تیری دکانداری
کتنے روز سے ہی بیان جاری

اور کتنا کماتا ہی فی سال
اور کتنا بچاتا ہی فی سال

مین نے تب مختصر سا حال کہا
آمد و خرچ کا مآل کہا

یعنی ہی مایۂ دکان ہر سال
بیس خروار بیگہان ہر حال

ایسے گندم کہ جیسے پاتا ہون
کچھہ سوا نصف سے بچاتا ہون

سو ہی کافی براے اخراجات
نہ ہی وافی وراے اخراجات

نہ ہی یہ کار کچھہ پسند سوا
پر نہ ہی اس سے سودمند سوا

اسلئے کرتا ہون گذر اپنی
زندگی کرتا ہون بسر اپنی

بولا دہقان کہ بیگہان ہی عجب
دل ہی حیران کہ یہ بیان ہی عجب

مین نے سمجھا تھا فائدہ ہی تجھے
سود محنت سے زائدہ ہی تجھے

تیری تقریر سے ہوا ماہر
نقص تدبیر سے ہوا ظاہر

سود محنت سے کم ہی سود نہین
بلکہ نقصان کی کم ہی بود نہین

کہ جو محنت کی رائگانی ہی
ظاہر انقص ہر زمانی ہی

بارے میرا گمان غلط نکلا
سود کی جا زیان فقط نکلا

مین نے پوچھا کہ تیرا کار ہی کیا
اور سود اُس سے آشکار ہی کیا

اُسنے پاسخ دیا کہ میرا کار
نہین ایسا ہی جیسا تیرا کار

دیکھہ لے کر کے فائدہ عائد
سود بیشک ہی عائدہ زاید

چند دانے زمین مین ڈالتا ہون
اور کچھہ دن انھین سنبھالتا ہون

پورا حاصل حصول کرتا ہون
بلکہ فاضل وصول کرتا ہون

سود دو چند ہاتھہ آتا ہی +
پر قناعت نہ ساتھہ لاتا ہی

متحیر ہوا اُسے پوچھا
نہ ہی ممکن یہ کہتا ہی تو کیا

پھر اسی کار پر توجہ لائیے
پر نہ کچھہ کارگر توجہ پائیے
درمیان مین ہیے پریشانی
دل و جان مین رہے پشیمانی

اسلیے مرد کو مناسب ہی
بلکہ ہر فرد کو یہ واجب ہی
کہ رہ کار مین ثبات قدم
رکھے دلسے بالتفات اتم

رو کے ہر آرزوے خام کے دست
نکرے قصر اہتمام کے پست
کرتا ہی اس سے استفادہ کرے
نہ کبھی خواہش زیادہ کرے

کیونکہ ہی خاتمت ذمیم اُسکی
اور ہی عاقبت وخیم اُسکی
اور جس کار سے ہو نفع عیان
اور جس یار سے ہو رفع زیان

ہوکے غافل نہ ہاتھہ سے کھوئیے
ہوکے عاقل نہ ساتھہ سے کھوئیے
تاکہ حاصل ہو اس اشارت سے
نقل ہی صاحب سفارت سے

جسکو جو شی ملے برائے رزق
چاہیے لے اُسے بجاے رزق
جان پریشانی سے امان پائے
نہ پشیمانی سے بجان آئے

اسی معنی مین ہو لوی کا کلام
جو ہر معنوی ہی ہیرا نام
آم بیچے جو بیچتا ہی آم
نیکتر اُسکے حق مین کیا ہی کام

اسطرح کی سنی ہین چند مثال
ایک ہی اُن مین دلپسند مثال
ایک عبری زبانکے زاہد کی
واسطے اس بیانکے شاہد ہی

ایک مہمان کے ساتھہ جو عالم
چاہتا تھا کہ اُس مین ہو سالم
رائے نے پوچھا کیسے ہی یہ مثال
برہمن بولا ایسے ہی یہ مثال

## حکایت

ملک قنوج مین تھا زاہد ایک
صالح و پارسا و عابد نیک
معتبر گوشۂ عبادت مین
بہرہ ور توشۂ سعادت مین

تھی یہ پابندی ضوابط دین
کہ ادا کرتا تھا شرائط دین
صدق و اخلاص سے تھا ذاکر رب
شفقت خاص سے تھا شاکر رب

دل مین صلوت کی ایسی رت تھی
نہ علائق کی کچھہ کدورت تھی
ہوا تھا دل سے پاکے لائق نور
پردۂ ظلمت عوائق دور

بلکہ اورونکے دور کرتا تھا
دلسے افشاے نور کرتا تھا
فیض غیب اسکے گھر سے حاصل حال
رفع ریب اُسکے در سے واصل حال

فرق پر شین شرع کا تھا تاج
دل تھا عرش اور سجدہ تھا معراج
ہوا بالاے عالم ملکوت
کارفرمای عالم جبروت

ہوا شیطان کش و فرشتہ شیم
اس روش سے رکھا ہوا یہ قدم
تھی طبیعت گرہ کشاے غیر
تھا شریعت سے رہنماے خیر

تھا جہان مین نتھا جہانسے پیار
تھا جہان مین نتھا جہانسے کار
خوش وہ تن جسمین ہے مہر اسجا
سایہ افگن نہ مہر سے اس جا

تو بھی اللہ کی عنایت سے
جیسے ظاہر ہی اس ہدایت سے
وہ جو ارض و سما سے آتا ہی
فی الحقیقت خدا سے آتا ہی

جو نصیبہ وہ پایا کرتا تھا
اورونکو بھی کھلایا کرتا تھا
کہ دو وقتہ مسافر و مہمان
اُسکے در سے نہ جاتے تھے بے نان

ہو سکے برج بدل سے ہمہ آن
نجم ایثار کر فلک پہ روان
کہ ہی ایثار مین اثر ظاہر
دیکھہ کے کرنین اگر ماہر

ایک دن آیا جو مسافر ایک
سمجھا مہمانی اُسکی خاطر نیک
قدر دان کریم کی مانند
مہربان عمیم کی مانند

ایک بشاشی لایا آب رو پہ
نہین سرکہ دکھایا ابرو پہ
بعد تسلیم احترام کیا
اور کچھہ کھانے کو طعام دیا

# گیارہوان باب زیادہ طلب کرنے اور اپنے کام سے باز رہنے کے نقصان مین

برہمن سے یہ دلفریب کلام
پند دانش سے دلشکیب تمام

تو نے لاکر دلائل عقلا
اور پاکر مسائل فضلا

اور رکھتا ہی ظلم و جور سے کام
بلکہ ایذا کے سخت طور سے کام

تو یہ ظلم و ستم سے کرتا ہی
ایسا ظلم و ستم سے ڈرتا ہی

اور اس شخص کا سنا مذکور
ہر طرح دلربا چنا مذکور

سنکے منہہ کھولا خوش زبانی سے
اور پھر بولا خوش بیانی سے

تاب کیا منہہ دکھائے آب حیات
آب کیا آگے آئے آب نبات

گر فلاطون بھی کرتا گوش کہین
دور پاکر نکرتا ہوش کہین

عمر تیری زمان زمان ہو دراز
ملک تیرا جہان جہان ہو فراز

وا آزمودہ ہی یہ بزرگون کا
آزمودہ ہی یہ ستر گون کا

پاس ہی خود بنانے سے رنج
غیب کے جامہ خانہ سے سب کو

نہ سپاس انکا ہی مناقو حال
کہ لباس انکا ہی موافق حال

نہ ہی طاؤسی پر مگس زیبا
جائے عنقا ملخ ہی بس بیجا

ساقی لطف مالک دو جہان
جام مے بخشتا ہی سب کو یہان

مست ہین سارے اپنی حالت مین
کیا فراغت مین کیا ملالت مین

نہین محروم ہین عطا سے کہین
نہین مغموم ہین خطا سے کہین

پس جو صنعت سکھاتا ہی صانع
اُسی پر رہنا چاہیئے قانع

ہی جو پالان گری مین ہو ملک
بدکلہ دوز سے نکو ہمہ حال

کہ طبیعت سے انحراف رکھے
یا طریقت سے اختلاف رکھے

سو بلا شک بجائے حیرانی
متردد اُٹھائے حیرانی

سنکے وہ رای نیک و با تدبیر
بولا کاہی بیر دلربا تقریر

اُس جفا پیشہ کا سنایا حال
جو نہین کرتا عاقبت کا خیال

پر جو ہوتا ہی ایسا حامل ظلم
دوسرون پر ہی جیسا عامل ظلم

اب بیان گیارہوین وصیت کر
داستان لا مین نصیحت پر

جو کرے کار نا مناسب حال
یہ چھوڑکر کارہاے واجب حال

بلکہ اس پاکی و لطافت سے
اور شیرینی و ظرافت سے

یہ لطافت کہین گہر مین نہین
یہ حلاوت نہین شکر مین کہین

کاہی شہ کامران پناہ جہان
تجھہ سے ہی ہر زمان رفاہ جہان

کام دل ہو امید پر حاصل
جیسے فرحت نوید پر حاصل

ہر عمل کے لیئے رجال ہین خاص
ہر محل کے لیئے مقال ہین خاص

بخشتا ہی لباس کار خاص
چاہیئے پاس پاس کار خاص

ایک سے ایک ہوتا ہی صادر
ایک پر ایک ہوتا ہی قادر

نہین بنتی ہی سرکہ سے کہین مل
اگتا ہی خار خشک سے کہین گل

بے کم و بیش حسب حالت کی
بادہ خانہ سے اس مقالت کی

بہرہ ور رہتے ہین خواص و عوام
لائق حال پاکے جرعہ و جام

بخشتا ہی جو ضرور سمجھا ہی
ہی اگر ذی شعور کم کیا ہی

اسکی تبدیل پر نہ عامل ہون
بلکہ تکمیل کرکے کامل ہون

اور جو ترک اپنا کار کرے
اور وہ کار اختیار کرے

یا جو اپنے گھرانے کا پیشہ
چھوڑ کر لے نہ آنے کا پیشہ

عقل و تدبیر کچھہ نہ کار کرے
لاجرم ترک اختیار کرے

تیری بدنامی پر کسین گے میان ۔ تیری بدکامی پر ہنسینگے یہان
تو بھی جاندار و نکو امان ہی نہین ۔ کم تیرے ظلم سے زیان ہی نہین
اور کیسی ہی تیری درویشی ۔ جب ہی تن پروری ہی پر پیشی
ہی ابھی جسم کا مزہ تجھکو ۔ غم ہی ہر قسم کا سزا تجھکو
اُسنے سنتے ہی یہ کلام اُس کا ۔ چھوڑا کھاتی تھی جو طعام اُسکا
ہوئی مشغول طاعت یزدان ۔ ہوئی مقبول راحت ہر آن
چھوڑ یہ دہر دل پریش ولا ۔ نوش سے جسکے دلکو نیش ملا
چھوڑ مردانہ وار کار جہان ۔ بد سمجھتے ہین ہوشیار زمان
چھوڑ امید گوہر شہوار ۔ غوطہ اس بحر رنج مین مت مار
اور جاندار کو ستاتے ہین ۔ آخر کار کو نہ پاتے ہین
تب سمجھتے ہین یہ کیا ہم نے ۔ یہ دیا اور یہ لیا ہم نے
جیسے اُس شیر مادہ نے جو نظر ۔ کئے مقتول اپنے دونون پسر
دہر غدار سے پھرایا رخ ۔ پھر نہ مکار سے ملایا رخ
تازہ ہی اشتیاق جنت پر ۔ ایسا لکھا ہی طاق جنت پر
ہین جو فہم و ذکا مین فائق تر ۔ انکو لائق ہی بلکہ لائق تر
رحم دل سے خیال نیک کرین ۔ اپنا حال و مآل نیک کرین
کہ اُنھین نا پسند ہی جو کار ۔ بہر خویش و عزیز و رشتہ دار
تاکہ بد ابتدای کار نہ ہو ۔ اور ہو انتہای کار نکو
کیا یہان کیا وہان رفاہ سے ہون ۔ کیا عیان کیا نہان پناہ سے ہون
بد نکر کرتے ہین کہین عاقل ۔ بد اگر کرتے ہین نہین عاقل
وہی آزام سے یہان پہ ہی ۔ موج آلام سے کران پر ہی
اسلئے ہی بجا کہ رحمت لائے

پہلے تھی ظلم سے جہان مشہور ۔ اب ہوئی زہد سے وہان مذکور
نہین بے خوف کہتے ہین یک آن ۔ ظلم اور زہد سہتے ہین یکسان
لذت جسم سے نہین خائف ۔ لذت روح سے نہین واقف
ورنہ وہ عیش سو بسو پائے ۔ نہ کبھی طیش روبرو آئے
ہوئی آب و گیاہ سے قانع ۔ دلکو ہر ایک راہ سے مانع
یا دایزد مین روز بڑھنے لگے ۔ سخن دلفروز پڑھنے لگے
جا دل آزار آسمان سے اُدھر ۔ جسکے نیچے نہ ہی امانسے گذر
لے سکے گلشن بہار مین جا ۔ دیکھ خزان کے نہ خار زار مین ملا
یہ ہی مذکور اہل ظلم و جفا ۔ جو ہین مجبور اہل ظلم و جفا
اور وہ ہی بلا اُٹھاتے ہین ۔ جس سے دل خلق کا دکھاتے ہین
دیکھتے ہین وہان جزای صواب ۔ دیکھتے ہین جہان وبال عذاب
چھوڑ ہی خونخواری و ستمگاری ۔ سمجھا خونخواری کو ستم بھاری
دلفریبی کی لیک دل نہ کیا ۔ دل شکیبی کی لیک دل نہ دیا
تازہ دنیا خرید نا ہی حیف ۔ قتل خود کو خرید نا ہی سیف
کہ وہ یہ پند نیک گوش کرین ۔ اور اس تجربہ سے ہوش کرین
اسی سے کار دنیوی فرمائین ۔ اسی سے کار اخروی لائین
نکرین بہر دیگران ہر گاہ ۔ جانکر اپنا ہی زیان ہر راہ
اور ذکر جمیل عام رہے ۔ نیکی مین بے عدیل نام رہے
نہ ستا دل کہ ہی جہان کیا چیز ۔ مت دکھا دل کہ ہی جہان نا چیز
یہ جہان ایک بحر ہی ذخار ۔ ہین نہنگ اسمین جا بجا خونخوار
رضیا جو یہان ستمگر ہی ۔ ایک دن سو بجان ستم بر ہی
جو نہین چاہتا کہ زحمت آئے

ایک خوک آیا اسمین چلکے وہان
دست صیاد سے نکل کے عیان

عاقبت رفتہ رفتہ پہنچا وہان
کہ وہ انجیر چن رہا تھا جہان

کہ یہ آفت کدہر سے آتی ہے
کہ مخافت نظر سے آتی ہے

خوک نے کہہ کے مرحبا کی صدا
کی جو کچھ شرط ہے دعا کی ادا

بوزنہ نے منافقون کی طرح
کرکے ظاہر موافقونکی طرح

میرے گلشن کو تو ہی سرو چمان
تجھ سا مہمان ہے مجھ گدا کو کہان

ورنہ اظہار آشنائی کو
سامنے آتا پیشوائی کو

اب ضیافت مین شرم آتی ہے
کہ نہ اسباب میہمانی ہے

خوک بولا سفر کی کاہش ہے
اسلئے ماحضر کی خواہش ہے

بوزنہ پیڑ کو ہلانے لگا
گرے انجیر خوک کھانے لگا

عاقبت سر اٹھا کے اسنے کہا
کہ ابھی میری اشتہا ہے بجا

دوسرا بھی شجر ہلا ایسے
مجھے ممنون تر بنا ایسے

بوزنہ نے کہا بجاے وفا
نہین زیبا کہ تو دکھائے جفا

اتنی ہی مجھکو استطاعت تھی
دے چکا تجھکو جتنی طاقت تھی

سنکے یہ خوک نے عتاب کیا
اور بوزنہ کو جواب دیا

کہا اسنے کسی کا مال و منال
چھیننا ہے بڑا وبال و نکال

آنہ اسطور پر جفا سے کبھی
جانہ اس جور پر وفا سے کبھی

دانت سے کاٹیگا اٹھائیگا در
خون دل کھائیگا نہ جائیگا در

کہ ابھی پیڑ سے گراتا ہون
جو سزا چاہیے دکھاتا ہون

شاخ ٹوٹی تو سرنگون آیا
آپ کو ارض پر زبون پایا

اسلئے کی ہے یہ مثال بیان
کہ تیرے دل کو ہو جاوے عیان

کہ اسی سے عیان صبوری ہے
بہر تسکین جان ضروری ہے

اسلئے بیقرار رہتے ہین
رنج لیل و نہار سہتے ہین

دیکھے ہر پھر کے اسنے سارے شجر
پڑہی اُس میوہ پر نہ بارے نظر

جون ہی بوزنہ کو نظر آیا
دل بے کینہ کو خطر آیا

بخشے اس سے خدا پناہ کہین
رکھے اس سے جدا بنا نہین

غیریت کا نہ کچھ خیال کیا
اپنی مہمانی کا سوال کیا

کہا آنا ترا مبارک ہے
فرحت افزا میرا بلاشک ہے

مجھے پہلے نہین پیام دیا
کہ ہے یہ قصد احترام کیا

اور طیار ہے ضیافت بھی
کرتا جس درجہ استطاعت تھی

مرد میہمان جو ناگہان آئے
مفلسون پر بہت گران آئے

بے تکلف یہان جو ہو سو لا
کر تالف عیان جو ہو سو لا

تا بحدے کہ اسقدر توڑے
نہ زمین پر نہ پیڑ پر چھوڑے

بلکہ حد سے زیادہ غالب ہے
اور تجھ سے زیادہ طالب ہے

خوش و ناخوش ہلایا اور شجر
اسنے کھا کر دکھایا اور شجر

قوت یک ماہہ دیچکا تجھکو
مت زیادہ تر اب ستا مجھکو

نہین ممکن عطا زیادہ تر
ہے کسی دن خطا زیادہ تر

کہ تھا اتبک یہ سب تیرا بیشہ
پر ہے بیشک یہ اب میرا بیشہ

عاقبت ہے معاقبت جی کو
مت سمجھ اسکی عاقبت نیکو

کہ ستانا برا ہے بیکس کا
دل دکھانا برا ہے بے بس کا

غضب خوک جوش پر آیا
اور اسکو خروش پر لایا

کہہ کے یون اس شجر پہ چڑہنے لگا
رکھ کے پا شاخ تر پہ بڑہنے لگا

ہوا صدمہ سے کچھ زمان مضطر
سوے دوزخ ہوا روان مضطر

کہ یہ میوہ نہین ہے تیری غذا
لیکن اب بالیقین ہے تیری غذا

چکھے گی اسطرح غذا ہی غیر
رہیگی کسطرح بقا ہی غیر

یہ مرینگے اگر اجاعت سے
پھر کے انکے بیسر اطاعت سے

ایسا دور و دراز جاتا ہی — کہ وہان سے نہ باز آتا ہی
چاہیے انتظام زاد معاد — ہی بجا اہتمام زاد مراد
وہ یہ ہی ترک ظلم و جور کرون — اپنی راہ گذارہ اور کرون
نہ کم و بیش کا خیال رکھون — گذر خویش کا خیال رکھون
کرون کچھ بہر نیست و ہست نہین — پھر آئندہ بند و بست نہین
چاہیے ہست و نیست کا نہ خیال — ہست ہی نیست عاقبت ہمہ حال
اس سرا سے دو درستے جاتا ہی — اونچا نیچا عبث بناتا ہی
الغرض گوشت کھانا چھوڑ دیا — اور جانلو ستانا چھوڑ دیا
اور اس درجہ سر پہ جبر لیا — میوہ خشک و تر پہ صبر کیا
متفکر ہوا اشتغال بہت — اُسکے دل کو ہوا خیال بہت
کہ یہ کھانے لگی ہماری خوراک — تھوڑے دنمین چکیگی ساری خاک
کرے گی سب کے نیک دن آخر — کرکے دس دن کی ایک دن آخر
دل کو افراط اضطراب ہوا — جا کے خدمت مین فیضیاب ہوا
اور پوچھا کہ کیا ہی حال تیرا — اور اب کیسا ہی خیال تیرا
بولی دنیا کا کام چھوڑ دیا — اُسکا رشتہ تمام توڑ دیا
اور اب رہتی ہون عبادت مین — حسن عقبی کی استفادت مین
چونکہ یہ بجز آب دار کہین — آب رکھتا ہی خوشگوار نہین
دل کو ہم نے یہان سے سرد کیا — آب و خورد جہان سے سرد کیا
کہا اُسنے کہ ہی نہین ایسا — دل مین تو کرتی ہی یقین جیسا
اس عبادت سے کچھ نہ فائدہ ہی — بلکہ تکلیف خلق زائدہ ہی
پوچھا اُسنے کہ مجھسے کیسے زیان — اب پہنچ سکتا ہی کسی کو یہان
کہ نہ مین منھ کسی پہ پھاڑتی ہون — نہ مین پنجہ کسی پہ جھاڑتی ہون
ظلم سے مجھکو پاش پاش کرین — نہ نظر مجھسے ایک خراش کرین
بولا تو چھوڑ کر خورش اپنی — لگی ہی کرنے پرورش اپنی
خورش غیر سے تو خیر کہان — جائینگے پرورش کو غیر کہان
میوہ بیشہ تو جو کھاتی ہی — قوت وہ روزہ ہی جو پاتی ہی
ماسوا ہی نہ تیرا استحقاق — عاقبت لائے گا بلای شاق
کہ جو بھوکے مرین گے بیچارے — حق سے نالش کرینگے بیچارے
تو بھی آخر غذا نہ پاوے گی — اور ظاہر سزا اٹھاوے گی
ڈرتا ہون تو نہ دیکھے ایسا حال — دیکھا اُس خوک نے تھا جیسا حال
کہ وہ خود لایا تھا غضب سر پر — میوہ بوزینہ سے غضب کر کر
پوچھا اُسنے کہ کیسے ہی یہ بیان — کہا اسنے کہ ایسے ہی یہ بیان

## حکایت

بخت نیکو نے کچھ عنایت کی — ایک بوزینہ کو ہدایت کی
گوشہ گیری سے استخارہ کیا — اپنے ہمجنسون سے کنارہ لیا
ٹھہرا جا کر یہ نیک بخت جہان — دیکھے انجیر کے درخت وہان
سوچا دل کو بجا صبوری ہی — لیک جانکو غذا ضروری ہی
یہی انجیر ہی غذا اس جا — اسکی تدبیر ہی بجا اس جا
چاہیے کچھ تو انسے کھاؤن روز — اور کچھ توڑ کر سکھاؤن روز
مرض جوع کا علاج یہ ہی — جس سے ہو رفع احتیاج یہ ہی
چاہتا ہی فراغت گرما — چاہیے سہنی آفت سرما
اسطرح کچھ شجر تمام کئے — کچھ رکھے اور کچھ طعام کئے
ایک دن چڑھ کے کھاتا تھا انجیر — اور تنکے سکھاتا تھا انجیر

که تها انبار هیزمونکا جهان
هوئی آتش کهین سے شعله زنان

اور اُس سے هوئے شرارے دوان
پڑے گهر مین جلائے سارے مکان

سارا اسباب جل کے راکه هوا
کیا هوا ظلم سے جو لاکه هوا

بستر نرم اُسکا گرم هوا
سینه سخت اُسکا نرم هوا

اتفاقاً وهی عزیز زمان
صاحب دانش و تمیز زنان

نهین سمجها تها جسکا سمجها یا
اُس محله مین صبحدم آیا

دیکها ظالم کو اپنے یارون سے
اقربا اور رشته دارون سے

کهتا تها مجهکو کچهه نهین معلوم
اور باعث هی بالیقین معدوم

که کهان سے لگی مکان مین یه آگ
که لگی میرے جسم و جان مین آگ

بولا دود درون گریان سے
اور سوز درون بریان سے

که تیری آتش ستم سے یهان
کم نهتے سوزش الم سے تپان

دود دلریش سے همیشه ڈر
ریش دل ایکدن کریگا سر

کر لیا سکے اُسنے نیچا سر
اور قائل هوا اس ایما پر

که بجا کهتا هی نهین بیجا
درگذر عدل سے نهین زیبا

جو جفا کا شجر لگاتا هی
اس سے بهتر ثمر نه پاتا هی

بوئے تیرے کل نکوئی کے اشجار
دیکهه لے کیسے ان په آئے بار

اس مثل سے تجهے عیان هوگا
اور شک دل سے برکران هوگا

که تیرے سے بچون پر جو گذرا هی
یه مکافات اُسکا اُترا هی

جو کسی پر کهین هوا تجهه سے
رحم جی پر نهین هوا تجهه سے

اُسنے کی هوگی آه و زاری بهت
اضطراب اور بیقراری بهت

پهر کیا هوگا اصطبار ضرور
تو بهی کر ایسا اختیار ضرور

دوسرے پر روا هی جبر جهان
آپ پر هو بجا هی صبر وهان

پس صبوری تجهے ضروری هی
کیونکه تجهه سے اُسے صبوری هی

بولی سمجها کے خوب ظاهر کر
دل مین ٹهلا کے خوب ماهر کر

پوچها کیا عمر هی کها چل سال
پوچها پائی هی کتنا غذا چل سال

بولی هی اور تو نه یاد دیان
لیک لحم و حوش و آدمیان

پوچها تهے اُنکے والدین نهین
نه تها بے کهائے جنکے چین کهین

یا نه تهے خویش اور تبار اُنکے
یا نه تهے دوست اور یار اُنکے

که اُنهونکا اُنهین فراق کهین
هوا هو ویگا دردشاق نهین

تو جو اُس روز دیکهتی انجام
کیون یه دلسوز دیکهتی هنگام

کیون اگر چهوڑتی وه خونخواری
دیکهتی چشم سے یه خون جاری

بخت سے کیسے پائے آسائش
نهین تجهه سے رجائے بخشائش

کون تیرا بهرے جراحت جان
جب نهین تو کسی کی راحت جان

اب بهی جو تو رکهیگی ایسا هی طور
اور کرتی رهے گی ایسا هی جور

تو جو دیکها هی دیکهے گی زائد
ظلم بیجا هی دیکهے گی عائد

جب تلک تجهه سے رنج هین ترسان
نهین امید امنیت هر آن

اپنے اخلاق رحم سے نیکو
کرکے مت پهیر رحم سے جی کو

کسی جاندار پر ستم مت کر
تو بهی جاندار هی یه دم تک بهر

که نه ظالم رفاه پاتا هی
ظلم هی سے تباه جاتا هی

سوی مقصود دیکهتا هی نهین
روی مقصود دیکهتا هی کهین

اس گمان سے کسی نے تیر مراد
نهین مارا که هو نظیر مراد

ماده شیر نے کلام اُس کا
سکے سمجها مفاد تام اُس کا

اور جانا که ظلم و جور کهین
هی فقط بے مرادی اور نهین

سوچا وقت بهار عمر روان
گیا اور آیا وقت خار خزان

یعنی پیری هی اب جوانی نهین
رهی امید زندگانی نهین

دمبدم هی ره فنا مین قدم
دیکهون گی اس ره فنا مین عدم

پُرغمی کا اخیر خورمی ہی / خورمی کا اخیر پرغمی ہی
خورمی سے امید پرغمی ہی / پرغمی سے امید خورمی ہی
گلشن دہر مین کہین زنہار / کوئی گل پاتا ہی نہین بیخار
پس نہین چاہیئے رضاسے جدا / اُس سے جو ہوتی ہی رضاے خدا
اور زیبا نہین کہین زاری / بلکہ بیجا کہین نہین کاری
جان سپر کر کہ یہ خدنگ قضا / نہ اُٹھائیگا چلکے ننگ خطا
پوچھا اُسنے کہ کیا ہوا یہ سبب / کہ سیرے بچون پر پڑا یہ غضب
بولا جیسا کیا ہی پایا ہی / ہی تجھی سے جو تجھ پر آیا ہی
جیسا دیتا ہی ویسا پاتا ہی / وہی کھاتا ہی جو کھلاتا ہی
گیہون پر گیہون اور جو پر جو / ایک پر ایک اور سو پر سو
ہی تیرے حال کے مطابق حال / ایک ہیزم فروش کا یہ سوال
کہ یہ آتش بیان کہان سے لگی / جسکی آتش بدن مین جاسے لگی
پوچھا اُسنے کہ کیسے ہی یہ بیان / کہا اُسنے کہ ایسے ہی یہ بیان

## حکایت

ایک ہیزم فروش جاہل ظلم / نہ تھا بے عقل و ہوش کامل ظلم
ظلم سے مول لیتا تھا ہیزم / ظلم سے تول دیتا تھا ہیزم
یعنی اوروں سے لیتا تھا کم پر / اور اورونکو دیتا تھا کم تر
جور سے اُسکے تنگ تھے فقرا / طور سے اُسکے ڈنگ تھے امرا
اُس سے کل مالدار ڈرتے تھے / اور مفلس پکار کرتے تھے
ایک سے ایک روز ہیزم لی / اور قیمت بھی نصف سے کم دی
وہ تھا لاچار سے بہت لاچار / اور ناداری سے بہت نادار
رو دیا بیچارہ روبروے خدا / نہ تھا بیکارہ روبسوی خدا
ای ستمگار کچھہ خدا سے ڈر / خوف مظلوم کی دعا سے کر
شب دعا کرتا ہی جو روتے ہوئے / خون ٹپکتا ہی صبح ہوتے ہوئے
اسمین ایک اہل دل وہان آیا / اُسکا یہ جہل دل عیان پایا
کی ملامت کہ یہ ستمگاری / ہی تیرے واسطے ستم بھاری
کہ کہین گا شب سے تیر آہ / سیدہا جاتا ہی جیسے تیر راہ
وہ نہین کرنیکا خطا ہر گاہ / جان آماج پر لگا ہر راہ
اُسکے دربار مین زیادہ فغان / بخشے ہر کار مین زیادہ توان
جز خدا ہی نہ جس کسی کو پناہ / چاہیئے رنج اُسکے جی کو نہ چاہ
سوزش دل سے جو بجان بریان / شب کو رہتا ہی شمع سان گریان
نہو تجھسے اگر وفا مت کر / اُسکے اوپر مگر جفا مت کر
اور پہنچا کے صدمہ ہای زیان / ڈھانہ بیچارونکی سراے امان
جام پاداش مین بجاے شراب / خون دل بھرتا ہی نہ رہ صواب
اب تو پی تھی کے قرار پائیگا / لیک پیچھے خمار آئیگا
گرچہ تھا یہ کلام سنجیدہ / پر ہوا وہ بمتام رنجیدہ
جاہلی سے نہ گوش مین لایا / غافلی سے نہ ہوش مین آیا
بولا کیون سر دکھاتا ہی میرا / کہنا دل پر نہ آتا ہی تیرا
ایسے افسانہ ہین یہان بیکار / کہنا اور سننا ہی عیان بیکار
لاکھہ کہہ مین تو ایک سے نہ لون / ایک خرمن بھی ایک جو سے نہ لون
پھر نصیحت نہ کی گیا گھر کو / کہ عبث درد دینا تھا سر کو
نہ تھا اس بات کو زمان گذرا / قہر حق رات کو عیان اُترا

اسنے انکو یہان خوراک کیا
اُسنے انکو وہان ہلاک کیا

اسنے دانت اور اُسنے مارا تیر
تھا مکافات آشکارا تیر

جو بدی کرتا ہی کسی کے ساتھ
بدی کرتا ہی اپنے جی کے ساتھ

مادر آہو برگان گریان
آتش رنج سے بجان بریان

بھاگے اُسکے حضور سے ترسان
اس بلاکے ظہور سے لرزان

جابجا پھرتی تھی پریشان تھی
پابپا گرتی تھی گریزان تھی

اُس سیہ گوش کو نظر آئی
پائی بیہوش جو نظر آئی +

پوچھکر حال بیقرار ہوا
ایسی کی قال زار زار ہوا

یاد دلدار سے حباب آتے ہین اشک
در و دیوار بھی بہاتے ہین اشک

پھر تسلی کی آہ و زاری چھوڑ
صبر کر اور بیقراری چھوڑ

جلد ہی پائیگی سزای عمل
نہ تہی جائیگی جزاے عمل

شمع پروانہ کو جلاتی ہی
جلتی ہی آپکو جلاتی ہی

مادہ شیر نے شکار کے ساتھ
دیکھے گھر جاکے اپنے کار کے ہاتھ

کہ وہ بچے پڑے ہوئے تھے وہان
گوشت و استخوان نہ چرم جان

ہوش جاتا رہا نہ جوش رہا
جوش جاتا رہا نہ ہوش رہا

بیقراری سی بیقراری کی
اشک باری کی آہ و زاری کی

عرش پر پہنچی اُسکی شور و فغان
ہوگئے دور رنج سے زور و توان

رنج عائد ہوا گئی راحت
حیف زائد ہوا گئی طاقت

رنج دل سے پکارکر روئی
درد سے ڈاڑھ مارکر روئی

ڈر سے رونے لگے وحوش و طیور
صبر کھونے لگے وحوش و طیور

پڑے آنکھون سے لخت دل بر رو
دیکھکر روئے سخت دل ہر سو

اُسکے ہمسایہ مین تھا ایک شغال
زاہد و پارسا و نیک خصال

آشنا اخروی حقائق سے
دور تھا دنیوی علائق سے

وا قناعت کی راہ تھی اُسکو
کیا بضاعت کی چاہ تھی اُسکو

فارس عرصۂ توکل تھا
تھا وہی اُسے جزو کل تھا

اس مصیبت سے جو ہوا ماہر
وہ عزا پرسی کو ہوا حاضر

پوچھا ہی اتنی آہ و زاری کیا
اور یہ اتنی بیقراری کیا

اُسنے جو گذرا تھا تمام کہا
اُسنے تسکین کو یہ کلام کہا

اس مرض کی دوا صبوری ہی
صبر کر یہ دوا ضروری ہی

کیونکہ اس گلشن جہان کے گل
ہین نہین گلشن جنان کے گل

کہ تہی ہین قرار دائم سے
اور خالی بہار قائم سے

ایسا اسکا کوئی یگانہ نہین
جیسے یہ ساقی زمانہ کہین

کبھی بخشے شراب راحت کی
نہ چکھے چاشنی جراحت کی

بے وفا ہی جہان وفا ہی کہان
بے صفا ہی عیان صفا ہی کہان

زخم دل کے لیے کہین ہر آن
ہی سوا صبر کے نہین درمان

کچھ زمان تو جو آپ ہوش مین آئے
اور جو کچھ کہون سو گوش مین لائے

تو کہون کچھ کلام حکمت کے
اور دنیا کی عام خدعت کے

بحر دل اُسکا جوش سے اُترا
پردۂ غفلت کا ہوش سے اُترا

بات اُسکی اُسے پسند ہوئی
مائل استماع پند ہوئی

دیکھکر اُسکو مائل اصغا
کی یہ تقریر قابل اصغا

دیکھ کیا راز رکھتا ہی ہنگام
کہ ہر آغاز رکھتا ہی انجام

جیسا بے ابتدا نہین کوئی کام
ویسا بے انتہا نہین کوئی کام

ایکسا دن جسم ہوتا ہی ظاہر
ایک دن جسم ہوتا ہی آخر

مدت درمیان کا نام ہی عمر
گذرے مدت تو پھر تمام ہی عمر

پھر خبر چاہیے کہ ایکدم ٹھہرے
نہین ممکن کہ بے عدم ٹھہرے

آئے جب وقت انتقال کہین
پس و پیشی کی مجال نہین

کو وہ دنیا ہی اپنا کام صدا / کرین جیسا کرے تمام ادا
سیر اکتنا نہین یہ سمجھا ہی / مین نے عین الیقین سے دیکھا ہی
پس کہا اُن ستم شعارونکا حال / دیکھکر آیا تھا جنھونکا مآل
وہ جو بیخ شجر کترتا نہین / طعمۂ مار ہوسکے مرتا نہین +
مار سے ظلم کی چلا جو راہ / کھا گئی خار پشت کو روباہ
سگ نے جو ظلم کی دکھائی راہ / چیتے سے بچنے کی نہ پائی راہ
ظلم صیاد نے دکھایا ور / چرم کے واسطے کٹایا سر
ملی ہر ایک کو عمل کی سزا / ہی بد و نیک کو عمل کی جزا
اچھی ہوتی نہین ہی سستی کار / چاہیئے کرنی کچھ درستی کار
عقل کا ہی یہی نشان ہر آن / کہ بدی سے ہو جاودان ترسان
ایسی مغرور تھی کہ اُسکا کلام / اُسکے کانون مین تھا فسانہ تمام
اُسنے ہر چند اُسکو سمجھایا / آتش حرص کو نہ کم پایا
تب سیہ گوش نے کیا یہ خیال / کہ نصیحت سے ہی رجا یہ محال
کہ اسے جاے زور ہی کیا / پیش پولاد پاے مور ہی کیا
خار کو اسقدر کہان یارا / کہ دکھائے اثر جہان خارا
چھوڑکر اُسکو راہ صحرا لی / ایک جانب کہ پر فرح جا تھی
دیکھا جھاڑی کے ہو گیا اندر / پردہ جھاڑی سے ہو گیا تن پر
دیکھے چرتے ہرن کے بچے دو / موٹے تازہ تھے تن کے اچھے جو
اُسنے چاہا کرے شکار انکو / اپنے رو کر کہا نہ مار ان کو
مجھے انکے فراق سے نہ جلا / آتش درد شاق سے نہ جلا
انکا بھی جو یہ حال ہو ویگا / کم نہ تجھکو ملال ہووے گا
نہ کیا اُسنے التفات ذرا / نہ نظر آئی دن مین رات ذرا
اُنکے دیدار سے تھی خوش خاطر / اور ہر کار سے تھی خوش ظاہر

دور سایہ ضرور جاتا ہی / لیک تن سے نہ دور جاتا ہی
کہ مکافات سے نجات نہین / دن کو ہی رات سے نجات کہین
اور ظاہر کیا کہ موش نے جان / کھوئی سینچا کے اُس شجر کو زیان
ظلم سے چونکہ موش خوار ہوا / طعمۂ خار پشت مار ہوا +
روبہ نے ظلم کا شعار لیا / سگ نے آکر اُسے شکار کیا
ظلم سگ کو دکھایا چیتے نے / تیر صیاد کھایا چیتے نے
ظلم کے ہاتھ سے نچھوٹا ور / گر کے گھوڑے سے اُسکا ٹوٹا سر
پس بدی سے ہی احتراز انکو / اور بدکارون سے نہ ساز انکو
ہی درستی کار نیکی حسال / نیکی فعل اور نیکی قال
مادہ شیر اپنی شوکت پر / خوبی جاہ و حشم و دولت پر
پند کو واہیات جانتی تھی / سنتی تھی گو نہ بات مانتی تھی
دم پند اسقدر نہ مار یہان / ہوتی ہی تیز تر یہ نار یہان
کہ ذرا اسکے دل مین پائے اثر / اور رحمت پر اسکی لائے نظر
سنگ خارا پہ کیا سنان کو زور / اور دندان پہ اس زبانکو زور
پھر زیادہ تر اُسکو سمجھانا / اپنے حق مین مفید کم جانا
مادہ شیر بھی چلی جی سے / گرمی قہر سے چلی پیچھے
یہ بچا جی سے وہ گئی آگے / یہ رہا پیچھے وہ گئی آگے
اُنکی ما تھی نگاہبانی پر / تھی سر راہ راہبانی پر
انکو کھانے سے اشتہا تیری / نہین گھٹنے کی ہو گی کیا سیری
تو بھی فرزند رکھتی ہی آخر / یہ جگر بند رکھتی ہی ظاہر
نہ ہی اپنے لیئے پسند تجھے / کرنہ اُسکے لیئے پسند مجھے
اتفاقاً تھے دو پسر اُسکے / وہی تھے قرۂ بصر اُس کے
یہ ہوئی مائل شکار یہان / آیا ایک انکو شکار وہان

ایک صیاد لے کے تیر و کمان — چیتے کے پیچھے پیچھے آیا وہان
آسمان نے سرا پہ قبضہ و شست — کی زمین نے ثنا ہی بازو و دست
چاہا جائے کہ ایک سوار آیا — چرم کا اُس سے خواستگار آیا
گیا کچھ دور راہوار گرا — ساتھ ہی اُسکے وہ سوار گرا
کہ مکافات نے نہ سر چھوڑا — اُسنے سر توڑا اُس نے سر پھوڑا
اعتماد نگاہ ہوش بڑھا — اعتقاد سیاہ گوش بڑھا
کہا آیا ہون استجازت کو — کہ سفر کی مجھے اجازت ہو
میرے دربار مین معظم ہی — بلکہ ہر کار مین مقدم ہی
تیری ظاہر مین ہی نکو خواہی — تیری خاطر مین ہی نہ کوتاہی
ترک خدمت کا پھر سبب کیا ہی — جلد بتلا کہ یہ عجب سا ہی
کہ ہی اضمار اُسکا جانکو وبال — اور اظہار اُسکا جانکو زوال
پر جو بخشی قرار جان بخشی — کر کے سوگند یار جان بخشی
ملکہ نے اُسے قرار دیا + — کھا کے سوگند استوار کیا +
کہ ہی جور و جفا شعار تیرا — اور آزار خلق کار تیرا
کر نہ ظلم و جفا جزا سے ڈر — رکھہ کے خوف خدا سزا سے ڈر
ملکہ کو یہ ناگوار ہوا + — لیک مانع جو تھا قرار ہوا
پھر تجھے مجھ سے کیا کدورت ہی — ترک خدمت کی کیا ضرورت ہی
ایک یہ ہی کہ کوئی اہل وفا — دیکھہ سکتا نہین ہی جبل جفا
تجھے تکلیف خلق سے ہی کار — مجھے تکلیف خلق سے ہی عار
دوسرے یہ کہ اس جفا کے سبب — مین بھی دیکھون نہ اس جفا کے تعب
پوچھا کیسے جزائے نیک و بد — تو نے جانی برائے نیک و بد
جانتا ہی کہ تخم کار رنج — نہین پاتا سوائے بار رنج
یہ مکافات کا مکان ہی عیان — مثل کوہ بلند شان ہی عیان

پا کے غافل یہان لگایا تیر — کہ بدن سے بجان بر آیا تیر
اسطرح اُسکو مار کر اُس جا — اور پھر چرم اُتار کر اُس کا
مار کر اُسکو چرم چھین لیا — نہ مکافات پر یقین کیا
پھٹ گیا سر نکل پڑا بھیجا — ظلم پہ ہی عمل بڑا بھیجا
دی نہ فرصت زمانہ نے دو دم — آپ دیکھا دکھایا تھا جو غم
ملکہ کے حضور مین آیا + — نہ کہا جو ظہور مین آیا +
پوچھا کسواسطے یہ خواہش ہی — کیون میری بندگی سے کاہش ہی
تیری خدمت پسند ہی دائم — اور عزت بلند ہی قائم
خوان احسان سے رہتا ہی سیر تو — رنجش جان سے رہتا ہی بس دور
عرض کی کچھ خیال آیا ہی — سخت رنج و ملال لایا ہی
اُسکا کہنا نہین ہی جانکو امان — چپکا رہنا یقین ہی جانکو زیان
راستی پر رکھون طریقت قال — تجھ سے ظاہر کرون حقیقت حال
تب سیہ گوش نے کیا ظاہر — اسطرح اپنا مخفی الخاطر
ہوتے ہین تیرے نیش ظلم سے ریش — روتے ہین تیرے ریش ظلم سے بیش
دل کو اس کام کا خطر ہی سوا — نفع ہی نام کا ضرر ہی سوا
بولی تجھ پر نہ کچھ کیا ہی ستم — نہ کبھی تجکو کچھ دیا ہی الم
عرض کی اسکی ہین ضرورت دو — اور ان دو کی ہین یہ صورت دو
اور سن سکتا زینہار نہین — کسی مظلوم کی پکار کہین
درد سے اپنے اضطرار نہین — اور رونے کے درد سے قرار نہین
آتش افروختہ جہان ہو جائے — خشک و تر سوختہ وہان ہو جائے
عرض کی جو کوئی خرد ور ہی — اور چلتا رہ خرد پر ہی
اور جو رکھتے ہین خوشی کے شجر — وقت پر چکھتے ہین خوشی کے ثمر
کرتے ہین جیسی خوب و زشت صدا — کرتا ہی ویسی خوب و زشت ادا

کہ جو ظالم کا یار رہتا ہی قہر پروردگار سہتا ہی
آپ دشمن اُسے بناتا ہی وہی ظالم اُسے ستاتا ہی
کر حذر ہی نہ اسکی صحبت نیک جس سے تکلیف مین ہی خلقت ایک
قرب آتش سے ہی حذر نیکو اُس سے سوزش کا ہی خطر جگو
اسی اندیشہ مین گیا باہر دور اُس بیشہ مین گیا باہر
ایک سمت آیا ایک موش نظر کاٹتا تھا جو بیٹھا بیخ شجر
ارہ سے دانت اپنے مارتا تھا تختہ ہاے عروق آتارتا تھا
وہ شجر باز بان صورت حال کرتا تھا یون بیان صورت حال
کاہی ستمگار کیون ستاتا ہی رحم درکار کیون نہ لاتا ہی
میری بنیاد کرتا ہی بے بود مجھے برباد کرتا ہی بے سود
کیون چھڑاتا ہی مجھ سے جاے وجود کاٹکر مجھ سے رشتہ ہاے وجود
کرکے بے میوہ اور بے سایہ کرنہ اورونکو مجھ سے بے مایہ
بدی مت کر دلا ددی ہی بدی نزد اہل وفا بدی ہی ددی
اسیر اُس موش نے کیا نہ خیال اور جو شغل تھا رکھا وہ بحال
اسی عرصہ مین ایک مار آیا اس پہ منہ کھولے مرگوار آیا
ایک ہی حملہ مین تمام کیا دوزخ بطن مین مقام دیا
ستنبہ سیاہ گوش ہوا + کم نہ اس تجربہ سے ہوش ہوا
کہ ستمگر ستم سے مرتا ہی یہی حاصل ستم سے کرتا ہی
ظلم کرتا ہی ظلم اٹھاتا ہی خار بوتا ہی گل بناتا ہی
کیا بدی سے رہاے نیکی ہی کہ بدی سے نہ جاے نیکی ہی
رکھہ نہ نیکی کی کچھہ بدی سے رجا جز بدی ہی نہ کچھہ بدی سے جزا
مار تو سویا موش کو کھاکر آیا ایک خارپشت اُس جا پر
داب لی منھہ مین اُسنے مار کی دم کہ رہی پھر نہ اختیار کی دم
اور خارون مین سر سکوڑ لیا دم کو منھہ سے مگر نہ چھوڑ دیا
مار نے بیقرار مار اپھن پھٹا خارونسے جسکے سارا پھن
ایسے جان ہو کے سالک دوزخ ہوئی تفویض مالک دوزخ
پھر سیہ گوش کو خیال ہوا کہ مثال دگر یہ حال ہوا
ماریون جانسے جاکے ڈھیر ہوا خارپشت اُسکو کھاکے سیر ہوا
اور پھر سر سکوڑ کر اپنا جز و باہر نہ چھوڑ کر اپنا
بن گیا ہو بہو مثال گو پڑ رہا ایک سو بحال گو
تھا سیہ گوش اُسکا ناظر حال کہ مگر دیکھیے اُسکا آخر حال
ایک روبہ کہین سے آئی وہان او فتادہ تھا خارپشت جہان
بوی گل پائی خار کے اندر سوی گل آئی کار کے اندر
سوچی اسکا علاج حیلہ ہی رافع احتیاج حیلہ ہی
پس الٹ کر شکم کیا بالا اور پیشاب ایک دم ڈالا
قطرہ قطرہ کہ منھہ خیال کیا اور خارون سے منھہ نکال دیا
پکڑا روباہ نے اچھل کے اُسے اور کھینچا بہت سنبھل کے اُسے
کھایا اُس سے جو جانا لذت دار پایا اُس سے جو مانا فرحت آر
ابھی اعضا ہی تر چھوڑتی تھی پوست و خار پر نہ چھوڑتی تھی
ایک بیک ایک سگ وہان آیا حملہ روباہ پر عیان لایا
مار کر پھاڑ کر تمام کیا پیٹ کے کتے کو طعام دیا
یہ عجائب سیاہ گوش وہان دیکھتا تھا بچشم ہوش عیان
جو مکافات کے نظائر تھے نتیجے پوشیدہ بلکہ ظاہر تھے
اور تھا منتظر کہ کیا قادر اب قدرت سے کرے قضا صادر
ایک چیتا کہین سے لایا گذر دیکھکر سگ کو کہین سے آیا اُدہر
ایک حملہ مین اُسکو زیر کیا گوشت سے اُسکے خود کو سیر کیا

پس جو امید بار نیک رکھے — چاہیے تخم کار نیک رکھے
چاہتا ہی نہین برائی اگر — تو کسی سے کہین برائی نکر
کہ برائی سے ہی برائی نہ دور — ملتی ہی عاقبت برائی ضرور
پس سمجھ اہی برائی سے لاچار — کرتا ہی اپنے واسطے کیا کار
جو چھپاتا ہی اپنی بدکاری — کرکے تزویر و مکر و غداری
اور بنتا ہی پارسا ظاہر — زہد و تقوی کا پارسا ظاہر
تا سمجھے کہ نیک اُسے جانین — بلکہ نیکی مین ایک اُسے مانین
اور برآئے یہ رجا اُس کی — کہ کرین مدح جا بجا اُس کی
تو بھی بدکاری کی سزا سے کہین — کبھی بچ سکتا اس دغا سے نہین
خبث طینت اثر دکھاتا ہی — عکس نیت ثمر کھلاتا ہی
جس طرح پر کرے کہین دہقان — تخم حنظل تہ زمین پنہان
اور تیلائے نیشکر اُس کو — اور یہی مان لین اگر اُس کو
تو بھی حنظل ہی کے شجر پیدا — ہو کے اپنے کرین ثمر پیدا
وہ وسیلہ نہ کارگر آئے — تخم حنظل نہ نیشکر لائے
جو بدی کی ہی خوف کھا ہر آن — تخم ہی وہ اُگائے گا یزدان
کب تک اُسکو بھلا چھپائیگا — بارے زور حیا دبائیگا
اور قرآن مین ایک آیا ہی — جو سمجھ ہی تو نیک ایما ہی
کہ عداوت بیان عداوت ہی — پس عداوت عیان شقاوت ہی
جو مکافات کی حقیقت سے — ہی خبردار ہر طریقت سے
اور رکھتا ہی دائما پھر یاد — یہ خداوند پاک کا ارشاد
بد کو بد اور نیک کو ہی نیک — ذرہ ذرہ یہ ایک کو ہی ایک
سو بدی سے کنارہ کرتا ہی — سو ہی نیکی گذارہ کرتا ہی
چھوڑکر چاہ ظلم و رحمت کی — چلتا ہی راہ حلم و رحمت کی
ایسی توفیق کس نے پائی ہی — صرف ایزد کی رہنمائی ہی
ہی مثالو نہین اسطرحکی مثال — ایک صیاد و شیر مادہ کا حال
صف شکن ایک ایک تیر فکن — صف شکن نیک نیک تیر فکن
رائے نے پوچھا کیسے ہی یہ بیان — برہمن بولا ایسے ہی یہ بیان

۱۰

## حکایت

ایک ملک حلب مین صحرا تھا — فرحت افزا و پر فرح جا تھا
اُسکے اندر زیادہ تھے اشجار — کم نہ تھے باغ و چشمہ و انہار
سرو شمشاد و بید سنبل و گل — تھے بہم پیچ پیچ عشق سے کُل
اسمین رہتی تھی ایک مادہ شیر — کم نہ شیرون سے تھی وہ زادہ شیر
جنگ شیرون کے ساتھ کرتی تھی — تنگ شیرون کے ہاتھ کرتی تھی
اُس سے بہرام آسمان ترسان — گور سار ہتا تھا بجان لرزان
اور شیر سپہر تھا مجبور — گاو آسا تہ سرا مفرور
خشم سے جب کھاتی تھی دندان — نرم ہو جاتی پانی سی سندان
دیدہ کانون نار ساتھا عیان — بھرا خنجر سے غار ساتھا وہان
ایسا رکھتی تھی میل خونخواری — کیا کرتی تھی سیل خون جاری
باز جان خوار سے نہ آتی تھی — روز جاندارونکو ستاتی تھی
اُسکا نوکر سیاہ گوش تھا ایک — صاحب عقل و فہم و ہوش تھا نیک
دیکھکر اُسکا ایسا حال برا — ڈرا دل مین کہ ہی مآل برا
خدمت ظالمان ہی ایک ستم — ترک اُسکا عیان ہی نیک نہ کم

اہل دار الشفا طریقت کے
دیتے ہین نسخہا حقیقت کے
انھون سے التماس رکھتا ہی
اصل صحت کی آس رکھتا ہی

فیض کامل علاج سے آئے
جہل جاہل مزاج سے جائے
جہل جاہے ضمیر سے زائل
ہو طریقت کے پیر سے سائل

گرچہ چہرہ پیری کا پائے بشر
اندھے آئینہ مین نہ آئے نظر
ہین یہ زاہد وغیرہ کودک راہ
مرد ہین رکھتے ہین نہ جو شک راہ

راضیا ہی جو کوئی مرد خدا
نہین رکھتا ہی کوئی درد جدا
دل سے ہمدرد رہتا ہی سبکا
نہین کم درد سہتا ہی سب کا

رحم پر آتا ہی تعب کے وقت
عفو فرماتا ہی غضب کے وقت
راہ یہ ایک سخت و مشکل ہی
چلتا ہی نیک بخت و خوشدل ہی

# دسوان باب مکافات کے طور پر اعمال کی جزائین

برہمن کو دعا سے باتکریم
دے کے پھر بولا ادا تسلیم
کہ سنا شیر اور شغال کا حال
قہر اور عفو کے کمال کا حال

یہ خردمندون کو ہی اک مثال
شاد اور بندونکو ہی نیک مثال
کہ انھون مین طبیعةً ہی روا
اختلاف و خطا و عفو و سزا

اور جو حق شعار کافی ہی
اور خدمت گذار وافی ہی
اُس پر افزونیٔ عنایت ہی
اور مقرونیٔ رعایت ہی

ملک کے انتظام کی خاطر
راحت خاص و عام کی خاطر
سخن کذب سے تنفر ہی
سخن صدق سے تاثر ہی

یہ حکایت نہ بے کنایت ہی
فائدہ اسکا بے نہایت ہی
اب بیان اسکی داستان فرما
دفتر دل سے دے زبان پر جا

جو کوئی اپنی خیر کی خاطر
کرے تکلیف غیر کی ظاہر
کسی جان کو خروش مین لائے
پند دانا نہ گوش مین لائے

عاقبت دیکھے جو دکھائے اُسے
وہی پھل لیوے جو کھلائے اُسے
برہمن نے کہا کہ کوئی بشر
نہین کرتا کسی کو کوئی ضرر

بجز اُسکے جو بے بصارت ہی
اور بے عقل و بے اشارت ہی
نہین ہوسکتا پیشتر سے عیان
خیر سے سود اور شر سے زیان

کر گرفتار ہی جہالت مین
سر بسر خوار ہی ضلالت مین
آخر کار سے نہین واقف
ظاہر کار سے نہین خائف

کچھ مکافات کا خیال نہین
خوف آفات کا ملال نہین
لیک جو اُسکے دیدۂ سر ہین
کحل توفیق سے منور ہین

اور دل پر عنایت رحمان
رکھتی ہی ہر رعایت احسان
جو نچاہے گا اپنے جی کے لیے
کیسے چاہے گا پھر کسی کے لیے

وہ جو کچھ آپ پر پسند نہین
دوسرون پر نکر پسند کہین
اور یہ علم عام کو ہی سزا
کہ بد و نیک کام کو ہی جزا

عاقبت ہی ہر ایک کو حاصل
بد کو بد نیک نیک کو واصل
کوئی تاخیر سے غرور نہ لائے
تہی تاثیر سے ضرور نہ جائے

کہ خدا کے یہان نہین اہمال
گو ہی جائز وہان کہین امہال
کیونکہ مہلت کو جانتا ہی روا
پر نہ غفلت کو مانتا ہی بجا

اور مہلت کی یہ مجال نہین
کہ عوض کو کرے محال کہین
مزرعہ کار ہین جو بوتے ہین
وہی پھل عاقبت کو ہوتے ہین

پوچھا بندونکو حکم رانی کے
کتنے باعث ہین بدگمانی کے

عرض کی تین ایک انکا جاہ
گھٹے اہمال شاہ سے ناگاہ

دوسرا لطف شاہ کمتر ہو
اور ناقص نگاہ ہمسر ہو

تیسرا مال و زر جو راہ آئے
عدم التفات شاہ سے جائے

پوچھا کیسے یہ بدگمانی جائے
کہا جو گردش زمانی جاسے

یعنی مخدوم کی رضا ہو بحال
اور وہ جاہ جو گیا ہو بحال

اور واپس وہ مال و زر آئے
اور ہمسر نگاہ پر آئے

کہ بجز جان جو ہے عوض ہی یہان
اور ہر چیز کا عوض ہی عیان

خاصۃً خدمت سلاطین مین
بدا ہی قسمت مساکین مین

اور جب شہ کرے تدارک حال
کیا رہے تابعونکو وجہ ملال

دونون جانب کم خوشی ہو عیان
جائے غم بلکہ غم کشی ہو عیان

اور اعدا بھی یہ نپائین مجال
کہ عداوت کی کچھ سنائین مقال

پھر بھی کرتا ہون التماس یہی
اور رکھتا ہون تجھ سے آس یہی

کہ اس آفت مین اب نڈال مجھے
سوجھتا ہی وہی مآل مجھے

رنج اعدا نہ سہنے دے ناشاد
اسی صحرا مین رہنے دے آزاد

تیرا لیل و نہار شکر گذار
کرونگا بار بار شکر ہزار

دن کرونگا بسر ثنا مین تمام
شب کرونگا سحر دعا مین مدام

کامجو نے کہا تحمل کر +
اور دل اپنا لا تامل پر

تو نہین ایسے بندو نمین داخل
کہ نہو حق پسندون مین شامل

بلکہ ہی احترام کے لائق
اور تحسین عام کے لائق

خوب ہر طور سے تجھے جانا
خوب تر غور سے تجھے مانا

صرف دانائی مین نہ نامی ہے
دانش آرائی مین گرامی ہے

وقت محنت کمال صابر ہی
وقت نعمت بحال شاکر ہی

دل سے رکھتا ہی راہ صدق و صفا
جانتا ہی نہ جاہ کذب و دغا

پس یقین لا میری عنایت پر
ہی نہین سا تیری شکایت پر

بلکہ جو دیگا اتہام تجھے
خصم سمجھےگا بالدوام مجھے

یہ عنایت فزونی پائے گی
حاسدون مین نہ بونی لائے گی

اب نہین مانونگا کلام انکا
مگر یہی جانونگا تمام انکا

تب فریبہ نے التماس کیا
کہ جہان تونے اتنا پاس کیا

یہ رعایت کی مہربانی کی
یہ عنایت کی قدردانی کی

پھر وہان دشمنون سے غم کیا ہی
دشمنی کرسکین یہ دم کیا ہی

مہربان ہی جو وہ کمان ابرو
پھیریگا تیر دشمنان کب رو

پھر تو مشغول کار خویش ہوا
اور مقبول یار خویش ہوا

یہ رہ تقویت زیادہ ہوئی
نگہہ تربیت زیادہ ہوئی

دن بہ دن اسکا اعتبار بڑھا
اوج پر مہر اختیار چڑھا

کل ریاست کا کامدار ہوا
کل مہمات کا مدار ہوا

کیا امورات مالی و ملکی
ہوگئی واقفی جزو و کل کی

اسکا بر تر یہان نہال ہوا
سایہ سے آسمان نہال ہوا

یہ ہی خدام و بادشاہ کا حال
دادبخش اور دادخواہ کا حال

نوکرون سے اگر کراہت آئے
عفو فرمانے پر کراہت جائے

کہ جو غصہ قصور لاتا ہی +
مرحمت سے ضرور جاتا ہی

عائدہ ہوتی ہی صفا کاری
زائدہ ہوتی ہی وفاداری

اور بزدی عقل ہو دیگا ماہر
کہ فوائد ہین اسمین کیا ظاہر

جسکو تائید آسمانی ہی
اور ایزد کی پاسبانی ہی

حکما کے کلام سنتا ہی
کل حکمت تمام چنتا ہی

علما کے اشارے مانتا ہی
فائدہ مند سارے جانتا ہی

کہ وہ جو بکتا ہی کلام دروغ　　نہین ہوسکتا ہی مقام فروغ
ہنر ذی ہنر کے آگے وجود　　نہین پا سکتا کچھ بھی مگر حسود
جیسے خورشید کے حضور سہا　　نہین ہوسکتا کچھ بھی نور نما
کیونکہ حق تو ہی ہر زمان منصور　　اور باطل ہی جاودان مقہور
اور حق کا کلام برتر ہی　　حکم حق کا مدام سر پر ہی
حاسدونکے گھٹانے سے بھی بھلا　　کبھی گھٹتی ہی عزت عقلا
گرچہ کرتے ہین اُنکی بدگوئی　　نہین کہتا ہی انکو بدگوئی
غم نہین بد کیے کمینہ اگر　　مس گھٹا سکتا ہی نہ رتبۂ زر
طعن خفاش تاب خور نہ ہٹاے　　سنگ بد اصل آب دُر نہ گھٹاے
اب حسودون سے کچھ ہراس نکر　　کہ کرینگے کچھ التماس اگر
نہ سنونگا کبھی بگوش قبول　　بلکہ سمجھونگا ہی یہ جوش فضول
کہ ہوا تیرے حال سے ناگاہ　　اُنکے قبح خصال سے آگاہ
کہا اُسنے ہنوز ڈرتا ہون　　کم نہ دل سے یہ سوز کرتا ہون
کہ حسد سے نہین نصیحت سے　　نہ رکین گے کہین فضیحت سے
پوچھا پائینگے کیسے ایسی مجال　　کہا پائین گے ایسے ایسی مجال
کہ کہین گے کہ اسکو وحشت ہی　　تجھ سے اندیشہ اور دہشت ہی
کیونکہ آگے تیرے حضور سے خاص　　اسکو صادر ہوا تھا حکم قصاص
اور سر مین سمائی فرعونی　　کیونکہ عزت مین پائی افزونی
اور ہی ظاہرا دل آزردہ　　کیونکہ ہی برملا جفا بردہ
اب نہین اعتبار کے لائق　　ہی نہین تیرے کار کے لائق
کبھی آزردہ سے ہو غافل　　ہوگا آزردہ ہوگا جو غافل
کرکے ایسے کلام مکر و فریب　　چھین لین گے زمام صبر و شکیب
کم نہین بدگمانی ہوگی تجھے　　غم کہین زندگانی ہوگی مجھے
اور ظاہر ہی بادشاہ کہین　　ایمنی کرتے ہین نگاہ نہین
ایسے بندہ سے جو اُٹھائے جفا　　یا کہ موقوف ہوکے پائے نہ جا
یا جو ہو مبتلای معزولی　　اور ہووے رجاے مقبولی
یا جو دیکھے کسی کی برتر جا　　پہلے ہوا ہی جسکے سر پر جا
پوچھا اسبات کی ہی کیا تدبیر　　کہہ جو تو جانے کچھ بجا تدبیر
جس سے اس قال کی نہ پائین مجال　　اور اس حال کی نہ لائین مقال
عرض کی اُنکے اس ادا کے کلام　　محض بے اصل ہین دغا کے تمام
کہ جو آتا ہی اسطرح کا ملال　　اور پاتا ہی اسطرح کا مآل
تو پھر آتا ہی اعتماد گیا　　بلکہ لاتا ہی اعتقا دنیا
ورنہ پھر عفو یا سزا ہی بجا　　کچھ تسلی ہی کچھ صفا ہی روا
کہ جو مخدوم کو کراہت آتے　　اپنے خادم کی دل سے چاہت جاے
نہ گھٹے جب تلک گھٹے نہ غضب　　نہ ہٹے جب تلک ہٹے نہ سبب
وہ گھٹے عفو یا سزا سے فقط　　یہ ہٹے صدق کے صفا سے فقط
کہ غضب پر سبب مقدم ہی　　نہ سبب پر غضب مقدم ہی
جب سبب جاے تب کراہت جاے　　اور دل سے گئی وہ چاہت آئے
ماسوا حاسدون کی مکاری　　رہے ناواقفی ہی تک کاری
واقفی ایک بار حاصل ہو　　دل سے پر اعتبار زائل ہو
نہین ہووے کلام اُنکا قبول　　مگر ہووے تمام اُنکا فضول
بلکہ محسود نیک سمجھا جاے　　پھر بہبود ایک سمجھا جاے
عقل سے فہم سے درایت سے　　علم سے فضل سے کفایت سے
اور مالک سے یاس آئے نہین　　حق گذاری کی آس جاے نہین
اور کھینچے نہ انتظار بلا　　جس سے آسان ہی اختیار بلا
ملا غم سے گیا ملال غم　　ہجر غم سے بھلا وصال غم

چاہیے خوش مزہ دواے پند — جیسے شیرینی مین غذاے قند
کہ مریض اُسکو کھائے رغبت سے — نہ تنفر دکھائے نفرت سے

دار وسے پند خوشگوار نہو — دل بیمار سازگار نہو
گو یقین لائے فائدہ ہو عیان — پر نہین کھائے فائدہ ہو زیان

جب شکر خندہ ہوسکے کاری — کیون کرے منہ سے تلخ گفتاری
عرض کی اُسنے کاے شہ عادل — ظاہرا سخت تر ہے تیرا دل

جھوٹ پر اعتبار لانے مین — میری باتون سے سچ بتانے مین
اور جب تو یہ ہوش رکھتا ہے — مکر و بہتان پہ گوش رکھتا ہے

چاہیے خود کو حق نیوش کرے — سختی پر گرمی سے نہ جوش کرے
میری اسباب مین دلیری نہین — اور پھر مُتی بھی تیری نہین

بلکہ آئین ہے مصلحت دونہان — اور دونون سے منفعت و عیان
ایک فریاد جو سماعت ہو — اہل فریاد کو قناعت ہو

کہ جو سننے مین اُنکی آئے بکار — مرأت دل سے غم کا جائے غبار
ایسی خوبی سے حال ظاہر ہو — دل سے خار ملال باہر ہو

اور غیب و حضور ہو یکسان — بلکہ نزدیک و دور ہو یکسان
کچھ نہ باقی رہے فساد کی بات — کہ ہو آئندہ کو عناد کی بات

دوسرا تیری راے حاکم ہو — راے دیگر نہ جاے حاکم ہو
اسلیے پہلے حال کا اصغا — چاہیے پھر مثال کا امضا

کہ نہو راے غیر سے عامل — شاذ ہوتی ہے خیر سے شامل
گوش ہے جسکی کچھ شکایت کی — گوش کر اُسکی کچھ حکایت بھی

درد رکھتا ہے مرد فریادی — چاہیے سننا درد فریادی
کہ عدالت کا صاحب فرمان — ہے عدالت کا صاحب دربان

دور چاہے اگر قریب سے درد — کیون چھپائے بشر طبیب سے درد
شیر بولا کہ ہے یہ بات بجا — اور اسپر ہے التفات بجا

لیک یہ بھی ہے جاننے کی بات — بلکہ ممنون ماننے کی بات
کہ ہے تجھ پر یہ رحم صاف کیا — بعد حکم سزا معاف کیا

یہ عنایت ہے بے نہایت کی — بے نہایت ہے یہ عنایت کی
عرض کی اس تیری حمایت کا — اور اس خسروی عنایت کا

نہین کر سکتا ذکر شکر ادا — گرچہ رکھتا ہون فکر شکر سدا
کہ دکھایا ہے بعد حکم قصاص — مجھے نور جمال رحمت خاص

وقت نومیدی ہے نعمت نیک — نیک تر ہے نہ اس سے نعمت ایک
اور سے تن کی پرورش ہے عیان — اِس سے جانکی نہ پرورش ہے نہان

تیرا احسان یہ ہے دل و جان پر — دونون گرویدہ ہین اس احسان پر
پہلے مین تھا صلاح کار تیرا — پند و خدمت سے حق گذار تیرا

دل و جان رکھتا تھا فداے رضا — چاہتا تھا نہ کچھ سواے رضا
اور جواب یہ عرض کرتا ہون — نہین کچھ نقص فرض کرتا ہون

تیری دانائی و کیاست مین — تیری بینائی و فراست مین
اپنے اس کام مین کسی جا پر — بلکہ کرتا ہون یہ اس ایما پر

کہ حسد ہے طریقۂ جہلا — جانتے ہین نہ ذی ہنر کو بھلا
اور ارباب فضل سے ہمہ حال — روکتا ہے رہ حسد کا محال

ہین گل فضل پر بہار کہان — کہ نہین ہین حسد کے خار جہان
اور کرتا ہون مین تجھے ماہر — جیسا اگلون سے ہے مجھے ظاہر

ذی حسد کو حسد ستاتا ہے — درد سے مجھکو بد بتاتا ہے
جو ہین حاسد تو کچھ خطر ہی نہین — نہ ہین حاسد تو کچھ ہنر ہی نہین

روز و شب ہے یہی دعاے حکیم — مجھے محسود رکھے خداے کریم
کا مجونے کہا حسود کہین — مکر سے خوف کا وجود نہین

ہوا دل مین ضرور آسودہ ۔ جانا اُسکا قصور نابودہ
اُسنے سمجھا نگاہ رحمت ہی ۔ نہ ہی غم وا نہ راہ رحمت ہی
لگا خدمت کرانے اور کرنے ۔ اور ہر شی اُٹھانے اور دہرنے
آخر اک طشت زر اُٹھایا عیان ۔ اور زیر قبا چھپایا نہان
شاہ نے دیکھا یہ اُٹھاتا ہوا ۔ اور زیر قبا چھپاتا ہوا +
کچھ نہ اُسکو کہا خموشی کی ۔ دیکھکر جرم چشم پوشی کی
اُنھین کچھ مار چاہتے تھے دیا ۔ اور اقرار چاہتے تھے لیا
ایک سے پوچھا شہ نے کیا ہی سبب ۔ کہ انھین اضطراب سا ہی عجب
سنکے فرمایا ان سے آس نہین ۔ جانے دو انکو انکے پاس نہین
آخر اُس طشت کو وہ گھر لایا ۔ اور جو دام بیچکر پایا +
دوسرے سال پھر ہوا محتاج ۔ نہ رہا اُسکے پاس ما یحتاج
شاہ نے دیکھکر بلایا پاس ۔ پوچھا آہستہ تب آیا پاس
عرض کی روکے ای امیر سرو ۔ لطف ایزد رہے تیرے سر پر
خانہ عمر جاودان آباد ۔ جان شیرین نہ یکزمان ناشاد
اِس غرض سے کہ تجکو آئے نظر ۔ یا خبر دے جو کوئی پاے خبر
کہ اجاعت کا جبر بجا ری ہی ۔ نہ اطاعت کا صبر کاری ہی
حال میرا یہ ہی چھپا ہی نہین ۔ چشم دل تیری بے ضیا ہی نہیں
شہ نے فرمایا اس ہی یہ کلام ۔ واجب الالتماس ہی یہ تمام
پھر اُسی عہدہ پر کیا مامور ۔ جس سے پہلے اُسے کیا تھا دور
چاہیئے صاحبان تخت و تاج ۔ دل رکھیں مثل قلزم مواج
اور جسطرح کوئی کوہ کلان ۔ مستقل رکھتا ہی شکوہ عیان
کہ جو غصہ کی صرصر آئے کہیں ۔ نہ ٹلے بلکہ تھر تھرائے نہین
خس کو چاہے ابھی اُڑا دے ہوا ۔ کوہ جاسے کبھی اُٹھائے نہ پا

ای سخی می سے ڈر نہین ہرگاہ ۔ کہ علی ہی تیرا ضمین ہرگاہ
نہین بر روی کم خوشی ظاہر ۔ بلکہ ہر رو ہی غم کشی ظاہر
گویا نوکر تھا اور اجازت تھی ۔ نہ ضرورت تھی استجازت کی
دس سو مثقال تھا نہ تولین کم ۔ قیمتی مال تھا نہ مول مین کم
پر سمجھکر کہ تنگ دست ہی یہ ۔ تنگ دستی کا بندوبست ہی یہ
اسطرح اس سے تو یہ کام ہوا ۔ اور رون پر اسکا اتمام ہوا
اسلیئے مضطرب تھے بیچارے ۔ مر رہے سب تھے بے چارے
اُسنے ظاہر کی سارے صحیح رجال ۔ جیسے اُسوقت تھی ضرورت حال
پاس ہی جسکے سو بتا ئیگا کب ۔ دیکھا ہی جسنے سو بتا ئیگا کب
سال بھر اُس سے اُسکا کام چلا ۔ ٹلی تکلیف کی تمام بلا
ویسے ہی جب ہوا وہان دربار ۔ ویسے ہی تب ہوا وہان پربار
کیا وہ طشت طلا تمام ہوا ۔ جو پھر آنے مین اہتمام ہوا
چشم بد دور ماہ جاہ سے ہو ۔ تا ابد نور ماہ جاہ سے ہو
جو کیا ہی سو جان کر کیا ہی ۔ بہتری اپنی مان کر کیا ہی
تا کہ مجھکو ملے سزائے عمل ۔ تنگ ہون چاہتا ہون آئے اجل
ورنہ کچھ روز تو ملے گی امان ۔ اور اس جبر سے بچے گی یہ جان
آئینہ ہی خیال دل ظاہر ۔ بے گمان ہو گا حال دل ظاہر
میرے دلکو خیال ہی تیرا ۔ قابل رحم حال ہی میرا
جو تجھے التفات خاطر ہی ۔ اس مثل سے یہ بات ظاہر ہی
کہ چغلخوری کا خس و خاشاک ۔ کبھی اُسکو نہ کر سکے ناپاک
مرکز حلم ہی رکھے قائم ۔ دائرہ مین ثبات کے دائم
دل نیکان غضب سے یار نہین ۔ گرمی سے آشنا چنار نہین
شیر بولا کہ ہی بجا یہ کلام ۔ لیک سختی سے ہی بھرا یہ کلام

کہ نہ تحقیق کی خطا میری — قتل تجویز کی سزا میری — رحم سے تیرے کچھہ رجا نرہی — عفو سے تیرے التجا نہ رہی
عہد عزت کی یاد تونے نہ کی — جہد خدمت کی داد تونے نہ دی — اتہام دروغ مان لیا — تیرگی کو فروغ جان لیا
سچ اگر تھا نہ تھی سزا بھاری — قتل کرتا نہ تھی خطا بھاری — قہر غالب ہوا نہ حلم رہا — عدل طالب ہوا نہ علم رہا
بادشاہونکو چاہیے ہمہ حال — رکھیں اس بات پر ہمیشہ خیال — کہ خطا پر رکھیں عطا غالب — نہ عطا پر رکھیں خطا غالب
جیسے شاہ یمن نے حاجب پر — عفو سمجھا سزا سے واجب تر — قہر تاری تھا پر خموشی کی — جرم بھاری تھا پردہ پوشی کی
پوچھا اُسنے کہ کسطرح ہے یہ حال — کہا اُسنے کہ اسطرح ہے یہ حال

## حکایت

آگے تھا ایک بادشاہ یمن — کہتے تھے نیک دادخواہ یمن — ذات انور تھی آفتاب عدل — پھیلی گھر گھر تھی صاف تاب عدل
تھا عیان عدل کا جبین سے نور — ظلمت ظلم تھی زمین سے دور — بارگہہ مین جو بار کرتا تھا — چرخ پروین نثار کرتا تھا
تھا بڑا بادشہ بلاشک کی — پر نہ تھا جیسا یہ مبارک پی — ایک حاجب پر اُسکو آیا غضب — گھر ہی مین قید کا دکھایا تعب
آنہ سکتا تھا روبروی شاہ — کر نہ سکتا تھا روبسوی راہ — کہ سفر مین بھی خیال نہ تھی — روبرو جانے کی مجال نہ تھی
اسلیئے اپنے گھر مین رہتا تھا — صدمۂ فکر سر مین سہتا تھا — گاہ کرتا تھا آہ خدمت پر — گاہ کرتا تھا واہ قسمت پر
سوز دل سے یہ طور ہوتا تھا — شمع سان ہنستا اور روتا تھا — چونکہ وہ کم عیالدار نہ تھا — اور کچھہ گھر کا مالدار نہ تھا
اپنی حالت سے سخت گھبرایا — متردد ہوا نہ صبر آیا + — کی یہ ہمت حضور مین جائے — جو ہی قسمت ظہور مین آئے
خواہ تیغ سزا تلے سر ہو — خواہ تاج رضا تلے سر کو — بارے جسروز بادشہ کے یہان — آیا مہمان کوئی بزرگ زمان
ہوا دربار عام اُس کے لیئے — ہوا کچھہ اہتمام اُسکے لیئے — اپنے یارون سے جامۂ دستار — اور ایک اچھا اسپ خوشرفتار
مانگ کر پہنے اور سوار ہوا — جاکے دربانون سے دوچار ہوا — حکم سمجھا کسی نے روکا نہین — بلکہ مطلق کسی نے ٹوکا نہین
گیا دربار مین دلیرانہ — آشنا سب سے تھا نہ بیگانہ — ہوا استادہ جاے لائق پر — مستعد کارہاے لائق پر
شاہ مہمان سے اختلاط مین تھا — دل کی تفریح و انبساط مین تھا — اُسکو دیکھا عجب عجب آیا — نہین بیجا غضب غضب لایا
چاہا دل مین اُسے دلائے سزا — اس دلیری کا کچھہ دکھائے مزا — پر تامل کیا جو کچھہ دل مین — تو تحمل کیا کہ محفل مین +
مجھے اسپر جو طیش آئے گا — اہل محفل سے عیش جائے گا — دل مہمان کو غم خوشی ہوگی — پھر خوشی سے نہ غم کشی ہوگی
حلم اصلی ظہور مین آیا + — خشم وصلی قصور مین لایا — رحم طبعی گناہ پر غالب — ہوا بخشش کی راہ پر طالب

چہرہ تیرا ہو رافع اغراض
راحت روح و دافع امراض

چلے ہو کر رفیق اہل صفا
سایہ آسا طریق اہل صفا

شیر نے دل سے قدردانی کی
اپنی مادر کی مہربانی کی

اس نصیحت سے دستیاری کی
اس فضیحت سے رستگاری دی

ہوا دشوار ہوگیا آسان
جو ہوا تار ہوگیا تابان

کھل گیا حال ہر ملازم کا
تل گیا مال ہر ملازم کا

سوچونگا کیسا ہی کلام انکا
کیا ہی اور کیسا ہی مرام انکا

پھر فریسہ کا اعتماد ہوا
حسن نیت کا اعتقاد ہوا

کہ یہ جو اتہام آیا ہی +
تو سوا احترام پایا ہی

کام کر جیسا آگے کرتا تھا
اب نڈر جیسا آگے ڈرتا تھا

تونے آگے کیا تھا عہد صفا
اُسکا کچھہ بھی کیا نہ جہد وفا

ای میرے ساتھ کی صفا آخر
بدسگالون سے کی وفا ظاہر

کہا اُسنے کہ ایسی بات نہین
چاہیے اسپر التفات نہین

دل قوی رکھہ نکر کچھہ اندیشہ
رفع کر ہوا گر کچھہ اندیشہ

عرض کی اُسنے سنکے یہ گفتار
نہین ہر دن نئی سرود ستار

اور ایسے ہین بیشتر بدخو
کہ حسد سے ہین کینہ ور بدگو

نہین کم کرنے کے حسد کوئی
کرینگے آگے تجھہ سے بدگوئی

بلکے سازش بہم کرینگے ضرور
کان تیرے نہ کم بھرینگے ضرور

جو کوئی شاہ سنکے مانتا ہی
نیک بد سے نہ چینکے جانتا ہی

جانکو جو ایک بار کھوتے ہین
نہین ملتی ہزار روتے ہین

کیون ہی اقبال کار مین انکا
نہو طول اختصار مین زنہار

تب کہا یہ جو کچھہ عنایت کی
رحمت دل نے تھی ہدایت کی

یہ عنایت ہی یہ رعایت ہی
یہ رعایت ہی یہ عنایت ہی

چھوڑے مردہ دلی تو ہو جاندار
صحبت جان کرے تو ہو جانور

نہو مشہور آفتاب سے کم
نہ ملے نور صاف تاب سے کم

اور بولا کہ ای میری مادر
چاہیے تجھہ سی ہی تیری جاپر

راہ گم کردہ راہ مین آیا
نور رفتہ نگاہ مین آیا

بچا تہمت سے خادم نیکو
مملکت کا ملازم نیکو

اب سمجھکر چلونگا انکے ساتھ
دل اُلجھکر ندونگا انکے ہاتھ

کیا نتیجہ ہی جاننا ہی نخست
ماننا یا نہ ماننا ہی درست

اُسکو اپنے قصور یاد کیا
کرکے عذر قصور شاد کیا

اب مجھے تیرا اعتبار بڑھا
سب تجھے میرا اختیار بڑھا

عرض کی اب گرہ کشائی میری
نہین کرسکتی یہ صفائی تیری

حاسدونکا کلام سچ جانا
بے ثبوت اتہام سچ مانا

ایسا ہی حق شناس ہی تو کہین
کوئی ناحق شناس تجھہ سا نہین

کیونکہ تجھہ سے نہین ظہور خطا
اور مجھہ سے نہین قصور عطا

جاکے کر مملکت کا کار روان
اور رکھہ اسپر اختیار دوان

مخلصی مل گئی یہان اس بار
نہین ملنے کی جاودان زنہار

جب تلک دیکھین گے عنایت شاہ
اور ہر نوع کی رعایت شاہ

بلکہ اب تو ہی ہر بشر ماہر
کہ ہی بدگوئی سننے پر خاطر

ایسے بدراہ فاسدونکے کلام
ایسے بدخواہ حاسدونکے پیام

اُسکی خدمت ہی ایک جانبازی
بد سمجھتے ہین نیک جانبازی

اور جو تو یہ مصلحت جانے
اور سننے مین منفعت مانے

کامجو نے کہا کہ کیا ہی
کھول اس کار مین گرہ کیا ہی

کہ بجا آیا اعتماد گیا
بل سوا پایا اعتقاد نیا

لیک جلدی جو کی سیاست مین
کچھہ کمی سی ہوئی فراست مین

لیکن اس بات کا نہین ہی غم
تجھکو یہ تجربہ نہین ہی کم

تاکہ برہان صاف لائے نہین
اور شک انکشاف پائے نہین

کیسا ہی اختصار رکھتی ہو
نہ درازی سے کار رکھتی ہو

تب تدارک محال ہوتا ہی
دل وجان کو وبال ہوتا ہی

رفتہ رفتہ مدد سے بڑہتے ہین
اور پھر اپنی حد سے چڑہتے ہین

پس اگر تجھ سے ذی حسد کوئی
کرے آکر کسی کی بدگوئی

تاکہ ہو خاتمہ سلامت سے
نہ فساد و بلا و شامت سے

کاجو نے کہا کہ ای مادر
ہوا اس پند سے مجھے باور

مادر شیر نے کہا کہ پسر
بے سبب بگڑے دوستون سے اگر

جنکی صحبت سے ہی حذر نیکو
بے حذر رہتا ہی خطر جی کو

کہا سنتی ہون ایسا واقفون سے
ہی حذر نیک ان آٹھ طائفون سے

دوسرے بے سبب غضب پر آئین
بردباری نہین غضب پر لائین

چوتھے چل کر یہ پای مکر و فریب
پہنچا چاہین بجائے صبر و شکیب

باز آئین نہین خیانت سے
ساز لائین نہین امانت سے

ساتوین بے ادب حیا سے دور
نہین گستاخی کی ادا سے دور

دیکھے الزام بے دلیل عیان
کرین ابہام سے دلیل نہان

پہلے وہ ہین جو شکر محسن کا
کرین اپنا وظیفہ ہر دن کا

تیسرے عالمون کے خاطر دار
محسن باطنی نہ ظاہر دار

پانچوین خشم کو جو مار سکین
وقت پر حلم کو نہ ہار سکین

ساتوین جو رہین حیا سے دوام
رکھین گستاخی کی ادا سے نہ کام

وہ جوان آٹھ سے موافق ہو
اور ان آٹھ سے منافق ہو

ایسی تحصیل ہو فضائل کی
گویا تبدیل ہو خصائل کی

بلکہ رکھتا ہی تب یہ فائدہ چند
چند امراض کو ہی فائدہ مند

چاہیئے سوچے اور ہوش کرے
نہ سعایت کسی کی گوش کرے

نہ سنے ذی غرض کی بات ذرا
نکرے اسیر التفات ذرا

کیونکہ اندک شمول اندک سے
ہو کے پاتا ہی طول اندک سے

جیسے نیل و فرات سے دریا
چھوٹے ہین اپنی ذات سے دریا

کہ انھون سے اتر نہین سکتے
غیر کشتی گذر نہین سکتے

کرکے تاویل اندک و بسیار
بولنے دے نہ اورونکو زنہار

سر چشمہ کو بیل کافی ہی
پر ہوا پھر نہ پیل وافی ہی

کہ کسی پر نہین بجا الزام
جو ہی اثبات مین ذرا ابہام

اسکو ان آٹھ طائفون مین شمار
کرتے ہین جو ہین واقفین کبار

شیر بولا مجھے بھی ماہر کر
یعنی تفصیل انکی ظاہر کر

پہلے ہین ناسپاس ایسے اناس
اپنے منعم کا کچھ کرین نہ سپاس

تیسرے پر غرور عمر دراز
خالق و خلق سے رکھین نہ نیاز

پانچوین کھول کر دروغ کی راہ
نکلین صدق کے فروغ کی راہ

چھٹے شہوت کے بندۂ فرمان
اور خواہش کے تابع ہر آن

آٹھوین وہ ہی حسد چلین بدراہ
بے سبب لوگون کے نہین بہی خواہ

یہ ہی ان آٹھ سے صفا بہتر
صحبت و الفت و وفا بہتر

دوسرے وہ جو وقت غمخواری
نہ دین یارونکو اپنے کم یاری

چوتھے مکر و فجور و کبر و غرور
نکرین بلکہ ہو وین دل سے نفور

چھٹے جو جود کا اٹھائین علم
لشکر حرص کو دکھائین عدم

آٹھوین متقی و نیکوکار
نہ لگین جو کسی کے جی کو بار

پائے خوبی پر ایسا حال مزاج
کرے تحصیل اعتدال مزاج

جیسے سرکہ ہی ہر کہین کھٹا
شہد سے ملنے پر نہین کھٹا

مثل سرکہ کرے جو ای کامل
ترشی جبرہ شہد سے شامل

ہے دیانت کا اپنی مجھکو یقین
شک امانت مین بھی مجھکو نہین

جتنی تحقیق ہووے گی زائد
میری تصدیق ہووے گی عائد

اور مین جانتا ہون میری صلاح
میری بہبودی اور میری فلاح

طعن حاسد سے چاہیئے کم باک
کبھی ہونا نچاہیئے غمناک

کہا شہ نے کہ کسطرح تحقیق
کر سکون ہووے جسطرح تصدیق

جنھون نے مجھکو اتہام دیا
مفت رسوای خاص و عام کیا

اُنکو یہ اتہام کہانے کا
جا ہی جب جانا ہی زمانے کا

اُنکو تہمت نہین لگاتے ذرا
بلکہ شک بھی نہین جتاتے ذرا

یا سیاست سے یا عنایت سے
ہو گی آگاہی اس حکایت سے

جو شب تیرہ مین نہان ہوجاے
روز روشن مین سب عیان ہوجاے

پوچھونگا اب انھین عقوبت سے
نہ ذرا عفو یا عطوفت سے

کہ میرے خیرخواہ کی خاطر
تھی خرابی کی راہ کی ظاہر

عفو ہی بادشاہون کو زیبا
خاصةً جان پناہونکو زیبا

عفو ہی وقت اختیار یہان
نکیا وقت اقتدار کہان

جو عطا آشکار کرتے ہین
خصم پر اختیار کرتے ہین

شکر اسکا نہ ہی سواے عطا
پس عطا ہی بجا نہ جاے خطا

کامجو نے پسند کی یہ بات
پھر خود سمجھی پسند کی یہ بات

اور ایک ایک انھون سے یاد کیا
جنھون نے ملکے یہ فساد کیا

عہد بخشا کہ سچ کروگے بیان
تو سزا سے تمھین ملیگی امان

اور درجات کی عنایت سے
بلکہ ہر بات کی رعایت سے

ایسے بعضون نے کر لیا اقرار
اور بعضون نے کچھ کیا اصرار

ہوا اُسکی صفا کا مہر عیان
تھا جو ابر سیاہ شک مین نہان

امتحان سے کھلا سبھونکا حال
ورنہ معلوم ہوتا یون کیا حال

خوب کر سکتا ہون صفائی خویش
دیکھتا ہون نہ بیوفائی خویش

میرا اخلاص کم نہ پاوے گا
مخلص خاص کم نہ پاوے گا

اپنی تحقیق سے کرینگے ظہور
اپنی تصدیق سے رہین گے نہ دور

چشم بینش جو تیری وا ہووے
شاید اس ہی مین کچھ بھلا ہووے

عرض کی شہ جو داد فرماوے
چاہیئے اُنکو یاد فرماوے

اور پوچھے جو گوشت کھاتا نہین
گوشت کو ہاتھ بھی لگاتا نہین

اور جو گوشت سے نہین صابر
بلکہ کھاتے ہین ہر کہین ظاہر

یہ سوال اُنسے جو کریگا شاہ
ہووے گا اصل حال سے آگاہ

اور میری صفائی خاطر خواہ
کرے گی سب کے دل مین ظاہر راہ

کامجو بولا خوب سنکے یہ بات
عقل سے اپنے خوب چنکے یہ بات

ذی حسد پر ہی مہربانی خطا
ایسے بد پر ہی قہررانی روا

عرض کی اُسنے شہ سے یاد شہا
ہی بزرگون سے مجھکو یاد رہا

کہ ہنر ہی کمال قدرت سے
نہ خطر ہی مجال قدرت سے

پس نہ وقت عطا خطا پر آ
بلکہ وقت خطا عطا پر جا

اختیار اُسپر ایک نعمت ہی
شکر ہی جا کہ نیک نعمت ہی

جب گنہگار اختیار مین پاے
شکر ہی عفو تو جو کار مین لاے

کہ سراسر تھی منفعت سے بھری
نہ ذرا بھر تھی مصلحت سے بری

اور کی ہر طرح کی تحقیقات
نہ رکھی ہر طرح کی مخفی بات

نہین سمجھونگا یہ گنہ بھاری
چھپاونگا صفحۂ گنہگاری

رکھونگا تمکو جاودان مسرور
رہو گے غم سے ہر زمان بس دور

لیکن آخر انھون نے بھی اقبال
کر لیا اور کہدیا کل حال

اور چشم یقین مین آیا نور
گرد اشتباہ پایا دور

کہا مادر نے انکو دی ہی امان
اب سزا تیرے ہاتھ مین ہی کہان

محض بیجا ہی یہ ستم اُس پر
جو سزا ہی وہ ناسزا پایا
سنکے بہرا ہون کو گواہ کیا
رشتہ دارون نے شادمانیکی
اوران شعرونکی عجب تکرار
شب گمرا ہی مین بجہد خیال
اسلیئے کی ہی یہ مثال بیان
پس کسی کو نہین اُنھون سے اماں
نہ زمین پر چرندونکو ہی رفاہ
آگے رکھتے تھے درجہ برتر
پس تامل سے آ توقف پر
اورشایان برتری ہووے
کبھی دو فائدہ سے خالی نہین
نہین اُسپر کی مرحمت بیجا
اور اگر اُسکی ہی سزا جائز
سنکے مادر سے شیر نے یہ کلام
اس سے بہتر ہی نیکخواہ نہین
کہ تجھے پہلے آزمایا ہی
تیرا کہنا درست جانتا ہون
وہ جو گفت وشنید مین آیا
کہا ہی شاہ سایۂ رحمان
اپنے الطاف بے نہایت کی
جب تلک کوئی ایسا حیلہ نہو

نہین زیبا ہی یہ ستم اُس پر
حکم تھا اُسکا مین بجا لایا
اور اُس جا سے روبراہ کیا
فضل ایزد کی مدح خوانی کی
لگے کرنے وہ سب کے سب یکبار
چیرے تیر دغا سے قصد کے بال
کہ ہوا اہل حسد کا حال عیان
بیقرار ہی سب کے جی کو یہان
نہ ہوا پر پرندون کو ہی پناہ
اب اسے پاکے درجہ سر پر
نہ تعجل سے جا تاسف پر
نہین پایان سروری ہووے
صاف ظاہر ہی احتمال نہین
مستحق تھا تو ہی مرحمت زیبا
دست طاقت نہ ہی تیرا عاجز
تولا میزان عقل سے یہ تمام
اس سے بہتر ہی نیک راہ نہین
حسن باطن کا راز پایا ہی
حاسدونکا نہ جست مانتا ہون
اور مکروہ دید مین آیا
گرچہ ڈالا ہی سایۂ احسان
جیسی کچھ چاہیئے رعایت کی
اور تحقیق کا وسیلہ نہو

میرا مالک تھا محض نالائق
زاہد اس حال سے نہین آگاہ
پہنچا بغداد مین کیا ظاہر
اور بدخواہ کو ملامت کی
اپنی تخریب مین نہ کم ہارے
ہمنے پائی جزاے نیکو کی
کہ کبھی چلتے نیک راہ نہین
ماہیان بھی ہین تاب کے اندر
کیا عجب ہی کہ یہ تیرے چاکر
مکر سے چاہتے ہون کام لیا
ایسی تجویز کر کہ پاے وقار
آج تعزیر سے حذر فرمائے
ایک یہ جو خطا نہین کی گئی
دوسرا فائدہ یہ بر آیا
جو ہی جاندار اُس سے لے سکین جان
جانا یہ پند ہی غرض سے تہی
ملتوی قتل کا کیا ارشاد
کہ پسندیدہ کل فضائل ہین
پھر بدستور اپنی خدمت کر
بھول جا اور جان خواب وخیال
مجھپر اس حالت پریشان ہین
لیکن یہ رنج تہمت باطل
کہ حقیقت تمام ظاہر ہو

ایسا حاسد حسد مین تھا فائق
ہوا ہی مبتلاے کین ناگاہ
کیا بیچارہ کو رہا آخر
نہ چلا راہ جو سلامت کی
بعضے نالائقون نے دم مارے
اور اُنھون نے سزا ہی بدخوئی
اپنے بھی ہوتے نیکخواہ نہین
گرچہ رہتی ہین آب کے اندر
جو فریبہ سے کم ہین اسیجا پر
غدر سے چاہتے ہون کام کیا
رہے ثابت ترا بجاے قرار
کل رخ راستی نظر فرمائے
بے خطا کو سزا نہین دی گئی
خون ناحق نہ تیرے سر آیا
ہوا بیجان اُس سے نہ دیکھین جان
فائدہ مند ہی مرض سے تہی
کیا اپنے حضور مین پھر یاد
اور سنجیدہ کل خصائل ہین
نہو رنجور اپنی ذلت پر
لا نہ کچھ دل مین پیچ وتاب وملال
اور جان بخشی جسم بیجان مین
ہی نہین دور ہونے کے قابل
یہ فضیحت دوام آخر ہو

آتش رشک اشتعال مین ہی — بیقراری ہر ایک حال مین ہی
اسلیئے تجھکو تربیت کی ہی — اور رہبر کو نہ تقویت دی ہی
رات کو اور اپنے گھر آئے — تاکہ خون صبح اسکے سر آئے
پارسائی مین نارسائی آئے — نارسائی مین پارسائی جائے
پھر نہ لاف صفا زبان پر لائے — ناوک مدعا نشان پر آئے
حد سے زائد یہ پارسا ہی چلا — حد سے زائد نہ اتقا ہی بھلا
اسکا فسق نہان عیان ہو جائے — اور نہ ہر عیان نہان ہو جائے
اور تدبیر بے زیان فرما — منفعت نقصان نہ اپنی جان پہ لا
مجھے فرما کہ اسکو دفع کرون — یہ الم تیرے دلسے رفع کرون
شاید اسپر نہ تیر از ور چلے — اور کچھ روز روز گور ٹلے
بے پس و پیش آ یہ خدمت کر — سود ہی بیش کیا یہ خدمت کر
اور دیتا ہون ایک بدرۂ زر — کہ فراغت سے عمر ہووے بسر
تیری مرضی ہی اور تو مختار — ہی نہین تجھ سے پھر مجھے کچھ کار
جسے کچھ بھی عقل آئی ہی — یا سمجھ سے کچھ آشنائی ہی
رنج دشمن حیات مین چاہین — پر نہ اپنی وفات مین چاہین
جب ہوا تو ہی موت کے بس مین — وہ ہو مقتل مین یا ہو مجلس مین
اسطرح کے کئی کلام کئے — پر اثر سے تھی تمام رہے
اسکی مرضی سے اُسنے اسکا سر — کاٹ کر چھوڑا اُسنے اس جا پر
جانب اصفہان خرام کیا — پا کے جائے امان قیام لیا
کچھ عداوت نہ درمیان پائی — کچھ شہادت نہ بر زبان آئی
لیک تھی لاش بام پر اُسکے — شبہہ تھا فاش کام پر اُسکے
کہ اگرچہ تھا اشتباہ روا — قتل شرعًا نہ بے گواہ روا
کیا اور پوچھا حال زاہد کا — کیا ظاہر ملال زاہد کا

جان شیرین ہی اب وبال مجھے — رنج ہی روز و شب کمال مجھے
کہ میرے خون سے کچھ باک کرے — اسکی چھت پر سے جو ہلاک کرے
ہاتھ سے اسکے جائے دولت و جان — ساتھ سے اسکی جائے شوکت و شان
اعتماد تمام جائے عیان — اعتقاد عوام پائے زیان
اور یہ قال ہو موافق حال — اور یہ حال ہو منافق حال
ای خدا پردہ درمیان سے اٹھا — مہر خاموشی ہر دہان سے اٹھا
بولا ای خواجہ یہ مقال ہی کیا — دور کر سر سے یہ خیال ہی کیا
قتل زاہد مراد ہی تیری — خودکشی بے مفاد ہی تیری
خواجہ بولا کہ ای خجستہ خصال — تیرا دور و دراز ہی یہ خیال
طاق ہی طاقت تحمل اب — شاق ہی طاعت تامل اب
رفع کر جلد وجہ ناشادی — ابھی لکھتا ہون خط آزادی
پھر نہین شہر مین قدامت کر — یا کہین دہر مین اقامت کر
کہا اسنے کہ ای نکو فرجام — عکس دانش نہ ہی نکو ہر کام
کبھی کرتا نہین وہ کام پسند — جو نہین کرتے خاص و عام پسند
کیا مزا مرنے پر ہی آنے کا — اپنے بدخواہ کو ستانے کا
تو نہین گل نہو گلستان مین — تو نہین سرو ہو نہ بستان مین
آخر ایک تیغ تیز تر لا کر — اور زاہد کے کوٹھے پر جا کر
اور لیکر وہ خط آزادی — اور وہ زر بفرحت و شادی
دوسرے دن جو کی تلاش اُسکی — بام زاہد پہ دیکھی لاش اُسکی
اور زاہد تھا نیکنام بڑا — تھا نظر اُسکا نیک کام پڑا
رکھا زندان مین مبتلا اُسکو — پر نہ دی قتل کی سزا اُسکو
کاروان ایک اصفہان کو گیا — مژدہ اُس ہر دو کاروان کو گیا
کہا افسوس ہی خدا شاہد — کہ ہی اُس جرم سے جدا زاہد

گوشت یہ اُسکے گھر رکھ آئے ہون | اتہام اُسکے سر یہ لائے ہون
حاسدون سے یہ بات دور نہین | جو کرین دن کو رات زور نہین

ضرر غیر کو حسود کہین + | چاہتا اپنا بھی وجود نہین
جس سے ایک آدمی کو پہنچے زیان | ایسا کچھہ اپنے دل مین کے گمان

ایک حاسد نے اختیار کیا | قتل اپنا نہ جان کا پیار کیا
شیر نے پوچھا کیسے ہے یہ حال | کہا اُسنے کہ ایسے ہے یہ حال

## حکایت[۴]

شہر بغداد مین تھا ایک حسود | پاس رہتا تھا ایک نیک وجود
پارسا و ارنیک طینت تھا | پارسائی کو ایک زینت تھا

دن کو صائم کہین ریاضت مین | شب کو قائم کہین عبادت مین
شمع الفت جلایا کرتا تھا | دمع کلفت بہایا کرتا تھا

یاد یزدان دوام رکھتا تھا | اور ہر آن نہ کام رکھتا تھا
اہل شہر اُسکو چاہتے تھے تمام | محفلون مین سراہتے تھے دوام

اعتقاد دلی دکھاتے تھے | تحفہ و نقد نذر لاتے تھے
اسلیئے وہ حسود تھا بیزار | غم سے گویا وجود تھا بیکار

قصد اُسکا دوام کرتا تھا | بے اثر تھا نہ کام کرتا تھا
پر نہ بے ہیر مارتا تھا ضرور | تیر تدبیر مارتا تھا ضرور

گرچہ تقدیر سے نہ پاکے توان | اپنی تزویر کی چڑھا کے کمان
ہدف زہد و پارسائی پر | عقل ہنستی تھی نارسائی پر

دیکھا ہنستے ہین مجھکو نیک عوام | تب خریدا کہین سے ایک غلام
اُسکو کی تربیت عنایت سے | اور دی تقویت رعایت سے

اور انعام و لطف و احسان سے | کرکے خوشنود اُسے دل و جان سے
بارہا کہتا تھا تیری خاطر | ہے جو یہ پرورش مری ظاہر

سو ہے مخصوص مصلحت کے لیئے | اپنے مفروض منفعت کے لیئے
اور رکھتا ہون یہ سدا امید | نکریگا تو مجھکو نا امید

اس الم سے پناہ بخشے گا | ایسے غم سے رفاہ بخشے گا
سوز دل ہے نہ شک ڈالتا ہون | آب دیدہ سے تجھکو پالتا ہون

تاکہ تجھسے بر آئے خواہش دل | کہ کسی فن بجھائے آتش دل
ایک مدت اسیطرح آخر | ہوئی آخر ہوئی فرح ظاہر

کہ ہوا وہ غلام فرمان بر | لگا چلنے مدام فرمان پر
بارہا جو تھی خواہش خاطر | جس سے جان کو تھی کاہش ظاہر

پوچھکر بولا تیرے لطف و کرم | حال پر اپنے دیکھتا ہون نہ کم
یہ رعایت ہے یہ عنایت ہے | یہ عنایت ہے یہ رعایت ہے

نہ ذرا ہو سکے زبان سے بیان | پھر ادا ہو سکے بیان سے کہان
تیری بندہ نوازی ہے ہمہ آن | مثل سوسن ہر ایک مو ہو زبان

چاہتا ہون یہ عہد ہمت سے | کرون کچھہ شکر جہد خدمت سے
تیری خدمت مین جان نثاری کرون | ہو سکے جتنی حق گذاری کرون

تب رخ کار سے اٹھایا نقاب | لب پر اظہار سے یہ لایا جواب
کہ یہ ہے ہمجوار مرد یہان | مجھے لیل و نہار درد جان

رات دن بیقرار رہتا ہون | رنج و کلفت کے خار سہتا ہون
چاہتا ہون کہ کچھہ زیان ہو اسے | رنج و تکلیف کچھہ عیان ہو اسے

دوڑتا ہون بہ پای مکر و فریب | نہین پاتا ہون جا صبر و شکیب
تیر حیلہ نہ کام آتا ہے | نہ ہدف پر مقام پاتا ہے

اسکے مطلب سے دور بات نہین　　کر گیا بالضرور گھات کہین
جس نے حاسد کا اعتبار کیا　　ہاتھ سے اپنے اختیار دیا
نہ شکایت پہ کچھ خیال کیا　　نہ خیانت پہ کچھ مثال دیا
متغیر ہوا مزاج اُس سے　　نہ رہا اور احتیاج اُس سے
کسی کی کچھ سزا بجانے روا　　ہوا اگرچہ بجا نہ مانے روا
اور تو کتنا ہی گناہ کیا　　سوا ابھی تک ہی اشتباہ کی جا
اور یہ جرم کتنا بھاری ہی　　متحمل نہ بردباری ہی
حق خدمت نگاہ مین لاتا　　حق شناسی کی راہ مین جاتا
اور رکھتا رعایت عقلا　　نہین سنتا شکایت جہلا
بے ہنر سو طرح کا حیلہ کرے　　کہ ہنرور کو بے وسیلہ کرے
جانئے ہر زمان حکیم نکو　　نیک و بد کا عیان علیم نکو
ہی خرد سے تو ہی بنا ہی شرف　　بے خرد آدمی نہ پائے شرف
پا گیا تھا یہ درجۂ برتر　　آ گیا تھا یہ درجہ سر پر
اب مناسب ہی اپنی بات کا پاس　　اور واجب ہی التفات کا پاس
اپنی اور اُسکی آ حفاظت پر　　دشمنون کو نہ لا شماتت پر
کر سوال اُس سے احتیاط کے ساتھ　　رکھ بجا عقل انضباط کے ساتھ
تہمت شبہہ درمیان سے جا کے　　لفظ احسنت ہر زبان سے آئے
کہ کوئی اس سا عقلمند کہین　　اتفاقاً کرے پسند نہین
یا کبھی دامن دیانت پر　　آئے ناپاکی خیانت گر
کیا شرہ آئے کی قناعت پر　　نہ ذرہ لائے گی اطاعت پر
اپنے پیمان و وہم مین آکے　　اُسکے میدان فہم مین لاکے
کہ کبھی اُسنے لقمہ کھایا ہی　　متصف اس صفت مین پایا ہی
اتنی مدحت کہین ہی بے معنی　　اتنی شہرت نہین ہے بے معنی

نہ اٹھا خود کو پست پائے گا　　ملک و دین مین شکست لائیگا
کہا اُسنے اسے کہ ای مادر　　نہوا جرم جب تلک باور
لیک جب ظاہرا خیانت کی　　رہی امید کیا امانت کی
کہا اُسنے کہ پادشاہ کہین　　جب تلک ہو نہ کچھ گناہ یقین
خاصتہً معتبر ملازم کی　　کہ ہی لازم نظر لوازم کی
جبتلک اشتباہ دور نہین　　حق و باطل کا کچھ ظہور نہین
چاہیئے تھا کہ علم سے اپنے　　ڈانٹتا اُسکو حلم سے اپنے
نہ سمجھنے مین کرتا کوتاہی　　کی ہی اُسنے جو کچھ نکوخواہی
کرے اوروں کو سفلہ کام سے دور　　خس کرے کیونکو جام سے دور
ای پسر عقل تیز و رای رزین　　جو کوئی کار پیش آتے کہین
شرف آدمی خرد سے ہی　　یعنی تمیز نیک و بد سے ہی
اب فریبہ تھا نامدار ہوا　　تیری درگہ کا مدار ہوا
اُس سے خلوت مین شورہ چاہتا تھا　　اور جلوت مین تو سراہتا تھا
جو بنا کی ہی اپنے ہاتھ بلند　　نہ گرانا کر اپنے ساتھ پسند
اور تحقیق حال کی خاطر　　ہی ضرورت سوال کی ظاہر
کہ رہے عقل کا مکان معمور　　تو بھی پیش خردوران معذور
اور جو جرم اُسے لگاتے ہین　　نہ زیادہ تر اُس سے پاتے ہین
اس سے پھر آئینہ امانت کا　　زنگ دکھلائے کچھ خیانت کا
اور مجھکو یقین کامل ہی　　کہ وہ بیشک امین عامل ہی
بلکہ یہ تاب ہی ہوس کو کہان　　کہ امل کے کرے فرس کو روان
جب سے اپنے بیان ملازم ہی　　اُس پر ایسا گمان نہ لازم ہی
یہ ثنا کم ہی آگے سے ظاہر　　ایک عالم ہی آگے سے ماہر
اور اغلب یہ ہی کہ اسکے حسود　　چاہتے ہون ضرر کی اسکے نمود

زہا اسکا دل مقام صبر　　چھوڑ دی ہاتھ سے زمام صبر
مصلحت سمجھی جائے اُسکے حضور　　اور اُسکو بتائے اُسکے قصور
تا کہ شیطان کے ہاتھ سے بچ جائے　　اور نہ پیمان کے ساتھ سے بچ جائے
کیونکہ جو قہر لائے شاہ زمان　　دل مین شیطان بتائے راہ نہان
اپنی مرضی سے اُسکو پائے نہ دور　　اور جو چاہے سو کرائے ضرور
اور ہی حضرت نبی کا کلام　　بہر تصدیق راستی کا پیام
قہر شاہان جو شور لاتا ہی　　دست شیطان مین زور آتا ہی
قہر ہی اشتعال شیطانی　　ہی ندامت مآل شیطانی
جلد جلاد کو کیا پھر یاد　　اور تعویق کا کیا ارشاد
کہ ذرا صبر اضطراب نکر　　قتل بیچارہ مین شتاب نکر
جب تلک شیر کے حضور بیان　　کرون جو کرنا ہی ضرور عیان
اور خود آئی کام جو کے حضور　　اپنے فرزند ناصبور کے حضور
کہ سنا ہی فریسہ کی خاطر　　ہوا ہی حکم جان کشی صادر
کیا خطا اور کیا قصور کیا　　چاہیئے مطلع ضرور کیا
شیر نے ابتدا سے صورت حال　　کی ادا جیسی تھی ضرورت قال
بولی سنکر کہ ای اسیر زنہار　　بیقرار آپکو نکر زنہار
جا نہ صحرائے بیقراری مین　　گر نہ دریای آہ و زاری مین
مشرب عدل سے اُٹھا ساغر　　نہ سبب لطف سے نہ جا باہر
خوش گل موعظت کا ہی دستہ　　آٹھ شی سے ہین آٹھ شی بستہ
عزت زن ہی اپنے شوہر سے　　عزت طفل اصل جوہر سے
علم شاگرد اوستاد سے ہی　　قوت فوج اتحاد سے ہی
زہد سے زاہدون کی عزت ہی　　بادشہ سے رفاہ خلقت ہی
رونق ملک عدل حامل سے　　رونق عدل عقل کامل سے
اور اصل امور دو ہین ضرور　　بادشہ کو ضرور جو ہین ضرور
ایک تشخیص ہی ملازم کی　　اور تخصیص حامی لازم کی
اور ہی تربیت بقدر کمال　　کہ ہو بے تقویت نہ بدرجال
دوسرا انتظام یک دیگر　　رافع اتہام یک دیگر
کہ مقرب حسود ہوتے ہین　　بغض کے سب وجود ہوتے ہین
بغض دل کا کبھی نہ فانی ہی　　جب تلک اُسکی زندگانی ہی
پس سنے شاہ جو شکایت کو　　ایک سے ایک کو شکایت ہو
نہ رعایت کسی کی کام کرے　　اعتماد شہی تمام کرے
شاہ کا اعتماد پائے قصور　　اور اونکا اعتقاد جائے ضرور
کیونکہ جو چاہین ایک مخلص کو　　کیسا ہی صاف و نیک مخلص ہو
یہ شکایت کرین کرین بدنام　　نہ رعایت کرین کرین بدکام
اور جو چاہین ایک خائن کو　　دزد باطن ہو رات یا دن ہو
کرکے کوشش بہم اعانت مین　　کرین نامی نہ کم امانت مین
اسطرح بیگناہ جائے تباہ　　اور اہل گناہ پائے پناہ
وہ جو مجرم ہین ہنستے ہین خورم　　اور بیجرم رہتے ہین پرغم
اور ہی ظاہرا یہ حال بُرا　　کیونکہ رکھتا ہی یہ مآل بُرا
کہ جو ہونگے حضور مین حاضر　　نہین ہونگے قصور مین قاصر
اُسکی خدمت سے باز آئینگے　　اپنی قسمت سے ساز لائینگے
اور جو ہونگے کہین حضور سے دور　　سو بھی ہونگے نہین قصور سے دور
بندگی مین کرینگے کوتاہی　　نکرینگے دلی نکوخواہی
ہو گی فرمان پذیری مین تاخیر　　ہو گی ہر آن اسیری مین تاثیر
ہونگے ظاہر طرح طرح کے زیان　　رنج خاطر طرح طرح کے عیان
سن نہ اہل غرض کی بات کبھی　　ظاہرا دن ہی پر ہی رات کبھی

دوسرے سے نہ دفع ہووے گی　　نا امیدی نہ رفع ہووے گی
کبھی پھر خیال آئے گا　　اور دل پر ملال لائے گا
پس ہوا خود امیدوار اسکا　　کہ کرے اختفا سے کار اسکا
ایک دن ایک قصر پر تھا جہان　　آب دجلہ تہ نظر تھا روان
شاہ کو آیا عاقبت کا خیال　　نظر آیا عافیت کا جمال
کہ سزا بیخطا کی ہی بیجا　　نہ سزا بیخطا کی ہی زیبا
لیک ہو وینگے رنج سے آزاد　　میری بے اعتنائی سے ناشاد
کہ جہان تنگ ہی مظالم پر　　پر زمان تنگ ہی نہ ظالم پر
کی نظر آکے جانب دجلہ　　بیخبر پا کے جانب دجلہ
پھر تاسف سے یون کیا ظاہر　　کیا کیا خود کو یون کیا آخر
خادمون نے شتاب سے آکر　　کیا لاشہ کو آب سے باہر
کی ادا رسم تعزیت ایسی　　تھی بجا رسم تعزیت جیسی
بادشہ ایک منفعت کے لئے　　ملک کی نیک مصلحت کے لئے
اسلئے دی ہی یہ مثال یہان　　کہ نہ شہ سے رہے یہ حال نہان
اور واجب ہی مملکت کا خیال　　چاہیئے دیکھا مصلحت کا جمال
ایک جو ہو کہین فلاح سے دور　　دور کرنا نہین صلاح سے دور
چاہیئے اتنی نیک کی خاطر　　نہین اس فتنہ ایک کی خاطر
بھیجا آخر فریبہ کو پیغام　　کہ سمجھتا ہی خوب جو ہی کام
چونکہ تھا بیگناہ بیچارہ　　نہوا عذر خواہ بیکارہ
بیگناہی دلیر رکھتی ہی　　سر صاحب نہ زیر رکھتی ہی
اسکے بدخواہون کو ملا موقع　　کہہ سکے تھے نہ جو بلا موقع
معدلت کا مقام بھول گیا　　عہد و پیمان تمام بھول گیا
یہ خبر پہنچی اسکی مادر کو　　سمجھی تعجیل کا نہ وا در ہو

کہ جسے اسکے قتل کا فرمان　　کرونگا دلمین ہوویگا ترسان
عمر گذرانے کا تاسف مین　　حکم کو ڈالے گا توقف مین
تا کہ یہ راز آشکار نہ ہو　　خود گنہگارون مین شمار نہ ہو
روبرو تھی وہ ماہرو جو حاضر　　دلربا یا نہ شاہ سو ناظر
جانا یہ وقت مغتنم ہر چند　　بیگناہی ہوئی نہ کمتر پسند
میری گردن پہ آئیگا یہ خون　　رنج جان تن پہ لائیگا یہ خون
گو یہ دختر عزیز جان سے ہی　　ناپسندیدہ اس زیان سے ہی
پس اشارہ کیا کہ آ نزدیک　　دیکھ اتری ہی کشتی کیا نزدیک
نہ محبت کا کچھ خیال کیا　　اسے اوپر سے نیچے ڈال دیا
اپنے خدام کو کیا پھر یاد　　اور تدفین کا کیا ارشاد
اور زیر زمین مقام دیا　　جان کہین تن کہین تمام کیا
بہتری عوام کی خاطر　　راحت جان تمام کی آخر
ایک خون کیا ہزار کرتے ہین　　پر نہ خون کا شمار کرتے ہین
کہ خیانت پسند کی خاطر　　نہین حاجت سپند کی ظاہر
خائنون پر ہی مہربانی کیا　　ہی بہر کیف قہر رانی جیا
کہ ہزارون کو ہی زیان اس سے　　نیستی اسکی ہی امان اس سے
سب نے ایسا اسے فریب دیا　　نہ رکا طیش بے شکیب کیا
پھر بھی کچھ عذر ہی تو ظاہر کر　　جیسا ماہر ہی سبکو ماہر کر
بولا جھک سکنے کا نہین سرناز　　دست کوتاہ کو ہی ریش دراز
بھیجا پاسخ مین یہ کلام کڑا　　جسکا ہر حرف تھا تمام کڑا
سو خوشامد سے اب کیا شامل　　اور اسکا غضب کیا کامل
نہ خرد سے ذرا سوال کیا　　اسکی مقتولی کا مثال دیا
کہ ہی مکروہ و محض نا زیبا　　بلکہ ہی وقت قتل کیا بیجا

عشق آیا جنون نظر آیا　　نہ اثر مین زبون نظر آیا
دید پر جان سے دل ہوا مائل　　تیر مژگان سے دل ہوا گھائل

کچھ دنون جیسے یار پر مجنون　　پھر رہا اس نگار پر مفتون
کبھی حسن و جمال پر حیران　　کبھی گیسو و خال پر حیران

روز و شب اسطرح گذرنے لگی　　پر خوشی و فرح گذرنے لگے
پھر یہ الہام غیب سے آیا　　گرچہ اعلام غیب سے پایا

تو بھی اس کار سے نہ آیا باز　　خجلت و عار سے نہ آیا باز
پاکے الہام ہوش مین آیا　　نادمانہ خروش مین آیا

اور خود سے کہا کہ ای لاچار　　لادوا تو یہ رکھتا ہی آزار
یہ بلا جب تلک مہیا ہی　　نہ بھلا تب تلک مہیا ہی

اور یہ فتنہ جب تلک ہی بپا　　رنج و غم آشنا تب تلک ہی بجا
کیا دربان شاہی کو پھر یاد　　اور صادر کیا اُسے ارشاد

کہ میرے آگے سے نکال اسے　　اور دجلہ مین جاکے ڈال اسے
ایسی گستاخ و بے ادب پائی　　روبرو میرے بے طلب آئی

اُسکو دربان وہانسے لایا بدر　　خوف شاہ زمان سے آیا نظر
کہ مبادا پھر اُسکو یاد کرے　　دل رنجیدہ اپنا شاد کرے

کیونکہ ہی یہ حسین و دلبر خوب　　نقش ہی اسکا اسکے دلپر خوب
آج جیسا پھرا ہی اسکا مزاج　　کل پھریگا تو کیا ہی اسکا علاج

مار کر پھر کہان سے لاؤنگا　　مار کر پھر جہانسے جاؤنگا
پس رکھا اسکو اپنے گھر مین نہان　　اور اس سر کو اپنے سر مین نہان

پادشہ کو ہوئی پشیمانی　　اور دل کو ہوئی پریشانی
بارگہ سے محل مین آتا تھا　　خود کو دست اجل مین پاتا تھا

کم اجل سے نہ تھا فراق اُسکا　　حد سے زائد تھا اشتیاق اُسکا
مضطرب جب زیادہ ہوتا تھا　　مرگ پر تب ارادہ ہوتا تھا

لیک لاکر دلائل عقلی　　یا سنا کر مسائل نقلی
اس ارادہ سے دل کو روکتا تھا　　شوق اس مضمحل کو ٹوکتا تھا

ایک شب غم نے اژدہام کیا　　بہر تخفیف می کا جام لیا
نشۂ می سرور مین لایا　　اثر اپنا ظہور مین لایا

بھولا اندرز و بند دانش کے　　نہ رہے دلپہ بند دانش کے
یار دلدار کا خیال ہوا　　صبر دشوار تھا محال ہوا

دیا دربان کو حکم بلواکے　　کہ ابھی لاوہ رشک گل جاکے
اسنے ہرچند عذرداری کی　　راہ کی بند عذرداری کی

کہ اگر جان ہی کچھ عزیز تجھے　　تو ابھی لادے وہ کنیز مجھے
ورنہ اس جسم کی ریاست سے　　جائیگی جان تیری سیاست سے

دلسے سوچا یہ اب نمانے گا　　جاؤ بیجا غضب نہ جانے گا
حاصلہ یہ غضب کہ ہی بدتر　　اثر بادہ سے نہ ہی حد پر

عاقبت حکم کی اطاعت کی　　نذر وہ ناز کی بضاعت کی
شہ نے پھر شاد دیکھا کیا دربار　　صرف عیش کا کیا سر باز

شادمانی سے کامرانی کی　　کامرانی سے شادمانی کی
نیم شب ہی نگار رہی موجود　　بادۂ خوشگوار ہی موجود

کم خزان ہی بہار رہی موجود　　گل ہی خندان نہ خار ہی موجود
تین بار اُس جمیلہ کی خاطر　　نیت قتل اُسنے کی ظاہر

لیک دربان نے دست باز رکھا　　قتل سے اُسکے احتراز رکھا
دیکھکر شہ کو اپنی بیکاری　　ہوئی دل کو بہت سی بیزاری

سوچا دلمین کہ ہی یقین ہر آن　　یہ بلا ٹلنے کی نہین ہرگاہ
بجز اسکے کہ ہاتھ سے اپنے　　نکرے دفع ساتھ سے اپنے

لعل سیگون مین ایسا پایا زوش — بے پیے مر گیا نہ آیا ہوش
کوشش تا نہ بجا لایا — دل رفتہ نہ اپنی جا آیا
جسقدر آب پند برسایا — شعلہ عشق تند تر پایا
ایسی طرح معاشرت ڈالی — نہ تھی غم سے مہاجرت خالی
جب کرے شاہ شوق لہو و لعب — اور مائل ہو سوی عیش و طرب
کیا سنے دادخواہ کی فریاد — اصل ہووے رفاہ کی برباد
ہووے برپا فساد ہر سو سے — رہے برجا نہ داد ہر رو سے
برج میزان ہی برج نجم طرب — شاہ انجم کو نقص کا ہی سبب
اسکی بے اعتنائی سے ہوئے تنگ — سخت اس آشنائی سے ہوئے دنگ
پیش صاحبدلان گوشہ گزین — ہوکے راہ رجاکے توشہ گزین
کچھہ دعا ایسی مانگئے کہ یہ شاہ — جو صغار و کبار کی ہی پناہ
تعالی ہی جای بیغرضان — نہین خالی دعاے بیغرضان
رات کو اسنے خواب مین دیکھا — ایک کہتا یہ نکتہ زیبا
دیکھہ تو کر رہا ہی تو کیا کار — جیتے جی مر رہا ہی تو کیا خوار
اب ہی نزدیک کار رہا تھہ سے جاے — نیکی پایدار ساتھہ سے جاے
ورنہ جو فتنہ پیش آئے گا — خویش سے بھر خویش پائیگا
غسل فرمایا اعتذار کیا — اور برعکس ماضی کار کیا
کبھی اسکے حضور آئے نہین — دخل اسکے حضور پائے نہین
تو بھی حائد ہوا یہ خوف خدا — اور زائد ہوا یہ خوف جدا
اس کنیزک نے دل یہ جبر کیا — اور دو تین روز صبر کیا
ایک شب روبروی شاہ گئی — پھر بجا آئی تھی جو جاہ گئی
زلف شکین مین روے انور تھا — گویا سنبل چڑھا سمن پر تھا
دیکھتے ہی حال ہوش گیا — اور رہا یا بحال جوش گیا

دلکو بھایا ہی ایک تنگ قبا — پھر کیا چاہتی ہی تنگ بلا
عقل ناصح نے رہنمائی کی — نہ ملی راہ کچھہ رہائی کی
اشک ڈٹتا نہین نصیحت سے — عشق ہٹتا نہین فضیحت سے
نہ رہا پا کا کچھہ خیال رکھا — نہ ذرا پاس ملک و مال رکھا
اور آواز چنگ گوش کرے — اور نہ دز نگار نہ ہوش کرے
ہرج مرج اسقدر عیان ہووے — ملک آفت کے درمیان ہووے
شاہ لہو و لعب مین پائے سرور — نقص رعب و ادب مین آئے ضرور
چند روز اسکو اسطرح گذرے — خیرخواہونکو بے فرح گذرے
خودسری خاص و عام مین دیکھی — ابتری انتظام مین دیکھی
کہ خدا ائے بزرگ و برتر سے — محسن عام و بندہ پرور سے
اپنے اصلاح حال پر آئے — مملکت کے خیال پر آئے
کچھہ پذیرائی مین نہ کی تاخیر — دل شہ مین شتاب کی تاثیر
ای ملک کیا بیان کریگا تو — نہ ڈرینگے جہان ڈریگا تو
کیا ہوا ہی یہ اشتغال تجھے — نہین مظلومونکا خیال تجھے
اٹھہ ابھی کر جو کام کرنا ہی — مت سمجھہ بالدوام کرنا ہی
شاہ اسحال سے ہوا بیدار — اپنے اعمال سے ہوا بیزار
اور دایا کیا کہ پھر وہ کنیز — جو تھی لیل و نہار دل کو عزیز
گرچہ اسکے بغیر صبر نہ تھا — اور تھا تو بغیر جبر نہ تھا
کہ کہین سلطنت نہ ہاتھہ سے جاے — اور یہ مرتبت نہ ساتھہ سے جاے
لیک پھر دل نے جبر مانا نہین — کچھہ مفید اپنے صبر جانا نہین
ماہ چہرہ تھا مہر سے انور — زلف تھی مشک نافہ کے اندر
مستی سے اسکی نرگس جادو — خواب آلودہ گویا تھے آہو
دل مین پھر عشق نے قرار لیا — سر سے پھر عقل نے فرار کیا

بلکہ تھے نہ سما کے صفحہ بہم / ہر سفینہ کے ایک ورق سے بھی کم
ہوا خیل و حشم کے ساتھ سوار / چھوڑا عشق حرم کے ساتھ دیا
چلی بے پا سواری زیبا / آب پیما سواری بے پا
کیا سواری تھی جو کہ تھے سکان / سقف زیر و ستون نہ تھے عیان
سطح آب پر ہوا سے روان / گویا تھی ہاتھ مین ہوا کی عنان
برج آبی مین مثل ماہ گیا / ماہ سا جلد جلد راہ گیا
شوق صادق نے ایسی آفت کی / تھوڑے عرصہ مین طے مسافت کی
پونچا اُس بقعۂ مکرمہ پر / عتبۂ مکہ معظمہ پر +
واسطے حج کے جو لوازم ہین / کئے جو حاجیون کو لازم ہین
پھر جہان یادگار مصطفٰے ہی / یعنی جاے مزار مصطفٰے ہی
جو رسالت کی صدر کے تھے ہمہ / اس امارت کی قدر کے تھے اخیر
ایسے تھے شہسوار گرم عنان / آسمان سیر اور گرم روان
جرم نہ آسمان سے پائے دوال / یہی سرعت کی ہاتھ آئی مثال
لطف اللہ انکے حال پہ ہو / سارے اصحاب اور آل پہ ہو
وہان بھی آیا بہر استعداد / کم نہین پایا بہر استعداد
بوسۂ آستان حصول کیا / درجۂ آسمان وصول کیا
جو ہین صاحبدلان عالی مقام / نہین اس آرزو سے خالی دوام
ایک بوسہ اس آستان سے پائین / اس سے پہلے کہ اس جہان سے جائین
وہانسے اپنے ہمرہان کے ساتھ / ایک خراسانی کاروان کے ساتھ
شہر بغداد کا ہوا راہی / شاہ بغداد پاکے آگاہی
پیشوائی کو اژدہام کے ساتھ / سامنے آیا دھوم دھام کے ساتھ
چاہیے جیسی اُسکی عزت کی / تحفہ لائقہ سے خدمت کی
اور تبلا کے جا اترنے کی / کی بہت التجا ٹھہرنے کی
ایسے کچھ روز جاہ کے آرام / جسم سے کھوئے راہ کے آلام
پھر برائے سفر ارادہ ہوا / کہ تھا عرصہ اُدھر زیادہ ہوا
شاہ بغداد سے رضا چاہی / اور احسان کی کچھ جزا چاہی
یعنی بغداد ای شکر و ثنا / ایک چینی کنیز ماہ لقا
بھیجی تفریح طبع کی خاطر / شکر تفریح طبع تھی ظاہر
اور تیار کرکے سامان کو / راہ پیما ہوا خراسان کو
ہوکے رخصت ہوا وطن کو روان / بھولے بلبل کبھی چمن کو کہان
بعد ترخیص یہ عزیز بیان / قصر مین بھیجا تھی کنیز جہان
دیکھی تھی دلربائی کی تصویر / خوشنما خوش ادائی کی تصویر
کہ نہ تھی اور لوح ہستی پر / دست قدرت تھا کو نہ دستی پر
بلکہ نقاش فکر نے یہ جمال / کبھی دیکھا نہ تھا بچشم خیال
اُسکی زلفونکے پیچ کیا کم تھے / کہ مقید قلوب عالم تھے
ماہ کو گرچہ تھا بلند مقام / اُسکا پابوس تھا پسند دوام
فرش تنویر راہ کے اندر / کرتا تھا اُسکی جاہ کے اندر
ابرون کی کجی دکھاکے عیان / کج اداؤن مین کچھ رکھی تھی جان
اور دکھلاکے ناز دیدۂ مست / کئے تھے زاہدونکے حوصلہ پست
عاشقون کو گہ شب دیجور / اسکا چہرہ تھا ایک شمع نور
اور لب اُسکا لذتی ظاہر / نقل تھا بادہ خوارونکی خاطر
اُسکا قامت تھا ایک نخل بلند / رہتو نکا سا نیک نخل بلند
خم گیسو کا تھا سہیم کمان / شب نشینون کی تھی حریم عیان
رشک لب سے تھا لعل آتش رنگ / جیسے آتش سے لعل آتش رنگ
شکر نطق سے جو آئی تھی تنگ / رہنے کو جا شکر نے پائی تھی تنگ
دیکھکر اسطرحکا سرو روان / پا بگل سا ہوا دل اُسکا وہان

یہ خیانت رہی نہان کیسے نہوئی پہلے سے عیان کیسے
اس گنہ پر بھی ہی سزا مین درنگ محض بیجا ہی یہ بیجا مین درنگ
جس سے تازہ ہین عدل کے اشجار اور دیتے ہین نفع کے اثمار
کہا اُسنے جو شاہ دانا ہی اُسکا بے اشتباہ جانا ہی
جو نیام جزا سے تیغ سزا نہ بدر لاسکے تو کیا ہی رجا
جو تہی ظلم کے سبب سے زمین کرسکے قلبہ غضب سے نہین
جو سیاست کا دور ہو قانون ظلم پیدا ہو اُس سے گوناگون
جو ریاست مین کچھہ امان چاہے نہ سیاست مین کچھہ زیان چاہے
گو ہو مقبول و مونس خاطر نکرے التفات کچھہ ظاہر
اور اُسکو سزا ہی واجب دی جیسی اُس جرم پر مناسب تھی
کیون نہ پہچانی اسکی طینت بد چھپی کیونکر یہ اسکی نیت بد
کیون سیاست کے چشمہ کو ناپاک کرتا ہی تیرے وہم کا خاشاک
کامجو نے سنا یہ اُسکا کلام اور پوچھا کہ کیا ہی تیرا مرام
کہ بیان اُسکی ہی ریاست خوب کہ عیان جسکی ہی سیاست خوب
کہ کبھی شاہ بحر و بر ہوکے سپر دسے تیر شیر روکے
کبھی نخل مراد لائے نہین کچھہ بہی محنت سے ہاتھہ آئے نہین
جس گلستان مین آبشار روان ہی سیاست کا ہی بہار امان
دے گنہگار کو سزا ایسی ہو گنہگار کو بجا جیسی
جیسے محبوب خاص کی خاطر شاہ بغداد نے نہ کی ظاہر
شیر نے پوچھا کیسے ہی یہ بیان کہا اُسنے کہ ایسے ہی یہ بیان

## حکایت

ملک چین مین تھا ایک شاہ بڑا کل رعایا کا نیک خواہ بڑا
رای رکھتا تھا جام جم کی مثال آشکارا تھا سارے دہر کا حال
آبحیوان کا جیسے اسکندر پر نہ تاری مین یاس کے اندر
تھا پسر اسکا ایک نیکو رو تھی پسندیدہ جسکی جی کو خو
پہچانتا تھا بدانہ احسان دام الفت مین اپنے مرغک جان
دیدۂ آسمان نے کوئی جوان دیکھا ہوگا یا نکوئی کہان
کیون نہوتا کہ ہی کلام بزرگ کہ وہ ہی اولین مقام بزرگ
چونکہ مشہور ہی بنا ہی خلیل اور مذکور ہی صدای خلیل
کہکے لبیک اس اشارت پر مستعد ہوگیا زیارت پر
ہین بیابان غم مین سرگردان ہی گریبان غم مین سر بران
اپنے والد سے استجازت کی بحر کی راہ سے اجازت دی
رکھتا تھا ہر طرح رعایت عدل کرتا تھا ہر طرح حمایت عدل
دیکھکر قاعدہ ایالت کا دل سے جوئندہ تھا عدالت کا
کی رہ عدل اسطرح معلوم کی رہ ظلم جس طرح معدوم
کہ کمند ملاطفت سے دوام روز کرتا تھا صید قلب انام
مادر و مہر نے نہ ایک پسر جنا ہو و یگا ایسا نیک سیر
اُسکو شوق حرم ہوا پیدا دیدہ پردل نہ کم ہوا شیدا
اور بھی گفتہ ہمایون ہی اسمین داخل ہوا سو مامون ہی
کہ ادہر آؤ بندگان خدا پھر حج ہی یہی مکان خدا
آ اکو چہ بھی ہی حرم ہمکو نہ ہی شوق طواف کم ہمکو
او مستحب ہین سر عرفات منتظر ہین نہ صبر ہی نہ ثبات
کشتی اک مین بیٹھکر کشادہ بڑی آسمانون سے بھی زیادہ بڑی

وہ نہ آگہ تھا اُنکی خدعت سے — اور غافل تھا انکی بدعت سے
یاد فرمانے پر نہ شک لایا — اور خدمت مین بیدھڑک آیا
عرض کی کل ہی جیسا تھا آیا — مطبخ شاہی مین تھا پہنچایا
مطبخی تھا اسی جماعت مین — جو حسودون کی تھی اطاعت مین
کہ مرا نام لیتا ہی ناحق — مجھے الزام دیتا ہی ناحق
شیر نے یہ جواب سُنکے وہین — بھیجے کچھہ حاضرون سے جنکے امین
گئے اور جاتے ہی اُٹھا لائے — کیونکہ تھے آتے ہی چھپا آئے
تب فریبہ نے بات پہچانی — بدسگالون کی گھات پہچانی
ایک مدت سے تھی یہی تدبیر — آج تقدیر نے نہ کی تقصیر
سر دیوار پہنچا مہر کمال — تھا اسی روز کا زیادہ خیال
اب تلک جیتا تھا نہ بولا تھا — عیب گوئی کا منھہ نہ کھولا تھا
ایسا دکھلاتا تھا کہ بے تحقیق — اور بے شاہدی و بے تصدیق
تھا فریبہ کی یاری پر نازان — اپنی الفت شعاری پر نازان
بیکہ اب بیوفائی کی صورت — آگے آیا جو دیکھی یہ صورت
دیکھی اس نابکار کی نیت — اور اس خاکسار کی طینت
اب کہ ثابت ہوا قصور اسکا — ہی تدارک بجا ضرور اسکا
پس سزا اسکی زود تر فرما — بیخ اسکی نمود پر برلا
کیونکہ ہونگے گناہ گار دلیر — اور ہونگے گناہ وار نہ زیر
بے سیاست کہان ریاست ہی — ہی ریاست جہان سیاست ہی
ایک سیہ گوش خاص حاضر تھا — صاحب اختصاص ظاہر تھا
تیری رای رسا ہی ایسی رزین — کہ ہی تنویر مہر ایسی نہین
اسی باعث ضرور رخشان ہی — کل زمانہ مین نور افشان ہی
پھر عجب ہی کہ اب تلک کیسے — نہ پڑا تیرے دل مین شک کیسے

اور دلکو نہ پاک تھا بالکل — کہ خیانت سے پاک تھا بالکل
پوچھا جو گوشت کل سپرد کیا — کیا ہوا کس نے خورد برد کیا
تا کہ لے آتے اُسکو شہ کے حضور — آج جسوقت ہوئی اسکی ضرور
پوچھا اُسکو حضور بادا کے — صاف انکار کر گیا آکے
مجھے اسحال کی خبر بھی نہین — گوشت کل سے پڑا نظر بھی نہین
کہ فریبہ کا جاکے دیکھین مکان — گوشت مذکور تو نہین ہی وہان
رکھدیا شیر کے حضور عیان — کہ فریبہ کا ہو قصور عیان
کہ انھون نے تو اپنا کام کیا — چاہیئے تھے جو کچھہ تمام کیا
اور دلسے کہا کہ آخر کار — اپنی آنکھون سے دیکھا ظاہر کار
تھا وزیرون مین ایک گرگ وہان — آپکو کرتا تھا بزرگ عیان
گویا سب سے عدول رکھتا تھا — نہ کسی سے شمول رکھتا تھا
نہ کسی کار مین قدم مارے — نہ کسی تذکرہ مین دم مارے
لاف زن رہتا تھا حمایت کا — اب نمونہ بنا دنایت کا
بولا ای بادشاہ عالیشان — نہو عظمت سے تیری خالی شان
ایسی خاطر مین ایسی نیت ہی — ایسی ظاہر مین ایسی طینت ہی
ہی ملک کے لئے صلاح یہی — ملک کے واسطے فلاح یہی
کہ ہی اہمال ناروا اسجا — اور اغماض نا سزا اسجا
بے سیاست خراب ہوتے ہین کام — بے ریاست خراب ہوتے ہین عام
شیر نے برطرف شغال کیا — اور پھر ہر طرف خیال کیا
بولا ای شاہ ہوشیار زمان — ہوشیاری سے ہوشدار جہان
بلکہ اس مہر مین بھی نور دوام — اسی کا رکھتا ہی ضرور قیام
ہی حمایت مین اسکے شمع سپہر — جس سے نورانی ہی یہ چہرۂ مہر
کیسے ظاہر ہوا نہ کار اسکا — اور مکاری کا شعار اسکا

سو خیانت سے شرم کھاتے نہیں  بد دیانت سے شرم لاتے نہیں
نہیں رکھتا ہون خرقہ ایمان  اپنے عیبون کو کرتا ہون نہان
جانتا تھا سبب صعوبت کا  مانتا تھا غضب عقوبت کا
چھٹا بولا کہ اس محقر پر  نرکھا اسنے تاج حق سر پر
پھر مہمات بادشاہی مین  کب بچا ہوگا روسیاہی مین
شیر کہ جو شکار کرتا ہے  اور ون سے زنہار ڈرتا ہے
نہ اُٹھا شبہہ کا غبار ذرا  ساحت قلب شہریار بھرا
حشو بار زکی ہر طرح کی رسم  دفتر دل مین شہ کے کھینچی رقم
بلکہ ہے نا سپاسی ظاہر  اور کفران نعمت وافر
دوسرا بولا ناصحانہ یہ بات  کہ عزیز رکھو نہ یہ کلمات
وہ جو غیبت زبان پہ لاتا ہے  اپنے بھائی کا گوشت کھاتا ہے
اور تم سب گناہگار بنو  بالعوض خود سیاہ کار بنو
کہ اگر نکلے گوشت اُسکے یہان  خود گواہ ثبوت ہووے عیان
اور جو ہے یہ اتہام صریح  یعنی خالی خیال خام صریح
چاہئے اُس سے معذرت چاہین  اور ایزد سے مغفرت چاہین
کیونکہ مخبر ہین اُسکے ہر جا پر  دمبدم کہتے ہین خبر جا کر
ایک سب سے اخیر حاضر تھا  اور سب سے شریر ظاہر تھا
ایسی تحقیق سے ہے فائدہ کیا  رنج تصدیق سے ہے عائدہ کیا
کہ ابھی مکر اور حیلے سے  اپنی ہشیاری کے وسیلے سے
بلکہ دہوکہ مین ڈالیگا تمکو  آگے ایسا سنبھالے گا تمکو
رکھتا ہے اسطرحکی راہیں متین  شک بھی ہو تو نظر مین آئے یقین
ایسی اسبابات کی شکایت کی  اور اثبات کی رعایت کی
اور جیسا ہے قول اہل کمال  جو سنے گا سو کچھ کریگا خیال

ایسا درویش چاہیے ہمہ حال  رکھئے یہ بیت ثبت صفحۂ قال
پانچوین نے کہا کہ یہ تو بیان  اپنی تقلید سے تھا آہ زبان
پھر خیانت سے جو نہ غیرت ہے  اس دیانت سے دلکو حیرت ہے
یعنے شہ کے وظیفہ کی خاطر  اپنی نیت خراب کی ظاہر
لوٹتا ہوگا بہت سامان خلق  نرکھا ہوگا کچھ خیال خلق
ایسے میدان مین جب جنایت کے  سب نے ڈالے فرس شکایت کے
پھر وزیر دوم نے اپنے اسپ بیان  کئے غیبت کے معرکہ مین دوان
ایک بولا کہ یہ بجا ہے اگر  تو خیانت ہی پر نہ کیجئے نظر
اور شہ کو حقیر سمجھا ہے  نہ سزا ہی سر پر سمجھا ہے
اپنا نامہ سیاہ کرتے ہو  نہ یہ آیہ نگاہ کرتے ہو
کیا عجب ہے جو صاف شائع ہے  یہ خیانت خلاف واقع ہے
رفع ہو جاے اشتباہ ابھی  جو تلاشی کرائے شاہ ابھی
اور کل خاص و عام کو ہو یقین  اور اُسے عذر نام کو ہو نہین
اور اس گوشت کا نشان ہی نہین  واجب اس طرح کا گمان ہی نہین
تیسرا بولا احتیاط ہی شرط  تو عجالت سے ارتباط ہی شرط
پس مناسب ہے کیجئے تدبیر  نہ مناسب مین کیجئے تقصیر
اُسنے گستاخ وار بڑھکے کہا  بلکہ بے اختیار بڑھکے کہا
ایسے خائن کا کیا ثبوت قصور  ہے عبث جو کیا ثبوت قصور
رائی شہ کو خلاف کر دے گا  آپکو پاک و صاف کر لے گا
جو یقین ہوگا سو نہین ہوگا  جو نہین ہوگا سو یقین ہوگا
الغرض ایسے حال کے اندر  قہر کی اشتعال کے اندر
کہ اثر اُس مین ہوگیا وافر  دل فریسہ سے ہوگیا نافر
کئے دل مین طرح طرح کے خیال  دیا آخر پئے فریسہ مثال

پھونک کر آتش فتور عجب — کیا افروختہ تنور غضب
ان حسودون نے پاکے آن فریب — اسمین ڈالی بنا کے نان فریب

ایک نے انمین سے کہا کہ شہا — بے کدے ہمسے جا تا ہی نر ہا
دیکھتے ہین جو تیر اسود عیان — یا نظر کرتے ہین جو دزیان

گو کسی کو پسند آ کے نہ آئے — یا کوئی اُس سے پند پا نہ پائے
کہ بجا ہی جو دیکھین نفع و ضرر — کرین اُس سے ضرور شہ کو خبر

کہا شہ نے کہ خادمونکو ضرور — خاص اچھے ملازمونکو ضرور
ہی مناسب کرین نہ کوتاہی — عرض مین جو ہی کچھ انکو خواہی

گو کرختی ہو عرض مین ظاہر — چاہیئے ہون نہ فرض مین قاصر
خواہ ہو نیک خواہ بد ہر گاہ — فرض کی عرض ہی نہ رد ہرگاہ

آپکو حق گذار کرتا ہی — حق کو جو آشکار کرتا ہی
وہ جو دیکھا ہی تو نے پایہ سنا — جو سناتا مجھے بجا ہی سنا

سنکے یہ ایک دوسرے نے کہا — کہ سنا ہی کسی سے مین نے شہا
کہ فریسہ ہی لے گیا گھر کو — تیرے اس گوشت تازہ و تر کو

کیا ایک تیسرے نے ایسا عیان — اُسکی نسبت غلط ہی ایسا بیان
کہ کم آزار نیک نیت ہی — پارسا و ار نیک طینت ہی

ایک چوتھے نے آشکار کیا — حزم سے چاہیئے یہ کار کیا
کیونکہ دنیا ہی دشمنون سے بھری — کون اچھا ہی دشمنون سے بری

یار سے بھی نہ یار امین ہی — یار بھی وقت کار دشمن ہی
اپنے یارون سے بدظنی ہی بجان — دشمنون سے پھر امینی ہی کہان

ذی غرض کہتے ہین غرض کے کلام — ذی مرض رہتے ہین مرض کے مقام
آدمی کی شناخت ہی دشوار — تا نہین گذرے مدت بسیار

اور خلقت کے راز سے زنہار — واقفیت نہین ہی ممکن کار
کہا ایک پانچوین نے آخر کار — کہ ہین سب ناظرین ظاہر کار

کوئی واقف نہین سرائر سے — اور دانا نہین ضمائر سے
پر جو وہ گوشت ہووا اُسکے یہان — تب تو اثبات مین ہے نہ گمان

اور جانین جو کہتی ہی خلقت — اُسکی نسبت نہین ہی بے علت
شیر یہ سنکے سخت گھبرایا — بولا مضطر نہ دلکو صبر آیا

اُسکی نسبت یہ حال کیسا ہی — ان سبھونکا خیال کیسا ہی
یہ خیانت اُسے لگاتے ہین — وجہ تصدیق کیا بتاتے ہین

ایک نے انمین سے کہا کہ شہا — شہرہ ہی نہین چھپا یہ رہا
اہل بیشہ بخوبی ماہر ہین — فعل اُسکے بخوبی ظاہر ہین

جو یہ غدار اسطرحکا ہی — اور مکار اسطرح کا ہی
جان نہ لے جائیگا سلامت سے — امینی پائیگا نہ شامت سے

دوسرے نے کہا کہ اسکا کلام — سچ ہی سنتا تھا مین ہی ایسا مدام
لیک دل کو یقین نہ آتا تھا — اور کچھ مطمئن نہ پاتا تھا

اب جو سنتا ہون اسطرحکا بیان — ہی یقین دلکو اسطرحکا عیان
کہ بدل جائیگا یقین سے گمان — ملے گی کفر کو نہ دین سے امان

تیسرا بولا اُسکا مکر و دغا — مجھسے پوشیدہ پیشتر بھی تھا
کہ فلانے سے کہہ چکا تھا چال — کہ یہ زاہد نہین ہی نیک مآل

کہ بنا ہی یہ پارسا ظاہر — جانتا ہی نہ کار کا آخر
کریگا اس سے کوئی کار ظہور — اور اسکو کریگا خوار ضرور

کیونکہ جسکی خراب خاطر ہی — اُسکا آخر خراب ظاہر ہی
چوتھا بولا کہ ہی عجب کی بات — سوچتا ہون تو ہی غضب کی بات

کہ فقیری کا جسکو ہووے خیال — اور ہو دعوی فقیری کمال
صوفیانہ لباس رکھتا ہو — زہد و تقوی کا پاس رکھتا ہو

کا محبوس نے کہا کہ ایسا خیال / چاہیے جلد اپنے دلسے نکال
اور لے اپنے ذمہ کام تمام / اور کر انکا انتظام بکام

تب فریسہ نے عرض کی کہ اگر / میرے انکار کو نہین ہے اثر
تو مجھے دینی چاہیے یہ امان / کہ انھون مین سے جو ہین خرد و کلان

جو کسی خوف یا رجا کے سبب / میری تخریب کا اٹھا کے سبب
تجھسے آکر کرے شکایت کچھہ / یا بنا کر کرے حکایت کچھہ

متغیر نہو نہ لاسکے یقین / متامل ہو تا کہ آئے یقین
کرے تحقیق اسطرح اسکی / ملی تصدیق جسطرح اسکی

صرف تہمت ہی سے نہو بدظن / لاکھہ تہمت لگا سکے دشمن
قول دشمن سے مت یقین فرما / قلب کو ظن سے مت یقین پر لا

شیر نے عہد اسکے ساتھہ کیا / ہاتھہ پر اسکے اپنا ہاتھہ دیا
کر کے مال و خزانہ کا مختار / کیا اپنے زمانہ کا مختار

اور اتباع وکل لواحق سے / کیا مخصوص عز لائق سے
لگا رکھنے مجاورت اس سے / لگا کرنے مشاورت اس سے

اسی کا اعتبار کرنے لگا / رای پر اسکے کار کرنے لگا
اسی پر دلسے مہربانی تھی / اسی کی دلسے قدردانی تھی

اسقدر اسکو اختصاص دیا / اپنے نزدیک وہین بھی خاص کیا
ہوا آخر جلیس ہر ساعت / جان سا ظاہر انیس ہر ساعت

ایسا آپس کا اتفاق ہوا / کہ فراق ایک دم کا شاق ہوا
دوستی جب کہین بہ غایت ہی / اس سے زائد نہین نہایت ہی

امرا سارے ہو گئے برہم / رشک کے مارے ہو گئے درہم
متفق ہو کے اسکی ایذا پر / چلے بغض و حسد کے ایما پر

اسکی تغییر سوچتے تھے تمام / یہی تدبیر سوچتے تھے دوام
دن گذرتے تھے اس تصور مین / رات کٹتی تھی اس تفکر مین

کہ اسے کسطرح سے دفع کرین / رنج دل کسطرح سے رفع کرین
عاقبت سب نے قصد عام کیا / چاہیے اس کو اتہام دیا

کچھہ خیانت کا تا کہ جیسا ہے آج / نرم ہے اسکے ساتھہ شہ کا مزاج
یعنی جو ہے یقین امانت کا / نیکی نیت و دیانت کا

اس یقین مین فتور آجائے / اثر اسکا ظہور پا جائے
تب تو تدبیر کارگر ہووے / نخل تزویر باور ہووے

متفق ہو کے مکر و زور کرین / اسکے پایہ سے اسکو دور کرین
پس انھون نے کسی کو بھیجا وہان / رکھا تھا گوشت چاشت شہ کا جہان

کہ اسے جا کے وہ چرا لایا / اور فریسہ کے گھر چھپا آیا
صبحدم آسمان کے صحرا پر / نکلا جسوقت شیر مہر آکر

آئے دربار کے وزیر و امیر / اور ہر کار کے صغیر و کبیر
تب فریسہ وہان نتھا حاضر / تھا کسی کام کو گیا باہر

شیر کو انتظار تھا اس کا / شوق بے اختیار تھا اسکا
اور رکھتا تھا جو ذرا سا کلام / اسکی تعریف سے بھرا تھا تمام

اسی کی خوبیان سراہتا تھا / اور کوئی بیان نہ چاہتا تھا
نام اسکا ہی ایسا ورد زبان / کہ وہی ہر زمان ہے مونس جان

وہی رہتا ہے یاد مجھکو دوام / وہی رکھتا ہے شاد مجھکو بکام
وقت جب چاشت کا قریب ہوا / جذبہ اشتہا عجیب ہوا

زور مین آئی قوت سبعی / شور مین لائی قوت سبعی
گوشت اپنے وظیفہ کا چاہا / ڈھونڈھا پایا نہ اپنی جا چاہا

اور جا بھی تلاش کی جا کر / پر نہ کچھہ بھی تلاش تھی جا پر
نہ ملا شیر کو عجب آیا / یہ عجب اور بھی غضب لایا

جسقدر دست و پا ہلاتے ہین　　غرق خود کو زیادہ پاتے ہین
جیسا ہی گفتہ خدای کرام　　ہاتھہ تحت الثری مین آتے مدام

عرش رحمت سے جب نکالتے ہین　　اسفل السافلین مین ڈالتے ہین
کثرت حرص و آز سے ہمہ حال　　عاقبت دیکھتے ہین ایسا مآل

کسلئے ایسا ایک لقمہ کھائین　　جس سے خود کو بلا کا لقمہ پائین
رکھہ رضا ہی یہی بضاعت نیک　　گنج چاہے تو ہی قناعت نیک

اس لئے کی ہی یہ مثال ادا　　کہ رہے شہ کو یہ خیال سدا
کہ مجھے جانے ایک نابودہ　　نکرے بازو و پر آلودہ

شہد دنیا سے تاکہ وقت رحیل　　کر سکون قطع عاقبت کی سبیل
ایک وقت ایسا پیش آئیگا　　چل کہینگے نہ چلنے پائےگا

کا مجھنے کہا کہ کوئی اگر　　جانب حق رکھے گا اپنی نظر
رہے گا راست بازی مین قائم　　عدل سے چارہ سازی مین دائم

راہی بے رشوتی و سالم سے　　داد مظلوم لے گا ظالم سے
اور محنت زدونکے سنکے سخن　　کریگا دور انکے رنج و محن

اُسکے اقبال کو رہیگا کمال　　اس جہان مین نہین ہے کا زوال
اور پائےگا اُس جہان مین شرف　　کم نہ پائےگا ہمسرانمین شرف

کہا سنکر فریسیہ نے کہ شاہ　　تو جو کہتا ہی ہی درست و بجا
کہ اگر کوئی کار شاہ کرے　　اور کل شرطونکا نباہ کرے

تو ہی ممکن کہ پائے بوی نجات　　اور بر آئے آرزوی حیات
پر کسی بادشہ کا کار کہین　　مین نے دیکھا ہی پایدار نہین

نہ قرار اُسکو ہی نہ اُسکو قیام　　نہ ثبات اُسکو ہی نہ اسکو دوام
کیونکہ جو کوئی شہ کی حد بہت مین　　پاتا ہی کچھہ خصوص عزت مین

یار بھی اُسکے سر اُٹھاتے ہین　　دشمنی کے اثر دکھاتے ہین
دشمنون سے پھر ایمنی کیا ہی　　جو انھون سے ہی دشمنی جا ہی

ہووین جب اتنے ایک کے دشمن　　نہین ممکن کہ رہ سکے ایمن
اور کیا اُسکو خوشدلی سے آس　　جسکو ہی اپنی ایمنی سے یاس

گرچہ ہوا ارجمند کیہان پر　　اور ہو سر بلند کیوان پر
نہین ممکن کہ ایک ساعت بھر　　رکھہ سکے سر سر سلامت پر

شیر بولا کہ جب رضا میری　　ہو گئی جا ہی انکا تیری
کبھی یہ احتمال دل مین نہ لا　　وہم سے یہ خیال دل مین نہ لا

کیونکہ ہی حسن اعتقاد جہان　　کیا عدو کا چلے عناد وہان
کیا کبھی لائین بدسگالی مین　　سیدھ ہے ہون ایک گوشمالی مین

بند ہوا انکے ہر فریب کی راہ　　اور روا تیرے ہر شکیب کی راہ
ہی مددگار تیرا یار جہان　　خوف دشمن سے کیا ہی کار وہان

کہا اُسنے جو ہی یہی مطلب　　کہ کرے مجھپہ کچھہ عنایت اب
تو رجا ہی ملاطفت فرما　　بادشاہانہ عاطفت فرما

اپنے انصاف سے رعایت کر　　میرے اوپر یہی عنایت کر
کہ رہون ایمنی و راحت سے　　پھر رہون اس ہشیر مین فراغت سے

نہون دنیا کی چاہ سے خورسند　　رہون آب و گیاہ سے خورسند
بیوفائی دوستان سے بچون　　کج ادائی دشمنان سے بچون

نہ کسی نیک و بد سے کار رہے　　نہ کسی کے حسد سے کار رہے
تھوڑی سی ہی زندگانی کی خاطر　　کیا کرون چاہ فانی کی خاطر

چاہیئے ہو بسر فراغت سے　　نہو پیدا اضطراب طاعت سے
اور ظاہر ہی عمر اندک ہو　　پر نہ تکلیف و رنج کا شک ہو

عمر بسیار سے نکوتر ہی　　غم و رنج و الم کا جو ڈر ہی
عمر صد سالہ کم منافق دل　　کم نہین ایکدم موافق دل

# حکایت

ایک درویش عارف کامل — واقف کل معارف کامل
تھا بدل صاف دم حقیقت مین — اور ثابت قدم طریقت مین

سر بازار جاتا تھا یکبار — ایک حلوائی سے ہوا دوچار
کہ وہ بھی چاشنی فقر سے جان — بہرہ وور رکھتا تھا بقدر توان

کچھہ فقیری کا دل نے پاس کیا — دیکھکر اسسے التماس کیا
کہ ذرا مجھپہ بھی تلطف کر — آکے دوکان پہ کچھہ توقف کر

بے تعارف جو مہر ظاہر کی — مرد عارف نے اسکی خاطر کی
کہ بلا عذر جاکے بیٹھا وہان — ہوا مرہون مہربانی بجان

شہد خالص سے ایک طشت بھرا — میزبانانہ اسکے آگے دھرا
مگسون کا ہی جیسا کچھہ دستور — منکشف ہی نہین ہی کچھہ مستور

گرد شیرینی شور کرتی ہین — مجتمع ہوکے زور کرتی ہین
منع کرنے سے مانتی ہین نہین — نیک و بد اپنا جانتی ہین نہیز

مگسونکا مکان مٹھائی ہی — رہتی ہین وہ جہان مٹھائی ہی
دیکھکر شہد کو بہم آئین — جوق جوق آئین کچھہ نہ کم آئین

بیٹھین کل آکے طشت کے تن پر — کچھہ کنارے پر اور کچھہ اندر
دیکھا حلوائی نے یہ زور انکا — اور حد سے زیادہ شور انکا

بادبیزن وہان ہلانے لگا — طشت سے مکھیان اڑانے لگا
وہ جو تھین طشت کے کنارہ پر — اڑگئین ایک ہی اشارہ پر

لیک تھی جنکی درمیان مین جا — گڑے تھے انکے اس مکان مین پا
اڑنا چاہا تو شہد مین پڑے پر — شل پا انکے شہد مین گڑے پر

ہوگئین مبتلای دام عنا — بن گئین لقمہ ہاے کام فنا
اس گدا کو جو دیکھا انکا یہ حال — خوشی حاصل ہوئی بحد کمال

کرکیا یک خروش مین آیا — بار ہی جسوقت ہوش مین آیا
ہوا دریای دل قرار گزین — رہا موج فرح سے کار نہین

بولا حلوائی کیا نظر آیا — جو تیرے دل پہ یہ اثر لایا
جیسے حلواے صوری سے زنہار — نہین تجھہ سے ذرا جھجے انکار

تو بھی حلوای معنوی سے مجھے — رکھہ نہ بے بہرہ جو ملا ہی تجھے
کر شکر ریزی کھول شیرین لب — بول شیرین زبان سے شیرین اب

بولا ای یار غالب دنیا — مجھہ سے دنیا و طالب دنیا
ہوئی اس طشت شہد مین آکر — مظہر غیب جہد مین آکر

کہ تو اس طشت کو سمجھہ دنیا — اور یہ شہد عمدۃ الاشیا
یہ مگس جو ہین اسکی جامع ہین — بعض قانع ہین بعض طامع ہین

وہ جو قانع ہین انکی جا ہی کران — وہ جو طامع ہین انکی جا ہی میان
بر کران رہتے ہین سلامت سے — درمیان بچتے ہین ندامت سے

کہ وہ ہین شاد تھوڑا پانے پر — نہین انکی طرح اگھانے پر
جو سمجھتے ہین درمیان کا — ہی نصیبہ کا امتحان کا

سو ہین محفوظ دست غارت سے — جیسا ظاہر ہی اس اشارت سے
رزق مقسوم کھاؤگے ہر جا — کہین جاؤگے پاؤگے ہر جا

لیک نادان ہین کیونکہ عزرائیل — جب ہلائے گا مروحہ تعجیل
اڑین گے سہل سے کرانہ نشین — ہو وینگے پھر بھی آشیانہ گزین

اسکی درگاہ صدق مین کوئی جا — نہین پاسکتا متقی کے سوا
اور جو درمیان بیٹھتے ہین — ورطۂ رنج جان مین گڑتے ہین

کہ جو رغبت سے کام لیتا نہین
خوشی سے انصرام دیتا نہین

نہین کرسکتا کام کی خاطر
راہ نیک انصرام کی ظاہر

گو حقیقت مین ہی قصور اسکا
یہ عوض سمجھتا ہی ضرور اسکا

کہ امورات شاہی سے ہی حذر
نہ امورات شاہی سے ہی خبر

رکھتا ہی اجتماع فرمان پر
کل وحوش و سباع فرمانبر

خوب آراستہ امانت سے
اور پیراستہ دیانت سے

چاہتا ہی اگر کفایت کار
چاہیئے اسپہ کر عنایت کا

یعنی ہووے طمانیت جی کو
کہ چلے کار مملکت اسکو

کابھو نے کہا کہ اے دانا
سود کیا ایسے عذر سے جانا

لاکھہ انکار اور حیلہ کر
کام سے بچنے کا وسیلہ کر

تو اگرچہ یہ کام چاہ و نہ چاہ
مین تو دونگا یہ کام خواہمخواہ

کہا اسنے کہ مین نے دیکھا ہی
کار شہ صرف دو کو زیبا ہی

ایسی دانائی سے کہ آپ کہین
ہدف تیر طنز ہووے نہین

عزت و نام سے نہ کام رکھے
طعنۂ عام سے نہ کام رکھے

مین ہون ان دو مین سے ایک نہین
تیر خجلت ہی مجھکو نیک نہین

نہ طبیعت خسیس رکھتا ہون
نہ طمع کو انیس رکھتا ہون

اس خداوند کی قسم ہی مجھے
جسکا بخشا ہوا یہ دم ہی مجھے

چاہیئے دلسے دور کر یہ خیال
اور مجھپر یہ بار رنج نہ ڈال

بیسے ہین سوزن قناعت سے
رشتۂ بندگی و طاعت سے

جس سے بے اختیار ہی تھی عائد
اور بے اختیار ہی تھی زائد

جسے آلودہ چاہتا ہی کیا
بدہ نابودہ چاہتا ہی کیا

کہ جو دیتا ہی کوئی کار اسے
لگتا ہی دل پر ایک بار اسے

آخر الٹا آل ہوتا ہی
مملکت کا زوال ہوتا ہی

اس سخن سے یہ بات ظاہر ہی
نہ مجھے التفات خاطر ہی

تو کہ ہی بادشاہ باشوکت
صاحب ملک و جاہ و باصولت

نامور قوت و کفایت مین
نامور حکمت و درایت مین

انہین اسکام کے بھی طالب ہین
عزت و نام کے بھی طالب ہین

کہ ترے دل کو استمالت ہو
اور خوش تر اخوان کی [illegible]

اور انکے بر آئین انکے مرام
تحفہ و ہدیہ لائین ملکے عوام

مجھکو اقرار مین عرض کیا ہی
اور انکار مین غرض کیا ہی

مین نہین کرنے کا معاف تجھے
دلسے کہتا ہون صاف صاف تجھے

چاہ مت چاہ تو ہمارا ہی
یار تو آشنا ہی پیارا ہی

ایک دانا ہی سخت رو کہ دوام
کرے یہ سختی و مبالغہ کام

دوسرا سست رائے جاہل ہی
جسے خوبی خرابی حاصل ہی

کہ کوئی ایسے کا حسود نہین
کیا حسد کو ہو بہبود کہین

کہ مرے دل کو کبر و آز نہین
کہ کرون ناز یا نیاز نہین

کہ خیانت سے دیکھون کچھہ عار ہی
یا ذلت سے کچھہ سبکبار ہی

کہ تبر خوار ہے نہ غم ہی مجھے
خوشتر اس ہستی سے عدم ہی مجھے

ایک مدت ہوئی کہ دیدۂ باز
نہ رہے ہین ترے ندیدۂ آز

جل گئے آتش ریاضت سے
تھی جو شی حرص کی اضاعت سے

پھر بھی جو دنیوی علائق سے
یعنی آمیزش خلائق سے

تو عیان ہوگا میرا اپنا حال
ہوا ان مکھیونکا جیسا حال

کہ جیسے طشت شہد مین جاکر
حرص کے مارے جہد مین آکر

شیر نے پوچھا کیسے ہی یہ بیان
کہا اسنے کہ ایسے ہی یہ بیان

ایک شیر ان سبھونکا سرور تھا ۔ حکم اسکا سبھونکے سر پر تھا
رہتا تھا ایسی شان شوکت سے ۔ ڈرتے تھے سارے اُسکی صولت سے
سارے رہتے تھے اُسکے فرمانبر ۔ سر کو رکھتے تھے اُسکے فرمان پر
چونکہ تھا شوق کامجوئی عجب ۔ پایا تھا اُسنے کامجو ہی لقب
اپنے ارکان سلطنت کے ساتھ ۔ اور اعیان مملکت کے ساتھ
ہوا اس مین فریسہ کا مذکور ۔ جیسا صدق و صفا مین تھا مشہور
شیر یہ سنکے بے قرار ہوا ۔ اُسکی صحبت کا خواستگار ہوا
اُسکے دیدار کا ارادہ ہوا ۔ حد اظہار سے زیادہ ہوا
آکے حاضر ہوا سلام کیا ۔ شاہ نے اُسکا احترام کیا
جو جو القاب ہین فضائل کے ۔ اور آداب ہین خصائل کے
تھا حقائق سے ہر طرح ماہر ۔ کل دقائق تھے ہر طرح ظاہر
کارسازی مین بے نظیر زمان ۔ عقل و تدبیر سے ظہیر زمان
محک امتحان پہ لایا ذرا ۔ نقد حال و مقال پایا کھرا
کامجو نے بہت پسند کیا ۔ اپنی صحبت سے ارجمند کیا
کہ مرا ملک رکھتا ہے وسعت ۔ اور امورات رکھتے ہین کثرت
کہ بلا دیکھے دوستدار کیا ۔ اسقدر تیرا اعتبار کیا
آنکھہ ہنستی ہے میرے کانونکو ۔ اور ہے طعنہ زن زبانون کو
اُس سے مین نے زیادہ تر پائی ۔ بے نظیری تیری نظر آئی
اب تیرے اختیار کرتا ہون ۔ تجھے مختار کار کرتا ہون
جتنے اس بارگہ کے ہین اقران ۔ اور اس کارگہ کے ہین ارکان
بلکہ اقران مین برتری پائے ۔ اور اخوان مین سروری پائے
تب فریسہ نے عرض کی کہ شہا ۔ بادشاہون کو ہے ضرور بجا
کہ وہ ہون انتظام مین فائق ۔ بادشاہون کے کام مین لائق

اور شیرون مین تھا وہ شیر بڑا ۔ کہ دلیرون مین تھا دلیر بڑا
نعرہ اُسکا تھا رعد کا ہمسر ۔ چشم اُسکی نہ برق سے کمتر
اُسکی خدمت سے کل رفاہ مین تھے ۔ اُسکی عزت سے کل پناہ مین تھے
اس لقب سے تھا جابجا مذکور ۔ اور مذکور ہی سے سوا مشہور
ایکدن وہ جو ہمکلام ہوا ۔ ہر طرح کا نہ کم کلام ہوا
کیا سب نے مبالغہ زائد ۔ نہوا کچھ مغالطہ عاید
اب تلک وہ نہین تھا آیا نظر ۔ اپنی چشمون مین اُسکا پایا مقر
اُسکو اپنے حضور یاد کیا ۔ بسر و چشم انقیاد کیا
لطف شاہانہ آشکارہ کیا ۔ بیٹھنے کے لئے اشارہ کیا
آزمائے تو جاسے پائے تمام ۔ جاسے پائے جو آزمائے تمام
گنج زردار تھا لیاقت کا ۔ ابر دربار تھا فصاحت کا
کام مین سلطنت کے فائق تھا ۔ ہر طرح مملکت کے لائق تھا
زر خالص نہ امتحان سے ڈرے ۔ مرد میدان نہ ترک جان سے ڈرے
بارے خلوت مین اُسکو بار دیا ۔ اور یہ راز آشکار کیا
تیرے صدق و صفا کی پائی خبر ۔ میرے دل مین رجا یہ لائی اثر
پر جواب آنکھون نے نظر آیا ۔ دوستون سے زیادہ تر پایا
تیری تعریف جو سنائی تھی ۔ یا سمجھنے مین میرے آئی تھی
تو نہین اعتماد سے خالی ۔ کل مہمات ملکی و مالی
کہ تجھے قرب خاص حاصل ہو ۔ درجۂ اختصاص واصل ہو
انمین یہ افتخار حاصل ہو ۔ عزت و اقتدار واصل ہو
یہ عیان ہو رعایت خاطر ۔ نہ نہان ہو عنایت خاطر
کانصرام امور کی خاطر ۔ رکھین کچھ اپنے متفق ناصر
اور انمین جو کوئی کام نہ لے ۔ تو بصد اسکو کوئی کام نہ دے

قہر پر آئے تو بھی غم ہی نہین
کہ وجود اسکا بے عدم ہی نہین

حاصل اسبات کا یہ ہی کہ یہان
علو ہمت نہین ہی انسن تہان

عقل سے دور ہی بنائین ہر کان
گذر سیل مرگ پائین جہان

راہ سیلاب کی عمارت کو
نہین ممکن نہ خوف غارت ہو

پس ڈرو دل مین اہتمام کرو
مت گذرگاہ کو مقام کرو

یہ گذرگہ گذرنے کی جا ہی
نہین ہرگہ اترنے کی جا ہی

نہ ہو چھوڑو تاکہ ہووے خراب
کب بجا ہی وہ جا کہ ہووے خراب

تب انھون نے کہا برای جواب
کہ نہین ہی ذرا یہ رہ صواب

کہ کرین ترک نعمت دنیا
اور اٹھائین یہ محنت عقبا

ترک ان نعمتونکا جو ہی جا
کیون خدا انکو کرتا ہی پیدا

چاہیئے انسے فائدہ پائین
التذاذ انسے عائدہ پائین

بلکہ فرماتا ہی خدای کرام
پاک چیزون سے ہی تمھارا طعام

بولا یہ سنکر فریسہ ہشیار
نعم دینوی ہی دست افزار

عقلا جس سے نیک نامی پائین
اور مذکور ہی دوامی پائین

اور عقبی کا اہتمام کرین
جو وہان کام آئے کام کرین

مال صالح ہی نیک مال یہان
جس سے ہی خوبی مآل عیان

اسلئے ایسا مال ہاتھہ مین لائین
نہ کہ ایسا وبال ساتھہ مین پائین

چاہتے ہو جو نیکی دو جہان
تو بدل سننا چاہیئے یہ بیان

کہ غذائے لذیذ کی خاطر
کہ ہی تا حلق لذتی ظاہر

کسی جاندار پر ستم نکرو
ہاتھہ سے مار کر یہ شکم نہ بھرو

نہ رکھو گرم ظلم سے بازار
رہو قانع جو پاؤ بے آزار

کھاؤ اتنا کہ اشتہا ہووے
جسم کو باعث بقا ہووے

اور جو عقل و شرع کے ہی خلاف
چاہیئے اس سے رکھنا مجھکو معاف

گو نہین ہی مصاحبت سے عار
پر نہین ہی متابعت سے کار

کہ یہ افعال ہین پسند نہین
انکی تقلید بے گزند نہین

جو یہ تکلیف چاہتے ہو دیا
ترک صحبت سے چاہتے ہو کیا

آپ راضی ہون استجازت کو
ہو کے راضی مجھے اجازت دو

ترک احباب و دوستدار کرون
گوشۂ عزلت اختیار کرون

بیٹھون اس گوشۂ سعادت مین
اپنے اسکی عبادت مین

جانا سب نے کہ یہ نہین کچا
زہد رکھتا ہی بالیقین سچا

بعض سے اتحاد پر آئے
میل دل اعتقاد پر لائے

ملکے انکار سے ہوئے نادم
دلکے اقرار سے ہوئے خادم

اسطرح اسکا ایسا نام ہوا
کہ وہ مشہور خاص و عام ہوا

جتنے تھے اسطرح کے گوشہ نشین
پاتے تھے اتقا کا توشہ وہین

یا دیزدان کے صاحب امداد
آکے کرتے تھے اس سے استمداد

ایک بیشہ تھا متصل اسجا
تھی ہمیشہ بہار دل اس جا

ہر طرف تھے طرح طرحکے شجر
وقت پر تھے طرح طرحکے ثمر

اور انواع نہر و چشمہ روان
صاف قدرت کے تھے کرشمہ عیان

درمیان اسکے مرغزار تھا ایک
گویا فردوس پر بہار تھا ایک

تھا طراوت سے رشک باغ ارم
کہ ابھی تک ہی گم سراغ ارم

تھی ہوائے شمال ایسی وزان
دل مردہ کو بخشتی تھی روان

تھی فضا دلکشا روان افزا
دلکشا تھی ہوا روان افزا

سبزۂ تازہ تھا لب جو پر
جون خط سبز یار کے رو پر

تھی لطافت کے ساتھہ اسکی ہوا
اور وسعت کے ساتھہ اسکی فضا

کل وحوش و سباع فرحت سے
رکھتے تھے اجتماع کثرت سے

اور ہر نوع کے دواب و ہوام
متمکن تھے پاک آب و طعام

اور تکلیف اس عبادت کی — نہیں ہونے کی استعدادت کی
کھو نصیبہ نہ بھول کر ہر گاہ — حظ دنیا حصول کر ہر راہ

اور اس بات کی دلیل عیان — کہتے ہین اس طرح عقیل زمان
حظ دنیا سے پا نصیب اپنا — کہ نہین ما سوا حبیب اپنا

کھانا پینا ہی زندگی کا قوام — احتراز اُس سے چاہیئے نہ دوام
تا کہ اس حکم پر رعایت ہو — اور ممنون عنایت ہو

کھاؤ پیؤ نہ یادتی نہ کرو — خود کو برعکس عادتی نہ کرو
اور یہ جانا چاہیئے تجھ کو — بلکہ سچ ماننا چاہیئے تجھ کو

جو گیا کل نہ آنے کا ہی کہین — جو رہا کل نہ پانے کا ہی یقین
آج کو یون خراب کرتا ہی — عمر کو کیون خراب کرتا ہی

آ کہ خلوت مین عیش کر لین آج — رفع تکلیف و طیش کر لین آج
کہ ہمین اعتبار کل کا نہین — کل تو ہی دور ایک پل کا نہین

کہا اُسنے کہ جب یہ جانا ہی — کل گیا کل کا کیا ٹھکانا ہی
چاہیئے آج کچھ ذخیرہ کرو — پھر خود توشۂ اخیرہ کرو

آج کر لو جو ہو وے کل درکار — چھوڑنا چاہیئے نہ کل پر کار
عیب دنیا ہی سر بسر مشہور — یہ ہنر بھی نہین مگر مستور

مزرعہ عاقبت ہی اسکا نام — تخم بوتے ہین سو ہی اس جا کام
یعنی اسجا کرینگے جیسا کار — پائینگے عاقبت مین ویسا بار

آج جو بو ہین گے سو پائینگے کل — بیج جیسا ہی ویسا کھائینگے پھل
آج بولے کہ ہو گا کل مجبور — ایک جو بھر نہو ویگا مقدور

نکریگا جو کشتکاری ہیان — تو اُٹھائے گا شرمساری وان
اپنے خرمن کو پائے گا خالی — پھر پشیمانی کھائے گا خالی

مرد عاقل کو چاہیئے ہمہ حال — کہ رکھے حسن عاقبت کا خیال
کرے جو ہو سکے ثواب حصول — کہ نہ کرنا پڑے عتاب قبول

اور راہ حصول ہی خیرات — کیونکہ جاہ قبول ہی خیرات
اور دلکو رکھے ہر ایک زمان — مائل مال و جاہ نیک زمان

دولت جاودانی کی خاطر — دائمی کامرانی کی خاطر
دلسے ترک تعلقات کرے — نہ کسی پر کچھ التفات کرے

کہ یہ دنیا نہ جاودانی ہی — اور جو شی ہی اسکی فانی ہی
جیسی صورت مین خوشنما ہی بڑی — ویسی باطن مین بیوفا ہی بڑی

مت رکر سر فنا کے عقبہ پر — بیٹھ تخت بقا کے رتبہ پر
اور تم ہر طرح سے دانا ہو — وقت فرصت ہی اور توانا ہو

چاہیئے اسپ جہد پر چڑھکر — جاؤ میدان عہد پر بڑھکر
کھا کے کچھ خوف صولت ایا — کرو تحصیل دولت ایفا

بار صحت کا کر رکھو انبار — وقت بیماری ہوویگا درکار
جو جوانی مین کچھ کماؤگے — عہد پیری مین دکھ نپاؤگے

سود سرمایۂ شباب سے لو — عہد پیری کے جو حساب سے ہو
کرو کچھ اہتمام وقت حیات — کہ تمھین آئے کام وقت وفات

کرو کچھ کر کے یاد آہ دوام — کہ ضروری ہی زاد راہ دوام
آج دانا نہین توانا ہو — کل توانا نہین جو دانا ہو

حیف و افسوس ہی یہ پچھتانا — حق اللہ کچھ نہین جانا
جب توانا تھا تھی نہ دانائی — ہوا دانا گئی توانائی

بے ثبات اس جہان کی راحت ہی — لمعۂ برق ایک ساعت ہی
اور محنت کو بھی قرار نہین — جسطرح ابر پائدار نہین

سود نعمت سے اسکے الفت کیا — بود محنت سے اسکے کلفت کیا
چاہیئے یہ جو مہربانی کرے — کوئی ہرگز نہ شادمانی کرے

نہ کفایت مین ہی مجال زیان / پر کفایت مین ہی خیال زیان
کہ کبھی اُسکا بھی اثر ظاہر / ہوتا ہی باعث ضرر آخر
جب کفایت شعار ہو اہل ہنر / وقت مطلب نہ ٹھہرے اہل بصر
اور ان سے حذر مناسب ہی / جاہلون سے تو اور وجب ہی
چاہیئے یہ کہ بادشاہ زمان / ان دقیقون کی پاکے راہ نہان
اپنے عمال پر نظر فرمائے / اُنکے احوال پر نظر فرمائے
تاکہ ظاہر ہو ملک و مالکا حال / جیسے ظاہر ہو دلکو حالکا حال
اسمین دو فائدے میسر ہین / ممتحن کے لئے مقرر ہین
ایک یہ ہی کہ اسکو ہوگا عیان / حال اُن لوگونکا جو ہوگا نہان
کہ وہ ہین نیک نیت ورحم / یا وہ ہین زشت طینت و ظالم
جو رعیت کو رکھتا ہو آباد / نہین رکھتا ہو رنج سے ناشاد
اُسکو شاہانہ تربیت فرمائے / دلکو امداد و تقویت بر لائے
جو نہ غمخوار ہو رعایا کا / یا دل آزار ہو برایا کا
اُسکو اس کام سے جدا فرمائے / اور دل خائف خدا پر لائے
کہ ہی معمار ملک وہ بہتر / کریگا کار ملک وہ بہتر
رنج خلقت مین چاہے سود شاہ / سو حقیقت مین ہی حسود شاہ
بہر خلقت وہی زیان چاہے / جو نہین شاہ کی امان چاہے
بادشاہی کو وہ نہ لائق ہی / جس سے نالان دل خلائق ہی
پاتا ہی جو کوئی نیکو کار / دیکھتا ہی کبھی نہ جی کو بار
اور جو پاتا ہی بدکردار / جز بدی دیکھتا نہین زنہار
دوسرا یہ کہ جب یہ صورت حال / رونما ہووے گی بحسن و جمال
سب کو معلوم ہو ویگا کہ یہ شاہ / رکھتا ہے ملکداری مین یہ نگاہ
نیکون سے انتظام چاہتا ہی / بدون سے انتقام چاہتا ہی
ہونگے امیدوار نیک ضرور / کرینگے دلسے کار نیک ضرور
نہین کرنے کے کام سستی سے / کرینگے انصرام چستی سے
اور مفسد ہراس کھائینگے / آس کی جا پہ یاس پائینگے
اس بیان کے لیئے درست مثال / ایک ہی داستان شیر و شغال
رائے نے پوچھا کیسے ہی یہ بیان / برہمن بولا ایسے ہی یہ بیان

## حکایت

کہتے ہین راویان نیک خصال / کہ تھا ہندوستان مین ایک شغال
نام اُسکا فریسہ تھا مشہور / زہد و تقوی سے پارسا مشہور
کار دنیا سے عار رکھتا تھا / کار عقبیٰ سے کار رکھتا تھا
ہمسرون مین قیام رکھتا تھا / پر نہ ایذا سے کام رکھتا تھا
کسی کمزور کو ستاتا نہ تھا / کہ غذائے سباع کھاتا نہ تھا
نہ لہو بھی زبان سے چاٹتا تھا / ایسے ایام جان سے کاٹتا تھا
ہوئی یارون سے دشمنی ظاہر / ہوگئی حد الیمنی آخر
بولے اس خو سے ہم نہ راضی ہین / بلکہ ہر وقت اعتراضی ہین
زہد پر اپنے پھولتا ہی تو / پر سمجھتے ہین بھولتا ہی تو
تیری یہ رائے جانتے ہین خطا / نہ یقین آکے مانتے ہین خطا
جو رفاقت مین ہی موافق تو / کیون طبیعت مین ہی منافق تو
جب ہماری مخالطت ہی پسند / عادۃً کیون مخالفت ہی پسند
چاہیئے ہمسے اتفاق کرے / پارسائی سے افتراق کرے
کہ ہی عمر عزیز کا کھونا / تارک عیش دنیوی ہونا

اور جو رحم کا دکھاتا ہی
ولسے مکروہیت مٹاتا ہی

اور احسان نکوئی کرتا ہی
عذر پر بار سے درگذرتا ہی

الغرض لطف کو بنا سے یار
پھر مدارات سے چلائے کار

جو احادیث ہین صحیح بیان
انسے یہ بات ہی صریح عیان

کہ اگر لطف کی سنے تصویر
ایسی پیدا ہو چہرہ سے تنویر

نہ کسی کو ہو دید کی طاقت
کیا ہو گفت و شنید کی طاقت

نہ نظر آئے خوشنما ایسی
نہ بصر پائے دلربا ایسی

اور کرتا ہی ایک نرگس مان
اسی معنی کا سطر جیسے بیان

جو گنہ گار پر ہوا قادر
عفو کر جو گنہ ہوا صادر

کہ ہی شرم گناہ سے بیجان
پائے گا بوی مغفرت سے جان

ہوگا بندہ ترا دل و جان سے
باز آئے گا اپنے عصیان سے

صورت مغفرت جو پیدا ہو
مہر تابندہ سے ہویدا ہو

جب تامل کریگا خاطر خواہ
ہو گی اس مدعا کی ظاہر راہ

کہ جو انسان کو ہی شرف عائد
عفو و احسان سے ہوتا ہی زائد

اسلئے چاہیئے کہ یہ دو خصال
کرے عاقل پسند خود ہمہ حال

اور ظاہر ہی مختفی کب ہی
آدمی سہو سے مرکب ہی

نہین خالی ہی ایسی علت سے
سہو و غفلت سے جرم و ذلت سے

اسکو ہر سہو پر صعوبت ہو
اور ہر جرم پر عقوبت ہو

تو ضرور اس سے کچھہ زیان ائد
ہوا سورات مین عیان عاید

تیغ تندی سے جو چلاتا ہی
پشت یہ دانتون سے چباتا ہی

اسکو جو ہووے حلم سے خالی
نہین زیبا ہی درجہ عالی

اور ہی شاہ کو دوام بجا
کہ جیسے ہووے اتہام لگا

دیکھہ لین اسمین کیا لیاقت ہی
کیا دیانت ہی کیا کفایت ہی

کیا صفا ہی مناصحت کیا ہی
کیا وفا ہی منافقت کیا ہی

تا کہ ان وصفون سے جو کوئی ہو
جس سے کچھہ ملک کو نکوئی ہو

یعنی جب آئے وقت استمداد
کر سکے اپنے وصف کی امداد

تو کرے تازہ اعتماد اُس کا
کم نہونے دے اعتقاد اُس کا

دوسری بار تربیت فرمائے
دل دلدار تقویت پر لائے

اسقدر آئے استمالت پر
کہ وہ پھر آئے اپنی حالت پر

کہ مہمات ملک کا آخر
نہین دیکھا نہین سنا ظاہر

اور حاجت ہی شاہون کو واضح
ہر اصحاب کافی و ناصح

جو ہون اسرار مملکت مین خبیر
اور کل کار سلطنت مین ظہیر

اسلئے چند عالم و عامل
رای جنکی ہو سالم و کامل

جو ہون آراستہ امانت سے
اور پیراستہ دیانت سے

صاحب عقل و فہم و صدق و صفا
نیک خواہ دلی و اہل وفا

جنکے نیکو سیر پسند کرے
اپنی خدمت مین سربلند کرے

پھر جیسے جس قدر لیاقت ہو
اور جیسے عمل کی طاقت ہو

اسقدر ویسا انتظام کرے
اور تفویض کوئی کام کرے

عیب بھی جو کسی مین آئے نظر
تو تغافل نہ جی مین پائے اثر

کیونکہ بے عیب ہی نہ کوئی یہان
کہتے ہین صاحب نکوئی عیان

یار بے عیب کیمیا ہی یہان
کہین بے عیب کیمیا ہی کہان

اسلئے یہ تلاش ہی بے کار
رہے گا اس تلاش مین بیکار

اور ہی احتیاط واجب کار
اسلئے چاہیئے کہ صاحب کار

نظر عفو رہے ہر طرف فرمائے
اور فی الفور ہر طرف فرمائے

جو مخل ہو کے درمیان کار
پیدا کرتا ہو کچھہ زیان کار

اور جو چاہے کر کفایت کار
نہین رکھتا ہو کچھہ رعایت کار

اور کوئی ملازم درگاہ / جیسا ہوتا ہی لازم درگاہ
تو پھر اس پر عطا مناسب ہی / یا سزاے خطا مناسب ہی
بیدپانے زبان شیرین سے / کہا شیرین بیان شیرین سے
اور جو تھوڑی سی خطا کے لئے / حکم فرمائے کچھہ سزا کے لئے
اس سے عاید ہی دو طرحکا زیان / جس سے زائد ہی دو طرحکا زیان
دوسرا یہ کہ جو ہین اہل قصور / رہین گے لذت معانی سے دور
لطف جو چاشنی عفو سے جان / سیری پاتی ہی پاتے اہل جہان
جو ہی عفو خطا مین دل کو سرور / جان جاتے اگر یہ اہل قصور
ہی کوئی زینت جمال شہان / خلعت عفو کی مثال کہان
اور ہی حضرت نبی کا کلام / روح کو انکے ہی سبھی کا سلام
نام مردون مین وہ ہی پاتا ہی / شعلۂ قہر جو دباتا ہی
مردمی زور کو نہ جانا ہی / مردمی غصہ کو دبانا ہی
کہ کرین حادثہ جو نازل ہو / رہنما اپنا عقل کامل کو
یعنی لطف اسقدر عیان فرمائے / کہ نہین ضعف کچھہ توان پر آئے
تاکہ خوف و رجا سے کام چلے / ملک داری کا انتظام چلے
حسب دلخواہ بند و بست رہے / جو ہی جیسا بلند و پست رہے
ملے مخلص کو مخلصی کی جزا / ملے مفسد کو مفسدی کی سزا
اور دانا ہی زبدۃ الاسلام / ایسا قرآن سے کرتے ہین ارقام
کہ خصائل تمام نیک رکھین / خصلت خاص و عام نیک رکھین
حکم ایزد ہمیشہ مانتا ہی / لطف ایزد ہمیشہ جانتا ہی
ان مین سے ایک کرتا ہون ظاہر / معنیًا نیک کرتا ہون ماہر
نیک ہی نیک ہی عزیز خدا / ایک ہی ایک ہی عزیز خدا
اور یہ وجہ ہین طریقت کے / ایسے مظہر ہین سن حقیقت کے

ہوکے معتوب کچھہ سزا پائے / پھر ظہور انسے کچھہ خطا آئے
اور پھر اسکی جو بحالی ہی / حرم سے خالی یا نہ خالی ہی
کہ جو شہ دیکھکر کسی کا گناہ / کرے مسدود عفو و رحم کی راہ
تو کسی کو نہ اعتقاد رہے / اور اسپر نہ اعتماد رہے
ایک یہ ہی کہ کار و بار تمام / ہو وینگے ابتر اور خوار تمام
اور کرتا ہی ایک شاہ بیان / مغفرت کی یہ نیک راہ عیان
تو نہین آتا کوئی میر حضور / بے بلئے اپنے ساتھہ نذر قصور
تو خطا کرتے سارے بالاصرار / اور آ آکے کرتے استغفار
اور عظام آدمی مین کمال / نہین ہوتا ہی مرحمت کی مثال
مالک خود جو ہی بوقت قہر / رکھتا ہی زور مین زیادہ جہر
وصف مردی وہ گوش کرتا ہی / زہر غصہ جو نوش کرتا ہی
اور ہر شہ کو بہترین خصلت / اس سے بہتر کوئی نہین خصلت
اور ہر وقت لطف و عنف عیان / رکھین اخلاق مین بقدر توان
اور عنف اسقدر عمل مین لائے / کہ نہین ظلم کچھہ عمل مین آئے
اور کل کار مملکت دائم / رہے باجاہ و ابہت قائم
یعنی مخلص کو لطف سے ہو یاس / اور مفسد کو عنف سے ہو ہراس
کل رعیت کو رکھتا تھا جمشید / دائما درمیان بیم و امید
کہ مناسب ہی بادشاہون کو / بد سے نیکون کے جاننا ہو نکو
نیک جس پادشہ کی عادت ہی / اور ہادی دل سعادت ہی
اور قرآن مین جو نصائح ہین / واقفون کو بخوبی واضح ہین
جو کوئی غصہ کو دباتا ہی / اور لوگون پہ رحم لاتا ہی
یعنی محسن خدا کا پیارا ہی / محسنی کر جو وقت یارا ہی
کہہ یہ جو غصہ کا دباتا ہی / عنف بیجا نہین دکھاتا ہی

اس سخن پر سخن بتمام کیا / سطوۃ باد پر خرام کیا
شاہ نے کاٹا ہاتھ حسرت کا / غلبہ پایا ساتھ حسرت کا
اور اشعار تھے یہ ورد زبان / جس سے ظاہر تھا دلکا درد نہان
کیا کرون مین بیان حکایت یار / سر بسر ہی عیان شکایت یار
یہ روایت ہی مکتفی ظاہر / غدر اعدا سے بچنے کی خاطر
جیسے اس قبرہ نے شہ سے کیا / عجز اگرچہ ہر ایک رہ سے کیا
نہ صفا و وفا کی صورت تھی / کہ مکافات کی ضرورت تھی
اور جو شخص خوب ماہر ہو / اسکو یہ بات خوب ظاہر ہو
چاہیئے وقت واقعات زمان / اور ہنگام حادثات جہان
ہوشیاری سے اہتمام کرے / فہم کاری سے اپنا کام کرے
کہ امان پاوے اسکی بدعت سے / نہ زیان آوے اسکی خدعت سے
خصم آزردہ سے حذر فرما / عجز پر اسکے مت نظر فرما
خصم آزردہ سے نہ مل زنہار / اسکی باتون پہ دے نہ دل زنہار

گیا ایسا کہ پھر نہ آیا نظر / دیکھا پھر پھر کے کچھ نہ پایا اثر
کثرت رنج سے ہوا رنجور / کوشک شاہی مین گیا مجبور
کرون کس سے مین اپنا درد بیان / قصد جان رکھتا ہی طبیب یہان
دیکھو دہوکا مجھے دیا کیسا / کہ کہا و کیا اور کیا ایسا
چاہیئے انسے احتراز کیا / جسقدر انسے ہو نیاز سوا
اور تصدیق دوستداری کی / عہد و پیمان سے استواری کی
ایسے دشمن کے بات مین آنا / ہی عیان اسکی گھات مین آنا
کہ کئے ہین جو یہ کلام بیان / ہین دُر قیمتی تمام عیان
جانکر رہنمائے راہ نجات / آپ ہو رہگرای راہ حیات
قول دشمن پہ اعتماد نہ لا / جز خصومت کچھ انسے یاد نہ لا
تو جو چاہے الم سے آزادی / اور چاہے نہ غم سے ناشادی
رہ ضیا تو اگر ہی صاحب ہوش / بے بہا یہ گہر ہی واجب گوش
سو خوشامد کی بات کرتا ہی / وقت پاتے ہی گھات کرتا ہی

## نوان باب عفو کی فضیلت مین جو بادشاہون کے واسطے بہترین صفت ہے اور اہل اقتدار کیواسطے خوشترین جبلت ہے

سنکے یہ حال رای دابشلیم / بولا پھر برہمن سے باتعظیم
گرچہ اظہار انکسار کیا / اور قول و قسم کو یار کیا
ہر طرح اس سے احتراز کیا / نہ در اتحاد باز کیا
ایسا یہ شعلہ اشتعال مین ہی / کم نہین درجۂ کمال مین ہی
یہ حرارت نہووے گی کمتر / دل کو راحت نہووے گی دم بھر

کہ سنی مین نے بارے اسکی مثال / جسنے مانی نہین عدو کی مقال
تو بھی جانا کہ ہی دل آزردہ / خصم مانا کہ ہی جفا بردہ
اب وصیت نوین بیان فرما / شوق کمتر نہین زبان پر لا
جب تلک تیرا یہ سحاب زبان / نہین برسانے کا ہی آب بیان
کیسے ہوتے ہین بادشاہ زمان / عفو و اغماض سے پناہ جہان

ربط سوبند سے کرے مربوط / ضبط سوگند سے کرے مضبوط
نہین ممکن کہ ایک ساعت بھر / دل ہو مائل تیری اطاعت پر

کبھی دلسے مرتابعت کی چاہ / نہ ہے کچھ ملاذمت کی راہ
قصہ کوتاہ قصہ کر کوتاہ / کہ نہین دل مین کچھ اثر کو راہ

جانا شہ نے کہ ہی یہ کار محال / کہ بدر آئے اُسکا خار ملال
پائے دلسے اگرچہ بار ہزار / سوزن دم دکھائے کار ہزار

تیر جسوقت شست سے جاوے / پھر نہین زور دست سے آئے
پھر کہا قبرہ سے ای دانا / تیری تقریر عذر سے جانا

کہ بجز بوے آرزو زنہار / اب نہ بخشے گا وصل کا گلزار
اور آئینہ رجا کے سوا / ندکھائے گا ہمدمی کی لقا

رہا جو ہی طرب مین آب نہین / رہی زلف رجا مین تاب نہین
گیا وقت خوشی و عہد وصال / ہوگیا گویا ایک خواب و خیال

پر ہی امید اس زمان تجہ سے / سخن چند کر بیان مجہ سے
کہ زمانہ مین یادگار رہین / ثبت اوراق روزگار رہین

اور آثار خیر ظاہر ہون / جیسا ماہر ہی غیر ماہر ہون
اور غفلت کے زنگ سے ظاہر / ہی سیہ میر امرات خاطر

صیقل پند سے صفا پر لا / یعنی تاریکی سے ضیا پر لا
کہہ کوئی ایسا یادگار کلام / کہ رہے تیرا یادگار دوام

سخن خوش ساز نہ سار کہین / اس زمانہ مین یادگار نہین
قبرہ نے کہا کہ اپنے کام / حسب تقدیر پاتے ہین تمام

گیا توان ہی کمی و بیشی کی / کسکو جان ہر بیسی و بیشی کی
اور اتنی نہین کسی کو مجال / کہ کبھی اُسکو منکشف ہو حال

کہ مقدر مین کچھ سعادت ہی / یا میسر مین کچھ شقاوت ہی
لیک ہر ایک کو مناسب ہی / نہ مناسب ہی بلکہ واجب ہی

کہ رہے اپنے کام مین دائم / احتیاط دوام مین قائم
ہوشیاری سے اہتمام کرے / عقل کاری سے انتظام کرے

جو کرے گی موافقت تقدیر / نہ کرے گی منافقت تدبیر
تخت اقبال ہووئیگا حاصل / بخت اجلال ہووئیگا واصل

اور اگر برخلاف ہووے گا / دوستون مین معاف ہووئگا
طاعنون مین نہوئیگا مطعون / نہ زمانہ مین ہوویگا ملعون

گو مقدم ہی بیگمان تقدیر / چاہیئے کرنی جاودان تدبیر
کہ جو تقدیر کے موافق ہی / کام تدبیر کے موافق ہی

جو مخالف ہی تو بھی اہل شعور / تیرے پوزش پذیر ہونگے ضرور
اور بھی جاننا چاہیئے یہ بات / بلکہ سچ ماننا چاہیئے یہ بات

کہ جہان مین وہ مال ضائع ہی / جس سے کچھ فائدہ نہ شائع ہی
بادشاہون مین بادشاہ نہین / ملک کو جس سے کچھ پناہ نہین

دوستدارون مین وہ دستدار نہین / جو نہ کار آئے وقت کار کہین
ہی زنون مین وہ زن نہین شایان / جو نہ شوہر کو ہی کہین شایان

بد ہی فرزندون مین وہ فرزند / جس سے ماباپ کے ہی دل پر بند
ہی اُسی مملکت مین ویرانی / نہ امان ہی جہان نہ ارزانی

اور ناخوش وہی رفاقت ہی / جس مین باہم نہین صداقت ہی
اب رفاقت مین شک ہوا زائد / کہ صداقت مین شک ہوا عائد

پس بہم ہی مواعدت بہتر / کہ نہ کم ہی مباعدت بہتر
چاہیئے ترک ارتباط کیا / اور آپس مین احتیاط کیا

جاتا ہون مجہسے دل اُٹھا اب جا / اشک سے خاک گل بنا اس جا
جو بُرا تھا بھلا بتا مجہ کو / درد سر تھا تو کر عطا مجہ کو

| | | | |
|---|---|---|---|
| میرا اور تیرا یہ جواب و سوال | ہی عرب اور نانوا کی مثال | شاہ نے پوچھا کیسے ہی یہ بیان | قبرہ بولا ایسے ہی یہ بیان |

## حکایت

کہتا تھا ایک صاحب اخبار ۔ ایک صحرا نشین عرب یکبار
شہر بغداد مین گیا تھی جہان ۔ لب دجلہ پہ نانوا کی دکان
اور دکان مین دیکھے گردہ نان ۔ جیسے قرص قمر افق سے عیان
چنے تھے کاک با فروغ سماک ۔ نور سے پاک کیا فروغ سماک
حسن شمسی سے رنجۂ غیرت ۔ مہر مجروح پنجۂ حیرت
ایسے تھے شور سنگ بخت عیان ۔ نہ تھی نان تنک کو قدر وہان
گردہ گرم اسکی منبر پر ۔ مہر انور رتھا چرخ چنبر پر
تھا تنور اسکا گویا نار خلیل ۔ یعنی گلزار پر بہار خلیل
کہ نکلتی تھی اُس سے نان باہر ۔ جیسے تازہ گل جنان ظاہر
حاصل الامر اُس عرب نے وہان ۔ بوی نان سے جو پائی تھوڑی جان
دیکھکر وے نان نہ صبر رہا ۔ رک سکے دل کہان بجبر کہا
پاس جاکر اُسے کہ ای باکام ۔ ہین شکم سیر کرنے کے کیا دام
سوچکر یہ کہ ہوگی اسکی غذا ۔ ایک یا دو نہ تین من سے سوا
بولا دینار نصف لے لونگا ۔ جسقدر کھا سکیگا دیدونگا
نصف دینار دیکے بیٹھا وہان ۔ لب دجلہ تھا آب بہتا جہان
نانوا نان دکان سے لاتا تھا ۔ وہ بھگوکر وہان سے کھاتا تھا
نصف دینار پھر رہی نہ بہا ۔ ہوگئی چار دانگ سے بھی سوا
بلکہ دینار سے نہ کار رہا ۔ نانوا کو نہ اضطراب رہا
پس عرب سے کہا کہ ای بھائی ۔ یہ تو ان تو نے کھانے کی پائی
جس خداوند سے اُسی کی قسم ۔ سچ بتا کب تلک بھرے گا شکم
کیا کہون ہی یہ اضطراب عیان ۔ کھاتا ہون جب تلک ہی آب بہان
اس مثل کا ہی یہ مآل عیان ۔ کہ ترے دلکو ہو یہ حال عیان
کہ مجاری جسم مین ہی بہان ۔ جب تلک آب زندگانی روان
تب تلک لقمہ ہای بیم و ہراس ۔ کھانے سے ہی مجھے نہ ہوش و حواس
ایسی حالت مین لطف خوان وصال ۔ ہی تمنای امتحان محال
اپنی پرخاش پر زمان آیا ۔ کینۂ فاش درمیان لایا
ایسی راہ منافقت ڈالی ۔ نہین گاہ موافقت خالی
رشتۂ صحبت اس طرح توڑا ۔ نہ جڑے چاہے جسطرح جوڑا
بعد ازین چاہونگا وصال ترا ۔ مکتفی جانونگا خیال ترا
اور ہوویگا دل کو شوق اگر ۔ پوچھ لونگا صبا سے تیری خبر
بجز اسکے نہین ہی کچھ درمان ۔ سوچتا ہون ہر اک طرح ہر آن
نہو حاصل وصال یار جہان ۔ تو ہی بہتر خیال یار وہان
کہ گدا کے یہان جو شمع نہین ۔ مثل مہتاب ہی نہ شمع کہین
شاہ نے سنکے اشکباری کی ۔ چشم سے جو اشک جاری کی
کہ یہ ہی مرغ دور بین دانا ۔ دام دم مین کبھی نہین آنا
اس سے لینا ہی انتقام محال ۔ بلکہ ہی یہ خیال خام خیال
پھر بھی اُسنے بچھایا مکر کا جال ۔ اور چھوڑا بگڑنے کا نہ خیال
عہد و پیمان طرح طرح کے کئے ۔ دم شیطان طرح طرح کے دئے
قبرہ نے کہا کہ ای سرور ۔ بار احسان نرکھ سرے سر پر
کہ اگرچہ ملاطفت فرمائے ۔ اور دل مہر و عاطفت پر لائے

کہ ہی انجام ظلم خشم خدا | ظلم ہی ناپسند خشم خدا
جو کوئی ظلم و جور کرتا ہی | خود خرابی کے طور کرتا ہی
کہتا تھا اُسکو اسطرح کے پند | رکھتا تھا دلپر اسطرح کے بند
گرگ بولا کر اختصار کلام | متصور ہی ہرج کار تمام
پس پشتہ کہ آتا ہی یہ نظر | وعظ تیرا دکھاتا ہی یہ ضرر
اس حکایت سے یہ ہدایت ہی | کہ اگرچہ مجھے رعایت ہی
تو ہی مجھسے تجھے تنفر ہی | نہین جیسا مجھے تصور ہی
قبرہ نے کہا کہ مین نے دوام | پند و اندرز کے سنے ہین کلام
مراة تجربہ ہی جس کے حضور | اور انکو نہین احتراز کا نور
اب کیا چاہتا ہون ایسا سفر | کہ نہ پھر پیش آئے ایسا خطر
کیونکہ ظاہر ہی میرا حال مجھے | ایکدن ہوگا خون حلال تجھے
پس یہانسے خرام بہتر ہی | نہین ہرگز قیام بہتر ہی
بادشہ نے کہا کہ اے نادان | ہین یہان سارے عیش کے سامان
باب راحت سدا کشادہ ہی | آرزو اور کیا زیادہ ہی
کہا اُسنے نہ آرزو ہی یہان | کہ ترا خوف چارسو ہی عیان
اور جو کوئی شخص خاص یہان | رکھتا ہی پانچ یہ خواص عیان
تیسرا اتہام سے باہر | چوتھا اخلاق عام سے ماہر
اسکو حاصل ہین ہر طرحکے مرام | اور واصل ہین ہر طرحکے مقام
کرتے ہین کل موانست اُس سے | نہین رکھتے مجانبت اُس سے
چاہیئے عقلمند کو کہ یہان | دیکھے اپنے عزیز و تن نہ امان
کیونکہ ممکن ہی ہر زمانکا عوض | لیک ممکن نہین ہی جانکا عوض
کہین بے یار تو رہیگا نہین | نہین یہ عار تو سہیگا کہین
کہا اُسنے مجھے جو جاتا ہی | مت سمجھ تو مجھے پھر آتا ہی

اسلیئے عاقبت عقوبت ہی | درد ہی رنج ہی صعوبت ہی
گرچہ کچھ روز سر اٹھاتا ہی | خود زمان اُسکا سر جھکاتا ہی
کہ مگر اپنے دل مین غور کرے | اور ترک جفا و جور کرے
کہ نہین وقت و جای پند یہان | ہی چراگاہ گوسپند یہان
کہ توقف جو زائدہ ہوگا | جز تاسف نہ فائدہ ہوگا
کہ نہ دوری پسند کرتا ہون | اور اندرز و پند کرتا ہون
یاں وفا ہوتے ہین کلام شنو | نکتہ پر رہتے ہین دوام گرو
جانتا ہون اُسی کو دانشمند | ہی نہین اس سے رای دانش بند
خوف جان سے ہو جس بجان آیا | بھاگنے کو ہون تب یہان آیا
کہ یہان رہنا ہی حرام مجھے | غم جہان سہنا ہی دوام مجھے
اور آخر خلاف رای وفا | تو دکھائیگا جور ہای جفا
جو یہان سے نہ دور جاؤنگا | خوف جانسے نہ دور پاؤنگا
اور جو چاہیے سو حاضر ہی | جو مہیا ہی تیری خاطر ہی
جس لیئے اپنا ترک کرکے وطن | چاہتا ہی سہا سفر کے محن
اس سے دوری ہی نہ کم ضروری ہی | کہ نہین ایکدم صبوری ہی
ایک ان مین بدی سے دوری ہی | دوسرا اُسکی ضروری ہی
پانچوان یہ کہ ہووین اسکو حصول | ہر طرح پر معاشرت کے اصول
کہین جاوے کبھی غریب نہین | رنج و غربت کبھی قریب نہین
جیسے جاہل کو دیس ہی پردیس | ویسے عاقل کو دیس ہی ہر دیس
بالضرورت کرے جلاے وطن | اور پردیس کو بنائے وطن
چلے گھر مین نہ کار خاطر خواہ | جا سفر مین نہ عار ظاہر چاہ
پوچھا شہ نے کہ جائیگا کبتک | اور جاکر پھر آئیگا کب تک
اس سفر سے معاودت ہی محال | اور یہی تو ہی بخواب و خیال

ہین عطا کو زیادہ مانتا ہون　نہ خطا کو زیادہ جانتا ہون
غم نہین جو خطا زیادہ ہی　کہ خطا سے عطا زیادہ ہی

کہا اُسنے کہ ہی یہ کار تیرا　لیک ہون مین گناہگار تیرا
اور وہ جو گناہ کرتا ہی　خوف سے پیش شاہ ڈرتا ہی

اور اس شخص کا سا ہی سر احوال　زخم پاتے ہو جسکا چلنا محال
تو بھی ہمت کو کار فرمائے　رات کو کوہسار پر جائے

لاجرم تنگ آکے بیچارہ　زخم زائد ہو پاے بیکارہ
پھر زمین پر خرام کرنسکے　گو ملائم ہو گام دہر نہ سکے

اس طرح کی ہی میری قسمت مین　میری نزدیکی تیری خدمت مین
شرع کی رو سے جنباب کہان　مجھے تجھسے ہی یہ صواب نہین

چاہیے آپکو بلا مین سنبھال　چاہکر آپکو بلا مین نہ ڈال
دیکھے ہین تین بیشعور یہان　راہ حکمت سے جو ہین دور روان

ایک مغرور اپنی طاقت کا　راستہ چلتا ہی حماقت کا
خود مخافت مین جاکے پڑتا ہی　چاہ آفت مین آکے گرتا ہی

دوسرا جو کوئی شراب و طعام　پیتا کھاتا ہی بیحساب و کام
اور رکھتا ہی ہضم کی نہ توان　آپ بنتا ہی اپنا دشمن جان

تیسرا وہ جو خصم کی باتین　سنکے سمجھے نہ خصم کی گھاتین
اور اپنے فریفتہ ہووے　دشمنی بھولے شیفتہ ہووے

بیگمان اُسکی عمر کا ہنگام　ہو یہان اُسکی عمر کا انجام
یا پشیمانی سے پریشان ہو　یا پریشانی سے پشیمان ہو

برا ہوتا ہی حیلہ دشمن　کبھی رہنا نہ چاہیے ایمن
نہ خوشامد پر اُسکے جا زنہار　ہی خوشامد مین اُسکے کیا زنہار

بادشہ نے کہا تیری خاطر　کم محبت نہین میری ظاہر
پیش آتا ہون عاطفت کے ساتھ　ہر طرح کے ملاطفت کے ساتھ

اور دیتا ہون پند ہاے صفا　جو ہین مضبوط بند ہاے وفا
تو بھی دل مین تیرے کدورت ہی　نہ صفائی کی کوئی صورت ہی

اب تلک ویسی ہی طبیعت ہی　نہ پذیرائی نصیحت ہی
نہ پذیرا جسے نصیحت ہی　محض بیفائدہ فضیحت ہی

جیسے تھی گرگ کو نصیحت کی　ایک زاہد نے اس طریقت کی
پوچھا اُسنے کہ کیسے تہی یہ بیان　کہا شہ نے کہ ایسے ہی یہ بیان

## حکایت

ایک زاہد تھا ایک جا ساکن　ہر طرح جسکا نیک تھا باطن
کرکے ورد و وظیفہ اپنا ادا　شغل رکھتا تھا موعظت کا سدا

دیا کرتا تھا پند بندون کو　کرتا تھا حق پسند بندون کو
ایک بیشہ مین وہ بزرگ زمان　جاتا تھا دیکھا ایک گرگ روان

دہن حرص و آز اُسکا تھا باز　اور راہ طلب مین دیدۂ آز
رکھتا تھا یہ ارادۂ پادار　کہ کسی بیگنہ کو دے آزار

کسی جاندار کو شکار کرے　خوشی نفس زشت کار کرے
کرتا تھا ظالم ایکبار عیان　پھر خود غیر کے ہزار زیان

دیکھا زاہد نے جبکہ حال اُسکا　اور جانا برا مآل اُسکا
کہ ترحم کے برخلاف نشان　اُسکی پیشانی پر تھا صاف عیان

میل اُسکو ہوا نصیحت پر　رحم دل سے ہوا نصیحت گر
کہ نہ پھر گرد گوسپند کبھی　اور پہنچا نہ کچھ گزند کبھی

(۲۰)

چاہیئے اتنا ہی سبب جو ہوش　　کہ سبب کے ہین سبب رو پوش

بادشہ نے کہا کہ اے کلام　　کہے انکا یہ ہی خلاصہ تمام

تیری صحبت کی آرزو ہی مجھے　　چاہیئے جیسا یار تو ہی مجھے

مجھکو تجھسے خوشی ہی مجھکو ملال　　دل کو دل چاہتا ہی کیا ہی یہ حال

چاہتا ہی مجھے دلا کے سزا　　اور خود میرے خون سے پاے شفا

کہ کرے نوش جان وہ شربت موت　　یا کرے زیب جسم کسوت فوت

کریگا اس سے اجتناب ضرور　　رکھے گا حزم سے حساب ضرور

اور ابھی اپنے دل کا دیکھکے حال　　جان سکتا ہون تیرے دل کا خیال

اور تو بھی نہ کچھ خیال کرے　　پاک قابو سے مجھے حلال کرے

بجز اسکے کہ آتش غم پر　　شل اسکے ہو سوختہ دم بھر

وہ جو ہر نوع آرمیدہ ہی　　اور رنج و عنا نہ دیدہ ہی

اب تلک تو نے ایکبار کہین　　کبھی پایا ہی درد جانا نہین

دیکھتا ہون بدیدۂ حکمت　　ایسی صورت کشیدۂ قسمت

اور مین بھی نہین ہون سخت جگر　　نہین بھولونگا اپنا لخت جگر

متغیر مزاج ہووے گا　　پر اثر بے علاج ہووے گا

اسلیئے ہی مفاصلت نیکو　　نہین نیکو مواصلت جیکو

کہ مباد اتفاق مین ہی بلا　　ہر طرح افتراق مین ہی بھلا

جو نہ عفو خطاے یار کرے　　یا سر کینہ سے نہ عار کرے

جو تحمل سے پاسے اتنی مجال　　کہ گنہ پر کبھی نہ لائے خیال

چاہیئے کرنا اعتذار قبول　　کرتا ہی آفریدگار قبول

پس نہین اُس سازشت کا کہین　　مانتا ہی جو اعتذار نہین

مین نے جو بات ابھی بتائی ہی　　دیکھتا ہون دلی صفائی ہی

کوئی مجھسا نہین ہی صاف کہین　　صاف کہتا ہون کچھ خلاف نہین

معتقد ہی اگر توکل پر　　اونٹ کو باندھکر توکل کر

کہ ملاقات تجھسے چاہتا ہون　　نہ مکافات تجھسے چاہتا ہون

جب مین کہتا ہون تیرے ساتھ وفاق　　کیون تو رکھتا ہی میرے ساتھ نفاق

کہا اسنے کہ یہ وفاق تیرا　　ہی حقیقت مین وہ شقاق تیرا

اور یہ حال ہی کہ میرا نفس　　اب تلک رکھتا ہی نہین یہ ہوس

بلکہ جب تک ہی اختیار حصول　　نہین کرنے کا زینہار قبول

فی نہین ہی کہ کٹ کے ہووے بر　　دوسرے بار تن سے اپنا یہ سر

کہ جو طاقت ہو کچھ نہ پاک کرون　　تیرے فرزند کو ہلاک کرون

غم دوران کے دلونکا حال کہین　　کوئی کر سکتا ہی خیال نہین

اور ہو جرعہ نوش شربت غم　　اسکے مانند بیشتر کسی دم

اس خبر سے نہین ہی اُسکو اثر　　اس اثر سے نہین ہی اُسکو خبر

جان سکتا ہی اُسکا حال کہان　　تیغ غم سے جو ہی حلال یہان

کہ تو ہو ویگا بیشتر بے چین　　قرۃ العین دیکھکر بے چین

یاد ہر دو ضرور آئے گی　　برخلاف ظہور پائے گی +

تو ہی اُس سے ہر ایک روز ماہ　　کہ زیان ہی ہر ایک سوختا ہر

وصل سے فصل درمیان ہی نیک　　قرب سے بُعد ہر زمان ہی نیک

کہا شہ نے اُسے کہ اے طایر　　اُس سے کیا خیر ہو سکے ظاہر

ہی وہی مرد عقلمند زمان　　اور مرد و نہین ہی پسند زمان

نہ فقط اپنے یار کی خاطر　　صاحب اعتذار کی خاطر

تیرا خالق ہی جب غفور رحیم　　کیون نہین تو ہی تب صبور و حلیم

مغفرت عذرخواہی کی ہی جزا　　عذرخواہی گناہ کی ہی سزا

میرے دل مین ریا و زنگ نہین　　صاف آئینہ ہی کہ زنگ نہین

نہ مجھے انتقام کا ہی خیال　　عفو سے اپنے نام کا ہی خیال

چاہیے یاروں کی راحت ظاہر
تو ہی ممکن کہ ہو تنفر دور
لیک مجھکو یہ آفت دل نہین
نقص کلفت زیادہ تر ہووے
مرگ دیکھون گا ہر زمان حاضر
نہین اسکا سعادت اولی
لاجرم بیکسی کے صحرا مین
کہ کسی کو ہو سود کا باعث
پس جو ہے اندکی دلسپاری
جیسا جان دینے مین ہے بیچارہ
سو حقیقت مین تمھارے رضاے خدا
پھر مجھے تجھ سے کیا مواخذہ ہے
کار پر ہوتی ہے جہان تقدیر
ہی رضا پر ضرور پیش قضا
کہا اسنے کہ ہی عیان یہ بیان
ہو کے اصحاب صدق ہی قاصر
کسی مخلوق کو یہ تاب نہین
کون راہ قضا مین ہو سکے سد
گرچہ اسپر ہین متفق علما
یا نہین چاہیئے حفاظت جان
کل امورات مین جو حادث ہین
ایسے اسباب ہین برعایت کے
پر سبب کو مت سمجھ بیکار

اور انکی فراغت خاطر
اور بدخواہی کا تصور دور
کہ کبھی کر سکون یہ کار کہین
راہ الفت کشادہ تر ہووے
نہ ملے گی کہین امان آخر
دیکھتا ہون مباعدت اولی
خار بھی اچھے لگتے ہین یا نہین
یا زیان کی نمود کا باعث
فی الحقیقت ہے خواہش باری
ورنہ یا جان لینے مین ہے بیکار
کوئی فاعل نہ تھا سواے خدا
اور مجھے تجھ سے کیا مواخذہ ہے
کارگر ہوتی ہے کہان تدبیر
صبر ہے پر ضرور پیش بلا
کہ ہے مخلوق کو کہان یہ توان
اسکی دیتے ہین شاہدی ظاہر
کہ کرے اس سے اجتناب کہین
کون حکم قضا کو کر سکے رد
لیکن ایسا نہین کسی نے سنا
جب نظر آئے کوئی آفت جان
اور سود و زیان کے باعث ہین
بند ابواب ہین شکایت کے
ہے مسبب نہین سبب زنہار

اور اعانت کرے بقدر توان
سینہ سے خوف دشمنی جائے
جس سے زائل نباہی کینہ ہو
ہی یقین اب جو پاس آؤن گا
اسلیئے اس مراجعت سے کہین
شہر بخت سے وصال کے گل
کہا شہ نے کہ ہی کسی کو کہان
ہی رضاے خدا الغیب نہین
نہین مخلوق کو بہر حالت
اسلیئے لڑکے نے جو کام کیا
پر بظاہر تمھین وسیلہ کیا
مجھے بے واسطہ مگر معتوب
پس رضاے خدا پہ راضی ہو
جو قلم کھینچا ہی اٹھا سر پر
کہ کرے رد رضاے خالق کو
کہ یہان خیر و شر و سود و زیان
لاکھ کوشش اگرچہ جی سے کرے
جب نزول قضا زمین پر آئے
کہ نہین احتیاط ہی زیبا
بلکہ ان سب کی یہ ہدایت ہی
اور اتمام کا خدا ہی ضمان
اسی بہر حال پائے بند سبب
سببون پر ہمیشہ ہی مائل

بہر تحصیل سود و رفع زیان
دل خائف کو امینی آئے
اور حاصل صفای سینہ ہو
گرد اپنے ہر اس پاؤن گا
کچھ بھی بہتر مجانبت سے نہین
ہو گئے دل کو جب خیال کے گل
ہے رضای خدا یہ زور و توان
بود شر یا وجود خیر کہین
مارنے یا جلانے پر طاقت
اور تو نے جو انتقام لیا
اپنی بے فاعلی کا حیلہ کیا
کہ ہی معیوب لیس مگر معیوب
نہ عبث اس پہ اعتراضی ہو
ورنہ اس خطہ سے خود کو باہر کر
یا کرے جو نہ راے خالق ہو
ہوتے ہین خواہش خدا سے عیان
پر نہ روکے نہ آگے پیچھے کرے
کون چون و چرا زبان پر لاے
یا کہین احتیاط ہی بیجا
اچھی اس بات کی رعایت ہی
سوی اثبات رہنما ہی یہان
بھاگ مت رہ نیاز مند سبب
ہی مسبب بنے اس لیئے غافل

که هون کمزور مثل شیشه عیان / تو هی پرزور مثل سنگ گران
نه ترے وصل کی هی تاب مجهے / تجهسے بهتر هی اجتناب مجهے

اسیدلا تو هی آبگینه مثال / تجهے اُس سنگدل کا کیون هی خیال
گرچه اسوقت بادشاه زبان / رکهتا هی مهر کی نگاه عیان

اور هی معذرت سے آماده / که کرے ڈرسے دل کو آزاده
که نهین مانتے هین اهل خرد / سخن اهل بغض وحقد وحسد

اور هی شرع المینی سے حرام / صلح ارباب دشمنی سے دوام
اپنی جان سے هی اتحاد اگر / قول دشمن په اعتماد نکر

جب هو دشمن سے اعتماد ضرر / چهوڑ مت دلسے اعتقاد حذر
کها شه نے که هی گمان بیجا سدا / ترک یاری نه دوستان سے روا

اور مقبول غم سے هو کهان / صرف ظن سے که وهم سے هو عیان
که احبا کو روز هجران سے / کرین آگاه سوز هجران سے

اهل تحقیق نے کهین زیبا / چشم تصدیق سے نهین دیکها
که ذرا اشتباه هو ظاهر / دوستداری کی راه هو آخر

اور کچهه رنج ساتهه سے آئے / رشته انس هاتهه سے جائے
نهین مانا تها بیوفا ایسا / نهین جانا تها بے صفا ایسا

اب کهلا دل تیرا تمام هی سخت / تیرے دل سا ترا کلام هی سخت
گو نهین خوار کوئی سگ سا کهین / پر وفادار کوئی سگ سا نهین

جب اُسے بیوفائی سے هی عار / کیون تجهے بیوفائی سے هی کار
باز مت آ وفا شعاری سے / پهر نه پیمان دوستداری سے

کهه گئے هین وفائے عهد هی نیک / راه ایفا مین یا جبهه هی نیک
قبره نے کها بجا سے صفا / کیسے قائم کرون سرا سے وفا

که گری حسن عهد کی دیوار / هوئی ارکان دوستی مسمار
نهین ممکن که بادشاه زمان / نه رهے نفرت کو دل مین راه نهان

هوئے فرزند کے ملال سے دور / اور پاداش کے خیال سے دور
اب جو مجهکو پکڑ نهین سکتا / زور قوت سے کر نهین سکتا

چاهتا هی که کرکے مکر و فریب / لیوے پاداش دیوے دلکو شکیب
چاهیے ڈرنا ایسے کینه سے / رکهے نسبت جو شه کے سینه سے

کیونکه شه احتشام شاهی مین / گرم هوتا هی کینه خواهی مین
اسلیئے جب مجال پاتا هی / نه عوض کا خیال جاتا هی

لیتا هی اپنا انتقام ضرور / کچهه نه کچهه دیکهے اهتمام ضرور
مغتنم جانتا هی فرصت کو / عذر خواهی کی کسکو فرصت هو

سینه مین کینه هی چهپا ایسے / راکهه مین ٹهنڈا کوئلا جیسے
گو نهو گرمی کا اثر اس مین / جو لگے قهر کی شرر اسمین

ایسا افروخته یکایک هو / که جهان سوخته بلاشک هو
اُس سے یه دود انتقام برآئے / که ترے مغز سے تمام برآئے

اور رو دیدے بهت سے تر هوئین / مثل دریا بهت سے بر هووین
جب تک اس کو لگا کچهه بهی نشان / کهین کانون سینه مین هی نهان

شعلهٔ قهر سے امان هی نهین / دست امکان مین یعنی ان هی نهین
قهر کا شعله جب بهڑکتا هی / خشک و تر کو پهونک سکتا هی

کها شه نے عجیب حالت هی / تیری یک جانبه مقالت هی
دونون جانب جو هو نظر تیری / نهو تقریر بے اثر تیری

ورنه یه بات هی نه ناممکن / بلکه دیکهی هی دائما ممکن
که کدورت سے هی صفا ظاهر / اور بے مهری سے وفا ظاهر

قبره نے کها که کوئی بشر / گرسکے اسقدر نکوئی اگر
که محبت کی پاسداری کرے / اور اظهار شرط یاری کرے

دیکھتے دیکھتے حیات گئی
نہ ابھی دن گیا نہ رات گئی
دیکھہ کر نیکی و بدی خصال
مین نے پایا ہی تجربہ مین کمال
اور بہر پایۂ حراست سے
سود سرمایۂ فراست سے
اسقدر پایا ہی کہ وافی ہی
بہر خود عمر بھر کو کافی ہی
جانتا ہون کہ اقتدار کی آگ
نہین ہوتی ہی اختیار کی آگ
پھونک دیتی ہی اصل بیان کو
نہ امان اُس سے دیکھی ہی جانکو
سوزن کبر کا مگار ہی سدا
رشتۂ جبر جو ہی پیچھے لگا
سیتی ہی چشمہاے عہد صفا
کسکو ہی پھر رجاے عہد وفا
جس جگہہ شیر رعب شاہی کا
دم بھرے انتقام خواہی کا
نہ تملق نہ روبہ بازی ہان
کرے زنہار چارہ سازی عیان
پس یہی ہی بیان صلاح مجھے
اسی مین ہی عیان فلاح مجھے
دوری ہوش مین نہین جاؤن
خواب خرگوش مین نہین آؤن
تیری خوی پلنگی سے ترسان
بھاگون مانند آہو کے ہر آن
کہ نہین ہی ضعیف کو یہ مجال
کہ کرے دشمن قوی سے جدال
جیسے وہ بادشاہ نیک خصال
لایا ہی بہر خویش ایک مثال
شاہ نے پوچھا کیسے ہی یہ بیان
قبرہ بولا ایسے ہی یہ بیان

## حکایت

ایک تھا بادشاہ ترکستان
صاحب تخت وجاہ ترکستان
اسکی ہمت کا ارجمند ہما
کرتا تھا جز سما پسند نہ جا
تو بھی رہتا تھا گو نیر ہمہ تن
نظر پرورش سے سایہ فگن
اسکا عنقا ہی سربلند لوا
سربلندی سے ارجمند ہوا
رکھتا تھا اپنی سربلندی کا پا
سر طاؤس باغ چرخ سدا
عدل کامل سے کام رکھتا تھا
ملک کا انتظام رکھتا تھا
بذل شامل سے اہتمام دل
پورا کرتا تھا کل مرام دل
خسرو تاج بخش تخت نشان
تھا سر تاج و تخت گنج فشان
نہ سکندر نہ جم نہ دارا تھا
وصف تینون کا آشکارا تھا
اُسکے ارکان سلطنت سے ایک
نہ تھا اعیان مملکت سے نیک
کہ کچھہ ایک دل مین جو خطر پایا
خدمت شاہ سے حذر لایا
اور آمادہ جنگ پر جاکے
کیا اُسکے عدو کو بہکاکے
شاہ نے دیکھہ کر کہ یہ بدخواہ
چلا بے انقیادی کی بدراہ
پاکے عصیان کی اپنے دلمین راہ
لایا طغیان کی اپنے دل مین چاہ
بھول کر اپنی حکم برداری
چاہتا ہی یہ حکم سرداری
کینہ دیرینہ جوش لایا ہی
برتری کا خروش لایا ہی
ایک اندرز نامۂ زیبا
بادشاہانہ لطف سے بھیجا
اُسنے نخوت سے ہیچ جانا اُسے
بلکہ نفرت سے کچھہ نہ مانا اُسے
ہوا مائل بلانے پر ہر آن
جہان جانا گروہ سرگردان
جلد ہی تھوڑے عرصہ کے اندر
کر لیا جمع لشکر تندر
کہ تھا ہر ایک مرد آزادہ
جانسے بہر نبرد آمادہ
شہ نے دیکھا ملائمت کی دوا
دے گی اسکے مزاج کو نہ شفا
ہی رہ اعتدال سے گذرا
ہی درستی کی چال سے گذرا
بھیجا پیغام اُسے کہ تو اور مین
دونون مانند سنگ و شیشہ ہین
سنگ پر شیشہ شیشہ پر سنگ آئے
دونون حالت مین شیشہ تنگی آئے
جو تجھے التفات خاطر ہی
اس مثل سے یہ بات ظاہر ہی

کہ ہی درد شکم سوا ہر آن
کچھ خدا کے لیئے بتا درمان

اور جگر اکے گر پڑا نیچے
پھر اٹھا اور پھر پڑا نیچے

نہین پاتی تھی درد سے کل جان
شل بسمل تھا درد سے غلطان

گریۂ زار زار کرتا تھا
درد دل سے پکار کرتا تھا

جلد دے لاکے ای طبیب دوا
مرتا ہون آکے ای طبیب بچا

ہی طبیبونکا قاعدہ یہ عیان
پہلے پہچانتے ہین وجہہ زیان

بہر تحقیق حال بیماری
تاکہ ہووے معالجہ کاری

اسلیئے اس طبیب نے پوچھا
کہ بتا کھا کے آیا ہی تو کیا

کہا اسنے کہ ای شفیق زمان
اک جلا سا ذرا سا پارۂ نان

تھا جو سختی مین کویلہ سے کم
جھونکا ہی اُس سے یہ تنور شکم

سنکے مانگی طبیب نے وہ دوا
بینش چشم کرتی ہی جو سوا

کہ ضرر آگیا ہی آنکھون مین
اور اتر جا گیا ہی آنکھون مین

سنکے بولا کہ ای نکو انجام
ہزل و بازی کا ہی نہ یہ ہنگام

نہ ہی یہ وقت ٹھٹھے بازی کا
وقت ہی مرگ و جان گدازیکا

اپنے دل مین ذرا تصور کر
مجھسے اسوقت مت تمسخر کر

تنگ ہی درد بطن سے میرا حال
تجھے درمان چشم کا ہی خیال

ہی مجھے درد بطن کا قاتل
دارو چشم سے ہی کیا حاصل

بولا نقصان چشم زائدہ ہی
تجھکو درمان چشم فائدہ ہی

کہ بڑھائے گی روشنی نگاہ
اور پہچانے گا سفید و سیاہ

پھر نہین کھائیگا جلی ہوئی نان
جس سے درد شکم ہوا ہی عیان

اسلیئے کی ہی یہ مثال بیان
کہ ترے دل کو ہو یہ حال عیان

کہ نہون ایسا بیخبر دہرگاہ
کہ نہ پہچانون نیک و بد ہر راہ

مین سمجھتا ہون کیا مناسب ہی
اور کیا مجھکو نا مناسب ہی

ایسا دانا ہون مین بفضل خدا
کہ کرون نیک اور بد کو جدا

بادشہ نے کہا کہ ایسی بات
ہوئی ہی تجھسے مجھسے جیسی بات

دوستون مین ہمیشہ ہوتی ہی
دوستی کو ہمیشہ کھوتی ہی

نہین ممکن کہ دشمنی کی راہ
ہووے بالکل ہی ایمنی کی راہ

اور بالکل موافقت ہوجائے
ایسی بالکل منافقت کھو جائے

پر جو آراستہ خرد سے ہی
مستند عقل کی سند سے ہی

سو سدا آب بردباری سے
عقل صائب کی دستیاری سے

شعلۂ کین جو سر اٹھاتا ہی
اپنے مقدور بھر بجھاتا ہی

شربت عفو ہی بظاہر تلخ
پر مزہ دیتا ہی نہ آخر تلخ

زہر لگتا ہی گرچہ وقت نوش
لیک لگتا ہی نوش وقت ہوش

حلم مین زہر پر غمی ہی عیان
لیک تریاک خورمی ہی نہان

غصہ مت لاکہ پر شقاوت ہی
غصہ کو کہا کہ پر حلاوت ہی

برق اگر جہان ستاتی ہی
اپنی ہستی وہان نہ پاتی ہی

برق ہی بیقرار گرمی سے
بحر ہی پائدار نرمی سے

اسکی ہستی ہی ایکدم قائم
اسکی ہستی نہین ہی کم دائم

گرچہ باران بھی سنگسار کرے
نہ کبھی دل مین کچھ غبار بھرے

کہا اسنے کہ یہ مثل ہی عیان
گویا اندرز بے بدل ہی عیان

سستی جو کرتا ہی مخافت مین
آپکو ڈالتا ہی آفت مین

وہ جو کرتا ہی سہل انگاری
دیکھتا ہی اخیر دشواری

اور یہ کار ہی بہت دشوار
اسکو آسان نہ جان تو زنہار

کار مشکل مین تو نہ سستی کر
جو رکھا چاہے تو درستی پر

عمر کھوئی ہی دیکھتے ساری
چرخ مکار کی یہ مکاری

اس دغا باز دہر کی باتین
پھر کی دن مین تہر کی راتین

کیون ہوا اسکا اسطرح قاتل ۔ کیون کیا نیمہ فرح باطل
کم نہین اسلئے غضب مجھکو ۔ چاہتا ہون کہ دو دن ہین اب تجھکو
وہی شربت جو اسکو تو نے دیا ۔ نکرین تا کہ جیسا تو نے کیا
قہر سے شاہ کو جو پایا آگ ۔ ایسا مطرب کو یاد آیا راگ
کاہی شہا بندہ کو جو قیمہ کیا ۔ مین نے تیری فرح کو نیمہ کیا
پس اگر تو مجھے کریگا ہلاک ۔ کریگا اپنی کل فرح تہ خاک
ہوا یہ سنکے شاد وہ ناشاد ۔ ہوا مطرب بتقاص سے آزاد
اسلیئے دی ہی یہ مثال بیان ۔ کہ تجھے ہو وے میرا حال عیان
کہ ہی چشم پسر سے نور گیا ۔ دل سے کچھہ اس ضرر سے سو گیا
اور اب تو بجا کے ساز فراق ۔ باقی کو کرتا ہی نیاز فراق
اسلئے جز زیان ادہورا ہی ۔ ہجر سے کر گمان کہ پورا ہی
ابہی ہو وے گی میری پشت رجا ۔ قامت چنگ سی خمیدہ دوتا
اور دل عود سا یہ ناخن غم ۔ ابھی چھیلے گا میرا سینہ نہ کم
نہ ہمیشہ ہی اتفاق بیان ۔ ایک دن ہو گا افتراق عیان
اسلئے ہجر اختیاری نہ چاہ ۔ چاہ کر دل سے ترک یاری چاہ
کیون جدائی ہی تجھہ کو مجھسے بیان ۔ جب جدائی ہی مجھکو تجھسے عیان
قبرہ نے کہا بجا ہی مگر ۔ دل مین کس شخص کی رہا ہی نظر
کیونکہ ہی چشم کی نہ دل مین جا ۔ دیکھہ سکتی ہی پھر یہ دل مین کیا
اور دل ہی مقام کینہ ہی ۔ ہی تو دل مین قیاس کینہ ہی
دیکھہ سکتے ہین حال ظاہر کا ۔ نہین پاتے خیال خاطر کا
پس زبان سے جو کچھ برآئے کہین ۔ شتبہہ ہی نہین سزا ہی یقین
کہ زبان ترجمان دل ہی فقط ۔ کہتی ہی جو بیان دل ہی فقط
نہین کہہ سکتی راہن یا ہی دروغ ۔ رہست گوئی کا پاس کیا ہی فروغ
لیک ہوتی ہی اپنی دلکو تو ان ۔ حال ہوتا ہی دلکا دلکو عیان
اسلئے ایک کا ہی ایک گواہ ۔ کل بد و نیک کا ہی نیک گواہ
دل کے جیسے ہین دل بیان محرم ۔ نہین ویسے لب و زبان محرم
پس گواہی دل سے ہی یہ عیان ۔ کہ ہی بالعکس دل سے تیری زبان
کہ زبان کرتی ہی عیان جو بات ۔ تیرے دل مین نہین نہان سو بات
جب نہین ملتا ہی عیان سے نہان ۔ کیا یقین ہو وے انسے بیان سے نہان
اس پہ قربان ہزار جان و تن ۔ ایک جسکے دل و زبان ہو وین
اہی ملک رکھتا ہون قسم اس مین ۔ جانتا ہون تیری سیاست مین
نہین غافل تیری عقوبت سے ۔ نہین جاہل تیری صعوبت سے
رکھتا ہی وقت زخم تاب کہان ۔ کرتا ہی کوہ سی رکاب گران
اور کرتا ہی شل با دو زان ۔ وقت حملہ سبک ترا پنی عنان
تیری ہیبت سے اب نہین ہی رواج ۔ تیری ہیبت سے اب نہین ہی نباہ
اور میرا ہی ایسا حال نہین ۔ کہ ہوا اس شخص سے مثال کہین
لگا دینے جیسے طبیب دوا ۔ آنکھہ کی پیٹ مین جو درد اٹھا
وجہ پوچھی تو ایسی کی ظاہر ۔ کہ ہی نیک ہی تیری خاطر
شاہ نے پوچھا کیسے ہی یہ بیان ۔ قبرہ بولا ایسے ہی یہ بیان

## حکایت

رہتا تھا آگے ایک مرد یہان ۔ ہوا اسکے شکم مین درد عیان
مرگ سے تھا قریب بیچارہ ۔ گیا پیش طبیب بیچارہ

تھا شب و روز تو ہی ہم صحبت / تجھ سوا اور دن سے تھی کم صحبت
ہوئی ظاہر محبت پدری / ہوئی باہر محبت جگری
ایسے تیری اور اُسکی چاہت سے / زندگی کرتا تھا رفاہت سے
اُسکے دیدار مین مزہ نہ رہا / دیدۂ پیار مین مزہ نہ رہا
ایسا مت کر کہ یہ بھی ہاتھ سے جائے / مونس وقت جو ہی ساتھ سے جائے
حال تیرا ہی نیک خواہ کے ساتھ / جیسا مطرب کا ایک شاہ کے ساتھ

اور جب حق سے یہ پسر پایا / اُنس سے اُسکی اُمت جگر پایا
دیدے اُسکی استراحت کی / اور اُسمین تیری شراکت کی
اب لگی اُسکو چشم زخم زمان / گوہر باصرہ مین آیا زیان
پر ابھی شوق گفتگو تیرا / ہی مفرح ہر ایک مو میرا
اور مین باقی عمر گوشہ نشین / غم تنہائی سے ہون گوشہ گزین
پوچھا اُسنے کہ کیسے ہی یہ بیان / کہا شہ نے کہ ایسے ہی یہ بیان

## حکایت

رکھتا تھا ایک شاہ مطرب نیک / جو تھا ہر ایک راہ مطرب نیک
ایسی الحان مین دلفریبی تھی / سنتے ہی جان مین بےشکیبی تھی
ارغنون ساز چنگ پشت سہا / خوش نوا تر نہ اُس سے دیکھہ سکا
اسطرح کی تھی انبساط انگیز / تھی دلآویز اور نشاط انگیز
بلکہ کیوان ہو چرخ پر رقصان / مثل زہرہ سنے اگر الحان
اُسکی تعلیم پر مقرر تھا / علم سکھلاتا تھا مقدر سا
تھوڑے عرصہ مین ایسا شوق کیا / اپنے استاد پر بھی فوق لیا
سنکے ہر ایک نے سراہا اُسے / بڑھکے استاد سے بھی چاہا اُسے
گوشہ عود ساز کرتا تھا / گوش ناہید باز کرتا تھا
اسقدر اُس پہ مہربانی کی / کہ تقرب سے قدردانی کی
سنکے آواز عود عالم سوز / دل مشتاق مین تھا کم سوز
لگی مطرب کے دل مین نار حسد / بے اثر دیکھا ہی نہ کار حسد
یہ خبر بادشاہ نے سنی جب / کیا مطرب کو اپنے آگے طلب
کہ نہین جانتا یا رفحت ہون / رات دن دوستدار فرحت ہون
ایک تھی تیرے ساتھ خلوت مین / دوسر اُسکے ساتھ خلوت مین

نہ فقط اُسکی تھی نوا شیرین / بلکہ تھی گانے کی ادا شیرین
پاے دانش مین کھتا تھا نہ رکیب / نہ عنان کھتا تھا بدست شکیب
بادشہ دل سے اُسکو چاہتا تھا / سنکے نغمات کو سراہتا تھا
ایسے مطرب کی خوش نوا گر گوش / کہ خوشی سے اڑے ہوا پر ہوش
الغرض اپنے فن کا تھا استاد / بادشہ کا تھا ایک خانہ زاد
جلد ہی گانے اور بجانے مین / ہوا لاثانی اُس زمانے مین
علم موسیقی پر ہوا حامل / ہوا قول و غزل سرا کامل
بڑھکے اچھے فرح فزا اشغال / کرتا تھا تیز شوق کا بازار
شاہ کو اُسکی تربیت کا خیال / ہوا دیکھا جو اُسکا فضل و کمال
اور سننے لگا صدائے ساز / دم عیسی کا جسمین تھا اعجاز
لگا کرنے ہمیشہ بزم طرب / لگا بڑھنے ہمیشہ عزم طرب
نہ کرے کوئی ایسا کام کیا / اپنے شاگرد کو تمام کیا
نار حسرت نے التہاب کیا / نظر قہر سے خطاب کیا
اور رکھتا تھا دو جز کی فرح / نہ تھی مخفی یہ دو فرح کی طرح
کہ جو ساز زندگی تھی تجھسے عیان / تو نوا زندگی تھی اُس سے نہان

تھی دل وجان سے ایسی اسکی رضا
کہ چراگہ سے آئی اسکی گائے

کھانیکی خاطر اسمین ڈالا منھہ
نہین نکلا جو پھر نکالا منھہ

گھر مین گوشہ بگوشہ جانے لگی
اور وہ دیگچہ ہلانے لگی

رات کے وقت جب وہ گھر آئی
صورت بو العجب نظر آئی

مہستی کو یہ لینے آیا ہی
ڈھونڈھتا پھرتا ہی نہ پایا ہی

بولی چلاکے مین نہ مہستی ہون
زن فرتوت اور محنتی ہون

مہستی سے اگر ہی کار تجھے
اُسے لے جا مگر نہ مار مجھے

پڑا ہی جب بلا سے کار کہین
خود کو خود کے سوا ہی یار نہین

تیری خدمت سے توشہ گیر ہوا
عاقبت تھک کے گوشہ گیر ہوا

ناتوانی تن ہی کار خیال
کہ نہین اٹھہ سکے یہ بار نوال

آتش ظلم پر کباب کہین
اور دل کو ہو اضطراب نہین

اُسے کیا سوجھے جسکا نور نگاہ
ہووے تاریکی فنا مین تباہ

اور وہ نور دیدۂ پر نم
اور شادی سینۂ پر غم

بحر افسوس جوش کھائے گا
متموج خروش لائے گا

آتش حیف زور لائے گی سخت
دلکی تسکین کا جلائے گی رخت

بلکہ اُسکا کوئی کنارہ کہین
دیکھتا ہون تو آشکارہ نہین

اب خدا سے ہی دست بستہ نیاز
صبر کا ہی ہوا شکستہ جہاز

رکھون عقل سے تعلق جو
مان لون اس تری تعلق کو

دوستی مین اگر عیان ہی قصور
بعد شرقین درمیان ہی ضرور

بادشہ نے کہا بجا ہی مگر
تیری جانب سے ابتدا ہی اگر

کیونکہ ہی فعل کی بجا ہی سزا
نہ سزا کے لیئے روا ہی جزا

بلکہ شہزادہ کی سزا زائد
ہوتی انصاف سے بجا عائد

اپنے دل مین ذرا تصور کر
ہی تصور بجا تنفر پر

دیکھا مطبخ مین دیگچہ ہی دھرا
بو سے جانا کہ شوربہ ہی بھرا

نکلی مطبخ سے دیگچہ کو لیئے
اور منھہ اپنا دیگچہ کو کیئے

پیرزن گھر مین تب نہ تھی حاضر
گا ہی آئی تھی کب نہ تھی ماہر

نہ ذرا عقل سے سوال کیا
ملک الموت اُسے خیال کیا

ڈر ہی دل مین کہین یہ لے میری جان
مہستی جو اسے ملے نہ یہان

تو لیا چاہے اُسکی جان کو اگر
اُس طرف جا کہ وہ ہی اُسکا مقر

بے بلا پیار آشکارہ کیا
اور وقت بلا کنارہ کیا

اب مجرد ہوا علا قوت سے
نہ رہا کار کچھہ خلا قوت سے

نہین قوت کے راحلہ مین توان
کہ اٹھائے پھر اب یہ بار گران

کونسا اسقدر ہی سخت جگر
کہ اگر دیکھے اپنا لخت جگر

نہ کرے کسطرح وہ آہ وفغان
جسکا برباد جاے میوۂ جان

کیون نہو دل کو باعث آلام
دور ہو جسکا باعث آرام

یعنی فرزند ارجمند جوان
یاد آئے گا میرے دلکو جہان

ہو گا گرداب اضطرار یہان
ڈوبے گی کشتی قرار وہان

پڑا ہون ایسے بحر غم مین یہان
کہ آخر اُسکا ہی عدم مین عیان

جانتا تھا کہ ہو نگا حاصل
صبر سے ایسے بحر کا ساحل

ایمنی تیرے ساتھہ مین سمجھے نہین
دشمنی تیرے ہاتھہ مین ہی کہین

تو جو کہتا ہی بات یاری کی
ہی حقیقت مین گھات خواری کی

وصل مین ہو کہین ملال عیان
ہجر بہتر نہین وصال وہان

لیک ہی تو نے انتقام لیا
ابتدا گر نہین یہ کام کیا

حکم انصاف بھی اسی پر تھا
حاکم صاف بھی یہی کرتا

پس جہان معدلت کی صورت ہی
اس تنفر کی کیا ضرورت ہی

کہ نہ پیدا ہوا تھا جب یہ پسر
کون مونس تھا میرا شام وسحر

کہ اُسے چاہتے ہین خاص و عام / بہر ابقای نسل و یاد نام
جانتے ہین اُسے برابر خود / مانتے ہین اُسے سراسر خود
نہین رکھتا ہی دوسرا یہ قدر / ماہ ناقص ہی دوسرا یہ بدر
تو اگرچہ تجھے بنائے پسر / نہین ہونگا تجھے بجائے پسر
مانا مین نے کہ جانے گا فرزند / مثل فرزند مانے گا ہر چند
پہ یقین ہی کہ رنج و آفت مین / فرق آئے گا اُنس و رافت مین
نرہے گا خیال فرزندی / ہوگا اُلٹا مآل فرزندی
مجھے اُسوقت بھول جائے گا / خود کو ایسا ملول پائے گا
کیونکہ جو کوئی یار کرتا ہی / اور اُسے آشکار کرتا ہی
کہ دل و جان سے پیار رکھتا ہون / نہ دل و جان سے کار رکھتا ہون
دل بھی حاضر ہی جان بھی حاضر ہی / جو فدا چاہے تیری خاطر ہی
پر جو آتا ہی امتحان کا زمان / یعنی تکلیف جانستان کا زمان
دیکھا ہی ڈرتا ہی دل و جان سے / نہ مدد کرتا ہی دل و جان سے
یار کو خوار چھوڑ جاتا ہی / رشتۂ کار توڑ جاتا ہی
اپنی ہی جان کی چاہتا ہی امان / یار کی جان کی چاہتا ہی کہان
مرد مرتا ہی غیر کی خاطر / نہ فقط اپنی خیر کی خاطر
نہ سنا ہی مگر بگوش خیال / پیرزن اور اُسکی بیٹی کا حال
شاہ نے پوچھا کیسے ہی یہ بیان / کہا اُسنے کہ ایسے ہی یہ بیان

## حکایت

کہتے ہین ایک زال کہنہ سال / جسکا ابتر تھا ہر طرح سے حال
رکھتی تھی ایک دخت مہستی نام / جسکی تعریف دلربائی تھی عام
رخ تابان سے حیرت افزا تھی / مہ کامل کی غیرت افزا تھی
رشک سے خور کو خوب سا تھا سوز / آب خجلت مین ڈوبتا تھا روز
ایسی شیرین و کلام شیرین لب / رکھتے تھے گوش کام شیرین سب
حسن مین دیکھنے کے قابل تھی / ناز فتنہ تھا چشم قاتل تھی
لگی ناگاہ چشم زخم زمان / متاثر ہوئی وہ سرو روان
اور رہی گلشن جوانی ہوا / ارغوانی سے زعفرانی ہوا
تھی حرارت سے یہ بدن مین تاب / نہ رہی تازہ یاسمن مین آب
سنبل پر شکن ہوا بیتاب / ہوئی خوابیدہ نرگس بیخواب
ہوا نازک بدن شکستہ حال / جسطرح زلف کے شکستہ بال
پیرزن اُسکے گرد پھرتی تھی / ضعف سے اُٹھتی اور گرتی تھی
رو رو کے مثل ابر بہار / کہا کرتی تھی ایسے لیل و نہار
ای کہ تجھ پر فدا تری مادر / لیوے تیری بلا تری مادر
نہین تجھسے یہان عزیز از جان / تیری خاطر کرون مین جان قربان
چاہتی ہون نہ درد سر تیرا / صدقہ چاہے تو ہی یہ سر میرا
کہتی تھی ہر سحر با آہ و فغان / ای خدا بخش اسکی جان کو امان
کہ ابھی تک نہین رسیدہ جوان / اور ہی بالیقین ندیدہ جہان
اور جو تیری ہی یہی خواہش / کہ ہو دنیا سے ایکی کاہش
تو کر اسکے عوض مین مجھکو قبول / کہ ہون فرتوت زندگی سے ملول
کر مرے دم سے جو ہین باقی کم / اور دے اسکو جو ہین باقی دم
مین اگرچہ ہون بال ہی غم سے / کم نہ ہو اسکا بال بھی غم سے
الغرض مہر مادری جو تھی / رات دن ایسی ہی دعا گو تھی
اپنی دختر کو اپنی جان ہر گاہ / چاہتی تھی دیا عیان ہر راہ

لعیان دل سے یہ ارادہ ہوا / اور مجروح شاہزادہ ہوا
اب یہ ایسا ہی عقل کا ہر آن / کہ اُٹھاؤن نہین تیرا فرمان
نہ پڑون تیری چاہ مین آکر / کسی آفت کی چاہ مین جاکر
کہا شہ نے اُسسے بجاے جواب / تیرا کہنا ہی مقتضاے صواب
لیک یہ جاننا بھی ہی لازم / بادی ظلم ہوتا ہی اظلم
اسلئے کچھہ نہین ہی تیرا قصور / کہ بدی کی سزا بدی ہی ضرور
کہ کیا بے بصر ہی ہمکو بہان / نہین پہنچایا اسکی جان کو زیان
قول میرا کبھی نہ سست سمجھہ / رہت کہتا ہون یہ درست سمجھہ
نہین سمجھتا ہون انتقام کو عیب / کہ ہی مردون کے نیک نام کو عیب
کبھی پیشانی ہنر پہ کہین / دست رد اپنا مارنے کا نہین
بلکہ ایسا ارادہ رکھتا ہون / نہین کمتر زیادہ رکھتا ہون
اور وہ جسسے مجھکو آے زیان / منفعت دیکھے مجھہ سے جا بزیان
کرے مجھہ سے بدی جو کوئی کہین / کبھی دیکھے بجز نکوئی نہین
کہ نہین چاہیے جو خطر جی کو / یار ہزار سے حذر نیکو
کہ کرا آزردہ پر ہزار احسان / پر کریگا نہ ایک کار احسان
بلکہ نفرت زیادہ تر ہو گی / تیری تدبیر بے اثر ہو گی
جو دل آزردہ تجھسے ہی بیزار / پھر مراعات اُسسے ہی بیکار
کہا شہ نے کہ رکھہ نہ دل پر بند / کہ سمجھتا ہون مین تجھے فرزند
کو نہین تیری جنسیت سر ساتھہ / تو بھی ہی ایسی انسیت سر ساتھہ
اپنے یارون سے بد نہین کرتے / دوستدارون سے کد نہین کرتے
اپنے مخصوص و اقربا سے کہین / پیش آتا کوئی جفا سے نہین
اقرباؤن کا لکھہ گئے ہین حال / کہ ہین ماں باپ دوستون کی مثال
اور جورو بیان ہی مثل ندیم / اور بیٹی بیان ہی مثل غنیم

اور جو ہو گیا ہی ایسا قصور / نہین کرتا تھا مجھکو جیسا ضرور
نہ رکھون تیرے ساتھہ کار کبھی / نکرون تیرا اعتبار کبھی
یہی بہتر ہی احتراز کرون / تیری خدمت سے بے نیاز رہون
ہی فضیلت کا فائدہ آئین / اور حکمت ہی زائدہ آئین
پس ہی مجرم زیادہ میرا پسر / کہ ہی بے وجہ مارا تیرا پسر
بلکہ پھر بھی یہ لطف خاص کیا / کہ نہین بچہ کا قصاص لیا
اسلئے مجھکو تیری چاہت ہی / اور تجھکو نہ کچھہ کراہت ہی
مجھہ سے بے واسطہ فراق نہ چاہ / میری خاطر یہ رنج شاق نہ چاہ
اور رکھتا ہون دل نشان ہر آن / عفو ہی خوبی جوانمردان
اور نہین دیکھنے کا روے عیب / چشم اقبال کرکے سوے عیب
کہ بدی کا عوض بدی نکرون / نہ ابھی ہو سکے کبھی نکرون
خو نہین رکھتا حیلہ جوئی کی / بلکہ رکھتا ہون راستگوئی کی
کہا اُسنے کہ اب میرا آنا / نہین ممکن کہ کہتے ہین دانا
اور ہین لکھہ گئے بزرگ زمان / جو ہر طور تھے سترگ زمان
تا تلافی نہ ہاتھہ آئیگی / کبھی آزردگی نہ جائیگی
اسلئے احتراز لازم ہی / جہد و جد پر نہ ناز لازم ہی
کریگا اتنی بدگمانی بیش / کریگا جتنی مہربانی بیش
بلکہ تجھکو زیادہ جانتا ہون / اُس سے تجھکو زیادہ مانتا ہون
کہ نہین دوسرے کسی سے مجھے / چاہتا ہون مین اپنے جی سے تجھے
انتقام اُنسے چاہتا ہی کون / چاہتا ہی سراہتا ہی کون
قبرہ نے کہا کہ اہل خرد / جو خردمند و نہین اہل سند
اور بھائی ہین مثل یار بیان / مثال وہم آشنا شعار عیان
مثل بیگانہ اور خویش و تبار / لیک بیٹے کو ہی یہ قدر و وقار

اُن جفا پیشون نے نکالی تیغ — مارنے کے لیئے سنبھالی تیغ
دیکھہ کر اپنا جہد بیکارہ — متحیر ہوا یہ بیچارہ

مثل درمانده چار سو دیکھا — نہ مددگار آرزو دیکھا
ایسے صحرا مین جو تھا وحشتناک — ایسے بیدا مین جو تھا وحشتناک

پر کلنگون کی ایک صف برتر — اُڑی جاتی تھی اکطرف سر پر
دیکھکر انکو اُسنے دی آواز — اور فریاد ایسی کی آغاز

کا ہے کلنگو ہون مبتلائے بلا — نہین دانا کوئی سوائے خدا
یہ ستمگر ہلاک کرتے ہین — کچھہ خدا سے نہ باک کرتے ہین

تم میرا کینہ لیجیو ان سے — صاف مت سینہ لیجیو ان سے
ہنس کے چورون نے تب سے پوچھا — کہ ترا نام رکھتا ہی تو کیسا

کہا کہتے ہین مجھکو دانادل — بولے کہتے ہین تجھکو لاحاصل
کہ ترا دل ذرا نہین دانا — اور ہمنے یہ بالیقین جانا

کہ خرد سے ہی سر بسر خالی — ہی خرد سے اگر بشر خالی
قتل اُسکا نہین زیادہ گناہ — بلکہ ہی بالیقین زیادہ رفاہ

کہ نہین ہوتی نیک بیخردی — آدمی کو ہی ایک بیخ ردی
بولا جب یہ غبار ہوگا نہان — تمھین یہ آشکارہ ہوگا عیان

تمسے کہتا ہون انتقام کی بات — سنو گے دل سے تو ہی کام کی بات
ہر عمل کے لیئے سزا ہی ضرور — نیک و بد کے لیئے جزا ہی ضرور

پر نہین جانتے ثمر اسکا — وہ جو ہین کلنگ کو روکر آسجا
تو بھی کرتا ہون تمکو مین ظاہر — اب نہ سمجھوگے سمجھوگے آخر

کہ جزا سے نہین عمل ہی جدا — زندگی سے کہین اجل ہی جدا
ایسے تبدیل پاتا ہی ہنگام — بعد آغاز آتا ہی انجام

صاحب ہوش ہوش رکھتا ہی — ایسی باتون پہ گوش رکھتا ہی
اس طرح کے بہت کلام کیے — پر اثر سے تہی تمام رہے

نہ تھے ایسے کہ گوش ہوش سمجھے — گوش ہوش انکے حق نیوش نہ تھے
گرچہ رکھتے تھے اچھی چشم خیال — نہ حقیقت کا دیکھتے تھے جمال

مار کر اُسکو اُسکا مال لیا — گھر کو مقتل سے انتقال کیا
خبر قتل پہنچی شہر مین جب — بڑے شہری غضب کی نہر مین تب

غوطہ زن آبِ جست جو مین ہوئے — متلاشی ہر ایک سو مین ہوئے
کہ کہین قاتلونکا پائین پتا — اور اُنھین قتل کی دلائین سزا

ایک مدت اسیطرح گذری — عمر جو گذری بیفرح گذری
پھر رہے تھے اُن کی ہی نگاہ مین سب — روز عید آئے عیدگاہ مین سب

چور بھی ایک گوشہ مین آکر — ہوئے تھے ایستادہ اُس جا پر
ناگہان وہی کلنگ آئے وہان — اور چورونکو تنگ لائے یہان

کہ لگے اُن پہ مارنے چکر — اور بے ڈہب بکارنے تھک کر
شہر کے لوگ آئے تھے جو وہان — بھولے ورد و وظیفہ سنکے فغان

تب کیا اپنے یارونسے یہ کلام — ہنس کے اک چور نے بطنز تمام
کہ مگر کرکے اتنا شور و فغان — داد دانادل آج لین گے یہان

ایک شہری نے جو سنا یہ کلام — دوسرے شہری سے کہا یہ تمام
ایسے ہر ایک کو کیا ماہر — بلکہ حاکم کو پھر کیا ظاہر

اُسنے سب کو پکڑ لیا فی الحال — سب نے سختی سے کر دیا اقبال
بالقصاص انکا انتقام کیا — خون ناحق کا انتقام لیا

جو ستمگاری کی چڑہائے کمان — تیر لعنت کا خود کو پائے نشان
اس زمانہ مین کون کرکے ستم — خود بنے عبرت زمانہ نہ کم

اسلئے کی ہی یہ مثال بیان — کہ رہے شاہ کو یہ حال عیان
کہ مکافات کا تقاضا تھا — ورنہ مجھہ سے ضعیف مین کیا تھا

لیک جو مرغ پھنس کے جال سے جائے / نہ کبھی دانہ کے خیال سے آئے
چاہیئے عقل سے ہی جسکو کار / آزمائے نہ ایک شی دوبار
تونے شاید نہین سنی یہ مثال / کہہ گئے ہین جو اہل فضل و کمال
اور ہی بادشاہ کو ظاہر / کہ سزا ہی گناہ کو آخر
کہ بچے گا اگر سزا سے یہان / نہ بچے گا مگر جزا سے وہان
اسکی اولاد پر وبال آئے / اور احفاد پر نکال آئے
اور ہی خاص و عام کو ظاہر / ہی زمان انتقام کو حاضر
یہ مکافات ہی بقدر توان / ہوا بے اختیار مجھسے عیان
جو ستم کا شجر لگائے گا / جز عقوبت ثمر نہ پائے گا
ابلہی ہی جو کوئی کرتا ہی / نہین خود سے نکوئی کرتا ہی

کبھی اسکا نہ اعتبار رہے / جس سے تکلیف ایک بار سہے
اور جس سے اٹھائے زخم کہین / پھر کبھی پائے اس سے زخم نہین
آزمائے کو آزماتا ہی - / سو ندامت ضرور اٹھاتا ہی
چاہیئے یہ خیال مجرم کو / ایمنی ہی محال مجرم کو
اور اگر بختیاری پر آئے / اور اسے رستگاری پر لائے
کہ مکافات کے لیئے ہی عیان / متشکل ہمیشہ طبع جہان
جیسے کر کے ہلاک سیر اسیر / ہوا رنجیدہ مجھہ سے سیر اسیر
جو کوئی ہوگا بادہ خوار جفا / عاقبت دیکھے گا خمار بلا
تخم حنظل سے نیشکر کی چاہ / ہی پشیمانی کے ثمر کی چاہ
ایک دانا دل اور چور نکا حال / ہی مکافات کی عجیب مثال

شاہ نے پوچھا کس طرح ہی سنا / کہا اسنے کہ اس طرح ہی سنا

## حکایت

شہر رقہ مین ایک تھا درویش / رات دن ذکر نیک تھا درپیش
اسکے کل قول و فعل کے اشجار / رکھتے تھے دلپسند برگ و بار
جتنے اس شہر کے تھے باشندے / اسکے رہتے تھے دائما بندے
بارے جیسا ہی عام کو لازم / ہوا بیت الحرام کو عازم
ملے کچھہ چور راہ کے اندر / پھرتے غارت کی چاہ کے اندر
دیکھہ کر ہر قتل آمادہ / بولا انسے وہ مرد آزادہ
تو ہی جو میرے پاس حاضر ہی / مجھے اسکا نہ پاس ظاہر ہی
کہ توکل کی پائداری سے / اور قناعت کی دستیاری سے
سرمہ آسا حرم کی ظاہر خاک / کرے چشمان دلکو ظاہر پاک
کیون نہ آنکھون مین ضیا ہو عیان / خاک پاک اسکی طوطیا ہو جہان

حسن اخلاق سے پسند زمان / خوبی دل سے ارجمند زمان
تھا حقائق مین عام دانا دل / تھا خلائق مین نام دانا دل
وہ جو رکھتا ہی معرفت کا کمال / دوست رکھتا ہی خلق کو ہمہ حال
چلا تنہا نہ تھا کوئی ہمراہ / نہ تھا دل کے سوا کوئی غمکاہ
حرص نے اسقدر بنائے کور / متمول سمجھہ کے لائے زور
کہ میرے پاس کچھہ نہین زر و مال / بلکہ ہی زاد راہ کا ہی خیال
نذر کرتا ہون اس زمان لیجاؤ / جان کی جو ہو سکے امان دیجاؤ
طے کرون راہ اس بیابان کی / تاکہ جیسے ہی التجا جان کی
رکھون جا کر اس آستان پر سر / دیکھون آنکھون سے آسمان پر سر
کیے ہر چند ایسے ایسے کلام / پر ہوئے التفات کا نہ مقام

اپنے بچہ کا چاہتا آرام / پسر بادشہ سے کیا تھا کام
گوشہ و توشہ پر جو صبر آتا / آج سر پر نہ اپنے جبر آتا
اور کہتے ہین اسطرح سے حکیم / کہ جو ہوتا ہی ظالمون کا ندیم
نہ ہی جنکی وفا جفا سے تہی / نہ ہی جنکی صفا دغا سے تہی
گرچہ خدمت کری ہزار کہین / پر کبہی پانے کا وقار نہین
عفو جرم اچھونکا ہی کام سدا / پر نہین وقت انتقام روا
حق خدمت رکہے جو یاد نہین / اُسکی خدمت سے کچھ مفاد نہین
لے نہ مردون مین اسکا نام کہین / حق شناسی سے جسکو کام نہین
یعنی اپنی خطا نہ جانتے ہین / اورون کی کم زیادہ مانتے ہین
پس مکافات اسکی لونگا ضرور / نہ مجازات مین کرونگا قصور
اس ستمگار نے ہلاک کیا / مجھے مغموم و دردناک کیا
مہر و آزرم کچھ نہ لاؤنگا / کینہ گرم اُسے دکھاؤنگا
مار کر چونچ چشم کی بیکار / اور بٹھا وہین سر دیوار
پایا بے نور زار زار ہوا / یہ جہان پیش چشم تار ہوا
قفس رنج مین بٹھانے اُسے / جو سزا چاہیئے دلانے اُسے
جو خطا تیرے زلف شکن سے / ہوگئی ہوگئی نہ تھی کین سے
قبرہ نے کہا تیرا فرمان / واجب الامتثال ہی ہر آن
اب اس اندیشہ کے بیابان مین / پہنچا تھا ایسی جا شایان مین
اسے جانونگا کعبۂ آمال / اسے مانونگا قبلۂ اقبال
اور رکھتا تھا اپنے دل مین گمان / کہ ہی جبتک بدن مین اپنے یہ جان
اور اظہار خیرخواہی سے / متمتع ہون لطف شاہی سے
تیرے لڑکے کے ہاتھ سے ایسے / بکرا حاجی کے ہاتھ سے جیسے
پھر بھی خدمت سے برخلافی نہو / جان شیرین جو بے تلافی نہو

کیون دکھائی یہ چابکی تونے / کدلی اُسکی اتابکی تونے
نہ یہ غصہ تجھے بلا ہوتا / نہ بلا مین تو مبتلا ہوتا
عہد جنکا ہی پایدار نہین / عہد جنکا ہی استوار نہین
اسکے اخلاص کی ہی قدر نہین / ہی ہمیشہ ہلال بدر نہین
جو نہین قدردان خدمت ہی / اُسکی خدمت زیان عزت ہی
ناسپاسی ہی کار کفر ضرور / وقت نخوت سمجھتے ہین نہ قصور
بیغرض یار ہی جب ہی لاحاصل / دوستدار ہے تب ہی کیا حاصل
مجھے ان شخصون سے ہی کام پڑا / جو سمجھتے ہین اپنا کام بڑا
خوب پہچانتے ہین اپنے عیوب / خوبیان تیری مانتے ہین نہ خوب
کہ بلا وجہ ہمنشین اپنا / مونس و ہمدم و قرین اپنا
جب تلک لونگا انتقام نہین / رکھونگا خواب و خور سے کام نہین
کینہ سینہ مین تھا زیادہ تر / بے دھڑک ٹوٹا شاہزادہ پر
یہ خبر پہنچی شاہ کو جا کر / دیکھا نور نگاہ کو آکر
چاہا مکر و فریب کید کرے / ہو سکے قبرہ کو قید کرے
زیر دیوار جاکے اُسکو کہا / کہ نہ ڈر نیچے آ ہوا سو ہوا
میری صحبت کو تو نکر برہم / اس گل عیش کو نہ کر درہم
لیک صحرائی فکر مین ہر آن / ایک مدت سے مین تھا سرگردان
کہ رہونگا مین زندگانی بھر / اسی درگاہ کامرانی پر
رکھونگا بندگی کے میدان مین / اسپ ہمت ہمیشہ جولان مین
خوش رہون زیر سائبان کرم / جیسے خوش ہین کبوتران حرم
اب کہ تیرے حرم سرا مین یہان / ہوا قربان میرا دہ راحت جان
کیا ہو پھر دل کو آرزوے طواف / ہی جہان خوف چار سو خلاف
ابھی باندھون مین باخوشی تمام / تیری خدمت کے کعبہ کا احرام

جنکو ایسے کلام آتے ہین / دل شہ مین مقام پاتے ہین
بادشہ نے خیال کلفت سے / مشفقانہ کمال الفت سے
کر کروانکی پرورش اچھی / اور کھانے کو دو خورش اچھی
تھا نجابت کا رخ سے لے رعیان / نہ سعادت کا تھا ظہور نہان
نیک رو نیک بخت نیک نہاد / نیک دل نیک وقت نیک نژاد
بچۂ قبرہ زمان بزمان / جس طرح پاتا تھا توان بتوان
ہوا دونون مین اتحاد عظیم / دوستدارانہ اعتماد عظیم
شاہزادہ تھا اُس سے ہم بازی / نہین کرتا تھا اُس سے کم بازی
جہان پاتا تھا میوۂ تازہ / جنکے لاتا تھا میوۂ تازہ
دیتا تھا کر کے اُسکے حصہ دو / شاہزادہ کو اور بچہ کو
تھوڑے ہی دن مین ہو گئے کچھ اور / نرہے وہ طفولیت کے طور
قبرہ اس طرح کی خدمت سے / ہوتا تھا مستفیض عزت سے
الٹے کچھ روز نے بدست رفاہ / روز و شب کے ورق سفید و سیاہ
وہین بچہ نے مار کر اک جست / کیا مجروح شاہزادہ کا دست
شاہزادہ سے بھی رہا نہ گیا / شعلہ قہر اُٹھا سہا نہ گیا
ڈال کر خاک چشم یاری مین / ہوا نا بینا دوستداری مین
نہ دہان سے ذرا افغان نکلا / قفس تن سے مرغ جان نکلا
ہای کیسی چلی یہ باد خزان / ٹوٹی شاخ گل بہار یہان
کہ تھا نزدیک تن سے جان جاتی / غم سے جو جانے کی توان پاتی
کہ مٹا عمر بھر نہ ان کا اثر / نہین مٹتا ہی جیسے نقش حجر
روشنی چشم دہر مین سے گئی / اصل فرحت دل حزین سے گئی
کہ یہ شامت دکھائی ہی تو نے / یہ قیامت مچائی ہی تو نے
تجھے جو آشیان بناتا تھا / چاہیے تھا جہان بناتا تھا

بارے اُس قبرہ نے بیضہ دیا / اور باہر پھر اُس نے بچہ کیا
مع بچہ محل مین بھیجدیا / خادمان محل کو حکم کیا
اُسی دن بادشاہ کے بھی یہان / ہوا فرزند نور دیدۂ جان
ماہ رخشندہ سا ہی کمال / لاکھ دیکھو نظر نہ آئے مثال
ہوا گلزار دہر کو یہ نہال / جیسے گلزار کو ہوائے شمال
اس طرح شاہزادہ بھی ہر دم / نہین آتا تھا بالغی پر کم
ایک کے ساتھ ایک ملتا تھا / مونہ غنچہ سا گل سا کھلتا تھا
قبرہ روز طیسہ کرتا تھا / کوہ و صحرا کی سیر کرتا تھا
جسے کوئی نہ تھا بتا سکتا / جو بتا سکتا تھا نہ لا سکتا
تھے مزہ کے مزہ سے کھاتے تھے / تقویت روز روز پاتے تھے
زور نشو و نما سے ایسے بڑھے / آب رحمت سے سبزہ جیسے بڑھے
دن بدن اُسکا جاہ بڑھتا تھا / بادشہ کی نگاہ چڑھتا تھا
ایک دن قبرہ نہ تھا حاضر / تھا کسی کام کو گیا باہر
اپنے سر پنجۂ خشونت سے / آگیا جوش کچھ رعونت سے
کہہ ہوا غرق آب خفت مین / فرق آیا نہ تاب حدت مین
پا پکڑ کر زمین پر مارا / پھٹ گیا سر زمین پر سارا
ہو گیا خاک مین برابر وہ / مل گیا خاک مین سراسر وہ
قبرہ نے جو آکے دیکھا یہ حال / ہوا بے طرح دلکو رنج و ملال
حیف و افسوس و حسرت و اندوہ / لائے دل مین یہ کثرت و انبوہ
عاقبت کر کے درد دل سے فغان / پڑہا یہ شعر درد سے وہان
پھر کہا اپنے دل سے ای ناداں / ہی بجا تو جو کچھ سہے تاوان
بیچکر اپنا پایۂ آرام / ہی خریدا یہ پایۂ آلام
یعنی دیوار و شاخ کے اندر / نہ کہ سلطان کے کاخ کے اندر

اور انھوں سے جو کوئی جاہ کرے — دوستدارانہ رسم راہ کرے
چاہیے اُسکا اعتبار کیا — یا حذر اس سے اختیار کیا
برہمن بولا ہے جو ظاہر جہان — فہم و دانش مین ہے نظیر زمان
دیکھتا ہی اخیر فہم سے تو — دور بین ہی زیادہ وہم سے تو
عقل سے رکھتا ہی کمال عیان — نہین چھپتا کسی کا جان نہان
جو ہی روح القدس سے مستظہر — اور ہی عقل کل سے مستنصر
اپنے کامون مین جانتا ہی سدا — ہوشیاری و احتیاط بجا
دیکھتا ہی ہمیشہ نفع و ضرر — رکھتا ہی خیر و شر پر اپنی نظر
جانتا ہی کہ جو ہی آزردہ — یا کسی طور سے جفا بردہ
اسکی نزدیکی مین ندامت ہی — ہی تو دوری ہی مین سلامت ہی
مکر بدخواہ سے حذر کرنا — آپ سے دور ہی خطر کرنا
خاصۃً جب تغیر خاطر — چشم بینش سے دیکھ لے ظاہر
اور جو دل مین ہی خلاف نہان — دیدۂ دل سے دیکھے صاف عیان
جو ستایا ہی اپنے دشمن کو — نہ ستانے سے اسکے امین ہو
جو تیرے ظلم سے کراہتا ہی — تجھے مظلوم دیکھا چاہتا ہی
گو دکھاتا ہی بیشتر رافت — پھر دکھاتا ہی بیشتر آفت
چاہیے جب کسی کو ہووے عیان — اہل کینہ سے دشمنی کا نشان
کرے پیدا نہ تحمل نیکو — بر رکھے اُس سے مجتنب جی کو
چکنی چپڑی ہزار بات کرے — کبھی اُسپر نہ التفات کرے
دور بینی سے اپنا کار رکھے — آپ کو اُس سے ہوشیار رکھے
کہ اگر بر خلاف پاوے طور — تو خطر بر خلاف آئے ضرور
تیر آفت ہو نا گمان جان دوز — نار حسرت ہو جاودان جانسوز
اپنی خصم سے بلا لاوے — تخم غفلت سے بر بلا آوے
ہین حکایات اسطرح کی رقم — دفتر قلب عاقلان مین نہ کم
گرچہ ہر ایک ہی سنی ہیری — سب سے پر ایک ہی چنی ہیری
خوب مظہر ہی حال دشمن کی — قُبّرہ اور ابن مدین کی
رانی پوچھا کسطرح ہی چال — برہمن بولا اس طرح ہی چال

## حکایت

ابن مدین تھا ایک شاہ زمان — صاحب تاج و تخت و جاہ زمان
عالی ہمت تھا ایسا روشن رائے — تھی تن مملکت کو جوشن رائے
اسکے معمار جد نے تھا کیا — قصر عالی بادشاہی بنا
ایسا اونچا کہ تھا سما پر سر — نظر آتا تھا سما سر پر
اور مہندس نے اسکے ہمت کے — دیکھ کر نجم اُسکی قسمت کے
اُسکی اعزاز کی بناے وسیع — ایسی پہنچائی تھی بجاے رفیع
کہ سر اُسکا سپہر سے گذرا — عرش پر پہنچا مہر سے گذرا
نہ تھی جمشید کو کچھ اس سے مثال — کہ تھا مہر سپہر جاہ و جلال
بختیاری سے تھا سکندر بخت — رکھتا تھا اپنا ماہ و خور پر تخت
ایک مرغک سے جسکو قبرہ عام — کہتے ہین اُسکو تھی محبت تام
کہ تھا صوت مین خوشنما جیسا — دلفریبی مین خوش نوا ویسا
بادشہ اُس سے شاد رہتا تھا — جو کچھ آتا تھا یا دکھتا تھا
وہ بھی دیتا تھا اچھے اچھے جواب — نسخۂ دلبری کے لبّ لباب
اچھے ہوتے ہین دلپسند کلام — کھولتے ہین خوشی کے بند تمام

نہ ہی میری خطا یہ اے جانان
اور مجھ پر نہ اسکا ہی تاوان
کہ زمانہ کو ہی ہر سے کام
نہ ہی تمیز نیک و بد سے کام

دیکھکر دو کو اُس سے مقبول
کرتا ہی تیغ یاس سے مقتول
تن و جان کا فراق جیسا ہی شاق
اس سے سوچند شاق ہی یہ فراق

پس ہر خص ہوئی گئی گھر کو
گئی پھر پاکے جان ہی گھر کو
موش ہی بچکے ایسی شامت سے
اپنے بل مین گیا سلامت سے

عقل سے جسکو فائدہ ہی بیان
اس حکایت سے زائدہ ہی عیان
کہ جو جانے گا ایسی صورت ہی
خصم سے صلح کی ضرورت ہی

وقت فرصت نہ کھوویگا ہرگاہ
صلح جو اُس سے ہوویگا ہر راہ
اور اپنی صفائی کے پیچھے
یعنی حاجت روائی کے پیچھے

نہین کرنے کا اختلاط سوا
رکھے گا اُس سے احتیاط سوا
موش تھا ایسا عاجز و کمزور
کسی بدخواہ کا نہ تھا مقدور

اور ہر ایک سو سے تھا محصور
بلکہ ہر ایک رو سے تھا مجبور
تو بھی حکمت سے اپنا کار کیا
انمین سے ایک اپنا یار کیا

اور اُنکے معاونت سے وہان
پائی دو کی معاندت سے امان
اور ایفائی عہد خاص کیا
پاکے موقع اُسنے خلاص کیا

پھر نہین اُس سے اختلاط رکھا
حزم سے اپنا احتیاط رکھا
اور جو کوئی عقل ور کامل
رہے گا اس اشارہ پر عامل

اُسکا ہنگام خوار ہوگا نیک
اور انجام کار ہوگا نیک
ہوگی حاصل سعادت عاجل
ہوگی واصل کرامت آجل

پیر وحا قلان رہے گا اگر
دست غم سے کہان سہے گا ضرر
آب و آتش سے گرد فتنہ بٹھائے
کبھی رخ پر غبار رنج نہ پائے

جور کے حزم پر بناے کار
تنزلزل نہو سرای کار
رضیا رکھتا ہی اگر دشمن
خود کو اُس سے کبھی کرے ایمن

وقت پر گو ہی ارتباط ضرور
تو بھی تجھکو ہی احتیاط ضرور

## آٹھوان باب ارباب حقد و حسد سے احتراز کرنے اور اُنکے تملق پر اعتماد نکرنے مین

کہا رای سنکر یہ برہمن کا بیان
بولا اے مہربان بزرگ زمان
صبح آخر سا با صفا ہی تو
عقل اول سا رہنما ہی تو

تیری تقریر عیب سے ہی بری
تیری توجیہ ریب سے ہی بری
شاہین نے کیا جو تو نے بیان
اُسکا جسکے کئی مخالف جان

زور و طاقت مین اُس سے افزون تر
مستعد ہون ارادہ خون پر
اور راہ گریز ہو آخر
ہم مخلصی نہو ظاہر

رو یہ تدبیر رستگاری کرے
ایک کے ساتھ آشتے یاری کرے
جسکی یاری سے استواری پائے
اور خصمون سے رستگاری پائے

رہے باقی خطر نہ آفت کا
جائے دل سے ضرر مخافت کا
اور اس خصم کو بھی عہد صفا
ایسا دکھلائے جیسا عہد وفا

یعنی پوری کرے جو دی ہی زبان
اور خود پر نہ آنے دیکو زیان
اور رسائی رافت سے
نکلے گرداب بحر آفت سے

اب عنایت سے تیری ہی یہ سوال
کر بیان اہل بغض و حقد کا حال
کہ اُنھون سے ہی احتیاط نکو
یا اُنھون سے ہی ارتباط نکو

اور عاقل کو چاہیے کہ جہان | ایسی تکلیف مین پڑے کہ وہان
ہو کہ دشمن ہی سے رہا ہی نجات | رکھے مغلوب اپنا پاہی ثبات
اور گرد ملاطفت بر آوے | اور جہد مصالحت فرماوے
پھر اگر اُس سے ہو ضرر کا گمان | قصد دل سے کرے ضرر کا عیان
نہ خصومت ہی یہ نہ یہ انکار | نہ رعونت ہی یہ نہ استکبار
جسطرح پر بہیمون کے بچگان | رہتے ہین مادرونکے پیچھے دوان
جب تلک دودہ اُنسے پاتے ہین | پھر نہ نزدیک انکے جاتے ہین
گرچہ اُنسے نہ کچھہ خصومت ہی | اور دل مین نہ کچھہ رعونت ہی
وہ جو کچھہ بھی کہین سمجھتے ہین | کینہ اسکو نہین سمجھتے ہین
جب تلک ہی منافعت ظاہر | تب تلک ہی موافقت ظاہر
فائدہ کی نہ ہی نمود جہان | دوستداری کی ہی نہ بود ونان
اتحاد اُس سے ہوتا ہی زائد | فائدہ جس سے ہوتا ہی عائد
اور جس سے نہین مفاد عیان | اُسکو کرتا ہی کوئی یاد کہان
دوسری یہ کہ اصل ہی سے یہان | مجھہ مین اور تجھہ مین دشمنی ہی عیان
بلکہ خلقت ہی دشمنی سے بھری | نہ طبیعت ہی دشمنی سے بری
اور جس یاری کا مدار کہین | رفع حاجت ہی یا مدار نہین
ایسی یاری کا اعتبار نہین | بلکہ اس پر خرد کا کار نہین
کہ ضرورت تھی اسکی اصل یہان | جب ضرورت گئی تو اصل کہان
پھر وہی دشمنی عیان ہووے | صورت اپنی نہان ہووے
جیسے آتش پر آب لائے جوش | نیچے آئے تو بھول جائے جوش
بلکہ کچھہ دیر مین ہوا ایسا سرد | کہ تھا گرمی سے پہلے جیسا سرد
اور پوشیدہ چارسو ہی نہین | موش کو گربہ سا عدو ہی نہین
اور ہوتی ہی دل سے دلکی راہ | نہین چھپتی ہی دبائے دل کی چاہ
جانتا ہون جو چاہ ہی دل کو | کہ تیرے دل مین جو ہی دل کو
چاہتی ہی کہ وقت ناشتہ تو | پئے شربت بناکے میرا لہو
اور میرے لحم سے نہاری بنائے | یہی انجام دوستداری کی ہائے
نہ یہ تاویل ہی تیری کاری | تجھسے ممکن نہین میری یاری
بات تیرے کبھی نہ مانونگا | یار اپنا تجھے نہ جانونگا
گربہ کو موش پر کہین ہرگاہ | شفقت مادری نہین ہر راہ
گربہ بولی کہ کہتا ہی جو کلام | ہی فقط جہد یا ہی ہزل تمام
موش بولا نہین یہان بازی | جای بازی نہین ہی جانبازی
بعد تحقیق کہتا ہون یہ کلام | جھوٹ بالکل نہین ہی سچ ہی تمام
بلکہ ایسا ہی میرے جی کو یقین | کہ سوا اسکے کچھہ ہی نیک نہین
کہ ڈرے جو ہی ناتوان مجھسا | اُس سے جو ہووے باتوان تجھسا
اور عاجز کو چاہیے ہرگاہ | رہے قادر سے پرحذر ہر راہ
ورنہ اسطرح کا جراحت آئے | کہ کسی طرح پھر نہ راحت پائے
ہو سکے چھوٹا بڑے سے لڑتا ہی | نہین اٹھتا ہی ایسا پڑتا ہی
چاہیے اب ہو تجھسے خوف مجھے | اور صیاد سے ہو خوف تجھے
جسقدر درمیان جدائی ہو | مجھہ مین تجھہ مین عیان صفائی ہو
نہین بیجا ہی فصل جسمانی | اور زیبا ہی وصل روحانی
مجھہ مین تجھہ مین اگرچہ ہو قرب جان | کیا تفاوت اگر ہو بعد مکان
پس مناسب ہی اختصار کرین | غیر ممکن نہ اختیار کرین
کیونکہ ہی اپنا اتصال محال | جیسے ذرات کا وصال محال
رکھتا ہی وصل میرا ایمان | حد امکان سے باہر اپنا مکان
گربہ یہ سنکے بیقرار ہوئی | بیقراری سے اشکبار ہوئی
نار ہجران نے ایسا زور کیا | دل سوزان نے اُسکے شور کیا

اور مین بہی امیدوار ترا
کبھی کرتا ہون انتظار ترا
که ٹھکانا نہی تیرے در کا نہین
گاہ ملتا ہی گاہ ملتا نہین

ماسوا تیرے گھر کے اتنے ہین در
نہین کہہ سکتا مین که کتنے ہین در
تو نہین ملتا جو مجھے در پر
ڈھونڈھنا پڑتا ہی مجھے در در

کبھی اس در سے ہوتا ہی ظاہر
کبھی اس در سے ہوتا ہی باہر
چاہتا تھا کیا تجھے ماہر
شکر ہی خود کیا مجھے ظاہر

چاہیئے اسکا کچھ علاج کرین
اور جو ہو سکے سو آج کرین
کہہ جو تدبیر اسکی جانے نیک
اور دونون کے حق مین مانے نیک

تو ہی رکھتا ہی ایسی رای رسا
که نتیجه نه دے سوائے بجا
موش بولا که ہی یه میری رای
متفق ہو جو اس سے تیری رای

ایک رشته دراز سا لاکر
باندہین اسکا ہر ایک سر پاپر
اپنے اپنے که جب ضرورت ہو
باہم اعلام کی یه صورت ہو

که جو چاہون تجھے بلاؤن مین
لب چشمه اسے ہلاؤن مین
اور جو چاہے تو بلائے مجھے
آکے دروازه پر ہلائے اسے

ہمدگر اس طرح قرار کیا
رشته الفت کا استوار کیا
ایسے اس رشته کو ہلانے لگے
جب ضرورت ہوئی بلانے لگے

ایک دن موش دید کی خاطر
اور گفت و شنید کی خاطر
لب چشمه گیا که اسکو بلائے
اور چاہا که پا کا رشته ہلائے

ناگہان ایک زاغ ادہر آیا
اور وه موش اسے نظر آیا
نیچے آیا اسے اٹھاکے اڑا
اپنی منقار مین دباکے اڑا

رشته جو تھا بندھا ہوا پاپر
غوک کو لایا آب سے باہر
یه بھی اوپر چلا لٹکتا ہوا
سرنگون ہاتھون کو ٹپکتا ہوا

یه تماشا جو بوالعجب پایا
لوگون کو دیکھه کر عجب آیا
دوڑتے نیچے پیچھے جاتے تھے
طعنه اور تشنیع سے سناتے تھے

که یه بالعکس آشکار ہوا
غوک بہی زاغ کا شکار ہوا
غوک بولا یه کار زاغ نہین
که ہوا ہون شکار زاغ نہین

ایک ہون موش کا شکار ہوا
فیض صحبت ہی آشکار ہوا
جو کرے غیر جنس سے یاری
کیون نه آخر کو دیکھے یه خواری

بلکه سو چند دیکھون تو ہی بجا
اور سو چند دیکھون تو ہی روا
سچ ہی ناجنس کی رفاقت کیا
اس سے بڑھکر کوئی حماقت کیا

چاہتا ہی نہین اگر خواری
کبھی ناجنس سے نه کر یاری
اسلیئے دی ہی یه مثال یہان
که ہوا اچھی طرح یه حال عیان

که نہین ہی خردورونکا کام
غیر جنسون کے ساتھه رکھنا کام
چاہیئے انسے احتراز رکھا
باب صحبت سدا فراز رکھا

تاکه اس غوک کی طرح زنہار
دیکھے پاپر نه رشته ادبار
مجھے ہمجنسون سے ہی عار یہان
غیر جنسون سے کیا ہی کار یہان

ڈھونڈہ عزلت نه اپنے باپ سے مل
ملنا چاہے تو صرف آپ سے مل
کیسا عزلت سے کام ہی سیمرغ
ایک ہی لیک نام ہی سی مرغ

بولی صحبت سے جو کراہت تھی
کس لیئے اتنی پہلے چاہت تھی
کس لیئے مجھسے اتنا پیار کیا
کیون خوشامد سے دوستدار کیا

اور جب تیری دوستدار ہوئی
کیون یه نفرت ہی آشکار ہوئی
ڈال کر جال دوستداری کا
قطع کرتا ہی رشته یاری کا

پیشتر ڈال کر بنا ہی وفاق
کیون بناتا ہی اب سر افتراق
کیون مجھے مہر کی پلاکے مدام
حالت مستی مین نه دیتا ہی جام

کیون بلائی مجھے وه صاف صفا
جو بلانی تھی ایسی درد جفا
موش بولا که تب ضرورت تھی
حفظ جان کی نه کوئی صورت تھی

کہ جو تب انبساط ظاہر ہو — دافع انضباط خاطر ہو
لیک ذاتی عناد کو ہر گاہ — گرچہ جد و داد ہو ہر راہ

محو کرنا ہی ایک کار محال — محض بیجا ہی اختیار محال
ایسی یاری کا اعتبار نہین — چاہیے کرنا زینہار نہین

محض بیجا ہی ارتباط اسجا — عین زیبا ہی احتیاط اس جا
کہ نہین نفع کا اثر ہی بیان — بلکہ ہر نوع کا ضرر ہی عیان

اسلیئے میری ہی صلاح یہی — دیکھتا ہون تو ہی فلاح یہی
کہ مجھے رکھہ موافقت سے معاف — اور اپنے مرافقت سے معاف

کہ جہان رو ہی جنسیت ہی نہین — کبھی کچھہ بو ہی انسیت ہی نہین
میرے دل کو نہ تیری چاہت ہی — بلکہ دیدار سے کراہت ہی

جو کرے غیر جنس سے یاری — دیکھے جو دیکھی غوک نے خواری
گربہ نے پوچھا کیسے ہی یہ بیان — کہا اُسنے کہ ایسے ہی یہ بیان

## حکایت

لب چشمہ کہین تھا ایک شجر — اُسکے نیچے تھا ایک موش کا گھر
اور تھا ایک غوک نزائس جا — کہ تھا اس آب مین مقر اُسکا

کہ لب آب آکے بعض زمان — کرتا تھا دل خراش نغمہ وہان
بارے بلبل سا نبکے خوش آواز — کرتا تھا ایسا نغمہ ناساز

خواب راحت سے خفتہ جاگتا تھا — مرغ دل قفس تن سے بھاگتا تھا
ناملائم اگرچہ تھی آواز — تھے اداکے اصول بھی ناساز

موش تھا بل مین زمزمہ پرداز — کہ پڑی اُسکے گوش پر آواز
پھر نہین اپنے بل مین کل پایا — متحیر ہوا نکل آیا

بوالعجب جان کر لگا سننے — دست زن ہوکے سر لگا دھننے
غوک سمجھا کہ مجھکو چاہتا ہی — کہ میرے نغمہ کو سراہتا ہی

ڈال کر طرح آشنائی کی — عاقبت اُس سے آشنائی کی
گو خرد نے کہا کہ ای نادان — ملنا ناجنس سے نہ ہی شایان

پر طبیعت کی رہنمائی سے — ہوا خوش اُسکی آشنائی سے
الغرض بیٹھتے تھے ملکے وہان — اور کرتے تھے حال دلکے عیان

اور کہتے تھے غمکشی کے کلام — بہر تفریح تھے خوشی کے پیام
بازی دل لگاتے تھے باہم — رنج دل سے ہٹاتے تھے باہم

موش کے پاس غوک آتا تھا شاد — قصہ پنجبالہ لاتا تھا یاد
ہمکلامی سے مہر ظاہر ہی — کم کلامی سے مہر آخر ہی

موش نے غوک سے کہا یکبار — کہ مجھے تجھسے بیشتر ای یار
کہنا پڑتا ہی اپنے دل کا خیال — بے کہے دور ہوتا ہی نہ ملال

لیک تو زیر آب رہتا ہی — اس سے دل پیچ و تاب سہتا ہی
وہان ممکن نہ میرا آنا ہی — یہان مشکل تیرا بلانا ہی

شور رکھتا ہی ایسا آب روان — اور کرتے ہین غوک ایسا فغان
گرچہ دیتا ہون زور سے آواز — تو نہین سنتا شور سے آواز

چاہیئے ایسا کوئی حیلہ کرین — رفع دشواری کا وسیلہ کرین
تاکہ جب آؤن اپنے بل سے ادہر — تجھے آنے کی ہو و دلسے خبر

نرہے کچھہ پکارنے کا کام — نہ پڑے نعرہ مارنے کا کام
غوک بولا کہ ہی بجا یہ کلام — مجھکو بھی دلسے ہی سدا یہ پیام

کہ وہ تدبیر کر کہ یار ترا — کھینچے آکر نہ انتظار تیرا
تا ہو جا عیان شکایت کی — دوستی کیا جہان شکایت کی

کر لیا مجھکو یار احسان سے
دیکھیگا دوستدار احسان سے

اپنے بل سے نکل کے آیا ہے
کہ کرون تجھ سے کچھ وفا ظاہر

اپنے احسان کا اہتمام کرون
تیرے احسان کا انتقام کرون

کی ہے جیسی وفاے صدق و صفا
کرون مین بھی اداے مہر و وفا

ایسی ممنون تیری وفا سے ہون
ایسی مرہون تری صفا سے ہون

نہ زمان ہے کہ ہو نہ پاس ترا
نہ زبان ہے کہ ہو سپاس ترا

نہ عنایت کا ہے تصور کم
کبھی خرم ہون اور کبھی پرغم

خرم اسواسطے کہ ہون ممنون
پرغم اسواسطے کہ ہون مرہون

تا قیامت رہیگا پاس ترا
نہین ہو سکنے کا سپاس ترا

لیک موش احتراز کرتا تھا
دور ہی سے نیاز کرتا تھا

نہین رکھتا تھا میل صحبت کا
چنتا تھا اُس سے ذیل صحبت کا

نہین کرتا تھا اعتبار اُسکا
جھوٹا ہی جانتا تھا پیار اُسکا

نسبتی تھی اُس نے اُنکو نسے یہ مثل
اور اسی پر تھا اسکو دلسے عمل

کہ نہین اختلاط کا یہ زمان
بلکہ ہے احتیاط کا یہ زمان

اور کھینچے ہوے تھا دور زمان
کم نہ تھے ایسے شعر ورد زبان

ہے زمانہ کا ظلم بے پایان
نہین رکھتا کوئی سروسامان

کیسکو کیا رجاے نیکی ہے
نہ بدی ہو بجاے نیکی ہے

اسلیئے دل سے یہ ارادہ ہے
کہ رہی کم گئی زیادہ ہے

نرہا ہے زمانہ جلوت کا
آگیا ہے زمانہ خلوت کا

چاہیئے رہنا اب فراغت مین
ہو سکے تو خدا کی طاعت مین

نہین صحبت کا ہے خیال مجھے
بلکہ صحبت سے ہے ملال مجھے

اب کسی سے نہین ہون ملنے کا
بار صحبت نہین ہے جھیلنے کا

کوئی ہمدم مجھے نہ پاویگا
اپنا ہمدم مجھے بناویگا

بولی گربہ کہ مجھ سے دور نہو
اور مہجوری سے صبور نہو

ایسی گفتار سے نہ کر مغموم
اپنے دیدار سے نہ کر محروم

حق الفت شعاری کر نہ خراب
عزت دوستداری کر نہ خراب

کیونکہ جو بعد محنت بسیار
کرے پیدا کسی طرح سے یار

اور پھر بے سبب کرے مہجور
رہے یاری کے فایدونسے دور

بلکہ جو کوئی اُس سے ہو مانوس
پھر آیندہ اُس سے ہو مایوس

اور کوئی نہ دوستداری کرے
یار بھی ہو تو ترک یاری کرے

نہ کرے یار جان اُسے بد پر
کرکے جو چھوڑے مان اُسے بدتر

مجھے اب اُنس جانی ہے تجھ سے
نعمت زندگانی ہے تجھ سے

تیرا احسان ہے میری جان پر ہے
شکر ہر آن مری زبان پر ہے

تجھ سے جو عہد دوستداری ہے
اسقدر اُسکو استواری ہے

کہ اگرچہ ہون مین جہان سے جدا
تو بھی ہووے نہ میری جان سے جدا

دوستداری کا تیرے ساتھ ہی عہد
عمر ساری کا میرے ساتھ ہی عہد

میری گل سے بھی جو برآئینگے گل
آن سے بوے وفا ہی پائینگے گل

جب تلک میرے جسم مین ہے جان
نہین بھولونگی یہ حق احسان

اُسکے پاداش کا رہیگا خیال
مجھے ہر وقت ہر طرح ہمہ حال

جیسے اوراق گل مین تو بہ تو
شکر احسان ہین تیری سو بہ سو

مثل سوسن نہین ہزار زبان
کرونگی تو بھی بار بار بیان

ایسے ایسے سخن کیے ہر چند
اور سوگند کھائین آخر چند

اور جا ہا مجانبت کا حجاب
دور ہوجاے درمیان سے شتاب

اور باب مواصلت ہو وا
نرہے کچھ مفارقت کو جواب

بر ہوا ایک بھی مفید نہین
کہ ہوا موش مستفید نہین

اور بولا جو عارضی ہو عناد
ہو سکے رفع جو ہو جہد و داد

اور اپنی بھی حفظ جان ہین قصور
مین بنے یہ تجھ سے دوستی ظاہر
چاہیے حزم اختیار کرون
کام کر اپنا استواری سے
عقل پر جسکی ہی بنا ہے کار
اسقدر عقل کا ہی سرمایہ
اب بیان کر وہ کیسی صورت ہی
بولا یہ مہر کچھہ خدا کی ہی
جب تلک ایسا حال پیش آئے
جب مین دیکھونگا اسطرح کا طور
دیکھا گربہ نے یہ تو ہی ہشیار
کاٹا اُس نے ہر ایک دام کا بند
اسمین عنقاے صبح نے پرواز
کھینچکر چرخ مہر کا خنجر
موش بولا کہ آگیا وہ زمان
ہوئی گربہ جو اُسکی سو ناظر
تب کیا موش نے وہ وعدہ وفا
موش چھوڑا درخت پر جالی
صلح بدخواہ کی وساطت سے
شعبدہ ساعیان نظر آیا
کیا کچھہ دیر تو نہ دل سے ڈر
دوستی کی تو پھر ہی کیا اغماض
نہین جاتا ہی روزگار عزیز

نکرون تا نہین توان ہین قصور
کی ہی صرف اپنے بچنے کی خاطر
دوربینی کے ساتھ کار کرون
نام کر اپنا ہوشیاری سے
پایدار اُسکی ہی سراے کار
جا ہی جو ہو زیادہ تر پایہ
جسکی اسوقت مین ضرورت ہی
کہ ہر ایک درد کی دوا کی ہی
کہ تجھے کچھہ خیال خویش آئے
کاٹ ڈالونگا اسکو بھی فی الفور
نہ بر آیگا کہ سے کچھہ کار
نہین کاٹا پر ایک کام کا بند
کرکے کی جاے شرق سے پرواز
شب تاریک کا ہوا ابتر
کہ ہوا ایفاے وعدہ مجھ سے عیان
موت سا دیکھا روبرو حاضر
کاٹ کر بند جو تھا باقی رکھا
پہونچا صیاد تھا نہ ڈر خالی
بچگیا ورطہ ہلاکت سے
سود کی جا زیان نظر آیا
موش نے پھر نکالا بل سے سر
دوستی مین نہین بجا اغماض
کہ ملا تجھکو مجھسا یار عزیز

کہ زیادہ ہی دشمنی تجھہ سے
اب ضروری ہی دیکھون اپنا مآل
کہتے ہین احتیاط اچھا ہی
چھوڑ مت راستہ یہ حکمت کا
بولی یہ وہ تو تو ہی بڑا دانا
لکھے یہ پند ارجمند مفید
کہ کٹین بند اور بچے مری جان
کاٹونگا مین ہر ایک دام کا بند
اور ہو جاے اسقدر غافل
ایسے بیکار تری گزند سے مین
اُسکے عذرات پر اطاعت کی
بات مین اُس نے رات آخر کی
اور پھیلاے نور گستر بال
صبح تابان کے نور سے آخر
اور جو بوجھہ ہی ضمانت کا
پہلے ہی سے بچا جو اُس نے تجھے
گربہ کو اسقدر تھی وحشت جان
دیکھہ کر موش بھی ڈرا دل مین
دیکھا صیاد نے گسستہ جال
جو بچا تھا اُٹھاکے گھر کو گیا
دیکھی گربہ ڈرا نہ آے ادہر
کسلیے احتراز کرتا ہی
اپنی اور اپنے پیارونکے خاطر

اُن سے جن سے ہی ایمنی تجھ سے
نکرون حال پر ہی خیال
اپنے سے احتیاط اچھا ہی
کہ ہی آراستہ یہ حکمت کا
مین نے ایسا تجھے نہ تھا جانا
بخشتی ابواب تجربہ کی کلید
اور تجھکو بھی کچھہ نہ پہنچے زیان
پر نہ کاٹونگا ایک کام کا بند
کہ نہین ہو سکے ادہر مایل
تجھے چھوڑونگا ایسے بند سے مین
اور اس بات پر قناعت کی
[illegible]بن پر نہ بات آخر کی
اطراف ارض پر فی الحال
ہوا صیاد دور سے ظاہر
ہو حوالہ ترے امانت سا
اب بچا گیا کہ آس پاس نہ تھے
بند کٹتے ہی پھر نہ ٹھہری وہان
وہان سے بھاگ کر گیا بل مین
متحیر ہوا شکستہ حال
اُس سے پاس پاکے گھر کو گیا
بولی آ ہی ذرا نہ جاے خطر
کیون نہین سر فراز کرتا ہی
بلکہ کل دوستدارونکی خاطر

عہد فاسد ہی بیخ بوسیدہ
چاہیئے اہل عہد کو دیدہ
پس امید ایسی ہی مجھے تجھسے
جیسی تھی پیشتر تجھے مجھسے
کیا جو مجھ سے چھوڑنے کا عہد
کر نہ اب اسکے توڑنے کا جہد
جو کوئی اپنے عہد کو توڑے
چاہیئے اپنے عہد کو چھوڑے
جو کوئی توڑے تیرے ساتھ قرار
تیغ غم سے ہو تیرے ہاتھ فگار
ورنہ ایفا ہی عہد مین زنہار
بخدا ہی نہ جہد مین انکار
گربہ بولی کہ کر مجھے ظاہر
وہ جو ہی تیرا مخفی الخاطر
راستی کی ہی یا کجی کی ہی
یا فقط سادگی ہی جی کی ہی
ایک ہین بے غرض دغا سے دور
صاف ہین حرص کی ہوا سے دور
دوسرے اضطرار کے مارے
یا کسی اور کار کے مارے
پہلے ہین اعتبار کے لائق
دوستداری کے کار کے لائق
انسے ہر وقت ایمنی ہی بیان
کبھی انسے نہ دشمنی ہی عیان
یار ہی جس سے کار مرہم ہو
یعنی غمخوار ہو اگر غم ہو
زہر کو تیرے یار جانے شکر
عیب کو تیرے یار مانے ہنر
یا وسیلہ برائے سود بیان
کم ہی اس دوستی کی بود عیان
محض بے اصل ہی اصالت مین
نہین رہتی ہی ایک حالت مین
وقت مطلب ہی انبساط سے کار
بعد مطلب ہی انقباض سے کار
اس لیئے جو ہی آدمی زیرک
رکھتا ہی ایسے آدمی سے شک
گرچہ بنتا ہی اسکے ساتھ مین پاک
لیک رکھتا ہی اپنے ہاتھ مین کاک
عذر خواہی سے ٹالتا ہی اسے
پاکے موقع سنبھالتا ہی اسے
کہ اگرچہ روا اعانت ہی
اپنے دم کی بجا صیانت ہی
یعنی مذکور ہو وفا کے ساتھ
اور مشہور ہو ذکا کے ساتھ
کہ کرون قید سے رہا تجھکو
تا نہ بتلائے بیوفا مجھکو

کار نادان ہی نقض عہد بیان
کار دانا ہی حفظ عہد عیان
یعنی دل مین نہ لا جفا کا خیال
بلکہ دل سے دکھا وفا کا خیال
موش بولا ہی جیسا تیرا خیال
بخدا ہی نہ ایسا میرا خیال
توڑے الفت کی تجھسے جو سوگند
دیکھے کلفت کے تجھسے سو سو بند
لیک دل مین اٹھا ہی یہ خلجان
اور اس سے ہی میری بیکل جان
نہین ممکن تجھے رہا نکرون
اور جو وعدہ ہی وفا نکرون
تا کہ مین بہی کرون نگاہ خیال
اور دیکھون کہ کیا ہی راہ خیال
تب کیا موش نے بیان عیان
کہ ہین دو نوع دوستان زمان
رکھتے ہین صدق اور صفا سے کار
کرتے ہین مہر اور وفا سے پیار
یارکاری کی چاہ کرتے ہین
دوستداری کی راہ کرتے ہین
کہ نہین رکھتے ہین غرض ظاہر
اور رکھتے ہین بے مرض خاطر
کیونکہ جو انبساط کرتے ہین
نہین بے ارتباط کرتے ہین
ورنہ ناکس کا بن نہ یار کہین
بات کا اسکے اعتبار نہین
پر جو کرتے ہین دوستی کو سپر
وقت حاجت برائے دفع ضرر
جیسے آتی ہی یہ غرض کے ساتھ
ویسے جاتی ہی یہ غرض کے ساتھ
کبھی اسکو کمال حاصل ہی
کبھی اسکو زوال واصل ہی
گاہ ملتے ہین جیسے شیر و شکر
گاہ چلتے ہین جیسے تیر و تبر
گو بدل اسکا کام کرتا ہی
پر نہ جلدی تمام کرتا ہی
خاص جسوقت اسکو آئے نظر
واسطے اپنے کوئی جائے خطر
دیکھکر اپنے بچنے کا ہنگام
دیتا ہی اسکے کام کو انجام
اور اسطرح جو عمل فرمائے
اپنی خاطر ہی وہ عمل بر لائے
پس تیرے ساتھ ہی میرا ہی حال
یعنی ہی دونون طرح کا خیال
کہ رہائی تیری ہی گردن گیر
جب تلک ہی بیان یہ سرزن [illegible]

کہ پڑی تھی وہ شیر کی کھائی — کچھ بچی تھی نہ دیر کی کھائی
اپنی بد جہدی کی جزا پائی — اور بد عہدی کی سزا پائی
لب سے نالہ گیا ثریا پر — آیا مژگان سے اشک دریا پر
یعنی جو کوئی توڑے عہد صفا — او بالقصد چھوڑے جہد وفا
بے وفائی جہان پر آتی ہی — ایک تباہی وہان پر آتی ہی
کہ نہین بغض کو وفاق سے کام — اور اخلاص کو نفاق سے کام
اوران دونوکا خلاف بیان — ابھی مجھکو ہوا ہی صاف عیان
تیری ہی لطف و مہربانی سے — بچا ان دشمنان جانی سے
ہوگئے پاس سے ہوا سے دور — ہوگئے یاس سے ہوا سے دور
چاہتا ہون کترکے جال ترا — دل سے باہر کرون ملال ترا
اور ہی جب تلک گرد گمان — میری چشم خرد کے آگے بیان
بولی وہ اس سے صاف ظاہر ہی — کہ ابھی تک نہ صاف خاطر ہی
حال یہ ہی کہ دوستی کی زبان — دے چکی ہون تجھے مین دل وجان
پس یقین کر تو اپنے دل مین صاف — کہ کبھی ہوگا عہد سے نہ خلاف
ہوئی جاری یہ تازہ رسم وداد — مٹ گئی تھی جو کہنہ رسم عناد
چاہیئے مکر و غدر و حیلہ نکر — منفعت کے لیئے وسیلہ نکر
ست صفا چھوڑ ہی صفا بہتر — عہد مت توڑ ہی وفا بہتر
جس سے پائے کبھی کرشمہ مہر — اُسے دکھلائے ایک چشمہ مہر
چشمہ راستی سے دیکھے آب — شجر دوستی رکھے سیراب
تا بمقدور خود کرے فی الحال — ہو سکے جیسے اسکا استیصال
خاص جب دوستی ہو لوث سے — خوب مضبوط عہد واثق سے
اور جو کرتے ہین دغا ظاہر — جلد ہی پاتے ہین سزا آخر
جو نہین رکھتے عہد پر پیمان — کرتے ہین زندگی کا گھر ویران

جاتا اُسنے کہ بیوفائی کی — عاقبت حق نے یہ صفائی کی
رویا کچھ دیر اُسکی کربت پر — اور کچھ دیر اپنی غربت پر
اس مثل سے یہ فائدہ ہی عیان — بے وفائی سے عائدہ ہی زیان
گردن جان پہ پائے بند بلا — اور دل دیکھے پائے بند بلا
موش بولا کہ جانتا ہون مین — بلکہ تحقیق مانتا ہون مین
ایک عادت لئیمونکی ہی بیان — ایک خصلت کریمونکی ہی عیان
کہ مین تیری وفا کے لائقہ سے — بچا ہون دو بلا ہی لاحقہ سے
دیکھ کر مجھ سے یہ تجھے مانوس — جیسے ہوتی ہی شمع سے فانوس
ہی روا پاس اس مروت کا — ہی بجا پاس اس فتوت کا
لیک گذرا ہی مجھکو ایک خیال — اور دل کو ہی اُس سے فکر کمال
کرتا ہون اپنے دل مین خوب خیال — سارے بندونکا کاٹنا ہی محال
تو بنا ہی اگرچہ یار میرا — پر نہین کرتا اعتبار میرا
اور بد عہدی مین جو کچھ ہی بیان — سو ابھی مین کر چکی ہون تجھسے بیان
اور آگے کو بھول جا دائم — کینہ جو جا نہین تھا قائم
تجھے مجھسے ہوئی رجا ہی وفا — مجھے تجھسے ہوئی ہوس صفا
مت چھپا چہرۂ نگار وفا — ڈال کر پردۂ غبار جفا
وہ جو ہی نیک اپنی طینت کا — اور ہی نیک اپنی نیت کا
رکھے پائے وفا بجائے جہد — کرے جائے سما بنائے عہد
اور جو دل مین بدگمانی آئے — یا کوئی شک کی بات جانی جائے
پر نہ ایسا کہ دل سے جائے ابھی — بلکہ ایسا کہ پھر نہ آئے کبھی
اور پہچان بیوفائی کی — عاقبت عاقبت برائی کی
وہ جو سوگند جھوٹی کھاتے ہین — اپنا ایوان عمر ڈھاتے ہین
آدمی ہی درخت بیخ ہی عہد — اور تیار بہر بیخ ہی جہد

اسطرح جی تھا اسکے جی سے رواں ۔ اور جاتا تھا اُنکے پیچھے دوان
لیک جب تین کوس راہ گئے ۔ لب چشمہ پہ بہر رفاہ گئے
اُترے زیر درخت ہارے ہوئے ۔ راہ کی ماندگی کے مارے ہوئے
کہ یہان تھوڑی دیر پاکے رفاہ ۔ طے کرین آگے پاؤن اُٹھاکے یہ راہ
پس لب چشمہ بہر دو پاکے مقام ۔ لگے کرنے ہر ایک جاکے کلام
دیکھ کر ناگہان وہ رنگین رو ۔ اور اُسپر عیان وہ مشکین مو
اور اُس خد پہ حلقہ کاکل کا ۔ صفحہ گل پہ جعد سنبل سا
دل عاشق یہ جوش مین آیا ۔ عاشقانہ خروش مین آیا
زلف مشکین تری گل رو پر ۔ ہے شب تیرہ روز کے اوپر
اور وہ دلربائے خوش قامت ۔ دیکھ کر اسکا پیچ کش قامت
جو گلستان حسن کا تہا نہال ۔ شاخ طوبے سے تازہ تر بہ جمال
سرو آزاد سرفرازی مین ۔ نخل امید دلنوازی مین
دل مین جوش خوشی لگا بڑھنے ۔ لگے یہ شعر دلربا پڑھنے
تیرے قد سے ہے نازکی پیدا ۔ نازکی پر ہے ناز کی شیدا
بتقاضئی طبع نے آخر ۔ کیا اپنے تقاضے سے باہر
زن کو حاجت ہوئی فراغت کی ۔ پھر ضرورت ہوئی طہارت کی
حفظ حرمت کی کچھ رعایت کی ۔ اپنے دلبر سے استجازت کی
اور زیر شجر سے جاکے دو ۔ بیشہ مین چشمہ سے کچھ آگے دو
ابھی فارغ نہونے پائی تھی ۔ کہ سزا پائی بیوفائی کی
ایک جانب سے ایک شیر آیا ۔ ملک الموت سا دلیر آیا
اسد چرخ اس سے کرتا تھا خوف ۔ بیشہ چرخ پر نکرتا تھا طوف
اور ثور سما یہ ڈرتا تھا ۔ مرزع چرخ مین نہ چرتا تھا
کون لڑسکتا تھا یہان اُس سے ۔ ڈرتا تھا شیر آسمان اُس سے
نیش ناخن مین اُسکے تھا زہر آب ۔ گویا تھا تیغ قہر مین قہر آب
زن پہ اُسکی نظر کا پڑنا تھا ۔ کہ اُسے دانتون سے پکڑنا تھا
ہوا لیجا کے بیشہ کے اندر ۔ اپنے دندان کے تیشہ سے تندر
ہوا یہ دیکھ کر جوان ترسان ۔ ترس جان سے ہوا بجان لرزان
اسپ پر چڑھکے راہ لی گھر کی ۔ نہ خبر لی کچھ اپنے دلبر کی
کیا اُمید ایسے یار سے آگے ۔ جب بلا دیکھے یار سے بھاگے
بھاگتا جاتا تھا یہ ڈر تھا مگر ۔ نہین کرتا تھا پھر کے پیچھے نظر
زن گرفتار شیر ہوکے یہان ۔ ٹکری ہڈی کا ڈھیر ہوکے وہان
بے وفائی کا ایسا آیا بار ۔ جیسا بویا تھا ویسا پایا بار
جو زمین پر لگائے جیسا شجر ۔ آخر کار پائے ویسا ثمر
اسمین دہقان بھی درد کا مارا ۔ آیا اُس چشمہ پر تھکا ہارا
نقش پا تھے مگر نہ تھی یہ وہان ۔ پڑھا یہ شعر کرکے آہ و فغان
اگر گیا یار بے وفے ہی روا ۔ کیئے سو وعدہ پر کیئے نہ وفا
یاد لاکر وصال کی ساعت ۔ اور وہ اتصال کی حالت
دمبدم زار زار روتا تھا ۔ چشم سے اشکبار ہوتا تھا
خوش تھا وہ وقت اور خوش تھا وہ حال ۔ جب یہان ہم تھے گلستان وصال
گل و بلبل سے ہنستے بولتے تھے ۔ عقدہ بستہ دلکے کھولتے تھے
ہائے وہ وصل کی شب پر نور ۔ ہوگئی ہجر کی شب دیجور
گئی وہ نو بہار عیش و طرب ۔ اور آئی خزان طیش و تعب
کل تھا ویسا خیال جہان افروز ۔ آج ہے ایسا حال گیہان سوز
میری قسمت کا ہے یہ سن کیسا ۔ ایکدن ویسا ایک دن ایسا
اسطرح بعد گریہ و شیون ۔ دیکھے اُس نے جو نقش پائے زن
جانتے تھے بیشہ مین گیا پیچھے ۔ دیکھ کر آگے جی گیا جی سے

مار کر سنگ بے وفائی کا — توڑا پیمانہ آشنائی کا
وقت جاتا ہی جلد آ مرے پاس — اور تشریف جلد لا مرے پاس
کہ نکل جائین تب تلک آگے — کہ یہ شوہر اجب تلک جاگے
اور چڑھ کر بغیر خوف و خطر — پیچھے بیٹھی پکڑ کے اسکی کمر
کہ وہ بھی اسپ پر سوار کے ساتھ — ڈالے اسکی کمر مین پیار کے ہاتھ
اس صفائی سے ہین یہ صفائی کی — باوفا ہوکے بے وفائی کی
اے جفاکار یہ جفا کیا ہے — اے وفادار یہ وفا کیا ہے
ایسی بدعہد نکلی اے بدجہد — ایسی بدجہد نکلی اے بدعہد
ایسے افسون اور ایسے فسانے — ہین نہین تیرے کام برانے
ہی جفا پیشون سے امید وفا — جون وفا پیشون سے امید جفا
سنا شاید نہین یہ پند عیان — کہہ گیا ہی جو عقلمند زمان
بولا دہقان جو سے ڈرتی ہی — راہ انصاف سے گذرتی ہی
کرتی ہی اہتمام بدعہدی — پائیگی انتقام بدعہدی
زن نے اس پیر کی نہ مانی بات — اپنی تقدیر کی نہ جانی بات
تاکہ دیکھین وصال کی منزل — وصل سے اتصال کی منزل
تیز رفتاری سے ہوا پر تھا — ہجر اور ہر اسکے برابر تھا
اشک عشاق سے سوا خوش رو — پیچھے رہتا جو دیکھتا خسرو
چشم دہقان سے دم مین دور ہوا — چھوڑ کر اسکو غم مین دور ہوا
درد سے آہ پاتے ہین دربی — پوچھتے راہ جاتے ہین دربی
نہین رکھتی صفا وفائے زنان — نہین رکھتی وفا صفائے زنان
چھوڑ ذکر انکا بے وفا ہین تمام — کیا وفا انکی بے صفا ہین تمام
اب نہ ہی یارا مراجعت کا بیان — اور نہ یارا مرافقت کا عیان
بے سروپا ہی میرا کار عیان — بے سروپائی سے ہون خوار بیان

دیکھا اس نے جو اسکو با اجلال — کہا اے نور چشم حسن و جمال
کہ تجھے اسپ پر سوار کرون — اور سوئے سفر فرار کرون
چونکہ تھی زن کی یہ رجا جی سے — اپنے زانو سے سر اٹھا جیسے
اسہین دہقان نے جاگ کر دیکھا — خود کو غیرت کی آگ پر دیکھا
دل سوزان سے ایک آہ بھری — کہ یہ کیا بخت نے کی راہ بری
مہر دیرینہ درمیان سے گئی — مہر بے کینہ دوستان سے گئی
عہد کیسا ہی جہد کیسا ہے — عہد ویسا ہی جہد ایسا ہے
کہا زن نے کہ تو ہی دیوانہ — فہم و دانش سے مختصر بیگانہ
کہ حسینونکو حسن عہد سے میل — ہی ثریا کو جیسے وصل سہیل
ایسی امید انھون سے رکھنی ہی بھول — کبھی گلشن سے اگتا ہی نہین ببول
کہا اے مہ نہو ذرا بے مہر — بولا اے ماہ خوشنما بے مہر
اور چلا کر رہ جفاکاری — ہوتی ہی باعث دل آزاری
پھر ندامت ہزار کھانے گی — پر نہین ایک کار آنے گی
اس جوان سے کہا کہ چل جلدی — بیشہ ہجر سے نکل جلدی
پس جوان نے وہین اٹھائی عنان — تیزی اسپ خود دکھائی عیان
اس سے رہجاتی تھی ہوا پیچھے — پڑتے تھے وہم کے بھی پا پیچھے
دم مین کرتا تھا قطع برق مثال — مشرق و مغرب و جنوب و شمال
تو بھی بیچارہ اپنے جی سے تپان — ہوا بیکارہ انکے پیچھے روان
دل مین ایسا خیال آتا تھا — غم و رنج و ملال لاتا تھا
عہد پر انکو التفات نہین — عہد کو انکے کچھ ثبات نہین
کرکے اسکے لیے سجلائے وطن — ایسی ایسی سہی بلائے محن
دیکھون ہنگام آتا ہی کیسا — اور انجام پاتا ہی کیسا
بے سروپائی کا اسیر کہین — دیکھتا ہی انکو اخیر نہین

اُس جوان نے بھی کی ادھر سے نظر — دیکھی محبوبہ ایک رشک قمر
اسکی مشاطۂ صفا بن کر — ملا تھا غازۂ صفا تن پر
رکھتی تھی اسقدر صفائی چہر — کہ تھی آتی نظر صفائی مہر
رخ خور اُسکے آگے تھا بیتاب — رخ دُر اُسکے آگے تھا بے آب
سرو قد گلعذار سیمین بر — لب شیرین شکر سے شیرین تر
چشم سے پاتے تھے جگر مین تیر — لعل سے کھاتے تھے شکر مین شیر
دیکھی اُسنے بھی دیکھتے ہی شان — طوق الفت مین اپنی گردن جان
لشکر عشق زور مین آیا + — دل بیچارہ شور مین آیا
یہ جوان اسطرف کے سلطان کا — نور چشم اور راحت الجان تھا
دیکھے دو آہوان صید افگن — ہوئی صیاد جان صید افگن
ہو گیا زخم اگرچہ ظاہر مین — پر کیا زخم جا کے خاطر مین
پوچھا اُس سے کہ ای پری صورت — ای ہر ایک عیب سے بری صورت
کس گلستان سے گل سی ظاہر ہی — آئیہ تو سی کسکی خاطر ہی
کا ہی تکو بخت صاحب اقبال — پوچھتا ہی جو مجھسے میرا حال
حال ہی میرا بے سر و سامان — درد دل بے دوا ہی بے پایان
دیکھتا ہی تو یہ اساس لباس — اور کر سکتا ہی قیاس اساس
بولا ای مونس دل مجنون — ای فرح بخش خاطر محزون
کب روا ہی کہ دلربا تجھ سی — نازنین اور مہ لقا تجھ سی
ہو کے سرمایہ دار حسن و جمال — اسطرح کھینچے بار رنج و ملال
اور تو خود کو شاہ بانو پائے — جائے سر اپنے پھر نہ زانو پائے
جانے دے عمر سے جو روز گئے — نئی روزی ہی اور روز نئے
خوش ہو اب ہی نہ کم خوشی کا وقت — غم نہ کھا جب ہی غم کشی کا وقت
سنی زن نے جو یہ نوید وصال — چھوڑی اس عہد کی امید خیال

حسن آرائی دلربائی نے — نقش پیرائی خوشنمائی نے
ایسی آراستہ بنائی تھی — صاف صورت تھی خوشنمائی کی
ہوا ہر چند صاف آئینہ — یہ صفا اسمین صاف آئی نہ
تھی سیہ رنگ ایسی زلف دوتا — رشک سے خون تھا دل مین مشک ختا
تن کے اعضا درست تھے سارے — خوب مرغوب چست تھے سارے
تھا دہان کا لعاب آب نبات — بلکہ سچ پوچھئے تو آب حیات
اور دیکھا کمند عشق مین پا — اپنی دل کا کہ بند عشق مین تھا
صبر نے ساتھ سے فرار کیا — ترک جا آخر اختیار کیا
صید کا ہو کے رنج کش گھر سے — نکل آیا تھا اپنے لشکر سے
کہ چڑھا کے کمان ابرو پر — مارے تیر نگہ عجب رو پر
ہو کے صیاد آپ صید ہوا — صید کے ہاتھ آپ قید ہوا
صاف کہہ مجھسے جو صفائی ہی — کون ہی اور کہانسے آئی ہی
کھینچکر اُس نے ایک درد کی آہ — ایسی دکھلائی اپنے درد کی راہ
بخت رکھتی ہون نا خوابیدہ — چشم رکھتی ہون خواب نادیدہ
مونس وقت ہی یہ پیر کہن — رہتی ہون رات دن اسیر محن
اس سے انجام کار ظاہر ہی — یعنی ہنگام خوار آخر ہی
حیف ہی تجھسی شاہ باز کہین — قفس کی دیکھے راہ باز نہین
صحبت پیر اختیار کرے — جائے گل اپنی جا ہی خار کرے
چل میرے ساتھ تا کہ تجھکو یہان — عیش حاصل ہو جیسا مجھکو یہان
اور اعزاز کا علم دائم — رہے اعزاز سے نہ کم قائم
باب دولت کھلا ہی دیر نکر — عیش و عشرت کی جا ہی دیر نکر
تیری خاطر زیادہ کوشی کرون — نقد جان دیکے بادہ نوشی کرون
اپنے شوہر سے جو کیا تھا ابھی — پختہ سودے سے جو کیا تھا ابھی

مرنے سے مین نہ خوف کھاتا ہون — لیک دل مین یہ خوف پاتا ہون
کہا زن نے یہ کیا سناتا ہی — کیسے اندیشہ دل مین لاتا ہی
یہ خیالات دل مین آتے اگر — نہ وطن سے مجھے دکھاتے سفر
شب اول جو تیرے گھر مین پا — رکھکے پائی ہون تیرے بر مین جا
چاہتی ہون کہ جب تلک ہو دم — ساتھ سے وہ نہ تب تلک ہو کم
لیک جو چاہتا ہی عہد نیا — اور ایفا مین اسکے عہد نیا
ہر کہین طوطی زبان میری — ہو شکر خوار جاودان تیری
مرغ دل میرا دیکھے دام نہین — جز تیرے دام کے دوام کہین
اور جو تجھسے پہلے آئے اجل — تو بھی اس عہد مین نہ آئے خلل
عہد ہی میرا میرے عہد کے ساتھ — عہد ہی میرا میرے عہد کے ساتھ
چونکہ تھا زن کی ذات سے ناداں — ہوا اس زن کی بات سے شادان
اسی عرصہ مین آیا ایک جوان — دیکھا تو زن نے پایا نیک جوان
نیک سیرت تھا نیک صورت تھا — دلربائی کی ایک مورت تھا
مردم دیدہ جو شب دیجور — دیکھتے اس کا چہرۂ پر نور
اور تاریکی کے تتق مین اگر — دیدۂ مردم آسیہ کرتے نظر
گل رخسارہ تھا گل پر آب — سبزۂ خط تھا سنبل تر تاب
اپنے پرکار دلربائی سے — ایک انداز اور صفائی سے
یا لگایا تھا دست فطرت نے — بلکہ فطرت کے دست حکمت نے
گویا چوگان برگ ماہ کئے — خم چوگان مین گوی ماہ لئے
رکھتا تھا بر حفظ شان جمال — سیہ بال اپنے سائبان جمال
لے کے الفت کا بادشاہ قوی — ساتھ مین شوق کی سپاہ قوی
عقل نے جو ہی کتخدائی بدن — چھوڑی لاچار اپنے جائے وطن
کہان سے آگیا یہان یہ سوال — کر لئے جسنے جسم و جان یہ شکال

کہ مرونگا اگر مین اس جا پر — جان اغیار ہوگی تو جا کر
تن ہی جب تک یہان کنیزک ہون — ہرگز پھر بجان کنیزک ہون
کبھی دل مین سماتی ایسی بات — کیون سفر کی اٹھائی تکلیفات
اس زمان سے جو عہد ہی تیرے ساتھ — اسکے ایفا کا عہد ہی میرے ساتھ
کہ قیامت کا روز آئے جہان — نہ مجھے بیوفا بتائے وہان
کہ یہ طاؤس جان ہو جلوہ کنان — جب تک اس روضۂ بدن مین یہان
اور جب تک ہماے عمر یہان — لطف حق سے ہی سر پہ سایہ کنان
پس اگر تجھسے پہلے چھوڑون جہان — خود عیان ہی نہ شرط توڑون پیمان
کہ یہی عہد ہی یہی مین ہون — اور یہی عہد ہی یہی مین ہون
ایسے اظہار عہد کرتی تھی — ایسی اصرار عہد کرتی تھی
اعتبار آیا اس جفا جو پر — سو یا سر رکھ کر اسکے زانو پر
تھا سوار ایک اسپ تازی پر — عشق بازی مین نیک بازی گر
لبس شاہانہ اسکے تن پر تھا — نازنین مہ جبین سمن بر تھا
جانتے ارض پر ہی مہر سما — ایسے رکھتا تھا اسکا چہرہ ضیا
مانتے آفتاب سے انور — نہین چھپتا سحاب کے اندر
کھینچا تھا گویا دست قدرت نے — بلکہ قدرت کے دست ندرت نے
مشک خالص سے صفحۂ خد پر — خوشنما خوشنمائی کی حد پر
سبزہ ہر سوی چشمۂ حیوان — دیکھکر جسکو چشم تھی حیران
وہ خط سبز جسکا خضر ہی نام — اسکے عین حیات پر تھا مدام
ہو گئی دیکھتے ہی محو جمال — ہو گئی عہد جو کئے تھے خیال
اسکی فوج نگاہ سے مل کر — ہوا قابض ولایت دل پر
عشق کے زور سے زبان حال — ایسا کرنے لگی بیان حال
اور ظاہر کی ایسی جبر کی لاگ — توڑی اسپ شکیب و صبر کی باگ

گرچہ دہقان کو کشتکاری مین ۔ فخر حاصل تھا نامداری مین
پر نہ رکھتا تھا اسکا کچھ سامان ۔ جس سے تعمیل کار ہو آسان
اسلئے اوج سے تھا پستی مین ۔ عمر کٹتی تھی تنگدستی مین
بارے تنگی سے زن ہوئی طاعن ۔ کہ گذرتے ہین سختی سے کیا دن
کب تلک ایسی تنگی سے رہنا ۔ اور یہ رنج تنگی کے سہنا
پڑے ہین ایسے ایک کونے مین ۔ آس ہی پاس نیک ہونے مین
عمر آرام سے گذرتی ہی ۔ ایسے آلام سے گذرتی ہی
دیکھی ہر طور اب تلک تنگی ۔ دیکھینگے اور کب تلک تنگی
کیون نہین کرتا ہی کہین حرکت ۔ حرکت مین ہی بالیقین برکت
گرچہ ہی ہر کہین خدا رازق ۔ کوئی اس سے نہین جدا رازق
تو بھی تعمیل کسب واجب ہی ۔ کہ خدا کا حبیب کاسب ہی
اسلئے کسب کو وسیلہ کر ۔ جان رزاق کو وسیلہ گر
کسب کیا رزق کا وسیلہ ہی ۔ اپنے رازق کا ایک حیلہ ہی
جستجو جا کے چار سو فرما ۔ ہو سکے دل کی آرزو بر لا
کہا اس نے کہ کہتی ہی تو بجا ۔ شک و شبہہ نہین ہی اسمین ذرا
لیکن استاد ہون یہان مشہور ۔ اور جو ہین سو ہمگنان مزدور
لیکن تھے میرے کاشتکار تمام ۔ آگے جب تھا یہ روزگار بکام
اب زمین مین ضیاع داری نہین ۔ اور اسباب کشتکاری نہین
نہ ہی چارہ سوائے مزدوری ۔ نہ ہی یارا برائے مزدوری
عار مزدوری سے ہی کار مجھے ۔ کار مزدوری سے ہی عار مجھے
خاصۃً شرم و عار ہی پوری ۔ اپنے مزدورونکی ہو مزدوری
اپنے ہی بارکش کی بارکشی ۔ ہی حقیقت مین سخت عار کشی
اپنا جھوٹا جسے کھلاؤن مین ۔ کسطرح اسکا جھوٹا کھاؤن مین
اسلئے کسب ہی اگر کرنا ۔ یہان سے چاہیے سفر کرنا
کہ ہنسینگے مجھے یہان جیسے ۔ نہ ہنسینگے مجھے وہان ویسے
چل کہ ملک کرین جلاے وطن ۔ سہین دل پہ نہ یہ بلاے محن
اور پردیس مین قیام کرین ۔ عمر ہر بیس مین تمام کرین
زن تھی رنجور فقر و فاقہ سے ۔ سخت مجبور فقر و فاقہ سے
ہوئی راضی وطن سے جانے کہین ۔ کچھ رہائی محن سے پائے کہین
اپنے شوہر سے افتراق کیا ۔ رائے شوہر سے اتفاق کیا
ساتھ لیکر بقدر استعداد ۔ ہوئی راہی بجانب بغداد
بارے ایسا ہوا اتکان راہ ۔ ٹھہرے زیر شجر میان راہ
اور آپس مین بہر دفع ملال ۔ لگے کرنے ہر ایک طرحکے مقال
بولا دہقان کہ ای گرامی یار ۔ ای وفادار احترامی یار
چھوڑکر اب قدیم جاے وطن ۔ کھینچتے ہین یہ رنجہاے محن
صرف اسواسطے کہ جائین وہان ۔ کوئی پہچان کا نہ پائین جہان
شاید اس سے جو ہین وہان ساکن ۔ رکھتے ہون مکر کا مکان باطن
اور جبار ہون طبیعت سے ۔ اور بد ہون بدی نیت سے
تجھے ایزد نے ہی جمال دیا ۔ ہر طرح سے ہی بےمثال کیا
لوح پیشانی پہ ہی تیرے عیان ۔ خوبی صنعت خداے جہان
نہ کہین ہو وین دیکھکر مفتون ۔ اور ہون اسکے کار گر افسون
کہ تیرے دلمین اپنی راہ کرین ۔ یا تغلب سے تیری چاہ کرین
تو بھی جو بخت جوانی ہو ۔ اور امید کامرانی ہو ٭
انکی جانب کرے عیان میلان ۔ اور چھوڑے مجھے یہان حیران
لگے پیری مین آتش ہجران ۔ دیکھون آنکھون سے بارش حرمان
معاذ اللہ کہ ایسی صورت ہو ۔ بیٹھے جی مرنے کی ضرورت ہو

جو نہین کرتا یہ کہا باور / ڈہونڈہ سیمرغ و کیمیا جاکر
سوش بولا کہ کہتا ہون بخدا / کہ نہین دل سر وفا سے جدا

مین نہین چاہتا کہ یہ بدکام / دوستون مین مجھے کرے بدنام
اور پایا ہی جو صفائی مین نام / اب کہین ہووے بیوفائی مین عام

اور مین جانتا ہون یہ کہ وفا / ہی کمند آرزوے دلکی سدا
توشہ راہ نیک بختی ہی / دافع سوز رنج و سختی ہی

اور ہی کیمیا براے خاک / کہ اُسے کرتی ہی طلاے پاک
اور ہی طوطیا کہ اُس سے نور / صاف پاتے ہین دیدۂ بے نور

اور بوے وفا سے جسکا مشام / یہان رکھتا نہین ہی بہرۂ تام
اُس نے پائی نہین ہی خوشبو بھی / کبھی ریحان نیک خوئی کی

جو نہین دیکھتا بچشم خیال / کبھی اسجا وفا کا حسن و جمال
حسن اخلاق سے ہی بے بہرہ / لطف و اشفاق سے ہی بے بہرہ

نو جس سر مین مغز پاک وفا / پڑے اُس پر ہمیشہ خاک جفا
بولی جب اسکا رکھتا ہی یہ خیال / کہ ہی مشاطۂ عروس کمال

اور ہی خال روے حسن و جمال / تب مناسب ہی تجھکو بھی ہمہ حال
کہ رکھے ملکے یہ نیا غازہ / چہرۂ حال پر صفا تازہ

کیونکہ جس باغ مین وفا کا نہال / نہین دکھلاتا ہی صفا کا جمال
گل الفت پر اُسکے ہو نہ ذرا / بلبل دلکی کیا نغمہ سرا

اور جو رخ رکھے نہ خال وفا / کوئی دیکھے نہ اُسکا حال صفا
اسی باعث سے وہ جو ہین عاقل / اسطرح ناصحانہ ہین قائل

نہین رکھتا جو حسن مہر و وفا / جو رکھی ہو نہ دوستی ہی سزا
جو پہنتا نہین وفا کا لباس / اور رکھتا نہین ہی عہد کا پاس

دیکھتا ہی وہ اپنا ایسا مآل / زن دہقان نے دیکھا جیسا حال
سوش نے پوچھا کیسے ہی یہ بیان / کہا گربہ نے ایسے ہی یہ بیان

## حکایت

ملک پارس مین ایک دہقان تھا / تجربہ کار نیک گیہان تھا
خوب آراستہ گیاست سے / خوب پیراستہ فراست سے

تلخ و شیرین روزگار بہت / چکھا تھا اُس نے بار بار بہت
نہ تھی دشواری اور آسانی / جو نہ تھی اُسکی دیکھی یا جانی

ایسا بسیار دان حریف زمان / جیسا شیرین زبان ظریف زمان
گھر مین رکھتا تھا اِک زن ایسی / خوشنما شمع انجمن جیسی

نور تھا چہرہ سے شبستان کو / نقل تہا لب سے مے پرستان کو
کرتی تھی ایسے ایسے نقش و نگار / ہوتی تھی نوبہار دل سے نثار

لاتی تھی ایسے ایسے عشوہ بکار / کہ تھے زمانہ کو اُس سے شکوہ ہزار
بنا تھا اُسکا روح پاک سے تن / کیا بنے ایسا آب و خاک سے تن

گو تھے دہقان مین ایسے ایسے ہنر / کرتا تھا فقر و فاقہ ہی سے گذر
متوکل تھا اس اشارت پر / اور قانع تھا اس بشارت پر

سونپتا ہون خدا کو کار اپنا / اُس سے بہتر ہی کون یار اپنا
اور یہ روزگار ناہنجار / رکھتا ہی یہ شعار ناہنجار

کہ ہنرمند و مستحق کے مرام / حسب دلخواہ کرتا ہی نہ تمام
اور بے حق دہے ہنر کے کام / ایسے کرتا ہی جیسے گھر کے کام

بخشے نالایقون کو خرمن ہا / لایقون کو نہ برگ کہہ تنہا
شکر و قند ہی مگس کو یہان / استخوان کے سوا ہما کو کہان

کیونکہ ہرگز کہین کلام فروغ
نہین ہوتا کبھی مقام فروغ

تیری ناکامی جانتا ہون جہان
اپنی ناکامی مانتا ہون وہان

اور دیکھون عیان جو آجائے بلا
کہ جہان تو ہو مبتلا ہی بلا

اور جس بات مین ہی تیرا اخلاص
اُسی پر منحصر ہی میرا اخلاص

یہ محبت ہی اس غرض سے مگر
فائدہ ہی نہ اس غرض سے ضرر

اسمین اصلا نہین خیانت ہی
دل سے بس لایقین امانت ہی

ایک راسو ہی جو ادہر ہی کھڑا
ایک ہی زاغ جو اُدہر ہی اڑا

چاہتے ہین مجھے ہلاک کیا
اپنی اور بچون کی خوراک کیا

دیکھین گے مجھہ پہ یہ تیرا سایہ
خوب پہچانین گے میرا پایہ

یہ امید انکی منقطع ہوگی
جو طمع ہی سو مندفع ہوگی

ابہی تیری پناہ مین آؤن
اپنے بچنے کی راہ مین آؤن

نیک جیسا ہی مجھکو یہ سودا
نیک ویسا ہی تجھکو یہ سودا

چاہا ناپے بہ پائے فکر صاف
اُسکے سارے جوانب و اطراف

موش نے دیکھا یہ ہی فکر کنان
اور جاتا ہی ہاتھہ سے یہ زمان

دیکھہ میری صفا طبیعت کی
اس صفا سے وفا طبیعت کی

دیر مت کر کہ کہتے ہین عقلا
کہ تردد ہی کامون مین نہ بھلا

وقت مت کھو کہ مغتنم ہی وقت
سست مت ہو کہ مغتنم ہی وقت

کہ یہان میری اور تیری بقا
ہی عیان میری اور تیری وفا

کہ ہی کشتی کو ناخدا سے پناہ
اور کشتی سے ناخدا کو رفاہ

اور جلدی کا یہ سبب ہی عیان
کہ زمان کو زمان زمان ہی زیان

اب چھپا تجھسے ہی یہ حال نہین
کہ عمل سے تہی یہ قال نہین

عہد کے ساتھہ کرکے جہد وفا
کرتا ہون تیرے ساتھہ عہد صفا

جنبش ابرو سے ہی کار یہان
دونون چشمین ہین انتظار کنان

پس سمجھ تو کہ مین نہین نادان
تیرے غم سے ہون برکہین شادان

رات دن رکھتا تھا یہ قصد عیان
کہ کسی طرح پہنچے تجھکو زیان

لیک مین آج ہون تیرا دمساز
اور اس رنج مین تیرا انباز

اسلئے تجھسے یاری کا خواہان
ہوا ہون و دستداری کا خواہان

آپ دانا ہی تجھسے ہی نہ نہان
راست ہی مین جو کرتا ہون یہ بیان

بلکہ اثبات دعوی کی خاطر
ہین یہان دو گواہ بہی حاضر

دونون یہ میرے ساتھہ کین مین ہین
مارنے کے لیئے کمین مین ہین

جب مین تیرے حضور آؤنگا
آپکو انسے دور پاؤن کا

اپنے دل مین ہراس لائین گے
پھر نہین میرے پاس آئین گے

پس جو اقرار ایمنی فرمائے
اور دل میرا ایمنی پر لائے

مین بہی چھوٹون گا تو بہی چھوٹیگی
زندگی کی گرہ نہ ٹوٹنے گی

گربہ سنکر گئی تفکر مین
پڑی اندیشہ و تصور مین

اور جانچے بدست فکر ہرا
محک تخلیہ پہ اُس کا عیار

کہا اُس سے کہ مان میری بات
اور چھوٹی نہ جان میری بات

کچھہ خیال ملاطفت فرما
دل سوال موافقت پرلا

نہ توقف سمجھتے ہین نیکو
کہ تاسف سمجھتے ہین جی کو

چاہتا ہون مین جی سے تیری نجات
چاہیئے تو بہی چاہے میری حیات

حال ہی میرا اور تیرا یہان
جیسا کشتی و ناخدا کا عیان

صدق میرا عیان نہوویگا
جب تلک امتحان نہووے گا

یہ زمان اسقدر ہی کم فرصت
نہین دیتا ہی ایکدم فرصت

اور ہی اس بیان سے صاف عیان
کہ نہین فعل سے خلاف بیان

تو بہی اقرار مین نکر انکار
اور انکار مین نکر اقرار

سنا گربہ نے جب یہ اُسکا بیان
پایا چہرہ سے حسن صدق عیان

حرص سے دیکھتے ہین جال تمام
حرص سے چاہتے ہین مال حرام

اسی عرصہ مین موش بھی باہر
بل سے نکلا تھا طعمہ کی خاطر

اس نے چپ پیش و پس نظر ڈالی
ٹگئی اسکی پس نظر خالی

آنکھون مین کل جہان ہوا تاریک
حبل امید جان ہوا باریک

اور دیکھا تو گربۂ تندر
مبتلا دیکھی دام کے اندر

ناگہان دیکھا ایک جانب سو
دیکھتا تھا پکڑنے کا قابو

پھر کے دیکھا تو ایک زاغ کلان
بیٹھا تھا اسکی ہی کمین مین وہان

آہ یہ میرا بخت برگشتہ
رکھتا ہے مجھکو سخت سرگشتہ

دل مین سوچا جو آگے جاؤنگا
لقمۂ گربہ خود کو پاؤنگا

کیا کرون کسطرح یہان سے بچون
کیسے ان تینون کے دہانے بچون

کہون کس سے یہ قصۂ پرقہر
دون کسے اپنا حصۂ پرزہر

پوچھون کس سے صلاح یار نہین
غم کہون کس سے غمگسار نہین

اور آفت ہے ہر طرح کی عیان
بند ہے راہ تک فرح کی جہان

کہ کبھی ساقی زمانہ یہان
دیتا ہے شربت مراد جہان

متحیر ہو نہ ہے نادر
کہ یہ ساقی قدرت قادر

وہ ہے ثابت قدم یہان دایم
جسکا دل ہے ہر ایک زمان قایم

اور مانے نہین طرب چندان
کہ طرب سے کبھی ہو لب خندان

کہ کبھی چشم رنجش خاطر
ڈالے کچھ اشک رنجش ظاہر

کہ ہے دستور دنیوی ایسا
کبھی ایسا ہے اور کبھی ویسا

دیکھتا ہون تو کوئی جاے پناہ
جز خرد آتی ہے نہ آئے نگاہ

جو کوئی راے استوار رکھے
دہشت و خوف سے نکار رکھے

چاہئے ایسا کہتے ہین عاقل
عاقلون کا مثال دریا دل

جب تلک وقت امتحان آوے
اور جو ہے نہان عیان ہوئے

دور کرتی ہے تن کی آسایش
کرکے رنج و محن کی افزایش

احتیاطاً نگاہ کرتا تھا
گاہ کرتا تھا گاہ ڈرتا تھا

گربہ دیکھی کہ موش جاتے ہے
طعمہ جوئی کے جوش جاتی ہے

تو بھی دل پر یہ اختیار رکھا
کہ بجا پاے اصطبار رکھا

ہوکے مرہون امتنان ظاہر
ہوا صیاد کا بجان شاکر

کہ چڑھا کر مجاہدت کی کمان
مارنے کو تھا تیر قصد جیان

موش اس خوف سے ہوا ترسان
ایسا ترسان کہ تن ہوا لرزان

کہین جاؤن نہ دیکھتا ہون بھلا
جہان جاتا ہون دیکھتا ہون بلا

جو پھرونگا تو کھائیگا راسو
ٹھیرونگا زاغ پائیگا قابو

کرون کیا فکر اور حیلہ کیا
رہا بچنے کا اب وسیلہ کیا

کیا دوا لاؤن بے دوا ہے یہ درد
کیا شفا پاؤن بے شفا ہے یہ درد

اب یہ دروازۂ تباہی ہے باز
اور راہ رفاہ دور و دراز

تو بھی دل اپنا چاہئے قایم
فکر بچنے کی چاہیے دایم

کبھی جلاّب عیش کا ساغر
کرتا ہے نہ ہر طیش کا ساغر

کبھی دیتا ہے جام صاف طرب
کبھی دیتا ہے جام دُرد تعب

کہ جو پہنے لباس دولت کا
کرے دل سے سپاس دولت کا

اور جو جرعۂ الم پائے
تو بھی دل پر نہ اتنا غم آئے

نہو آفت سے ایکدم پر غم
نہو راحت سے ایکدم خرم

اب جو گرداب رنج مین ہون پڑا
اور غرق آب رنج مین ہون پڑا

اور جز رائے دستگیر کہین
کوئی استاد کوئی پیر نہین

کبھی دل پر ہراس لائے نہین
نہ ہراس اسکے پاس آئے کہین

جسکی ژرفی ذرا نہ پا سکیے
نہ قیاسًا ذرا بتا سکیے

جو پڑے اسکے درمیان ہی رہے
نہ عیان ہوسکے نہان ہی رہے

پر ہر ایک یار کی یاری ۔ ہی نہین اعتبار کی یاری
اسلیے کل کا اعتبار کہین ۔ کرتے ہین دلسے زینہار نہین
اور فرماتے ہین نبی کرام ۔ اسی معنی مین یہ اشارہ عام
چاہیے کرنا یار آہستہ ۔ ہر درستی کار آہستہ
چاہیے چاہتا ہی یاری جو ۔ بال بھی درمیان نہ جاری ہو
دشمنی کا بھی آشنا پاس نہو ۔ کہ کبھی دوستی کی آس نہو
جو کوئی جوش اعتدال رکھے ۔ چاہیے دونون کا خیال رکھے
جب نہین رہتی ہی نبی ہرگاہ ۔ دوستی اور دشمنی ہر راہ
چاہیے مرد عاقبت اندیش ۔ اپنے دل مین ہو مصلحت اندیش
کہ جو نفع عیان نظر آئے ۔ یا جو ہو درمیان ضرر جائے
تو ضرورت سے ہی اتحاد کرے ۔ جسطرح ہو رہ وداد کرے
جیسے ظاہر بصورت انجام ۔ اور جیسی ضرورت ہنگام
تالی دلسے بجا برائے کام ۔ کہ ہو پوری رجا برائے کام
یمن حکمت سے ہاتھ آئے مرام ۔ فیض تدبیر ساتھ لائے مرام
باب دولت کشود ہو ہر سو ۔ صبح ثروت نمود ہو ہر رو
اس طرح کی کئی حکایت ہین ۔ نہ پرانی نئی حکایت ہین
ایک ہی کینہ جبلی کی ۔ یعنی چوہے کی اور بلی کی
راہی نے پوچھا کیسے ہی یہ بیان ۔ برہمن بولا ایسے ہی یہ بیان

## حکایت

ملک بربغ مین ایک صحرا تھا ۔ پر فضا اور پر فرح جا تھا
تھا درخت ایک اسمین عالیشان ۔ تھی نہ عظمت سے اسکی خالی شان
ہر درخت عظیم سے برتر ۔ سایہ افگن قدیم سے سر پر
کل درختون سے سرفراز بڑا ۔ تھا درختون کو اُس سے ناز بڑا
برگ اخضر سے سایہ دار سوا ۔ میوہ تر سے مایہ دار سوا
جس شجر مین ہی برگ و بار بہت ۔ اُس سے ہی باغ کی بہار بہت
یہ شجر یا بجنگل جہان پر تھا ۔ ایک چوہے کا بل وہان پر تھا
تھا عقیل و فہیم و حیلہ جو ۔ وقت بیچارگی وسیلہ جو
ایسا دنیا کے مال کا طامع ۔ کہ نہ تھا حسب حال کا جامع
ہوشیار و ذکی و دانشور ۔ چلتا تھا راہ عقل و دانش پر
کھولتا عقدہ ہائے کار ہزار ۔ بل مین گو ہوتے پیچ ہزار
ایک دم مین ہزار حیلے نے ۔ کرتا تھا کار کے وسیلے نے
موش کیا تھا بڑا افسون گر تھا ۔ رات اور دن کھڑا افسون گر تھا
تیزی فہم و رائے سے فی الحال ۔ سوچ سکتا تھا چارۂ صد سال
ایک گربہ بھی اس شجر کے پار ۔ یعنی اُس موش کے مقر کے پار
رکھتی تھی اپنی ایک جاے قرار ۔ کہ تھی صیادون کی وہ جا شکار
روز صیاد آتے تھے اُسجا ۔ دام اپنے بچھاتے تھے اُسجا
بارے صیاد نے جو لایا دام ۔ اُس شجر کے تلے بچھایا دام
اور بالائی دام چارہ رکھا ۔ یعنی اچھا سا گوشت پارہ رکھا
گھر گیا اسطرح بچھا کر جال ۔ گر گیا اس طرح دکھا کر جال
گربہ اس حال سے نہ تھی ماہر ۔ دیکھی بوٹی جو گوشت کی ظاہر
نہین جانا نہ آؤنگی بچکے ۔ دوڑ کر آئی مارے لالچ کے
ابھی اس گوشت پارہ پر چندان ۔ ہنوئی سیر مار کر دندان
کہ پھنسا حلق دام کے اندر ۔ نہ گیا لقمہ کام کے اندر

رای نے برہمن سے سنکے یہ بات | کہی اُسکے سخن سے جھنکے یہ بات
پڑا بیفکر آب حیرت مین | جلا بے صبر تاب غیرت مین
اب اگر مہربانی کامل | ہی تری میرے حال سے شامل
جو گرفتار دشمنان ہوجاے | صورت مخلصی گمان ہوجاے
ہو وین اطراف مملکت پہ ذلیل | اور اکناف سلطنت پہ ذلیل
ہر طرح جانے مصلحت اسمین | ہر خود مانے منفعت اسمین
تاکہ جن سے نگاہ آئے زیان | اُنسے ہر جا پناہ پائے عیان
اور جب ایک شخص کی یاری | کرے تخلیص مین مددگاری
عہد و پیمان سے کیسے بر آے | عہد و پیمان کو کیسے بر لاے
برہمن نے کہا کہین دائم | یاری و دشمنی نہین قائم
اسلیے حسب اقتضاے زمان | عارضی کو ضرور آئے زیان
ہستی دوستی ہی جیسے نہین | ہستی دشمنی بھی ویسے نہین
دشمنی اور دوستی کا قیام | گویا ابر بہاری سا ہی دوام
کیا تھا جسکو دوستدار گمان | ہوگیا خصم جان شکار عیان
رکھتے ہین بغض و اتحاد کہین | کسی حالت مین اعتماد نہین
حسن خوبان رعایت مجنون | مست مے کی عنایت افزون
کہ نہین ہوتی پایدار کہین | ایک کا ان سے اعتبار نہین
اچھا ہی دوستون سے عہد وفا | پر عبث ہی نہ ہی جو عہد صفا
اور ہو اختصاص سے مضبوط | ہوکے اخلاص خاص سے مربوط
بلکہ پا جائے بغض سے تمثیل | ایسی آجائے بغض سے تبدیل
اور ایسے ہی دشمنی قدیم | اور موروثی بدظنی عظیم
اور بنیاد دوستی قائم | ہوکہ ہو یاد دوستی دائم
بلکہ رکھتے ہین اسطرح کی آس | کہ کرین دشمنون سے استیناس

کہ سنا مین نے حال مستعجل | اور جانا مآل مستعجل
ہوا عجلت سے پاکے جاے بلا | دام حسرت مین مبتلای بلا
حال اُس شخص کا بیان فرما | دفتر قلب سے زبان پر لا
ایسی لائین ہر ایک سو جنگ | کرین اُسکو ہر ایک رستے تنگ
اور وہ دیکھے بادشاہی مین | آپکو ہر طرح تباہی مین
کہ کسی کو اُنھون سے یار کرے | عہد و پیمان سے استوار کرے
چاہ اس راہ کی کرے کیسے | راہ اس چاہ کی کرے کیسے
یعنی بچ جائے جنگ اعدا سے | مخلصی پائے جنگ اعدا سے
کرے ظاہر ملاطفت کیسے | کھولے راہ مصالحت کیسے
کیونکہ اکثر یہ عارضی ہی بیان | پایداری عارضی ہی کہان
بلکہ ہو جائے ایکدن معدوم | ہی عدم اُسکا ایکدن معلوم
جیسے ہوتی ہی دوستی کبھی محو | محو ہوتی ہی دشمنی اسی نحو
کبھی پیدا ہی اور کبھی پنہان | پایداری ہی اُسکی بے امکان
یاری و دشمنی اہل جہان | محض نامعتبر ہی جہل جہان
مثل قرب شہان وفای زنان | اور آواز طفل و رای جوان
شوق عامی و کیدت بدخواہ | صدق کاذب و عقیدت بدراہ
سارے ہین مظہر قصور بقا | نہین ان سے کبھی ظہور وفا
اکثر الفت باقتضاے زمان | صورت احدیت دکھائے عیان
تو بھی لگتی ہی چشم زخم زمان | رہے باقی نہ اُسکا کچھ بھی نشان
اور پھر اسکی تازگی و تری | صرصر ہجر سے رہے نہ ذری
تھوڑے سے لطف و امتنان سے جاے | ایسی جا کہ درمیان سے جاے
وجہ یہ ہی کہ عقلمند کہین | راہ اخلاص کرتے بند نہین
نہین کرتے ہین منقطع یکبار | اُن سے امید دوستی زنہار

بے طرح کھاتا ہون پشیمانی
بے فرح پاتا ہون پشیمانی

اور یہ داغ عمر بھر دایم
رہیگا میرے سینہ پر قایم

کیا کرون خود کیا ہوا ہی یہ کام
ہی نہین خود کیے ہوے کا نظام

کہ یہان ایسے اتفاق بہت
ہوے ہین اکثر ونکو شاق بہت

آگئے صرصر عجالت مین
پڑگئے ورطۂ خجالت مین

مرد بے سنگ ہی خودی پرگم
ہی گران سنگی گو ہر مردم

جس نے تعجیل سے چلایا ہاتھ
جز پشیمانی کچھ نہ آیا ہاتھ

بولا زاہد کہ ای خجستہ بہار
ای خجستہ بہار لیل و نہار

ریش دل پر مرے رکھا مرہم
درد جسکا زیادہ تھا ہر دم

مجھسے پہلے ہی ہوگئے ہین بہت
راہ عجلت مین کھوگئے ہین بہت

میرا بھی حال آخین ہوگا ضرور
میرا تاری ضرور ہوگا صبور

جانیکا سود اختیار وقار
مانیگا بود اعتبار وقار

اور تعجیل اختیار کرے
بے تانی کرے جو کار کرے

اور سنا کر نصایح عقلا
دیوے آئینۂ خرد کو جلا

تا کہ ہر وقت دولت و اقبال
آے بر وقت بہر استقبال

چاہتا ہی برآے کام دل
دے کف صبر کو زمام دل

تا بمنزل کبھی نہ جائے گا
ارض رسوائی پہ گرائیگا

کر نہ تعجیل جا نہ راہ شتاب
جز تانی نہین ہی راہ صواب

اب یہ زخم جگر بھریگا نہین
کوئی مرہم اثر کریگا نہین

اور یہ ناخن ملال وکلال
چھیلیگا میرا روے حال ومآل

اسلیے لائی ہون یہان یہ مثال
کہ رہے تجھکو دل نشان یہ خیال

کیونکہ پہلے شتاب کاری کی
اور تجھے سرشک باری کی

کیا آغاز بے تامل کار
ہوا انجام بے تحمل خوار

ہی سبکسار برق کو نہ قرار
باد سے ہی خس سبک کو فرار

بلکہ سنگ جفا سے پاے وقار
دیکھتا ہی شکستہ جاے ہزار

یہ حکایت جو کی تسلی کی
میرے دل کو بہت تسلی دی

ہوا یہ حاصل اس حکایت مین
کہ نہین مین ہی اس جنایت مین

انکے حالات درج دفتر ہین
راہ نکبت کے سارے رہبر ہین

باز آئیگا جلد بازی سے
صبر لائیگا چارہ سازی سے

یہ حکایت ہی اسکی جو کہ کار
نہین دکھلاے فکر و صبر و قرار

اور ہی عقلمند کو یہ بجا
کہ کرے تجربہ کو راہ نما

فکر و تدبیر سے رہے مایل
نہو عجلت شعاری سے مایل

ہووے خیر و کرامت آخر
یار فضل و شہامت ظاہر

مت بھگا آپ پر جو شفقت ہو
راہ عجلت مین اسپ غفلت کو

نہ آئیگے ایسی جا گرائے گا
گو بہت دست و پا ہلائے گا

راضیا جو شتاب کار نہو
اسکا ہرگز خراب کار نہو

جو ہی مطلب کی چاہ پر قایم
رہ تانی کی راہ پر دایم

# ساتوان باب حزم و تدبیر سے دشمنون کی مکر و تزویر سے بچنے مین

قطرون کے پڑنے سے وہ جام بھرا
تھا جو وہ باز ہاتھ پہ پیارا
شاہ اس بات سے ہوا بیزار
بھرتے ہی چاہا لاے لب کے قریب
میرے لب سے لگاتے تھے ساغر
باز کو ایک سنگ سے مارا
کہ ادھر باز ہی تباہ پڑا
ایک ساغر نکال کر دھویا
کہا شہ نے کہ جو یہ آب یہان
بے توقف ہی ہر طرح ہمہ حال
گیا آخر رکاب دار وہان
اژدہا ایک تھا موا اُسجا
جسطرح سے تھا قطرہ قطرہ روان
گیا آکر حضور شاہ بیان
رکھکے لب پر وہ آب کا ساغر
دیکھکر یہ رکابدار نے حال
یہ الم ہی کہ سہ نہین سکتا
روتا ہون باز کی وفات پہ اب
عرض کی ای خدیو عالی جاہ
ٹال کر اس نے تیرے سر سے بلا
اور جو آتش سبکساری
اسپ فکرت کی کھینچتا نہ عنان
اسقدر کرتا نہ اسپ تیز روان

نہین خالی رہا تمام بھرا
یک بیک اُس نے اپنا پر مارا
کر گیا کیسا نا سزا یہ کار
ابھی پایا نہ جاے لب کے قریب
پر نہ مجھکو چکھاتے تھے ساغر
مر گیا ایسے ڈھنگ سے مارا
اور ادھر تشنہ پادشاہ کھڑا
دو سہ بارہ کھنگال کر دھویا
قطرہ قطرہ ہی کوہ پر سے چکان
قطرہ قطرہ کا ہاتھ آنا محال
اور دیکھا وہ چشمہ سار وہان
دھوپ سے تن سڑا ہوا اُسکا
اسطرح سے تھا قطرہ قطرہ چکان
حال جو آیا تھا نگاہ وہان
کھتا تھا اشکبار اس جا پر
پوچھا شہ نے کہ کیا ہی وجہ ملال
یہ ستم ہی کہ کہہ نہین سکتا
روتا ہون اپنی اس حیات پہ اب
حلم سے ہو نہ تیرا خالی جاہ
کیا ہی تیرے سارے گھر سے بھلا
بھڑکی تھی تیرے سینہ مین بھاری
ڈھیلا رکھنا روا تھا جسکا یہان
کو رہے پھر نہ روکنے کی توان

چاہا شہ نے اٹھا کے پی جائے
لگتے ہی ہاتھ سے وہ جام گرا
پر نہ راہ غضب مین گام رکھا
باز نے پھر بھی اپنا پر مارا
پھر تو غصہ نے اُسکے زور کیا
اسمین آیا رکابدار وہان
اپنے آوند آب کا جھولا
بھرکے آب اسمین شاہ کی خاطر
اسکے پینے کی دلکو خواہش ہی
اسلیے چاہیے کہ اوپر جا
مثل چشم بخیل سنگین دل
ملا ہے اسکا لعاب زہر بھرا
دیکھ کر یہ رکاب دار ڈرا
اور جو پاس تھی صراحی آب
آب پیکر بچا آپ جان سے
کھینچکر ایک آہ سرد وہان
پھر کہی اپنی سرگذشت تمام
کہ کیا بے تفحص ایسا کار
تجھے اس باز نے بچایا ہی
چاہیے تھا کہ تو براے صواب
چاہیے تھا کہ تو دباتا اُسے
یاد رکھتا یہ گفتہ حکما
سنکے یہ بادشہ نے فرمایا

آتش تشنگی کمی پانے
آب جو اسمین تھا تمام گرا
اور پھر زیر قطرہ جام رکھا
کہ گرا آب ارض پر سارا
دیدۂ امتیاز کور کیا
دیکھ کر یہ خراب کار وہان
جلد فتراک اسپ سے کھولا
ہوا خدمت مین شاہ کی حاضر
پر توقف سے دلکو کاہش ہی
اور منبع سے آب توبھر لا
قطرۂ آب دینا تھا مشکل
ہوکے چشمہ کا آب زہر بھرا
نہ رہا دل کو اضطبار ذرا
دیا ایک جام اُس سے بھر کے شتاب
پیالہ سے گرا یا مژگان سے
ایسی کی دل سے راہ درد عیان
جیسے اس باز نے گرایا تھا جام
مارا ایسا عزیز ایسا یار
سکو ممنون خود بنایا ہی
صبر دکھلاتا کچھ بجاے شتاب
آب سے حلم کے بجھاتا اُسے
انحراف اس سے تھا کبھی نہ روا
کہ اس اپنے کیے سے شرمایا

گفتہ صاحب خرد ہی عیان ـ صبر اللہ کی مدد ہی عیان
اسلئے وقت کے صغار و کبار ـ نکرینگے مجھے کسی مین شمار
اب جو طعنہ مجھے سنانا ہی ـ ریش پر نیش کا لگانا ہی
پارہ پارہ جگر ہی میرا تمام ـ زخم شمشیر ہی یہ تیرا کلام
تجھسے یہ کام جو ہوا ظاہر ـ اس سے ایک تجربہ ہوا باہر
اور تعجیل ہی سدا مذموم ـ کہ معجل ہی دائما محروم
تو ہی اس کام مین نہین آیا ـ تو ہی اس دام مین نہین آیا
پہلے بھی ایسے واقعات ضرور ـ اس جگہہ اپنا کر چکے ہین ظہور
ہوا دلسوز نار حسرت سے ـ جلا دل روز نار حسرت سے

ہوا بے شکری سے نہ مین شاکر ـ ہوا بے صبری سے نہ مین صابر
اچھی قسمت سے آئی بدکامی ـ دین و دنیا مین پائی بدنامی
یا نمک کا چھڑکنا ہی مرہم ـ درد دل کا بڑھانا ہی ہر دم
کہا زن نے کہ کہتا ہی تو بجا ـ اب ملامت سے ہوگا فائدہ کیا
کہ اخیر اسکو شرمساری ہی ـ جسکو خوی شتاب کاری ہی
کار شیطانی ہی بدی شتاب ـ رنج ہی جان کو اور تن کو عذاب
تو نے ہی کھولا ہی نہین یہ در ـ تو نے ہی دیکھا ہی نہین یہ شہر
کہتے ہین ایک بادشاہ یہان ـ بیگنہ لے کے ایک باز کی جان
پوچھا زاہد نے کیسے ہی یہ بیان ـ کہا اسنے کہ ایسے ہی یہ بیان

## حکایت

ایک تھا شاہ دوستدار شکار ـ دل سے ہر وقت خواستگار شکار
ڈالتا تھا کمند شوق دوام ـ گردن صید پر بذوق تمام
وقت پرواز کام کرتا تھا ـ آسمان پر مقام کرتا تھا
نسر طائر سپہر پر ہر آن ـ ڈرتا تھا ہوتا تھا اگر پران
ہوتا تھا یہ اگر شتاب نما ـ ڈال دیتا تھا پر عقاب سما
اپنے ہاتھون سے پالتا تھا اسے ـ رات اور دن سنبھالتا تھا اسے
ایک آہو جو روبرو آیا ـ بادشہ قصد اسکے سو لایا
ہو گیا اپنے خادمون سے دور ـ ہر طرحکے ملازمون سے دور
اسقدر اسپ تیز گام کیا ـ تیزی باد کو تمام کیا
سو بھی ہمراہ اسکے آ نہ سکی ـ گرد تک بھی تو اسکی پا نہ سکی
ایسی حالت مین جب نتھا کوئی پاس ـ لگی حد سے زیادہ زور پیاس
دامن کوہ پر گیا تو وہان ـ دیکھا اس کوہ پر سے آب چکان

رکھتا تھا اسپ آرزو پویا ـ صید پر ہو کے چار سو جو یا
رکھتا تھا ایک باز خوش پرواز ـ رکھتا تھا نیک ناز خوش پرواز
قاف سے لاتا چاہتا سیمرغ ـ ایک کیا لاتا چاہتا سنی مرغ
جب پر و بال باز کرتا تھا ـ چرخ ڈر سے نیاز کرتا تھا
بادشاہ اس سے پیار رکھتا تھا ـ نہ نہان آشکار رکھتا تھا
ایک دن وہ گیا برائے شکار ـ ہاتھہ پر دیکے اسکو جا قرار
شوق سے دوڑا پیچھے اسکے ساتھ ـ آیا آہو مگر نہ اسکے ہاتھ
وہ اگرچہ نہ چلتے تھے کم راہ ـ پر نہین اسکے چل سکے ہمراہ
تیز چلنے مین باد کیا کم ہی ـ کرتی ہی ایک دم مین عالم طی
راہ اندازہ سے گیا باہر ـ نقش پا تک کہین نتھا ظاہر
ہوئی اسکو تلاش پانی کی ـ تب ہر ایک سو فرس دوانی کی
تھا جو ترکش مین ایک جام لیا ـ زیر آب چکان مقام دیا

کہ امید اسکو تھی عنایت کی کہ پسر سے تھی یہ رعایت کی
اُسنے سمجھا کہ ہی پسر مارا کہ لہو سے ہی جسم تر سارا

بھڑکی کانون دل مین نار غضب کاخ سر مین بھرا بخار غضب
آگئی مغز مین سبکساری ہوگیا ضعف سے سبک بھاری

اٹھا خفت کا اسطرح کا دھوان کہ ہوئی عقل اسکے آگے نہان
جیسے پنہان ہو آفتاب یہان آگے آئے سیہ سحاب جہان

بے تفحص کی یہ سزا بھاری کہ تن راسو پر عصا ماری
مہرۂ پشت یار سے ٹوٹ گئی وصل کی جا سے سار چھوٹ گئی

نظر آیا نہ اُسکا سر تن پر بیٹھا صندوق سینہ کے اندر
لیک جب گھر کے درمیان آیا تب سلامت پسر وہان پایا

مہد مین اپنے آرمیدہ تھا اور آسیب نارسیدہ تھا
اور وہ مار پارہ پارہ ہوا پڑا تھا مور چونکا چارہ ہوا

سہو سے انتباہ پر آیا دل سے حسرت کی آہ برلایا
کوٹ کر سینہ سنگ حیرت سے ہوا بے رنگ رنگ غیرت سے

لگا کہنے کہ کیا کیا مین نے چاہیے کیا تھا کیا دیا مین نے
بعد ازین دیکھنا ہی رنج و ملال دیدۂ شادی ہی آرزوے محال

آتش اس حادثہ کی ہی جانسوز رہے گی اس سے سوزش جان روز
نہین ہر راہ انطفا پانی لاکھ چھڑکو نکا عذر کا پانی

اور خجلت کے دلفگار سہام مارے گا یہ قبیح کار دوام
دل کو ہوگی نہ روکنے کی مجال لائے گا لاکھ عذر خواہی کی ڈھال

ہوا مجھ سے یہ کار ناز یبا پھر ہی اب شرم و عار کیا بیجا
جو ندامت سہو سے وا ہی یہان جو ملالت سہو سے بجا ہی یہان

خون دل اپنا کھاؤن تو ہی بجا اور جان بھی گنواؤن تو ہی روا
اچھا ہوتا اگر نہ ہوتا پسر اور الفت نہوتی اُسکی اگر

یون نہین ہوتا کار گر ظن پر خون ناحق نہ آتا گردن پر
ہای سوچا نہ کچھ زیان اپنا مارا بے وجہ مہربان اپنا

جسنے فرزند کی حفاظت کی خصم خونخوار کی سیاست کی
کیا خدا کو جواب دونگا وہان عذر کیا خلق سے کرونگا یہان

دیکھونگا جب تلک ہی سر تن پر طوق لعنت کا اپنی گردن پر
نقش بدنامی عمر بھر دائم رہے گا لوح حال پر قائم

ہوا لعنت کو میرا نام نشان کاش رکھتا نہین یہ نام یہان
زاہد اس فکر سے پریشان تھا سخت نادم بہت پشیمان تھا

دل کو حسرت سے شرمساری تھی آہ و زاری تھی بیقراری تھی
زن نے اس عرصہ مین ادہر آکر اور اس حال کی خبر پا کر

کھولی اُسپر زبان ملامت کی اور افزون عیان ندامت کی
ایسا نامہربان نہ جانا تھا ایسا ناقدردان نہ مانا تھا

خوب حق کا سپاس برلایا کہ بڑھاپے مین آس برلایا
یعنی فرزند کامگار دیا تجھے دنیا مین نامدار کیا

اور پھر مار سے رکھا محفوظ تجھے دیدار سے رکھا محظوظ
بھلا راسو نے کیا خطا کی تھی تونے جو اسکو یہ سزا دی تھی

روکے بولا کہ ای خجستہ خصال کر نہ مجھ سے تو اسطرح کے سوال
کہ ملول اس سوال سے ہون بدل اور اسکے جواب سے ہون خجل

دیکھتا ہون بدیدۂ انصاف اپنے پروردگار کے الطاف
جانتا ہون کہ مین نے غفلت کی نہین کی قدر اُسکی شفقت کی

شکر انعام بیکران نہ کیا حیف ہو کر حسین حیان نہ کیا
چھوڑ دی صبر و اصطبار کی راہ نہ چلا اپنے اعتبار کی راہ

کہ نہین اُسکا نیک ہی انجام
بد کا اور اُسکا ایک ہی انجام

یا نہ و مال ہاتھ آے یہان
یا روج اپنا حکم پاے وہان

ہوتا ہی وہ جو چاہتا ہی خدا
پھر عبث اُس سے چاہتا ہی جدا

ایسی باتونکا ترک کرکے قبول
نہ پھرا پھر کبھی بگرد فضول

نکلا فرزند خوبصورت ایک
حسن مقبول کی ہی صورت ایک

تہین کرامات کی خصایل نیک
گل کمالات کی دلایل نیک

بلبل عیش جوش مین آیا
گل شادی خروش مین لایا

پھر تو اظہار ابتہاج کیا
خرچ بھی حسب احتیاج کیا

لگا کرنے پھر ایسے جہد سے پاس
کہ لگا رہنے اُسکے مہد کے پاس

راتدن اُسکو ہی سنبھالتا تھا
اپنی جان کیطرح سے پالتا تھا

کہ توانائی پاے تو چندان
گل سا برآے غنچہ سے خندان

اور تاکید کرگئی بھاری
کہ کرا اس بچہ کی خبرداری

اسی عرصہ مین ایکشخص وہان
آیا خدام بادشہ سے روان

دیر کرنی تھی اختیار سے دور
کہ تھی ایماے شہریار سے دور

ایک راسو سے اعتباری تھا
گھر مین اُسکا بھروسہ بھاری تھا

اُس سے ہر نوع کی فراغت تھی
موزیون سے بڑی حفاظت تھی

زاہد اسکے حوالہ کرکے مکان
ہوا خدمت مین بادشہ کے روان

دیکھا راسو نے آتا ہی خونخوار
سیہ ہا مانند نیزہ خون بار

تیز خشم اور کینہ خواہ بڑا
شکل تن سینہ کا سیاہ بڑا

اور چلنے مین جیسے تیر روان
کبھی بن جاتا تھا نظیر کمان

برق دور رکھتا تھا سحاب نہ تھا
سوج رکھتا بحر آب نہ تھا

اسیہ راسو نے ایکماری جست
حلق پکڑا کیا بخواری پست

بچہ اُسکی محافظت سے بچا
ایسے گرداب عاقبت سے بچا

کیا ہی مین نے برسون ہی یہ خیال
کہ مرا ایسا یا ہو ویسا مآل

دیکھا اب تو ہی یہ خیال فقط
کیونکہ رکھتا ہی یہ مآل غلط

کی پسند اُس نے اسکی یہ گفتار
ہوا خواب غرور سے بیدار

جب ہوا منقضی زمان حمل
تب ہوا وا در مکان حمل

اسکی خوبی سے تھا جمال عیان
اور محبوبی سے کمال عیان

ہوے زاہد کو جب یہ صبح رجا
مطلع آرزو سے چہرہ نما

نکلا ہی بحر فضل کا گوہر
چمکا ہی چرخ شرع کا اختر

اور نذر ایسی شادمانی کی
کی بخوبی ادا جو مانی تھی

نرکھا کوئی کام اسکے سوا
بھولا سارے مہام اسکے سوا

راتدن اسلیے سدا کی شال
رکھتا ہون تیری تازگی کا خیال

غسل کو ایک روز اُسکی ما
گئی شو کو بٹھا کر اپنی جا

وہ تو پہلے ہی سے نہ تھا غافل
ہوا تاکید سے سوا کافل

اور بولا کہ بادشاہ زمان
یاد کرتے ہین جلد چلیے وہان

حکم اُٹھانا اُسے ضرور ہوا
گھر سے جانا اُسے ضرور ہوا

گھر سے جاتے تھے جس زمان باہر
وہی تھا گھر کا پاسبان ظاہر

کہ جو موذی کو دیکھپاتا تھا
چھوڑتا کب تھا کھا ہی جاتا تھا

اسی عرصہ مین ایک مار دمان
آیا بچہ پر ایک بار دوان

تن پہ اُسکے پڑا ہوا جوشن
حلقہ حلقہ جڑا ہوا روشن

الف آسا اٹھنے مین ہمہ حال
بنتا تھا ہاکے دایرہ کی مثال

کبھی نیزہ دکھاتا تھا کبھی ڈھال
حلقہ رتن کبھی کمند مثال

میل گہوارہ پر زیادہ تھا
بچہ کے کھانیکا ارادہ تھا

ایسے کچھ ہاتھ سے سنبھال کے دانت
عاقبت نکلی جان نکالکے دانت

زاہد اس عرصہ مین جو گھر آیا
خون سے تر راسو بیشتر آیا

ایک تھا پارسا سے کم مایہ ۔ ایک بازارگان کا ہمسایہ
گو نہین رکھتا تھا زیادہ مال ۔ اسکی ہمسایگی سے تھا خوشحال
کیونکہ بازارگان ہمیشہ وہان ۔ شہد و روغن کی بیچتا تھا دکان
چرب و شیرین یہ کار تھا جیسا ۔ سو بھی بے شمار تھا ویسا
باعث اسکا تھا پارسا دایم ۔ سودمندی کا پارسا قایم
اسکے اوقات نیک تھے سارے ۔ یاور ایزدی مین ایک تھے سارے
شوق و ذوق الہ خاطر خواہ ۔ رکھتے تھے اسکے دلمین ظاہر راہ
اسلیئے اسکے ساتھ بازرگان ۔ صاحب اعتقاد تھا ہر آن
رہتا تھا ذمہ دار محتاج ۔ کبھی اسکو نہ رکھتا تھا محتاج
فایدہ چاہیے زیادہ یہ ہی ۔ زیادہ چاہیے فایدہ یہ ہی
چاہتا ہی نہو فنا باقی ۔ دیکھے بھوکے کو پیچھے کھا باقی
ہو سکے سود اتفاقی لے ۔ مال فانی سے مال باقی لے
اے تونگر نہین سکا یہ مال ۔ کر غریبون کو خوش بقدر مجال
مرد بازارگان تھا نیک خصال ۔ فرصت خیر جانتا تھا محال
اسلیئے جو تھا مال بیع و شرا ۔ اس سے کچھ بھیجتا تھا اسکو سدا
وہ بھی جو روز روز پاتا تھا ۔ تھوڑا رکھتا تھا تھوڑا کھاتا تھا
بھر گئے اسطرح پہ اسکے یہان ۔ شہد و روغن سے دو سبو کلان
ایک دن دل مین یہ خیال کیا ۔ کہ اٹھا جو ہی یہ مال کیا
دیکھون کتنا ہی تول مین آخر ۔ اور کتنا ہی مول مین ظاہر
الغرض دیکھے وہ سبو جا کر ۔ تلے اوپر رکھے تھے جس جا پر
کیا اندازہ کم نہ دس من سے ۔ پایا دونون مین شہد و روغن سے
دل مین سوچا جو انکو بیچونگا ۔ دس درم سے کبھی نہ کم لونگا
بکریان پانچ ان سے آئینگی ۔ ہر چھٹے ماہ بچہ لائینگی
دو دو دینگی تو سال مین بچے تیس ۔ ہونگی پانچ آب اور بچے بیس
ایسے جب ہونگے دس برس آخر ۔ ہونگے گلہ کے گلہ بس ظاہر
مجھکو ان سے ملیگا استظہار ۔ بیچونگا ان سے گاے و خر چار
قیمت آئیگی انکی اس سے تخت ۔ اپنا اسباب کل کرونگا درست
ایک زن اچھے گھر کی چاہونگا ۔ حسب دستور اسکو بیاہونگا
نو مہینے مین دیگی ایک پسر ۔ ہوگا علم و ادب سے نیک سیر
ہو گئے ضعف طفولیت زایل ۔ ہوگا زور شباب اسے حاصل
ہوگا شمشاد نازہ اسکا یہان ۔ نوجوانی کے بوستان مین جہان
تو ہی ممکن کہ سر اٹھائیگا ۔ میرے آگے نہ سر جھکائیگا
ہوگا ظاہر جو اس سے ایسا قصور ۔ تو سزا دینی ہوگی اسکو ضرور
پس اسی سے جو ہاتھہ مین ہی عصا ۔ کرونگا والدانہ اسکی سزا
اس تصور مین جو سبو تھے وہان ۔ سمجھا وہ بے ادب پسر ہے یہان
کھینچکر مارتے ہی ٹوٹے سبو ۔ شہد و روغن سے تر ہو رخ و مو
کہ ہوا تھا یہ اتفاق جہان ۔ آپ بیٹھا تھا زیر طاق وہان
سر پہ پڑتے ہی شہد و روغن کے ۔ مٹ گئے دلمین اسکے جو ظن تھے
اس حکایت سے جو اشارہ ہی ۔ نہین پوشیدہ آشکارا ہی
کہ نہو جب تلک حضور یقین ۔ خوف ازان باتون کا ضرور نہین
کہین مکر و فریب مین آنا ۔ نہین صبر و شکیب مین آنا
چاہیے اس سے اجتناب ضرور ۔ کہ ہی آخر کو وہ سراب ضرور
پاوے جنت جہان اگر سے مگر ۔ آے جز کاشکے وہان نہ پسر
جو اگر سے مگر مگر سے اگر ۔ ہو دے ہم جفت کاشکے ہو پسر
چاہیے یہ کہ ہو وے ہوشیار ۔ نہ رکھے وہم پر بناے کار
اور لاے براے نام نہین ۔ دل مین اندیشہ ہاے خام کہین

کہ مجرد مند کرتے ہین جو نکاح
بہر شہوت سمجھتے ہین نہ مباح

مثل چاہ و سرای و جای خدا
بہر ایصال مین ہای دعا

اسی خواہش مین چند روز رہے
پر نہین اسکے دلفروز ہوئے

اور لگا پھینکنے دعا کے سہام
اپنی اخلاص کی کمان سے تمام

متضرع ہی جب غریب کہین
جز خدا کون ہی مجیب کہین

پاک دل سے جو دعا بر آئے
اسکی مقبولیت خدا فرمائے

کہ جو اپنی خودی سے خود ہی جدا
پس دعا کرتا ہی سو خود ہی خدا

اسکی زن کو حمل نمود ہوا
آرزو کا محل نمود ہوا

کہ کرون بعد ورد اسی کا ذکر
لاؤن لب پر نہ پھر کسی کا ذکر

کہ صدف سے تیرے رحم کے یہان
یہ دُر شاہوار ہووے عیان

چاہتا ہون کہ نیک نام رکھون
اور دل سے یہ اہتمام رکھون

کل شریعت سے ایسا واقف ہو
کہ ہر ایک مسئلہ کا کاشف ہو

عاقلان زمان سے لائق ہو
فاضلان زمان سے فائق ہو

پس کرون اسکی خانہ آبادی
اور باندہون حبالۂ شادی

نسل کی اس سے پائداری ہو
خلق مین اپنی یادگاری ہو

دُر شہوار ہی صدف کا نشان
اسلئے نام ہی صدف کا یہان

ایسی تقریر سے ہین آزادہ
اہل تسبیح و اہل سجادہ

اور ہووے بھی تو نہووے پسر
ہووے تو جینے کی ہی کسکو خبر

الغرض تجھکو بالیقین آخر
اپنے اس کام کا نہین ظاہر

اور رکھتا ہی اسپہ وہم و گمان
اپنی اس سمت رجا مین روان

کرتے ہین لاکھ آرزوی خام
دیکھتے ہین نہ ایک آرزو کا کام

شہد و روغن خراب اپنا کیا
بال اور تن خراب اپنا کیا

ابن صالح ہی رحمت باری
جیسا ہوتا ہی صدقۂ جاری

مرد و زن کی جفاکشی سے یہان
دید فرزند ہی مراد عیان

ہو کے مایوس گریہ و زاری
لگا کرنے بحضرت باری

اپنے مطلب کی چاہ کے اندر
محو تھا اسکی راہ کے اندر

عاقبت اسکا ایک تیر دعا
جا کے ایجاب کے ہدف مین لگا

بیخودون کی دعا جدا ہی ہنوز
کہ بجز مرضی خدا ہی نہین

کھلا باب مزید رحمت سے
قفل زحمت کلید رحمت سے

خوش ہوا شکر حق زیادہ کیا
اور پھر دل مین یہ ارادہ کیا

بارے زن سے کہا کہ ای لدا
ای وفادار مونس و غمخوار

اور یہ نور چشم پائے وجود
پردۂ غیب سے بجا شہود

کہ اسے تربیت ہو بایستہ
علم سے تقویت ہو شائستہ

ساری تہذیب سے مہذب ہو
ساری تادیب سے مؤدب ہو

تھوڑے عرصہ مین ہو بزرگ زمان
کل کرامات مین سترگ جہان

کسی دختر سے جو عفیفہ ہو
خوبصورت نکو شریفہ ہو

نام دنیا مین پائدار رکھے
وہ جو فرزند یادگار رکھے

کہا زن نے کہ ای رفیق زمان
ای میرے مہربان شفیق زمان

اولاً تو جو کرتا ہی یہ یقین
میرے فرزند ہی ہووے کہین

نہ کرے شاید اسکی عمر وفا
ایسی تقریر کرنی ہی نہ روا

پھر بھی ہو کر سوار اسپ خیال
چلتا ہی راہ آرزوی محال

نہین چل سکتے ہین خیال سے راہ
بر نہین آتی احتمال سے چاہ

مثل اس پارسا کے ہی ترا حال
جسنے کر کے اسی طرح کے خیال

پوچھا زاہد نے کیسے ہی یہ بیان
کہا اسنے کہ ایسے ہی یہ بیان

## حکایت

کہ ہی ناموس و ننگ سے مائل
اور سالیوں رنگ سے قائل
اور جب ہی بچا اس سے باہر
گر نہیں ہی جو اس سے باہر

جانتے ہین اسے بلا ہی سیاہ
اور بنے گنج اژدہا ہی سیاہ
مال اور جاہ کے لیے آفت
کار جو لنواو کے لیے آفت

کہ وہ گلشن خزان سے غارت ہی
اور بارش سے ہی عمارت ہی
بوم شور رہ ہی چشمہ بے آب
سنگ بے رنگ گوہر بے تاب

معدن رنجش و محن ہیجا
ہی کسی کو نہ ایسی زن زیبا
زن جو ہیجا ہ سے گذر جائے
چاہ سے چاہ سے اتر جائے

کیونکہ ہیجا ہ سے جو پیچ بڑھے
گھٹے آرام اور رنج بڑھے
پوچھا زاہد نے کیا ہی یہ احیال
نسبت بہتری حسن و جمال

کہا جو بہترین نکوئی ہی
پارسائی و نیک خوئی ہی
اور جو ہی نکوئی ہی شامل
تو ہی اس سے نکوئی ہی کامل

نور ہی نور سے یہ زیادہ ہی
حسن منظور سے زیادہ ہی
پاک دامن ہو اور نیک خصال
اور ہر ایک جلوہ نیک جمال

ہمت پاکباز دو عالم
ایسی کی نذر ناز ہو کیا کم
زن جو ہی خوب رو زشت خصال
دل کو آفت ہی اور جانکو وبال

اور جو زشت رو ہی نیک سیر
ہی خوشی کے ثمر کا ایک شجر
رونق خان و مان ہی حافظ نام
باعث عیش جان ہی حافظ کام

زشت بھی ہو تو یار ہمدم سے
ہو رہائی ہر ایک دم غم سے
گھر ہی ناسازگار سے گلخن
گر چہ ہو اسکے حسن سے گلشن

اور اس باب مین ہین چند ابیات
لائق یاد دل پسند ابیات
زن جو ہی پارسا و فرمانبر
فوق شوہر کو دیوے سلطان گر

تجھے کیا غم سے کار ہی گھر مین
ایسا جب غمگسار ہی بر مین
خوش بیان اور پارسا ہی گر
گر نکوئی و زشتی پر نہ نظر

زن بدخواہ گرچہ ہووے حسین
کوئی دل ہاتھ سے نکھووے کہین
ظاہرا حور سے حسین ہی اگر
باطنا دیو سے کہین ہی بتر

اچھا زندان مین جاکے پڑنا ہی
گھر مین جو رات دن کا لڑنا ہی
چال تھی پا جو کفش ہووے تنگ
رہ سفر مین جو گھر مین ہووے جنگ

در شادی کر اس پہ ہی کا بند
جس سے آواز زن کی آئے بلند
پیش بیگانہ چشم زن ہو کور
گھر سے نکلے تو اسکی جا ہو گور

الغرض بعد جست و جوئے کمال
بعد تفتیش چار سوی محال
بخت یاور کی دوستداری سے
وقت نیکو کی سازگاری سے

پائی دختر بڑے گھرانے کی
اپنے ہم کفو بڑے ٹھکانے کی
عکس رخ سے تھا یہ اثر پیدا
ہوتی تھی ہر سحر سحر پیدا

رنگ زلف سیاہ فام شام
رکھتی تھی شام سے ظلام کام
آسمان کب نظیر پاتا تھا
مرات مہر مین دکھاتا تھا

اور رہا تھا نقشبند خیال
خواب مین اسکی دلپسند مثال
مہر رخ نے جہان حسن لیا
ارض کو آسمان حسن کیا

گویا تھی آسمان حسن کی بدر
گویا تھی اس سے شان حسن کی قدر
رکھتا تھا حسن کا نہ باغ بہار
سرو و گل جیسے اسکے قد و عذار

ایسی خوبی و دلربائی مین
تھا کمال اسکو پارسائی مین
جیسی صورت تھی ویسی طینت تھی
اپنی صورت کی ایسی نیت تھی

پاکے زاہد یہ نعمت لائق
ہوا شاکر بخدمت فائق
لگا رہنے پھر ایسے یار کے ساتھ
الفت و اتحاد و پیار کے ساتھ

اٹھ گیا جو تھا اسکے دل پہ بند
اب ہوئی اسکو خواہش فرزند
کہ تاہل سے ہی مراد یہی
اس جہان مین ہی اصل یاد یہی

ایک زاہد رہا تجرد میں ‌ ‌ کچھ دنوں پھر پڑا تردد میں
نہیں کرتا سوا اس سے ہی باہر ‌ ‌ اور حکم خدا بھی ہی ظاہر
ایک زاہد سے استخارت کی ‌ ‌ مصلحت جا انکو اجازت دی
ہی معیشت کو کدخدای پناہ ‌ ‌ ہی طبیعت کو کدخدای رفاہ
گھر کے مال و متاع کی خاطر ‌ ‌ باعث حفظ ہی یہی ظاہر
دیکھیے ہرگز نہ مرد کو فراغ ‌ ‌ تا نہ روشن ہووے کو زن سے چراغ
کیونکہ وہ گلخن ملالت ہی ‌ ‌ اور یہ گلشن فراغت ہی
اور کر اجتناب اس سے جو ‌ ‌ ناموافق مزاج تجھ سے ہو
اور کس سے موافقت ہی روا ‌ ‌ اور کسکی موافقت ہی بجا
اپنے شوہر کو خوش رکھے ہرحال ‌ ‌ اور پیدا کرے بہت اطفال
جس کسی کے مکان میں آئے ‌ ‌ روشنی چشم جان میں آئے
نیک ہی جسکا ہمنشین اسجا ‌ ‌ اسکے دلکو ہی کچھ غم نہیں اسجا
کہا میں تین زن نہیں بہتر ‌ ‌ نہیں دیکھی کبھی کہیں بہتر
پہلی وہ ہی کہ اسکا شوہر ہوا ‌ ‌ یا جدا وہ طلاق سے ہی ہوا
دوسری وہ کہ حسن و مال سے جو ‌ ‌ ایسی مغرور اپنے حال سے ہو
تیسرے وہ کہ جب ترا دیدار ‌ ‌ دیکھے تب آپکو کرے بیمار
اسکا دیدار مرگ سے نہیں کم ‌ ‌ بلکہ زنہار مرگ سے نہیں کم
ایک خدا تب بد سے سب کو بچا ‌ ‌ ایسی آتش کی آگ سے نہ جلا
کہا ہو نو رسیدہ اور جوان ‌ ‌ نہ وہ پیری کا کوئی طور عیان
اور انکی مباشرت ہمہ آن ‌ ‌ ہوتی ہی باعث کمی توان
جان فزا ہی اگرچہ ترب جوان ‌ ‌ زہر قاتل ہی ہووے پیر جہان
بیس سے تیس سال تک ہی عیان ‌ ‌ اپنے طالب کی راحت دل و جان
اپنی ہمت بلند رکھتی ہی ‌ ‌ آپکو ارجمند رکھتی ہی
کہ رسول خدا کا ہی یہ بیان ‌ ‌ کہ ہی سنت مری نکاح بیان
کہ کرو تم مناکحت ظاہر ‌ ‌ اور اس سے ہو والدت ظاہر
کہ بہت خوب ہی یہ تیری صلاح ‌ ‌ ہر طرح دیکھتا ہوں تیری فلاح
ہی اسی سے صلاحیت کو کمال ‌ ‌ اور حفظ امور دین ہمہ حال
اسی سے ہوتی ہی عیان اولاد ‌ ‌ جس سے ہو سکتی ہی یہان بنیاد
کنج تنہائی میں نہ رہ ناشاد ‌ ‌ خانۂ کدخدائی کر آباد
لیک کر ڈھونڈتا کوئی رفیق ‌ ‌ ایسا پاوے کہ ہووے دل شفیق
پوچھا زاہد نے کون سی ہی وہ زن ‌ ‌ جو ہو آرام جان و راحت تن
کہا جو زن کہ ہی ودود و ولود ‌ ‌ اور ہی پارسا و نیک وجود
اور ہو محترز خیانت سے ‌ ‌ ہرطرح ملتفت امانت سے
ہی زن نیک نیکی دو جہان ‌ ‌ نیک طالع ہی رکھتا ہی جو یہان
پوچھا اب ہی یہ امتیاز ضرور ‌ ‌ کہ ہی کس زن سے احتراز ضرور
ایک حنانہ ایک منانہ ‌ ‌ اور پھر تیسری ہی انانہ
تو بھی ہی اسکا اشتیاق بجا ‌ ‌ اور انکی جدائی شاق سدا
کہ رکھے صرف محسنی کا خیال ‌ ‌ نہ رکھے شوہر و زنی کا خیال
کرے ایسی ضعیفی کی آواز ‌ ‌ کہ لگے دلکو تیر سی ناساز
زن بد جس کسی کے گھر ہی یہان ‌ ‌ اسکی جان کے لئے سقر ہی جہان
اس سے زاہد نے پھر کیا یہ سوال ‌ ‌ چاہیے اسکا کسقدر سن و سال
کہ عجایز کے نفس سے ہر آن ‌ ‌ رنگ رخسارہ ہوتا ہی پران
ہووے جس زن کی پشت مثل کمان ‌ ‌ تیر سا دم ہو راست اسکا روان
ہی برس دس سے بیس تک بیس زن ‌ ‌ دلکو امید و امن کی اسکی
اور چالیس سے ادھر دس سال ‌ ‌ ہی خداوند دولت و اطفال
اور چالیس سے ادھر دس سال ‌ ‌ ایسا تبدیل ہوتا ہی بس حال

جو کرے کام ہین شتاب کہین / یا تانی سے لے حساب نہین
تا کہ ظاہر ہو جیسا بار خراب / لاے اُسکا درخت کار شتاب

برہمن بولا کای پناہ جہان / کون ہی تجھ سا خیر خواہ جہان
بندوبست جہان کو تجھ سے تا / باغ کون و مکان کو تجھ سے بہا

جس کسی کی بنای کار کہین / رکھتی ہی صبر پر قرار نہین
اور رکھتا ہی جس کسی کا کام / فکر و تدبیر سے نہ استحکام

سو ندامت اخیر سہتا ہی / سو ملامت کے تیر سہتا ہی
اور جو حق سے بہترین طینت / آدمی کو ہی ہر کہین زینت

اور جو فخر کی وسیلت ہی / حلم و تمکین کی فضیلت ہی
حلم گنجینۂ خرد ہی یہان / مرد بے حلم دیو و دد ہی نہان

حلم مقلوب لحم کا ہی نہ شک / پس ہی اخلاق خوش کے خوان کا نمک
کیونکہ جو کرے کسب فضل و کمال / چاہیے اقران مین برتری کا خیال

اور ایسی مکارمت پائے / اُن سے گوی مسابقت پائے
لیک ہو ملبس حلم سے عاری / باعث تندی و سبکساری

تو ہنر اُسکا بے مزہ ہی تمام / بے مزہ جیسے بے نمک ہی طعام
بد مزاجی سے اُسکی نفرت آے / ناپسند آے اُسکی خفت راے

تند خوئی سے رکھہ تنفر تام / تند خویون سے بھاگتے ہین تمام
حضرت مصطفے اسلام اُنکو / اور لطف خدا دوام اُنکو

فاضلان زمان سے تھے افضل / کاملان زمان سے تھے اکمل
تو بھی اللہ کا تھا یہ ارشاد / مجھے آتا ہی شہ کی خاطر یاد

کہ اگر تو کرخت گو ہوتا + / اور بے رحم و سخت خو ہوتا
تو جو اصحاب خوش سیر دیندار / رہتے ہین تیرے گرد پروین وار

تجھ سے ہٹ جاتے جون بنات النعش / نہین پاس آتے جون بنات النعش
اور رحمان واجب التعظیم / رکھتا ہی تھا حلیم ابراہیم

کہ ہی محبوب کل حلیم یہان / چاہتے ہین جو ہین مقیم یہان
وزن دانش ہی بردباری مین / ہی سبک سر ہمیشہ خواری مین

عاقلون کو شتاب سے کیا کار / ایسی راہ خراب سے کیا کار
اور ہی ایک بالصواب دلیل / دم شیطان کی ہی شتاب دلیل

کہ تانی شعار رحمان ہی / اور تعجیل کار شیطان ہی
اور اسی معنی کو کیا ہی بیان / زیب تصریح کو دیا ہی عیان

ہی تانی عنایت رحمان / اور عجلت ہدایت شیطان
کہ سہولت ہی سے خدا نے بنا / چھہ دنون مین کیے ہین ارض و سما

ورنہ کن سے تھی اسکو یہ قدرت / ایک دم کرتا ہوتی جو عجلت
یہ تانی تیرے لیے ہی نخست / صبر کر کار صبر سے ہی درست

وقت کار اختیار کی جو عنان / دست عجلت مین سونپتا ہی یہان
عاقبت سہتا ہی پشیمانی / اور افسوس سے پریشانی

بے تانی جو کار کرتا ہی / پھر تاسف ہزار کرتا ہی
اور اس باب مین حکایت چند / ہین پشیمانی کی روایت چند

انہین سے ایک ایک زاہد کی / اس بیان کو ہی نیک شاہد سی
کہ رکھا با خلاف راہ صواب / یعنے راہی ہوا براہ شتاب

بے تامل نہ کچھ خیال کیا / خون ناحق سے ہاتھ لال کیا
کاٹا راسو بے بیگناہ کا سر / کھولا حسرت نے حیف وآہ کا در

راے نے پوچھا کیسے ہی یہ بیان
برہمن بولا ایسے ہی یہ بیان

## حکایت

نا ئے جان ہو میرا کام نہین — لون نہ بھولے سے تیرا نام کہین
میرا اقرار ہی میرا انکار — میرا انکار ہی میرا اقرار
اور جو بے مروتی کا نشان — میری پیشانی پر ہوا ہی عیان
جانتا ہون کہ اب جو جینا ہی — شربت درد ہجر پینا ہی
خون آنکھون سے چاہیئے رونا — اسطرح یار ہاتھ سے کھونا
کرون تا زیست عذر خواہی کو — اس گنہ کی نہ عذر خواہی ہو
عمر بھر ایسی یار کی دوری — ہوئی صبر و قرار کی دوری
بخدا میرا بخت تھا برہم — ورنہ تھا اسکا دل جفا پر کم
پیدا کرتا ہی پیچھے کھوتا ہی — جہل و غفلت سے پیچھے روتا ہی
لیک ہی اس عمل سے کیا حاصل — ہی امل اس عمل سے لا حاصل
بلکہ اپنا دلیل راہ کرے — جب کسی آرزو کی چاہ کرے
ہاتھ آئے نہ ہاتھ سے چھوڑے — ساتھ آئے نہ ساتھ چھوڑے
کیونکہ جو جاتا ہی نہین آتا — کہ نہین آتا ہی کہین جاتا
ہاتھ مین آئے جب تیرا مطلوب — مغتنم جان کر حفاظت خوب
بیشتر گنج زر لٹاتے ہین — رنج پھر رنج پر اٹھاتے ہین
راضیا کسب کا ہی حفظ محال — چاہیئے حفظ کا زیادہ خیال

عاقبت سنگ پشت نے یہ کہا — تو جو کہتا ہی ہی درست و بجا
زخم میرا نہین ہی دل پر کم — بے شفا ہی لگاؤن سو مرہم
محو اسکا ہی محض ہی امکان — جب تلک ہی جسم سے یہ جان
اور سینہ سپر بناتا ہی — غنچہ سے آہ و حیف کھاتا ہی
کسی نے کی نہین شکست خویش — اسطرح پر کہین بدست خویش
اس طرح ہوکے شرمسار پھرا — غمزدہ اور بیقرار پھرا
رات دن بیقرار رہتا تھا — اور زار و نزار کہتا تھا
داستان اسکی یہ ہی جو کچھ حال — یا کوئی دوستدار خوش اعمال
کرتا ہی روزگار تنگ بسر — مار کر سر بسنگ و ننگ بسر
اسلیئے چاہیئے کہ اہل خرد — نہ کرے یہ اشارہ جہل سے رد
اور جب کوئی کار دنیا کا — یا کوئی دوستدار عقبیٰ کا
اسکو مانند جان عزیز رکھے — کیا عیان کیا نہان عزیز رکھے
اور بے فائدہ پشیمانی — لاتی ہی زائدہ پشیمانی
تا پشیمانی بار لائے نہین — کہ پشیمانی کار آئے نہین
نہین پاتے جو کار کھوتے ہین — اسکی خاطر ہزار روتے ہین

## چھٹا باب کام مین تعجیل کرنیکی مخافت اور شتابزدگی کرنیکی آفت کے بیان مین

راہی نے اس مناصحت کا سپاس — کرکے بخشا مخاطبت کا لباس
برہمن کو بعزت و اعزاز — اور مطلب کا یون کیا ابراز
کہ ہی شناسا سی ازہا جہان — او کرتا ہی ناز ہا سے زبان
سنا اس شخص کا تمام بیان — جسنے حاصل کیا مرام ہیان
اور غفلت جو کی حفاظت مین — ہاتھ سے کھویا ایک ساعت مین
پھر ندامت سے سر بسر رویا — ہاتھ آیا نہین مگر کھویا
اب یہ مہر دلی زبان پر لا — یعنی اس شخص کا بیان فرما

جسم اپنا ذرا ہلائیو مت / آنکھہ اُس سے ذرا ملائیو مت
کیجیو اُس پر التفات نہ تو / جبتلک اُسکی پاے گھات نہ تو
پند روباہ تھا عنایت سے / ضعف کمزوری کی رعایت سے
ہوا قائم طلسم کی مانند / وہین بیجان سے جسم کی مانند
کہ یہان یہ طلسم کی صورت / دیکہے جان بیجسم کی صورت
خر نے گستاخ وار اُٹھایا قدم / اور پاس آکے اُسمین پایا دم
پھر تو دل کو جو تھا ہراس گیا / ملتفت ہوکے اُسکے پاس گیا
پاس ہی آکے گھاس چرنے لگا / پاس کا کچہہ نہ پاس کرنے لگا
اب جو دعوت کا ایسا دسترخوان / بچھا پایا یہ نعمت الوان
عاقبت اُس طلسم کے آگے / اُس دغا باز جسم کے آگے
خواب غفلت مین پاکے اُسکو بکم / شیر نے جاکے پھاڑا اُسکا شکم
جب تلک غسل کرکے آؤن مین / اور دل و گوش خر کے کھاؤن مین
الغرض شیر تو یہ کہہ کے رواں / اُسطرف کو ہوا تھا آب جہاں
جو ہین الطف تمام اعضا مین / کہ ہین اشرف تمام اعضا مین
کی بہت سی تلاش آکے وہان / پر دل و گوش کا نہ پایا نشان
کہان اور کون لے گیا آکر / کون یہ داغ دے گیا آکر
کہ یہ بیگوش اور بیدل تھا / ورنہ پھر آنا اسکا مشکل تھا
یہ جو رکھتا میرا دروغ کلام / جانتا اُسکے بیفروغ تمام
یون طمع کے نہ زور مین آتا / اپنے پاسے نہ گور مین آتا
مکر مین تو نے کی نہ کوتاہی / بلکہ اپنی دکھائی روباہی
ہر طرح آپکو سنبھالا ہے / سر سے ایسی بلا کو ٹالا ہے
تیری بے رحمی نے نہ کی تقصیر / پر نہ تھی ہاتھہ مین میری تقدیر
یہ خیال اب نہ کام آئے گا / جو بچائے گا خام پائے گا

گرچہ وہ تیرے سو لسو جاے / اور شوخی سے روبرو آے
کیجیو پہلے اہتمام تمام / اور پھر پیچھے اُسکا کام تمام
سنتے ہی اسقدر پسند ہوا / کہ اُسی پردہ کاربند ہوا
جاکے روباہ نے کہا خر سے / کہ ادہر آ نہ ڈر ذرا ڈر سے
ایسے بیحس کو کیا مجال ضرر / جو کرے کوئی کچہہ خیال خطر
پھرا ہر چند اِردگرد مگر / دیکہا جنبش کا اُسمین کچہہ نہ اثر
نہین جانا فریب ظاہر ہی / یہی جانا شکیب خاطر ہی
ایکمدت سے چونکہ تھی بھاری / اُسکو جوع البقر کی بیماری
ایسا کھانے سے اپنا پیٹ بھرا / رہا خالی نہ اُسکا پیٹ ذرا
سویا بالای سبزہ زار وہان / نہین سوچا کہ ہی یہ خار یہان
اور روباہ کو بلاکے کہا / کہ خبردار اُسکے پاس نہ آ
کہ یہی مجہہ سے وہ طبیب لئیق / کہتا تھا اس علاج کا ہی طریق
اور روباہ نے یہان کئے نوش / پیچھے سے اُس حمار کے دل و گوش
شیر نے غسل سے فراغت کی / اور مطلوب کی ارادت کی
کہا روباہ سے کہ میری دوا / گوش و دل اُسکے تھے ہو گئے کیا
اُسنے پاسخ دیا کہ ای سرور / تیرا سایہ رہے میرے سر پر
کہ دل و گوش ہین بدن مین عیان / سوچنے اور سننے کے دو مکان
کہا کے یکبار تیرے ہاتھہ سے مار / پھر نہین رکھتا تیرے ساتھہ سے کار
اس حکایت سے جان ای باہوش / کہ نہین مین ہون بیدل و بیگوش
مین نے امداد لطف باری سے / اور اپنی خرد کی یاری سے
زندگانی دوبارہ پائی ہے / جان بدن سے گئی پھر آئی ہے
اب نرکھہ کچہہ مصاحبت کی رجا / اور راہ مراجعت نہ دکھا
ماہ ہو تو نہ آسمان دیکھون / سرو ہو تو نہ بوستان دیکھون

قوت بازو تیرو مین ہی کہان　　قدرت شیر آہو مین ہی کہان
ایسی تدبیر کر کہ خر پھر آئے　　پھر سے تقدیر اگر ادھر پھر آئے
برترو نہین سے کمتری جائے　　ہمسرون مین سے ہمسری جائے
دیکھتے ہی اسے بھر آیا منہہ　　اور بولا کہ پھر دکھایا منہہ
بے وفائی کی راہ سے ہرگاہ　　طالب جان ہی چاہ سے ہمراہ
پھر مجھے اپنے ساتھ لیجاکے　　ڈالا پنجہ مین شیر صحرا کے
بولی یہ دل کی سادگی ہی عیان　　کہ ہوا تجھکو اسلحہ کا گمان
رنج کے ڈر سے کنج سے بھاگا　　کنج کے سر سے رنج سے بھاگا
وہ جو دیکھا ہی تونے سو ہی طلسم　　شیر بیجان ہی صرف رکھتا جسم
کیونکہ وہ مرغزار تازہ بہار　　رکھتا ہی برگ و بار تازہ ہزار
اور کثرت سے میوہ ہای لطیف　　اور افراط سے غذاے لطیف
رہنے والے وہانکے آتے تنگ　　جان کو اس خوف جان سے پاتے تنگ
گرد اس بیشہ کے نہین جاتے　　جاتے ہین تو قرین نہین آتے
اس سے ہم بیشہ والے اسجاکے　　خوش ہین وہ جاے امنیت پاکے
یعنے اس سیمیا کی صورت حال　　اسکو سمجھاتے ہین تمام وکمال
سحر ہی شیر جو نظر آیا　　کہ نہین شیر گو نظر آیا
یہ طلسم اسجگہہ بناتے نہین　　تو شکم خوار سارے آتے نہین
کہ کرون اس سے پیشتر آگاہ　　تا نہ ڈر جاے دیکھ کر ناگاہ
اسقدر تھا کہ کچھ رہی نہ خبر　　بیخبر تھی کہ کچھ کہی نہ خبر
چاہیے میرے ساتھ چل اسجا　　اور کر سیر ایک پل اسجا
اور مجھکو نکوئی ہو حاصل　　شاہد سرخروئی ہو واصل
بارے تاثیر نے عجالت کی　　پھر وہی راہ لی جہالت کی
کہ مبارک ہوا تا ہی وہ حمار　　لیک تو رکھیو اپنی جا ہی قرار
اسلیے مجھ سے یہ سوال نہ کر　　جو نہین تیرے حسب حال نہ کر
تیرا اخلاص مجھکو ظاہر ہو　　شفقت خاص تجھکو ظاہر ہو
پھر گئی اور آپ سے سلام کیا　　چاپلوسانہ کچھ نہ کلام کیا
حیف ہی تجھ سے یار کے ہمراہ　　نہوا چلنا کچھ مجھے غمکاہ
ای دغاباز کیا یہ کار کیا　　پہلے آزادی کا قرار دیا
تجھ سوا کس سے ہووے ایسا کام　　تونے مجھ سے کیا ہی جیسا کام
دیکھ کر اس طلسم کو ناگاہ　　پہلے اس سے کہ اس سے ہو آگاہ
اور ابھی تک نہ دیکھی شوکت خار　　چھوڑی گلزار خورمی کی بہار
وہان جو آتے ہین دواب ہوام　　انکا مانع حکیمون کا ہی یہ کام
اور ایسے گیاہ تازہ و تر　　کہ ہو اس سے نگاہ تازہ و تر
جو نہین ہوتا یہ طلسم وہان　　آتے جاندار قسم قسم وہان
اور اب اس طلسم کے مارے　　جانور اور قسم کے سارے
تیرے مانند بھاگتے ہین تمام　　جانکر یہ کہ شیر کا ہی مقام
پر جسے دوستدار کرتے ہین　　اس سے راز آشکار کرتے ہین
تاکہ وہ بے ہراس آسے یہان　　نعمت بے قیاس پاسے یہان
ورنہ کمتر ہون تجھ سے گو تمہین　　چرتی ہون رات دن اسیجگہین
اعتبار خرد زیادہ تھا　　ورنہ پہلے سے یہ ارادہ تھا
اور شوق مواصلت تیرا　　اور ذوق مکالمت تیرا
اب جو اس حال سے ہی تو ماہر　　جو ہوا تیرے روبرو ظاہر
ہی یقین تجھکو ایسی جای پسند　　پھر نہین آسے ایسی آسے پسند
ایسے ایسے بہت فریب کئے　　اسکے دل کو بہت شکیب دئے
یا جو اس بیشہ مین رکھا آکر　　روبہ نے شیر سے کہا جاکر
جاے تمکین سے مت اٹھائیو پا　　پاے تمکین سے مت چھڑائیو جا

ہر طرح کے جواہرات جہان
کرتے ہین اپنا حسن ذات عیان

بیشۂ پر فضا ہے تازہ و تر
سبز شاخ اور بار دار شجر

اور بھی ایک خر کو سمجھا کر
پیشتر لیگئی ہون اُسجا پر

اور اُس روضۂ سلامت مین
خوش ہے خوش جاے استقامت مین

ہو گیا گرم دیگدان غریب
ہو گئی پختہ اُسکی نان فریب

بولا روباہ سے یہ تیرا کلام
محض شفقت ہے اور لطف تمام

عین الفت ہے کرتا ہون پھر یاد
کیا ہے تونے جو مجھے ارشاد

دل و جان سے ہون تیرا فرمان بر
سر ہے اب تیرے خط فرمان پر

لیگئی شیر کے حضور اُسے
دیکھکر شیر نے نہ دور اُسے

ناتوانی سے کارگر نہوا
پشت پر اُسکے کچھ اثر نہوا

ہوکے روباہ شیر سے بیزار
لگی کہنے یہ طنزیہ گفتار

اور جلدی کی کیا ضرورت تھی
جب نہ نقصان کی کوئی صورت تھی

اور رکھتا ثبات عزم یہان
جاتی تمکین کی ہاتھ سے نہ عنان

پھر پشیمانی سے ہے فایدہ کیا
کر چکا ہے جو پہلے ہی سے خطا

کہا دل سے جو کرتا ہون اقرار
کہ ہے اہمال سے ہوا یہ کار

اور جو نفس کی شکایت ہے
تو بھی بدنامی کی حکایت ہے

اور جو مانتا ہون نقص توان
تو ہے الزام عجز و ضعف عیان

اسلئے اب یہی ہے راے صواب
کہ کہون کچھ درشت جای جواب

پس بظاہر بہت عتاب کیا
اور روبہ کو یہ جواب دیا

بلکہ ایسا سوال بے سببی
ظاہرا ہے کمال بے ادبی

چاہئے تجھکو رہنا فرمان بر
رکھکے سر اپنا خط فرمان پر

تجھسا جو ہے فقیر بے سامان
نہین ہوتا سریر کے شایان

نہ رعایا سے ہے کسی کو توان
کہ پھر اے ضمیر شاہ زمان

مشک خالص سے ہے معطر تر
عنبر سارا سے معنبر تر

نالۂ قمری و نسیم بہار
ہین بہم متفق ندیم بہار

آج اُس بیشۂ فراغت مین
چرتا پھرتا ہے امن و راحت مین

الغرض ایسی اُس سے دمسازی
کی کہ کی اُسنے اُس سے دمسازی

خام طبعی سے خر کی دیگ خیال
گرم ایسی ہوئی کہ لائی وبال

انحراف اس سے ہے خرد سے دور
بلکہ ہے دوستی کی حد سے دور

نہ بجالانا اُسکا ہے بیجا
بلکہ ہے دوستون مین نازیبا

ہوکے روباہ پیشوا اُسکی
ہوئی اُس سمت رہنما اُسکی

حرص کے مارے گو تھا بیمار
زخم ایک اُسکی پشت پر مارا

خر نے اُسجا نہ پھر قرار لیا
تا بمقدور خود فرار کیا

فایدہ کیا یہ ہاتھ اُٹھانے مین
مفت جاندار کے ستانے مین

عقل رکھتی جو تجھسے ربط ذرا
رکھتا اُسوقت خود کو ضبط ذرا

راہ پاتی نہ یہ پشیمانی
آہ لاتی نہ یہ پشیمانی

شیر کو یہ سخن کرخت لگا
دلکو مانند سنگ سخت لگا

تو تفکر سے ہوتا ہون منسوب
یا تحیر سے ہوتا ہون منسوب

کرینگے حرص سے مجھے بدنام
یا لگائینگے جلدی کا الزام

اور اِس سے کئی برآئین گی شاخ
جو جہانداری کا گر آئین گی کاخ

اور مانع ہون تا کہ جیسے کلام
کہتے ہین پھر کہے نہ ایسے کلام

کہ رعیت کی یہ مجال نہین
کار شہ بین کرے سوال کہین

کیا ہے اسرار بادشاہی سے کام
جو کرے اسطرح کا استفسار

اِس سے اور اُس سے تجھکو کیا ہے کام
چاہئے کرنا جو بجا ہے کام

ہر ملازم کو مخفی الخاطر
ہو نہین سکتا شاہ کا ظاہر

انکے مرکب اُٹھا سکین یہ بار
دوسرے کب اُٹھا سکین یہ بار

لطف جو قال سے دکھاتے ہیں
بولا یہ دہوبی بار رکھتا ہی
دل کو ہوتا نہیں ہی جو کچھ سوز
شام سننے میں بیشک آیا ہی
عیب مت کر جو میں نے ارزاں
پایا ہی اور پایا میں طاقت رفتار
خر نے پاسخ دیا کہ ای باکام
اس جہاں میں نہیں ہی ان میں بار
یہ جہان ایسا دار محنت ہی
اور بعد تامل بسیار
اور پوشیدنی لباس جفا
تھوڑی سی زندگی کی خاطر جو
بولی روبہ یہ کہنا ہی بیجا
اور یہ عرصۂ زمین ہی وسیع
کر سفر جو کہیں ہی ناخوش جا
کہا خر نے کہ کوئی جا ہی کہیں
اسکی خاطر جو کوئی جاتا ہی
جو ہی روزی ضرور آئیگی
تیرا خالق ہی تیرا رازق ہی
کو توانا ہی قدرت یزدان
بے وسیلہ کسی کا کام کہیں
پس وسیلہ یہاں مقدم ہی
تو کسے تو ہی مرغزار یہاں

بیل کو بال سے پھنساتے ہیں
پرورش سے نہ کار رکھتا ہی
بے علف مجھکو رکھتا ہی ہر روز
کاہ و جو آج تک نہ پایا ہی
خاک و خون کھانیکے سوا ہی کا
کیوں اٹھاتا ہی پھر الم کے بار
بار بردار و نہیں ہی میرا نام
سب ابنای جنس ہیں سارے
ہر کوئی زیر بار محنت ہی
ہیں غنے دل سے کیا ہی یہ اقرار
ہی یہی مقتضای پاس وفا
ہوگی آخر کسی دن آخر کو
ایک جا رنج سہنا ہی بیجا
نہ کسی کے لیے کہیں ہی منیع
کہ جہاں میں نہیں ہی کیا خوش جا
بڑھکے قسمت سے ہاتھ آتی نہیں
نہیں آخر نکوئی پاتا ہی
کبھی تجھہ سے نہ دور جائیگی
تیرا رازق ہی تیرا خالق ہی
ایسی جاری ہی سنت یزدان
کبھی ہو سکتا ہی تمام نہیں
گرچہ رزق یہاں مقدم ہے
لے چلوں تجھکو ایک بار وہان

پوچھا یہ وجہ کار کہہ کیا ہی
نہ مجھے دانہ دیتا ہی نہ گیاہ
خر سن عمر جاتا ہی برباد
خون دل پیتا ہوں ہمیشہ لذا
بولی روباہ ای سلیم الطبع
کسلیے رہتا ہی بجای بلا
لادتے ہیں کہیں بھی جاتا ہوں
ایسی ہی زیر بار رہتے ہیں
ہی برات مسلی کس کو
چونکہ نوشیدنی ہی ہر جا پر
کہ رہوں ایک ہی کے میں در پر
نہیں اچھا ہی پھرنا در در کا
کیوں اٹھائے کوئی بلای محن
اور ہی حکم حق کہ ہر جا پر
جو تجھے ایک جا ہی تنگ کہیں
اسلیے حرص و آز ہی بیجا
عقل اسکی صفائی پر ہی نہیں
تیری بے صبری ہی پریشانی
بولی یہ درجۂ توکل ہی
کہ جہان ہی یہ عالم اسباب
رزق مقسوم ہاتھ آتا ہی
اسلیے کسب ہی مناسب ہی
کہ زمین اسکی کان جو ہر ہی

تو جو اتنا نزار رہتا ہی
رکھتا ہی زیر بار خوار و تباہ
نہیں رکھتا ہی برگ کہہ بھر یاد
خاک دیوار چاٹتا ہوں سدا
حیف ہی آہ ای حلیم الطبع
رات دن ایسے مبتلای بلا
لدنے سے مخلصی نہ پاتا ہوں
زیر باری سے زار رہتے ہیں
ہی بقدر توان کسی کس کو
غم و اندوہ و رنج کا ساغر
کیوں پھروں مارا مارا میں گھر گھر
نہیں گھر کا ہی جو ہی گھر گھر کا
کہ کرے کسطرح جلا ہی وطن
کریں کل سیر ارض پر جاکر
یہ جہان خدا ہی تنگ نہیں
اسکی خاطر نیاز ہی بیجا
ہی تو کچھ رہنمائی پر ہی نہیں
ورنہ پشیمانی کی ہی پیش آنی
نہیں ہرگز نصیبۂ کل ہی
ہی یہاں سب کو جا غم اسباب
پر وسیلہ کے ساتھ آتا ہی
ہی حبیب خدا جو کاسب ہی
بلکہ رنگین در دکان جو ہر ہی

ہے یہ بیماری بالیقین حائل … کیون مداوات پر نہین مائل
دل مین جو خار ہے نکلتا نہین … کسی سوزن کا زور چلتا نہین
مدتون سے یہی علالت ہے … رنج ہے درد ہے ملالت ہے
تن کی خارش سے ایسی کاہش ہے … جان کی کاہش سے جیسی خواہش ہے
جانتا ہون نہ کچھ دوا اسکی … نہ شفا بے دوا روا اسکی
پوچھنے پر تھا اُسنے فرمایا … گوش و دل خر کے چاہیے کھایا
اُسی دن سے خیال رکھتا ہون … فکر سے اشتغال رکھتا ہون
ہاتھہ آئے گا کس وسیلہ سے … کون سے مکر اور حیلہ سے
پر ہون ہمت سے اسقدر قادر … کہ مجھے حکم ہو اگر صادر
ہین اقبال خسروانی سے … فر اجلال جاودانی سے
شیر نے سُنکے یہ سوال کیا … کہ علاج اسکا کیا خیال کیا
عرض کی اُسنے ای شہ بیشہ … میرے دل کو ہوا یہ اندیشہ
کہ ہے اب جسم پر نہ رنگ نہ بال … اور کمزوری کا ہے زور کمال
ایسی حالت مین کرنی سیر کہین … دور ہے مصلحت سے خیر نہین
پاس عزت مجھے زیادہ ہے … اسلئے میرا یہ ارادہ ہے
تا کہ شہ اُٹھکے اُسکو پارہ کرے … گوش اور دل سے اپنا چارہ کرے
کہا اُسنے کہ ہے فلانی جا … اچھا سا چشمہ ایک پانی کا
آب اُسکا ہے مثل آب نبات … صاف و شیرین ہے مثل آب حیات
جان شیرین سے ہے سوا شیرین … پھر ہے اس سے زیادہ کیا شیرین
اور اُسکا جو بارکش ہے خر … اُسی چشمہ پہ چرتا ہے دن بھر
پر بشرطیکہ تو یہ عہد کرے … اور ایفا مین اسکے جہد کرے
شیر نے اُس سے یہ قرار کیا … کھا کے سوگند استوار کیا
گئی روباہ جس جگہہ تھا خر … ابر رشرط دعا بجا لا کر

شیر نے تنگ درد سے ہو کر … ایسا پاسخ دیا اُسے رو کر
خون ہوا دل مگر یہ خار ملال … دل سے برلاتا ہے نہ کا خیال
کچھ نہین سوجھتا ہے او روباہ … چاہتا ہون کہ عمر ہو کوتاہ
زور ایسا ہی ضعف کا تن پر … تن ہے مُو مُو نہ مُو کی جا تن پر
ملا تھا ایک بار ایک طبیب … جو تھا ذی اعتبار نیک طبیب
نہین اسکے سوا علاج کہین … کہین اسکے سوا علاج نہین
کہ یہ مطلوب کس طرح پاؤن … جو ہے مرغوب کسطرح لاؤن
عرض کی مین ہون کمترین چاکر … کمترینون مین ہے کہین جا کر
باندھ کر حید چار سو کی میان … دیکھون یہ اد آرزو کی یہان
تیرا مقصود ہاتھہ مین لاؤن … گو ہے مقصود ساتھہ مین لاؤن
کونسا دفتر وسیلہ پڑہا … اور کیا ہاتھہ مکر و حیلہ چڑھا
کہ طبیعت ہے شاہ کی بیمار … جانا باہر ہے بیشہ سے دشوار
اور صورت نہ اپنی ثانی ہے … کمی رعب خسروانی ہے
کریگا جو کوئی نگاہ کہین … مانے گا اپنا بادشاہ نہین
کہ کرون اسکی جستجو جا کر … اور موجود روبرو لا کر
پوچھا تو اُسکو پائےگی کسجا … اور پھر کیسے لائےگی اُن جا
بحر عمان سا آب سے پُر ہے … مہر رخشان سا تاب سے پر ہے
ہے صفائی مین تاب رو نگار … خوشنمائی مین آب روے بہار
ایک دھوبی وہان پرا تا ہے … کپڑے دھونیکے ساتھہ لاتا ہے
ہو سکے اُسکو زور مین لا کر … کرون حاضر حضور مین آکر
کہ فقط اُسکے گوش و دل کھائے … اوراور رون کو باقی دلوائے
رکھکے امید دعوت وافی … کہ تھی کچھ روز کے لیئے کافی
اور کرکے ملاطفت آغاز … کیا دروازہ گفتگو کا باز

سرد و گرم جہان چشیدہ ہون
سخت و نرم زمان کشیدہ ہون

مجھ سے انصاف خود زمان نے لیا
وہ جو بخشا تھا آسمان نے لیا

بدنصیبی نے یہ دکھائی جبا
بدنصیبو نہین آکے پائی جا

تو بھی ایسا نہین ہون مین جاہل
کہ نہو تجربہ مجھے حاصل

کہ نہ جانون جو سود و بہبود دیکھون
یا نہ مانون جو رد و بد دیکھون

یا انہون مین وفاق سے آگاہ
یا انہون مین نفاق سے آگاہ

چاہیے اب کہ اس سخن سے گذر
با وفاؤن کے انجمن سے گذر

بعد ازین لاف حسن عہد نہ مار
کیا ہین بے اصل ایسے عہد ہزار

جو نہین رکھتا ہی صفا کے قدم
اسطرح بھر کبھی وفا کے نہ دم

شیخی مت کر کبھی وفا کی تو
کہ نہین رکھتا ہی وفا کی بو

کرتا ہی اپنے جو ہنر کو بیان
یا دکھاتا ہی مردمی کی توان

جانا جاتا ہی امتحان کیوقت
نہ فقط وسعت بیان کے وقت

محک امتحان پر آئے جہان
قلب و خالص کوئی چھپا کہان

تب کیا سنگ پشت نے یہ سوال
کس سبب سے ہوا تجھے یہ خیال

میری نسبت یہ بدگمانی کیا
خوش زبانی ہین بدزبانی کیا

بے وفائی کا کیا ہی کام کیا
جو مجھے ایسا اتہام دیا

بخدا ابتک اسطرح کا خیال
پایا ہو دلمین دخل کی جو مجال

یا کسی طور کا فریب و دغا
تیری نسبت ہوا ہو راہ نما

گرچہ لائے ہزار رنگ جفا
اور مارے ہزار سنگ جفا

مین نہین جانیکا یہان سے کہین
سر اٹھانے کا آستان سے نہین

اور جو لیکے خنجر کینہ
چاک کر ڈالے گا مرا سینہ

تو بھی دل مین نہ آئیگا یہ خیال
کہ کرون تیرے ساتھ ترک وصال

لاکھ اندوہ و غم اٹھاؤنگا
لیک جب تک ہی دم نجاؤنگا

بوزنہ نے کہا کہ ای بیہوش
مین نہین ایسا بیدل و بیگوش

جیسا روباہ نے بتایا خر
شیر کو اسکے گوش و دل کھا کر

پوچھا کچھوہ نے کیسے ہی یہ بیان
کہا اس نے کہ ایسے ہی یہ بیان

## حکایت

تھا کہین ایک شیر نر مغرور
مرض گر سے سخت تر مجبور

مدتون سے بخار رہتا تھا
انہین خارش کے خار سہتا تھا

ہو گئی تھی بدن کی طاقت طاق
اور بے طاقتی سے حالت شاق

ضعف سے رکھتا تھا یہ پا نزار
جا نہین سکتا تھا برای شکار

ایک روبہ تھی اسکی خدمت مین
اسکی قسمت تھی اسکی قسمت مین

اسکے خوان سے جو ریزہ باقی تھی
اپنی قسمت سمجھکے کھاتی تھی

بچتا تھا جو کچھ اسکے کھانے سے
قوت و قوت تھی اسکے پانے سے

شیر چند دم شکار کر نہ سکا
شکم ریزہ خوار بھر نہ سکا

پہنچا روبہ کا اضطرار مین کار
نہ رہا دست اختیار مین کار

بارے بھوکھ اور پیاس کے مارے
جان سے تنگ آکے یاس کے مارے

شیر سے با ملامت بسیار
عرض کی جاکے کا ہی سردار

تیری بیماری کے الم سے اب
تنگ اس بیشہ کے ہین غم سے سب

اور اس ضعف حال کی صورت
دیکھ کر ہین ملال کی صورت

جابجا ہی یہی حکایت عام
کل رعایا مین ہی سرایت تام

حال جان سے ہزار جان ہراسان
بیم بیماری سے جہان لرزان

کیون یہ تکلیف ہی روا اسکی
کیون نہین کرتا ہی دوا اسکی

اور یہ دل بھی سوزِ غم سے بچے / لیے اس سوزشِ الم سے بچے
تب کہا سنگ پشت نے کہ بتا / دل جو لایا نہین کہان ہے رکھا
کیونکہ ہے یہ تو نکا یہ دستور / سبکو معلوم ہے نہین مستور
اس غرض سے کہ وان ہین جو ہم / ہون نہ فکر زمانہ سے پر غم
کیونکہ وہ ہے عنا و غم کا مقام / کلفت و محنت و الم کا مقام
روز شادی سیاہ کرتا ہے / عیش صافی تباہ کرتا ہے
اور ہر وقت اسکا میل عیان / ہوتا رہتا ہے سوی سود و زیان
ہر زمان اسکا یار دوسرا ہے / دمبدم اسکا کار دوسرا ہے
کہ اگر دل بھی آئیگا ہمراہ / بزم صحبت مین پائیگا غم راہ
کیونکہ رکھتا ہون اسطرح کی جا / کہ بلاناغہ ہو فرح کی بنا
اسلیے دلکو ساتھ لایا نہین / کیونکہ ہے فکر اسکو پایا نہین
اور یہ بات ہے نہین زیبا / بلکہ ہے مجھ سے بالیقین بیجا
کہ تجھ سے چلون تیرے ہمراہ / حیف ہے دل نہو مرے ہمراہ
مجھکو شاید معاف فرمائے / اپنے سینہ کو صاف فرمائے
کہ اگرچہ ہے تجھ سے انس و وفا / الفت و اتحاد و صدق و صفا
کہ اس امر نے ہی چیز کی خاطر / یہی بے اعتنائی کی ظاہر
اسکے دینے مین اجتناب کیا / نہ مروت سے کچھ حساب لیا
مصلحت سوجھتی ہے یہی کو / کہ ہے جیسی مجھے تجھے نیکو
بوزنہ کو کنارۂ دریا پر / لایا اسکے قیام کی جا پر
اپنے انجیر پر چڑھا جا کر / کلمۂ عافیت پڑھا آکر
سنگ پشت اسکا منتظر تا دیر / ہوکے بولا کہ ہے تجھے کیا دیر
رحم کر اختیار کا نہین / رو دکھا تا اب انتظار نہین
یاد رکھ تو نے جو دکھائی صفا / برخلاف اسکے تجھمین پائی وفا

دل ہی در اصل ایک قطرۂ خون / کیتک اس رنج سے رہیگا زبون
کہا اس نے رکھ آیا ہون گھر مین / ساتھ اپنے نہ لایا ہون بر مین
کہ جو جاتے ہین دوستونکے یہان / رہنے کو چند روز انکے یہان
دلکو لیجاتے ہین نہین ہمراہ / کہ نہین ہوتا ہے کہین غمکاہ
لحظہ لحظہ خیال کرتا ہے / عیش کی جا ملال کرتا ہے
بسکہ ہے اسکو انقلاب سے کام / قلب ہے اسکا اس حساب سے نام
جانب نیکی ہے کبھی مایل / اور سو ہی بدی کبھی سایل
مین جو تیرے مکان کو آنے لگا / دل سے اندیشہ جان کو آنے لگا
پھر نہوگا مری رجا کا مآل / تیرا اور تیرے اقربا کا وصال
گو بہت روز پایدار نہو / حاصلی ہین تو جاے خار نہو
اور جب فکر ہے خوشی ہے کہان / حالت فکر مین خوشی ہے نہان
کہ رکھون تجھ سے دعوی یاری / اور پھر تیری زن کی بیماری
تو جو ہے میری یاری سے آگاہ / الفت و دوستداری سے آگاہ
پر ترے اقربا و خویش و تبار / کرینگے شک مرے طرف سے ہزار
تو بھی جو کار مجھکو لایق ہے / اسکے کرنے مین یہ مضایقہ ہے
اور جس سے کہ تیری راحت جان / بچتی تھی اور مجھکو تھا نہ زیان
اسلیے مجھکو لے چلے جو وہان / دلکو لیکر ہون تیرے ساتھ روان
سنگ پشت اس سے اسطرح کا کلام / سنکے سمجھا ہوا حصول مرام
پہنچا اسجا تو پشت سے اترا / آب دریاے کشت سے گذرا
سجدۂ شکر بار بار کیا / اور ایک شاخ پر قرار لیا
آکے جاتا ہے وقت جانے کا / پھر نہین اپنے ہاتھ آنے کا
سنکے بوزنہ نے کہا اے یار / اب ترا مجھ سے کہنا ہے بیکار
مین نے کھوئی ہے عمر شاہی مین / کبھی راحت کبھی تباہی مین

نعرۂ خشم گوش مین لاوے
ہوش سے جاکے ہوش ہین اپنے

انکے ہاتھون سے کھاکے تیر دغا
ہوگئے دل سے اثر پذیر دغا

ایسی جلتی ہی اس غضب کی آگ
جل گئے اور جلتے ہین اب یار

اب بجز مکر اور حیلہ کہین
ہی رہائی کا کچھ وسیلہ نہین

اور جو رہا ہی صائب و تدبیر
ہی نہین کوئی حامی تقدیر

مین جو پہنچا خدا نہ چاہے اگر
جسجگہ سنگپشت کا ہی مقر

رشتۂ کار ایسا اُلجھے گا
دست تدبیر سے نہ سلجھے گا

دل حوالہ نہین کرونگا اگر
بھوکا پیاسا ہو مین مرونگا مگر

کہ جو بجا گا گرونگا پانی مین
مرگ دیکھونگا زندگانی مین

مین نے وہ بیشۂ امان آباد
جسمین ہستا تھا شادمان آزاد

چھوڑ اپنے سوچے کام کا انجام
نہین سمجھا ہی نام کا انجام

بات اس سنگ پشت کی مانی
سیر اسکے وطن کی خوش جانی

کیون نہ ایسی سزا اٹھاؤن مین
ہی بجا جو جزا کہ پاؤن مین

چھوڑ کے دیوانہ کا کل جانان
کیون نہ زنجیر مین رہے نالان

پس کہا سنگ پشت سے اے یار
مت ہو اس فکر رنج سے بیزار

مین نے بیماری اسکی پہچانی
اور ہی اسکی دوا میری جانی

سہل اسکا علاج ہی مجھکو
اور کیا احتیاج ہی تجھکو

اسکی دشواری پر نگاہ نرکھ
اپنے دل مین کچھ اشتباہ نرکھ

کہ ہماری زنون کو یہ آزار
کیا کرتا ہی بیشتر لاچار

اور انھین دیتے ہین ہم اپنا دل
دل کا دینا ہی جنین نہین مشکل

دل کو سینہ سے لاتے ہین باہر
اور الٹا بٹھاتے ہین بجا پر

ایسا آسان سمجھتے ہین یہ کار
کہ سمجھتے نہین ذرا دشوار

چار چیزون مین بخل ہی بیجا
اور بیجا کبھی نہ ہو زیبا

ایک وہ جسکی شہ کو چاہت ہو
تا کہ کل ملک کو رفاہت ہو

اُسکے دینے مین پیش و پس ہی برا
جو کوئی کرتا ہی سو کس ہی برا

دوسرے وہ کہ مستحق درویش
چاہی کچھ بہتری خویش

نہ کرے اسکے دینے مین انکار
کہ وہ ہی خیر و نیکی کا اذخار

تیسرے وہ کہ جو ہی طالب علم
اور رکھتا ہی شوق طالب علم

راہ تحصیل صدق کے پاسے
نا تیار رہتا ہی ہر ایک جا سے

اور رکھتا ہی طاقت افہام
نرکھے اُسکو آپ سے بیکام

رہنمائی کرے جہان تک ہو
نرکھے ہو سکے جہان شک ہو

چوتھے وہ ہی کہ جو ہی صادق یار
اور رکھتا ہی کوئی لائق کار

یارون کو چاہیے بجا لائین
اپنے مقدور مین جو جا پائین

کبھی اُسمین نہ اجتناب کرین
دوستدار ایسا جو حساب کرین

ہیچ ہی میرے آگے ایسا دل
جو نہو نذر یار کے قابل

اور ہی ایسا نقد جان بیکار
جو نہو لائق نثار یار

جو خبر اسکی پہلے سے پاتا
دل کو ہمراہ اپنے لے آتا

اور یہ بات ہوتی کیا اچھی
دل سے ہوتی وہ دلربا اچھی

تنگ آیا ہون اسقدر دل سے
کہ گذرتی ہی سخت مشکل سے

چاہتا ہون مفارقت اُس سے
نہین سکتا مصارعت اُس سے

چونکہ اُس سے ہزار خار الم
جھیلتے ہین تن مین بار بہم

اور ہر ایک بات کی تکلیف
نہین پاتی ہی ذات کی تخفیف

اُسکی صحبت سے کوئی شی ہرگز
مجھے مکروہ تر نہ ہی ہر راہ

چاہتا ہون کہ احتراز کرون
آپ کو اُس سے بے نیاز کرون

نرکھون کوئی کار آئندہ
توڑون صحبت کا تار آئندہ

کہ مگر جائے فکر اہل و عیال
نرہے یاد ملک و مال و منال

اور ظاہر یہ تیرا مین وداد
نہین کرتا تو ہو چکا تھا باد

کون اس جنگ بیچ شامت سے
کھینچ سکتا مجھے سلامت سے

کون دست جفای ہجران سے
ہوتا حافظ بلای حرمان سے

اس جگہہ جو ہی رنج سے آباد
تیرے باعث ہون رنج سے آزاد

عمر آرام سے گذرتی ہی
دایما کام سے گذرتی ہی

پس زیادہ ہی تیرا استحقاق
مجھہ پر از روی شفقت و اشفاق

اور افزون تری عنایت ہی
حد سے زاید تری رعایت ہی

پھر بھلا کیا تکلف کلفت
جز نکمّی تالف الفت ❊

دوستی مین صفا مناسب ہی
بہر عشرت عنا نہ واجب ہی

ہو صفائی عقیدت خاطر
نہ جفاے طریقت ظاہر

معنوی ہی بجا جو فایدہ ہی
کیا ہی صوری بجا جو زایدہ ہی

یار ہوتا ہی بے تکلف یار
کہ نہین یارون کا تکلف کار

اُس نے پاسخ دیا کہ ای ہمدم
ای وفادار مونس و محرم

تیری دعوت سے یہ نہین ہی مراد
کہ کرون اکل و شرب سے تجھے شاد

بلکہ مطلب یہ ہی کہ تیرا فراق
نہو پھر اپنے درمیان کبھی شاق

اور روشن رکھے یہ نور جمال
چشم مشتاق دید کو ہمہ حال

چاہتا ہون کبھی مین تجھہ سے جدا
نہون اور تو نہووے مجھہ سے جدا

کہا اس نے کہ راہ عشق مین
منزل قرب و بعد رکھتی نہین

بعد مشرقین درمیان دو یار
نہین آتا ہی درمیان شمار

کہ سدا ایک دوسرے کا جمال
دیکھتے رہتے ہین بچشم خیال

اور حاصل مراد یک دیگر
کرتے ہین کرکے یاد یکدیگر

اسطرح پر تسلی خاطر
ہوتی ہی کچھہ تسلی ظاہر

پس ملاقات معنوی زنہار
دوری صوری سے نہین دشوار

کہ ہی ہردم وصال یکدیگر
نہ ہی گر کم خیال یکدیگر

قرب روحانی یار سے ہی جہان
کیا تفاوت ہی جو ہی بعد مکان

اسی معنی مین ایک پیر کہن
رکھتا ہی اور دلپذیر سخن

گو نہین رکھتا ہون وصال ترا
آنکھو مین رکھتا ہون خیال ترا

نہو حاصل وصال جسمانی
رکھتا ہون اتصال روحانی

کچھوہ نے عجز کی چڑہا کے کمان
پھینکے تیر نیاز سوے نشان

بخت یاور نے کی مددگاری
لگے جاکر نشانہ پر کاری

بوزنہ نے کہا رضاے یار
راہ الفت مین ہی سزای یار

نہین لازم کہ جو ہی ممکن کار
اسکی تعمیل مین کرون انکار

مغتنم ہی کہ تیرے خویش و تبار
دیکھون آنکھون سے اُن سے ہو دوچار

پر یہ اندیشہ آتا ہی دل مین
کیسے پہنچونگا تیری منزل مین

مشکل اس بحر سے اُترنا ہی
بحر کی لہر سے گذرنا ہی ❊

کہ مشوش ہی شور و شر سے بھرا
اور ہر قسم کے خطر سے بھرا

کہا اُس نے کہ رکھہ قوی دلکو
پشت پر لیچلونگا منزل کو

جسجگہہ امن اور راحت ہی
اور ہر نوع کی رفاہت ہی

اسطرح سے نہ کم فریب کیا
دلکو اسکے نہ کم شکیب دیا

چاپلوسی کی یہ چڑہائی لگام
کہ رکھا اُس نے سرکشی سے نہ کام

ہوا بے اختیار رام اسکا
یعنی حاصل ہوا مرام اسکا

پس اُسے پشت پر بٹھا کے چلا
آب پر پشت کو اُٹھا کے چلا

پہنچا جسوقت آب کے اندر
ہو گئے اُسکے مو کھڑے تن پر

آ گئی اُسکی کشتی خاطر
ورطۂ غور و فکر مین آخر

کہ یہ کیا تو نے کی ہی نادانی
ابتدا سے نہ انتہا جانی

یہ عمل کیا ہی اور حاصل کیا
جز بلا دیکھتا ہی واصل کیا

لا اسے گھر نہ لاؤنگا جبتک | خواہش دل نہ پاؤنگا تب تک
کہ بصد اشتیاق تھا طالب | بصد فرق فراق تھا غالب
شکر ہی تجھسا دوست دلدار | پھر ملا بعد مدت بسیار
کہا اُسنے کہ تیرا رنج فراق | دل مشتاق کو تھا نہایت شاق
یا کبھی الفت زن و فرزند | رکھتے افسوس کا نہ دلبر بند
اور تیری جدائی آخر | کہ ہوئی تخت شاہی سے ظاہر
خود سے کہتا تھا ای وفا دوست | ای تہی صدق سے صفا سے تو
اور ہو تیرا دوست دلدار | دشت پر خار رنج مین بیزار
نہ محبت مین ہی بجا ہر گاہ | نہ مروت مین ہی روا ہر راہ
یعنی میرے مکان کو زینت دے | اور فرزند و زن کو عزت دے
تا کہ پہچانین میرے خویش و تبار | تیری الفت مین جو ہی قدر و وقار
دل تیری دید سے تسلی پاے | گھر ترے نور سے تجلی پاے
اس پذیرائی ضیافت مین | نہین نقصان تیری الفت مین
یہ رجا ہی کہ ایک دستر خوان | تیرے آگے بچھا کے اے مہربان
کچھ ادا ہون تیرے حق احسان | بسکہ گردیدہ رہتا ہون ہر آن
کیونکہ جب ایسی دوستداری ہی | کہ اسے خوب استواری ہی
پھر مہمانی پھر تکلف کیا | جب تکلف ہی پھر تالف کیا
باعث رنج یار ہی بدیار | بد سگالی یار ہی بدکار
جب تکلف نہ درمیان ہووے | لطف یکتا دلی عیان ہووے
اپنے حق مین بزرگی جانتا ہی | ہر طرح سے سترگی مانتا ہی
تیرے اخلاق کی فضیلت سے | اور اشفاق کی مزیت سے
کیونکہ مین ملک اور گھر سے دور | بادشاہانہ کر و فر سے دور
جو خداوند بے نیاز جہان | صاحب رحم و کارساز جہان

اس ارادہ سے آیا اسکے حضور | نہ تو دل مین پایا اسکے قصور
نظر آتے ہی چہرۂ دلدار | لگا پڑھنے یہ شعر شاکروار
پوچھا پھر اُس سے حال اہل و عیال | کہ ہین باخیر و عافیت ہمہ حال
کہ اسے اُن کی آتش دیدار | کسی حالت مین ہوتی فرحت آر
سوچتا تھا جو تیری تنہائی | کہ ترے تابعون سے بن آئی
عیش صافی خراب ہوتا تھا | تلخ شیرین جواب ہوتا تھا
کب روا ہی کہ باغ راحت سے | متمتع ہو تو فراغت سے
تو ہو گل سا بہار سے خندان | یا رمجروح خار سے چندان
اسلئے تیرے پاس ای خوش نام | آیا ہون تا کہ تو کرے اکرام
اپنی خدمت سے سرفرازی دے | اور عزت سے بے نیازی دے
فخر حاصل ہو میرے یارونکو | اور سارے علاقہ دارونکو
فیض اقدام سے ترا مقدم | باعث فخر ہو مجھے ہر دم
کیا ہوا ہی ماہ جو ادہر آئے | مہر رخ سے تری نظر آئے
چند اشخاص کو کھلاؤن طعام | تا کہ پہچانین تیری قدر تمام
سنکے یہ اسکو بوزنہ نے کہا | یہ تکلف نہین ضرور و روا
رشتۂ جانبین مستحکم | رکھتا ہی عقد اخوت محکم
کہ ہی یہ رسم اہل رسم یہان | ہین صفا کار اہل رسم کہان
ہی نہین نیک وہ برادر یار | جسکی خاطر اٹھائین رنج کے بار
تجھسے جو میری دوستداری ہی | الفت و اتحاد و یاری ہی
یہ تصور نہ دل مین کر ہر گاہ | کہ جو مین کرتا ہون نظر ہر راہ
جانتا ہون کہ ہون سو ممنون | اور محتاج دوستی افزون
مبتلا تھا بلائی غربت مین | بیکسی کی سرائی کربت مین
نہین کرتا بیان مجھے ممنون | تیری صحبت کے فیض سے افزون

کیا کہین گے تجھے عقیل زمان
سمجھین گے بدگمان ذلیل جہان

ہوا بوزنیہ بدگمان زائد
بدگمانی ہوئی عیان زائد

حسن تدبیر کی پناہ مین جائے
خود نمائی کی سر براہ مین آئے

کہ ہو وہ دغدغہ صحیح اگر
نہ کرے اپنا کچھہ قبیح اثر

اور جو دغدغہ ہے سہو و خطا
ہے مراعات احتیاط بجا

عاقبت اُسنے دی اُسے آواز
اور پوچھا کہ کہہ ہے یہ کیا راز

اور بحر خیال مین ہے بہان
تیرا غواص وہم غوطہ زنان

کہ میری زن ہے درد سے بیزار
اور اطفال رنج و غم سے زار

کہ تجھے تیری زن کی بیماری
وجہہ ہے بیقراری کی بھاری

کہ نہین اتنی رنجش بیمار
ہوتی ہے جتنی رنجش تیمار

اب بتا کیا ہے اُسکو بیماری
اور ہے کیا معالجہ کاری

ہین جو یہ طبعدان طبیب زمان
حافظ جسم و جان حبیب جہان

جا کے ہو اُنسے خواستگار دوا
اور حق سے امیدوار شفا

سنکے اُس سنگ پشت نے یہ بیان
کہا اُسکو کہ ای محب زمان

اُسنے پاسخ دیا کہ ای دلدار
کیا ہے وہ جسکا ملنا ہے دشوار

کیا دوا ہے جو ہے نہ اُنکے یہان
جو دوا ہے رکھی ہے جنکے وہان

سنگ پشت اپنے دل کا سادہ تھا
سادگی مین نہ کم زیادہ تھا

جسکی خاطر ہون سر بسر حیران
بحر حسرت مین تر بتر حیران

کہ وہ بوزنیہ آب کے اندر
پڑا آتش کی تاب کے اندر

کل جہان آنکھہ مین سیاہ ہوا
پھر بھی ہمت سے خیر خواہ ہوا

کہ دلا دیکھا حرص کا انجام
کیسی آفت کا آگیا ہنگام

باعث غافلی و نادانی
آئی مشکل گئی وہ آسانی

جسمہ سے پہلے ہزار ہا مردم
ہوئے ہین عرصۂ دغا پر گم

اسطرح سنگ پشت فکر کنان
متوقف ہوا ہوا نہ روان

کہا دل سے کہ جو کسی کو کہین
دغدغہ اپنے یار سے ہو یقین

اجتناب و حذر کرے یار سے
یا سدارا اپنا ہو مدارا سے

بدطبیعت سے اُسکی پائے امان
نہ مکیدت سے اُسکی آئے زیان

تو جو وہ یار ہی رہے گا شاد
جو ہے کج باز ہوویگا آزاد

کہ تو میدان فکر کے اندر
پھرتا ہے تخیلہ کے توسن پر

بولا ای بھائی رکھہ مجھے معذور
کہ مین ہون فکر و رنج سے مجبور

بوزنہ نے کہا کہ ای ہمدم
مین نے جانا نہین تجھے کم غم

فی الحقیقت بزرگونکا یہ کہا
ہے درست و صحیح و راس و بجا

کون کہتا ہے تندرست اُسکو
رنج بیمار کھینچتا ہے جو

کہ معین ہے ہر مرض کو دوا
اور ہر درد کو ہے وجہ شفا

ہین مسیحا صفت مبارک دم
ہین مسیحا صفت بلاشک کم

کارفرما ہو اُنکے ایما پر
آس برجا ہو یاس کی جا پر

جو اطبا بتاتے ہین درمان
اُسکا ملنا محال ہے ہر آن

اچھے اچھے دوا فروش یہان
رکھتے ہین جابجا پر اپنی دکان

اپنے دل سے اگر زبان پر لائے
تیر تبیان مگر نشان پر آئے

بولا جس دارو کی ضرورت ہے
اور ملنے کی کچھہ نہ صورت ہے

دل بوزنیہ ہے یہی بولا
نہ تھا اس سے زیادہ منہہ کھولا

دود سودا نے یہ صعود کیا
نور بینش کو بے وجود کیا

مرد عقل سے رہا بر جا
پھر کہا دل سے یہ کہا بر جا

پڑ گیا ورطۂ مخافت مین
چاہ رنج و عنا و آفت مین

مین ہے اول نہین حقیقت مین
کہ پھنسا آکے اس مصیبت مین

دشمنون کے فریب مین ہر جا
نہ رہے مین شکیب مین بر جا

گلشن خورمی سے رو گردان　　خار غم دیکھے چار سو ہر آن
زن ناقص خرد کی مانی رائے　　نیک یا بد ہی کچھ نہ جانی رائے
عذر داری نہ نیک عادت ہے　　بلکہ بدتر نہ ایک عادت ہی
نہین پر کہتی ہی کچھ یہی ہر گاہ　　ہی یہی سے سدا تہی ہر راہ
دل مین یہ جوش کچھ زیادہ ہوا　　آب دریا مین ایستادہ ہوا
پڑ گیا دل مین بوزنہ کے شک　　بولا معلوم ہوتا ہی بیشک
بوجھ میرا اگر ہوا ہی بار　　کہ ہی اب پیرنا تجھے دشوار
تو جو کرتا ہی اسطرح کا بیان　　کیا دلیل اسکے واسطے ہی عیان
اور ظاہر ہی تیری حیرانی　　تیرے شہر خرد کی ویرانی
مدد مشورت سے میری یہان　　ملے حیرانی کے زیان سے امان
غرق ہون بحر فکر مین تا سر　　اسکا باعث یہی ہی اسجا پر
سوچتا ہون کہ تجھ سے پہلی بار　　گرتا ہون اپنے گھر کو عزت دار
کارخانہ تمام ابتر ہی　　ایسا کچھ انتظام ابتر ہی
دیکھون ہو سکتی ہی ادا کہ نہین　　پوری ہو سکتی ہی رجا کہ نہین
تو اگرچہ گناہ بخشیگا　　شرم سے کب پناہ بخشیگا
اور ہر گاہ تیری خواہش مین　　نہین میری رضا ہی کاہش مین
اور چھوڑے یہ رسم بیگانہ　　جو ہی یکتا دلی مین زیبا نہ
بیگمان ہی وداد کے لایق　　الفت و اتحاد کے لایق
پر تکلف کی کیا ضرورت ہی　　جس جگہ دوستی کی صورت ہی
اور اسی فکر سے ہوا مغلوب　　کہ ہی بد عہدی یارون سے معیوب
نہین اس عہد پر ابھی قایم　　کہ نہین عہد پر کبھی قایم
یہ امید ان سے محض بیجا ہی　　عاقلون کو کبھی نہ زیبا ہی
پس انھون کے فریب مین آنا　　اور دل بیوفائی پر لانا
چھوڑے جو گلشن بہار وفا　　سہے سینہ مین خار خار جفا
دوستدار وفا شعار کے سات　　خاص ایسے صفا شعار کے سات
اور پھر اطاعت شیطان　　ترک کرنی اطاعت رحمان
بھول کر کر نہ ایسا کار کہین　　کرتے ہین نیک ایسا کار نہین
متردد سا مضطرب باطن　　متحرک کبھی کبھی ساکن
کہ ترے دل مین کچھ تفکر ہی　　کیا تفکر ہی کیا تصور ہی
تب کیا سنگ پشت نے یہ سوال　　کہ ہوا تجھکو کسطرح یہ خیال
بولا آتے ہین مجھکو تجھمین نظر　　نفس کے ساتھ دشمنی کے اثر
پس اگر تو مجھے کرے ماہر　　کرکے اپنا ضمیر دل ظاہر
سنکے اس نے اسے جواب دیا　　کہ بجا تو نے یہ خطاب کیا
کہ تجھے ساتھ لیکے جاتا ہون　　پر جو آپے مین اپنے آتا ہون
جفت میری ہی آج کل بیمار　　نہین ہی اسمین طاقت تیمار
وہ جو کچھ شرط ہی ضیافت کی　　اتحاد و وداد و رافت کی
نہ خجالت کہین اٹھانی پڑے　　جو اٹھائی نہین اٹھانی پڑے
بوزنہ نے کہا کہ تیری وفا　　رکھتی ہی ہر طرح سے صدق و صفا
جو تکلف رکھے توقف مین　　جو مناسب نہین تالف مین
کہ کیا کرتے ہین یہ مہماندار　　جو سمجھتے ہین یارونکو اغیار
کہ تکلف کی رسم ہی ظاہر　　غیر کو یار کرنے کی خاطر
کچھ وہ یہ سنکے مضطرب باطن　　بڑھا کچھ آگے پھر ہوا ساکن
یہ زنین کیا جفا کراتی ہین　　ترک راہ وفا کراتی ہین
حسن عہد انمین ہی نہین موجود　　نہ وفا انمین ہی کہین موجود
زن سے ہرگز وفا نہ پائے ظہور　　بوم شورہ گیا نہ لائے ضرور
دور ہی مذہب امانت سے　　متصل مشرب خیانت سے

خواہر خواندہ نے یہ سنکے کہا — جسکا منشا تھا اس روایت دغا
حکم رکھتا ہی کیمیا کی مثال — اسکی تحصیل مین ہی رنج کمال
تجھکو بلوایا ہی نہ اس خاطر — کہ کرے یہ معالجہ ظاہر
اور دیدار واپسین پائے — تا پشیمانی پھر نہین آئے
کہ رہی اب نہین امید شفا — کیا رہے جب نہین امید دوا
کوئی راحت نہین سوا ہی الم — فی الحقیقت جہان ہی جاے الم
مرہم چارہ ہاتھ آیا نہین — فکر تفتیش کی نپایا کہین
لاجرم ہوکے کار کا خواہان — ہوگیا جان یار کا خواہان
کہ مروت سے دور ہی یہ کار — کہ کرے دست غدر سے مسمار
حیف ہی جو فریب زن کھاکر — غدر سے پھاڑے پیرہن جاکر
پاس ان کہ کہ اسکے دم سے دوام — راحت دل کو ہی عدم سے نہ کام
نقد و اجناس کی محافظ ہی — بلکہ ہر آس کی محافظ ہی
خاصتہً ایسے یار کی خاطر — کہ نہین جنس یار کی ظاہر
اسکی حرمت کا پاس ہی بیجا — عقل کا التماس ہی بیجا
صحبت کہنہ کی قسم ہی مجھے — خاک یار کہن نہ کم ہی مجھے
عاقبت عشق زن نے کار کیا — دل نے اس بات پر قرار کیا
مار کر سنگ مکر و غدر و دغا — توڑے ایسا کہ کچھ رہے نہ بجا
کرے ہلکا فریب و حیلہ سے — مکر و تزویر کے وسیلہ سے
جسکے آثار دیکھتے ہین عیان — حال سے اپنے بدنصیب جہان
جز بہ لوح جبین ذی ادبار — نہین مرقوم ہوتی ہی زنہار
جو ہی موسوم بیوفائی سے — اور رقم موم بے صفائی سے
بلکہ رکھتا ہی اجتناب اس سے — نہین لیتا ہی کچھ حساب اس سے
قرب پیمان شکن سے کر پرہیز — بے وفائی زمن سے کر پرہیز

کہ ہی ہمکو بھی یہ تو حال عیان — کہ حصول اسکا ہی محال بیان
ایسی قسمت کہان کہ پائے اسے — ایسی ہمت کہان کہ لاوئے اسے
بلکہ اسواسطے کہ دیکھیے جمال — اسکا پھر جسکا دیکھنا ہی محال
وہ بھی رخصت اخیر دم ہووے — ایسی کلفت اخیر کم ہووے
نہین اس درد کے لیئے درمان — کوئی جز آہ و نالہ ہر آن
کچھ وہ یہ سنکے بے قرار ہوا — خنجر غم سے دل فگار ہوا
بجز اسکے کہ لاکے بہر شفا — کرے اس بوزنہ کو اسپہ فدا
اور دانش مناصحت کی زبان — کھول کر اسنے کی تحقیق بیان
ایسی بنیاد الفت دائم — کرکے اقرار و عہد سے قائم
اور کہتا تھا نفس خیرہ راے — دور بینی ہے دور تیرہ راے
خانہ آباد ہی اسی کے سبب — غم سے آزاد ہی اسی کے سبب
در گذر اسکی پاسداری مین — نہین داخل سپاسداری مین
یعنی ہمجنس ہی نہین تیرا — نہ قرابت سے ہی قرین تیرا
کہ معیشت کی راہ سے ہی بعید — جو معیشت کی چاہ سے ہی بعید
بلکہ بہتر سمجھتا ہون صدبار — اسکے خون سے جو ہی مجدد یار
کہ مروت کا دلربا قندیل — جو نہین رکھتا خوش نما تمثیل
اور میزان دوستداری کا — پلہ راستی جو بھاری تھا
نہین جانا کہ نقض عہد وفا — چاہنا چاہتا ہی داغ جفا
صفت بیمروتی کی رقم — ذلت و خواری کی بنا ہی کم
جو ہی مکر و فریب سے مشہور — رہتا ہی عقلمند اس سے دور
کوئی اس سے کلام کرتا نہین — کرتا ہی جز ملام کرتا نہین
پیر پیمانہ کش نے جسکے روان — خوش رہے اسطرح کیا ہی بیان
قصد بوزنہ کرکے دل مین عیان — کیا پھر سنگ پشت نے یہ بیان

تیرے غم سا نہین مجھے زنہار
شب تنہائی مونس و غمخوار

بولا کچھوہ کہ ای رفیق زمان
مونس مہربان شفیق زبان

ورنہ مین چاہتا نہین ہرراہ
تجھسے دوری ذرا کہین ہرگاہ

دور ہوتا ہون تجھ سے مین لاچار
جسم کو جان کی دوری سے کیا کار

شوق دیدار نے اٹھائے پا
اسکو اسکے وطن مین لائے پا

کیا سموم و مضطراب دلمین
چند محرم کے ساتھ منزل مین

تھے جدا ر اسکے ارغوانی گل
ہوگئے اب وہ زعفرانی گل

کو تحیت کا تحفہ پیش کیا
اس نے ہدیہ جواب کا نہ دیا

گو ادھر سے بڑا تعلق تھا
نہ ادھر سے ذرا تعلق تھا

کوی دلبر مین نقد عمر کہین
قابل اعتبار و قدر نہین

خواہر سازگار سے پوچھا
پینے اس رازدار سے پوچھا

کیا سبب ہی جو یہ نہ بولتی ہی
اور یاسخ کے لب نہ کھولتی ہی

کھینچکر دل سے ایک آہ سرد
ایسی دکھلائی اس نے راہ درد

تیری یا سروردی ناروا ہی بیان
عشق کے درد کی دوا ہی کہان

اور رکھتا نہوا امید شفا
بلکہ ہو منقطع امید بقا

کچھوہ نے بعد گریۂ بسیار
کیا رنجیدگی سے یہ اظہار

جلد فرما کہ ہین ابھی جاکر
ڈھونڈھونگا گل مین و دریا پر

قعر دریا مین بھی جو ماہی وار
جانا ہوگا تو جاؤنگا یکبار

اور اوج سپہر پر بھی اگر
پڑے گا کرنا مثل مہ کے سفر

کرونگا ہر طرح بقدر توان
اس دوا کی تلاش باد جان

اسکو بھی اس علاج کی خاطر
کرونگا مین نثار یا آخر

دلکو تجھ پر نثار کر سکئے
کیون نہ کرئے جو کار کر سکئے

جز دل بوزنہ علاج نہین
غیر سے رفع احتیاج نہین

کیون نہ پھر اسکے حال پر غم آئے
غم کو جسکے خیال پر غم آئے

خطر ناگہانی آیا ہی پیش
سفر بے زمانی لایا ہی پیش

کرون رغبت سے اجتناب کہین
تیری صحبت سے آتی تاب نہین

عاقبت اس نے اسکو رخصت دی
پھر ٹھہرنے کی کسکو فرصت تھی

آئے گل یار ہوا قریب حاضر
کرتے آواز مرحبا ظاہر

دیکھا مادہ تھی بیقرار پڑی
بستر مرگ پر تھی زار پڑی

تھی وہ نالہ سے جسطرح کوئی نال
اور مویہ سے جسطرح کوئی بال

گو دلاعادی مہربانی کی
نہ توجہ سے قدردانی کی

چاپلوسی نہ کام مین آئی
آڑی چڑیا نہ دام مین آئی

یہان کیون لاتا ہی یہ نقد فضول
کچھ بھی اس سے نہو نیکی ہی حصول

جو تھی تیمارداری پر حاضر
کہ اگر جانتی ہی کر ظاہر

اپنا ما فی الضمیر کہتی نہین
کہنا ہی ناگزیر کہتی نہین

کس لئے ای طبیب اس جا پہ
تو اٹھاتا ہی درد سر اکر

جو کوئی ہووے اسقدر بیمار
کہ ہو تدبیر عافیت بیکار

رکھتا ہی تن مین گفتگو کی نہ جان
کہان سے لائے گفتگو کی توان

وہ دوا کیا ہی جو ہی ناپیدا
ہو سکے جہد سے نہ کیا پیدا

یار و بیگانہ سے کرونگا تلاش
جیسے کرتے ہین اپنی وجہ معاش

اپنے اس سر کو پا بناؤنگا
بے دُر مدعا نہ آؤنگا

تو کمند خیال سے چڑھ کر
جاؤنگا حد حال سے بڑھ کر

زبدۂ آب و گل یہان ہی حیات
چاہتے ہین سو بیگمان ہی حیات

کیا ہی جان تجھپہ جو فدا نکرون
جو کرون اسمین کچھ سوا نکرون

کہا اس نے کہ ہی یہ مورد زیان
کہ ہوا کرتا ہی رحم مین عیان

کچھوہ نے پوچھا یہ کہان پاؤن
اور پاؤن تو کسطرح لاؤن

نہین آلایش غرض اسمین / نہین پیدائش مرض اسمین
پایا ہی تیرا نقد مہر نخست / محک امتحان پر اپنی درست
اسپر اُس نے کہا کہ ای خواہر / تیرے خاوند نیک نے جاکر
اسکی صحبت کو سمجھا ہی کیالم / ہیچ سمجھا ہی نعمت عالم
ٹھنڈی کرتا ہی تیرے ہجر کی نار / مار گر اسکے آب وصل کی یار
مادۂ سنگ پشت نے یہ کلام / سنکے غیرت کا پایا دلکو مقام
اشک ہی اپنا ہمکنار یہان / وہ ہی اور ونکا ہمکنار وہان
کردیا میرا اخرسن آرام / نذر باد مفارقت ناکام
میرے مغموم دل کا تھا جو انیس / کیا افسوس دوسرونکا جلیس
دم انس و وداد مارتا تھا / بلکہ نقش مراد مارتا تھا
اور وہ ایسا بے وفا نکلا / صاف نہ ہوکر بھی بے صفا نکلا
اور وہ یار ایسا بیگانہ / ہوا ہوتا ہی جیسا بیگانہ
گویا گلزار آشنائی کی / اُس نے خوشبو کبھی نہ پائی تھی
تب کہا اسکے یار نے ای یار / ہوگیا ہونے والا تھا جو کار
چاہیے ایسی کوئی کر تدبیر / کہ پھر آے نکوئی پر تقدیر
پس انھون نے پڑہی کتاب حیل / اور عملکر کیا حساب حیل
یہ ہی تدبیر سوچی آخر کار / کہ کرین بوزنہ کو اپنا شکار
اور اس باب مین جو غور کیا / اسکی تعمیل کا یہ طور کیا
اور قاصد کے ساتھ یہ پیغام / بھیجا خاوند کو کہ ای خودکام
سنکے مادہ کی سخت بیماری / ہوئی بیچینی کچھوہ کو بھاری
جاکے دیکھون پھر اپنے اہل و عیال / اور تازہ کرون انھونکے خیال
اور دے اپنے وصل سے اعزاز / رکھہ نہ محروم اُس سے ای دمساز
جیسے تنہا ترے فراق کا غم / نہین چھوڑیگا مجھکو ایکبھی دم

تہمت و اختلاف اسمین نہین / راستی سے خلاف اسمین نہین
پس یقین ہی مجھے کہ تیرا کلام / ہووے گا بیگمان درست تمام
ہی کسی بوزنہ سے یاری کی / ہی دل و جان سے دوستداری کی
دید اسکی حیات سمجھا ہی / بات اُسکی نبات سمجھا ہی
اور رکھتا ہی پیش چشم جمال / اُسکا جیسا تھا آگے تیرا خیال
پھر دل خون ہوا کہ وہ دلدار / بنگیا ہاے دوسرون کا یار
ای جفاکار روزگار عجب / کیا ہی تو نے کیا یہ کار عجب
اور باد سموم رنج سے آہ / کیا کشت امید میرا تباہ
جس سے دل میرا فرش عشرت پر / آپکو پاکے عرش عشرت پر
اسکو اغیار کے سپرد کیا / نقد امید خورد برد کیا
گویا آگے کبھی پڑا ہی نہ تھا / صفحۂ دوستی سے حرف وفا
کہ اگرچہ تھا گرم قربت مین / ہوگیا سرد ایسا فرقت مین
اس نے کی میری قدردانی نہین / منفعت بہر خویش جانی نہین
اب پشیمانی مین نہ فایدہ ہی / دلکو تکلیف و رنج زایدہ ہی
کہ ہو حاصل فراغت خاطر / اور واصل ہو راحت ظاہر
کہ ہی فرمودۂ خداے کریم / کاہی زنو کرتی ہو دغای عظیم
اسکے اہلاک کے سوا ہر چند / سوچا پر پایا فکر کا دربند
کشف مادہ بنگئی بیمار / حسب تجویز خواہر مکار
دیکھا چاہے اگر مریض الم / جلد آ اب تک اسکا باقی ہی دم
یار کے پاس استجازت کو / جاکے پوچھا کہ جو اجازت ہو
کہا اُس نے خوشی سے جا لیکن / جلد پھر آ ہو جسطرح ممکن
اور اس کنج بیشہ مین زنہار / مجھکو تنہا نہ چھوڑ بیکس و زار
اور درد جدائی تیرا یہان / نرکھیگا اکیلا ایک زمان

بھر رہا ہی جو کوئی صفا کے نہ دم　　کب اٹھا سکتا ہی وفا کے قدم

گو ہی ہمدم نہ کوئی آئینہ سان　　اس مین ہی تاب ہمدمی ہی کہان

کہ یقین ہی کہ دوستی مین دوام　　خوب مضبوطی سے رکھونگا قیام

اُنسے باقی رکھونگا ایک نہین　　گرچہ اپنے لیئے ہو نیک نہین

رکھے منت کا طوق گردن پر　　جب تلک ہو وے جان سے تن پر

بوزنہ با تملق بسیار　　آترا اُس پیڑ پر سے آخر کار

دونون آپس مین ہمکنار رہے　　عہد و پیمان سے دستدار رہے

کچھوہ کو بھی نہ فکر سے رہا کار　　اسکی صحبت سے پا کے استظہار

اور گلزار دوستی مین بہار　　لگی ہونے زیادہ لیل و نہار

اور اس سنگ پشت کو بھی خیال　　نرہا دل مین پھر اہل و عیال

اُسکی صحبت ہی مونس ہر گاہ　　نہین رکھتا ہون غیر کی پرواہ

لگی جو کچھوہ کو ورنگ بیان　　ہوئی مادہ بہت ہی تنگ وہان

اژدہام الم تھا دم پر دم　　اور رلاتا نہ کم تھا غم پر غم

ہجر کا داغ کس سے جائے سہا　　جگر کو وہ پر بھی پائے جو جا

عاقبت درد اشتیاق کا حال　　اور تکلیف افتراق کا حال

کیا دلدار خواہش دیدار　　رہ گئی میرے دل مین مثل خار

اسکے چہرہ سے چاہتا تھا دل　　کہ ہو آسان جو کار ہی مشکل

ایک عرصہ ہوا کہ وہ دلبر　　گیا ہی رکھ کے بار غم دل پر

کہ نہین آیا ابتلک واپس　　نہ نظر آئی تب تلک کیا بس

رفع کرتا طلوع صبح وصال　　ظلمت شام ہجر کو ہمہ حال

جو جنون سے بدل گئے ہین اب　　عقل اور ہوش ٹل گئے ہین سب

سنکے اُس دوستدار نے یہ کلام　　بیقراری سے جو بھرے تھے تمام

تو کرون تجھکو حال سے ماہر　　کر کے کچھ اسکی چال سے ظاہر

ہمدمی کو ہی ایسا نازیبا　　ہمدمی کرنی اُس سے کیا زیبا

جب کیا اُسنے اس سخن کو تمام　　تب کیا سنگ پشت نے یہ کلام

جو مدارج ہین دوستداری کے　　الفت و اتحاد و یاری کے

تو جو منظوری نیاز کرے　　اور صحبت سے سرفراز کرے

تیرے الطاف سے ہی دور نہین　　التجا ہے سوا ضرور نہین

کچھوہ بھی ہو کے آپ سے باہر　　ہوا اُس پیڑ کے تلے حاضر

دل بوزنیہ سے گئی وحشت　　پھر نہ تنہائی کی رہی دہشت

دن بدن اُنمین نخل انس و وفا　　لگا پانے زیادہ نشو و نما

تابحدیکہ یاد باد شہی　　دل بوزنیہ مین فراز ہی

یار ہی پاس ایسی صورت ہی　　پھر زیادتی کی کیا ضرورت ہی

ایک مدت اسی طرح گذری　　خوب بے فکر و پر فرح گذری

کیون نہین آیا یہ خیال ہوا　　دل کو بے انتہا ملال ہوا

چشم تھی اضطرار سے گریان　　دل تھا ہجرت کی نار سے بریان

سنگ سے سینہ توڑتے شور کرے　　تا بمقدور جہد و زور کرے

اسکے دل مین نہ رہ سکا مستور　　ایک ہمجنس سے کیا مذکور

گیا ہی جب سے میرا سرو روان　　پابگل سرو کی طرح ہون یہان

گیا پردہ مین وہ رخ تابان　　کار مشکل نہو سکا آسان

نہین معلوم کس محل مین پھنسا　　کس طرح اور کس وحل مین پھنسا

خوب ہوتا کہ ایک بار آتا　　دل مشتاق کو قرار آتا

اور کرتا ظہور نور جمال　　مندفع دلکے عاشقانہ خیال

جو وہ گلزار چمن مین پھر آئے　　جان رفتہ بدن مین پھر آئے

کہا اُسکو جو تو نے برا　　اور خاوند کو سنجانے برا

بولی جانا ہی راہی بن میرا　　کہ نہین ہی شبہہ سخن تیرا

دزد ہوتا ہی پاسبان دلسے
خصم ہوتا ہی مہربان جی لسے

پس عنایت سے دزد کی خاطر
قدر دانی خویش کی ظاہر

اور خاصون مین اسکو خاص کیا
اپنی صحبت سے اختصاص دیا

اور بھیجا طویلہ کے اندر
کسکے زنجیر سخت سے بندر

دزد شب رو کو جو ہوا تیار
توڑنے کو خزانہ کی دیوار

چونکہ رکھتا تھا لبس دانائی
بہتری کی کلاہ ہاتھ آئی

اور بوزینہ شہ کی خدمت مین
کم نہ تھا محرمی و عزت مین

اسکا تھا خار جہل و ہن سے
لبس عزت اتر گیا تن سے

خصم دانا ہی گو نہین بہتر
یار نادان سے ہی کہین بہتر

نہین نادان سے جز ضرر حاصل
نفع کمتر ہی ہی اگر حاصل

اس مثل کا نہ فائدہ ہی نہان
کہ خردور کو چاہیئے ہمہ آن

کہ اگر دوستی کرے حاصل
کرے اس شخص سے جو ہی عاقل

اور نادان سے بھاگے کوس ہزار
کہ پھر آئے گا کچھ فسوس نہ کار

بھاگ ناجنس اور نادان سے
اور نا اہلیت کے شایان سے

دشمن جان شکار عاقل ہو
اس سے بہتر کہ یار جاہل ہو

جب سنا سنگ پشت نے یہ کلام
جو فوائد سے مشتمل تھا تمام

کہا ہی بحر آب عقل سے پر
خوب بخشے مجھے یہ پند کے در

یہ گہرہاے دلفریب کلام
دیتے ہین گوش دل کو زیب تمام

اب عنایت کے ساتھ کر یہ بیان
کہ ہین یارونکی کتنی قسم عیان

کاردان نے کہا کہ اہل زمان
جنکو دعوی ہی دوستی کا یہان

منقسم تین قسم پر ہین تمام
ایک انمین ہین جیسے تن کو طعام

کہ وجود انکا پر ضروری ہی
متصور نہ انسے دوری ہی

انکا جو پرتو حضور نہ ہو
شمع صحبت مین کچھ بھی نور نہو

شمع ایوان دل ہی چہرہ یار
دل ہی پروانہ وار اس پہ نثار

دوسرے انسے جسطرح درمان
کبھی کام آتے ہین نہین ہر آن

تیسرے انسے درد سے بیکار
اپنی صحبت سے کرتے ہین بیزار

یہ ہین اہل نفاق و اہل ریا
انکی الفت ہی دشمنی سے سوا

رکھتے ہین تیرے ساتھ رو و زبان
تیرے دشمن سے بھی چنین و چنان

گرم ہین پر جگر سے افسردہ
ظاہر ازندہ باطنا مردہ

چاہیئے عقل مین جو ہی مشہور
دشمن دوست رو سے بھاگے دور

اور جو دوستی مین لائق ہی
اور صدق و صفا مین فائق ہی

اسکی صحبت کا دل سے طالب ہو
جب تلک جاہی جان قالب ہو

کبھی دشمن سے ارتباط نہ کر
یار سے ترک اختلاط نہ کر

پوچھا کچھوہ نے کیا کرین کہ سدا
ہو سکے شرط دوستداری ادا

کہا انسے کہ چھ خصائل ہین
جس کسی شخص کو یہ حاصل ہین

انکی یاری مین کچھ قصور نہین
اور آسکتا کچھ فتور نہین

ایک یہ ہی کہ عیب دیکھے جہان
قصد اظہار مین کرے نہ عیان

دوسرے یہ کہ جو ہنر ہو عیان
ایک کو دس سے کم کرے نہ بیان

تیسرے یہ کہ یاد لائے نہین
لطف و احسان اگر دکھا کہین

چوتھے یہ ہی کہ دیکھے جو احسان
اسکو بھولے نہین کبھی یک آن

پانچوین یہ کہ جو قصور کرے
درگذر اس سے بالضرور کرے

چھٹے یہ ہی کہ ہووے عذر پذیر
اور ہو وقت احتیاج ظہیر

ان خصائل مین جو نہین فائق
دوستی کو نہ ہی کہین لائق

کریگا اس سے دوستی ظاہر
سو پشیمانی دیکھیگا آخر

رکھتے ہین یہ ہی حال اہل زمان
حکم اکسیر دوستی ہی بیان

بیغرض دوستی ہی عنقا وار
آشیان عدم ہی مین جا دار

ابھی خورشید شب بد و عیار
دیکھا جاکر تو بادشاہ وہان
اور اچھے جواہرات ثمین
ایسے روشن کہ ریگ و صبا مال
مجھ سے پروانہ کو ہی کیا نسبت
اور دیکھا تو ایک تھا بندر
متحیر ہوا کہ کیا ہی یہ حال
اسکی خاطر کوئی بڑا در جا
اور لایا کہان سے یہ خنجر
دزد اس بحر مین تحیر کے
سینۂ شاہ پر لگین گرنے
دیکھا بوزنہ نے جو جاکے وہان
کہ ہی مجھ سا نگاہبان حاضر
چہرۂ خواب ایک شب زنہار
کر ادب کا نہ کیے پاس ذرا
پس سنبھالا شتابی سے خنجر
چور نے دیکھ کر مچایا شور
نہین کرتا ہی چیونٹیون کو ہلاک
ہو کے آواز دزد سے بیدار
عرض کی اس نے کامی شہ عادل
ایک دم بھی جو ایسی حالت مین
کرتا نادانی کے سبب فی الحال
کیا دل سے ادا بقدر توان

کر چکا تھا نہ نقب آفق سے پار
سونے کے تخت پر تھا خوابکنان
پڑے تھے فرش پر ہر و زرین
ہوتا ہی وقت شادمانی حال
اسکو مجھ سے نہین ذرا نسبت
لیے تھا اپنے ہاتھ مین خنجر
فی الحقیقت ہی یا ہی خواب و خیال
ہی نہین جز چراغ یا ہر جا
تیز و خون ریز و خون خور و تنار
پڑا گرداب مین تصور کے
اور ہر سمت کو لگین پھرنے
دیکھے سینہ پہ چیند مورد وان
نہ نہان بلکہ ہی عیان حاضر
مثل چشمان انجم سیار
میرے مالک کے سینہ پر رکھے پا
کہ کرے وار مور و نکے تن پر
کہ یہ کیا جہل تیرا لایا زور
بلکہ کرتا ہی شاہ کو تو خاک
کیا اس سے ملک نے استفسار
دزد ہون تیرا دشمن عاقل
دیر کرتا تیری حفاظت مین
کل شبستان کو تیرے خون سے لال
سجدۂ شکر پیش حافظ جان

کر گئی اسکی نقب ادہر کو گذر
اور اسباب عمدہ بیش بہا
اور مصباح نور بخش نظر
اور پروانہ جلتا تھا اکر
مین جلتا تا ہر دن اپنی جان و جگر
شہ کے سرہانے پر کھڑا تھا مگر
اس سبکسار کو یہ عالی مقام
کس طرح آیا ایسی خدمت پر
جب لگے ایسے بیقرار کے ہاتھ
کر رہا تھا نظر ادہر کہ وہان
دلمین کچھ خدشہ سا ہوا ظاہر
بھڑکی سینہ مین اسکے نار غضب
کہ مری چشم کا ستارہ کہین
پھر سیہ رنگ مورچہ نے کہان
غیرت جاہلی نے زور کیا
نہین سوچا کہ خنجر خون بار
ہاتھ کھینچ اور کر نگاہ ذرا
اور پکڑا اچھلکے اسکا ہاتھ
کہہ کہ تو کون اور کہان کا ہی
آیا تھا مین کہ لیکے تیرا مال
یہ ترا مہربان و مشفق یار
شاہ نے پوچھکر تمام و کمال
اور کہنے لگا کہ جب داور

خوابگہ بادشاہ کی تھی جدہر
بادشاہانہ جابجا تھا رکھا
رکھتے تھے ایک جانب اپنا مقر
جیسے مفلس نہ مدعا پاکر
وہ جلاتا ہی صرف بازو و پر
رکھتا تھا ہر طرف کو اپنی نظر
ہی سزاوارگی سے خالی مدام
اور جا پایا ایسی عزت پر
کب رہے مملکت قرار کے ساتھ
سقف ایوان سے چیند مور جگان
مارا ایک ہاتھ شاہ نے آخر
کہا دل سے کہ ہی یہ کار عجب
دیکھ سکتا ہی آشکارہ نہین
پائی اتنی دلیری اور توان
دیدۂ امتیاز کور کیا
ہووے گا بادشاہ کا خونخوار
کھوتا ہی ہاتھ سے پناہ ورا
اور خنجر بھی پکڑا اسکا ساتھ
جلد کہہ جو ہی اور جہانکا ہی
کرون حاصل جو رکھتا ہون ارمان
مار کر تجھکو خنجر خون خوار
جیسا گذرا تھا ابتدا سے حال
ہوتا ہی اپنے بندہ کا یاور

ایک شب چاہا کچھ دکھائے ہاتھ
اور بھی ایک سارق جاہل
پوچھا اس نے اُسسے کہ کیا ہی صلاح
کہا اُس نے کہ بادشہ کے یہان
دیتا ہی اچھی اچھی اسکو غذا
چاہیے بیشتر وہان جانا
اور لائین چورا کے شیشہ چند
اُسکو یہ سنتے ہی عجب آیا
اِسی عرصہ مین کوتوال آیا
بچگیا لیک سارق جاہل
کہان جاتا ہی کیا ارادہ ہی
چاہتا ہون کہ بادشہ کا خر
لاؤن اُس خر کی پشت پر انکو
کہ ہی آمادہ اس خطر کے لئے
شیشہ کیسے کہ پیسے کے کتنے
جو اُٹھاتا یہ خطرۂ ظاہر
بار اُٹھاتا ہی بار بار اُٹھا
دیکھا عاقل نے حال جاہل کا
اور یہ جانکر ہوا شادان
اور یہ کوتوال بیشک تھا
اب جو اس کوتوال کا ہی بیان
چاہیے چلنا بادشہ کے یہان
حرص زر نے عجب تماشا کیا

اور لیجائیے وہ جو آئے ہاتھ
پیشہ سارقی سے بے حاصل
کہہ جو اپنے لئے بجا ہی صلاح
ایک خر ہی بہت جسیم وجوان
اور رکھتا ہی پایگہ مین بندھا
اور اُس خر کو ناگہان لانا
اچھے اچھے جو دلکو آئین پسند
بلکہ تفتیش کا سبب پایا
مہر امید کو زوال آیا
کہ تھا سستی عقل سے کاہل
شبہہ تجھہ پر مرا زیادہ ہی
پایگہ سے بطور خود لاکر
اور لیجاؤن اپنے گھر انکو
چند شیشہ و ایک خر کے لئے
ملتے ہین چاہتے ہین جب جلنے
بادشہ کے خزینہ کی خاطر
عقل رکھتا ہی بار کار اُٹھا
اور جاتا مآل جاہل کا
کہ تھا یہ دزد دوست نادان
میرا بدخواہ لیک زیرک تھا
رہنا اپنے حال کا ہی عیان
شاہد مدعا ملیگا وہان
رات بھر سنگ کو تراشا کیا

پس پہنکر لباس عیاری
اسی اندیشہ مین ملا اسکو
کس محلہ مین اور کس کے یہان
رکھتا ہی اُسکو دوستدار بت
اور زنجیر دست و پا پر ہی
پھر وہ دُکان شیشہ گر ہی جہان
رکھکے اس خر پر اپنے گھر لیجائین
چاہتا تھا کرے کچھ اسمین خیال
دزد عاقل تو چھپ گیا جاکر
پھنسگیا کوتوال نے پوچھا
کہا اُس نے کہ دزد ہون ظالم
توڑون دُکان شیشہ گر جاکر
کوتوال اُسکو ہنسکے کہنے لگا
خر بھی کیسا کہ پاسبان دائم
چونکہ زر سے نہین خریدی ہی جان
گرچہ ہوتا خرد سے یہ بھی خلاف
الغرض اُسکے باندہ کر دو ہاتھ
اور سمجھی یہ کوتوال کی بات
کہ ابھی اُس نے راہ رأفت مین
ورنہ یہ کام ہاتھ سے جاتا
اسی پر چاہیے عمل کرنا
جاکے پھر زیر قصر شاہ زمان
دی یہ آہن سے سنگ سخت کو تاب

لگا پھرنے بہ پاس عیاری
جنس خود پیشہ مین ملا اسکو
چاہیے چلکے کرنی نقب روان
اور کرتا ہی اُسکو پیار بہت
اور خدمت کو ایک چاکر ہی
چلکے دونون لگائین نقب وہان
بیچکر دام کم نہ زر سے پائین
اور اُس سے کرے جواب سوال
زیر دیوار ایک جا پاکر
کون ہی اور کرتا ہی تو کیا
اور جاتا ہون دزدی کی خاطر
اور شیشہ نکالکر باہر
آفرین تجھسے دزد کو ہی بجا
گرد رہتے ہین ہر زمان قائم
جانتا ہی نہ اُسکی قدر عیان
تو بھی ہو سکتا ایک گونہ بیان
گیا زندان کو لیکے اسکو ساتھ
پھر خود بند اور خیال کی بات
ڈالا تھا مجھکو چاہ آفت مین
اور آرام ساتھ سے جاتا
عقدۂ کار ہی جو حل کرنا
لگا باہر سے کرنے راہ عیان
کہ نکالے جگر سے آتش و آب

نہ ہی حاصل رفاہ اُنسے نہان / نہ ہی واصل پناہ اُنسے وہان
دوسرے اہل کذب اہل دغا / کہ محبت ہی ان کی سخت بلا
کہ ہمیشہ خلاف کہتے ہین / صاف ہوکر نہ صاف ہتے ہین
تجھ سے کرتے ہین میری بدگوئی / مجھ سے کرتے ہین تیری بدگوئی
کرکے مکر و فریب کی گفتار / سوتے فتنہ کو کرتے ہین بیدار
تیسرے اہل جہل جنسے عیان / ہی نہ تحصیل سود و رفع زیان
بلکہ ایسی امید ان سے دوام / عدم اعتبار کا ہی مقام
اور جو ہوئے خیر و سود عیان / ہوئے بود شر و وجود زیان
جو کوئی خیر و شر سے جاہل ہے / اسکی یاری سے کچھ نہ حاصل ہے
اور بہتر ہی اسلیئے جانا / یار نادان سے دشمن دانا
کیونکہ رکھتا ہی فہم و ادراک درست / ہر زمان اپنی رہنمای درست
دور بینی سے کار کرتا ہی / دیکھکر وقت وار کرتا ہی
اسلیئے اسکی خواہش خاطر / ہو کے اُسکے حال سے ظاہر
اور پھر کوئی راہ پا سکئے / جس سے اُس سے پناہ پا سکئے
لیک جو یار بیخرد ہی کہین / اسکی یاری کی کچھ پسند ہی نہین
کہ اگرچہ وہ نیک باطن ہو / اور ہر طرح سے معاون ہو
تو بھی اُس سے نہ فائدہ آئے / بلکہ نقصان بزائدہ آئے
کہ یقین ہی کہ اسکی رای خراب / نہین دکھلائے کچھ وراے خراب
اور کچھ اس پر ایسی لائے بلا / کہ کرے اُسکو مبتلائے بلا
جیسے کشمیر کا شہنشہ نیک / رکھتا تھا دوستدار بوزنہ ایک
ایکدن اسکو پاسبان کرکر / لایا تھا مرگ ناگہان سر پر
لیکن اک دزد نے کہ تھا دشمن / اس بلا سے اُسے رکھا ایمن
پوچھا کچھ وہ نے کیسے ہی یہ بیان / کہا اُسنے کہ ایسے ہی یہ بیان

## حکایت

ایک کشمیر کا تھا شاہ بڑا / جسکا ثانی نہین نگاہ پڑا
گنج رکھتا تھا کچھ شمار نتھا / کوہ سہ سکتا اسکا بار نتھا
اور لشکر کہ وہم کو ہمہ حال / اسکی تعداد جاننی تھی محال
اور بالا سے گنبد دوار / ہوا تھا فتح کا علم بردار
رکھتا تھا نقش معدلت دائم / لوح آوان پہ ہر صفت قائم
تھا زمانہ پر اسکا حکم روان / تھے زمین بوس کل ملوک زمان
رکھی تھی داد اور دین کی بنا / کھود کر ظلم اور کین کی بنا
کل تھے تکلیف و ظلم سے آزاد / اسکے سایہ مین عیش سے آباد
ایک بوزنہ اُسکی خدمت مین / کم نہ تھا اعتبار و عزت مین
اُسکو تھا اُسکے ساتھ پیار بڑا / رکھتا تھا اُسکا اعتبار بڑا
دور الطاف خسروانی سے / نہین رکھتا تھا مہربانی سے
وہ بھی اخلاص خاص رکھتا تھا / خاص و نہین اختصاص رکھتا تھا
راتون کو لے کے ہاتھ مین خنجر / قطرۂ آب صاف سے انور
کھڑا رہتا تھا اُسکے بالین پر / جس طرح شمع فرش قالین پر
اس طرح خود کو پاس رکھتا تھا / پاسدارانہ پاس رکھتا تھا
جب تلک ہوتی تھی سحر پیدا / اور کرتی تھی یہ اثر پیدا
کہ غنی تیز خواب سے سرشار / ہوتے تھے اسکی تاب سے ہشیار
ناگہان ایک سارق عاقل / ہوا شہر بعید سے داخل

اچھا ہوتا نہین ہی خواب شجر
توڑ کر اُس سے کھاتا تھا انجیر
آب مین گرتے ہی صدا آئی
اسلئے توڑ کر گرانے لگا
اور ٹھہرا تھا اُس شجر کے تلے
وہ جو گرتے تھے چُنکے کھاتا تھا
یہ جو انجیر تر گراتا ہی
مجھہ مین اور اسمین الفت و یاری
نہو کچھہ سود دنیوی کا خیال
اور صفحات حال پر ہو عیان
کریگا دفع اسکا نور حضور
دل جو تھا بادشاہی آئینہ وار
الغرض ایسا اعتقاد کیا
کاروان نے نہ احتراز کیا
اور ظاہر کیا کہ شوق تمام
وہ جو رکھتا ہی دوست صادق
ہین یہان دوستان خوش طینت
کہا رکھتا ہون دعوی یاری
بولا بوزینہ کہتے ہین دانا
یاری ہی تین طائفونکی درست
دوسرے صاحبان با اخلاق
تیسرے بے غرض طمع سے دور
ہین نخست اُنسے اہل فسق و فجور

جیسے شب کی سحر خراب نکر
اچھے اچھے جو پاتا تھا انجیر
فرحت انگیز و دلربا پائی
فرحت آواز سنکے پانے لگا
ضرب انجیر کی سپر کیے تلے
خود کو ممنون لطف پاتا تھا
اپنی الفت کے بر کھلاتا ہی
جو کرے اپنا سلسلہ جاری
تو بھی ایسے کی دوستی ہمہ حال
نقش احسان و اہلبیت ہمہ آن
تیرگی بلاے سینہ ضرور
اُس مین اب آگیا ہی گرد و غبار
عزم بالجزم اتحاد کیا
بلکہ اظہار اہتزاز کیا
دوستدارون کی دوستی کا مدام
اور دینی برادر لائق
دین و دنیا کے واسطے زینت
لیکن اس علم سے ہو نہین عاری
جنکا ہی یہ معاملہ جانا
اُنمین ہین اہل علم و زہد نخست
جنکے ظاہر ہین جابجا اشفاق
اور خلاص صاف سے مشہور
کہ ہین احکام نفس غو سے صبور

وہان انجیر کا تھا ایک شجر
ایک انجیر پیڑ سے ٹوٹا
کہ طبیعت کو اسکے ذوق ہوا
اتفاقاً کہین سے سیر کنان
اس غرض سے کہ تھوڑے روز وہان
جانتا تھا کہ یہ میری خاطر
نہین کچھہ اس سے آگے کی پہچان
کیسی کیسی نہ منفعت ہو عیان
معتنم ہی کہ اسکی طبع مدام
مرآت دل سے زنگ کلفت کا
اسی باعث سے اس طرح سے بیان
اسلئے ای قدیم روشن رای
اور بعد ادای شرط دعا
اسکی صحبت کو خواہش خاطر
اور انکی زیادتی کا خیال
حسب دلخواہ کام پاتا ہی
نعمت دہر اگرچہ ہی بسیار
کہ ہون الفت شعار کے قابل
کہ ہر ایک شخص کو ہی یار بجا
جنکی صحبت کے فیض سے ہمہ آن
کہ چھپاتے ہین دوستونکے قصور
اور ان تین طائفون سے سدا
دوستی انکی بے افادت ہی

بیٹھا تھا اسکے اوپر ایک سحر
اور پھر اسکے ہاتھ سے چھوٹا
اور بھی ڈالنے کا شوق ہوا
آیا تھا ایک سنگ پشت وہان
پاکے آرام ہووے گھر کو روان
کرتا ہی شفقت دلی ظاہر
تو بھی کرتا ہی اسقدر احسان
نہ مروت نہ مرحمت ہو نہان
کل صفات حمیدہ کا ہو مقام
چھیلے گا صیقل اسکی الفت کا
کر گئے ہین جو تھے بزرگ زبان
بخش کوئی ندیم روشن رای
اپنا جو مدعا تھا اُس سے کہا
کی بہت اشتیاق سے ظاہر
ہی سدا نیک عادتی کا کمال
دین و دنیا مین نام پاتا ہی
پر نہ بہتر ہی یار روزن سے زنہار
یا ہون بے اعتبار کے قابل
پر نہ ہر شخص یاری کے ہی سزاوار
ہووے حاصل سعادت دو جہان
اور دیتے ہین انکو پند ضرور
دوستی مین ہی اجتناب بجا
دین و دنیا مین بے سعادت ہی

یہ گذر گہہ گذرنے کی جا ہی / نہین ہر گہہ اترنے کی جا ہی
اور ہی مال و جاہ بے حاصل / کیا ہی پھر اسکی چاہ سے حاصل
بار باقی دے ایسا باغ لگا / کہ جہان کا جو ہی یہ باغ لگا
الغرض اسکے ضعف کا مذکور / کل رعایا مین ہو گیا مشہور
پڑا ارکان سلطنت مین فتور / آیا اعیان مملکت مین قصور
گرچہ رکھتا ہی دولت جمشید / سوی ابیض ہی قاطع امید
کہ سعادت کے ناصیہ پہ نشان / مثل خورشید دور سے تھے عیان
تخت سلطانی کا ہوا طالب / حق سلطانی اسکا تھا غالب
دیکھکر اسمین اسطرحکا کمال / چاہیے شہ کو جسطرح کا کمال
اور آپسمین ہوکے ہم گفتار / لگے پڑھنے زبان سے یہ اشعار
پھل بہاران مین لا ید شک / شجر کہنہ ڈالے برگ خشک
جو ہے عقل و ادب کے ساحل پر / ہی حقیقت مین سب سے قابل تر
دیکھو ہی سروسی یہان کیا کم / اسکے دم سے ہی گلستان عالم
دیا انعام و خلعت و نعمت / کیا اکرام و حرمت و عزت
ایسے مرہون لطف و احسان سے / اسکے حامی ہوئے دل و جان سے
اور اس نوجوان کو شاہ کیا / صاحب تخت و تاج و جاہ کیا
کاروان خوار اس تباہی سے / برہنہ لبس پادشاہی سے
بالضرورت کیا جلای وطن / اور پردیس کے اٹھای محن
گرچہ تھے فصل فصل کے اشجار / دیتے تھے فصل فصل کے اثمار
ہوا قانع با بتہاج تمام / کہ ہوا رفع احتیاج تمام
ایسے اس بیشۂ قناعت مین / لگا رہنے خدا کی طاعت مین
جا بجا توبہ سے توشۂ عقبی / نقد طاعت سے گوشۂ عقبی
اسکو کرنے لگا بجہد ضرور / مدد نور صبح پیری سے دور

جانتے ہین کہ اسکی ہر خرفات / نہین پا دار جسطرح دنرات
اسلیئے ہوکے اس سے روگردان / رکھتے ہین سوے باقی یزدان
گاہ اسمین خزان ہی گاہ بہار / نہ بقا کا ہی کوئی برگ نہ بار
پڑ گیا نقص رعب شاہی مین / نجم بخت آگیا تباہی مین
اسکی ہر بات مین زلل آیا / کل مہمات مین خلل آیا
اقربا مین سے اسکے ایک جوان / اپنے طالع کی طرح نیک جوان
اور آثار دولت و اقبال / آشکارا تھے حال سے ہر حال
تھا رعایا نوازی مین یکا / اور ظالم گدازی مین یکا
دل سے سب اسکے خواستگار ہوے / بہر خدمت امیدوار ہوے
چلے باد صبا چمن مین جہان / ہی بجا اگرے جو درخت جوان
یہ جوان تازہ روی و نیک خصال / آگاہ ہی جسکی زندگی کا نہال
چاہیے اس سے کار برگ و نوا / گلشن مملکت کا ہووے روا
اسنے بھی الفت دلی ظاہر / کی سپاہ و رعایا کی خاطر
اور مژدہ دیا مناصب کا / جیسا جسکے لئے مناسب تھا
نہ رہا کوئی درمیان حارج / کر دیا شاہ ناتوان خارج
ارض پہ تخت اس خوشی سے بڑہا / چرخ پہ تاج اس خوشی سے چڑہا
عار بے اختیاری سہہ نسکا / دیکھکر اپنی خواری رہ نہ سکا
ٹھیرا جاکر کنار دریا پر / تھے شجر باردار جس جا پر
میوۂ خشک و تر میسر تھے / جا بجا بے ضرر بقدر سے
خشک اور تر پہ جو قناعت لاے / بحر اور بر کی پادشاہت پاے
اور اسوقت کا ہوا جو یاد / نخوت شاہی مین جو تھا کھویا
اور زنگار تیرگی شباب / مرآت سینہ پر تھا ایک حجاب
صبح پیری نکلتی ہی اے یار / اب تو ہوا اپنے خواب سے بیدار

بانی سلطنت مہابت سے — حافظ معدلت سیاست سے
اسکے احسان سے تھی رعایا شاد — فرحت آباد ہستی مین آباد
عدل کو اس سے فایدہ ہی عیان — ظلم کو اس سے زایدہ ہی زیان
عمر گذرانی شادمانی مین — پھنسا پیری سے ناتوانی مین
دور دل سے ہوا سرور تمام — اور آنکھون سے اُسکے نور تمام
ہوا پژمردہ ایسا لائی ہجوم — عجز و لاچاری کی جو آئی ہجوم
اور یہ غم کا اژدہام ہوا — کہ بساط فرح تمام ہوا
چاہئے سر سے اب ہوس باہر — کہ ہوس بازی کا ہی وقت اخر
اور یہ روزگار نالایق — رکھتا ہی یہ شعار نالایق
مالدارون کو کرتا ہی محتاج — تاجدارون کو کرتا ہی بیتاج
باد آرام مین غبار خطر — گلبن منفعت مین خار ضرر
رکھتا ہی جام روزگار نہین — کبھی صہبائے خوشگوار کہین
نہین ہی جسکا صفحۂ رخسار — خون دیدہ سے ہی نہ لالہ زار
صورت نو عروس جلوہ نما — ہوکے کرتی ہی سب کو خود پہ فدا
مرد بیعقل و پُر غرور پہ دام — اپنی الفت کا ڈالتی ہی مدام
عاقل اُس پر نہوتے ہین مایل — جاہلون مین نہوتے ہین داخل
غافلون کی غرور افزا ہی — جاہلون کی سرور افزا ہی
یعنے پاکر نہ لطف دامادی — کھوتے ہین اپنا عیش آزادی
وہ جو کودک مزاج ہین نادان — اسی کوچہ مین آج ہین شادان
صورت دلفریب پر مایل — نہین صبر و شکیب پر مایل
نہین ہین اُسکے حال سے ماہر — ہی بدی اُسکی چال سے ظاہر
محض ناپاک بد طریقت ہی — سست پیمان حسد طبیعت ہی
اُسکے باعث تونگر و درویش — خوش ہین مثل خیال کج اندیش

بخت و دولت کی تھی اساس قوی — حکم و انصاف کا تھا بانی وہی
کیا کرتے تھے سارے شکر عطا — شاکرانہ اسی طرح سے ادا
خلق اس سے نہین جدا راضی — اس سے ہی بالیقین خدا راضی
چھائے تن پر ضعیفی کے آثار — ہوئے ظاہر نحیفی کے آزار
تھا جو طاقت کا باردار شجر — لاتا راحت کا بار بار ثمر
چلی ایسی ہوائے طیش و تعب — کہ ہوا گل چراغ عیش و طرب
نہ جوانی کی پیری مین ہی بہار — رکھے آب روان نہ جو مین قرار
جمتا ہی پیری کا غبار جہان — عیش صافی سے کیا ہی کاروان
دیکھہ سکتا نہین بہار نشان — کرتا ہی گلستان کو خارستان
روز روشن مین رکھتا ہی شب تار — بے خزان رکھتا ہی نہ کوئی بہار
شادمانی روزگار مین غم — نہین دیکھا کہین شمار مین کم
کوئی نیلوفری چمن کے تلے — یعنے گلزار یاسمن کے تلے
یہ زن پیر دشمن شوہر — نام دنیا کمین و بدگوہر
اور دکھلاکے اپنا حسن و جمال — یا بیداری ہی جسکی خواب و خیال
مال کہان ہی ایک بازیچہ — بہر طفلان ہی نیک بازیچہ
گرچہ دکھلاکے زینت ظاہر — بہر تائید رغبت خاطر
لیک جب باندھتے ہین عقد نکاح — مفت کھوتے ہین اپنا نقد نکاح
خوبصورت ہی گو عروس جہان — آتی ہی عقد مین کسی کے کہان
لہو و بازی حیات دنیا ہی — اسلئے التفات دنیا ہی
مرتے ہین اُسکی خوشنمائی پر — دلفریبی و دلربائی پر
دوستی اُسکی بے وفائی ہی — دشمنی اُسکی بے صفائی ہی
دولت دنیوی ہی ارقم وار — نرم و خوش رنگ ہی مگر سم دار
دل نہ اس دہر پر لگاتے ہین — نور اس سرمہ سے جو پاتے ہین

| | | | |
|---|---|---|---|
| بیٹھ خوش پاس یار نیک جہان | دشمن بد سے مل نہ ایک زمان<br>کبھی دشمن کا اعتبار نکر | رضیا یار اعتباری کر<br>مار ہی اعتبار مار نہ کر | ورنہ ترک اختیار یاری کر |

# پانچوان باب غافل ہونے اور مطلب ہاتھ سے کھونیکی مضرت مین

| | | | |
|---|---|---|---|
| رای نے سنکے برہمن سے یہ بات | کہا اسکو کہ اے خجستہ صفات | شاہین نے یہ دشمنونکا بیان | رحم کرنا ہی اُن پر اپنا زیان |
| چاہیے اُن سے احتراز ضرور | مکر ہی اُن کا کل نیاز ضرور | اعتبار اُنکا زینہار نہین | بیغرض اُنکا کوئی کار نہین |
| بات کہتے ہین گھات کرتے ہین | دن دکھاتے ہین رات کرتے ہین | دوستی اُنسی پر مخافت ہی | چاہیے بچنا سخت آفت ہی |
| اب عنایت سے جو ہی رای مین میرا | اس طرح پر ہی التماس میرا | حال اس شخص کا بیان فرما | دل کے تہخانہ سے زبان لا |
| جو کسی چیز کی تلاش کرے | اور جہد جگر خراش کرے | اور جب آئے اسکے ہاتھ مراد | دیوے غفلت سے ایک ہاتھ سے باد |
| کھولی اُس پیر نے زبان ثنا | اور ایسے کیا بیان ثنا | ایسا ہی توشہ مبارک دم | کہ ہی تجہ سا شہ مبارک قدم |
| آسمان پر جو ہی ہر ایک اختر | ہوتا ہی دیکھتے ہی نیک اختر | تیرے سایہ سا ہی نہ ظل ہما | وہ پرند اور تو ہی ظل خدا |
| بہتری مین پھر اسکے کیا شک ہی | جس جگہہ پڑتا ہی مبارک ہی | تیرے حضرت کے کبریا کا کمال | ہی بیان ہونا جسے امر محال |
| آفرین آفرین کہ ہی برتر | سایہ تیرا سبھونکے ہی سر پر | شاہ اس بات سے نہین نادان | کہ ہی تحصیل حفظ سے آسان |
| کیونکہ اکثر نفائس بسیار | جنکا ملنا ہی محنت و دشوار | خوبی بخت و وقت سے بیرنج | ہاتھ آتے ہین جسطرح سے گنج |
| لیک بے فکر نیک و رای درست | حفظ اُنکا کبھی نہ آئے درست | اور جو عقل و فہم سے عاطل | ہی رہ دور بینی سے جاہل |
| مکتسب اُس کا جلد جاتا ہی | دست اتلاف جلد پاتا ہی | اور بجز آہ و حیف و یاس کہین | کچھ بھی رہتا ہی اُسکی پاس نہین |
| جسطرح ایک کچھوہ کو یکبار | ملا بوزینہ ایک مشفق یار | ہر طرح اپنی یاری مین یکا | الفت و دوستداری مین یکتا |
| باعث جاہلی و نادانی | قدر اُسکی نہین ذرا جانی | وہ وفادار ہاتھ سے کھویا | وہ ہوادار ساتھ سے کھویا |
| زخم رنج و ندامت اُسکا ذرا | کسی مرہم سے عاقبت نہ بھرا | رای نے پوچھا کیسے ہی یہ بیان | برہمن بولا ایسے ہی یہ بیان |

## حکایت (۱)

| | | | |
|---|---|---|---|
| کہتے ہین ایک جزیرہ کے اندر | ایک جا رہتے تھے کئی بندر | حاکم ایک اُنکے درمیان تھا عام | جسکا مشہور کاردان تھا نام |

جسقدر رکھتی ہی کسی کی آہ — چل نہ ہرگز ستمگری کی راہ
اب بجا ہی جو کوئی کار کرین — اسمین غفلت نہ اختیار کرین

اور جاہین نہ خورد و خوار اس سے — بلکہ ماہین بزرگ کار اس سے
ملک و دولت کو ہی قرار کہان — نہین ہوتی یہ چیز چار جہان

حزم کامل کہ روسے آئندہ — مرأت حال ہو نمائندہ
عزم شامل کہ کچھ بنائے فتور — نہ عزیمت مین اُسکے پائے ظہور

راے صائب کہ اعتدال سے ہو — نہ خطا کے کبھی خیال سے ہو
اور شمشیر تیز جو کہ جنگ — تنگ بدخواہ پر کرے رہ جنگ

برق آسا بہ راے آتش بار — خرمن جان جلائے آتش وار
عدل کا باغ سلطنت مین نہال — بے سیاست ہی ایک امر محال

کہ اگر چشمہ سار تیغ سے آب — نہین پاتا ہی سو کہتا ہی شتاب
ایسے ایسے بہت کلام کہے — کہنے لازم تھے سو تمام کہے

پر کسی نے نہ التفات کیا — متصور یہ مہملات کیا
اسلیئے ایسا اختتام ہوا — تہ و بالا انھون کا کام ہوا

نہ کیاست سے اسکے کام لیا — نہ فراست سے اپنے کام کیا
یہ اشارت یہان ہدایت ہی — بے اطاعت کہان درایت ہی

کیسے وہ راے ہو صواب نما — جسکو سنکر ہون اجتناب نما
عقلا کہتے ہین کہ راے بجا — ہو نہ مقبول تو ہی راے خطا

ہی یہ تمثیل واقعی ظاہر — مکر دشمن سے بچنے کی خاطر
گرچہ دشمن ہزار زاری کرے — اور اظہار عجز و خواری کرے

ناروا ہی فریفتہ ہونا — محض بیجا ہی شیفتہ ہونا
گو تھا وہ زاغ ناتوان تنہا — کہ تھا خصمون کے درمیان تنہا

جو تھے صدہا ہزار باہم — ایک کو یہ شمار تھا کیا کم
تو بھی سب کو شکست دی کیسے — نیستی سب کی ہست کی کیسے

نہین آتا ہی کچھ عجب اسکا — تھا کمی خرد سبب اسکا
بوم رکھتے جو عقل سے کچھ کار — فتح ہوجاتی زاغ کو دشوار

خواب مین بھی تو اسکو ایسی ظفر — نہین آتی کسی طرحسے نظر
خواب مین بھی کبھی وہ اسکا جمال — دیکھہ سکتا نہین بچشم خیال

فرض ہی عقلمند پر یہہ آن — چشم عبرت سے ہو وہ نگران
اور گوش خرد سے گوش کرے — خواب غفلت سے جاگے ہوش کرے

کہ کبھی خصم پر نہ لائے یقین — اور جانے اُسے نہ جائے یقین
گو نظر آئے عاجز و مجبور — عجز و مجبوری پر نہ ہو مغرور

کبھی جانے نہین ضعیف و خوار — اور مانے نہین نحیف و زار
دوستی اپنی آشکار کرے — دوستداری کے فاش کار کرے

نہو مغرور جانے لاف و گزاف — کبھی اُسکو نہ جانے صاف و معاف
آکے دشمن جو دوستدار بنے — عاقل اسکا کبھی نہ یار بنے

مار گو پوست سے نکلتا ہی — پر طبیعت نہین بدلتا ہی
اسی تمثیل سے جو کی ہی بیان — فائدہ ایک اور بھی ہی عیان

وہ ہی تحصیل دوستان صفا — خورش نہالان بوستان وفا
نہ ذخیرہ ہی اس سے بہتر ایک — نہ تجارت زیادہ تر نیک

جسطرح دوستی کا رشناس — ہوئی زاغونکے حق مین کار رباس
کہ نکالا انھین سلامت سے — ورطۂ خوفناک شامت سے

دین و دنیا مین ہی فرح کا کار — کرے جو کوئی اسطرح کا کار
کہ مدد اپنے یارونکی فرماے — اور دل رنج سے خوشی پر لاے

اور خصمون سے احتراز رکھے — انکا باب دغا فراز رکھے
ایسی توفیق دے خدا دائم — مانگتا ہون یہی دعا دائم

دقت بدخواہ کو زوال ہوا — وہ جو کچھ سمجھا تھا محال ہوا
خاصکر جب وہ ناتوان ہووے — اور وہ آپ ناتوان ہووے
نہین سمجھتا ہی لیل و نہار — ایک سے جانتا ہی لیل و نہار
اور بیمار کہتے ہین عاقل — پاوے جب تک نہ صحت کامل
اور حمال بار سر جب تک — نہ ہو ہلکا اُتار کر تب تک
اور عاشق نہ پائے عیش وصال — جاے تب تک دل سے طیش ملال
اور جب تک نہ خصم سے ہو امان — دل پر خون کو ہی چین کہان
پوچھا رکھتا تھا کیسی رسم و راہ — رزم اور بزم مین انہون کا شاہ
نہ تھی کچھ فکر نیک در اصواب — جان سکتا جو مقتضاے صواب
اور اتباع سارے ایسے ہی — عجب و نخوت کے مارے ایسے ہی
کہا شہ نے اسے کہ اے دانا — عقل ور اسکو کسطرح جانا
اور تھا اسکا یہ خیال درست — جو بجا لائے رہتا حال درست
کو سمجھتا تھا ماننے کا نہین — فائدہ اپنا جاننے کا نہین
پوچھا آداب پند ہین کیسے — کہا اُس نے پسند ہین ایسے
عنف و سختی اجتناب کرین — نہ درشتی سے کچھ خطاب کرین
اور گستاخی سے کنارہ کرین — ایسی جرأت نہ آشکارہ کرین
ایسی تقریر سے کرین ظاہر — کہ بلا ناخوشی کرین ماہر
عیب اور اُنکا آشکار کرین — گرچہ بیجا ہی اختیار کرین
سنا تھا مین نے ایکبار وہان — کرتا تھا پیش شہریار بیان
جہد و جد سے کسی کا پاے مرام — پاے اس پایہ پر نہ جاے قیام
کوئی اس درجہ پر نہ ہو ممتاز — اور حاصل نہووے یہ اعزاز
اسقدر جاہ و ان تمیز رکھے — اسکو مانند جان عزیز رکھے
رکھتا ہی اختیار ملک اگر — بہتری چاہتا ہی ظلم نہ کر

عرض کی جو ہی بتلاے عدو — کچھ نہین دیکھتا سواے عدو
تجکو اُس سے رہائی پاتا نہین — اپنے دل سے صفائی پاتا نہین
پاکو سر جانتا ہی سر کو پا — کفش و دستار ایک ہین گویا
کھانے کو بہترین غذا کھائے — لاکھہ کھائے نہین مزا پائے
کبھی آرام و عیش پاے نہین — دل سے تکلیف و طیش جاے نہین
اور جب تک نہ پاے جاے قرار — نہ مسافر کے دل مین آے قرار
تا نہ بدخواہ سے فراغت پاے — نہ دل مضطرب کو راحت آے
عرض کی اُسکی ذات مین تھے غرور — خود پرستی و عجب و کبر و غرور
نیک و بد کا کچھہ امتیاز نہ تھا — عمل بد سے احتراز نہ تھا
بجز اُس ایک تن کے جو ہر بار — کرتا تھا میرے قتل پر اصرار
عرض کی اسطرح کہ اُسکا خیال — تھا میرے قتل کرنے کا یہ حال
اور دروازہ نصیحت و پند — نہ کیا اپنے بادشہ پہ بند
اور ایسا کمال رکھتا تھا — کہ ادب کا خیال رکھتا تھا
کہ نصیحت کا جو کلام کہین — نرمی و لطف سے تمام کہین
اور قائم رکھین بقوت مقال — اُسکی تعظیم و مرتبہ کا خیال
اسکی گفتار مین خلل ہو جہان — اور کردار مین زلل ہو جہان
کہین شیرین و دلفریب مقال — درمیان لائین دلشکیب مثال
نہ تھا وہ ان صفات سے عاری — تھین عیان اسکی بات سے ساری
کہ بڑا درجہ ہی جہانداری — ایک عالم کی ہی امانداری
بجز اسکے کہ لطف داور ہو — اور اقبال و بخت یاور ہو
اور جو ہاتھہ آے یہ مایہ — یعنے قسمت سے پاے یہ پایہ
کرے اسکی محافظت کے اُصول — تا بمقدور معدلت سے حصول
لاکھہ شمشیر بھی سیاست کی — نہ خرابی کرے ریاست کی

اُس نے جلتا ہوا فتیلہ لیا ۔ دفع بدخواہ کا وسیلہ کیا
اہل خانہ نے سقف پر جا کر ۔ آشیانہ تھا انکا جس جا پر
اسمین اُس مار نے اُٹھایا سر ۔ کہ تلے نار سے نپا یا در
اس مثل کا ہی یہ مآل عیان ۔ کہ تھا اُس مار کو خیال توان
اسلئے ایسے انتقام سہا ۔ کس سے اور کیسے انتقام سہا
اُسکو کر آپ سے بزرگ شمار ۔ اور لے اپنا فکر ورائے سے کار
میرے نزدیک ہی نہ اسکی بنا ۔ تیری تدبیر و یکدلی کے سوا
اور مانا ہی جسمین تیرا کلام ۔ سو ہوا ہی بخیر و خوبی تمام
رہتا ہی اسکا دامن اقبال ۔ دست ناکامی سے جدا ہر حال
ملتفی ہی آسے یہ میری مثال ۔ کہ ہوا خوش جوانی تیری سگال
ہین ہنر تجھ مین بے مثال عیان ۔ لیک ہی ایک مین کمال عیان
جس سے کچھ نقص یا زیان پاتے ۔ یا نہان سے کبھی عیان پاتے
اور صحبت سے تیری ہوتے نفور ۔ اور قربت سے تیری ہوتے صبور
کہ ہر ایک امر مین تھا اسکا خیال ۔ کرتا تھا پیروی نیک خصال
محتوی عظمت و کرامت سے ۔ نہ تھی شوکت و شہامت سے
اور کار تانی و تعجیل ۔ اُس سے پاتے ہین وقت پر تعمیل
سوچکر وقت ابتداے امور ۔ حال و آیندہ کی صلاح ضرور
جانب حزم سے گذرتا نہین ۔ بے تامل قدم بھی دہرتا نہین
رکھتا ہی پاس سلطنت قایم ۔ رکھتا ہی اپنی مملکت دائم
کرتا ہی مرگ ایک بار پسند ۔ کھینچتا ہی بصد ہزار کمند
تیرا دشمن اُٹھا کے بار عنا ۔ پاتا ہی جلد آکے دار فنا
کہا شہ نے ترا فراق یہان ۔ میرے دلکو تھا سخت شاق عیان
اب ہی صد شکر ایزد متعال ۔ کہ ہوا دور دل سے رنج و ملال

رتبہ و جاہ کے آشیانہ مین ۔ ہوا جلنے کا خوف خانہ مین
سقف کھودی کہ آگ دور کرین ۔ گھر کے جلنے کی آگ دور کرین
سر اُٹھاتا تھا چوٹ کھاتا تھا ۔ چوٹ کھاتا تھا جان گنواتا تھا
جانا گنجشک کو ضعیف و نزار ۔ اور بدخواہ ہین کیا شمار
گو عدو خورد ہووے تو بھی ضرور ۔ چاہیے احتیاط مین نہ قصور
کہا شہ نے کہ جو بنا ہی یہ کام ۔ اور مارے گئے ہین خصم تمام
پوچھی جس امر مین ہی بات تجھے ۔ دن سے روشن ہوئی ہی مات مجھے
جسکو ناصح وزیر کی تدبیر ۔ اچھی لگتی ہی اچھی ہی تقدیر
پڑتا ہی پاے حادثات زمان ۔ اسکے میدان خوشدلی مین کمان
جسطرف میرا ہر کار ہی رو ۔ ہون قوی دست دستیار ہی تو
کہ بہت دن مخالفون مین رہا ۔ پر نہین کوئی ایسا لفظ کہا
اور صادر ہوا نہ ایسا عمل ۔ کہ صفائی مین آتا اُنکے خلل
عرض کی اُس نے ای خدیو زمان ۔ یہ بھی اقبال بادشہ تھا عیان
شکر حق ہی کہ شہ کو ہی حاصل ۔ تیری فہم و دانش کامل
اُس سے چھپتے نہین دقائق کار ۔ اسکو ظاہر ہین کل حقائق کار
اور خشم و رضا کا کار کہین ۔ ہوتا بے وقت اختیار نہین
انتہا پر نگاہ کرتا ہی ۔ بہر ہر شر پناہ کرتا ہی
فرق لاتا نہین سیاست مین ۔ عجز آتا نہین ریاست مین
ایسے شہ سے جو جنگ لاتا ہی ۔ اپنی ہستی سے تنگ آتا ہی
زندگانی ہزار ہا فرسنگ ۔ دور کرتا ہی خود سے آکر تنگ
تجھ سے جو دشمنی کا دم مارے ۔ سو دم زندگانی کم مارے
نہ طعام و شراب مین تھا مزا ۔ نہ کچھ آرام و خواب مین تھا مزا
آج مہر تمام خوش بختی ۔ چمکا بالاے بام خوش بختی

ایک آتش کہ تھوڑی بھی ہو اگر ہے بہت کے برا بڑا اسکا ضرر
دوسری قرضداری کم یا بیش رکھتی ہے شرمساری کم یا بیش

ویسا شرمائے ایک جو کا قرض ویسا شرما ہے ایک سو کا قرض
تیسری ہر طرح کی بیماری خواہ ہلکی ہو خواہ ہو بھاری

ہے برا فرق اعتدال مزاج نہین رہتا بحال حال مزاج
چوتھے دشمن کہ گو ضعیف ہو خوار کرتا ہے ایک روز اپنا کار

اور اگلون سے یاد ہے یہ حال ایک کنجشک تھا ضعیف البال
اُسنے مار تو ہی سے آخر کار لیا تھا انتقام خود یکبار

شاہ نے پوچھا کیسے ہے یہ بیان
کہا اُسنے کہ ایسے ہے یہ بیان

## حکایت

جفت کنجشک ایک خانہ مین رہتا تھا ایک آشیانہ مین
حرص دنیا کی گر اطاعت تھی آب اور دانہ پر قناعت تھی

بارے دن رات خوش گذرتے تھے سارے اوقات خوش گذرتے تھے
بچے اُنکے یہان ہوئے پیدا گویا آرام جان ہوئے پیدا

دونون ہی بہر طعمہ جانے لگے اور لا کر انھین کھلانے لگے
ایک دن نر نے ایک جا جا کر پایا مادہ کو دردزا آ کر

اڑتی تھی گرد آشیانہ وہان سخت مغموم آہ و نالہ کنان
پوچھا اے یار نازنین کیا ہے باعث آہ آتشین کیا ہے

کسلیے زار زار روتی ہے باعث اضطرار ہوتی ہے
مادہ نے اور اضطراب کیا اور اُسنے اسطرح جواب دیا

چبھ رہا ہے جگر مین خار غم ہر دو دیدہ ہین اشکبار غم
آتش غم سے چھاتی جلتی ہے آہ آتش فشان نکلتی ہے

کیون نہ رو دون گئی تھی اک یا زن آئی تو دیکھا مار ایک یہان
کیا اُسنے ارادۂ بچگان مین نے اُسکو کہا بآہ و فغان

گو توانا ہے ناتوان دشمن نہو ہرگاہ ایک زمان ایمن
کہتے ہین جو ہین پیر راہ سحر کہ ہدف زن ہے تیر آہ سحر

بے اثر تھا یہ گریہ و زاری نہوا اسکے دل مین کچھ کاری
بولا رکھتا ہون اپنا سینہ سپر نہین تاثیر کرنی کی تیری آہ

کہا مین نے کہ ہو نہ آشنا نڈر کہ کہین مل کے مین اور اُنکا پدر
باندھین کس کر معاوضہ کی کمر اور پہنچائین تیرے حق مین ضرر

یعنی کوشش کرین ہلاک کرین تیری ہستی سے دہر پاک کرین
ہنسکر اُسنے مجھے جواب دیا کہ عبث آپ سے حساب لیا

شیر کو جو شکار کرتا ہے تم سے کب زینہار ڈرتا ہے
مین نہین اُسکے ساتھ بر آئی اپنی جان گرچہ ہاتھ پر لائی

اسلیے کرتی ہون پکار یہان کہ کوئی آ نکے ہووے یار یہان
ہر طرح کرتی ہون عیان غم یار کوئی دیتا نہین یہان پر داد

اور یہ آشیانہ مین آ کر سوتا ہے اپنے بچونکو کھا کر
سنکے مادہ سے ایسا حال ملال دل نر کو ہوا کمال ملال

دود اسکے نہاد سے نکلا صبر دل انقیاد سے نکلا
اور نار فراق فرزندان آگئی اشتعال پر چندان

کہ دل بیقرار جلنے لگا ظاہرا موم وار گلنے لگا
اُسنے جسوقت غم سے کھایا یہ داغ صاحب خانہ نے جلایا چراغ

اپنے ہمجلسون مین اکڑنے لگا
باد کو مٹھی مین پکڑنے لگا

ایک دن بولا ای غریب نواز
کرے اللہ تیری عمر دراز

کچھ غذا ہو تو زندگی ہووے
زندگی ہو تو بندگی ہووے

پس مقرر کیا کہ بہر غذا
روز دو غوک ہوین اسکو عطا

مار نے اس وظیفہ کی خاطر
کی نہ کچھ شرم مرکبی ظاہر

چوستے ہین وہ دست وقت ضرر
طبع ہی جسکو دیکھنے سے نفور

کیا ہی مین نے اسلیئے یہ بیان
کہ دل شاہ پر ہووے عیان

اسمین یارونکی خیر خواہی تھی
اور بدخواہونکی تباہی تھی

فتح دشمن مدارا سے ممکن
جسقدر رہی نہ یار اسے ممکن

آب نرمی کے ساتھ جاتا ہی
بیخ و بنیاد سے گراتا ہی

اور کہتے ہین کل زمان دیدہ
نہ زمان دیدہ بل جہان دیدہ

کہ مبارز اگرچہ ہووے دلیر
کرسکے حد سے حد ہزار کو زیر

بلکہ تدبیر کی ہدایت پر
بر ہہی لائے اک ولایت پر

ایک جان ایک تیغ سے جاوے
ایک ملک ایک فکر سے آوے

عرض کی یہ درستی کردار
خوبی فکر سے نہین زنہار

اور فرماتے ہین کہ چند شہنشاہ
جب کیا چاہتے ہین کار جہان

وہی اسکو تمام کرتا ہی
چاہیئے جیسا کام کرتا ہی

جب مروت مین سارے نامی ہین
ایک سے دوسرے گرامی ہین

اور جو اسمین بھی برابر ہین
تو وہ جسکے زیادہ یاور ہین

وہی ہوتا ہی کامیاب ضرور
وہی ہوتا ہی نامیاب ضرور

بحر کو جاوے بے اعانت بخت
بحر بن جائے صورت بر سخت

کہ کبھی قصد انتقام کرین
اور انکا خیال خام کرین

عرض کی اُسنے ایسی شی ہین چار
جنکا اندک سمجھتے ہین بسیار

مارا ان غوکون مین لگا نہ ہوا
منقضی ایسے کچھ زمانہ ہوا

بندگی یہ ادا کرون کیسے
زندگی بے غذا کرون کیسے

مجھے مرکب تجھے غذا ہی ضرور
بولا یہ التجا بجا ہی ضرور

کرے اوقات بندگی مین بسر
تا کہ ہر روز کھاکے شام و سحر

اسلیئے کی نہ اختیار مین عار
یہ تواضع تھی منفعت کا مدار

وقت حاجت سمجھتے عار نہین
عار سے کرتے ہین جو کار نہین

منفعت کی امید سے ساری
کہ سہی ہی مذلت و خواری

گرچہ نافر ہی اس لیئے وافر
نہ ہوئی طبع اس لیئے نافر

نہ جلاتی ہی بیخ سے اشجار
آگ رکھتی ہی گرمی بسیار

ہوتا ہی گرمی سے تمام نہین
ہوتا ہی نرمی سے جو کام کہین

نرمی دکھلا درست ہو گا تمام
گرمی مت لا جو سخت ہو کوئی کام

ایک لشکر نہ پاوے جاوے امان
اور دانا لڑاوے رائے جہان

لاکھہ شمشیر سے نہووے تمام
ایک تدبیر سے جو کرسکے کام

یہ ظفر اپنے ہاتھہ آئی عجیب
کہا شہ نے یہ فتح پائی عجیب

حافظ حال شاہ داور تھا
بلکہ اقبال شاہ یاور تھا

اور نامی جو ہی فتوت مین
تب گرامی جو ہی مروت مین

ذی مروت کے رکھتے ہین امور
کہ مروت کی خاصیت ہی ضرور

جو ثبات دلی دکھاتا ہی
تب مراد دلی وہ پاتا ہی

تو خور بخت جسکا ہی رخشان
اور جو اسمین بھی ہین سب یکسان

دل جو کچھ چاہے سب میسر ہو
مہر اقبال تب منور ہو

کہ نہین ہم مین اتنا زور و توان
کہا شہ نے کہ انکو تھا یہ گمان

اپنے آگے سمجھتے تھے کیا چیز
کیونکہ ہم کو سمجھتے تھے ناچیز

ہوا کرتا ہی بھلنسی سے پھوڑا
کبھی انکو نہ جانیے تھوڑا

د عوض قوت جوانی کا
ا ہیئے کرنی اب کم آزاری
ور گذران کی یہ صورت ہو
یک عالی نگاہ با کر و فر
کھی رنج پر نہان کدورت غم
و چھا رنجور دیکھتا ہون تجھے
ار بولا کہ مار زادہ یہان
وک تھے میری زندگی کا سبب
ایک بھی جب پکڑنے جاتا ہون
سنا اس نے جو یہ بیان آکر
لیا نزدیک جاکے استفسار
ار نے سنکے یہ جواب دیا
کس سے فریاد و آہ و زاری کرون
اور حرص لئیم نے یہ در
ایک دن ایک غوک کی خاطر
پیچھے سے مین بھی حرص مین آکر
اسکا ابہام پائیگا جو وہان
کر اسی جا تمام سر و ہوا
مارنے کو چلا تو مین بھاگا
کہ خداوند تجھکو خوار کرے
اور غوکون کو گاہ پا نہ سکے
اسلئے آیا ہون یہان پر اب
شاہ غوکان کو خوش لگا یہ کلام

تجربہ اپنی زندگانی کا
اور اٹھائی مذلت و خواری
کہ ملے جسقدر ضرورت ہو
انکا تھا بادشاہ با کر و فر
تھا سراسر عیان بصورت غم
خوشی سے دور دیکھتا ہون تجھے
مجھ سے غمخوار ہی زیادہ کہان
صید کر سکتا ہون انھونکو نہ آب
سایہ سا کب پکڑنے پاتا ہون
کہا پیش شہ زمان جاکر
کہ نہ رکھ مجھ سے مختفی زنہار
کہ ہی قسمت نے یہ عذاب دیا
آپ ہی سے جو اپنی خواری کرون
اس مصیبت کا کھولا ہی رخ پر
خواہش صید دل سے کی ظاہر
پہنچا زاہد کے خانہ مین جاکر
ہوا غوک گریختہ کا گمان
دل زاہد مقام درد ہوا
اسکا بیٹا تھا اور مرا آگا
ہم وقار و یقین بے وقار کرے
جیسے کھاتا ہی گاہ کھا نہ سکے
کہ مجھے اپنا بنے گمان مرکب
پھر خود سمجھا عز و فخر تمام

اسقدر عمر خود گنوائی ہی
تا کہ ہو ما بقی عمر بسر
پس لب آب اضطرار کنان
وہ وہان بیٹھا رنج سے رنجور
ایک غوک آیا اسکے پاس وہان
اسکا باعث جو کچھ ہی مجھکو بتا
ہون سزاوار غم نہین تھوڑا
حادثہ ایسا پیش آیا ہی
قصد کرتا ہون پا نہین سکتا
شاہ غوکان کو سنکے یہ گفتار
کیسے یہ حادثہ ہوا حادث
یہ مری آہ و نالہ و زاری
طمع بد نے ای شہ والا
اسطرح پر ہی یہ حقیقت حال
میرے نزدیک سے اچھلکے گیا
اتفاقاً اندھیرا تھا اس جا
گرمی حرص و آز سے چندان
اور اس حال کی خبر پا کر
پیچھے آتا تھا پر نہ پاتا تھا
اسقدر تیری بے وقاری ہو
بجز اسکے کہ ان کا شاہ زمان
ہوا راضی رضاے قادر پر
اسکے اوپر مدام چڑھنے لگا

تھوڑی سی عمر پیر ہاتھ آئی ہی
بے تلاش معاش شام و سحر
گیا تھے غوک بیشمار جہان
شادمانی کے گنج سے مہجور
دیکھکر اسکو شکل یاس عیان
ہوا حادث جو کچھ ہی مجھکو جتا
رکھتا ہون کار غم نہین تھوڑا
رنج و غم حد سے بیش پایا ہی
پاتا بھی ہون تو کھا نہین سکتا
دلمین آیا تعجب بسیار
اور کیا ہی حدوث کا باعث
دل یہان غمگین سے ہی ساری
مجھے آفت کے دام مین ڈالا
عرض کرتا ہون سن بغور و خیال
ایک زاہد کے گھر مین چلکے گیا
اور سوتا تھا ایک طفل اسکا
اسکو دکھلائی تیزی دندان
سوز فرزند سے اثر پاکر
بد دعائین مجھے سنا تھا
شاہ غوکان کی تو سواری ہو
بخشے صدقہ کیطرح تجھکو یہان
ہوا صابر بلاے صادر پر
اپنے دلمین تمام جڑھنے لگا

چوتھا گستاخ و تندرو کہ کہین / پاتا ہی درجۂ بلند نہین
ہی چھٹا صاحب طمع کہ کہین / روی معصومی دیکھتا ہی نہین
جو جو کار حرام ہوتے ہین / سو طمع سے مدام ہوتے ہین
شاہ بومان کو تھی طمع نہین کم / کہ کرین اصل اغو کی کہین کم
پڑا حرص و ہوا کے صحرا ہین / گمرا جور و جفا کے صحرا ہین
دوسرونکی نہ تو برائی چاہ / کرے گی تیری سو برائی راہ
لیک جب چاہ ہوتا ہی تیار / گر کے جان اپنی کھوتا ہی عیار
ایسی محنت کی ایسی ہمت کی / ایسے دشمن کی ایسی خدمت کی
سخن خیر خواہ پاتا اثر / تیری جان پر ضرور لاتا ضرر
کہ اگرچہ چاہتا ہی کام کیا / چاہتا ہی اُسے تمام کیا
اور رہتا ہی مرد ساہر آن / راہ پیمای ساحت مردان
اور جب دیکھے بہر خود صلاح / کہ کسی کم کی بندگی ہی فلاح
جسطرح ایک مار نے یکبار / خدمت غوک کو نہ سمجھا عار

پانچوان ممسک و بخیل کہ نام / نہین پا سکتا کرکے خیر کا کام
کیونکہ طامع کا ہبگناہ کہین / کبھی ہو سکتا ہی نباہ نہین
ڈیرا جس جا طمع لگاتی ہی / راستی رخت خود اٹھاتی ہی
اسلیئے اعتدال سے گذرا / راستی کے خیال سے گذرا
کھودا تھا جو ہماری خاطر چاہ / بن گیا اسکی خاطر آخر چاہ
سہتا ہی کیسے رنج خاطر خواہ / کھودتا ہی جو میری خاطر چاہ
کہا شہ نے کہ اس فاقت کا / کوئی شاکر ہو ایسی حماقت کیا
جسکے دیدار سے تھا عار تجھے / رہا خدمت سے اسکی کار تجھے
عرض کی ای خدیو فرد شہان / مرد کہتے ہین اسکو مرد جہان
اسلیئے جانسے ہاتھ دہوتا ہی / پھر ارادہ کے ساتھ ہوتا ہی
ترک سر کرکے پا اٹھاتا ہی / وہی گو ہر مراد پاتا ہی
تب اسی پر قیام اپنا کرے / اور مطلب تمام اپنا کرے
شاہ نے پوچھا کیسے ہی یہ بیان / کہا اسنے کہ ایسے ہی یہ بیان

## حکایت ۱۳

ایک بار ایک مار پیر ہوا / محبس ضعف مین اسیر ہوا
صبر نے دن بدن قصور کیا / اور بے صبری نے فتور کیا
متحیر ہوا کہ لائے کیا / متفکر ہوا کہ کھائے کیا
کہا دل سے گئی جوانی ہائے / گیا خوش وقت کامرانی ہائے
یا حرارت کا جانا آتش سے / یا عطش کا مٹانا آتش سے
آئی پیری گئی جوانی شتاب / ہائے احباب ہائے وقت شباب
پھر بھی پیری نہ کم غنیمت ہی / یہ بھی ہر ایک دم غنیمت ہی
مار نے سوچا ہی جوانی کہین / اب کسی طرح ہاتھ آنی نہین

طاقت جسم نے جواب دیا / سارے اعضا نے اضطراب کیا
تھک گیا پھر شکار کر نہ سکا / پیٹ کا کاروبار کر نہ سکا
زندگی تھی شمار سے باہر / موت تھی اختیار سے باہر
اب ہی وقت شباب کا آنا / جیسا آتش سے آب کا آنا
کاش اس پیری کو بھی ہوتا قرار / اور رکھتی نہ اپنا رو بفرار
وقت پیری اسیری سے نہین کم / ہی اسیری نہ پیری سے کہین کم
کیونکہ جاتا ہی عمر سے بودم / خواب مین بھی پھر آتا ہی سو کم
اور تدبیر پھر استقبال / ہر مہم سے ضرور ہی ہر حال

لیک عاقل کو چاہیے کہ مدام ۔ اپنے مالک کو پیش آئے جو کام
اسکا آرام جان کر آرام ۔ سہے آپ اپنی جان پر آلام
اسمین محنت جو اسکے آگے آئے ۔ دوڑ کر آپ اسکے آگے جائے
اہل ہمت کسی بلا سے کہین ۔ کسی تکلیف و ابتلا سے کہین
کیونکہ جس کام کا ہی آخر نیک ۔ گو نہ ہی ابتدا بظاہر نیک
عین آرام و محض راحت ہی ۔ اصل بے فصل استراحت ہی
پوچھا بوسون مین کسی دانائی ۔ دیکھنے اور سننے مین آئی
بجز اس ایک کے کہ اسکا بیان ۔ میرے اہلاک و قتل پر تھا عیان
اسکے اندر نہ پر نہ کان دیا ۔ اور اس پند پر نہ دھیان کیا
کہ مین تھا انکے درمیان اجنب ۔ رکھتا تھا نزد دشمنان منصب
نہوا ایسا کہ کچھ فریب کرون ۔ غدر سے سکو بے شکیب کرون
نہ نہان مجھ سے رکھ سکے اسرار ۔ پایا اسکا نتیجہ آخر کار
اور لازم ہی بادشہ کو مدام ۔ پھر اسرار رکھنا حفظ تمام
اور ان دشمنون سے جو ہر آن ۔ اسکی جانب سے رہتے ہون ترسان
خصم سے بھی جو ہو وے تجھ سے ذرا ۔ تجھکو افشای راز ہی نہ روا
عرض کی اسنے یہ بیان ہی بجا ۔ واقعی ظلم سے زیان ہی سدا
نہ رہ سکے ملک کفر سے دائم ۔ پر نہین رہتا ظلم سے قائم
مت ستم کر جو عمر ہی پیاری ۔ اترہ عمر ہی ستمگاری
جو کوئی چار کار کرتا ہی ۔ چار شی اختیار کرتا ہی
جو نہین حرص رنج سے آزاد ۔ اپنی رسوائی پہ ہی آمادہ
جو صلاح وزیر نا عاقل ۔ اور رای مشیر نا کامل
اور ہی عاقلون سے یہ مفہوم ۔ کہ یہ کس مین یہ چیزون سے محروم
دوسرا اپنے تکبر و مغرور ۔ کہ ہی ذکر جمیل سے مہجور

اسکی تحصیل مین اٹھائے رنج ۔ اپنی تکلیف سے بلائے رنج
چاہیے اپنی نہ راحت خاطر ۔ چاہیے اسکی فراغت خاطر
اور خوشنودی سے قبول کرے ۔ بلکہ بے بود سے شمول کرے
نہین چاہ ہراس مین پڑتے ۔ نہین گرداب یاس مین گرتے
اسکی تحصیل مین جو آفت ہی ۔ اور ہر نوع کی مخافت ہی
کہ جو ہوتے ہین ابتدا مین الم ۔ خوشی ہوتی ہی انتہا مین کم
عرض کی انہین ایک بھی دانا ۔ نہ تو دیکھا نہ عقل سے جانا
اور سب سمجھے اسکی رسائی کو پوچ ۔ اور کیا سمجھے جسکی رای ہو پوچ
بلکہ بے فکری نے کمال کیا ۔ اسقدر بھی نہین خیال کیا
عقل و دانش مین کم نہ نامی تھا ۔ خاص سردار و نہین گرامی تھا
نہ تو اس بات ہی سے ہوش کیا ۔ نہ سخن ناصحونکا گوش کیا
ہوا جو حال ہونا تھا آخر ۔ نقد جان مفت کھونا تھا آخر
خاصۃً ایسے دوستون سے ضرور ۔ پاس رکھتی ہو جنکے دل مین ظہور
ہو وے مایوس تجھ سے یار اگر ۔ اسکو ہرگاہ رازدار نہ کر
کہا شہ نے کہ ہوتا ہی معلوم ۔ ہوئے ہین لوم ظلم سے معدوم
ظلم جو بادشاہ کرتا ہی ۔ ملک اپنا تباہ کرتا ہی
ملک کو کفر سے نہین ہی زیان ۔ پر نہین ظلم سے کہین ہی امان
شاہ انصاف چھوڑتا ہی اگر ۔ خوش نصیبی کا توڑتا ہی شجر
ظلم جو اختیار کرتا ہی ۔ مرگ کا انتظار کرتا ہی
جو زیادہ طعام کھاتا ہی ۔ رنج کا اژدہام پاتا ہی
سنکے اسکو عمل مین لاتا ہی ۔ سلطنت کو خلل مین پاتا ہی
ایک ہی بادشاہ ظلم شعار ۔ کہ نہین اسکے ملک کو ہی قرار
تیسرا بدمزاج و بد اخلاق ۔ کہ نہین رکھتا یار با اشفاق

وقت ہی انتقام کا آیا — فکر کے اختتام کا آیا
دیکھتا ہی عدو سزا بردہ — یا بلب جان سیدہ یا مردہ

ہوے وان بدشعار ونکی کاہش — جیسی ہی دوستدار ونکی خواہش
پوچھا کہہ مجملاً صلاح کار — تاکہ جو چاہیے سو ہو تیار

بولا اُس کوہ مین ہی غار وہان — رہتے ہین یہ جفا شعار نہان
خشک ہیزم ہی آس پاس بہت — دور تو کم ہی آس پاس بہت

حکم فرما کہ زاغ جاوین وہان — خشک ہیزم اُٹھاکے لاوین وہان
در پر اُس غار کے کرین انبار — پاسبان میتے ہین ہان دو چار

جاکے اُنکے یہان سے لاوین آگ — اور انبار مین لگاوین آگ
اور زاغ اپنے اپنے بال ہلائین — ایسی آتش کو اشتعال ہو جائین

تاکہ اُس غار سے جو باہر آوین — آپ کو آگ مین سراسر پاوین
اور اندر سے دود گھٹ جائین — بارے قید وجود سے چھٹ جائین

شاہ نے کی یہ اُسکی رائے پسند — دفع دشمن کی رہنما ہی پسند
اُسکی تعمیل سے یہ کام کیا — اپنے بدخواہ کو تمام کیا

نہ بچا ایک بوم بھی زنہار — ہوگئے جل کے سب کے سب فی النار
زاغ مغلوب کامیاب ہوئے — خوش ہوئے خوب کامیاب ہوئے

فکر دشمن سے ہو گئے پھر آزاد — ہوئے مسکن مین جاکے پھر آباد
تہنیت کی بلند کی آواز — آشکارا کیا خوشی کا راز

کہ ہوئی پھر مراد ملک روا — ہوا اقبال مثل وعدہ وفا
ہوئی تھی دشمنون سے فوت خوشی — ہوگئی دشمنون کی موت سے خوشی

ہوکے ممنون رائے کارشناس — ہوئے مرہون رائے کارشناس
رائے سے اُسکے کام کرنے لگے — شکر اُسکا مدام کرنے لگے

اُسکی خدمت مین کرتے تھے اقدام — اور رکھتے تھے عزت و اکرام
وہ بھی دیتا تھا بادشہ کو دعا — اور کرتا تھا روز شکر عطا

اور سب کی بھلائی چاہتا تھا — لائق حیثیت سراہتا تھا
اسی عرصہ مین بادشاہ زمان — بولا ای رہنمای راہ زمان

اسنے بدخواہ کی خرابی مین — اور یارونکی کامیابی مین
تیری رائے رسا نے کام کیا — ایسی تاثیر کی کہ نام کیا

کہا جو کچھہ ہوئی ہی اسلوبی — سو ہی اقبال شاہ کی خوبی
کہ اگر بخت شاہ یار نہ ہو — کبھی بندہ سے ایسا کار نہو

مجھے اُس روز ہی ہوا تھا یقین — کہ مقرر ظفر ہی اپنے قرین
کہ کیا تھا انھون نے قصد نہان — اور ہی واسطہ یہ ظلم عیان

کہ ضعیفون کو پائمال کیا — بیگنہ انکا جان و مال لیا
اور اس پر بھی کی طمع ظاہر — اپنے موروثی ملک کی خاطر

دیکھکر تیرا ملک و دولت و مال — اُس سیہ دل نے اپنی آنکھہ کی لال
اسلئے زرد رو ہوا آخر — ہوا عالم سیہ موا آخر

پھر کیا بادشہ نے اُس سے سوال — کہ تعجب ہی میرے دلکو کمال
کہ تو بومون مین اتنا کیسے رہا — رنج صحبت انھونکا کیسے سہا

کہ طبیعت خلاف تھی اُنکی — اور نیت نہ صاف تھی اُنکی
جانتا ہون رفاقت اشرار — ہی نہین کار و طاقت اخیار

صحبت بد ہی نیک کو پرغم — زندہ مردہ ہی کیسے ہو خرم
اور بالطبع جو کوئی ہی کریم — نار دوزخ ہی اسکو دید لئیم

اور کہتے ہین مار بد کے ساتھہ — جینا بہتر نہ یار بد کے ساتھہ
زہر تلخی ہجر کھانا خوب — پر نہ غیرون سے شہد یا ناخوب

کہا اُسنے درست ہی یہ بیان — قرب ناجنس ہی نفس کو زیان
ناموافق اگر ہی یار کہین — اُسکے دیدار سی ہی نار نہین

اور ہی قطب کیطرح دائم ۔ اپنے مرکز میں رات دن قائم
یا کرے ضرب پاسے کوئی سور ۔ سینۂ سنگ سخت پر کچھ زور
کہی زاہد نے کوہ سے جاکر ۔ صورت حال ساری سمجھا کر
ورنہ کیا بالیقین نہ جانا ہی ۔ موش مجھ سے کہیں توانا ہی
ایسی رکھتا ہی تیزی دندان ۔ سنگ کیا کاٹ سکتا ہی سندان
بولی دختر کہ کہتا ہی یہ بجا ۔ کہ ہی مغلوب موش سے یہ سدا
کہا زاہد نے موش سے جاکر ۔ موش نے بوسے جنسیت پاکر
کہ بہت دن سے آرزو یہ ہی ۔ جستجو دل سے جا بسو یہ ہی
بولی دختر کہ سہل ہی یہ کار ۔ کہ ہی زاہد سے یہ کچھ دشوار
اور آئیگا میرے ہاتھ آرام ۔ اور پاؤنگی تیرے ساتھ آرام
مانگی حق سے دعا کہ ای قادر ۔ موش کر اسکو موش کی خاطر
کہ ہی ہر چیز اصل پر راجع ۔ کیا عجب وہ ہوئی اگر راجع
اصل پر ہی ہر ایک شی کو رجوع ۔ خاک ہونگے کہ خاک کے ہیں فروع
گو عوارض ہوں درمیان حائل ۔ ہووے گا حال اصل سا مائل
طینت تلخ رکھتا ہی جو شجر ۔ گو ہو باغ بہشت اسکا مقر
عاقبت اپنی اصل پر جاوے ۔ میوۂ تلخ اپنا بر لاوے
یہ سخن تھا اگرچہ ہوش فزا ۔ پر شب آہنگ نے نہ گوش کیا
آخر کار پر نہ ڈالی نظر ۔ گرچہ نقصان سے تھا نہ خالی اثر
اس فصاحت سے کرتا تھا تقریر ۔ دل بد خواہ کرتا تھا تسخیر
سارے حالات سے ہوا ماہر ۔ جو نہ ظاہر تھا سو ہوا ظاہر
ہوا آگے حضور شاہ کھڑا ۔ شاہ کو جوں ہی یہ لگا پڑا
دوستو جلد ہونگے اب ناکام ۔ آگیا اپنا باعث آرام
شہ کا اقبال ایسا یاں ہوا ۔ دل نے چاہا تھا جیسا کار ہوا

اور اسپر ہو نہیں اثر میں یوں ۔ نرم آواز گوش کریں جوں
باد گو ابر کو ہٹاتی ہی ۔ کوہ سے ابر کے دھکے کھاتی ہی
کوہ نے سنکے یہ جواب دیا ۔ کہ ہی جثہ سے کچھ حساب لیا
کہ مرا سینہ چاک کرتا ہی ۔ اپنی خاطر مغاک کرتا ہی
رہتا ہوں اُسکے آگے بیچارہ ۔ میری قوت ہی محض بیکارہ
موش ہی میری شوہری کو سزا ۔ قدر جوہر ہی جوہری کو سوا
اُسکی خاطر دکھائی خواہش دل ۔ بلکہ ظاہر دکھائی کاہش دل
کر لے مجھکو کوئی ایسی حسین ۔ لیک ہمجنس غیر جنس نہیں
کہ کرے گا دعا میری خاطر ۔ موش بنجاؤنگی تیری خاطر
دیکھا زاہد نے جب بحال ملال ۔ دونوں جانب سے اشتیاق وصال
ہوئی فی الحال یہ دعا مقبول ۔ وہ بنی موش جیسا ہی منقول
اسکو اُس موش کے حوالہ کیا ۔ اور زاہد نے گھر کا رستہ لیا
فایدہ اس مثل کا ہی نہ نہان ۔ کہ جو ہی مقتضائے طبع عیان
جسطرح ایک واقف اسرار ۔ پڑھتا ہی اس بیان میں یہ اشعار
خواہ جوئے بریں سے آب پلائیں ۔ خواہ شیر اور شہد ناب پلائیں
ہی نہیں عقلمندوں سے مستور ۔ جیسا ہے دولتوں کا ہی دستور
ناصح مہربان کو بد سمجھا ۔ سخن سود کو حسد سمجھا
زاغ ہر روز قصہ ہای عجیب ۔ اور ہر رات نکتہ ہای غریب
اسطرح تھوڑے عرصہ میں ناگاہ ۔ اُسکے اسرار سے ہوا آگاہ
بارے موقع جو اُسکو ہاتھ لگا ۔ چاہ دیا ایک بھی نہ ساتھ لگا
بولا خوش ہوکے با انبساط بال ۔ پھر اظہار انبساط حال
پوچھا کیا کام جاکے کر آیا ۔ بولا جو چاہئے تھا بر آیا
ہوکے اب رنج و غم سے آزادہ ۔ ہو چکے ایک دم سے آمادہ

کی دعا پیش واقف پنہان — کہ اسے بخش صورت انسان
پہنچا آملج پر یہ تیر دعا — بن گئی دخت وہ بحکم خدا
دست قدرت نے اُسکو زیب دیا — خوبروئی سے دلفریب کیا
سرو قد گلعذار زیبا رو — منتشر حلقہ دار زیبا مو
دیکھکر چہرہ مہر جلتا تھا — ماہ غیرت سے کم نکلتا تھا
واجو زلف سیاہ کرتی تھی — شب تاریک آہ بھرتی تھی
کبک پر خوش روی سے ہنستی تھی — سرو پر قد سے طعنہ کستی تھی
دیکھی زاہد نے جو یہ صورت نور — نہ رہی دلکو کچھ ضرورت نور
نور قدرت سے آفریدہ تھی — لطف قدرت سے پروریدہ تھی
پس مرید دن سے ایک بلواکر — کہا کر اس کی پرورش جاکر
اپنے بچون کیطرح پال اُسے — بڑہی ہو جب تلک سنبھال اُسے
سنکے وہ اپنے پیر سے یہ مثال — اُسکا کرنے لگا تعہد حال
تھوڑے عرصہ مین عمر پر آئی — عمر طفلی جو تھی بسر آئی
بولا زاہد کہ اے عزیزۂ جان — شکر ہی اب تو ہوگئی ہی جوان
اب ضروری ہی اور عین صلاح — کہ تو پابند ہے کسی سے عقد نکاح
ملے گوہر سے دوسرا گوہر — جیسے جوہر سے دوسرا جوہر
ڈہونڈہنا تیرے واسطے جوڑا — مین نے تیری پسند پر چھوڑا
آدمی و پری و جن و بشر — اور موجود جو ہین زیر و زبر
اُنمین سے جسکو تو پسند کرے — اور خواہش سے ارجمند کرے
ساتھہ اُسکے کرون تری شادی — ہی تری شادی مین مری شادی
بولی شادی کر اُس سے میری یہان — رکھتا ہو جو زیادہ زور و توان
سب سے بڑھ کر ہو شان و شوکت مین — اور برتر ہو جاہ و صولت مین
کہا زاہد نے جیسا تو نے کہا — ایسا ہو سکتا ہی یہ مہر سما
بولی دختر یہ مانتی ہون مین — مہر ایسا ہی جانتی ہون مین
مہر غالب ہی ہر کسی سے عیان — نہین مغلوب ہی کسی سے یہان
بیگمان اس سے میری شادی کر — شادمون مین بھی ایسی شادی پر
دوسرے دن جو خسرو خاور — زیب تخت سما ہوا آکر
کرکے دروازہ روشنی کا باز — دوسری بازی کا کیا آغاز
صبح جب مہر نے ظہور کیا — تیرگی کو جہان سے دور کیا
اُس سے زاہد نے عرض حال کیا — شادی کا اسطرح سوال کیا
کہ یہ دختر ہی خوش جمال بڑی — نیک اختر ہی خوش خصال بڑی
چاہتا ہون کہ اس سے لے خدمت — اپنی خدمت سے اسکو دے عزت
کیونکہ یہ چاہتی ہی ایسا شو — قوت و جاہ مین ہی جیسا تو
مہر نے سنکے یہ عتاب کیا — اور اُسے اسطرح جواب دیا
ابر سے کر یہ التجا جاکر — کہ وہ ہی مجھسے بھی توانا تر
کیونکہ جو میرے آگے آتا ہی — میری تنویر کو چھپاتا ہی
خلق سے نور دور کرتا ہی — تیرگی کا ظہور کرتا ہی
مہر اتنا بڑا ہی لیک سحاب — آگے ہوتا ہی آگے ایک حجاب
کہا زاہد نے ابر سے جاکر — اُس نے پاسخ دیا یہ شرما کر
کہ اگر غالبی سے طالب ہی — باد مجھسے زیادہ غالب ہی
کہ مجھے کرتی ہی پراگندہ — اجزا اجزا مین ہوکے آگندہ
زور خود اسقدر دکھاتی ہی — چاہتی ہی جدہر ہٹاتی ہی
ہوکے زاہد نے ابر سے ماہر — کیا کل حال باد سے ظاہر
باد نے پیچ و تاب کھاکے کہا — اپنے دل سے جواب پاکے کہا
کہ نہین مجھمین کچھ توانائی — ہی توانائی کو وہ نے پائی
کیونکہ رکھتا ہی اُسکا پاے قرار — دامن وقر اپنی جاے قرار

کہ مجھے بے سبب ستایا ہی / بیگنہہ یہ تعب دکھایا ہی
عیش و آرام و شادمانی نہین / زندگانی سے زندگانی نہین
سوچی مین نے ہزار نا تدبیر / نہ چلی ایک بھی بلا تقدیر
جب تلک کھتا ہون یہ جسم زاغ / اور موسوم ہون باسم زاغ
اور دیکھے یہ ستم ستمگر سے / اور اترے نہ بار غم سر سے
ایسی حالت مین جو دعا چاہے / ہووے مقبول جو خدا چاہے
حکم فرمائے تا جلائین مجھے / بوتہ نار مین گلائین مجھے
اور مقبول یہ دعا فرمائے / کہ بدن بوم کا عطا فرمائے
بیٹھا تھا وزیر بھی اُس جا / جو لیا چاہتا تھا جی اُس کا
نہین نرگس سا شوخ چشم اگر / نہین لالہ سا تو سیاہ جگر
یہ سخن سُنکے شاہ نے پوچھا / کہ بتا اسمین کہتا ہی تو کیا
یہ بھی اک شعبدہ اُٹھایا ہی / غدر کو مکر سے چھپایا ہی
جسم اسکا ہزار بار جلائین / آب کوثر سے بار بار دھلائین
دہوئیے آب سے برابر اسے / پھونکیے آگ سے سراسر اسے
کیا ہی نیکی کی اصل بد سے امید / زنگی ہوتا ہی دہونے سے نہ سفید
جسطرح پاکے صورت انسان / موش مادہ نہین رہی نہان
شاہ نے پوچھا کیسے ہی یہ بیان

جبتلک اُس سے انتقام نلون / اور اُسکو سزائے تام ندون
کم نہ ہی اسکی آرزو دل کو / فکر ہی اسکی چار سو دل کو
آخر کار یہ یقین جانا / کہ یہ مطلب ہی بہ نہین آنا
اور مسموع ہی یہ عالم سے / کہ جو مظلوم ہووے ظالم سے
چاہیے آپکو ہلاک کرے / جسم خاکی جلاکے خاک کرے
اسلیئے شاہ جو برائے صواب / دیکھیے اسمین نہ کچھ ورے اصواب
تا جو تن گرمی سے تپان ہووے / شاید اللہ مہربان ہووے
تا کہ مین اُس کے نیک فیضان سے / منتقم ہون مخالف جان سے
سُنکے اُسکی زبان سے یہ گفتار / نکلی اُسکے دہان سے یہ گفتار
کسلیئے پھر ہی دوزخ و دو زبان / گل سوسن سا اس چمن مین عیان
کہا اُسنے کہ اے خدیو زمان / یہ بھی ہی اسکا رنگ رو عیان
ہی عیان اسکے انس و رم سے زنگ / سا زیرک مین اسکے دم زنگ
تو بھی ناپاک ہی سبب ناپاک / اصل ناپاک پاک ہو کیا خاک
نہ بدی جائے اسکی نیت سے / نہ کجی جائے اسکی طینت سے
نہ بنے سیمرغ یا بنے طاؤس / یہ نہ ہوویگا غیر سے مانوس
اصل کو پاکے اصل پر آئی / آپکو اپنی اصل پر لائی
کہا اُسنے کہ ایسے ہی یہ بیان

## حکایت ۱۲

ایک درویش مستجاب دعا / بندگی سے تھا فیضیاب ہوا
تھا لب جوئبار پر قائم / شکر لطف یار پر دائم
ایک چوہے کا بچہ مادہ / اُسکے پنجہ سے ہوکے آزادہ
رکھ کے خرقہ مین اُسکو آزادہ / ہوا اپنے مکان کو آمادہ

دل تھا گرد تعلقات سے دور / جسطرح نور روز رات سے دور
ایک چیل اُڑتی اُڑتی اُدہر / سر پر اس پارسا کے لائی گذر
پڑا اُسکے حضور اُس جا پر / رحم آیا اُٹھا لیا جا کر
پھر یہ سوچا کہ گھر کے رنج نپائے / اسکے نقصان سے ڈر کے رنج نلائے

کہ عدو انتقام کی خاطر
زخم کے التیام کی خاطر

انکو نقصان جان خود کم ہی
دوستونکی خوشی مقدم ہی

ہر طرح مقتضی قرینہ ہی
کہ نہین اسکا صاف سینہ ہی

مین نے زاغون کو آزمایا ہی
باب مکر انکا باز پایا ہی

عقل انکی رسا ہی پر ناصواب
کار انکا نہین ورے صواب

جانا تھا دیکھتے ہی اسکا یہ حال
کہ خرد انکی ہی بحد کمال

مین نے تجھکو سنا تھا راحت جان
اب جو دیکھا تو پایا آفت جان

یعنی جب تک طعام شب نہ چکھے
لذت چاشت اپنے ہاتھ سے پائے

شاہ بومان نے اس اشارہ سے
دیکھا اسکی طرف حقارت سے

کیسی سختی ہی کیسی بے رحمی
کب مناسب ہی ایسی بے رحمی

اسکی خدمت پہ کچھ نہ غور کرین
بلکہ کچھ اور ظلم و جور کرین

بوتہ امتحان مین کیسے گلائین
سایہ اقتنان مین کیسے لائین

دل محنت کشیدہ کو کر شاد
شب محنت کشیدہ کو کر یاد

لے چلے اسکو احترام کے ساتھ
لے گئے اسکو دہوم دہام کے ساتھ

کو کیا تو نے التفات نہین
کہی بے مصلحت تھی بات نہین

اب بھی رکھ اسکو جیسے دشمن کو
ایک پل بھر نہ اس سے ایمن ہو

اسکا آنا ہی زاغونکی خاطر
خون بہانا ہی زاغونکی خاطر

شاہ نے اسکی بات مانی نہین
لائق التفات جانی نہین

زاغ اسکے حضور رہنے لگا
مثل اہل شعور رہنے لگا

ہوا آگاہ ہر طرح حقیقت سے
حسب دلخواہ ہر حقیقت سے

دن بدن اسکا درجہ بڑھنے لگا
اور آنکھون مین سبکے چڑھنے لگا

دیکھکر اسکے پند کی خوبی
بادشہ نے پسند کی خوبی

بار سے دربار مین جمیع دہان
کل اہالی کار خورد و کلان

نہین رکھتے ہین اپنی جانکا خیال
نہین کرتے ہین اس پانکا خیال

میرے دل کا تو ہی خیال ہی
کہ یہی اس زاغ کا بھی حال ہی

اسکی ریشی فریب جوئی ہی
بھر یاران شکیب جوئی ہی

رکھتے ہین یہ فریب و مکر سے کام
نہین رکھتے فریب و مکر سے کام

ہی یہ دانائی کی عیان مقدار
نہین بینائی کی نہان مقدار

عقل انکی ہی نقل سے افزون
نقل انکی ہی عقل سے افزون

میرے نزدیک ہی یہی لازم
پہلے اس سے کہ ہو وہ یہ عازم

اور جبتک کرے نہ خونریزی
دیکھ لے اپنی تیغ کی تیزی

کہ ترا سختی پر بڑا ہی دل
سنگ سے بھی مگر کڑا ہی دل

جو عزیز اپنی خیر خواہی مین
پڑا ہی آفت و تباہی مین

واجب الرحم پر نہ رحمت لائین
بلکہ زحمت پر اور زحمت لائین

تو نے شاید نہین سنا یہ بیان
کہہ گئے ہین جو اگلے اہل زمان

پھر تو رحمت کا باز در پایا
حکم ہمراہیونکو فرمایا

پھر کہا اس وزیر نے اے شاہ
آخر اس کار کا نہین بے آہ

محض حکمت میرا اشارہ تھا
فائدہ اسکا آشکارا تھا

اسکا سینہ ہی بے عناد نہین
اسکا جینا ہی بے فساد نہین

اس سے بومون کو ہی پناہ نہین
کریگا ایک دن تباہ کہین

پند سے اسکے انحراف کیا
کار دانائی سے خلاف کیا

جیسا کچھ اس جگہہ کا تھا دستور
تھوڑے دنمین نہین رہا مستور

سیکھی خدمت کی رسم و راہ تمام
کیئے خدمت سے خیر خواہ تمام

تا بحدیکہ اعتبار رہا
رازدارونمین رازدار رہا

اپنا اسکو صلاح کار کیا
کل مہمات کا مدار کیا

شاہ پیروز کی شکایت کی
اپنی مظلومی کی حکایت کی

لگتی تھی جس کسیکو اسکی سموم / آب ہوتا تھا جیسے آگ سے موم
خوف گرمی سے کوئی بھی لاچار / گرد اسکے نجاتا تھا زنہار
وہ جگہہ ایسی پر مخافت تھی / وہ سیدم ایک تازہ آفت تھی
کہا میمون نے ان سے آؤ شتاب / چلکے تیغ غضب چلاؤ شتاب
عرصہ عیش سے کرین یکبار / انکا ایوان زندگی مسمار
ان نگون بختو نکالو اے غرور / توڑین ایسا کہ ٹوٹے پاے غرور
اور آپ آئے اپنے پاسے وہان / بھاگتی تھی بقا فنا سے جہان
تو بھی میمون سے چلنے کی خاطر / انکو ترغیب کم نہ تھی ظاہر
لئے جاتا تھا اسطرح آگے / گو نہ تھی صورت فرح آگے
سارے اطراف اس بیابانکے / بہنے تمثیل مہر تابان کے
یہ اثر تھا ہوا مین بھی ظاہر / مثل پروانہ جلتے تھے ناظر
گرم ہوتا تھا آفتاب سے دم / اب نہ جلتا تھا اسکی تاب سے کم
گرمی مہر کارگر آئی / وقت کل سے دمار برلائی
پوچھا میمون سے شاہ نے کہ بھلا / یہ بیابان ہی کسطرح کی بلا
اور کیا شی ہی یہ جو شعلہ وار / آتی ہی تند و تیز شعلہ بار
یہ بیابان مرگ ہی ظاہر / سارا سامان مرگ ہی ظاہر
جمع رکھہ دلکو لاکھہ جان ہی اگر / لاکھہ ایک ایک کو یہان ہی ضرر
آتش ظلم جو جلائی ہی / اور بوزینون مین لگائی ہی
یہ سخن کرتے تھے کہ باد سموم / دفعتہً لائی انکے سر یہ ہجوم
ایک بھی آن سے اس بیابان سے / نہ سلامت نکل سکا جان سے
جیسا میمون کے ساتھہ تھا آزار / اس جزیرہ کو ہو گیا تیار
صاف پائی ہر ایک صورت سے / اپنی جا غیر کی کدورت سے
گئی باد خزان طیش و تعب / آئی باد بہار عیش و طرب

ریگ رکھتی تھی فوق گلخن پہ / جسطرح کورہ ہاے آہنگر
ایسی تھی اسکی شور گی گویا / رستنی بھی نہ ہوتی تھی ویا
باد آتش تھی اور آتش باد / تھی زمین سنگ سنگ آہن زاد
پھیلے اس سے کہ روے مہر سما / پردہ شب سے ہووے چہرہ نما
پہلے اس سے کہ ہو علم بردار / شاہ رومی شعار پر انوار
رکھے خرس نے سنکے اسکے یہ دم / اس بیابان مین ارزوکے قدم
مہر نکلا مگر نہ آیا نظر / کسی جا انکو بوزنون کا اثر
کہتا تھا جلد آؤ آپہنچے / دلمین کچھہ شک نہ لاؤ آپہنچے
الغرض جیسے آفتاب چڑھا / ویسے ہی اسکا زور تاب بڑھا
شعلہ شمع مہر گرم ہوا / شعلہ آسا سپہر گرم ہوا
جو قدم پھر بھی اسمین جلتا تھا / گرمی سے موم سا پگھلتا تھا
باد گرمی مین اسکی کیا کم تھی / آگ تھی ثانی جہنم تھی
اور باد سموم آتش بار / لائی انپر ہجوم آتش وار
رہین دل جسکو دیکھکر بیتاب / اور ماہی سے ہین جگر بے آب
کہا اس نے کہ اے شہ خونخوار / اے دل آزار اے جفا کردار
ملک الموت ہی جو آتا ہی / اور پیغام موت لاتا ہی
بچنے کا رکھہ نہ اپنے دلمین خیال / بچکے جانا ہی ایک امر محال
وہ ہی آتش تجھے جلائیگی / آتش نیستی دکھائے گی
اور میمون کو یا خدیو سپاہ / اسی جا پر کیا جلاکے تباہ
تیسرے روز شاہ بوزنگان / ساتھہ لیکر سپاہ بوزنگان
جاکے دیکھا تو تھے مکان خالی / اور دشمن کے تھے نشان خالی
شب دیجور چھپ گئی غم کی / صبح پر نور فتح کی چمکی
اسلئے کی ہی یہ مثال بیان / کہ شہنشہ کو ہو یہ حال عیان

ہی نکونامی ہی مراد مری
کہ نکونامی سے ہی یاد مری
خواہے یہ کہ میرے مرنے پر
جان کے اس جسم سے گذرنے پر

بادشہ دل مین کچھہ دریغ نہ لائے
دست حسرت سے غم کی تیغ نکھائے
لیک جب بزم عیش داد کرے
یہ وفاداری میری یاد کرے

دست امید مین تمھارے جہان
آئے جسوقت آرزو کی میان
ہی یہی مقتضای داد وداد
کہ کسی وقت آئے یاد وداد

شاہ نے پوچھا کیا وسیلہ ہی
اور کیا سوچا مکر وحیلہ ہی
جس سے یہ کام چاہتا ہی کیا
اور یہ نام چاہتا ہی لیا

بولا میمون کہ ہی میری یہ رائے
اپنی تقدیر جو مدد فرمائے
انکو تکلیف زا بیابان مین
یعنی مرد آزما بیابان مین

ڈالون لیجاکے ایسی آتش مین
کہ نہ آتش ہو ویسی آتش مین
مرین باد سموم سے جل کر
رہین قائم نہ موم سے پل بھر

اور غالب یہ ہی کہ یہ تدبیر
نہین کرنے کی نیکی مین تقصیر
حکم فرما کہ مار کر دندان
زخم پہنچائین جسم پر چندان

کہ نہ جان جائے ایسی جا کاٹین
یعنی دو گوش و دست و پا کاٹین
ایک گوشہ مین چھوڑ آئین وہان
رکھتے ہین اپنی بود باش جہان

بادشہ اور کل امیر و سپاہ
اور مفرور خستہ حال و تباہ
روز دو تک کہین قیام رکھین
اپنے اخفا مین اہتمام رکھین

تیسرے روز پھر فراغت سے
رہین جاکر وطن مین راحت سے
پھر نہ پائین گے کچھہ انھون کے نشان
نہ اٹھائینگے کچھہ انھون سے زیان

الغرض شہ نے اسکے ایما پر
حکم صادر کیا اسی جا پر
کاٹ کر اسکے گوش و دست و پا
کیا مجروح و خستہ تن اسکا

اور ڈالا کنار صحرا پر
گذر خاص و عام کی جا پر
منتشر کرکے اپنی فوج و سپاہ
وقت فرصت کی دیکھنے لگا راہ

اور میمون تمام شب بیخواب
رویا یہ خون تمام شب بیتاب
کہ دل سنگ آب ہوتا تھا
کوہ کو اضطراب ہوتا تھا

شاہ خرسان علی الصباح اٹھا
دل مین کچھہ جو شہ نے صلاح اٹھا
اسکی آواز پر گیا اس جا
اور دیکھا جو حال تھا اسکا

تھا غضبناک پر عنایت کی
خصم ناپاک پر رعایت کی
متوجہ ہوا سوال کیا
کہ ترا کس نے ایسا حال کیا

جانا میمون نے بادشاہ یہ ہی
اپنے ہم قوم کی پناہ یہ ہی
بولا کرکے ادا دعا و ثنا
جیسے کچھہ بادشاہون کو ہی بجا

ہی دل و چشم کا یہ کام عیان
آتش و آب ہی مقام یہان
چشم سے دیکھہ دل سے رحمت لا
دیر مت کر یہی وقت رحمت کا

شاہ بوزنگان کا ہون دستور
نام میمون رکھتا ہون مستور
وقت شبخون نہ تھا یہان حاضر
نہ تھا اس خون کے درمیان حاضر

لیک تھا میرا شہریار جہان
تھا اسی بیشہ مین شکار کنان
دوسرے دن جو جنگ سے بھاگے
پہنچے لشکر مین شاہ کے آگے

انھون نے سارا حال عرض کیا
شہ نے امر محال فرض کیا
یعنی تم سے مبادلہ چاہا
ہمسرانہ مقابلہ چاہا

اور پھر مجھہ سے پوچھی آئین صلاح
مین نے دیکھی نہ اسکے حق مین فلاح
اسلئے مین نے رہنمائی کی
انکو خدمت کی اور صفائی کی

اسطرح پر کہ ہی یہ امر صواب
نہین ہی اسمین کچھہ ورا صواب
کہ ملازم کی طرح کس کے کمر
کرین انکے ملازمون مین بسر

انکے سایہ مین زندگانی کرین
رنج سے اپنی پاسبانی کرین
سمجھین دنیا کے رنج نابود
گوشہ اور توشہ پاکے آسود

چاہیے رکھنا دل مین صبر و ثبات
ہی بلا سے یہی طریق نجات
کیونکہ صبر و شکیب کے اشجار
بخشتے ہین مراد کے اثمار

ایزد پاک کا یہ فرمایا
یاد ہی مجھکو وقت پر آیا
صبر باب فرج کی ہی مفتاح
ہاتھ آتی ہی جسکو یہ مصباح

دیکھتا ہی نہ تیرگی الم
پاتا ہی جسکی آرزو ہی نہ کم
صبر ہی ہی کلید باب رجا
دربستہ کو کرتا ہی یہی وا

مرآت دل سے زنگ گرد ضرر
صبر ہی سے ہمیشہ ہوتا ہی دور
دوسرا یہ کہ رکھئے رای درست
اور کوشش کے رکھیے پای درست

کہ جو کچھ کار پیش آئے کہین
اور تابان ہو برق آرا زرین
ظلمت ظلم جاسے دور ضرر
دل مظلوم پاے نور ضرر

اور کار ہزار سال تمام
کر سکے ایک ہی خیال بکام
مرہم فکر نیک و رای صواب
ریش ہای درون مٹاے شتاب

شاہ بوزینگان نے اسکا بیان
سنکے تسکین سی پائی دل مین عیان
اور پوچھا کہ کیا ہی اسکا علاج
کہ جو کچھ چاہتا ہی اسکا علاج

تب کی درخواست اُسنے خاتونکی
سنکے برخاست شہ نے جلوت کی
عرض کی ای شہ خجستہ خصال
رنج اسباب سے ہی مجھکو کمال

کہ میرے خویش و اقربا سارے
گئے ہین انکے ہاتھ سے مارے
نہین ہے انکے لطف جینے مین
داغ سوزان ہی مجھکو سینے مین

دل کو ہے انکے شادمانی نہین
مرگ سے کم یہ زندگانی نہین
عاقبت ایکدن تو مرنا ہی
ترک اس غمکدہ کو کرنا ہی

پھر بھلا کیون نہ پیشتر ہی مرون
ترک کرنا ہی پیشتر ہی کرون
کہ اسیر تعلقات کہین
پاتا ہی رنج سے نجات نہین

اسلیئے اسکو چھوڑا چاہتا ہون
رشتۂ عمر توڑا چاہتا ہون
کہ یہ غم اختتام پر آسے
یہ ستم انتقام پر آسے

جان اگر ساتھ جاے غم ہی نہین
بدلہ ہاتھ آئے کم ہی نہین
میرے یارونکو ہی تمام کیا
چاہتا ہون یہ انتقام لیا

کہا شہ نے کہ انتقام خویش
ان سے لینا ہی احترام خویش
اور شیرین ہی اسکا کام حیات
بے ثباتون کو ہی پیام ثبات

غلبہ چاہتے ہین دشمن پر
کہ کرین نیست اس سے ابتر
لیک جب تو نہین عدم کیا کم
بسے یا اجڑے ایک دم عالم

خواہ آباد خواہ ویران ہی
خواہ دلشاد خواہ حیران ہی
تو ہی اس باغ سے جو گم ہو جائے
کیا ہی پھر گل کھلے کہ کملائے

بولا میمون کہ ای خجستہ سیر
زندگی مجھکو مرگ سے ہی بتر
ایسی حالت ہی یہ ملالت ہی
یہ ملالت ہی ایسی حالت ہی

کہ بقا سے فنا ستودہ ہی
نہ فنا سے بقا ستودہ ہی
کیونکہ ہی صرف دید فرزندان
جس سے نورانی ہی نظر چندان

سو ہوئے پردۂ زمین مین نہان
ہجر انکا ہی اب کمین مین عیان
اور شادی و فرحت خاطر
دید خویش و یگانہ ہی ظاہر

سو بھی ہستی کا خرمن موجود
کر گئے باد مرگ سے مفقود
اور مال و منال اپنا تمام
جو معیشت کی قائمی ہی مدام

دشمن بدسگال نے فریاد
دست غارت سے کر دیا برباد
چاہتا ہون کہ کر کے یہ خدمت
کرون کچھ تو ادا حق نعمت

اور کچھ مرہم شفا ظاہر
کرون ان دوستدارونکی خاطر
جو ہین مجروح تیر غم سے عیان
سوختہ آتش الم سے نہان

اپنا یہ نقد جان نثار کرون
کار خود یادروزگار کرون
چاہتا ہون کہ نیکنام مرون
خود کو دنیا مین نیکنام کرون

ہوئی جب تک بوزنونکو خبر
اس جہان سے گئے بہت سے گذر

پر بچے تھے سو یہ خبر پا کے
بچے جان سے ادہر ادہر جا کے

خرس پا کر یہ بیشہ آباد
دشمنون سے تہی ہوئے کیا شاد

کیا اسکو ہی اپنا جای قیام
روکا چلنے سے اپنا پاے خرام

خرس مظلوم کو کیا سرور
حکم اسکا اٹھا لیا سر پر

اپنا دست جفا دراز کیا
اور باب غضب فراز کیا

بوزنون نے جو اپنا مال و منال
مجتمع کر رکھا تھا سال بسال

ایک ساعت مین کر لیا اپنا
ایک غارت مین کر لیا اپنا

کس نے پیدا کیا تھا کس نے لیا
کس نے جوڑا تھا کس نے خرچ کیا

دوسرے دن جو دہر کی سیاہ
ہوئی نورانی شکل چہرۂ ماہ

اور جمشید مہر تیز آہنگ
آیا بالاے تخت مینا رنگ

چرخ نے مہر کا اٹھایا علم
حرف شب پر وہین پھرا قلم

غافل اس حال سے جو گذرا یہان
پھر کے آیا تھا شاہ بوزنگان

تھے جو خرسونکے ہاتھ سے بھاگے
چلے آتے تھے ساتھ سے آگے

سوختہ نار آہ کے اندر
مل گئے شہ کو راہ کے اندر

انھون نے جیسی تھی ضرورت حال
اس نے ظاہر کی ساری صورت حال

سنتے ہی ان سے ایسا ذکر ملال
متحیر ہوا بہ فکر کمال

بولا افسوس کیا بلا آئی
گیا قبضہ سے ملک آبائی

اور گنجینہ جو فراہم تھا
برسون سے مجتمع تھا کیا گم تھا

بدسگالون نے اپنے ہاتھ کیا
کچھ نہین چھوڑا ایک ساتھ لیا

بخت نے مجھ سے کی دغا آخر
نہ کی وقت وفا وفا ظاہر

خاک ادبار فرق پر ڈالی
کلۂ کار فرق پر ڈالی

اور دولت نے افتراق کیا
میرے دشمن سے اتفاق کیا

نہ ریاض جہان مین برگ و نوا
نہ رخ مقبلی مین رنگ وفا

اس جہان کا کچھ اعتبار نہین
جز دغا و فریب کار نہین

دوسرے بھی جو اسکے تھے ہمراہ
سنکے یہ حال واقعۂ دم کا

ہوئے مضطر برای مال و منال
مضطرب تر برای آل و عیال

ایک بوزینہ ان مین تھا دانا
جسکا حال زمانہ تھا جانا

کہتے تھے اسکا نام میمون سب
کیونکہ تھے اسکے کام میمون سب

خوب آراستہ کیاست سے
زیب ور زیور فراست سے

اسقدر تھا کہ سب مین تھا ممتاز
اسلئے اسکا کرتے تھے اعزاز

سارے شہر ہی شہریار وہان
مشورت پر تھے اسکے کارکنان

ایسا روشن ضمیر با تدبیر
پیش تقدیر تھی بجا تدبیر

ملک گیری تہی کیا مجال اسے
ملک گیری مین تھا کمال اسے

تھا زحل سے رموز دان بہتر
تھا عطارد سے خامہ ران بہتر

دیکھکر شہریار حیران ہے
خانۂ عقل کار ویران ہے

اور کل دوسرے پریشان ہین
جسم مین جان ہے لیک بیجان ہین

اسنے کھولی زبان نصیحت کی
اور ایسی عیان نصیحت کی

وقت آفات اضطرار نہ کر
کہ ہین دو نقص ایسا کار نکر

ایک ہی دوستون کی رنجوری
دوسرا دشمنون کی مغروری

نہ بلا مین ہے اضطرار نکو
حق بندہ مین ہے نہ کار نکو

رکھتا ہے نیکی دوام سے دور
بلکہ اس دہر کے بھی کام سے دور

وقت مردی ہے گریہ و زاری
مرد کو باعث سبکساری

کہ شکیب امتحان مردی ہے
بے شکیبی زیان مردی ہے

ایسے حالات مین یہی دو کام
ہر کہین ہوتے ہین مفید عام

ایک ہی بیشی شکیبائی +
نیک ہی بیشی شکیبائی

مثل گل ہین بہار وصل سے گل
کیون نہین تو بہار وصل سے گل

جا کے تیر ستم سے اپنے ضرور
کرے زیر و زبر بنامی حضور

ٹوٹے سارے کہ کر دیا مجبور
زخم مارے کہ کر دیا رنجور

پایا اتبک نہ آرزو کا ثمر
ہوا پژمردہ آرزو کا شجر

بجھا ناگہ چراغ زور و توان
ہوا روشن چراغ شور و فغان

الغرض بعد ذلت و خواری
بھاگا با صد ہزار دشواری

اسکے ہمجنس آئے گھبرا کے
ملے اس سے مثال صبر آ کے

اور بولا مقام حیرت ہے
بلکہ دل سے پیام غیرت ہے

اور ہم ایسے ہین قوی صد بار
تو بھی سہتے ہین ایسے بیحد عار

نہ مٹے گی ابھی یہ بدنامی +
نہ مٹے گی کبھی یہ بدنامی

چاہیئے ایسا اتفاق کرین
جان و تن انکے طاق طاق کرین

اٹھے کین کا یہ گردۂ تیرہ
چشم امید ان کی ہو خیرہ

ایسے سر توڑین جنگ مین انکے
سر سے سر پھوڑین جنگ مین انکے

کیا اُسنے جو یہ فتور بیان
ہوئی انکی رگ غرور تپان

کھولی اپنی زبان لاف و گزاف
کہے کلمات اختلاف و خلاف

اژدہا ہم ہین اور دشمن مور
مار سے کیا اپنے آگے دشمن زور

پس یہ ٹھہرا کہ آج رات وہان
چلکے دکھلائین اپنی بات وہان

گرمی کارزار کے اندر
شعلہ گیر و دار کے اندر

شیر صحرائی چرخ زرین جنگ
یعنی مہر شعاع زرین رنگ

اور ہوئے دونون بے خورد و کلان
گرد قطب شمالی سیر کنان

خرس اس کوہسار سے اترے
اپنی جائے قرار سے گذرے

اتفاقاً وہ شاہ بوزنگان
تھا امیرونکے ساتھ سیر کنان

اور بے خوف خصم سے دل مین
سوتے تھے اپنی اپنی منزل مین

اسلئے قصد یہ کیا دل مین
کہ کسی طرح ان کی محفل مین

بوزنون نے مچایا شور و فغان
لائے ہر سو ہزار زور و توان

خرس بیچارہ سخت گھبرایا
ہوا بے صبر یہ نہ صبر آیا

گوشۂ دل سے تیرگیٔ الم
شمع راحت سے مٹ گئی تھی کم

ہونے پایا نہ دل مقام سرور
توڑ ڈالا افلاک نے جام سرور

پہنچا اس کوہسار پر بولا
اور پھر ڈاڑھ مار کر رویا

پوچھی اُس سے جو کل حقیقت حال
کی بیان اُسنے کل فضیحت حال

کہ اگرچہ ہین یہ نہین ہمزور
بلکہ ہم سے ہین یہ کہین کمزور

ہوئے ہین اپنے آبا اور اجداد
پہلے کب ایسے مورد بیداد

رہیگی اپنے خاندان مین مدام
کرے گی اپنے خانمان مین مقام

ایک شبخون سے ہو نہار حیات
دفعتہً انکو لیل تار ممات

بخت سے گو کہین امان پائین
اپنے کین سے نہین امان پائین

خلق مین ایسی نیکنامی آئے
کہ ابد تک نہ ایک خامی آئے

مشتعل ہو آتش تعصب کی
تیز تر خواہش تعقب کی

کیا مذکور ذکر زور و توان
چرخ تک پہنچا ایسا شور و فغان

جب علم اپنا جنگ مین لائین
تاج و سر انکا جنگ مین لائین

آتش جنگ ایسی گرم کرین
موم کی طرح انکو نرم کرین

خرمن جان و جسم انکا جلائین
اسطرح پر کہ ہم انکا نپائین

جب ہوا عین غرب پر مائل
کہ کرے گرمی جگر زائل

مہر نے لی جو کنج غرب کی راہ
ہوگئی ارض و باد سرد و سیاہ

رکھا اس جا مین اپنا پائے خرام
جو تھی ان بوزنونکی جائے قیام

اسلئے شب کو آسکا تھا نہین
وہین صحرا مین رہ گیا تھا کہین

مثل مور و ملخ سپاہ چلی
کرتی ہر ایک کو تباہ چلی

کام اپنا تمام کرتا ہے / کہ ہدف پر مقام کرتا ہے
کس لئیے اتنی بات کرتا ہے / کس لئیے دن کی رات کرتا ہے
کہ جو کچھ مجھکو پہنچا ہے آزار / ہے عیان اسکو حیلہ سے کیا کار
یہ جو تکلیف آہ و زاری ہے / مت سمجھ تو کہ اختیاری ہے
اور ہے سب کو آشکار یہ بات / نہین پوشیدہ زینہار یہ بات
بولا تب جو وزیر بد ظن تھا / کہ ترے مکر و حیلہ کا منشا
یہ مصائب جو آئے ہین تجھ پر / آپ تو نے اٹھائے ہین تن پر
چونکہ اسکا مزا ہے دل مین بھرا / تلخ تجھکو نہ لگتی ہین یہ ذرا
کیونکہ جو قصد خصم کرتے ہین / اپنی ہستی سے درگذرتے ہین
اپنے مالک کا کام کرنے کو / خلق مین اپنا نام کرنے کو
جسطرح ایک بوزنہ یکبار / ہوا ہے اپنی مرگ سے دوچار

زاغ بولا کہ اے جفا پیشہ / کیون جفا کا لگاتا ہے تیشہ
تیری تقریر ہے یہ لا حاصل / چاہتا ہے تو اس سے کیا حاصل
چاہ کر کوئی غیر کو آرام / چاہتا ہے نہ آپ کو آلام
آپ سے کی ہے اختیار نہین / کہ ہے تکلیف تن سے پیار نہین
کہ ہے زاغون کی دشمنی کا نشان / یہ عقوبت جو مجھ پر اب ہے عیان
یہ عمل ہے جو ہے کیا تو نے / یہ دغل ہے جو ہے کیا تو نے
سہے ہین نیش رنجش ظاہر / عسل انتقام کی خاطر
بیشتر اپنی موت چاہتے ہین / اپنے دشمن کا فوت چاہتے ہین
نہین رکھتے ہین باک مرنے مین / اپنا دشمن ہلاک کرنے مین
بہر ہلاک دشمن خونخوار / ہوتے ہین اپنے مرگ پر تیار
اپنے خصمون کی فوت کی خاطر / جن سے یارون کی موت تھی ظاہر

شاہ نے پوچھا کیسے ہے یہ بیان / کہا اُسنے کہ ایسے ہے یہ بیان

## حکایت

بوزنون کا کوئی گروہ عظیم / ایک ٹاپو کے درمیان تھا مقیم
کہ تھے انواع قسم کے اشجار / کل تر و تازہ میوہ ونکے انبار
ایک دن اُن شجر کے نیچے وہان / بیٹھے تھے انکے کچھ شریف زبان
کبھی مداح پستہ تھے چندان / کہ تھے لبہا ہی پستہ سے خندان
کبھی باچشم مثل تر بادام / دید انجیر خشک پر باکام
کہ ہوا دیکھکر پریشان دل / بلکہ بر سے ہوا گریزان دل
سر کو ہر سنگ سے ہی ٹکراتا / اور ہر رنگ سے ہی تھک جاتا
اور یہ بوزنہ یہان کہ جہان / اس سے بہتر نہین عیان کہ نہان
اور اس سبزۂ ملائم پہ / اطلس سبز سے ملائم تر

تھی موافق وہان کی آب و ہوا / نہ منافق وہان کی آب و نوا
اور تھے چشمہ آب کوثر سے / صاف و شفاف تاب گوہر سے
گفتگو ہر طرح کی کرتے تھے / جستجو ہر فرح کی کرتے تھے
کبھی فندق کی طرح سر بستہ / سو ہی فندق ہی تھے نظر بستہ
اس مین ایک خرس نر ادہر آیا / رنگ سیرانی چہرہ پر لایا
اور خود سے کہا بصد افسوس / کہ تو رہتا ہے کوہ پر محبوس
تب کہین بیخ و کاہ پاتا ہے / پہ نہ سیری کی راہ پاتا ہے
پاتے ہین میوہ ہائے تازہ و تر / کھاتے ہین میوہ ہائے تازہ و تر
ہر طرح کی گیاہ چرتے ہین / زندگی با رفاہ کرتے ہین

بیٹھکر اُسکے رخ سے گرد ملال / صاف کرنے لگا بدرد کمال
اور اعضائے تن دبانے لگا / اپنی الفت اُسے دکھانے لگا

بولی زن مکار نے کہ تھی بیدار / چشم کھولی کہ اب ہوئی بیدار
بیٹھا شوہر کو دیکھہ کر اُچھلی / نہ تن خویش کی خبر کچھہ لی

ہولی صبح بہار چمکی آج / گئی وہ شب ہزار غم کی آج
میرا دلبر نگار پھر آیا / شکر ہے غمگسار پھر آیا

اور پوچھا کہ آیا کب اسجا / اپنی تشریف لایا کب اس جا
بولا جب تو تھی اپنے یار کے ساتھہ / ڈالے اُسکے گلے مین پیار کے ہاتھہ

اور اُسکی بغل مین ناز کنان / تھی در عیش خویشتن بازکنان
اور کرتی تھی اُس سے کام اپنا / تھی صراحی سے بھرتی جو جام اپنا

مین نے جب دیکھا ایسی صورت ہے / دل مین سمجھا تجھے ضرورت ہے
تیری خاطر سے تب مخل نہوا / رنج پہنچاؤن ایسا دل نہوا

اور اس بات کا یقین ہے مجھے / بلکہ اثبات کا یقین ہے مجھے
جانتا ہون مین مہربان تجھہ کو / مانتا ہون نہین قدردان تجھہ کو

جسم ہے میرے وصل کی خاطر / چشم ہے میرے حسن کی ناظر
اسلیئے تجھہ سے ہوتا ہے جو گناہ / تو سمجھتا ہون دل مین خواہ مخواہ

اتفاقاً یہ سہو و غفلت ہے / نہین قصداً اُسکی شفقت ہے
کرنی پڑتی ہے پس تیری خاطر / در گذر تیرے یار سے آخر

دل قوی رکھہ نرکھہ ہراس ذرا / کم نہین دل کو تیرا پاس ذرا
مت سمجھہ مجھہ سے کوئی امر خلاف / اور کر مجھکو مہر دل سے معاف

کہ تیرے حق مین بدظنی کی تھی / گو نہ کچھہ تو نے بدزنی کی تھی
کہ ہوا تجھہ سے مین بداندیشہ / مار کر بدگمانی کا تیشہ

للہ الحمد تو نہ ہے ویسی / پیشتر مین نے سمجھی تھی جیسی
دیکھنے اور سننے سے ہے عیان / سہو تھا صرف جو کیا تھا گمان

آخر اس زن نے بھی بنائی بات / مگر ہے جیسے کچھہ بن آئی بات
اور ڈالے باشتیاق گرم / گردن شادی پر ید از رم

دل نجار پھر تو ایسا بڑھا / کرکے تکرار شعر ایسا پڑھا
نہ خدا تجھہ سے اعتراضی ہو / مین ہون راضی خدا بھی راضی ہو

اسلیئے کی ہے یہ مثال بیان / کہ رہے تمکو یہ خیال بیان
کہ کہین تم نہ جسطرح نجار / سنکے افسانہ زن بدکار

اعتبار اُسکے پیار پر لایا / ننگ و عار اپنے کار پر لایا
اس فریبی کی بات مین آؤ / آپکو اسکی گھات مین لاؤ

اور اُسکے فریب کی تقریر / اسنکے چھوڑ و شکیب کی تدبیر
جس سے آتی ہے بو ہی خون ظاہر / اسکے مکر و دغا سے ہون ماہر

قول بدخواہ پر غرور نکر / عقلمندی سے خود کو دور نکر
جو کوئی ایسی راہ جاتا ہے / خود کو آخر تباہ پاتا ہے

جب عدو ہو گئے دور لیئے چاہ / کر نہین سکتا اپنے دلکا کار
تب بھی لیکن شہ پاس لاتا ہے / مکر و حیلہ سے پاس آتا ہے

محرمیت کی گھات کرتا ہے / خیرخواہی کی بات کرتا ہے
دیکھتا ہے بھلا خوشامد مین / کہ ہے آمد سدا خوشامد مین

کرکے اندر زو پند خاطر خواہ / دل مین کرتا ہے اپنی خاطر راہ
پاکے اسرار دل سے آگاہی / ہوتا ہے راہ کار کا راہی

اور چلتا ہے ہوشیاری سے / محرمیت کے پائداری سے
زخم ایسا لگاتا ہے کاری / کہ جلن اُسکی آگ ہے بھاری

کہ جلاتی ہے تن کو آتش وہ آ / جیسے خرمن کو برق آتش بار
اور پھر جسطرح قضا کا تیر / بے خطا جا پہ ہوتا ہے جاگیر

زن کسی وقت سہو و غفلت سے / یا کسی وقت لہو و شہوت سے
ایسے ہی یار غار کرتی ہے / یار بنتی ہے پیار کرتی ہے

نہ ہی لائق حسب نسب سے جو / نہ ہی لائق سبب ادب سے جو
پر جو شہوت کبھی بر آتی ہے / اور حاجت جو ہے بر آتی ہے

اسکو بیگانہ وار جانتی ہے / پھر نہیں اپنا یار مانتی ہے
چھوڑ دیتی ہے اسکی دلداری / توڑ دیتی ہے رشتۂ یاری

رہتی ہے ہوکے یار بیگانہ / جسطرح پر انار بے دانہ
یا دو بھی کرتی دوستی کی نہیں / گو یا تھی آس سے دوستی ہی نہیں

لیک شوہر ہے اسکو جیسے جان / چشم کو نور اور جسم کو جان
بلکہ جان کو نظیر اس سے کہاں / کہ ہے جان گر پر اس سے کہاں

جان اگر جائے تو قباحت کیا ہے / وہ اگر جائے تو قیامت آئے
متمتع نہ ہو جوانی سے / عشرت و عیش و زندگانی سے

بلکہ زندہ وہ بے تمیز نہو / خود سے شوہر جسے عزیز نہو
یا نہیں چاہے زندگانی کو / صرف شوہر کی شادمانی کو

نہ ہو پوری امید میری بخیر / ہو کبھی ہو اسیہ میری بغیر
زندگی جانتی ہو اپنی حرام / جو نہ بر آئیں اس سے اسکے مرام

جب سنی شوہر نے اسکی یہ تقریر / کی نہ تاثیر میں ذرا تقصیر
مہر و الفت نے پھر ظہور کیا / بدگمانی کو دل سے دور کیا

شفقت و مہر نے ہدایت کی / یک بیک دل سے یہ حکایت کی
کہ نہ تھا دور بدگمانی سے / ہو تا شرمندہ یار جانی سے

بلکہ منظور ہو تا پیش خدا / نہیں منظور ہے تا پیش خدا
زن کے حق میں یہ بدظنی کیا ہے / اپنے حق میں یہ رہزنی کیا ہے

وہ تو ہے بیقرار میرے لیے / مظہر اضطرار میرے لیے
مذہب دوستداری سے ہے بجا / روش مہر یاری سے ہے روا

کہ اگر یار یار سے ہو خطا / بالعوض یار یار سے ہو عطا
یہ خطا انتخاب میں ہی نہیں / ہو دا اسکی حساب میں ہی نہیں

کون جز اسکے جو ہے نابود وہ / نہ خطا سے ہے دامن آلودہ
نہ ہے کوئی بغیر سہو و خطا / کافی ہے شاہدی عفو و عطا

ہوئی سہو و خطا ہے آدم سے / پھر جو ہے نار وا ہے کیا ہم سے
جیسی ہے اصل سے خطا ظاہر / ویسی ہے اصل سے عطا ظاہر

ہے خطا کے لیے عطا پیدا / ہے عطا کے لیے خطا پیدا
میں نے ناحق اٹھائی یہ تکلیف / خود کو خود ہی دکھائی یہ تکلیف

اب یہ ہی مقتضا ہے اس دم کا / کہ منغص کرو نہ عیش ان کا
آبرو اسکی پیش بیگانہ / خاک میں ہی ملائی زیبا نہ

کیونکہ یہ کار لہو و سہو سے ہے / اور یہ عار سہو و لہو سے ہے
نہیں ظاہر ہے یہ ارادت سے / پایا جاتا ہے اسکی عادت سے

اچھا ہے عیب پر نہ جائے نظر / بلکہ اسکے ہنر پہ آئے نظر
عیب سو تجھ میں ہو وہی ایک ہنر / جز ہنر دیکھے گا نہ نیک نظر

بس اسی جا پلنگ کے نیچے / آہو آسا پلنگ کے نیچے
دم بخود وہ پڑا رہا شب بھر / دل سے کچھ بھی نہ لا سکا لب پر

انہوں نے عیش سے فراغت کی / اور آخر کو استراحت کی
جب تلک رات شب دیجور / ہوا آوند یا حضور شاد و نور

سایۂ شب سے نکلا شاہد روز / چرخ سے نکلی صبح دہر افروز
گیا اٹھ کر وہ مرد بیگانہ / شاد و مسرور در جانب خانہ

اور زن اس پلنگ پر سوئی / اور شوہر کے ننگ پر روئی
شوہر اس حال تنگ سے آخر / آیا زیر پلنگ سے باہر

گو نہ غیرت سے کار رکھتا تھا — نہ ذرا شرم و عار رکھتا تھا
واقعی جو قصور ہی اِس کا — کچھ تدارک ضرور ہی اِس کا
ہی اگرچہ یہان سے اتنا نہ دور — پڑیگا کچھ دنون ٹھہرنا ضرور
ہوتہ سینہ سوز ہجران مین — جلیگا سینہ سوز حرمان مین
تجھ سے دوری ہی مجھکو مجبوری — چاہتا ہون نہ چاہ کر دوری
اور کی اشکباری شادی — نہ دکھائی الم سے آزادی
جاتے جاتے اُسے وصیت کی — شوہرانہ اُسے نصیحت کی
بند اچھی طرح سے در رکھنا — اور اسے باب پر نظر رکھنا
زن نے مانی وصیت شوہر — نیک جانی نصیحت شوہر
لیک جاتے ہی اسکے اسنے سلام — بھیجکر بھیجا یار کو یہ پیام
سنکے محبوب نے کیا اقرار — جمع رکھ اپنے دل کو اے دلدار
زن نے اس مژدہ سے خوشی پائی — اور کی اُس جوان کی مہمانی
اسمین تھے یہ بھی ہمراہ نہان — آ گئے یہ دو مہر و ماہ جہان
تھے بہم شاد عاشق و معشوق — غم سے آزاد عاشق و معشوق
گاہ زن کرکے سو طرح کے ناز — بیٹھتی کے دکھاتی تھی اعجاز
رخ سے تھا شمع ہر شبستان ایک — لب سے تھا نقل ہی پرستان ایک
کہ وہ آرام گاہ مین جاکر — لیٹے آپس کی چاہ مین آکر
اسطرح انکا مخفی الخلوت — جسطرح انکا مخفی الجلوت
بہانا اسکو کہین نہ جاتا تھا — جانے کا بالیقین بہانہ تھا
آخر آہستہ آشنا سے کہا — لیکے اُس یار دلربا سے کہا
مجھ سے یا اپنے شو سے صاف بتا — پاس رکھ کر نہ کچھ خلاف جتا
کسکی ہی اب زیادہ تر خاطر — میری یا اپنے شو کی کر خاطر
دہشت جان سے گڑگڑانے لگا — عجز اپنا اُسے دکھانے لگا

تو بھی چاہا کہ جو یقین آئے — یہ خطا بے سزا نہین جائے
کہا زن سے کہ توشہ کر تیار — گانو کو جاتا ہون کہ ہی کچھ کام
نہین معلوم ہجر کے ہنگام — پائینگے کیسے رنج سے انجام
ہوگا سوز ایسے دم بدم — دیکھونگا روز کیسے غم پر غم
زن نے بھی کچھ زمانہ سازی کی — کہی کچھ بات دلنوازی کی
کرکے تیار زاد راہ دیا — اور رخصت بدرد و آہ کیا
کہ بہت ہوشیاری سے رہنا — اپنی عفت شعاری سے رہنا
کہ کبھی جو کھلے بیٹھکے کواڑ — چور آکر کرینگے اپنا بگاڑ
کھائی تاکید کے لیے سوگند — اور سوگند کے لیے سو بند
آکہ اب باغ مین ہی بہار نہین — گل شگفتہ ہی جز بہار نہین
کہ پہر رات ہوتے ہی آخر — وصل کی صبح ہو گئی ظاہر
کیوں نہ ہون اپنے بخت پر نازان — آئے جب شب کو وہ مہ تابان
تھا وہ ہنگام انکا وقت قران — عشرت و عیش کا تھا وقت عیان
کہ کرشمہ جوان دکھاتا تھا — خرمن صبر جان جلاتا تھا
دونون تھے نازنین و عقل فریب — سر سے پا تک ہمہ لطافت و زیب
سنکے تھا جار اندہا اور بہرا — اُس جگہ اتنی دیر تک ٹھہرا
ہوا زیر پلنگ یہ روپوش — تا کہ دیکھے سنے بچشم و گوش
زن نے پہچانی اُسکے پا کی صدا — نہ تھی بیگانہ اس صدا کی ادا
اُسکو تھا میری دوستی کا خیال — جاننا چاہتا تھا میرا یہ حال
کہ تو کر مجھ سے ایسا استفسار — کہ تجھے کس سے ہی زیادہ پیار
پس جوان نے بلند کی آواز — اور بولا کہ اے سراپا ناز
زن نے پوچھا کہ ہی تجھے کیا کام — تو جو کرتا ہی ایسا استفسار
کہا زن نے جو پوچھتا ہی صحیح — سن کہ کہتی ہون تجھ سے کیا ہی صحیح

خاصۃ بہر حفظ خویش جہان　　خصم کرتا ہی مگر خویش عیان
مانتے ہین نہین کلام دروغ　　جاتے ہین نہین بمقام فروغ
وہ جو اسمین نہوتے ہین کامل　　دل سے اسیر نہوتے ہین جاہل
گو تپ کین سے گرم ہوتے ہین　　پر تملق سے نرم ہوتے ہین
عجز دشمن سے بھول جاتے ہین　　اگلے کینہ کو بھول جاتے ہین
اُن سے ہوتے ہین صلح کے خواہان　　پر ہین انجام صلح سے نادان
کہ عدو گو ہزار رنگ دکھائے　　دل سے ہرگز غبار زنگ نہ جائے
ہندوے زلف دلکو تھا ظن　　اب دوبارہ نہو وہ رہزن
پر غلط تھا یہ میرے دل کا گمان　　وہی سیرت ہی اُسکی وہی شان
اور نادر یہ ہی کہ بے بنیاد　　بصرہ کرتے ہین آنکھون مین بغداد
مہرہ ہائے بلور لاتے ہین　　در شہوار سے دکھاتے ہین
دیکھتا ہون تمہارا ایسا حال　　ایک نجار کا تھا جیسا حال
مان کر گفتۂ زن بدکار　　ہوا اسیر فریفتہ بسیار
شاہ نے پوچھا کیسے ہی یہ بیان　　کہا اُسنے کہ ایسے ہی یہ بیان

## حکایت

تھا سراندیب مین کوئی نجار　　ابلہی سے تھا ابلہ بسیار
ایک زن رکھتا تھا بہت نادر　　دلربائی مین حسن سے قادر
آہو چشمی سے کار کرتی تھی　　شیر شرزہ شکار کرتی تھی
روبہ بازی سے اسکی گل عقلا　　خواب خرگوش دیکھتے تھے سدا
خوبصورت بہار کی صورت　　دلبری مین نگار کی مورت
فتنہ انگیز و جانگداز بڑی　　مہر افزا و دلنواز بڑی
تھی پری پیکری مین حور مثال　　حور کو اسکی تھی ضرور مثال
تاب پاتا تھا زلف سے سنبل　　آب پاتا تھا اُسکے رخ سے گل
تھا وہ نجار شیفتہ اُسیر　　اور دل سے فریفتہ اُسیر
دل کو حاصل تھا دید سے آرام　　پاتا تھا گفت و شنید سے آرام
اُسکی دوری سے بیقراری تھی　　سخت فریاد و آہ و زاری تھی
چونکہ زن تھی نکاح سے لاچار　　کرتی تھی آشکار اپنا پیار
لیکن اور ونکے پاس بھی جاکر　　پیا کرتی تھی وصل کا ساغر
اُنکے ہمسایہ مین تھا ایک جوان　　صورت و شکل مین تھا نیک عیان
قامت اس لطف نوجوانی کا　　سرو گلزار زندگانی تھا
گل تازہ سا اُسکے رو کا رنگ　　جعد سنبل سا اُسکے مو کا ڈھنگ
آب حیوان سے دہوئے تھے رخسار　　سلک دندان تھے سلک گوہر دار
رخ تھا ایسا کہ تھا نہ مہر نہ ماہ　　خط تھا ایسا کہ تھا نہ مشک سیاہ
زن کی اُس پر کبھی نگاہ پڑی　　ہوئی اُسکو بھی اسکی چاہ بڑی
گذرا آخر مراسلت سے کار　　پڑا ظاہر مخالطت سے کار
بڑھا نامہ و پیام سے کام　　ہوگیا وصل صبح و شام سے کام
بعض ایسے حسود کامل تھے　　کہ حسودانہ زود عامل تھے
دل مین دو یار کا خیال وصال　　پیدا کرتا تھا یہ کمال ملال
روز روشن بھی لگتا تھا شب تار　　تھی شب تار تیرگی مین ہزار
اور رہتی تھی فکر دشمن یون　　شمع صحبت ہی دو کی روشن کیون
آتش رشک سے یہ جلتے تھے　　شمع سوزان سے خود پگھلتے تھے
جلتا ہون دیکھکر نہ جاہ نہ مال　　ہان مگر دیکھکر بتون سے وصال
سنکے انکا یہ ماجرا ناگاہ　　جاکے نجار کو کیا آگاہ

دزد بولا کہ کر درست بیان ۔ کون ہی اور جاتا ہی تو کہان
کہا تجھ سے نہ رکھتا ہون نہان ۔ دیو ہون مین بصورت انسان

پاس زاہد کے جایا چاہتا ہون ۔ دوش سے سر اڑایا چاہتا ہون
کیونکہ تلقین سے اسکے خاص و عام ۔ رکھتے ہین راہ توبہ پر اقدام

کیا ہی میرا وسوسہ بےکار ۔ ہوا ہی اس سے دل مرا بیزار
کہہ چکا میرا حال جیسا ہی ۔ اب بتا تیرا حال کیسا ہی

بولا عیاری ہی میرا پیشہ ۔ رہتا ہی رات دن یہ اندیشہ
کہ چرا کر کسی کا مال و منال ۔ رکھون سینہ پہ داغ رنج و ملال

اب کئے ایسی آس تا ہون ۔ اور زاہد کے پاس جاتا ہون
کہ چرا لاؤن گاؤمیش اسکی ۔ ہی اسی سے معاش بیش اسکی

کیونکہ ہی شیر دار اور فربہ ۔ نہین دیکھی ہی اس سے اکثر بہ
کرون اس سے زیادہ اپنی معاش ۔ نہین اس سے زیادہ اپنی تلاش

دیو بولا ہی نیک کار تیرا ۔ تو ہی اس جا ہی ایک یار میرا
درمیان اپنے ایک سا مربوط ۔ رشتہ جنسیت ہوا مضبوط

ہی یہی اتحاد کا شاہد ۔ کہ ہی مقصود ہر دو کا زاہد
جانکر ایک جان و تن دل مین ۔ رات کو پہنچے اسکی منزل مین

دیکھا زاہد پس از ادائے نماز ۔ سو رہا تھا فراز جائے نماز
چور سوچا کہ پہلے دیو اگر ۔ کریگا قصد قتل تو ہی یہ ڈر

کہ ہوا خواب سے جو یہ بیدار ۔ کریگا میرے قصد کو بیکار
یعنی یہ شور و غل مچائے گا ۔ اپنے ہمسایہ کل بلائے گا

پھر نہ کچھ میری پیش جائے گی ۔ ہاتھ سے گاؤمیش جائے گی
دیو سمجھا کہ پہلے دزد اگر ۔ کریگا گاؤمیش گھر سے بدر

بیگمان کھولے گا یہ دروازہ ۔ کچھ نہ کچھ بولے گا یہ دروازہ
اسکی آواز سے یہ جاگے گا ۔ اور تو الٹے پاسے بھاگے گا

پڑیگا قتل پھر توقف مین ۔ کٹے گا وقت پھر تاسف مین
اسلیئے بولا دزد سے کہ ٹھہر ۔ کاٹ لون جبتک اسکا تیغ سے سر

دزد بولا کہ کر نہ مجھ سے فریب ۔ تو ہی کر اپنے دل مین اتنا شکیب
کہ مین لے جاؤن گاؤمیش اسکی ۔ فکر ہی تجھ سے مجکو بیش اسکی

ایسی آپس مین جنگ کرنے لگے ۔ ایک کو ایک تنگ کرنے لگے
پھر کیا دزد نے غریو وہان ۔ کہ ہی اے زاہد ایک دیو یہان

رحم سے اسکا دل ہی آزاد ۔ تیری جان کے لیئے ہی آماد
ہاتھ مین لے کے اپنے تیغ تیز ۔ چاہتا ہی کہ تیرا ہو خونریز

پھر کیا دیو نے بھی شور وہان ۔ کہ ہی اے زاہد ایک چور یہان
لیئے جاتا ہی گاؤمیش تیری ۔ پھر نہین چلنے کی ہی پیش تیری

زاہد اس بحث پر ہوا بیخواب ۔ اور انہین دیکھکر اٹھا بیتاب
پھر پکارا کہ اس کے ہمسائے ۔ سنکے امداد کو نہ کم آئے

دیو اور دزد نے فرار کیا ۔ پھر نہ اس جا ذرا قرار لیا
ہوا جو اختلاف انہین عیان ۔ ملی زاہد کی مال و جان کو امان

فوج دشمن مین ہو خلاف اگر ۔ اپنی شمشیر بے غلاف نہ کر
کہہ چکا تیسرا وزیر کلام ۔ تب کہا پہلے نے بخشم تمام

دیکھتا ہون کہ تم نے سچ جانے ۔ کہے اس زاغ نے جو افسانے
اپنی باتون مین تمکو لایا ہی ۔ جیسے کہلاتے ہو بنایا ہی

خواب غفلت سے ہوش مین آؤ ۔ اسکے افسون نہ گوش مین لاؤ
مت پھرو میرے پند سے زنہار ۔ گوش سے کھینچو پنبہ پندار

آخر کار سوچتا ہی بجا ۔ موئی سر کا نہ نوچتا ہی بجا
کیونکہ وہ جو ہین عاقل و ہوشیار ۔ رکھتے ہین عقل پر بنائے کار

جسقدر چاہیے لیجا یہ زر و مال
کہ یہ تیرا ہی فیض ہے ہمہ حال

جو یہ ظالم جفا شعار زمان
بیوفائی سے دلفگار زمان

ہو گئی ناگاہ مہربان ایسی
مہر سے میری قدر دان ایسی

فائدہ اِس مثل کا ظاہر ہے
رحم واجب کسی کی خاطر ہے

کہ کسی جا عیان یہ صورت ہے
رحم ہی کی جہان ضرورت ہے

خصم بھی گو عدو سے جانی ہے
لائق عفو و مہربانی ہے

اور مجھکو تو ہے خیال یہ ہی
کہ ہے اس زاغ کا بھی حال یہ ہی

دیکھکر حال سوچتا ہے کیا
رحم کر رحم رحم کی ہے جا

پھر کیا شہ نے تیسرے سے سوال
کہ بتا اسمین کیا ہے تیرا خیال

عرض کی اے خدیو بار رحمت
میرے نزدیک ہے بجا رحمت

چاہیئے کرکے تھوڑا پاس حیات
مرت آثار اسکا یہ لباس حیات

باکہ بخشش کا خلعت زیبا
بخشنا ہے نہ رحمت بیجا

بخش کر اسکو تربیت فرما
عاطفت پر یہ عاطفت فرما

تاکہ وہ دیکھکر عنایت شاہ
کرکے ہر طرح پر رعایت شاہ

مغتنم جانے اُسکی خدمت کو
نہین کم مانے اپنی قسمت کو

اور سارے عقیل و دانشور
چلتے ہین جو سبیل دانش پر

بعض کو دشمنون سے چھوڑتے ہین
سلسلہ دشمنون کا توڑتے ہین

ڈالکر تفرقہ کا سنگ اُنہین
کرتے ہین تفرقہ کا ڈھنگ اُنہین

اسطرح دو گروہ کرتے ہین
اُن سے اُنکو ستوہ کرتے ہین

کیونکہ ہے دوستونمین صاف امان
دشمنون مین ہے اختلاف جہان

جیسے تھا اختلاف دزد و دیو
باعث امن زاہد بے ریو

شاہ نے پوچھا کیسے ہے یہ بیان
کہا اس نے کہ ایسے ہے یہ بیان

## حکایت ۹

ایک زاہد طبیعتہ تھا نیک
اور پاکی مین نیتہ تھا ایک

حد بغداد تھی مقام اوس کا
بندگی خدا تھی کام اُس کا

رکھتا تھا اپنا دل اطاعت میں
رہتا تھا مشتغل عبادت مین

اپنے خالق کی یاد رکھتا تھا
یاد سے دلکو شاد رکھتا تھا

چونکہ گرد تعلقات جہان
دامن دل پر اسکے تھی نہ عیان

نقش خاطر تھی اسکی عیاری
اور ظاہر تھی اُسکی مکاری

جانتا تھا کہ کوئی نوش طرب
نہین پاتا بغیر نیش تعب

کون ہوتا ہے گنج دار غنا
تا نہین کھاتا زہر مار عنا

رکھے بیخار گل یہ باغ کہان
اسکا لالہ بغیر داغ کہان

تیغ کھینچے تو مہر آسے نظر
رد کرے زر در زر پہ جانے نظر

ملتفی گوشۂ قناعت تھا
غیب سے توشۂ عنایت تھا

ہے قناعت کا گوشہ ہمکو پسند
ہے عنایت کا توشہ ہمکو پسند

ایک اسکا مرید لائق تھا
کار ارادت مین اپنے صادق تھا

ہوا تنگی حال سے ماہر
مفلسی کے خیال سے آخر

تھی جو فربہی گاو میش وہان
لاکے کی اُسکے آگے پیش یہان

شیر سے جیسے ہو وہان شیرین
تلخ بھی ہووے بیگمان شیرین

چرب ایسا کہ ہووے چرب زبان
جو کرے وصف اُسکا ایک زمان

ایک سارق نے اسکی پائی خبر
قوت طامعہ یہ لائی اثر

کہ چلا ہو کے بیقرار وہان
رہتا تھا وہ بزرگوار جہان

ابھی گھر کے نہ پہونچا تھا اندر
کہ ملا دیو آدمی بنکر

ہوئی تھی جسطرح زن تاجر
شوہر سے خوش خوف دزد سے آخر
شاہ نے پوچھا کیسے ہی یہ بیان
کہا اُسنے کہ ایسے ہی یہ بیان

## حکایت ۸

ایک تاجر تھا مالدار بہت
پر تھا بدرو و بد شعار بہت
سیر ایسا کہ جان تھی اسکو گران
ممسک ایسا کہ نان تھی اسکو گران

دیو دوزخ تھا دیو روئی سے
زاغ گلخن تھا یاوہ گوئی سے
تنگئے دل سے سخت جان بھاری
ہجر جانان سے جانستان بھاری

اسکی زن دلربا شکیلہ تھی
نیک خو پارسا جمیلہ تھی
ایسا تھا اُسکا چہرۂ انور
بدر ہوتا تھا اُس سے روشن تر

یعنی رکھتا تھا ہر شب دیجور
روز روشن سے بھی سوا پر نور
اور عالم فروز لمعۂ مہر
جو ہی قندیل پیش طاق سپہر

اسکے شمع جمال کے آگے
نقص سا تھا کمال کے آگے
اُسکے جانب تھا ہر زمان میلان
اور پڑہتا تھا بر زبان حیران

ماہ نیکو ہی تو ہی نیکو تر
سرو دلجو ہی تو ہی دلجو تر
تیرے خد سا نہین ہی اسکا خد
تیرے قد سا نہین ہی اسکا قد

ایسا مرقوم صفحۂ تبیان
کرتا تھا خامہ گہر افشان
کھینچے جو کوئی نقش کلک خیال
کہین بہتر ہی اُس سے تیرا جمال

حسن جو تھا غیب مین تھا نہان
اب تیری خوبروئی سے ہی عیان
جسقدر ہجر سے تھا یہ نافر
وصل سے بھاگتی تھی وہ کافر

کئے افسون فریفتہ نہوئی
کئے افسانہ شیفتہ نہوئی
جسقدر کرتی تھی وہ جور و جفا
ہوتی تھی اسطرف سے تازہ وفا

جسقدر اسکے دل مین کینہ تھا
مظہر مہر اُسکا سینہ تھا
جسقدر ہوتی ہی زیادہ جفا
اُسقدر ہوتی ہی زیادہ وفا

تا نہ سہتا تھا انتشار دل
یا نہ سہتا تھا اضطرار دل
پیچ کرتے تھے آرزو کے تار
نہ الجھتے تھے تار مو کے ساتھ

باغ الفت سے اتحاد کے گل
گلشن عیش سے مراد کے گل
چنتا تھا شکلی کا کار نہ کم
تا نہ سہتا تھا خار خار الم

مرتا ہون رخ پر اُسکے بندہ وار
جو دکھانے مین کرتا ہی انکار
اور مفتون ہون اسکی کاکل پر
بلکہ مجنون ہون اسکی کاکل پر

جو بگڑتا ہون تو بگڑتا ہی
نہ بگڑتا ہی بلکہ لڑتا ہی
ایک شب اُسکے گھر مین آیا چور
خواب تھا اسکے سر مین لایا زور

پر تھی زن اسکی اُس زمان بیدار
ہوئی بیدار اُس سے عیان بیزار
یعنی آنے سے چور کے ڈر کر
لیا شوہر کو زور سے در بر

جاگا تو اسکو مہربان پایا
خود کو آغوش مین نہان پایا
یک بیک ایسی دولت بیدار
کہ تھی صورت سے ہر طرح بیزار

دیکھکر ہمکنار شاد ہوا
اور یہ یادگار یاد ہوا
میرا طالع ہوا مگر بیدار
نہ ہی بیداری کا اثر بیکار

کر بغل مین ہی وہ بدیع جمال
خواب مین جسکا دیکھنا تھا محال
آج کیا ایسی شفقت خاطر
پردۂ غیب سے ہوئی ظاہر

کون سی بندگی کا حاصل ہی
مہر سے میرے ساتھ واصل ہی
یہ محبت تھی بالیقین معدوم
آئی کس جا سے کچھ نہین معلوم

خوب دیکھا تو دیکھا چور وہان
بولا ای مرد شیر زور بیان
فی الحقیقت ہی تو مبارک پی
تیرا آنا مجھے مبارک ہی

ایسا ہی وہ دشمن ستیزہ خو　روکتا ہی رہ ستیزہ جو
زاغ اس منہ سے ہوئے برہم　اور تہمت نہ لائے مجھ پر کم
کہ تو ان بوموں سے موافق ہو　اور ہمجنسوں سے منافق ہو
شاہ اس اتہام سے آخر　ہوا میرے کلام سے نافر
پہلے مجھ پر بہت عتاب کیا　پھر ہی ظاہر جو کچھ عذاب دیا
ہوا انکے خیال سے ظاہر　کہ ہیں آمادہ جنگ کی خاطر
چاہتے ہیں تمہیں تمام کیا　کسی حیلہ سے انتقام لیا
شاہ نے اس نے جو کیا ظاہر　سنکے اول سے لے کے تا آخر
وزرا سے کیا عیان ایسا　کہ ہی اس زاغ کا بیان کیسا
اور ہی کس طرح پر اسکا کار　صاف یار رکھتا ہی دغا کا خار
ایک بولا کہ ای خدیو زمان　کہ عیان ہی بیان سے ریو نہان
کہ گواہ دل اسکی صورت ہی　نہ کچھ اندیشہ کی ضرورت ہی
اسکی بد طینتی سے سطح خاک　چاہیے کرنی جلد تر ہی پاک
کہ اسی میں رفاہ ہی حاصل　کل ضرر سے پناہ ہی حاصل
اور دیر اسکے قتل میں زنہار　ہی نہیں صاحب خرد کا کار
ہی غنیمت جو ایسی فرصت ہو　چاہیے دیر کو نہ رخصت ہو
کیونکہ پھر ہاتھ آنے کی ہی نہیں　اور حسرت یہ جانے کی ہی نہیں
منطفی سی ہی گو یہ چنگاری　دیکھتا ہوں تو آگ ہی بھاری
پایا اسنے جو اشتعال کہیں　انطفا اسکا پھر محال نہیں
کہیں اس آگ سے اٹھے نہ دھوان　بخشے پروردگار اس سے امان
وہ جو کھوتا ہی ہاتھ سے فرصت　پھر نہیں پاتا ہو کے بیقدرت
اور پچھتاتا ہی مگر بے سود　پیچھے پچھتانے میں ہی کیا بہبود
اور بہتر یہ ہی کہ جب دشمن　ہو وے تنہا و ضعف کا مسکن
اس پر اپنی رہائی کی خاطر　رحمت دل نہ کیجیے ظاہر
بلکہ اسکو وہان تباہ کرے　اور خود کو عیان پناہ کرے
ورنہ اس ورطہ سے جو باہر آئے　اور آثار زور ظاہر پائے
بیگمان قصد انتقام کرے　پاکے قابو کہیں تمام کرے
تو نہیں جا سکے جو تجھ سے جائے　تو نہیں پا سکے جو تجھ سے پائے
چاہتا ہی کہ اس سے پائے پناہ　اسکو مت دو تو اس سے آئے پناہ
بات پر اسکے التفات نہ کر　اسکی باتوں میں آکے بات مگر
کہ بظاہر ہیں دلنواز تمام　فی الحقیقت ہیں جانگداز تمام
اور کرتے ہیں ہوشیار بیان　کہ عدو پر ہوا اعتبار کہاں
کیونکہ کچھ اعتبار یار نہیں　جب تلک آزمودہ کار نہیں
قابل اعتبار یار نہیں　کیا ہو پھر خصم بد شعار کہیں
کاردان سنکے اس سے ایسا بیان　بولا کچھ دیر ہو کے گریہ کنان
میرا دل آپ درد سے ہی ریش　مارتا ہی تو نیش پر کیون نیش
جب شب آہنگ نے سنا یہ کلام　متاثر ہوا بحد تمام
پوچھا اک اور سے کہ تیری صلاح　کیا ہی کیا دیکھتا ہی میری فلاح
عرض کی اسکی قتل کی خاطر　نہیں کر سکتا رائے خود ظاہر
کیونکہ جو صاحب مروت ہیں　واقعی صاحب فتوت ہیں
دیکھکر خصم کو ضعیف و خوار　اسکے ہوتے ہیں رحم دل سے یار
اور احسان سمجھ کے کار اپنا　کرتے ہیں خلق آشکار اپنا
چاہتا ہی جو خوف سے زنہار　نہیں محروم رکھتے ہیں زنہار
پا سے افتادہ جو ہیں سر گردان　دستگیر انکے ہوتے ہیں ہر آن
مرد آزاد وار جو ہی کھڑا　دستگیری کر اسکی جو ہی پڑا
اور لوگوں کے بعضے بعضے کا　کرتے ہیں خصم کو شفیق و یار

تھی نتیجی ہو گئی برابر کل
کی نہ کی ہو گئی سراسر کل

کی جو خدمت تھی بالیقین بے سود
ہو نہ مالک کو کوئی کہیں بے سود

پوچھا کیا بدگمانی کا باعث
درمیان آکے تھا ہوا حادث

عرض کی اے شہ بلند وقار
خلق کو ہو ترا پسند وقار

بعد شبخون بناہ زاغان نے
یعنی پیروز شاہ زاغان نے

یاد فرما کے اپنے سب وزرا
پوچھا دیکھا جو وقت شب گذرا

اب کہو تم سمجھتے ہو کیا ہے صلاح
اور کیا دیکھتے ہو راہ فلاح

سب نے ظاہر کی اپنی اپنی رائے
سب کی خونریزی پر تھی اُلٹی رائے

مجھ سے پوچھی تو میں نے بھی آخر
کی مگر یہ خلاف کی ظاہر

کہ نہیں ہمکو اسطرح کی توان
کہ ہوں اُلوؤں کے ساتھ جنگ کنان

کیونکہ ہم اُنکے ہیں نہیں ہمسر
بلکہ ہم ان سے ہیں کہیں کمتر

یعنی وہ ہیں زیادہ طاقتور
زور کیا ہے زیادہ طاقت پر

باوجود اسکے رکھتے ہیں ہم آن
اسپ دولت کی اپنے ہاتھ عنان

اور رکھتے ہیں اپنا پایۂ تخت
دائما زیب پایۂ بخت

کون پھر انکے بادشاہ کے ساتھ
آگے دکھلائے زور وجاہ کے ہاتھ

اہل اقبال سے جو لڑتا ہے
چاہ نکبت میں آپ پڑتا ہے

روز افزون ہے جسکا جاہ و جلال
اس سے مت چاہ جا کے جنگ و جدال

کیونکہ جو اُس سے لڑنے آتا ہے
خود مصیبت میں پڑنے جاتا ہے

صاحب بخت سے لڑیگا اگر
سر کٹائے گا اپنا مثل شجر

شہر شیراں میں جا کے اپنا مکان
دیکھتا ہے کوئی گوزن کہان

میرے نزدیک ہے یہ رائے نکو
کہ نہیں اسمیں کچھ ورائے نکو

کہ جو ہو صلح پر کفیل یہان
بھیجئے دیکھکر وکیل وہان

پھر بھی بھڑکا کے آتش سینہ
زور پر لائیں خواہش کینہ

تو چلا کر یہ خانمان اپنا
بھاگ جائے لیکے نقد جان اپنا

اور جو عجز سے ملائم ہون
پھر آزرم و صلح قائم ہون

کرکے بار سے ادا باج قبول
کیجئے بندگی کا تاج حصول

سر کو چاہے تو کر خراج ادا
ورنہ پھر ہے نہ سر نہ تاج بجا

سنکے یہ شاہ نے عتاب کیا
اور میری طرف خطاب کیا

کہ زبان پر یہ کیا تو لایا ہے
ایسی جرأت کہاں سے پایا ہے

جنگ بوم سے کیا ڈراتا ہے
کیا کمی اُن سے مجھ میں پاتا ہے

اپنا لشکر سمجھتا ہے کمتر
اور رفوق انکو دیتا ہے ہم پر

کرے جو تیغ سے ستیز عیان
تو زبان سنان ہے تیز بیان

اپنے دل کو نبرد پر لاؤن
دل دشمن کو درد پر لاؤن

دوسری بار میں نے بھی از نو
کئے اندرز ناصحانہ عیان

کی نکو خواہی پر نکو خواہی
تھی نہ کوتاہی پر نکو خواہی

حق گذاری کی دیکے داد کہا
پھر نہ راہ خرد سے بادشہا

بے تامل شروع کار نکر
خواہش دل کو اختیار نکر

اپنے بدخواہ سے نہ گرمی کر
متواضع ہو اور نرمی کر

کیونکہ خصم قوی و زور آور
رام ہوتا ہے لطف سے آخر

صید گو ہوتا ہے قوی اندام
پر مدارا سے دیکھتا ہے دام

یہی دو حرف کرتا ہوں جو ادا
اصل آرام دنیوی ہیں سدا

یاروں سے لطف آشکارا کر
اور بدخواہ ہو تو مدارا کر

جیسے چلتی ہے جب کہ سخت ہوا
جھک کے بچ جاتی ہے ضعیف گیا

اور بسیار شاخدار شجر
سختی سے دیکھتا ہے کار بتر

یعنی جو پیڑ سے اکھڑتا ہے
یا کسی جا سے ٹوٹ پڑتا ہے

باز آ اس ستیزہ جوئی سے
ڈر فلک کی ستیزہ خوئی سے

اور ہو گیا تشفی خاطر ۔ فکر شاہ و وزیر سے ظاہر
متفکر بہت ہوئے حیران ۔ خانہ ہائے خرد ہوئے ویران
فوراً اسکے اکھاڑ کر دم و پر ۔ کر دیا خون سے اسکے جسم کو تر
اور خود نے ادھر عزیمت کی ۔ مع لشکر جدھر کی نیت تھی
پھر عروسان انجم تابان ۔ منظر چرخ پر ہوئین نازان
شاہ بومان کو سارے دن تھا خیال ۔ بلکہ دلکو تھی بیقراری کمال
ہی بہت سونکو پائمال کیا ۔ ہی بہت سونکو خستہ حال کیا
اور ہم کچھ دنون رہین مسرور ۔ انکی ایذا رسانی سے بس دور
جی کو آتا ہی قول دشمن یاد ۔ جیتے ہین بعد مرگ دشمن شاد
کیا اس درجہ پاس ظلمت کا ۔ پہنا تن پر لباس ظلمت کا
اور رکھہ کر رعایت شبخون ۔ شاہ زنگی نے رایت شبگون
ہوا عنبر سے چتر بساط زمین ۔ بھر گیا دود سے سپہر برین
اسکے آگے ارادۂ خاطر ۔ پھر شبخون جو تھا کیا ظاہر
فتنہ انگیز و جنگجو سارے ۔ سخت خونریز سنگ خو سارے
نہ تھے ولشنگ جنگ کے اندر ۔ بلکہ تھے سنگ جنگ کے اندر
نہین دیکھا کہین انھونکا اثر ۔ نہین پائی کہین انھونکی خبر
کاردان کر رہا تھا زیر شجر ۔ آہ سے آشکار درد جگر
تب شب آہنگ لیکے چند اشخاص ۔ اپنے ہمراہیون سے خاطر الخاص
اس نے اپنا اور اپنے بالکا نام ۔ کہکے بتلایا اپنا جاہ و مقام
بادشہ نے کہا کہ پہچانا ۔ بیشتر سے ہی تو مرا جانا
بولا ہی میرے حال سے ظاہر ۔ جیسا ہون انکے حال سے ماہر
کس خیانت سے ایسی خواری کی ۔ کیون سزا انکو ایسی بھاری دی
تب جو گذرا ہی گذرا مجھ پر ۔ قہر حق گوئی اترا ہی مجھ پر

لیک جب شاہ پر غضب دیکھا ۔ پر غضب کا نہ کچھ سبب دیکھا
شہ نے جلاد کو کیا پھر یاد ۔ نسبت کاروان کیا ارشاد
کہ بہا جیسے کوہ سے نالا ۔ اور اسے پیڑ کے تلے ڈالا
جب انہون نے ادھر مقام کیا ۔ مہر نے بھی سفر تمام کیا
ہوا مہر سا نظر سے نہان ۔ لشکر شب ہوا ادھر سے روان
کہ ہی زاغون کی اب جو پائی خبر ۔ بلکہ اس شب کو ہاتھ آئی ظفر
پھر بھی ان پر جو آج ہو شبخون ۔ انکا روز حیات ہو شب گون
مرگ دشمن ہی بیشتر غمکش ۔ کہ نہین کرتا بیشتر کم خوش
پر جو شب نے کہ بومونکی خاطر ۔ روز بازار زور ہی ظاہر
بخت شاہی سے بہرور آئے ۔ تخت شاہی دہر پر آئے
کیا ملک تتار پر قائم ۔ اسکے خیل و تبار پر قائم
شاہ بومان نے یاد فرما کر ۔ تھے بڑے چھوٹے جسقدر چاکر
متفق ہو کے سب وہان سے روان ۔ ہوئے زاغون کے آشیان تھے جہان
اور بدخواہی پر کمر بستہ ۔ تھے حسد کا ہی پر نظر بستہ
اپنے فرمان روا کے ایما پر ۔ پہنچے جسوقت زاغونکی جا پر
متعجب ہوئے مگر جویا ۔ ہوئے سارے ادہر ادہر پویا
سنی ایک بوم نے جو یہ آواز ۔ بادشہ سے کہا یہ ہی کیا راز
گیا نزدیک اور کیا یہ سوال ۔ کون ہی اور کسطرح ہی یہ حال
کہ مقرر تھا مین وزارت پر ۔ کام تھا کل میرے اشارت پر
اب بیان کر گئے ہین زاغ کہان ۔ ملیگا ان کا اب سراغ کہان
پوچھا پھر وزشہ کا تو تھا وزیر ۔ معتمد اور سلطنت کا مشیر
بولا مالک نے بدگمانی کی ۔ اور حاسد نے بدبیانی کی
میری خدمت گذاری سابق ۔ اور کفایت شعاری لائق

الغرض ایک رو برو آیا ۔ اور لب پر یہ گفت گو لایا
بعد ازان دوسرا وہان آیا ۔ اور پوچھا یہ سگ کہان پایا
چوتھا بولا ہوس زیادہ ہی ۔ پیری مین صید کا ارادہ ہی
پانچوان بولا آکے اتنے مین ۔ کہ لیا ہی یہ کتا کتنے مین
ایک کہتا تھا پاسبان کا ہی ۔ دوسرا کہتا تھا شبان کا ہی
ایک بولا یہ بات ہی بیجا ۔ روز کو کہنا رات ہی بیجا
ایسے ایسے کلام کرتے تھے ۔ ملکے سب اتہام دہرتے تھے
جب سنے سب سے اسطرحکے کلام ۔ ہوا دل اُسکا وہم و شک کا مقام
کہ یہ کتا ہی گوسپند نہین ۔ مجھکو ہوتا ہی گوسپند یقین
عاقبت وہ بحال بیچارہ ۔ کرکے ایسے خیال بے کارہ
اسطرح وہ جماعۂ طرار ۔ لیئے گرگا نیان بد کردار
اور وہ سادہ لوح و پاک گہر ۔ پھر الیکر نہ گوسپند نہ زر
کہ ہمین غیر مکر و حیلہ کہین ۔ اب ہی کچھ فتح کا وسیلہ نہین
زور مین جب نہین حریف عدو ۔ زور مین اُس سے ہو ضعیف نہ تو
سنکے شہ نے کہا کہ ای دستور ۔ کھہ جو کچھ حیلہ رکھتا ہی دستور
کہ کرون آپ کو فدائے کار ۔ کیونکہ کہتے ہین رہنمائے کار
میرے نزدیک ہی یہ رائے صواب ۔ ایک دربار کر برائے صواب
رو برو سب کے مجھکو کر معتوب ۔ میری ہستی کو جانکر معیوب
اور پھر خون سے تربتر رنجور ۔ اور زخمون سے سر بسر مجبور
جسکے اوپر ہین آشیان اپنے ۔ سونے اور رہنے کے مکان اپنے
کوچ کر اس جگہہ سے جا اُسجا ۔ کہ نہین خصم کو پتا اُس کا
لیئے آؤن بچھا کے مکر کا جال ۔ راہ دشمن مین پا کے اُسکے خیال
سنکے پیر وزکار دان نے یہ حال ۔ نکلا خلوت سے چشم خشم سے لال

شیخ صاحب کہان سے آتے ہو ۔ اور یہ سگ کہان سے لاتے ہو
تیسرے نے کہا اُسے آکر ۔ کہ یہ سگ کیا کریگا لیجا کر
اسلیئے سگ ہی ساتھ مین اسکے ۔ اور ڈوری ہی ہاتھ مین اسکے
اسطرح ہر طرف سے آتے تھے ۔ ایک نئی بات اُسسے سناتے تھے
ایک کہتا تھا پارسا ہوکر ۔ کیون ہی ناپارسا سے یہ خوگر
سگ کو سکھلائیگا یہ راہ جدا ۔ لیئے دکھلائیگا یہ راہ خدا
آنکھ سے عشوہ ہونٹھ سے افسون ۔ کرتے ہین دلربائی سے مفتون
کہ مگر بائع اسکا ساحر ہی ۔ اور یہ سحر اُسکا ظاہر ہی
چاہیئے اسکو چھوڑ کر جاؤن ۔ اور بائع سے اپنا زر لاؤن
چھوڑ کر مفت گوسپند وہان ۔ گیا مجبور و فکرمند وہان
دہو کہ اُس مستمند کو دیکر ۔ گھر گئے گوسپند کو لیکر
کہی ہی مین نے اسلیئے یہ مثال ۔ کہ عیان ہووے بادشہ کو یہ حال
جا ہی اب حیلہ و فریب یہان ۔ کہ اسی مین ہی کچھ شکیب عیان
حیلہ ہی وقت پر نشان توان ۔ توڑتا ہی زہ کمان توان
عرض کی فکر شہ زیادہ ہی ۔ اسلیئے میرا یہ ارادہ ہی
کہ ہلاک ایک کا بجا ہی وہان ۔ جمع کا باعث بقا ہی جہان
اپنے سردار خاص و عام بلا ۔ اعلے سے ادنے تک تمام تلا
حکم دے تا اُکھاڑ کر پر و بال ۔ مار کر زخمون سے کرین تبہ حال
باز تکلیف سخت کے نیچے ۔ ڈالدین اس درخت کے نیچے
اور تو لیکے ساری فوج و سپاہ ۔ اور سارے مطیع و زیر پناہ
رہ کے اُس جا کر انتظار مرا ۔ تاکہ مین آؤن کرکے کار ترا
اور کرون سارے آشکار خصوص ۔ جیسی کچھ ہو صلاح کار ضرور
اہل دربار منتظر تھے وہان ۔ کہ ہو خلوت سے کیا نتیجہ عیان

پر تیر ہی جو ہی یہ بشر گویا | ہی یہ شر گوئی سے بشر گویا
کہہ جو کہتا ہی مثل مرد ہوش | ورنہ رہ مرد کی طرح خاموش

بک نہ دہ چند مثل جاہل لیک | ایک کہہ لیک مثل عاقل نیک
اسطرح ہو کے تھوڑی پر تبیان | پھر ہوا پر ہوا وہان سے روان

یہ سبب دشمنی کے ہین قائم | اپنے اور اُنکے بیچ مین دائم
بادشہ نے کہا کہ ای دستور | سنے یہ حال جو کئے مذکور

نہین ہین انمین ایک بھی بیکار | رکھتے ہین کل فوائد بسیار
عقلمندونکے ساتھہ رہنا مدام | اور سنکر کلام انکے تمام

رہنما اپنے حال کا کرنا | پیشوا اپنی چال کا کرنا
ہی نشان سعادت واقبال | اور اسباب عزت واجلال

صحبت نیک مرد خوشبودار | کرتی ہی مغز جانکو خوشبودار
قول انکا ہی عقل کا رہبر | فعل انکا ہی عقل کی رہ پر

ہوا روشن جو یہ چراغ کلام | خانۂ دل نے پایا نور تمام
کیونکہ جانے وفا کے گوشہ نشین | اس سے بہتر چراغ رکھتی نہین

اب بیان کر علاج لشکریان | آتش ظلم بوم سے بریان
کسطرح تو نے دل مین سوچا ہی | سوچا ہی تو نے دل مین سچ کیا ہی

اور بہر رفاہ خاص وعام | تو نے کیا کی ہی فکر نیک انجام
تری تدبیر کام کرتی ہی | دم مین سو انتظام کرتی ہی

کاردان کھولکر زبان سپار | ایسے کرنے لگا بیان بسیار
کہ ترا بخت مہر خاور ہو | دہر تابع سپہر یاور ہو

اور لشکر کی رہنما ہو ظفر | جسطرف جاے پیشوا ہو ظفر
بھاگنا لڑنا ہونا باج گزار | میرے نزدیک ہی نہ عقل کا کار

جیسا کرتے ہین یہ وزیر بیان | کہ زیان تینون چال مین ہی عیان
پر ہی امید مکر وحیلہ سے | کہ ملے مخرج اس وسیلہ سے

کہ ہوئے ہین بہت سے اہل زمان | مکر وحیلہ سے کامیاب بیان
گر گئے ہین فریب سے وہ کار | جو تھے جنگ و نبرد سے دشوار

جیسے گرگان کے چند کس طرار | کہ تجھے مکر و فریب سے ہشیار
ایک زاہد سے مکر کر کے عیان | لیگئے اُسکی گوسپند روان

شاہ نے پوچھا کسطرح ہی یہ چال
کہا اُسنے کہ اسطرح ہی یہ حال

## حکایت

ایک زاہد نے گوسپند ثمین | بہر قربانی کی پسند کہین
دیکھے قیمت رسن سے باندھا گلا | لے کے ہمراہ سوے خانہ چلا

دیکھکر اُسکو چند کس طرار | ہوئے لینے کے واسطے تیار
نہ طمع نے اُنھین شکیب دیا | مل کے آپس مین یہ فریب کیا

کہ ہوئے درمیان راہ کھڑے | لیک تھے اپنے نیک خواہ بڑے
گرچہ زور درندگی تھا عیان | نہین رکھتے تھے اتنی تاب وتوان

کہ پلنگ آسا جنگ مین جائین | پھینکر اسکو چنگ مین لائین
دیکھکر دست زور خود کوتاہ | چاہا دکھلائین بازیٔ روباہ

خواب خرگوش جوش پر لائین | پردۂ غفلت کا ہوش پر لائین
بعد فکر و تامل بسیار | رکھی اس حیلہ پر بناے کار

کہ یہ زاہد ہی صاف سادہ دل | محض مکر و فریب سے غافل
کہا بہلا کے گوسپند چرائین | اسکو بہکا کے گوسپند اڑائین

کہ بڑون سے یہ بات ہی ظاہر
تیغ بازی ہی کام مردونکا
تیغ جو بے محل چلاتے ہین
پھر تسخیر جان بنی ہی تیغ
بیگمان دشمنی بڑہے گی سوا
کہ غضب پر غضب بڑہتا ہی
چاہیے سینہ کا سیاہ نہو
کیونکہ جو کوئی رکھتا ہی تریاک
گرچہ تریاک سے نہین ہے بہر
اور گفتار سے سوا کردار
اور حالات کا اخیر سدا
یعنی اثبات فعل کی خاطر
عاقبت دیکھتا ہی یہ انجام
اور مین وہ ہون ناصح اقوال
ہوتا دانش کا تاج جو سر پر
پھر اگر کہنا مصلحت ہوتا
کہ بری ہوتا اس قباحت سے
پوچھکر ناصحان عاقل سے
جس سے دل کو ہوئی پریشانی
کیا عجب سمجھین جو شر پر جچے
اور اخبار سے ہی یہ اظہار
وہ جو بدگو ہی جانتے ہین عقیل
جو خموشی پسند رکھتے ہین

خامشی سے نجات ہی آخر
چاہتے ہین جو نام مردونکا
اپنے سر آپ ہی کٹاتے ہین
اس سے شکل زبان بنی ہی تیغ
گرمی دشمنی چڑہے گی سوا
نشۂ کین عجب چڑہاتا ہی
کسی سے پہلے کینہ خواہ نہو
اور ہوتا ہی زہر سے بیباک
توبھی تو کھا نہ اس یقین سے زہر
کہتے ہین جو ہین آزمودہ کار
کرتا ہی خوبی کی نظیر ادا
سخن آرائی کرتا ہی ظاہر
تھوڑے عرصہ مین ہوتا ہی بدنام
کہ سراسر ہون قاصر افعال
اور نقد خرد سے بہرہ ور
اور سخنون منفعت ہوتا
اور مین بچتا اس ندامت سے
اور دانشوران کامل سے
اور عائد ہوئی پشیمانی
اور قائم کرین نظیر جسے
جھوٹا ہی وہ جو بکتا ہی بسیار
کہ بہائم سے ہی زیادہ ذلیل
اور منھ اپنا بند رکھتے ہین

صورت تیغ تیز ہی یہ زبان
اسکو ہر وقت آزماتے ہین
ہو زبان شیوۂ سخن پردازان
اور دشوار تر یہ ہی کہ تمام
کیونکہ سنکر کلام نازیبا
اور کہتے ہین مرد دانا کو
اپنی سرزوری پر نہو شیدا
نہین لازم کہ زہر کہائے کبھی
اور یہ بات کی تحقیق ہی
اثر فعل ہوتا ہی ظاہر
قول جسکا ہی فعل پر غالب
ایسا شیرین زبان بولتا ہی
اور بے فعل جو مقالت ہی
کہ خواتیم کارہا مین نخست
تو نہ ایسی مبادرت کرتا
تو اُسے اسطرح بیان کرتا
قول ناگفتنی ہوا گفتہ
کیون نہ اس بات مین کیا آغاز
شجر دشمنی کیا قائم
اور نادانی سے کرین منسوب
آدمی و بہیم مین آخر
اور بیہودہ گو ہون یہ ہر جا
وحشی خاموش ہی بشر گویا

چاہئے باز ہی سے نکو رہنا
نہین ہر وقت آزماتے ہین
کیا عجب ہین جو خوف سے لرزان
کہتے ہین انکے رو برو یہ کلام
پر غضب ہو مدام کیا دیکھا
زور سے ہر طرح توانا ہو
مکر سے اپنے خصم کو پیدا
ہوکے حازم یہ قہر سے پرہیز
فعل کو قول پر فضیلت ہی
چاہیے جیسا کام ہو نکی خاطر
گویا وہ جان سے ہی تہی قالب
گویا شکر دہان سے تولتا ہی
یا ندامت ہی یا خجالت ہی
نیکی تدبیر نیک و فکر درست
بلکہ پہلے مشاورت کرتا
عیب بھی ہوتا تو نہان کرتا
دُر ناسفتنی ہوا سفتہ
کیون کی ایسی مقالت ناساز
باز تکلیف لائے گا دائم
کہ نہ تھا اسکو ایسا کہنا خوب
نطق سے فرق ہوتا ہی تمام
وہ فضیلت کا پاتے ہین درجا
اس سے ذی ہوش ہی بشر گویا

گرد وحشت غضب اُٹھائی ہی / برسون بھی عجب صفائی ہی
آب چرخ محیط بھی ہر چند / کرسے بارش بخوبی اسپر چند
نہین معلوم کس عنایت سے / پیش آیا تو اس عنایت سے
یا تجھی سے ہوئی ہدایت ہی / یہ تلطف ہی یہ عنایت ہی
ہوتی ہی اسکی شاخ کٹ کے جدا / پھر بھی پاتی ہی اصل نشو و نما
لیک جو بار کے جفا کا تبر / کاٹتا ہی کوئی وفا کا شجر
جو کوئی تیغ سے جراحت کھائے / تو ہی ممکن دوا سے راحت پائے
لیک ہوتا نہین ہی زخم کلام / کسی جا ممکن العلاج مدام
اور کہتے ہین ایسا اہل زبان / اچھا ہوتا نہین ہی زخم زبان
تجھ سے اسمین ہی زخم تیغ زبان / ضربت سنگ ہی سبو مین عیان
لیک جب بیٹھتا ہی تیر مقال / دل سے اسکا نکلنا ہی محال
جو زبانکا ہوا ایک شی سے خیال / نہین تبدیل دوسرے سے محال
آگ سوزندہ ہوتی ہی لیکن / اسکی سوزش کا دفع ہی ممکن
پر نہین بجھتی ہی حسد کی نار / آب دریا کی ہفت سے زنہار
پر کسی زہر مہرہ سے زنہار / زہر کینہ نہ جاتا ہی بیکار
بیخ جسکی گئی ہی تا بہ ثری / شاخ جسکی گئی ہی تا بہ سما
شجر حقد ایسا رکھتا ہی پھل / نہ کسی کو چکھائے عز و جل
زاغ نادم ہوا کہ کیون بولا / جا بجا نہ دہانکو کیون کھولا
دل سے بولا کہ مین نے بے سمجھے / بوئے یہ تخم آفت و غم کے
کئے ہین اپنی قوم کی خاطر / دشمن سخت جنگ جو ظاہر
نہ تھا اس فرقہ سے گرامی تر / نہ فصیح و بلیغ و نامی تر
ہوگا ان مرغون کو کہ ہین ماہر / عیب بوم ان زیادہ تر ظاہر
لیک ہین یہ عقیل و دانشور / اور سالک طریق دانش پر

ایسی بھڑکائی ہی یہ آتش کین / سالہا سال بجھنے کی ہی نہین
جائے دل لیک یہ خیال جفا / جائے دل سے نہین مجال صفا
یا مجھی سے ہوئی ہی یہ سبقت / کہ نتیجہ ہی اسکا یہ شفقت
جانتا چاہیے کہ کوئی بشر / کاٹتا ہی درخت کوئی اگر
اور آجاتی ہی اصالت پر / تازگی و تری کی حالت پر
پھر نہین آتا اصل پر زنہار / نہین لاتا وفا کے برگ و بار
درد اسکا ہی انصرام پذیر / کہ ہی مرہم سے التیام پذیر
کوئی مرہم نہ کام آتا ہی / نہ کبھی التیام پاتا ہی
زخم دل مین کرے جو تیغ زبان / نہ ملے مرہم شفا سے امان
بیٹھے سینہ مین جاکے جو پیکان / اسکا برلانا ہی نہ بے امکان
وہ جو تیر سخن لگاتا ہی / سو نہ دلسے نکل کے جاتا ہی
لیک کینہ جو دل مین جا پائے / لاکھ تدبیر سے بھی کیا جائے
کہ چھپڑکتے ہین اسپر آب جہان / نہین رہتی ہی اسکی تاب و توان
زہر قاتل ہی لیکن اسکا اثر / کرتا ہی زہر مہرہ تن سے بدر
اب ہوا اپنے درمیان قائم / شجر کینہ بے زیان دائم
اگتا ہی دل مین کینہ کا جو شجر / خوب ظاہر ہی لاتا ہی جو ثمر
ایسے ایسے سخن سناکے بوم / گیا اس جا سے با دل مغموم
فکر دور و دراز کرنے لگا / در اندیشہ باز کرنے لگا
کیا ہی مین نے کار نادانی / ہی بجا مجھکو عار نادانی
مجھے ان مرغون مین تھا منصب کیا / پند دینے سے انکو مطلب کیا
کسلئے مین نے ایسی کی گفتار / نہ سزاوار ایسی تھی گفتار
جیسے مجھکو نہین ہین انکے مہام / انکو معلوم ہین بخوبی تمام
اسلئے سوچکر عواقب کار / سمجھے خاموشی کو مناسب کا

کہا اُس نے کہ ہی یہ نیکو راہ ۔ لیک تم بھی ہو اپنے نیکو خواہ
کہ کرو کرکے آشتی ظاہر ۔ ارض دل سے نہال کین باہر

اور جانو کہ وہ جو ہی حق دار ۔ اصل مین اپنا رکھتا ہی حق یار
گو بظاہر نہ مدعا پائے ۔ یعنی حق ہاتھ سے جدا پائے

اور جو وہ ہی طالب باطل ۔ ہوکے انجام کار سے غافل
چونکہ واقف ہی اپنی حالت سے ۔ سرنگون رہتا ہی خجالت سے

گو بظاہر مزا دیتا ہی ۔ اور نظر سب کو شاد آتا ہی
کیونکہ باطل زہوق ہوتا ہی ۔ عاقبت کے حقوق کھوتا ہی

اور بہی کہہ گئے ہین کیا نیکو ۔ راستی پر ہی رہنما جی کو
آج مجھ پر چلائیگا جو سمند ۔ کل نہین توڑ سکنے کا ہی کمند

خام سے ظاہرا بجا ہی مگر ۔ باطنا دیکھو تو ہی کیسا بتر
میرا کہنا ہی نیکی کا انبار ۔ کرو آخر کے واسطے تیار

عمر یہ جو ہی ابر تابستان ۔ اور ہی تازگی مین گلشن سان
نکرو اعتبار تم ہر گاہ ۔ ہی تہی پائداری سے ہر راہ

اور جو خاص و عام عالم ہین ۔ اور نزدیک و دور آدم ہین
تم اگر ہو عقیل و اہل تمیز ۔ جانکر مثل خویش انکو عزیز

اپنے حق مین نہ چاہو تم جو گزند ۔ نکرو انکے حق مین بھی وہ پسند
اپنی خاطر نہ چاہو تم جو کار ۔ چاہو مت غیر کے لیے زنہار

ایسے ایسے بہت سے دیکھے دم ۔ کیا مانوس انہین نخود سے کم
اُنس کی پاکے اسکے ملنے آس ۔ گئے نزدیک تر بغیر ہراس

ایک ہی حملہ مین انہین پکڑا ۔ پنجہ اقتباض مین جکڑا
گوشت اُن دونوں کا تھا لذت آر ۔ تازگی و تری سے فرحت آر

کھاکے اپنے شکم کو سیر کیا ۔ اور دیو درون کو زیر کیا
اُسکا وہ روزہ و نماز تمام ۔ پارسایانہ امتیاز تمام

خبث باطن سے ہو گیا ظاہر ۔ کہ فقط تھا دکھانے کی خاطر
اسلئے کی ہی یہ مثال بیان ۔ کہ ہوا اچھی طرح یہ حال عیان

کہ فریبی بد شعار ہین ۔ قابل عز اعتبار نہین
ہی یہی حال بوم بدطینت ۔ فکر اندیش و شوم بدنیت

عیب ہین اسکی ذات مین بسیار ۔ نقص اسکی صفات مین بسیار
یہ جو کچھ ہین بچے ہین گئے ظاہر ۔ ایک قطرہ ہی بحر سے آخر

نسبت نہ سے ہر ذرہ ہی ۔ گرچہ کہون مہر جہر ذرہ ہی
وصف اسکے کہون اگر بسیار ۔ کہون اندک ہی اسقدر مقدار

مت کہین اسکو تم پسند کرو ۔ تخت شاہی پہ سر بلند کرو
کیونکہ جب بادشاہی کا افسر ۔ رکھے گا فرق نامبارک پر

تب سپہر ستیزہ جو اسے چور ۔ سنگ ادبار سے کریگا ضرور
اور جب تخت سلطنت کو مقر ۔ کرے گا یہ شقی و زشت سیر

ڈالے گا چرخ طیش کے مارے ۔ نار نکبت کے اس پہ انگارے
چونکہ پاکیزہ ہی نہ اسکا دل ۔ اور نہین رکھتا جوہر قابل

تربیت تم کیہو گے جو اس کی ۔ متبدل ہوگی غرا اس کی
قابل فیض ہو وے اصل پاک ۔ دُر و مرجان ہو خاک سے کیا خاک

سنکے مرغوا نے اس سے یہ گفتار ۔ چھوڑا قصد متابعت یکبار
رہا وہ بدنصیب و بدکردار ۔ متاسف نگوشۂ ادبار

زاغ سے برا سخت ہوکے گرم ۔ کالا ہی سیہ چہرہ بے حیا بے شرم
تونے جائز رکھی میری خواری ۔ اور کی بے سبب دل آزاری

مجھکو اپنے جدال پر لایا ۔ دشمنی کے خیال پہ لایا
جا ہے کینہ کیا میرا سینہ ۔ اب نہین جانے کا تیرا کینہ

اور اگر اس سے کرکے تم انکار
نہ کروگے مطابق اسکے کار
بارے پیش مروت و ایمان
نہین پہنچے گا مجھکو کچھ نقصان

لاتی ہون مین تو شرط پند بجا
کر دیا بت کر پسند روا
مصلحت یہ ہی اختیار کرو
راہ حق دونون اختیار کرو

ست ہو مغرور مال دنیا پر
جو ٹھہرتا نہین کسی جا پر
کیونکہ جو کوئی راہ باطل سے
کرے حاصل تو ایسے حاصل سے

نہ کبھی پائے آخرت کا ثواب
بلکہ پیش آئے عاقبت کا عذاب
اسلئے لائیے نہ سر پہ بلا
چاہیے راہ راستی پہ چلا

کبک بولا کہ اَیُّھَا الْقَاضِیْ
لوگ ہوتے جو حق ہی پر راضی
اور کرتے دیانت اپنا شعار
اور امانت پہ رکھتے اپنا مدار

تو عدالت مین کوئی جاتا نہین
اور حکام کو ستاتا نہین
ہوتی راہ مرافعہ مسدود
اور گاہ مدافعہ مفقود

نہ گواہ و حلف سے رہتا کام
در کو اپنے صدف سے رہتا کام
چشم ہر دو فریق مین جو غرض
پیدا کرتی ہی آکے اپنا مرض

دید حق کی بصر نہین پاتی
صورت حق نظر نہین آتی
اسلئے اسکے ہوتے ہین محتاج
جو پہنتا ہی منصفی کا تاج

اور رکھتا ہی روشنی مین بیش
سرمہ راستی سے دیدۂ خویش
کہ کبھی آس پاس اسکے قرار
پا نہین سکتا ہی غرض کا غبار

تاکہ وہ دیکھکر لقای صواب
ہووے دونون کو رہنما صواب
جسطرح ایک عارف عاقل
ہی حکایت کے طرز پر ناقل

گر ہنے پوچھا کیسے ہی یہ بیان
کہا اسنے کہ ایسے ہی یہ بیان

## حکایت

ایک قاضی ہوا تو رونے لگا
اشک سے اپنے رخ کو دھونے لگا
ایک کو آیا دیکھکر یہ عجب
پوچھا کیا تیرے رونیکا ہی سبب

کہ نہ یہ تیرے رونے کا ہی زمان
بلکہ خوشنود ہونے کا ہی زمان
بولا کیا حکم دیوے وہ بیدل
جو ہی دو عالمون مین ایک جاہل

وہ تو ہین اپنے حال سے باہر
کیا اُسنے انکے حال سے ظاہر
وہ نہین جانتا کچھ اُنکا حال
کیا کرے حکم بہر جان و مال

بولا عالم تو ہین مگر ہی غرض
چشم حق بین مین انکے ایک مرض
اور تو اُنکے حال سے نادان
پر ہی مصباح ملت تابان

تو جو ہی ہر طرح غرض سے دور
چشم کو دوری غرض ہی نور
اور اُنکو غرض نے کور کیا
بے مرض درمیان گور کیا

کہ غرض کرتی ہی ہنر زائل
ہو سکے پیش در نظر حائل
تا نہ راشی ہی تو ہی بینندہ
ہوا راشی تو پھر ہی تو بندہ

قاضی رشوت کو جو عزیز رکھے
نیک اور بد مین کب تمیز رکھے
ہو سکے اسکو کسطرح مفہوم
واقعی حال ظالم و مظلوم

لِلّٰہِ الْحَمْد تیرا مرآت دل
صاف زنگ غرض سے ہی بیغل
نار رشوت کی گرمی سے زنہار
نہین ہین چشم دین تیری بیکار

اس سبب سے امید واثق ہی
بلکہ دل کو یقین صادق ہی
کہ ہمین سوی حق ہو راہنما
اور ہو شرع سے رفاہ نما

جو زمانے اُسے سزا فرمائے
جیسی تنبیہ ہو بجا فرمائے
جو تیرے حکم سے پھرائے سر
ہی بجا اُسکا جو گرائے سر

پانی طاعت سے شمع سان دائم ۔ رہتی ہے ایک جا ہی پر قائم
سنگ دنیا کے ساتھ ہوتی ہے ۔ آب دیدہ سے ہاتھ دہوتی ہے
نور خلاق کی ہے پروانہ ۔ کسی مخلوق کی ہے پروانہ
پتی کھاتی ہے صرف آب و گیاہ ۔ اور خونریزی جانتی ہے گناہ
حق و باطل کی دیکھکر بنیاد ۔ کرسکے راستی سے جو ارشاد
تاکہ وہ اپنا تصفیہ فرمائے ۔ اور کل صدق کذب سے بر آئے
مین بھی اُس گربہ بدیع کا حال ۔ دیکھنے کے لئے بشوق کمال
پیچھے پیچھے ہوا انھونکے روان ۔ پہنچے وہ صائم الزمان تھی جہان
چہرہ محراب کی طرف لاکر ۔ اور احرام باندہ کر جا پر
اور سجود اور رکوع اور قیام ۔ لگی کرنے ادا بغور تمام
جو ہے بد اور خاکسار نہان ۔ عار ہے آبروی کا رعیان
متوقف ہوئی کہ وہ کیا د ۔ ہوئی قید نماز سے آزاد
کہ تو ہو درمیان ہمارے حکم ۔ جھگڑا ہے درمیان ہمارے نہ کم
کرکے الحاح و انکسار بہت ۔ کیا گربہ نے اعتذار بہت
دونون نے اپنا اپنا دعوی تھا ۔ سارا تفصیل وار اُس سے کہا
کہ بجا ہین نہ میرے ہوش و حواس ۔ رکھتی ہے رو بانہدام اساس
کہ دوش اشیاء چرخ غبار ۔ ضعف کا ڈالتی ہے لیل و نہار
آب و تاب گل تراوت پر ۔ رہتا ہے ہر زمانہ غارت گر
سحر شیب سے گئی ہے بدل ۔ جو ہر ایک نقص و عیب کا ہے محل
گھٹی خواہش بڑہی پشیمانی ۔ باد نخوت کو ہے پریشانی
اونچی آواز سے کہ گوش کرون ۔ حکم انصاف سے خموش کرون
یعنی دیتی ہون محض لطف سے پند ۔ جو ہے دونون جہان مین فائدہ مند
جو بگوش قبول میرا کلام ۔ سنکے عامل رہوگے اُسپہ مدام

سوز الفت سے ہوکے سینہ گداز ۔ چشم سے ڈالتی ہے اشک نیاز
رہتی ہے کنج فقر مین صابر ۔ دائماً گنج فیض کے خاطر
دور ہے سب سے مثل دیوانہ ۔ آشنا حق سے خود سے بیگانہ
اُس سے قاضی نہین ہے عادل تر ۔ کوئی حاکم نہین ہے عاقل تر
چاہئے چلنا اسکی خدمت مین ۔ ہے عادل و داد و نصفت مین
دونون اس بات پر ہوئے راضی ۔ ہوئے راہی بجانب قاضی
کہ وہ ہے کیسے عدل پر قادر ۔ اور کیا حکم کرتی ہے صادر
جون ہی اسکی نظر انھون پہ پڑی ۔ ہوئی پائین پر اپنے کھڑی
لگی کرنے ادا بعجز و نیاز ۔ عابدانہ نماز و ورد دراز
در دوزخ کی ہے کلید نماز ۔ جو دکھانے کے واسطے ہے دراز
تیہو و کبک اسکا دیکھکے حال ۔ متحیر ہوئے بحد کمال
تب انھون نے کیا سلام نیاز ۔ اور بطور سے کلام نیاز
بابت خانہ فیصلہ ہے ضرور ۔ داد بخشی نہ بے صلہ ہے ضرور
پر کیا اُن سے آخرش یہ سوال ۔ کہ کہو کسطرح ہے صورت حال
کہا اُس نے کہ اے ستودہ سیر ۔ کیا ہے جسم مین پیری نے یہ اثر
عقل مین میرے آگیا ہے خلل ۔ فہم مین میرے آگیا ہے زلل
اور دست خزان و جور زمان ۔ میرے گلزار زندگی مین جہان
اور میری شب شباب عیان ۔ جو تھی اسباب خوشدلی و توان
آہ گذرے جوانی کے ایام ۔ شادی و کامرانی کے ایام
آگے نزدیک تر کرو ظاہر ۔ جو تمھارا ہے مخفی الخاطر
لیک پیش از صدور حکم اخیر ۔ مین نصیحت سے ہون تمھاری مشیر
سنوگے آج اگر میری گفتار ۔ نہ پشیمانی پاؤگے زنہار
ثمرات اسکے دین و دنیا مین ۔ ہونگے واصل تمھین اک جا مین

کیونکہ غدار بادشہ سے جفا　　جو اٹھاتے ہین دیکھتے ہین سدا
جیسا تیہو و کبک نے بیچا　　گربہ روزہ دار سے دیکھا
پوچھا مرغون نے کیسے ہے یہ بیان　　کہا اُسنے کہ ایسے ہے یہ بیان

## حکایت

کہ فلانی طرف بیابان مین　　ہی جو ایک کوہ اُسکے دامن مین
میرا اک پیڑ پر نشیمن تھا　　ہر طرح کی بلا سے ایمن تھا
پاس ہی ایک کبک بھی تھا مقیم　　باعث قرب میرا یار صمیم
رکھتے تھے دونون یکدگر کا پاس　　نہ تھا کم جانبین استیناس
اکثر اوقات مل کے آپس مین　　کہتے تھے راز دل کے آپس مین
ہوا ناگاہ ایک روز نہان　　گذرا عرصہ مگر ہوا نہ عیان
مین نے سمجھا کہ وہ ہلاک ہوا　　کسی جا جا کے زیر خاک ہوا
الغرض بعد انقضائے مان　　ایک تیہو کہین سے آکے وہان
ہوا اس کبک کے مکان مین مکین　　جیسے کچھ حال کبک تھا نہ یقین
اسلیئے اُس سے کچھ نکی تکرار　　بلکہ لایا زبان پہ یہ گفتار
ایک جاتا ہی ایک آتا ہی　　ایک آتا ہی ایک جاتا ہی
ہوئے کچھ روز منقضی مسطور　　اور طرح چرخ نے کیئے کچھ دور
کبک رفتہ نے آکے دیکھا وہان　　دخل مین دوسرے کے اپنا مکان
اُس سے تکرار سخت کی آغاز　　کہا ہی ستمگار جا برو ناساز
آنہ تو اپنی بدسگالی پر　　میرے مسکن کو جلد خالی کر
کہا تیہو نے سنکے اسکا کلام　　کہ ہی اب تیرے قبضہ مین یہ مقام
صاحب قبض مین ہون تیرا اگر　　حق ہی اثبات مین قصور نکر
کبک بولا کہ تیرا قبضہ بیان　　ہی زبردستی سے نہ حق سے عیان
اور مین کہتا ہون جو وہ دلیل　　اپنے حق کے ثبوت مین نہ قلیل
الغرض دونون مین بڑھی تکرار　　ہوئی افزون منازعت کی نار
شعلہ فتنہ و فساد بڑھا　　گرد رنجش و عناد چڑھا
مین نے انمین مصالحت چاہی　　پر عبث تھی مرافعت خواہی
آخر اس بات پر قرار ہوا　　فیصلہ کا یہی مدار ہوا
کہ کسی حاکم زمان کے حضور　　قالب عدلت کی جان کے حضور
جا مین جو انکی گفتگو سنکر　　حق کو باطل سے سو بسو چنکر
جیسا کچھ جانے مقتضائے داد　　کرے دونون کے واسطے ارشاد
کبک بولا کہ گربہ صائم　　متصل ہی یہی ایک جا قائم
متعبد ہی پارسا صورت　　پارسائی کی دلربا مورت
ہی کم آزار اور روزہ دار　　بندگی خدا مین شب بیدار
جب سے بجتی ہی نوبت جمشید　　جلوہ فرمائی تخت زر خورشید
بیش قصر سما بقول خدا　　آسمان کو کیا ہی جسنے بنا
تب سے جبتک شہ شب دیجور　　فرش مشکین کرتا ہی تا دور
حسب قول خدائے خالق جان　　کہ زمین کو کیا ہی فرش یہان
بیٹھکر یوتہ ریاضت مین　　گلتی ہی آتش مجاعت مین
اور میدان چرخ پر نازان　　ہوتی ہی فوج انجم تابان
تب سے جبتک کہ صبح کا قندیل　　خوشنمائی مین جو ہی بے تمثیل
دست فراش قدرت ہمہ دان　　کرتا ہی مطلع افق سے عیان
اور کرتا ہی نور خور ظاہر　　اس سے ہر خاص و عام کی خاطر

شاہ پیلان نے جو سنا یہ کلام
بولا بہروز تھوڑا آب اٹھا
پیل نے جو دراز کی خرطوم
پیل نے جانا ماہ ہلتا ہی
کہ ہی خرطوم آب کے اندر
کرا دا سجدہ تا کہ پائے قرار
عاجزانہ بہت اطاعت کی
بلکہ پیلونکو بھی ادہر ہر گاہ
ہوسکے آفت کے جیش سے آزاد
اس مثل سے غرض ہی بیشک
تم مین ہوتا اگر کوئی زیرک
بلکہ تم سب کو کرتا فہمایش
کیونکہ وہ باہمہ خصائل بد
جس نے مہر و وفا ہی پائی نہین
بیوفائی نکر جو ہی عاقل
جب تلک ان کا آفتاب عدل
کہ بغیر اسکے اہل عالم کو
سنتے آئے ہین اگلون سے دائم
رشتۂ امن مردمان جہان
اور بے عون نصفت و احسان
اور احکام سروران زمان
اسلئے چاہیئے وفاداری
اور ایسی ہو انکی ہمت دل

اُسکے دل کو لگا عجیب تمام
ہاتھ منھ دہو کے اپنے سر کو جھکا
صفحۂ آب پر لگی خرطوم
غصۂ لاحقہ نہ جھلتا ہی
باعث لرزہ ماہ کے تن پر
آئے جا پر پھر اسکا پائے قرار
عفو کے واسطے شفاعت کی
کرنے دونگا نہین گذر یہرا
ہوئے خرگوش جیش سے آباد
کہ کوئی تم مین چاہیئے زیرک
کرنے دیتا نہین تمہین بیشک
کہ اگر چاہتے ہو آسایش
رکھتا ہی مکر و غدر و حقد و حسد
اُسمین کچھ بوی آشنائی نہین
بے وفائی ہی عیب مین داخل
نہین چمکا تا اپنی تاب عدل
مہد رحمت خوشی کی جا غم ہو
ہی عدالت سے آسمان قائم
چونکہ ہی بستہ وجود شہان
جسکے مظہر مین شاہ عالیشان
مال و جان عوام پر ہین روان
انھین زیبا نہین جفاکاری
زنگ کین سے ہو صفا مرآت دل

جاکے چشمہ مین دیکھا چہرۂ ماہ
کہ دل ماہ رسم پر آئے
حرکت اس سے آب مین آئی
کہا اُس سے کہ اے رسول ماہ
سنکے بہروز نے کہا آرے
عاقبت پیل نے اسی جا پر
اور دل سے کیا عیان اقرار
جاکے بہروز نے یہ خوشخبری
ایسے حیلہ سے ایسا بار بلا
جو مہمات کے مقابل ہو
بوم کو بادشاہی پر مقبول
کرو اس کام مین بخوبی نگاہ
اور شاہون مین کوئی عیب کمیز
سینہ جو رکھتا ہی صفائی نہیز
اور سلطان ہی سایۂ یزدان
انکے احسان و عدل کا سایہ
جو نہ انصاف کا کھڑا ہو ستون
جو مہندس نہ عدل کرتا عیان
باعث عدل وجود جو قائم
ایک دم ٹوٹے یہ طناب سما
اور فرمان انھونکا مثل قضا
اور رعایا پہ مہربانی کرین
اور ہووے نہ انکی لوح ضمیر

نہ ہا شک ہوئی جو چشم گواہ
حال پر تیرے رحم فرمائے
ماہ کو اضطراب مین لائی
عجز میرا نہ ہی قبول ماہ
ماہ ہلتا ہی قہر کے مارے
ماہ کے روبرو جھکایا سر
کہ نہ آؤنگا پھر یہان زنہار
بادشہ سے کہی خوشی کی بھری
سر سے ان سب کے ایک بار ٹلا
اور دفع عدو کے قابل ہوا
شوم کو جان بیٹھا ہی پر مقبول
ندو اسکی بدی کو آپ مین راہ
مثل بدعہدی و فریب نہین
ہی سیہ اُسمین و شناسائی نہین
نہین ہوتا رخ زمین رخشان
ہی خوشی و رفاہ کا پایہ
خیمۂ آسمان پڑا ہو نگون
گنبد آبگون ٹھہرتا کہان
ہووے انکی وجود مین دائم
چشمۂ راحت و رفاہ ورا
حل و عقد امور پر ہی روا
نہ کبھی اُن پہ قہربانی کرین
کسی حالت مین نقش غدر پذیر

سنیں گے یہ اگر بگوش قبول ہو گا مطلب جو ہے بخوبی حصول
اور ان ظالموں کے دل میں اگر میری باتوں کو ہووے گا نہ اثر

بارے اس معرض ہلاکت سے خود کو لے جاؤں گا سلامت سے
الغرض ایک پشتہ پر جا کر اور روی خطاب ادھر لا کر

شاہ پیلاں کو اس نے دی آواز اور تقریر ایسی کی آغاز
کہ میں بہروز ہوں رسول ماہ کہتا ہوں وہ جو ہے مقول ماہ

اسلیے انکے سننے میں ہرگز مجھے نقصان نہیں ہے کچھ ہرگز
کہ رسولوں کا کچھ نہیں ہے زیاں کام انکا پیام کا ہے بیان

گو سخن سخت بے محابا ہو چاہیے اسکی گوش میں جا ہو
کیونکہ جو ماہ نے دیا ہے پیام ہے نہیں بیشی و کمی کا مقام

اور معلوم ہے تجھے کہ قمر شرق سے غرب تک ہے جسکا گذر
شب کے بازار کا ہے میر یہاں روز کے شاہ کا وزیر یہاں

جو کوئی چلتا ہے خلاف کہیں اور کرتا ہے انحراف کہیں
گوش سے سنتا ہے نہ اسکا پیام ہوش سے چنتا ہے نہ اسکا کلام

اپنے ہی پا پہ کو تہ اندیشہ اپنے ہاتھوں لگاتا ہے تیشہ
آپ اپنی اجل بلاتا ہے پا میں خار اجل چبھاتا ہے

شاہ پیلاں یہ سنکے گھبرایا اس سے پوچھا نہ دل کو صبر آیا
کہ پیام اسکا کیا ہے ظاہر کر اور کام اسکا کیا ہے ماہر کر

بولا مہ کہتا ہے کہ جو کوئی نہیں چلتا ہے راہ نیکوئی
جانکر اپنی قوت و شوکت مان کر اپنی قدرت و صولت

ناتوان پاتا ہے ضعیفوں کو زور دکھلاتا ہے ضعیفوں کو
اپنی شہ زوری کے تصور سے نخوت مردی و تہور سے

چاہتا ہے انہیں تباہ کرے انکا روز خوشی سیاہ کرے
اپنی راحت سے آکے لڑتا ہے چاہ آفت میں جا کے پڑتا ہے

تخم نخوت نہ ڈال سینہ میں اپنے دل کو نہ پال کینہ میں
اسپ بیدادی پر جو ہوگا سوار گرے گا بالضرور آخر کار

تیرے سر پہ یہ آپ آئے گا غرق خود کو شتاب پائے گا
توڑ کر تیر چرخ تیری سپر چھیدیگا ایک روز تیرا جگر

اُلٹے گا تیرا کار آخر کار کھوئے گا اختیار آخر کار
رکھتا ہے اپنے دل میں تو یقین کہ قوی تر ہے تجھ سے کوئی نہیں

تکبر ہے زور و شوکت پر اور نازاں ہے جاہ و دولت پر
گرچہ کل معرض زوال میں ہے رات اور دن کے انتقال میں ہے

ظلم ہے تو نے اب زیادہ کیا کہ میرے چشمہ کا ارادہ کیا
اپنے لشکر کو ہے یہاں لایا نہ نہاں بلکہ ہے عیاں لایا

اسقدر کی ہے خیرگی پیدا آب میں کی ہے تیرگی پیدا
کیا نہیں جانتا کہ اس جا پر اڑے عنقا سے تیز پر آ کر

نار غیرت ہو اسقدر سوزاں کہ ہوں اک دم میں بال و پر سوزاں
جو تصرف کے چشم سے ہر طور کبھی نگراں ہو اسمیں عین الثور

بیکیاں بار کر سناں خشم پھوڑے اسکی سناں کا آخ چشم
دیو آئے تو سر کو نذر کرے مرغ آئے تو پر کو نذر کرے

چرخ جو گرد اسکے چکر کھائے کبھی بے بدر تو نہ بچکر جائے
رکھتا ہوں تجھ پہ مہربانی تمام بہر تنبیہ بھیجا ہے یہ پیام

تو جو اس کام سے کنارہ کرے عذر تقصیر آشکارہ کرے
اچھا ہے ورنہ آپ آتا ہوں اور اجل تیرے ساتھ لاتا ہوں

شک ہے اس باب میں اگر ظاہر ابھی میں ہوں چشمہ میں حاضر
تاکہ تو دیکھ کر یقین لائے بھول کر پھر ادھر نہیں آئے

جیسا موقع ہو ویسی بات کرے / اپنے مطلب پر التفات کرے
بعض کہتے ہیں دلپسند کلام / کرتے ہیں دو کو دوستی کا مقام
ایک جو بادشاہ دانشمند / درج حکمت سے اپنے گوہر چند
مجھکو بخشے جو مہربانی سے / بادشاہانہ قدردانی سے
اور جس کام کی طرف جاؤں / انکی تعمیل سے شرف پاؤں
لیکن ان سب میں ایک بہتر ہے / ہر طرح سے ہی نیک بہتر ہے
معرکہ میں بیان کہ تیغ زبان / تندی و تیزی سے ہو برق جہان
اور ہو نور تیغ کما ہی چمک / ابتدا سے عیان اخیر تلک
اور ہیبت سے جو کلام کرے / اسکا الفت سے اختتام کرے
جو زبان لطف کی کشائش پائے / پھر نہ ابروے خشم پر چین آئے
ان سے مہر اور قہر ظاہر ہو / عنف اور لطف نہ باہر ہو
وا ہو بست و کشاد کا رستہ / نہ گرفت اور داد کا بستہ
تاکہ عزت میں فرق پائے نہیں / اور ہیبت میں فرق لائے نہیں
سامعوں کو ہو ایک حالت میں / ہے نصیحت عبث رسالت میں
شب کو ہر روز نے سلام کیا / باہر آکر ذرا قیام لیا
شبق لشکری ماہ روان / صاحب خوان قدرت یزدان
ہوا گیسوے شام ناز کشا / ہوا ماہ تمام جلوہ نما
بجلی شمع شب شبستان / ہوا کل سطح زمین گلستان
اس میں سوچا کہ [illegible] / خوف جان زبان تن ہی ضرور
[illegible] حیات دور اندیشی / [illegible] تقاضائے دور اندیشی
کیونکہ یہ باعث بزرگی و جاہ / نہیں رکھتے ہیں [illegible]
[illegible] / دیکھتے ہیں نہ اپنے [illegible]
[illegible] / کہ جہان [illegible] آئے گزند

بیشتر کہہ کے ایک جواب کرا / خلق پر لاتے ہیں عذاب بڑا
کہا اسنے کہ گو ہیں کچھ تو حصول / مجھکو علم پیمبری کے اصول
قیمتی پند عقل افزا کے / رشتۂ اہتمام میں لا کے
زیور روزگار خویش کرون / حلۂ افتخار خویش کرون
بادشہ نے کہا کہ اسکے اصول / ہیں کئی ایک دلپسند و قبول
وہ یہ ہی تیغ آبدار کی طرح / اور حضرت کی ذوالفقار کی طرح
پر مدارا و لطف کے بھی نشان / اسکے صفات حال پر ہوں عیان
یعنی ہو جس سخن کا مطلع گرم / چاہیئے ہووے اسکا مقطع نرم
آشتی سے سخن جو ظاہر ہو / سینہ سے تخم کینہ باہر ہو
حاصل الامر یہ کہ قول رسول / کل عناد و وداد پر ہو شمول
جیسے ظاہر لقا سے کینہ ہو / ویسے ظاہر صفائے سینہ ہو
ہو دریدن میں دوختن ظاہر / ساختن میں ہو سوختن ظاہر
اور مضمون کا مخفی انجام / حسب دلخواہ کر سکے ظاہر
بھیج دانا کو مت نصیحت کر / کیونکہ دانا ہی خود نصیحت گر
پہنا شب نے لباس عباسی / آگئے سب آس پاس شماسی
لایا خوان سپہر پر آخر / ہو گئے پر نور بحر و بر ظاہر
آیا نصف النہار پر جس دم / نہیں پھیلی شعاع اسکی کم
چلا اسسو جزیرہ پیلان / جا کے دیکھا وطیرہ پیلان
انکی جانب سے گوارا دہ جان / سیر حق میں کبھی نہووے عیان
کہ ستمگار روکے نہ جائے پار / انکی عادت کا خوب جانئے پار
لا کہ عاجز بھی انکے پاکے تلے / آکے دنیا سے رنج پاکے چلے
داغ سے کیا ہے تاز داشت تجھے / باد کو کیا اگر چراغ بجھے
دیکھکر جان بچے وہاں سے پیام / جسلئے آیا ہوں سناؤں تمام

بخش دلکو ستم کشی سے امان ۔ اور جان کو الم کشی سے امان
کیونکہ ہر لحظہ آتے ہین ملکر ۔ آفت تازہ لاتے ہین دلپر
انکے پاکے تلے جو آئے ہین ۔ اور جان اپنا ملک بچائے ہین
آنے جانے کا جو یہی ہی حال ۔ کرینگے ایکبار انہین پامال
لیگیا عقل و ہوش و دل آکر ۔ ایکبار اپنا چہرہ دکھلا کر
جان بھی لے جاکہ ہی یہ ہی باقی ۔ اور کچھ شئے نہین رہی باقی
کہا شہ نے نہین ہی چھوٹا یہ کام ۔ کہ ہو فکر سراسری کا مقام
چاہیئے تم مین جو ہی دانا تر ۔ ہو وے حاضر حضور مین آکر
تاکہ ہم اس سے مشورت فرمائین ۔ کرین جو بات مصلحت پر پائین
کہ جو ہین بختیار دانش ور ۔ رکھتے ہین اصل کار دانش پر
نہین بے مشورت کیے زنہار ۔ کرتے ہین کوئی مصلحت کا کار
کرتا ہی مرد ہوشیار کہین ۔ کبھی بے مشورہ کوئی کار نہین
ایک خرگوش انمین تھا ذی ہوش ۔ اسکو بہر زرکھتے تھے خرگوش
فرط دانش سے اسکا حال فہم ۔ آپ تھا مظہر کمال فہم
معتقد اسکی فہم و دانش پر ۔ رہتے تھے اہل فہم و دانش ور
حسن تدبیر سے صفائی ذہن ۔ تھی ذہینو نکو رہنمائی ذہن
شاہ کو اس مہم سے فکر کنان ۔ دیکھکر بولا اے خدیو زمان
ہر رعیت کی دل سے غمخواری ۔ یہ ہی دستور عدل ہی جاری
رکھ رعایا یہ لطف کے انظار ۔ بخت و اقبال سے ہو برخوردار
مصلحت سے اگر مناسب ہو ۔ اور نزدیک شاہ واجب ہو
تو مجھے جانے کی سفارت پر ۔ شاہ پیلان کے پاس اشارت کر
اور ہمراہ بھیج ایک امین ۔ قابل اعتبار و نیک یقین
تاکہ جو دیکھے یا سنے مجھ سے ۔ بے کم و بیش کل کہے تجھ سے
کہا شہ نے ترمی امانت مین ۔ راست بازی مین یا دیانت مین
میرے دلکو کچھ اشتباہ نہین ۔ حاجت شاہد و گواہ نہین
تیرے گفتار اور تیرے کردار ۔ میرے دید و شنید مین بسیار
آزمایا ہی تیر اسکہ کار ۔ غش نہین تیرے نقد مین زنہار
جا خوشی سے جو مصلحت جانے ۔ اور وہ کر جو منفعت جانے
جو مناسب ہو سو بلا شک کر ۔ دفع بدخواہ نامبارک کر
اور تجھکو بخوبی ہی یہ عیان ۔ کہ مرسل کی ہی رسول زبان
ہوتا ہی سب کا مخفی الخاطر ۔ قول و فعل رسول سے ظاہر
کیونکہ ان سے ظہور فضل و کمال ۔ اور آثار عمدگی خصال
شاہ کی عقلمندی کے ہین دلیل ۔ اور مردم پسندی کے ہین دلیل
اور جو ہو ظہور سہو و خطا ۔ اور غفلت کسیطرح کی روا
ہو وے طعنہ کی تاعنو نکو توان ۔ کھینچین اسپر ضرور تیغ زبان
اور اسباب مین جو تھے ہشیار ۔ کر گئے ہین مبالغہ بسیار
کہ اگر کوئی بھیجا چاہے رسول ۔ تو کرے ایسا مرد کار قبول
جو ہو ہمعصر و نمین فصیح و عقیل ۔ اور ہون جسکے قول و فعل جمیل
آگے دستور تھا کہ شاہ زمان ۔ جو فراست سے تھے پناہ جہان
بھیجتے تھے سدا بطور سفیر ۔ انکو جو تھے عقیل اور خبیر
اور اکثر سکندر اعظم ۔ بادشاہ خسرو دور اعظم
آپ تبدیل لبس کرکے قبول ۔ جاتا تھا بعض جا بطور رسول
وہ جو ہین شیر مرد شیر شکار ۔ آپ ہی اپنے ہین پیام گذار
اور کرتا ہی اک بزرگ زمان ۔ اسطرح نسبت رسول بیان
چاہیئے ہر سفیر دانا ہو ۔ اور تقریر مین توانا ہو
اسکے جو پوچھین اسکا دیکو جواب ۔ اسطرح پر کہ ہووے عین صواب

اور ہی نور مہر سے مہجور | جسکی نسبت یہ آیہ ہی مشہور || کہ جلایا چراغ دہر افروز | تا شب تیرہ ہو منور روز
ماسوا اور بھی ہی دشواری | حدت و خفت اسمین ہی بھاری || اور اقوال مین ریاکاری | اور افعال مین سبکساری
نہین اس فکر مین صلاح ضرور | بہتر اس سے ہی اجتناب ضرور || اسمین کرنا نہ چاہیے اصرار | چاہیے عقل پر بناے کار
چاہیے پاے مین ضبط و ربط مہام | عقل کے قاعدہ پر اپنے تمام || تصفیہ قضیہ کا براے صواب | چاہیے حسب مقتضاے صواب
تاکہ آرام سے بسر ہووے | دور آلام سے گذر ہووے || بیشتر اپنے درمیان کوئی | متصف باصفات نیکوئی
متعین کرو بطور راہین | کہ رکھین اسکے اوپر اور یقین || عقل و دانش سے اپنے لائق ہو | ہر طرح ہر طرح سے فائق ہو
تا کہ جب کوئی کار پیش آوے | یا کوئی اضطرار پیش آوے || راے صائب سے انصرام کرے | چاہیے جیسا انتظام کرے
جیسے خرگوش نے بہ مکر باد | بنکہ ایک فیل کو کیا تھا برباد || پوچھا مرغون نے کیسے ہی یہ بیان | کہا اس نے کہ ایسے ہی یہ بیان

## حکایت

ملک پیلان قریب زیر آباد | تازگی مین تھا بے نظیر آباد || ہوا خشکی سے تنگ حال جہان | برسا باران نہ ایکسال وہان
یعنی ابر السحاب قطرہ چکان | ہوئی پستان رحم سے نہ روان || تشنگان زمین کے لب پر | ایک آفت گذرتی تھی سب پر
ہوئے بے آب چشمہاے روان | شل چشمان تنگ سخت دلان || ہوگئی خشک سب کے منہ مین زبان | جیسے مفلس کی آرزو کا دہان
پیل گھبرا گئے پیاس کے مارے | گئے روبروے حضور شہ سارے || شاہ نے بھیجا سب کو سمجھا کر | کہ تلاش آب کی کرو جا کر
جستجو ہر طرف کرو ایسی | کہ سوا اس سے بہتر نہو جیسی || پیل سارے جوانب و اطراف | تاب کر پاے جستجو سے صاف
پہنچے اس چشمہ پر تلاش کنان | جسکا عین القمر تھا نام و نشان || اہل فارس بھی اوسکو چشمہ ماہ | کہتے تھے دیکھکر کرشمہ ماہ
شرف تھا آب پہ نہایت تھا | صاف و شفاف بھی نہایت تھا || شہ پیلان نے پاکے اسکی خبر | مع لشکر کیا ادہر کو گذر
چشمہ خرگوش کا تھا چشمہ مقیم | آنے سے پیلونکی یہ فوج عظیم || ہوگئے حیران کہ انکے پاکے تلے | آکے رہتے نہ تھے سما کے تلے
منزل زندگی سے کر کے کنار | جلد ہو جاتے تھے فنا سے دوچار || آشنا مرکب نہ تیز کر اس جا | زیر پا لوٹتے ہین سر اس جا
ایک بار آفت نے یہ حال کیا | کہ بہت سونکو پائمال کیا || کون جیتا رہیگا آخر کار | جو یہ آئینگے اسطرح دوسہ بار
در سب روز رشک یہ دو شین | ہوئے حاضر حضور شاہ خرگوش || عرض کی بادشاہ عدل نہاد | ہوتا ہی عاجزونکی جانکو بیاد
کیسہ کہ پیدا ہوا تو [illegible] | کہ کرے داد پر وری ظاہر || نہین پیدا ہوا ہی اس خاطر | کہ کرے عمر عیش مین آخر
اسلئے تو [illegible] بخشش سر پر | کہ ستم دیدہ ونکے اوپر نظر || تجھ کو بخشا گئے داد پر انصاف | داد لے ان سے اور کر انصاف

ایک جا اک جماعت مرغان — مجتمع آئے طالب سلطان
یعنی حاجت مین رافع حاجت — اور آفت مین دافع آفت
پس انھون نے یہ کہا تھا اک — کہ فلانا امیر ہی کوئی نیک
اسطرح آئی بوم پہ نوبت — رائے کل لائی بوم پر نوبت
صاحب جاہ و اقتدار کرین — بندگی اُسکی اختیار کرین
برق شہر انین بے طرح دمکی — آتش فتنہ بے طرح چمکی
بعضون نے بومونکو پسند کیا — رایت دوستی بلند کیا
عاقبت انہین ٹھہرایا اقرار — کہ نہو جو کسی کا جانبدار
اسی عرصہ مین ایک زاغ ادہر — آیا پرواز کرتا اُنکو نظر
اور پوچھین کہ مشورت کیا ہی — حق مین ہم سب کے مصلحت کیا ہی
یعنی مرغون نے منصب سے جبتک — کل اکابر نہ جمع ہون تبتک
کیونکہ اجماع کے بغیر کرین — یہ خیال اپنا ہی بخیر نہین
اور پوچھا کہ کیا ہی آج صواب — سنکے اُس نے کہا بجا ہی جواب
کہ ایالت سے سرفرازی پائے — اپنی حالت سے بے نیازی پائے
برتری پائے ایسی کیا نسبت — سروری پائے ایسی کیا قسمت
اپنی عزت گنواتی ہی ناحق — ہمکو زحمت دکھاتی ہی ناحق
کہ بظاہر ہی گو بیان کم پر — نسر طائر کا ہی بیان ہم پر
ہی یہ اسکی ہی زینت پر و بال — جس سے آراستہ ہی باغ جمال
فرق پر جس بشر کے آتا ہی — بادشاہ زمان بناتا ہی
بال اقبال کی سدا کے سبب — عقبات اُسکے کانپنے لگے سب
اور مرغان ناتوان بھی تمام — کرین ملک عدم مین اپنا مقام
کیونکہ با وصف زشتی ظاہر — رکھتا ہی عقل و فہم بھی قاصر
اور نور نہار سے ہی جدا — گرچہ ظاہر ہی ایسا حکم خدا

کہ کسی کو بنائین اپنا امیر — جسکو برقت پائین اپنا ظہیر
کام آکر پڑے مدد فرمائے — خصم آکر لڑے مدد پر آئے
دوسرا کرتا تھا خلاف بیان — کرکے برہان صاف صاف عیان
سب نے چاہا کہ اسکو شاہ کرین — اپنی جان کے لیئے پناہ کرین
چونکہ اس باب مین کیا کچھ غور — اور رد و قبول مین کچھ اور
گفتگو اعتدال سے گذری — پر نہ جنگ و جدال سے گذری
بعضون نے سنگ تفرقہ لا کر — ڈالا اس اتفاق کی جا پر
پوچھیے اُس سے جو کرے ارشاد — مانیے کیجیے نہ استبداد
بولے یہ شخص اجنبی ہی بیان — چلو اس سے کرین یہ حال بیان
دوسرے یہ کہ یہ ہی ہم جنس — نہین اجماع تا کہ ہو کم جنس
نہین اجماع ہوتا ہی کامل — چاہیے کرنا اسکو بھی شامل
اسلیئے زاغ جب ملا آکر + — کہا کل حال اسکو سمجھا کر
کیا ہی یہ فکر اور کیا یہ خیال — بوم بدبخت کی ہی اتنی مجال
ایسا بدصورت اور بد دیدار — کب ہی زیبا سے درجۂ شہوار
ہی مگس کب ہی طاقت سیمرغ — نا پایا چاہیے جو ساحت سیمرغ
کیا ہوا باز آسمان پرواز — جسکو حاصل ہی آسمان پہ ناز
اور طاؤس خوشنما ہی کہان — نہ کوئی ویسا خوش لقا ہی یہان
کیا ہوا وہ ہمای فرخ فال — جسکا سایہ ہی افسر اقبال
کیا ہوا وہ عقاب بالا پر — کہ چڑھے کوہ کے جو بالا پر
سارے مرغان نامدار جہان — اس جہان سے ہون ایکبار نہان
تو بھی بہتر ہی بے ملک مرنا — پر نہین بوم کو ملک کرنا
اور ہوتا ہی غصہ سے مجبور — تو بھی رہتا ہی کبر سے مغرور
کہ بنایا ہی روز تا کہ تلاش — کرے ہر ایک جا کے اپنی معاش

جتنے اس سلطنت کے ہین وزرا اور ارکان دولت و امرا ان سبھون پر تجھے فضیلت ہی دانش و فہم سے مزیت ہی
کہ وفاداری کی نصیحت و پند جو ہواداری سے ہون تجھکو پسند اپنی جانب سے کر نہ کوتاہی ہو سکے جتنی کر انکو خواہی
بولا بجدا زادای شکر و ثنا کاہی شہ دور ساز رنج و عنا جب سے ہی لطف معدلت کا ظہور شاد رہتے ہین کل وحوش و طیور
تیری دانش کا ہی یہ فیض کمال جن و انسان تلک ہین خوش ہمہ حال ایسا لازم ہی ہر ملازم کو شاہ جو مشورت کا جازم ہو
اور چاہے کہ دے وہ رای انکو چاہیئے کچھ نہ دے وہ رای انکو جو عزیمت مین اسکی پای خلل جس سے مطلب مین اسکے آئے زلل
نقص اسکا جتا کے خاطر خواہ کرے ظاہر جتا کے خاطر خواہ جب تلک رای پر یقین لائے باز تقریر سے نہین آئے
ترک کرکے جو جانب مالک ہو رہ ناسپاسی مین سالک نرکھے حق مشورت پہ نگاہ چھوڑے ایمان و اعتماد کی راہ
نہ مشیر اسکو چاہیئے جانا بلکہ بدخواہ چاہیئے مانا چھوڑ دے اس سے مشورت بالکل کہ نہین اسمین منفعت بالکل
جب کوئی بادشاہ نیک تمیز رکھے راز اپنا اسطرح جیسے عزیز چاہیئے ڈھونڈھنا اسطرحکا وزیر کہ ہو ذی اعتماد و نیک ضمیر
اور آئین شہریاری مین اور قانون و ہرداری مین نیک کارونکو نیکی کی ہی جزا اور بدکارونکو بدی کی سزا
اسپر اپنا اگر رکھے گا خیال لائے گا اپنے ملک مین نہ زوال رہے گا ملک پایدار مدام اور دولت امیدوار مدام
اور دست حوادثات زمان بخت حاصل مین لائیگا نہ زیان رکھہ نظر دین و داد پر دائم ملک ہی دین و داد پر قائم
ملک کو جور خود سے رکھہ جدا تاکہ تو اس سے خوش ہو تجھ سے خدا شاہ نے پوچھا کا ای وزیر بتا کیسے اور کس سے رکھئے راز چھپا
کہا اسنے کہ ای خدیو زمان چند درجات کے ہین راز نہان بعض ایسے ہین لائق اخفا کہ نہین کرتے آپ سے افشا
یعنی ہوتے ہین اس سے گو محرم نہین دکھلاتے آپ کو محرم غیر سے ایسا مخفی الخاطر کسطرح کرسکین کبھی ظاہر
اور اس باب مین کوئی عاقل اپنے دل سے ہی اسطرح قائل اسطرح اس سخن کو دلمین چھپا جسکا افشا کسی سے ہو نہ روا
ایک مدت تلک اسکو چاہیے زبان تو بھی خود پر نہ پائے اسکو روان اور بعض ایسے ہین کہ انکا بیان کرین دو تن سے تو نہین ہی زیان
بعض کا کہنا تین سے ہی بجا بعض کا چار پانچ سے ہی روا لیک بومون کے باب مین جو نہان دلکے آئینہ مین ہوا ہی عیان
کوئی دو فرق رکھا گوش سوا محرمیت کو اسکے ہی نہ روا شاہ نے سنکے انتہای کلام کیا خلوت کو اپنا جای قیام
اور اسکو بلاکے اپنے حضور پوچھا کا ای نیک رای اہل شعور کہ انھین ہم سے دشمنی کیا ہی کیا سبب انکی دشمنی کا ہی
عرض کی ایک زاغ نے یکبار آگے ان سے کہی تہی کچھ گفتار اسلئے ہم سے ایسا کینہ کیا کہ ابھی تک نہ صاف سینہ کیا
یہی دل مین خیال قائم ہی ہم سے جنگ و جدال دائم ہی شاہ نے پوچھا کیسے ہی یہ بیان کہا اسنے کہ ایسے ہی یہ بیان

## حکایت

کہ اگر کوئی شاہ نیکو خواہ
وزرا سے ہو راہ نیکو خواہ

یعنی کچھ ان سے مشورت فرمائے
آپ کو ان سے منفعت پہنچائے

انکی دانش سے ہو صلاح پذیر
آزمایش سے ہو فلاح پذیر

نکرے ان سے راز خود ظاہر
نکرے انکو شناسائے خود ماہر

کیونکہ گو خود خدا کا سایہ ہی
اور منصور اسکا پایہ ہی

اور ہمت بلند رکھتا ہی
اور دل ارجمند رکھتا ہی

تو بھی کرتا ہی یہ نیاز عیان
نہین رکھ سکتا اپنا راز نہان

پھر جو ہین اس سے درجہ کم پہ
اور رکھتے ہین عقل بھی کمتر

کر سکین گے محافظت کیسے
مانینگے وہ ممانعت کیسے

تو ہی جو اپنا راز پوش نہین
کون ہو تیرا راز پوش کہین

خود ہی جب خود کا راز دار نہو
کیا عجب ہی جو کوئی یار نہو

اس نے جسوقت ایسا در بیان
اپنے دریاے دل سے کرکے عیان

چھیدا الماس خوش بیانی سے
رک گیا وہ تو درفشانی سے

دوسرے معترض نے کھولی زبان
تیری ان باتون سے ہوا یہ عیان

کہ گرا دین مشاورت کی بنا
کاربند اپنی راے پر ہون بجا

لیک ہی ترک مشورت بیجا
کہ ہی دانا کو مشورت زیبا

لکھتا ہی آفریدگار اپنا
کر کے مشورت سے کار اپنا

پس مناسب نہین کہ کوئی کام
کوئی بے مشورت کرے زنہار

مشورت سے جو کار کرتا نہین
شرع و حکمت سے عار کرتا نہین

مشورت کے لئے جو آیت ہی
خود نبی کے لئے ہدایت ہی

ایسی اشرف کو ایسا ایما ہی
پھر کسی عذر کرنے کی جا ہی

کاروان نے کہا یہ حکم خدا
مصطفے کو نہ اسلیے ہی ہوا

کہ مدد مشورت سے انکی راے
راے و دانش سے دوسرکی پاے

کیونکہ حضرت کا تھا دل پرنور
وحی ایزد تعالے سے منصور

اور عون عنایت یزدان
غیب سے آتی تھی انہین ہر آن

ایک آئینہ تھا کہ اسمین مدام
نظر آتے تھے راز علوی تمام

بلکہ اسواسطے کہ اس سے سدا
اسکے جو فایدہ ہین ہو وہ ادا

تاکہ یہ خصلتین پسندیدہ
پاکے اہل جہان ہون سنجیدہ

محترز ہوکے خود پسندی سے
متامل ہون عقلمندی سے

اپنی راے ضعیف کی خاطر
تقویت غیر سے کرین ظاہر

جیسے نور چراغ کو روغن
کرے ملکر زیادہ تر روشن

اور آتش کو جیسے ہیزم خشک
اور گرمی کو جیسے گرمی مشک

میری بھی تقریر سے نہین ہی ادا
کہ کہین ترک مشورت ہی روا

بلکہ یہ بات ہی بخوبی حصول
کہ جو مطلب ہو مشورت سے وصول

اور ہو راے کو قیام اس پر
نہ خبر پائین خاص و عام اسپر

ایسا پوشیدہ چاہیے رکھنا
تا نپوشیدہ چاہیے رکھنا

کیونکہ اخفاے راز مین دائم
فایدے دو طرح کے ہین قائم

ایک یہ ہی کہ تجربہ سے جو کام
رکھین پوشیدہ جلد ہووے تمام

جیسا ہی اس اشارہ سے ظاہر
لو مدد ہوکے راز کے ساتر

دوسرا یہ کہ اپنی وہ تدبیر
جو نہین ہو موافق تقدیر

اور باطن سے ہو نہین ظاہر
یعنی کوئی نہ ہو کہین ماہر

تو شماتت سے ہر عدو کے بیچ
اور غیبت سے ہر عدو کے بیچ

جو میسر نہین ہی تیرا وصال
نہین ہوتا ہی دلکو اتنا ملال

جیتنا ہوتا ہی جب رفیق زبان
ہنستے ہین مجھکو ہوکے طعنہ زن

سنکے فیروز نے یہ اسکے مقال
کہا ہی ناصح ستودہ خصال

ہی یقین مجھکو تیری شفقت پر
اور دلسوزی و محبت پر

کہ نکر اُس سے راز خود ظاہر
کہ کیا کل وزیر سے ظاہر
اس نے انکی نہ کچھ رعایت کی
اور تجویز کی سزاے ہلاک
اسطرح پر کہ کوئی اور بشر
چاہیئے ایسا کام پنہانی
کہ نظر آئی اُسکو دُختر خویش
کہ گئی تھی یہ شاہ بانو کے پاس
کہ رشک اپنے ہمسرونمین کی
اپنی دختر کی استمالت کی
غم نکھا آج کل ہی کے اندر
کیا تصدیق کے لئے یہ سوال
اور تاکید کی چھپانے کی
خادمہ ایک روبرو آئی
بے سبب مجھپر اُس نے کی ہی جفا
خادمہ نے بھی کی خوشی ظاہر
اُسکی ایذا سے کب ملیگی امان
کرون کل حال سے تجھے ماہر
خادمہ نے یہ آگہی پاکر
دونون نے ملکے ایسی کی ترکیب
کیا آخر تاب نیستی مین غرق
یہ نتیجہ ہوا کہ آخر کار
پڑا گرداب بے حیاتی مین

کر جو کچھ ہو دے خواہش خاطر
حال شب ابتدا سے تا آخر
واسطے قتل کے ہدایت کی
کہ نہ تھی کچھ سزا سواے ہلاک
پائے اس حال کی ذرا نہ خبر
آشکارا مین ہی پشیمانی
رنج سے بیقرار مضطر بیش
نرکھا اس کا شاہ بانو نے پاس
اور توہین کم سرونمین کی
استمالت کی یہ مقالت کی
کچھ بلا ایسی آئیگی تن پر
کہ ہی کسطرح کل حقیقت حال
کہ نہین بات یہ جتانے کی
عذر خواہی کی گفتگو لائی
جلد دیکھے کی اس جفا کی سزا
اور پوچھا بفرحت خاطر
ہاتھ سے اُسکے کب بچیگی یہ جان
کل وقائع کرون تجھے ظاہر
ساری شہ بانو سے کہی جاکر
کہ گئی اور ونکو بھی وہی ترغیب
مٹا ہستی کا نیستی مین فرق
یہ نظر آیا اُسکا ظاہر کار
ڈوبا غرقاب بے ثباتی مین

غلبہ جانب غضب آیا ؂
اور پھر اُس سے مشورت چاہی
آئی یہ راے جو موافق راے
یہ مقرر ہوا کہ دونون کا کام
تاکہ بدنامی کا نہ پردہ پھٹے
ہوکے رخصت وزیر گھر آیا
پوچھا کیون ہی یہ رنجش خاطر
کہا کچھ سخت و سست و نازیبا
ایسا سُنکر وزیر اُداس ہوا
مژدہ لایا برید باد صبا
ہوگا اسکا چراغ عمر کا گل
اسکو ظاہر کیا وزیر نے تب
یہ خبر سنکے خوش ہوئی خاطر
کہا اس نے کہ کیا مضائقہ ہی
اب ہی نزدیک خصم ہولیں دور
کہ کہان تونے پائی ہی یہ خبر
بولی تجھکو جو اسقدر ہی توان
اُس نے سوگند یاد کی آخر
سنکے شہ بانو نے بلایا جوان
شاہ ابتک ہوا نہ تھا آگاہ
کرکے جو اپنا راز دل ظاہر
پایۂ کامرانی سے اُو ترا
فائدہ جو ہی اس مثل سے عیان

دیکھکر عقل کو عجب آیا
پھر تعزیر مصلحت چاہی
نہوا اس سے پھر منافق رای
چاہیئے کرنا زہر دیکے تمام
اور ناموس کا نہ رشتہ کٹے
کار سلطان اخیر پر لایا
کیا اور ون نے اسطرح ظاہر
بانوے بادشہ سے تھا بیجا
اپنی بے عزتی کا پاس ہوا
کہ غم و رنج کا زمانہ گیا
اور کملائیگا حیات کا گل
گذرا تھا اسمین اور شہ مین جو سبب
باپ کے پاس سے گئی باہر
ہر عمل کی سزاے لائقہ ہی
اور چشم زمانہ سے مستور
کسطرح ہاتھ آئی ہی یہ خبر
کہ مرا راز رکھ سکے تو نہان
اُس نے کل روئداد کی ظاہر
جو سنا تھا سو سب سنایا بیان
اسکی کشتی عمر کو ناگاہ ؂
کیا اس نے وزیر کو ماہر
مایۂ زندگانی سے گذرا
ہی نہین صاحب عمل سے نہان

جو محبت کے درد سے ہو پلا / کب اٹھاتا ہی جا کے بار دوا
کچھہ اشارت سے کچھہ کنایت سے / باز آتی نہ تھی حکایت سے
دل تھا دیدار یار کا مائل / اُس سے بوس و کنار کا سائل
متعجب تھا شاہ پڑہ کے یہ نظم / صفحۂ روے یار پر یہ رقم
زن کو اس جان کی نہین تھی خبر / کہ اسی پر تھی ہمنشین کی نظر
لب شیرین سے مسکرائی ذرا / شکر لب اُسے دکھائی ذرا
خندۂ لب اسے پر شکر سے کر / دامن عیش کو شکر سے بھر
ایسے انداز سے کہ شور و فغان / ایک عالم کے دل سے ہوتا عیان
شاہ یہ دیکھکر ہوا بیزار / اُٹھی غیرت کی اُسکے دل سے نار
اہل تحقیق دیتے ہین یہ خبر / کہ نہین پاتے اُس شجر کا ثمر
سوچنا اس رہ مین رکھنا پائی شتاب / ہی نہین مقتضاے راے صواب
جلد ہی کرنی ہی بالیقین بیجا / دور اندیشی کو نہین زیبا
پس غضب روک کر خموشی کی / جرم سے اُنکے پردہ پوشی کی
لیل تبدیل کی نہار کے ساتھہ / روشنی جمال یار کے ساتھہ
عاشق مست و بادشاہ زمان / اور ایسی حسین راحت جان
دوسرے دن ہوا شہ خاور / برج فیروزہ رنگ پر آکر
شاہ انجم ہوا جو جلوہ نما / پردۂ ظلمت ایک ساتھہ اُٹھا
ہوا تمام صبح جو دمساز / ہوا فاش آفتاب کا کل راز
تخت پر ہو کے شہ نے جلوہ نما / عدل و انصاف کی بنائی صدا
عدل سے شہ جو آشنا ہی یہان / بیکسان سایۂ خدا ہی یہان
تب وزیر صلاح کار کے ساتھہ / کل مہمات کے مدار کے ساتھہ
کہتا تھا اُسکو قہر کا جلاد / ہی بجا بعد استشار ارشاد
پہلے اُن دونون کو سزا فرما / جو سزا انکو ہی بجا فرما

چشم و ابرو سے بات کرتی تھی / یکدگر التفات کرتے تھے
ایک دن شاہ تخت عزت پر / ناز کرتا تھا بخت عشرت پر
وہ جوان روبرو تھا استادہ / اور اسباب عیش آمادہ
صورت آدمی ہی خوبترین / کوئی اس سے زیادہ خوب نہین
اُس جوان پر نگاہ کی ناگاہ / وا محبت کی راہ کی ناگاہ
تو بھی اُسکی تھی اسقدر مقدار / کہ پھرا اُس سے دامن دیدار
اُس جوان نے بھی دیکھا اُس کو / گوشۂ چشمہاے جادو سے
چشم بازندہ اُسکی آدہی بات / آدہی کرتی تھی غمزہ آدہی نات
جب یہ دلبستگی ہوئی ظاہر / صحبت یار سے ہوا نافر
کہ ترے باغ مین ہی اسکا مکان / لیک سایہ ہی دوسرے کے یہان
اور ان دو کے دفع کی خاطر / جو بری جانکے ہین عدو ظاہر
مرد کو صبر چاہیئے ہمہ حال / کہ ہی تعجیل بیوقوفی کمال
اور صحبت رکھی انھونکی بجا / نرکھا اسمین کچھہ خلاف روا
آتش اضطرار پر تھا مگر / جلتا پروانہ وار اُسکا جگر
غیر کے ساتھہ ملتفت ایسے / غیرۃ دیکھہ سکتا ہی کیسے
سرفرازندۂ لواے ظفر / ہی نمایندۂ لقاے ظفر
گنبد مینو فام کے در سے / بلکہ ہر خاص و عام کے در سے
ہو عروس حسین خور اختر / آئی اس نیلی پردہ سے ظاہر
دادخواہون کی دادبخشی کی / بیکسون کی مراد بخشی کی
جب مہمات سے فراغت کی / رفع حاجات سے اجازت لی
مضطرب تھا جو اپنی فکر مین / اُٹھکے جلوت سے آیا خلوت مین
پہلے کر استشار کے خاطر / راز خود اس وزیر سے ظاہر
اور سلطان عقل سے فرمان / اُسکو ہوتا تھا اسطرح ہر آن

ملک کشمیر مین تھا ایک خدیو / صاحب تخت و تاج نیک خدیو
لاتا تھا ضابطانہ زیر کمند / سر ایام بر خلاف پسند
کہ رہ راستی سے ایک زمان / چلے برعکس تھا یہ زہرہ کہان
نہ کبھی کجروی دکھاتا تھا / راستی پر ہمیشہ جاتا تھا
عدل سے اسکے جان ظالم کی / چونکہ دہشت رہی نہ ظالم کی
اور یہ بادشاہ عالی جاہ / نہین رکھتا تھا اپنا خالی جاہ
تھی دراز اسکی کاکل شبرنگ / شب یلدا تھی اسکے آگے تنگ
زاہد پاک باز شب بیدار / خور رخ اسکا دیکھتا یکبار
خوبصورت بلند قد دلدار / گلبدن نازنین شکر گفتار
سرو سان جاکے کرتے زیب چمن / زلف سے سنبل اور خد سے سمن
حسن کو اسکے ماتا تھا حیات / بات کو اسکی جاتا تھا نبات
ہر زمان جذب الفت محبوب / جوہر جانکو رکھتا تھا مجذوب
مین نہین جاتا اپنے نیرو سے / کھینچتا ہی کمند گیسو سے
اپنی زلفون کے جال کے اندر / محو اپنے خیال کے اندر
اور دکھلا کے عشوۂ رنگین / اور رصد ہا کرشمۂ شیرین
قتل عشاق و شہر آشوبی / گویا تھا اسکا جامۂ خوبی
دوسرون کو بھی کرتی تھی مائل / کرکے تیر نگاہ سے گھائل
جو تھے مجنون ہوس کی صحرا کے / پھانستی تھی کمند مین لاکے
وہ اسی شاہ کا ملازم تھا / خادمون مین سے ایک خادم تھا
خط سبز اسکے روے رخشان پر / گویا سبزہ تھا آب حیوان پر
خوشنمائی سے برسر کوثر / گویا فیروزہ در سر گوہر
دل سے اسکی طرف ہوئی مائل / کرلیا تیغ عشق سے گھائل
محو ایسا ہوا کہ کچھ بھی اثر / زندگی کا نہ آیا اسمین نظر

رکھتا تھا زور سے بزیر عنان / گردن سبز خنگ چرخ روان
آتش برق تیغ سے ہر آن / باد بھی ایسی رہتی تھی ترسان
تھی سنان ایسی صاعقہ کردار / نہ تھا بے خوف آب بھی زنہار
خلق لب بلب امان سے ایسی تھی / تیغ ننگ برہنگی سے بچی
صبحگاہان پکارنے سے رہی / آہ کے تیر مارنے سے رہی
کہ تھی اسکے حریم حرمت مین / ایک محبوبہ اسکی قربت مین
روے جان بخش پر حسین جمال / ہیچ تھا ماہ چاردہ کا کمال
خواب مین بھی تو مثل صبح پاک / جیب پر ہیر اپنا کرتا چاک
اسکی ابرو کمان تھی زلف کمند / گوش گلبرگ نازکی مین دو چند
شاہ تھا اسکے حسن پر مفتون / جیسے تھا حسن لیلی پر مجنون
کاکل و رخ کا رات دن تھا خیال / بلکہ بے دیکھے زندگی تھی وبال
نقد صبر اسکا طرۂ طرار / جیب دل سے چراتا تھا ہر بار
اور وہ شوخ چشم بے افسوس / دیکھکر اسکا مرغ دل محبوس
مارتی تھی اسے ہر ایک رخ سے / تیر غمزہ کمان ابرو سے
باتین کرتی تھی دلکشائی کی / گھاتین کرتی تھی دلربائی کی
جیسا شیوہ ہی حسن کا ظاہر / نہ تھی کچھ بادشہ ہی کی خاطر
ہر طرف سے شکار کرتی تھی / سیکڑون دلفگار کرتی تھی
عاقبت دیکھا اسنے ایک جوان / خوبی حسن مین تھا نیک جوان
نیک سیرت تھا نیک صورت تھا / دلربائی کی ایک مورت تھا
سبزہ خط تھا روے روشن پر / جیسے سنبل بہشت کے اندر
گرد لب اسکے خط سبز تھا یا / گرد آب حیات مہر گیا
اسکی حالت کے صفحہ پر آخر / نہ ہی صبر کی رقم ظاہر
عشق جانان ہی منھہ دکھاتا ہی / ورد جان سے نہ منھہ پھراتا ہی

کیونکہ جو عاجزی دکھاتا ہی — در آفت کشادہ پاتا ہی
اپنی ہمت ہمیشہ رکھئے بلند — کسی سے عاجزی نہ کیجے پسند
عرض باقی رہا ہی خلوت مین — نہ ادا اسکا بجا ہی جلوت مین
ایک بولا کہ ای مشیر زمان — مشورت کا یہ فایدہ ہی عیان
مشورت کیا ہی اجتماع عقول — اسلئے چاہیے استماع عقول
مدخل و مخرج اسکے گرچہ نہان — خوب ہو جاتے ہین انہونکو عیان
لکھ گئے ہین حکیم دانشور — کلک حکمت سے لوح دانش پر
چل نہین سکتی جس جگہ شمشیر — کام کرتی ہی اس جگہ تدبیر
بولا یہ سنکے وہ عقیل زمان — معتمد سارے مستشار کہان
کسطرح کرنا مشورت کا روا — ہر کسی سے ہو معتمد کے سوا
کسطرح جان سکتا ہی کہ نہین — کوئی جاسوس مستمع ہی نہین
اور وہ کام کا شروع اخیر — دیکھکر ہو اگر صلاح پذیر
تیر تدبیر اپنا جا نہ سکے — ہدف آرزو اڑا نہ سکے
وہی پاکر خبر یہان ناگاہ — کرے جاکر مگر وہان آگاہ
اسلئے حفظ راز کی خاطر — آگے سے ہی مبالغہ ظاہر
راز رکھنا ہی ایسے کو بیجا — کہ نہین رازداری کو زیبا
اس پشیمانی مین ہی کیا حاصل — کہ ہی بے سود اور لا حاصل
جتنی شاہونکو کیونکہ کوئی اگر — پاتا ہی راز بادشہ سے خبر
جانے جو کوئی اور تیرے سوا — کہ تیری اس مہم مین رہا ہی کیا
بیشتر جان و ملک و دولت و جاہ — ہوئے افشاے راز سے ہین تباہ
کرکے راز ضمیر خود ظاہر — دست بے حزمی سے ہوا آخر
گیا ناگاہ اسکا مہر لبتا — زرد رو جانب غروب فنا

اور پاتا ہی راہ چارہ بند — بند خجلت مین ہیچ کارہ بند
جسقدر عاجزی دکھاتے ہین — آسمان کو خلاف پاتے ہین
وقت تنہائی رای روشن پر — کرونگا مہر سے بھی روشن تر
کرکے ہر خرد ورا اپنا کلام — مارے شاید ہدف کسیکا سہام
ہوتے ہین چند اہل عقل جہان — مجتمع ایک مہم مین فکر کنان
عاقبت ایسے کام کا آخر — حسب دلخواہ ہوتا ہی ظاہر
دیکھکر گنج و مال فوج نہ بھول — کہ حکیمون سے پند و رای قبول
رکھتا ہی مشورت کو خلوت پر — ہی بنا اسکی کیسی حکمت پر
اور اسرار مملکت کے کہین — جیسے عرفی معاملہ مین نہین
اور افشاے راز بادشہان — بے مشیر اور ایلچی ہی کہان
تا کہ جو ہم سے استماع کرے — جاکے دشمن سے اطلاع کرے
بند کر لیوے رخنہ ہاے ضرر — رکھے باقی نہ کوئی جای خطر
گو نہ ان حاضرونمین ہو جاسوس — لیک ممکن ہی کوئی ہو مانوس
یا خبر انتشار پاوے یہان — باعث خصم و یار جاوے وہان
سر رکھا چاہے تو دے سر کو نہ راز — رکھ بجا سر کو کھلکے سر کو نگاہ
کھتا ہی کھاتا ہی پشیمانی — اور سہتا ہی سو پریشانی
کسیکو راز پوشی کی خاطر — اتنی تاکید ہی نہ کی ظاہر
اور ہوتا ہی اعتماد سے دور — ہی نہین فتنہ و فساد سے دور
چاہئے رہنا ایسی دانش پر — کرتا ہی برعکس راے دانشور
جسطرح ایک والی کشمیر — بارے بیش وزیر بے تدبیر
اوج ذی اختیاری سے اترا — قعر بے اختیاری سے گذرا
پوچھا شہ نے کہ کیسے ہی یہ بیان — کہا اس نے کہ ایسے ہی یہ بیان

## حکایت

اور تنہا جو بیٹھتا ہی کہین / خالی از کر و فریب سے ہی نہین
اور اگر وہ ہین جنگ کو تیار / تو بھی ہی ہمکو جنگ سے انکار
نہین ہوتے ہین عقل کے کامل / تا بمقدور جنگ کے عامل
کیونکہ جس شے کا جنگ مین ہی زیان / نقد جان ہی کہ بے بدل ہی بہان
پوچھا جو تو ہی جنگ سے نافر / امین کیا رای ہی تیری آخر
کہ بچشم خیال دور و دراز / دیکھیے اسکے کل نشیب و فراز
ایسے مطلب حصول ہوتے ہین / کسیکو کب وصول ہوتے ہین
ایک یا سو پہ تیغ ہی کاری / رای ہی ایک فوج کو بھاری
مشورت ہم سے ہی ضرور نہین / پر خداوندی سے ہی دور نہین
جو ہر ایک جا سے آب لاتی ہی / پیشکش بحر کو دکھاتی ہی
اسلیے پند ناصحان امین / جو کوئی شخص کرتا کان نہین
جو کوئی عقل سے ہی بہرہ ور / ہوتا ہی ناصحون سے بہرہ ور
وقت پر انکو کام لاتا ہی / فیض سے انکے کام پاتا ہی
شکر ہی آج بادشاہ زمان / زیور عقل سے ہی زیب جہان
ملک دانش تیری پناہ مین ہی / نور بینش تیری نگاہ مین ہی
تیری تدبیر نیک سے ہر جا / دادبخشی کی ہی بنا برجا
کوئی خرمہرہ جوہری کے حضور / نہین پاتا ہی کچھ بھی قدر ضرور
اور اس درجہ اختصاص دیا / کہ مشیرون مین اپنے خاص کیا
جیسا نافہم کارزار سے ہون / ویسا ہی عجز و انکسار سے ہون
پیش خصم انکسار کرتا ہی / خود کو بے اعتبار کرتا ہی
وہ جو ہمت بلند رکھتے ہین / طول عمری پسند رکھتے ہین
اور جو طول عمری سے زنہار / ہووے لاحق کسیطرح پر عار
نار ہی عار سمجھنے سے بھتر / مرگ بدکار رہنے سے بھتر

ان دلیلون سے صاف ہی یہ عیان / کہ ابھی جنگ مین ہی دیر زبان
کہ نہین ہی صلاح جنگ ابھی / جنگ مین ہمکو ہی درنگ ابھی
کرتے ہین اس سے احتراز سدا / رکھتے ہین اسکا در فراز سدا
نہین پیل و پلنگ سے کمتر / تو بھی ہی صلح جنگ سے بہتر
غرض کی یہ ہی فکر و غور کا کام / چاہیے جب ہو ایسے طور کا کام
کیونکہ شاہ ہو انکو رای صائب ہے / اور اندیشۂ مناسب ہے
گرچہ رکھتا ہو فوج بے مقدار / اور گنجینہ ہاے زر بسیار
اصل اس باب مین ہی رای حضور / نور ذاتی سے رہنماے حضور
رای ہی پای شہ کی باج گذار / جیسے جو بحر کی خراج گذار
یعنی کرتی ہی آب بحر سوا / ایسی ہی رای رای شہ کی ضیا
تھوڑے سے ہی عرصہ مین گنواتا ہی / وہ جو خوش قسمتی سے پاتا ہی
یعنی سنتا ہی دل سے انکے کلام / اور رکھتا ہی دل مین جنکے تمام
پایداری دولت و اقبال / جاودان اسکو رکھتی ہی خوشحال
ہی کمال خرد سے کامل نیک / حسن تدبیر سے ہی عامل ایک
پر تو رای مہر خاور ہی / رای کیا مہر داور ہی
پیش رای ملک ہماری رای / کسطرح قدر اعتباری پاے
لیک جب شہ نے ایسی عزت دی / کہ مجھے مشورت کی خدمت دی
چاہتا ہون کرون بیان ظاہر / کچھ عیان اور کچھ نہان ظاہر
اپنے آبا نے بار جزیہ و عار / کب اٹھایا ہی جو اٹھائین بار
زندگی کیا جو اعتبار نہین / مرگ بھتر ہزار بار کہین
صرف اسواسطے کہ ذکر جمیل / بہر البقاے نام ہووے دلیل
کیا ہی اس طول عمری سے کرنا / بلکہ بھتر ہی ہر طرح مرنا
میرے نزدیک عجز کا اظہار / نہین اچھا ہی شاہ کو زنہار

اور دشمن کو زور ہووے جہان
کھیلنا تند تر دلیر کا وہان

وقت تجھ سے اگر منافق ہو
بارے تو وقت سے موافق ہو

تیری خاطر مین کیا گذرتا ہی
اور کیا چارہ جوئی کرتا ہی

میرے نزدیک ہر کہین بہتر
ننگ بے ننگی پر نہین بہتر

جو ہمہ حال ہم سے ہی کمتر
ہم سے کیا بلکہ کم سے ہی کمتر

باج بھی دینا اختیار کرین
اور خدمت سے بھی نہ عار کرین

صلح کر کر نہ پاس عہد کرین
اپنی ایذا مین جد و جہد کرین

لیک حد سے نہ چاہیئے باہر
کہ خرابی ہی نفس کی خاطر

اور مرے دل کو ایسا ہی یقین
باج اندک کبھی یہ لینگے نہین

اور جو جنگ کی ضرورت ہی
تو بھی کچھ حرج کی نہ صورت ہی

مردہ بہتر ہی گو ہی زیر سنگ
ایسے زندہ سے جو ہی زیر ننگ

کہا پیش آیا ہی یہ کار برا
اور تجھ پر ہی اعتبار بڑا

رائے تیری گرہ کشائی کرے
سوے خود ہیچ رہنمائی کرے

تیری تائید سے ہو کار روا
تیری ہمت سے ہو شکار رہا

رنج ہجر وطن اٹھائین کہین
یا سفر کے محن اٹھائین کہین

بولا اس باب مین یہی میری رائے
جو پسندیدہ بادشاہ کو آئے

جبتلک اور راہ آئے نظر
نہ کہین پا کبھی بجائے خطر

اور ہم انکی آنکھ مین ہوئے پست
کہ ہی انکے ہاتھ سے یہ شکست

خصم کو جو ضعیف جانتا ہی
آپکو زور دار مانتا ہی

مین تو پہلے سے انسے تھا ترسان
اور انکے ہجوم سے لرزان

اور ابھی میرے دل کو ہی یہ یقین
متعرض یہ اپنے ہونگے نہین

نہ نہین رہتے ایک زمان امین
گرچہ ہوتا ہی ناتوان دشمن

جو مسافت ہو درمیان حائل
واپسی پر ہو بیگمان مائل

حکم دانش سے ہر طرح ہی دور
کسوت تجربہ سے ہی مہجور

بادشہ جو کہ تجھ سے ہو سائل
تو بھی کہہ جو ہی کہنے کے قابل

بولا پانا غم جلاے وطن
اور اٹھانا سفر کے رنج و محن

کہ کرین قطع رشتہ ناموس
اور ہون اپنے خصم کے پابوس

باز کب ہو مطیع تیہو کا
شیر کب ہو شکار آہو کا

تو بھی ہم سے ہون ذرا خوشنود
اور کیا چاہین نیست و نابود

ہی مراعات خصم اتنی بجا
کہ ترا کام اس سے ہووے روا

اور دشمن دلیر ہوتا ہی
روبہ بھی ہو تو شیر ہوتا ہی

صبر و آہستگی ہی اسکا علاج
نی اطاعت ہی نی اداے خراج

کیونکہ جو پیش آئے سخت جنگ
اس سے بہتر کہ جائے عزت ننگ

پانچوین کو بلا کے شاہ نے پاس
عام تھا جسکا نام کارشناس

ایسی مشکل کشا ہی رائے زرین
ہر مشکل کشائے جائے یقین

عقدۂ دین و ملک کی خاطر
اور مشکل کشا نہین ظاہر

تیری اسباب مین صلاح ہی کیا
رہنمائے رہ فلاح ہی کیا

یا ہون آزرم کے لئیے تیار
یا ہون میدان مین طالب پیکار

کہ نہ جب تک ہو اضطرار سے ننگ
نکرین خصم سے ارادۂ جنگ

کیونکہ اسوقت انکے دل ہین دلیر
کہ ہوئے ہین ہمارے جنگ مین شیر

نہ یہ کمتر ہین زور و صولت مین
نہ یہ کمتر ہین شان و شوکت مین

اسکی بنیاد بیگمان ہی غرور
اور مغرور کو زیان ہی ضرور

اور اپنی آنکھون سے دیکھا
کہ نتھا میر اڑنا کچھ بیجا

کیونکہ انہین بھی بعض ہین ہشیار
اور ہی ہوشیار و نکایہ کار

کیون کہ ممکن ہی جو کہین ملجائے
دفعتہً انتقام پر دل لائے

بھاگ کر معرکہ سے جائے کہین
کیا عجب رکھتا ہووے جائے کہین

کہ ہون پیکار کے لئے تیار
جو نہ کھینچین نیام سے تلوار
جو جہان آفرین معاون ہے
آب شمشیر سے جو خصم کا نام
کہ ہو پاے مراد ہر دشمن
اپنی خاطر کرین نگہبانی
چل کے مردانہ وار کام کرین
گرد میدان سے تا لقاے ظفر
نیکنامی سے مرنا بھی ہے روا
آخر کار پر نہ لائین نظر
دیکھے چوگان آرزو مین سدا
کیا سلطان نے تیمر سے سوال
دیکھون کیا کرتی ہے تیری تدبیر
کہتے ہین جو انھین سہاتا ہے
بھیجین تفتیش حال کی خاطر
جو نظر آئین صلح پر مائل
تا بمقدور ہو کے باج گذار
جنگ شبخون سے انکے پائین امان
زور سے خصم کے نہ توڑے پا
بادشاہون کو ہے یہ راے بجا
کہ فساد اسکا پھیلے گا ہر جا
چاہیئے نقش حیلہ بر لائین
کیونکہ گو خصم ہوتا ہے مغرور

ہو کے تیار پھر کرین پیکار
نام پاتے ہین نہ رستم وار
فتح دشمن پر اپنی ممکن ہے
لوح زندگی سے دھو کے تمام
توڑ کر سنگ فتح سے آئین
رکھین امید فضل یزدانی
مرین یا مارین اپنا نام کرین
چشم امید کو نہ آئے نظر
زشت نامی سے جینا بھی ہے خطا
الفت مال و جان سے جائین گذر
اپنے گو دے مراد دل ہمہ جا
تو بھی کہہ آہین تیرا کیا ہے خیال
ثبت بالاے تخت سر تصویر
میرے دل مین تو ایسا آتا ہے
اطلاع خیال کی خاطر
اور حاصل سے لیکے کچھ حاصل
نہ رکھین ہم بھی انکے جنگ سے کار
پھر نہ اسطرح تنگ آئین بجان
بند کر زر سے باب فتنہ کا
اور تدبیر جو نہ لائے خطا
لائے گا ملک پر بلا ہر جا
ایڑیان اسکی جا کے سہلائین
بادۂ جبر و کبر سے مخمور +

جہد و جد لڑنے مین نہ کم ہووے
کہ زبونون سے جو زبونی کرین
وہ ہی خاتون بادشاہی کے ستا
پی سکے بادشاہ اس ساعت
پس مناسب ہے دیدبان ہشیار
اور دشمن کرے اگر آہنگ
ایسے اس سحر کرین گاڑین پانون
پائیے حسن نام و ننگ جہان
بادشاہون کو چاہیے کہ جہان
اپنے سر سے گذر کے تو جو ذرا
چاہتا ہے کہ بخت ہو یاور
تیری حکمت کا اقتضا کیا ہے
بولا ہے بادشاہ خوش انجام
چند جاسوس ہوشیار زمان
ہو کے حال و خیال سے آگاہ
ہر خدمت ہمین قبول کرین
رکھ کے سر انکے خط فرمان پر
جبتلک راے سے بر آئے کا
چاہیے دشمن سے کچھ نہ آئے زیان
کہ اگر خصم مین ہے زور و توان
اور خلقت کو ایسی حالت مین
انکو اس خطرہ سے خلاص کرین
اس سے ہی داد چاہنا بیجا

لڑین جبتلک کہ دم مین دم آوے
شرم کو خود مین ہمعنی کرین
کر کے آغوش اپنے عیش کے ہاتھ
لب جو آتش سے ساغر راحت
جا بجا خوف ہو جہان بھلا آئین
نہین پائے ہمارا ابھی پالنگ
کہ نہ بیٹھے جی پھر اکھاڑین نوش
خون خاک مصاف پر ہو وان
جنگ کا ارژنگ کا ہو زوان
رکھے میدان جد و جہد مین پا
لڑ عدو سے مصاف مین جا کر
تیری فکرت کا مقتضا کیا ہے
مین نہین رکھتا اور سے کچھ کام
واقف کار و راز دار جہان
کہ چلا چاہتے ہین اب کیا راہ
اپنے خدام مین شمول کرین
رہین اپنے وطن مین فرمان کے
صلح بہتر نہ چاہیے پیکار
حرز احسان سے روک اسکی توان
اور اس سے یہ خوف ہو کے عیان
ڈالے گا ورطۂ ہلاکت مین
سپر ملک مال خاص کرین
بلکہ دانا سے محض نازیبا

مہربانی سے قدردانی کی
قدردانی سے مہربانی کی

کرکے اقرار خلعت و نعمت
بادشاہانہ لایق رحمت

بولا ای صاحبان فضل و کمال
آج ہی امتحان فضل و کمال

جو جواہر ہین درج دل مین نہان
کرو تار بیان پر انکو عیان

نقد جو دار ضرب خاطر مین
گذرا ہی امتحان ناظر مین

سکۂ اعتبار سے مسکوک
نہین معیار کار سے مشکوک

اسکو میرے حضور پیش کرو
قدر و تدبیر خویش پیش کرو

زاغون نے کی ادا دعا و ثنا
کای شہ کامگار ارض و سما

کل ہین تیری پناه مین قایم
تیرے دم سے رفاه مین دایم

یہ زمین تیری خیرخواہی کرے
آسمان تیری جان پناہی کرے

اور مفتاح باب فتح و ظفر
ہر کہین ہو ہمیشہ تیری نظر

زیر پا ہو ترے سر دشمن
تیرے پا سے کبھی نہ ہو ایمن

رای اس باب مین تیری اصوب
تیرے دل مین جو آے ہی انسب

کیا کہین ہم کہ ہر طرح بہتر
ہی عیان مرآت دل شہ پر

کونسی مصلحت ہی تجھسے نہان
کل ضمیر منیر پر ہی عیان

لیک اس قول سے ہین ہم مجبور
مرد مامور ہوتا ہی معذور

اسمین جو ہم سے ہوگا استفسار
نہین اغماض ہونے کا زنہار

جسقدر عقل و فہم و طاقت ہی
فیض خدمت سے استطاعت ہی

حسب ارشاد ہم کرینگے شروع
اور ظاہر کرینگے سارے فروع

ہم جو کرتے ہین تیرے آگے بیان
تیری رای رسا سے ہی نہ نہان

ایک سے پوچھا بادشاہ نے تب
کہ تیری اسمین کیا صلاح ہی اب

اور اس حادثہ کا کیا ہی علاج
سوچکر کہہ جو کچھ بجا ہی علاج

کہا اس نے کہ ای بزرگ نشان
کہہ گئے ہین جو تجھسے سترگ زبان

کہ جو ہی ایسا حادثہ نازل
یہ ہی تدبیر کرنے کے قابل

کہ اگر خصم ہو قوی و دلیر
کہ اسے جنگ مین نکر سکین زیر

مال و اسباب و مولد و منشا
چھوڑ کے اور جائے تنہا

کیونکہ ہی ایسے خصم سے لڑنا
ورطۂ پرخطر مین خود پڑنا

اور میدان جنگ مین آنا
ہی دہان نہنگ مین جانا

خاص جس وقت اس سے ہارا ہو
اور پھر لڑنے کا نہ یارا ہو

بل ہزیمت اسے غنیمت ہو
اور غنیمت اسے ہزیمت ہو

جو کوئی انتقام کی خاطر
کرتا ہی بے تامل ظاہر

دیکھنے پر بھی اپنے خصم کے ہاتھ
لڑنے جاتا ہی اپنے خصم کے ساتھ

سوتا ہی راه سیل کے اندر
خشت بنتا ہی آب کے تن پر

تانہ ہی اپنے زور پر بیجا
کہ نہین احتیاط کو زیبا

کیونکہ شمشیر رکھتی ہی دو رو
باد نصرت بھی چلتی ہی دو سو

جنگ کمتر سے کر حذر ظاہر
سیل بنتا ہی قطرہ سے آخر

گر نہ جا کر زیادہ لشکر پر
انگلی کٹتی ہی گر کے نشتر پر

دوسرے سے خدیو نے پوچھا
مشورت اسمین دیتا ہی تو کیا

اور کرتا ہی اسکی کیا تدبیر
عرض کر ہی جو کچھ بجا تدبیر

بولا کہتا ہی جو وزیر نخست
میرے نزدیک ہی نہ رای درست

بھاگنا ہی نہ مقتضاے حیا
خالی گھر چھوڑنا ہی جاے حیا

بلکہ یہ راه عقل سے ہی خلاف
پیش دانا کبھی نہونگے معاف

پہلے ہی حملہ سے پریشان ہون
جاے مالوف سے گریزان ہون

ایسی ذلت اٹھانی ہی بیجا
نہین عزت گنوانی ہی زیبا

زخم سے بھاگتے ہین شیر کہین
بھاگنا عزت دلیر نہین

اسلئے میری رای مین تو اب
یہ ہی معلوم ہوتا ہی ادب

کہ انہیں وہی یکایک شکست
کہ ہوے سر سبھونکے خاک پست

اُس شب تیرہ رنگ کے اندر
آتش قہر جنگ کے اندر

بیشتر زاغون کو کیا فی النار
دیکے پیوند آیۂ دادار

جیب جان پر کہ ہی یہ آیہ عیان
مارو ہاتھ آسکین تمہارے جہان

اسطرح کامیابی سے منصور
رزم کی نام یابی سے مسرور

اس جگہ سے مراجعت کرکر
آئے باخیر و عافیت گھر پر

ہوا زاغ سیاہ شب جس آن
آشیان غروب مین پنہان

اور خیل ستارگان بھی کہین
ہوا بومونکی کیطرح گوشہ گزین

کھینچا مہر سپہر نے خنجر
روز سے بھاگا رات کا لشکر

کرکے پیروز شہ سپاہ طلب
اور ارکان خیر خواہ طلب

ذکر بومون کا درمیان لایا
اور یہ بات بر زبان لایا

کہ نظر کی دلیری بومان
اور دیکھی یہ شیری بومان

ملگئی انکو فرصت شبخون
ہو گئی انکو جرأت شبخون

اور جو کرتا ہون تمہارا اشتہار
نہین پاتا کسیکو لایق کار

کچھ تو مارے گئے جہان سے گئے
کچھ پریشان ہوکے یہان سے گرے

کچھ ہوئے زخمی و شکستہ بال
کچھ ہوئے اس بلا سے خستہ حال

پس ہی انکا مقابلہ دشوار
یہ ہین خونریزی کے لیے تیار

اپنے مسکن سے ہو گئے آگاہ
پھر بھی شبخون کو آئینگے ناگاہ

بلکہ اس فتح سے قوی ہی گمان
جو انہین ہاتھ لگ گیا ہی یہان

کہ دلیری انہون کی ہی افزون
اور پھر مارین جلدتر شبخون

تہ دل سے عیان ارادہ کرین
پیشتر سے زیان زیادہ کرین

جو ہزیمت کے درد کے بیمار
بستر یاس پر پڑے ہین زار

انکو بھی شربت شکست بلائین
مثل مقتول خویش مست سلائین

اور ممکن ہی جو یہ دیگر بار
آئین کرکر ارادۂ پیکار

ہم مین سے ایک کو بھی دین نہ امان
بلکہ گن گن کے لین ہر ایک کی جان

اسلیے مصلحت یہ ہی ہر طور ؛
کہ کرو اس معاملہ پر غور

اور جو ہو صلاح حال و مآل
کہو بہر فلاح حال و مآل

ابھی ہی پہلا حملۂ دشمن
پھر ہی آغاز مکر و عذر و فن

راہ اس سیل کی نرد کی اگر
ہونگے پیدا طرح طرح کے ضرر

راہ سیل آج چاہیے روکا
کل جو روکیگا پائےگا دہوکا

ایسی جب اُس نے ختم کی گفتار
پانچ زاغ اُسکی فوج کے سردار

آگے اُسکے حضور لاے بجا
جسطرح چاہیے دعا و ثنا

یہ سبھو نمین تھے عقل مین مشہور
اور خوبی فہم سے مذکور

حسن تدبیر و راے سے نامی
وقت دشواری اور ونکے حامی

ایک اشارت سے کام کرتے تھے
دلکے مطلب تمام کرتے تھے

جسکو دکھلاتے تھے یہ راہ صلاح
نظر آتی تھی اُسکو راہ فلاح

دور کرتی تھی انکی راے رسا
مرآت ازمنہ سے زنگ بلا

نور دانش جہان دکھاتے تھے
تیرگی زیان مٹاتے تھے

فکر سے جسکی کرتے تھے یاری
دور کرتے تھے ساری دشواری

انکا رکھتے تھے اعتبار تمام
کرتے تھے مشورت سے کار تمام

بہر دفع حوادثات زمان
ابتدا کوئی کرتا تھا نہ وہان

جب تلک لیتا تھا نہ اُنسے صلاح
جانکر اپنے حق مین عین فلاح

بادشہ بھی انہونکی رای مدام
جانتا تھا سبار کی کا مقام

کل امورات خاص کر دائم
تھے انہین کی صلاح پر قائم

ان سے بے پوچھ کوئی کار کہین
کبھی کرتا تھا اختیار نہین

پڑی پیروز کی نظر اُن پر
نرہا مخفی اثر اُن پر ؛

جو رکھے یار باوفا کیا غم / جو ہی بے یار غم اُسے کیا کم
اب عنایت سے یہ عنایت کر / ہی عنایت بجا عنایت پر

کہ بیان اُس عدو کا کر مذکور / جسکے دم سے نہ ہوجئے مغرور
اور رحمت نہ لائیے ہر گاہ / جسکی زاری و خواری ہی ہمراہ

کیونکہ جو ہی وصیت چارم / اسمین ہی یہ نصیحت چارم
کہ مناسب ہی ہوشیار کہین / کرے دشمن پر اعتبار نہین

نرکھے اُسکی دوستی کا خیال / کیونکہ دشمن سے دوستی ہی محال
ناہی امید وداد دشمن سے / جیسے امید آب گلخن سے

برہمن بولا ای خدیو زمان / دور رہ تجہہ سے زنگ و ریو جہان
کہ ہر آئینہ عقلمند کہین / لاتا ہی قول خصم پر یقین

اور ہال فریب رد آمود / اور کل شعبدہ نفاق آلود
اُسکا بھولے سے ہی نہین لیتا / جان کر جعل کو نہین زیبا

کہ عدو دیکھکر صلاح خویش / کرتا ہی چاپلوسی حد سے بیش
کذب کو صدق سا دکھاتا ہی / اپنے اچھے فریب لاتا ہی

کوئی تدبیر چھوڑتا ہی نہین / عقد تزویر توڑتا ہی نہین
پس خرد مند کو یہی ہی بجا / کہ ہو جتنا تلطف اسکا سوا

اتنا ہی اُس سے احتیاط رکھے / اور کم اُس سے اختلاط رکھے
جسقدر آ کے مہربانی کرے / اسقدر بھاگے بدگمانی کرے

جسقدر وہ موافقت دکھلائے / اسقدر یہ منافقت دکھلائے
کیونکہ اُس سے رہے گا غافل اگر / اور کشادہ رکھے گا فتنہ کا در

تو عدو جو ہی رات دن حاضر / اسی خاطر ہر ایک سو ناظر
کھول کر ناگہان کمین کا در / تیر تدبیر مارے گا جا پر

پھر پشیمانی کچھ نہ آئے گی کام / کہ زمان تلافی ہوگا تمام
بلکہ دیکھے گا اپنا ایسا مآل / بوم نے دیکھا جیسا زاغ سے حال

## حکایت

راے نے پوچھا کیسے ہی یہ بیان / ملک چین مین ہی ایک کوہین
کہا اُسنے کہ ایسے ہی یہ بیان / جس سے برتر ہی کوئی کوہ نہین

اسکی چوٹی تلک نہ جاے بصر / پہند جا ٹھہرے راہ مین نہ اگر
ناظر وہم کو بھی ہی نہ توان / جاسکے بے زینۂ خیال وہان

اسکی رفعت نہ پاے کوئی بشر / دیدۂ دل سے تا نہ دیکھے اُدھر
کوئی اسکا نشیب پاے نہین / تا کہ پائے گمان سے جائے نہین

اور اُس کوہ پر کہ اُسکا اوج / اوج چرخ بلند کا ہی زوج
اور پہنا ہی اُسکا ارض وسیع / تھا کسی جا کوئی درخت رفیع

اسکی حکمت کے باغبان نے یہان / دست قدرت سے تھا لگایا وہان
تھین ثریا پر اسکی شاخین عیان / اور تحت الثری مین بیخ نہان

تھا قوی و بلند رشک چمن / سدرۃ المنتہی سے پنجہ فگن
اصل اُسکی زمین کے اندر تھی / فرع اُسکی سما کے تن پر تھی

اسکی شاخون پہ جنکا تھا نہ شمار / رکھتے تھے زاغ آشیانہ ہزار
اُنکا پیروز نام تھا سرور / حکم اُسکا مدام تھا سر پر

حل و عقد امور مین دائم / رہتے تھے امر و نہی پر قائم
تھا شب آہنگ ایک شہ بومان / ایک شب آیا ہمرہ بومان

کرکے اک اپنا لشکر جرار / اُنکی تخریب کے لئیے تیار
باعث دشمنی جو ہی قائم / درمیان بوم و زاغ کے دائم

مارا ناگاہ زاغون پر شبخون / کر دیا ارغوان تن شب گون
زور یہ لائے اپنی مردی کے ساتہہ / ایسے دکھلائے اپنی مردی کے ہاتہہ

بلکہ اورون کو بھی زنہار خبر — تاکہ آئے نہ اور کوئی ادہر
کہ یہان یاد ہی ہو دام کے ہاتھ — نہین پہر ڈر کے آکے کام کے ساتھ
گیا صیاد تب وہ چارون یار — پھر ہوئے آکے مجتمع یکبار
مل کے آپس مین شاد و خوش خاطر — ہوئے پروردگار کے شاکر
ہو کے دشمن کے خوف سے ایمن — پھرے مسرور جانب مسکن
پھر اُسی طرح مل کے رہنے لگے — اور احوال دل کے کہنے لگے
بعد ازان پھر کبھی بدست بلا — دامن کار پر انھون کے چلا
نہ کبھی ناخن عنا و جفا — چہرۂ حال پر انکے لگا
خوبی اتفاق سے دائم — عقدۂ دوستی رہا قائم
رشتۂ اتحاد و انس و وفا — رہا ثابت بہ بین صدق و صفا
ہوئے جبتک اکیلا کوئی بال — توڑ سکتی ہی اسکو کوئی زال
لیک جب ور بالون سے مل جائے — زال زر بھی نہ اسطرف دل لائے
ہو اگر بوئے گل ہی پر مائل — ہو طراوت و باغ کی زائل
اور اگر تو اکیلی کھائے شکر — اُس سے گرمی ضرور پائے جگر
انکو تنہا جو کھائین جان و دل — کچھ بھی قوت نکر سکین حاصل
قوت جان و دل اگر چاہے — چاہیئے یہ کہ گل شکر چاہے
یہی یارونکے اتحاد کا حال — انکی ہمپشتی و وداد کا حال
کہ رہے عیش و رنج مین شامل — یاری و دوستداری مین کامل
رہے صادق یہ اپنی الفت مین — وقت راحت مین وقت آفت مین
وقت آرام جیسے یار ندیم — وقت آلام جیسے یار صمیم
ہو کے باہم معاون و حامی — دوستی مین نہ لائے کچھ خامی
چونکہ تھے وقت حادثات زمان — ایک دل ایک جان و ایک زبان
اسلیئے ایسی آفتون سے بچے — کیسی کیسی مخافتون سے بچے
کر کے افواج رنج کو پسپا — پائی اورنگ عیش پر بس جا
چاہیے عقلمند کو کہ مدام — سوچے اس بات کو بغور تمام
کہ وداد ضعیف جانوران — ایسے اچھے نتیجہ دیوے جہان
پس اگر عقلمند کامل رای — دوستی کے لیئے ہون عامل رائے
یعنی بنیاد دوستی ایسی — رکھین ان چارون نے رکھی جیسی
کیا فوائد نہو وین اس سے عیان — کیا حوائج نہو وین اُس سے روان
جب صفائے دلی سے آئین پیش — دوستی کے نتیجہ پائین بیش
کریگا انکے فائدون کا نور — خلق سے رنج کا اندہیرا دور
اور آثار انکے ہو کے عیان — کرینگے مستفیض سارا جہان
جسنے یارونکی قدردانی کی — صرف خدمت ہی زندگانی کی
یار بے کار ہوتا ہی کمتر — کار بے یار ہوتا ہی کمتر
یار سے جو نہ کار ہو غم ہی — کار جو غیر یار ہو کم ہی
ساتھہ لے اُسکا جو ہی اہل صفا — کیونکہ اہل صفا ہی اہل وفا
چاہیئے اسکو جو ہو ظہیر وفا — خود سپر ہو برائے تیر بلا
اُسکے آگے جو یار جانی ہی — دوستداری ہی جان گرانی ہی

## چوتھا باب دشمنو کا حال دیکھنے اور انکے مکر و فریب سے ایمن رہنے مین

راضیا ہو نہ یکزمان بے یار — کہ ہی بے یار جاودان بیزار
رای بولا کہ ای بزرگ زمان — سنا مین نے یہ دوستونکا بیان
جو تھے یاری مین ہر طرح لائق — دوستداری مین ہر طرح فائق
رکھتے تھے یکدگر سے انس و وفا — بے ریا ہر طرح بصدق و صفا
جانا انکا نتیجہ الفت — دور ساز نتیجہ کلفت
بلکہ اثبات پر یقین آیا — دل کو اس بات پر یقین لایا

لیک مطلب یہ ہی نکلتا تھا / کہ جگر زار غم سے جلتا تھا / دور شکر لبون سے لذت کیا / اور عزیزون سے دور عزت کیا

آہو نے موش و زاغ سے آخر / کہا اشعار اپنے ہین نادر / اور تقریر یہ بھی ہے اپنی بجا / لیک حاصل کشف کو اس سے ہے کیا

ہرگز اپنی یہ گریہ و زاری / اُسکے حق مین نہین ہے کچھ کاری / ایسا ہی حسن عہد کو زیبا / کہ کوئی حیلہ چاہیئے دیکھا

جو آسے باعث رہائی ہو / ثبت صدق آشنائی ہو / اور رکھتے ہین ہوشیار جہان / امتحان چار کا ہے چار زمان

جانا جاتا ہے مرد وقت وغا / اور امین جب کبھی ہو وقت ادا / زن و فرزند جانے جاتے ہین / جب فلاکت سے تنگ آتے ہین

جانا جاتا ہے یار وقت بلا / کہ ہے یارون کا کار وقت بلا / چاہیئے تجھکو یار آفت مین / کم نہین دوستدار راحت مین

دیا آہو کو موش نے یہ جواب / کہ نظر آتی ہے یہ راہ صواب / کہ تو صیاد کے حضور گذر / ہو نزدیک تھوڑا دور گذر

جسطرح کوئی زخمی و رنجور / جاے لنگڑاتا پانو سے مجبور / پشت پر تیری زاغ جا پاکے / اور ایسا ارادہ دکھلائے

کہ ترا گوشت چاہتا ہے چکھا / زخم پر چونچ چاہتا ہے رکھا / بیگمان تجھکو دیکھکر صیاد / اپنے دل مین طمع سے ہوگا شاد

مع اسباب کچھوہ کو رکھکر / تیری خاطر لگائیگا چکر / جب ترے پاس آئے لنگ کنان / راست و چپ جانب چشم سے ہو نہان

تاکہ تیرا امیدوار رہے / اور ہمراہ خواستگار رہے / ایسے کچھ دیر اوسکو ساتھ لگا / آپکو پر نہ اسکے ہاتھ لگا

شاید اس عرصہ مین وہان جاکر / دست صیاد سے امان پاکر / کچھوہ کو قید سے کرون آزاد / اور اُس سے کوئی مفر آباد

یارون نے کرکے آفرین بسیار / رکھا اُسکی صلاح پر پھر کار / جسطرح موش نے کیا تھا بیان / گذرے صیاد کی نظر مین روان

آیا صیاد کو جو آہو نظر / لنگ کرتا ہوا براہ گذر / اور زاغ اُسکے اُس پاس وہان / گوشت زخم کا ارادہ کنان

کہہ ہوا پر تھا کہہ زمین پر تھا / اپنے مطلوب کی کمین پر تھا / دیکھکر اُسکو ایسا للچایا / کہ نہین چین ایک پل آیا

توبرہ پشت سے رکھا نیچے / اور اُس آہو کے چلا پیچھے / موش نے توبرہ کو خاص کیا / کاٹ کر کچھوہ کو خلاص کیا

گرد آہو لگا کے کچھ چکر / پھرا صیاد یاس سے تھک کر / توبرہ دیکھا تو کٹا پایا / اور وہ کچھوہ بھی ہوا پایا

متعجب ہوا کہ کیا ہے سبب / دیکھتا ہون جو ایسے ایسے عجب / کہ گیا آہو پہلے کاٹ کے جال / پھر ہوا آکے زخم خوردہ مثال

اور زاغ اُسکی پشت پر پران / داہین اور بائین ہے رہا آن / اور یہ توبرہ کشف بھی کہین / کاٹ کر چلدیا پتہ ہی نہین

ایسی باتون سے ہوکے کیا ظاہر / اسی اندیشہ مین ڈرا آخر / کہ یہ صحرا ہے جاے جن و پری / اور یہ کار ہاے جن و پری

جلد اس جا سے چاہیئے جانا / بھول کر پھر نہ چاہیئے آنا / اور امید صید جانوران / چاہیئے قطع کرنی آکے یہان

الغرض توبرہ اوٹھاکے پھٹا / اور وہ جال جو تھا آگے کٹا / ہوگیا اس جگہ سے ٹھکر روان / اسطرح اپنے دل مین عہد کنان

کہ جو گھر پہنچون گا سلامت سے / بچ کے اس ہر طرح کی شامت سے / تو ہے جبتک سر بدن مین یہ جان / قصد بھی آنے کا نہو گا یہان

ہو سکون ایک جست سے جانبر
یہ بھی ہون اسکے دست سے جانبر

لیک تو رکھتا ہی نہ پاے گریز
نہ قوی اپنے دستہاے ستیز

بولا کچھوہ کہ اے رفیق زمان
کیون نہین آتا تیرے پاس یہان

کیا مزہ ایسی زندگانی مین
جو کٹے ہجر یار جانی مین

زندگی بے حیات کرتا ہون
نہ تعجب کی بات کرتا ہون

مین ہون اس آ نہین یہان معذور
کہ ہی ماسور جاودان معذور

اسلیے آپ سے نہ آیا ہون
تیرے دیدار کا بلایا ہون

کہ تحمل تھا ایسے وقت رفیق
حال پر میرے ایک گونہ شفیق

بے تیرے ہی نہین شکیبائی
کیسے گذرے زمان تنہائی

کہ تجھے کرکے دام سے آزاد
اور دشمن کو کام سے ناشاد

لیک جو شکر کے لوازم ہین
سو تو اس حال مین بھی لازم ہین

ہو رہی تھی انھون مین یہ گفتار
موش بھی کر چکا تھا اپنا کار

آہو بھاگا وہان سے زاغ اڑا
موش بھی ایک بل مین جا کے گھسا

آیا صیاد دیکھا دام کٹا
تیغ حسرت سے دل تمام کٹا

اسلیے دائین بائین ڈالی نظر
آیا وہ سنگ پشت خالی نظر

انکے نقصان سے جو ہوا ہی الم
نفع سے اسکے ہونیکا ہی نہ کم

پس اسے توبرہ مین لاکے رکھا
پشت پر توبرہ اٹھاکے چلا

خوب جانا کہ لیگیا صیاد
دل سے بے اختیار کی فریاد

تو اگر چشم سے نہان ہووے
اشک تر چشم سے روان ہووے

کونسی محنت ایسی ہی دشوار
جیسی ہی محنت فراق یار

جو ہی دیدار یار سے محروم
ہجرت گلعذار سے مغموم

اور جیتا ہی تو ہی پا بگل مین
کیا تاثر ہی رنج کا دل مین

جانتے کیا جو ہی ساحل جو پر
کیا گذرتا ہی تشنہ کے اوپر

کہ کرے زاغ ارض سے پرواز
موش بھی پاے درز کا درباز

اس تکلف کی کیا ضرورت تھی
کسلیے تو نے اتنی جرأت کی

مجھے جب دعوی تالف تھا
کب روا آنے مین توقف تھا

فرقت یار مین جو لیل و نہار
منقضی ہون نہ عمر مین ہی شمار

کہ زمان فراق یار کہین
زیست مین رکھتا ہی شمار نہین

مین تھا ماسور اشتیاق جمال
کہ سنا تھا یہ تیرا رنج و ملال

اتنی دوری بھی جو ضروری تھی
نہ مجھے باعث صبوری تھی

سو بھی اس حادثہ کی سنکے خبر
ملک ہستی سے کر گیا تھا سفر

گرچہ تو پھنس گیا ہی مشکل مین
متفکر ذرا نہ ہو دل مین

ابھی ہوتے ہین غم سے بیگانہ
اور رہ چلتے ہین جانب خانہ

کہ نہین پہنچا جسم و جان کو زیان
ورنہ ہوتا تدارک اسکا کہان

ہوا صیاد ناگہان پیدا
ہوا چارون کو خوف جان پیدا

پر رہا سنگ پشت اسی جا پر
سنگ سی اسکی پشت تھی پا پر

بلکہ حسرت ہوئی کہ کس نے کیا
ایسی حسرت کا داغ کس نے دیا

کہا دل سے کہ یہ ہی ادنی شکار
نہین کر سکتا دام و آہو کا کار

پر یہی دست جانے سے بہتر
شرم صیادی پانے سے بہتر

اسکے جاتے ہی یارون نے آکر
کچھوہ کو دیکھکر نہ اس جا پر

ایسی فریاد و آہ و زاری کی
آسمان کے جگر مین کاری تھی

کہ کسی کی جہان نظر جاے
بے گمان اشک کا اثر پاے

کونسا رنج پر ضرر ہی سوا
ہجر دلبر سے پر خطر ہی سوا

سو ہی اس درد ہجر سے آگاہ
مرتا ہی مرد ہجر سے ناگاہ

جو ہی بیدرد اسکو کیا ہی خبر
کیسا پر درد درد کا ہی اثر

رکھکے سر کو بآستان رنج
سارے پڑھتے تھے داستان رنج

اور دشمن جو ایک ہوشیار — کم نہین سمجھا چاہیئے زنہار
موش نے بھی کہی حکایت ایک — آشنائی کی بار رعایت نیک
سوچا آہو نے یار ہین نیکو — ہر طرح دوستدار ہین نیکو
ملا بے اختیار اُنکے ساتھہ — ہوا آمیزگار اُنکے ساتھہ
کیا ہی وہ دوست موافق ہی — جو طبیعت سے نامنافق ہی
تینون یارونے پھر وصیت کی — دردمندانہ یہ نصیحت کی
اور یہ چشمہ ہی یہان شیرین — ایسا شیرین کہ ہی زبان شیرین
اسلیئے کھانے پینے کی خاطر — اس سے ہرگز نہ جائیو باہر
الغرض اتفاق باہم سے — دور تھے افتراق باہم سے
ایک نی نسبت تھا انھونکا مقام — جس جگہہ مل کے بیٹھتے تھے مدام
تھوڑے عرصہ تک انتظار کیا — فکر نے پھر تو بیقرار کیا
ہی صبا جا ادہر دریغ نکر — لا کچھہ اُسکی خبر دریغ نکر
زاغ نے جلد آکے اُنسے کہا — کہ وہ ہی مبتلاے دام بلا
کہ پڑا ہی یہ حادثہ بھاری — چاہیئے ایسے وقت مین یاری
کہ اُٹھا سکتے ہین نہ تیرے سوا — ایسے وقت ایسی مخلصی کا لوا
پس ہوا موش رہگرا اُس جا — کہ ہوا زاغ رہنما اُس کا
کیسے با وصف فہم و رای رسا — ایسے بند دغا مین آکے پھنسا
اور تقدیر کے حضور کہین — نفع تدبیر سے ضرور نہین
حد حکمت سے دور حد قضا — اسقدر ہی کہ حد سے بھی ہی سوا
موش نے سنکے آہو سے یہ جواب — کہا برحق ہی اور عین صواب
پس کترنے لگا وہ بند بلا — جسکے اندر پھنسا تھا اسکا گلا
دیکھکر حالت گرفتاری — اپنی تشویش دل کہی ساری
بلکہ اس حادثہ سے ہی برتر — جو ہی نازل ہوا میرے سر پر

دوستی کو ہزار بھی کہین کم — دشمنی کو ہی ایک ہی نہین کم
زاغ نے بھی سنا دئے اپنے کلام — دوستانہ ملائمت کے تمام
نیک طینت ہین پاک مشرب ہین — نیک نیت ہین پاک مذہب ہین
جان و دل سے تھا قابل صحبت — آب و گل سے تھا قابل صحبت
آہو نے اُس جگہہ قیام لیا — متصل ہی کہین مقام کیا
کہ ضروری ہی کچھہ چرا خور ہی — اُس سے ہر ایک طرح یہ جا بہتر ہی
اور یہ جا ہی جاے امن و امان — قائم اس جا ہی پاے امن و امان
اس وصیت کو آہو نے مانا — بلکہ احسان بجان خود جانا
خوب گذراتے تھے وہ اوقات — کرکے اظہار مہر کی سو بات
کشف و موش و زاغ بارے ادہر — گئے لیکن نہ آیا آہو نظر
زاغ سے بولے تو ہوا پر جا — کچھہ خبر لا سکے تو جا کر لا
جانب گل گذر دریغ نکر — سو ہی بلبل نظر دریغ نکر
سنتے ہی سنگ پشت نے یہ خبر — کہا یون موش سے بدرد جگر
پر یہ یاری ہی صرف تیرا کار — نہین امید غیر سے زنہار
جلد ہی کر وقت کار جاتا ہی — ہاتھہ سے اپنے یار جاتا ہی
پوچھا نزدیک مبتلا جا کر — کیسے اس ورطہ مین پھنسے آکر
اُسنے پاسخ دیا کہ پیش قضا — فائدہ بخش ہی نہ رای رسا
راہ تدبیر فکر سے ہر گاہ — جا سے تقدیر دور ہی ہر راہ
ہم ہین مغرور روزگار یہان — جانین کیا کر رہے ہین کار وہان
ہی جہان خیمۂ قضا قائم — لاف تدبیر ہی خطا دائم
اسی عرصہ مین کچھہ وہ بھی آیا — کہ نہ بے اسکے جی مین جی آیا
کہا اُسنے کہ اے شفیق زمان — نہین اچھا ہی تیرا آنا یہان
کہ جو آجائے اس جگہہ صیاد — اور رہو جاؤن بند سے آزاد

جز سمجھی کون اسکی یاری کرے ۔ ایسی آفت مین دوستداری کرے
جیسے جو بیل چھلیے مین گر جائے ۔ کون خر بیل اسکو باہر لائے
اور جو موش کا تعہد حال ۔ لائے دل پر کسی طرح کا ملال
مت ملال اسکو جانیو ہرگاہ ۔ رکھلے ناموس پر نظر ہر راہ
کیونکہ کسب شرف سے مرد عقیل ۔ چھوڑتا ہی جہان مین ذکر جمیل
اور اگر نام نیک پانے مین ۔ دیکھتا ہی کہ جان ہی جانے مین
تو بہی پہلو تہی نہ کرتا ہی ۔ جان کے جانے سے بھی نہ ڈرتا ہی
کہ نہ فانی کو لیتا ہی جان پہ ۔ بلکہ باقی کو لیتا ہی آن پر
تھوڑا دیکے بہت سا لیتا ہی ۔ کہ بہت لے کے تھوڑا دیتا ہی
تیرے ایام جو معاون ہین ۔ نیکنامی کمانے کے دن ہین
چوک مت ہوکے عاقل ایام ۔ نیکنامی ہی حاصل ایام
نہین کہتے ہین اسکو قسمت ور ۔ جسکی قسمت سے ہین نہ قسمت ور
جنکو نام و نیک کار نہین ۔ اسکا زندو مین ہی شمار نہین
نہین مرتا ہی نیک نام کہین ۔ مرتا ہی جسکا نیک نام نہین
اسطرح زاغ کر رہا تھا بیان ۔ آیا اک آہو دیکھنے مین وہان
کہ شتابی سے آتا تھا پویا ۔ تھا تعاقب کنان کوئی گویا
سنگ پشت آب کے گیا اندر ۔ زاغ بیٹھا درخت کے تن پر
موش سوراخ مین گھسا جا کر ۔ آہو ٹھہرا اُس آب پر آکر
پر سراسیمہ صورت تشویش ۔ زاغ نے کی نگاہ سے تفتیش
ہر طرف کچھہ خطر نہین پایا ۔ کوئی آتا نظر نہین آیا
تب تو وہی سنگ پشت کو آواز ۔ جو نہ تھی اُسکے گوش کو ناساز
سنتے ہی آب سے اُچھل آیا ۔ بل سے وہ موش بھی نکل آیا
دیکھا آہو کو سنگ پشت نے جب ۔ نظر آیا ہراس دل سے عجب
متحیر تھا سوی آب نظر ۔ پر نکرتا تھا حلق آب سے تر
کہا اُس سے کہ تو ہی پیاسا اگر ۔ آب پی کچھہ خطر نہین ہی نہ ڈر
آہو یہ سنکے پیشتر آیا ۔ مرحبا کہہ کے اُسنے فرمایا
کہ تیرا آنا کس طرف سے ہی ۔ کہ شرف پانا اس طرف سے ہی
رہ نہ بیگانہ آشنا ہو کر ۔ آشنا یا نہ باصفا ہو کر
بولا تنہائی کا تصور تھا ۔ اپنے ہمجنسون سے تنفر تھا
اسی صحرا مین رہتا تھا ترسان ۔ تیر انداز آتے تھے ہر آن
کہ چڑھا کر کمان جانکاہی ۔ دل مین لا کر گمان جانکاہی
تیر تدبیر کے لگاتے تھے ۔ گوشہ مین گوشہ سے بھگاتے تھے
آج ایک پیر صبحدم آیا ۔ قصد میرا نہ دل مین کم لایا
بھاگ کر اُس سے دور جاتا تھا ۔ تو بھی اُسکو نہ دور پاتا تھا
میرے پیچھے تھا اُسکا تیر نظر ۔ ایسا لگتا تھا جیسا تیر خطر
تب کیا مین نے اپنے دلمین گمان ۔ رکھتا ہی یہ ضرور ارادہ جان
کوئی صیاد ہی کہ دام دغا ۔ ڈال کر ڈالے گا یکام بلا
اسلئے آیا ہون برای پناہ ۔ کہ نہین سوجھی اور جا ہی پناہ
تب کہا سنگ پشت نے کہ نہ ڈر ۔ نہین صیاد ونکا گذر یہی ادہر
اور جو ہی موافقت کی چاہ ۔ تو کھلی ہی موافقت کی راہ
کرکے صحبت کے دائرہ مین شمول ۔ کر سکیگے تیری دوستداری قبول
تین ہم ہین جو ہوگا تو شامل ۔ ہونگے ارکان دوستی کامل
آتا ہی آگے سے یہ قول چلا ۔ بیشی دوستان کمی بلا
جسقدر دوستونکی کثرت ہی ۔ اُسقدر آفتونکی قلت ہی
جتنی مہر و وفا زیادہ ہی ۔ آتی صدق و صفا زیادہ ہی
ای خجستہ شعار نیک سمجھہ ۔ یار جو ہون ہزار ایک سمجھہ

تیرے اخلاق نیک کی خاطر
جس مدارات کی ہی ہمکو توان
گرچہ تیری طرف سے ہو اعراض
جب کہے سنگ پشت نے یہ کلام
غنچہ خرمی شگفتہ ہوا
کہ کیا تو نے اسقدر خورسند
نہین کی تو نے موش کی خاطر
جو رکھے زیر سایۂ امداد
کرے اظہار خوبی اخلاق
باب احسان ہمیشہ باز رکھے
دوستی مین جو اپنے یار کے ساتھ
اور اختیار سے ہوا ہی عیان
اُس نے جانا کہ یار آیا ہی
ایک تھیلی درم کی ساتھ مین لی
اسطرح آکے اس نے در کھولا
ایک یہ تھا کہ ہوکے کچھ حادث
اور تجھے اسکے دفع کی خاطر
اسلیے چاہتا ہی تو کہ مہام
مال چاہیے تو ہی یہ کیسۂ زر
اور خادم جو چاہیے تو یہ کنیز
یار یہ سنکے عذرخواہ ہوا
آتش امتحان جو دکھلائی
یار کا کار اسطرح کہ راست

کرتا ہون کچھ سعادت ظاہر
جو سوا اسات ہی نہ ہم سے نہان
اسطرف سے نہ ہوئیگا اغماض
اصل اخلاص مخلصانہ تمام
کہ گل ہمدمی شگفتہ ہوا
نہ رکھا کوئی میرے دل پر بند
تھوڑے سے اخلاق خوش کیے ظاہر
مجھ سے اپنے یارونکے دل شاد
کہ ہوا اقرار خوبی اشفاق
در حاجت سدا فراز رکھے
دور رکھتا ہی اپنے کار کے ہاتھ
یار رکھتا تھا ایک بزرگ شان
پیش کیا ایسا کار لایا ہی
ایک شمشیر اپنے ہاتھ مین لی
یار سے مل کے اسطرح بولا
خواہش مال کا ہوا باعث
چاہیے کوئی حامی و ناصر
کوئی آکر سنبھالے تیرے تمام
کچھ پس و پیش اپنے دل مین کر
ہی پسندیدہ خوبہ عقل و تمیز
رفع کل دل کا اشتباہ ہوا
زر اخلاص نے صفا پائی
کہ نکرنی پڑے اُسے درخواست

آج تو دوست و برادر ہی
اسکے اظہار مین نکو خواہی
گو ہمین چھوڑے پر نچھوڑین ہم
موش پر اسکا ایسا لطف و کرم
بولا کچھوے سے ای رفیق زمان
یہ خوشی پر خوشی زیادہ ہوئی
بہتر دوستان ہی جسکے سبب
کرے انکی زمان زمان خاطر
رکھے ایسی نظر عنایت کی
انکی حاجت براری پر دائم
قابل دوستی نہین ہرگاہ
ایک شب اوس بزرگ کے گھر پہ
کہ یہ آیا ہی اِس زمان در پر
اور ایک جاریہ کو ساتھ لیا
کہ ہوے ای محب نیک خصال
دوسرا یہ کہ کوئی خصم لعین
تیسرا یہ کہ اپنی تنہائی
اور مین تینون بات کی خاطر
جو مدد چاہیے تو ہون مین تیار
حکم کر حکم ہی ترا سر پر
اُسکی یاری کا اعتماد ہوا
جو خدا سے ہو تیرا کار درست
جب سخی سے نصیب خوش پھر جائے

کم نہین ہر طرح برابر ہی
کرکے کرنے کے ہین نہ کوتاہی
عہد تو توڑے پر نہ توڑین ہم
دیکھکر زاغ کو خوشی تھی بہم
کس زبان سے کرون مین شکر بیان
صورت غمکشی زیادہ ہوئی
دور ہون دوستون کے رنج و تعب
رکھے انکی جہان جہان خاطر
کہ ہوا انکو خبر رعایت کی
رہے خود جان نثاری پر قائم
مائل دوستی نہین ہر راہ
حلقہ زن آکے جو ہوا در پر
ایسے اندیشہ و گمان کر کر
مشعل ایک اُسکے ہاتھ دیا
تیرے آنے سے اب کے تئین خیال
ہوا خواہندہ تیری جان کا کسی
تجھکو شاید نہین پسند آئی
کرکے تیاری آیا ہون حاضر
لیکے یہ زہر کی بجھی تلوار
اور اپنا سمجھ مرا گھر بھی
دوستداری کا اعتقاد ہوا
چاہیے تجھ سے کار یار درست
اور آفت کے ورطہ مین گر جائے

اور جاہل وطن ہو یا ہو سفر ۔ قدر پاتا نہین بغیر ہنر
مین نے دیکھا ہے کرکے خوب سفر ۔ نہین ہوتے غریب اہل ہنر

پس نہین رہنا چاہیے بیزار ۔ ایسے اندیشہ سے تجھے زنہار
کہ مرے ہاتھ سے گیا زر و مال ۔ کیا تھا جمع جو بہ رنج کمال

کیونکہ دنیا کا جو ہے مال و منال ۔ رکھتا ہے رو ہمیشہ سوی زوال
اور اقبال کیطرح ادبار ۔ ہے نہین اعتبار کا زنہار

اور داناؤن سے سنی ہے یہ بات ۔ کہ نہ ان چھ سے ہے امید ثبات
پہلے سایہ ہے ابر کا کہ کہین ۔ ایک جا ایک پل ٹھہرتا نہین

دوسرے دوستی غرض کا مقام ۔ کہ نہین رکھتی مثل برق قیام
تیسرے عشق زن کہ اسکا زیان ۔ ہوتا ہے تھوڑے ہی سبب سے عیان

چوتھے حسن حسین کہ اسکا قرار ۔ رکھتا ہے تھوڑے دنین رو بفرار
پانچوین کوشک ثنای دروغ ۔ کہ نہین رکھتا ہے بنای فروغ

چھٹے مال جہان کہ آخر کار ۔ پاتا ہے معرض تلف مین قرار
اپنے مالک کے ساتھ راہ وفا ۔ چھوڑ کر جاتا ہے براہ جفا

کیون ہے مال جہان پہ آنا غرور ۔ بے وفا ہے نہین رہیگا ضرور
مرد دانا کو ہے نہین زیبا ۔ بلکہ دانا سمجھتے ہین بیجا

کہ ہون کثرت سے مال کے خرم ۔ اور قلت سے مال کے پرغم
کیونکہ نزدیک ہمت عالی ۔ گو نہ دنیا ہے مال سے خالی

تو بھی ہے برگ کاہ سے کمتر ۔ چاہ اسکی ہے چاہ سے کمتر
پس بہ تحصیل نقد و مال جہان ۔ نہین لازم لٹانا خرمن جان

ایک جو اسکی فوت سے خفگی ۔ نہین واجب کہ دل پر آئے کبھی
جنکو اس آیہ کی اطاعت ہے ۔ فارس عرصۂ قناعت ہے

ہو نہ خرم جو آئے کوئی شی ۔ ہو نہ پرغم جو جائے کوئی شی
جانتے ہین حصول نقد حیات ۔ مانتے ہین وصول نقد ثبات

اخذ اسباب جاودانی ہین ۔ ترک سامان دہر فانی ہین
ہین تجرد کے بادہ سے سرشار ۔ ہین تعلق کے درد سے بیزار

نہ وہ کرتے ہین باب فرحت و ناز ۔ بود دنیا سے پیش دل کبھی باز
نہ وہ کرتے ہین رنج کا اظہار ۔ اسکی بے بودی کے سبب نالان

جو یہ دنیا ہے نہ تیرے ساتھ ۔ تو نہ کہہ کچھ نہین ہے میرے ہاتھ
ملے عالم اگر تو کیا ہے خوشی ۔ ہیچ ہے ہیچ پر نہ جا ہے خوشی

بد و نیک جہان نہین قائم ۔ بلکہ خود یہ جہان نہین دائم
اسکی خاطر ہے بیقراری کیون ۔ ہیچ ہے اتنی آہ و زاری کیون

مال تیرا وہ ہے جو آگے جائے ۔ وقت جانے کے تیرے آگے آئے
اسکو جان اپنا مال دنیا مین ۔ ہو دے جو تیرا مال عقبی مین

نیک گفتار اور نیکو کار ۔ مال ہے جو نہ چھن سکے زنہار
پہنچے ان تک نہ انقلاب زمان ۔ گردش چرخ سے ہے انکو امان

فائدہ مال سے یہ ہی ہے بیان ۔ کہ بنے تیرے حق مین توشہ وہان
اور عقبی کی راہ مین درکار ۔ جیسا اسباب ہو کرے تیار

جیسا یہ آیہ کرتا ہے آگاہ ۔ کہ پکڑتے ہین انکو ہم ناگاہ
ناگہان آئیگا اجل کا پیک ۔ پھر نہ کچھ کہہ سکیگا جز لبیک

اور ظاہر نہین کیا ہے زمان ۔ جس مین واپس کرین وہ وقت جان
کب تلک خواب ناز دیکھ ذرا ۔ کیسا جاتا ہے وقت عمر ترا

ایسا ہے دہر مین قرار کل ۔ جیسے گلزار مین بہار گل
گو نہین تجھکو پند کی پرواہ ۔ کہ عیان خود ہے پند کی ہر راہ

خوب پہچانتا ہے نفع و ضرر ۔ نہین پوشیدہ جائے امن و خطر
پر کیا چاہتا ہون شرط وفا ۔ جیسے واجب ہے تیرے ساتھ ادا

اور چلکر رہ مخافت مین
پڑے گرداب رنج و آفت مین
یا ہو صحرای غم مین سرگردان
اور ہو مورد ضرر ہر آن

آخر الامر ہووے ایسا مآل
جیسا اُس گربۂ حریص کا حال
اُس نے یہ پوچھا کیسے ہی یہ بیان
کہا اُسنے کہ ایسے ہی یہ بیان

## حکایت

پلتا تھا آگے ایک مرد یہان
ایک گربہ بڑی حریص نہان
گوشت جیسا اُسے میسر تھا
جسقدر کھاتی تھی مقرر تھا

اپنی عادت سے تھی مگر لاچار
نہ قناعت سے رکھتی تھی کچھ کار
طاقت حرص و آز تھی غالب
تھی طبیعت زیادہ کی طالب

کر قناعت جو ہی بزرگی کی جا
جز قناعت نہین بزرگی کی راہ
کہ قناعت بزرگواری ہی
حرص اصل تباہ کاری ہی

ایک دن پھرتے پھرتے پہنچی ناگاہ
جس جگہہ تھا کبوترون کا مکان
سنکے اُنکی وہ دلپسند نوا
اور اُنکی وہ زیر و بم کی صدا

نزد رہن آئی اشتہا اُس کی
ہو گئی آز رہنما اُس کی
کچھ بھی پس و پیش کی نہین دلمین
کود کر پہنچی اُنکی منزل مین

دیکھتے ہی اُسے نگہبان نے
اُسکے بدخواہ دشمن جان نے
گلشن ہستی سے نکالا اُسے
گلخن نیستی مین ڈالا اُسے

ابھی خوشبو مشام عج ذرا
تھا نہ مغز کبوتران سے ہوا
پوست اُسکا اُتارا خاطر خواہ
اور کترا بصورت پرکاہ

اور کاشانۂ کبوتر پر
کیا آویختہ سر در پر
اُسکے مالک نے ایکبار اوپر
ناگہان کی جو ہر کار گذر

دیکھکر اُسکا ایسا حال ذمیم
لگا کہنے کہ ای حریص لئیم
اسقدر گوشت پر کہ تھی راضی
تو قناعت جو ہاتھ مین لاتی

تو کبھی اسطرح سے مرتی کیون
کھال کب جسم سے اُترتی یون
اے نفس تھوڑے پر قناعت کر
حرص مفسد کی مت اطاعت کر

مثل قارون نکر پرستش مال
گنج راحت ہی کنج مین ہمہ حال
نفس امارہ خوار کرتا ہی
کسلئے اُسکو پیار کرتا ہی

دام و دد اور سارے مرغ ہوا
حرص سے دیکھتے ہین دام بلا
باعث خوف و پشیمانی پلنگ
آز سے پھنسکے موش وار ہے تنگ

اس مثل سے یہ ہی میرا مطلب
کہ جو گذرا گذر گیا پر اب
کھانے کو اسقدر جو پائے خوراک
کہ نہ جان جانے کا رہے تجھے باک

اور رہنے کو ایسا پائے مکان
سردی و گرمی سے نہ آئے زیان
تو قناعت ہی ہر طرح لازم
نہ زیادت کا ہو کبھی عازم

ہاتھ سے جو نکل گیا زر و مال
اُسکی خاطر عبث ہی رنج و ملال
فوت دولت سے رنج دلمین نہ لا
رنج اس مردہ پر نہین ہی روا

ہر کسی کو نہ مال سے ہی شرف
بلکہ ہر جا کمال سے ہی شرف
پس ہنر جسکی ذات مین ہی بھرا
گرچہ بے مایہ ہی ہنر نیز ذرا

جسطرح شیر قید جائے اگر
تو بھی ہیبت مین کچھ نہ آئے ضرر
جو تونگر ہنر سے ہی عاری
دیکھتا ہی مذلت و خواری

جیسے ہو سکتا ہی نہ سگ زنہار
طوق و خلخال سے بھی عزت دار
وہ جو زندان جہل مین ہی گم
ہی گدا گو بھرے ہون رستے خم

جو کوئی علم سے تونگر ہی
کب نظر اُسکی سیم و زر پر ہی
اور جو ہین مسافرت کے ستم
یا وطن کی مہاجرت کے الم

اُنکا ہی اپنے دل مین لا نہ خیال
بلکہ ان کے سبب سے پائے ملال
کیونکہ جاتا ہی جسطرف عاقل
عقل سے کرتا ہی شرف حاصل

کس کو دولت کہین عطا کی ہی | جسپر آفت نہین بپا کی ہی
زن بے شرم ہی یہ بدگو ہی | متمتع نہین کوئی شو ہی
اسلئے ایسے بیوفا کے لیئے | ایسی پر مکر و بیصفا کے لیئے
فکر سود و زیان ہی کیا حاصل | غم نابود و بود ہی باطل
اسطرح اپنے دل کو سمجھا کر | چلدیا اُس مکان سے گھبرا کر
ایک کبوتر تھا میرا یار قدیم | مشفق خاص و دوستدار صمیم
اسنے ظاہر کیئے تیرے اوصاف | حسن اخلاق و خوبی الطاف
ایسے اخلاق خوش مروت کے | متقاضی ہوئے محبت کے
مین نے چاہا کہ زاغ کے ہمراہ | جس کی ہمراہی دلکو ہی غمکاہ
تا بفیضان دولت قربت | دور ہو دل سے وحشت غربت
یہ سخن ہر کہین مقرر ہی | کہ کسی کو نہین میسر ہی
شکر ہی خار غم سے کھلنے لگا | اب گل خرمی روح فزا
ہوئے لیل و نہار ہجر تمام | بخت بیدار کار ہجر تمام
کر چکا اپنا سارا حال بیان | اب ہون امیدوار آکے یہان
صیقل لطف سے ہی ایسی جا | مرأۃ دل سے زنگ رنج مٹا
تجھہ سا مہمان جہان پر آتا ہی | لطف یزدان وہان پر آتا ہی
اور ایسی خوشی ہی اور کہان | جیسی تیری مصاحبت مین عیان
تا چراغ حیات ہی قائم | مین ہون پروانہ کیطرح دائم
تیرے خورشید رخ پہ ذرہ وار | جان نثاری سوا نہین کچھہ کار
اور اس ذکر سے کیا جو بیان | چند اندرز و موعظت ہین عیان
اسقدر چاہیے اس جہان کا مال | کہ تزلزل نہ پائے جانکا حال
آشنا چاہیے کہ رفع خواہش ہو | تا نہ خواہش سے جانکو کاہش ہو
کہ نہ جو جسقدر ضروری ہی | اُس قدر پانے پر صبوری ہی

کس کو اس نے ہی بادشاہ کیا | کہ نہین عاقبت تباہ کیا
تخت پر اسکے کون آتا ہی | جو نہین اسکی تیغ کھاتا ہی
نہین الفت دکھانی ہی زیبا | بلکہ کلفت اٹھانی ہی بیجا
کیا ہی دنیا کہ اس پہ رشک کیجئے نیز | پاکے خوش ہو نہ پاکے شکستہ نیز
پھر نہ آبادی مین اقامت لی | ایک صحرا مین استقامت کی
اُسکے باعث سے زاغ کا دیدار | پایا مانند طالع بیدار
آئی تیری نسیم لطف و کرم | اسکے گلزار دوستی سے نہ کم
دل مین کی تیرے دوستی پیدا | ہوا بے دیکھے ہی تجھے شیدا
ہو کے حاضر حضور مین یکبار | کرون حاصل سعادت دیدار
کہ غریبی ہی ایک مشکل کار | اسمین تنہائی سخت تر دشوار
خورمی مثل قربت احباب | پر غمی مثل فرقت احباب
اور ہونے لگی شب دیجور | رنج کے روز شادی کا پرنور
صبح امید جو ہی پردہ نشین | آئی باہر کہ اب عدو ہی نہین
کہ مجھے اپنا دوستدار بنا | اپنی ہم صحبتی سے یار بنا
جب سنا سنگ پشت نے یہ تمام | تب اُسی مہر سے کہا یہ کلام
نہ سعادت ہی کوئی ہم مقدار | تیری صحبت کے فیض سے زنہار
جیسے امداد و اتحاد کی جا | تو مجھے ہی تجھے ہو نہین بھی سدا
تیرے شمع جمال پر مفتون | جیسے لیلی کے حال پر مجنون
گرچہ تو مارے کھینچ کر تلوار | پر نہین سر پھرانے کا زنہار
ایک یہ ہی کہ مرد دانشور | جو چلا چاہے راہ دانش پر
یعنی ہو وے کفاف پر قانع | حرص کے انحراف پر مانع
نہ قناعت سے ہو کے روگردان | ہو گدا یا نہ چار سو گردان
بلکہ چاہے کہ کچھہ سوا پائے | حد انصاف مین نہ جا پائے

اتنا اس فکر مین ہوا صابر
گیا آہستہ بر سر زاہد
سنی تھی جب سے اُس نے خوبیری
مضطرب درد سے گیا بل مین
ہوا مہمان اسیطرح سرکوب
آکے سوراخ مین پڑا بیہوش
نہ فقط شوق گنج دور ہوا
کہ ہی نعمت سے تندرستی نیک
طمع دانہ جو نہ آسے پسند
نہین کھوئے لباس عزت کا
جز طمع کوئی رہنما ہی نہین
ہی سبک سنگی طمع بھاری
چاہیے جو عمر سے ہو برخوردار
پس عجب ہی جو بہر فرحت حال
طمع مال جانتے ہین بھی
چاہتا ہی جو درجہ رفعت
اُسکے جی کو ہی ہر کہین راحت
اور شاخ رضا سے بار رفاہ
ہوا راضی رضای یزدان پر
ہوا آگاہ ان مصائب سے
اُسکے عیبونکو کیونکہ ہین لاچار
ہی کسی قصر پر کتابہ کہان
کوئی ایسا نہین لگا یا شجر

اور طمع حریص پر جابر
سو یا مہمان تھا پہ بہ زاہد
نہ دل سے تھی جستجو سیری
پر بھری تھی وہی ہوا دلمین
کھینچکر ماری اب کے سر چوبا
دل سے جاتا رہا وہ جوش خروش
فقر و فاقہ کا رنج دور ہوا
لاکھ نعمت ہی تندرستی ایک
کیون سوے بند دام جا پرند
نہین اوڑھے پلاس ذلت کا
بے طمع کوئی مبتلا ہی نہین
سبکو ہی باعث سبکساری
یاد رکھ سنکے تو یہ دو گفتار
رکھتے ہین آرزوے کثرت مال
پر طمع کے ہین تینون حرف تہی
ترک اسکا ہی رفعت درجت
جسکو اطماع کی نہین عادت
ہوا پاکر امید وار رفاہ
ہوا تابع قضا کے فرمان پر
دہر غدار کے معائب سے
رکھتے ہین حرص و آز کا آزار
جو نہین اسکے قصد کا ہی نشان
کہ نہین مارا نیستی کا تبر

کہ آنہین آگے خواب نے گھیرا
وہ تھا میرے خیال مین بیدار
ایک چوب اُس نے کھینچکر ماری
نہین ٹھہرا کہ پاتے ہی آرام
چوب لگتے ہی ایسا گھبرایا
مال دنیا سے ہو گئی نفرت
کیون سہے تنگدستی کا کوئی رنج
جانا سرخیل کل جفا ہی طمع
جب تلک اس جہان مین کوئی بشر
جاکے دریا مین گھر بناتا ہی
تیرگی طمع ہی تیرہ کنان
اے برادر طمع نکر زنہار
چل قناعت کی راہ کے اندر
نہین آگہہ کہ حصہ اندک
اس سے کرنی تونگری کی چاہ
وہ جو دنیا سے دل اُٹھاتا ہی
دیکھا مین نے جو ایسا حال طمع
پھر قناعت سے اپنا کام رکھا
عاقبت مین نے اپنے دل سے کہا
غایت اسکی یہ ہی جو کرتا ہون نقل
کہ رہی یہ نہین کسیکی بیان
کونسا ہی جسے اُٹھایا ہی
کس سے اس نے کبھی کیا ہی پیار

پھر تو بے صبر صبر تھا میرا
نتھا اپنے خیال مین بیکار
کہ لگی میرے پانون پر کاری
بل سے باہر ادہر اُٹھایا گام
اپنے سوراخ تک بجبر آیا
پھر نہ اُسکی طرف ہوئی رغبت
ہی نہین تندرستی سا کوئی گنج
پیش آہنگ کل بلا ہی طمع
نہ کمر سے کسے طمع کا کمر
یا لڑائی مین سر کٹاتا ہی
نور عزت ہی اسکے آگے کنان
کہ طمع کرتی ہی ہر اک کو خوار
پر طمع کی نہ چاہ کے اندر
بہر راحت ہی مکتفی بے شک
نہین ہرگز تونگری کی راہ
درجہ افتخار پاتا ہی
دور دل سے کیا نہال طمع
نہ طریق طمع مین گام رکھا
کہ تو محرم تجربہ نرہا
کہ نہین دیکھ سکتے دیدۂ عقل
ہوا ظاہر نہ اسکا مکر جہان
کہ نہین پھر اُسے گرایا ہی
کہ ہوئی ہی نہ عاقبت خونخوار

ہوا اگر خوش خوراک خوش پوشاک / طنز تن پروری سے دل ہو چاک
زندہ و تتمہ سے کرے جو بسر / کریں افلاس و مسکی میں ہم
رہے یک جا جو نا سفر کردہ / تو کہیں خام و سایہ پروردہ
جو سفر میں رہے تو سرگشتہ / بے نصیبانہ بخت برگشتہ
جو مجرد تو تارک سنت / کد خدا ہو تو بندۂ شہوت
الغرض مرد مفلس و محتاج / تیر طعن جہان کا ہے آماج
چشم مردم میں اسکی قدر نہیں / لیل تیرہ ہے لیل بدر نہیں
بلکہ مردود ہے زمانہ میں / کیونکہ بے سود ہے زمانہ میں
باوجود اسکے کچھ طمع کا اثر / اسکے دل سے کرے ظہور اگر
بگڑے اس سے ہر ایک کا باطن / بلکہ ہو اسکی دشمنی ساکن
کرے حاجت نہ کوئی اسکی روا / بلکہ جو ہو بگاڑیں اسکی ہوا
ایسی ایسی خرابی و خواری / سمجھتا ہے باعث طمع داری
ہے طمع داری باعث خواری / باعث خواری ہے طمع داری
یہ سخن اس جگہہ دلیل ہوا / کی طمع جسنے سو ذلیل ہوا
ہے طمع سے خرابی و ذلت / ہے قناعت سے حرمت و عزت
جب مرے یار نے کیے یہ کلام / کہا میں نے کہ راست ہیں یہ تمام
کیونکہ میں نے بھی تھا سنا یہ کہیں / کہ بتر درد مفلسی سے نہیں
کہ کوئی گرچہ ایسا ہو بیمار / کہ امید شفا نہو زنہار
یا ہو فرقت سے ایسا بیچارہ / کہ ہو امید وصل بیکارہ
یا سفر میں ہو اسقدر ناچار / کہ رجوع و قیام ہو دشوار
تو بھی درد ایسی درد کا جان پر / درد افلاس سے ہے آسان تر
لیکن اب میں نے آنکھ سے دیکھا / کہ نہیں وہ سنا ہوا بیجا
یہ بھی ہے آزما کے فرمایا / چشمۂ عقل سے بدر آیا
نہ بلا احتیاج سے ہے بتر / بے نوائی ہے ایک ادنی اثر
جو ہے کچھ درد حرص کا آزار / مرکز اس کا علاج ہے دشوار
بس ہے بس احتیاج کا یہ زیان / کہ کریں کچھ طلب کسی سے یہان
اور وجہ معاش کی خاطر / شل خود کے حضور ہوں حاضر
اس سے بہتر ہے مرگ ہے ہمہ حال / کہ کریں شل خود کسی سے سوال
مار کے منہ سے زہر بر لانا / شیر سے لقمہ چھین کر کھانا
ہم پیالہ پلنگ سے ہونا / ہم نوالہ نہنگ سے ہونا
ایسا دشوار ہے نہیں ہمہ حال / جیسا ہے طینتوں سے کرنا سوال
نہیں اسکی عطا میں وہ آرام / ذلت خواست میں ہیں جو آلام
کہ نہیں لذت عمل ہے عیان / جسقدر شدت عمل ہے گران
ایسا ہے اک بزرگ کا فرمان / قابل یاد سب کو ہے ہر آن
چار شے اصل سود میں ظاہر / لیک کم چار شے سے ہیں آخر
تلخی مرگ سے بقا کمتر / ذلت خواست سے عطا کمتر
شرم بیکاری سے ہے کمتر کار / نہ گنہگاری سے ہے کمتر عار
آخر اس سوش سے کنارہ کیا / قصد بل کیطرف دوبارہ کیا
دیکھے جا کر وہ زاہد و مہمان / بانٹا و دونوں نے جو حاصل نقصان
رکھا تھیلی میں حصۂ زر خویش / کیا تھیلی کو تکیۂ سر خویش
اور پھر بستر فراغت پر / ہوئے فرحت سے گوی را ابر
طمع شوم پھر ہوئی غالب / ہوئی مطلوب خویش کی طالب
کہ اگر کچھ بھی اس سے ہاتھ آئے / کچھ توانائی اسکے ساتھ آئے
دلکو قوت ہو روح کو آرام / کچھ تو کم ہو یہ کثرت آلام
پھر وہ ہی یار وہ دستار عیان / ہو وہیں خدمت کے خواستگار بجان
اور آراستہ ہو بزم طرب / اور ہر وقت تازہ عزم طرب

اور اس فقر سے ہی یہ مطلب
یعنی جب کل سے دور ہوتا ہی
ہی اس قول سے بھی ہی حاصل
کام اُسکا ہی اور اس کا اور
بہر نان جو کوئی بنا ہی فقیر
فقر نان رکھتا ہی نہ فقر خدا
مت سمجھ تو کبھی کہ فقر ہی رنج
عین تفرید سے ہی آب روان
ہوتا ہی اُسکی روح کو حاصل
ابتدا فقر کی ہی سر کھونا
پر گدائی و احتیاج مدام
رافع پردۂ حجاب و حیا
سبب بے مروتی ہی کہین
سپہ سالار ذل و خواری ہی
کہ اٹھائے نقاب شرم و حیا
نہ رہے کچھ بھی زندگی کا مزا
ہو چراغ اُسکی عقل کا بے نور
گرچہ ممتاز ہو امانت سے
دوسرے سے گناہ پائے ظہور
ہو تونگر کی جبین صفت سے ثنا
جو سخاوت تو مائل اسراف
جو زبان آوری کرے اُسکو
کنج خلوت مین جو ہو گوشہ گزین

جو حقیقت کا رکھتا ہی مذہب
تب وہ کل کے حضور ہوتا ہی
چھوڑے کل کو تو کل سے ہی واصل
نام اُسکا ہی اور اُسکا اور
ماہی خاکی کی بنا ہی نظیر
جیسا دنیا سے ویسا دین سے جدا
گنج ماہی خدا سے فقر ہی گنج
کہ چھڑاتا ہی جان سے گرد جہان
تاکہ ہو ذات پاک سے واصل
سر اغیار سے بدر ہونا
اصل آفت ہی اور بلا کا مقام
قاطع اصل اتحاد و صفا
موجب بے حمیتی ہی کہین
ہر طرح اصل زیر باری ہی
نہ رکھے کچھ حجاب شرم و حیا
اور رہو مبتلائے رنج و بلا
اور فہم و فراست اُس سے دور
نہ بچے تہمت خیانت سے
اُسکا الزام اُسپر آئے ضرور
ہو وے اُسکی مذمت اُس سے ادا
حلم سے بیحیا و عاجز صاف
کہین سارے سے کہ ہی زیادہ گو
کہین دیوانگی مین شک ہی نہین

چاہتا ہی نہ کوئی شی ہرگاہ
چھوٹ کر کل سے کل کو پاتا ہی
مظہر ان دونون فقر کا ہی جدا
کہ ہی درویش تارک دنیا
شکل ماہی ہی ایک یم سے دور
نفس مردہ کو نہ طبق ہین ہیچ
سر توحید و حاصل عرفان
اور لبس خزانۂ وحدت
فقر ہی کیمیای کن فیکون
تن سے سر جاکے سر جاتا ہی
باعث دشمنی خاص و عام
مجمع فتنہ و فساد و شر
منبع آب نقص طاقت ہی
جو ہی پابند احتیاج کہین
رقم الحیاء من الایمان
دل سے مہمان راحت و آرام
بھر آرام را ہی مصائب لائے
نہ کہین اسکے دوستان نیک
کچھ کہے یا کرے بنے نادان
کہ جو جرأت کرے تو اہل جہان
اور جو ہو وقار سے مائل
جو رکھے ما من خموشی سے کام
جو ہو آمیزگار و خندہ زبان

دل ہر دو جہان سے بے پروا
باغ وحدت کے گل کو پاتا ہی
اسکا درویش اور اسکا گدا
اور متروک دنیوی ہی گدا
نفس امارہ کے نہ دم سے دور
بندۂ حق کو غیر حق ہین ہیچ
اس سے بہتر ہی اور بے امکان
ہی کہ حق جس پہ کرتا ہی رحمت
حد تقریر آدمی سے برون
تب کہین سر مین اسکا آتا ہی
موجب انہدام قصر نام
اور بے اعتباری کا مظہر
مرجع نیستی راحت ہی
اسکو اسکے سوا علاج نہین
ورق حال سے مٹے جس آن
جاسے جا پاے لشکر آلام
بر نتیجہ نہ جز مصائب پائے
اُسکے حق مین ذرا گمان نیک
قول اور فعل پر سے تاوان
کہین ہنسکر کہ ہی شجاع زمان
تو گران جان بتائین اور کاہل
نقش گرمابہ سا بتائین تمام
کہین ہی مسخرہ دریدہ دہان

اسکی تعظیم جانتے ہین بجا — اسکی تکریم مانتے ہین روا
بھرے دامن چمن مین زر سے گل — سو طرح سے کرے ثنا بلبل
اُنسے ایک موش میری خدمت مین — اور ون سے تھا زیادہ عزت مین
ایک ساعت کی بھی میری فرقت — اُسکو تھی ایک عمر کی مدت
ایسا ہون تیرے عشق مین یکرو — بار شمشیر سر پہ بیشک تو
اسنے بھی اسطرف سے کی جو گذر — نہ ذرا کی میری طرف کو نظر
مین نے دیکھا تو دل مین کرکے عجب — یون کہا اپنے پاس کرکے طلب
کیا ہوا کیا ہوئی وہ مہر و وفا — پاتی تھی جو ظہور تجھ سے سدا
اس جہان مین نہین کوئی بی آزار — کبھی رہتا نہین کسی کے یار
جو کسی سے نہ کوئی آس رہے — کیون کوئی اسکے آس پاس رہے
ہوگیا ایسا حال تیرا آج — ہوگیا ہر طرح سے تو محتاج
درجۂ آخرت سے بھی محروم — رہتے ہین ایسا ہوتا ہی مفہوم
وجہ یہ ہی کہ صرف خویش و عیال — اسکو ہی باعث حصول ملال
اس لیئے چلتا ہی رہ ممنوع — پیدا کرتا ہی رزق نامشروع
اس جگہہ مجلس شقاوت مین — پڑکے پڑتا ہی رنج و آفت مین
کھوئی دنیا نہ پاکے اس سے کام — کھویا دین ہوکے کفر سے بدنام
جو نہ کوئی موافقت چاہے — بلکہ دل سے منافقت چاہے
کہا مین نے کہ چھوڑ یہ تکرار — مت فقیرون کو بد بتا زنہار
یہ فقیری میری امیری ہی — یہ امیری میری فقیری ہی
حال درویش جانتا ہی محال — نہین پاسکتا انکو تیرا خیال
فقر جوہر ہی اور ہی سو عرض — ہی شفا فقر اور ہی سو مرض
اس پر اس موش نے جواب دیا — یہ بیان تو نے بے صواب کیا
نہین افلاس و احتیاج کبھی — جیسا ظاہر کیا ہی تو نے ابھی

لیک جب پاس سے وہ جاتا ہی — پھر نہ پاس اسکے کوئی آتا ہی
پر جو برباد ہو زر رنگ گل — نام بھی اسکا پھر نہ لے بلبل
فخر کرتا تھا میری خدمت پر — اور مرتا تھا میری عزت پر
اتحاد و موافقت کا بیان — رکھتا تھا اسطرح سے ورد زبان
استحانا رہونگا پابرجا — روبرو تیرے شمع سا ہرجا
مثل بیگانہ خود نہ آیا پاس — حق سابق کا کچھ نہ لایا پاس
جاتا ہی میری یاد لاتا نہین — ایسا آزاد سرو جاتا نہین
اُسنے ہوکر خفا کہا مجھ سے — کوئی احمق نہین سوا تجھ سے
کون بے منفعت کبھی جاکر — اپنے ہم جنس کا بنے چاکر
جب درم سے تو کرتا تھا خاطر — تیری خدمت مین رہتی تھی حاضر
مرد محتاج کہتے ہین حکما — نہین پاتے ہین لذت دنیا
کیون کہ کہتے ہین عارف کامل — فقر ہوتا ہی کفر سے شامل
اسکا انجام ہی وہانکا ملال — اصل آلام ہی جہانکا ملال
اس جگہہ جیسے محنت و افلاس — سہکے سہتا ہی ہر طرح کی یاس
جس طرح کوئی کافر بے زر — دین و دنیا سے ہی نہ بہرہ ور
اسلیئے اس سے جو ہی انکا مآل — کھوکے پاتا نہین ہی انکا مال
اسکو معذور چاہیئے رکھنا — طنز سے دور چاہیئے رکھنا
کہ بظاہر فقیر ہی محتاج — فرق پر اپنے رکھتا ہی یہ تاج
اور رکھتا ہی دوش پر یہ عبا — نہین محتاج ہی فقیر ذرا
کہ ہی درویشی درجۂ برتر — رکھتی ہی پا ہر ایک کے سر پر
کیون تجھے فقر سے تنفر ہی — اسکی زشتی کا کیون تصور ہی
فقر جو انبیا کا ہی محبوب — اور جو اولیا کا ہی مرغوب
اور اُنسے اسے ہی کیا نسبت — نہین اُنسے ایسے ذرا نسبت

برسانے التفات کا باران — سمجھ کبھی نار الفت یاران
نہ ہی انہیں کچھ بھی مہر و وفا — گئی میرے چمن سے مہر گیا
وہ جو بچا تھا سیر خوان طعام — کھا کے کرتے تھے اپنی عمر تمام
اب بھی رکھتے تھے مجھ سے ویسی چاہ — اور چلا چاہتے تھے ویسی ہی راہ
بھولے اگلی بھلائیاں میری — لگے کرنے برائیاں میری
ہوئی مینائی چشم سے جو نہان — دیکھے کتنے کمینے مین نے یہان
کہتے ہین جسکی گھٹتی ہے دینار — اسکی گھٹتی ہے ہر طرح مقدار
مرد مفلس جو کام کرتا ہے — نہین ہرگز تمام کرتا ہے
آب باران جو آکے گرہ مین — کبھی بہکر نجائے دریا مین
یہ بزرگونکا کہنا ہے برجا — بے برادر غریب ہے ہر جا
جو ہے بے خیر و مفلس و بے زر — دوستون سے نہین ہے بہرہ ور
گر جو ہوتا ہے کوئی حاجت ور — تو نظر کرکے اسکی حاجت پر
ہوتے ہین ہمسر بنات النعش — رکھکے ہر دم سر بنات النعش
حرص نفسانی رہتی ہے غالب — ہوتے ہین ان سے نفع کے طالب
لیک ہوتا ہے وہ خراب جہان — کیسہ بھی کاسۂ رباب جہان
انکو دیکھے تو اس طریقت مین — سگ بازاری ہین حقیقت مین
اور یہ قول ہے نہین بیجا — کہ ہے اخبار مین کہین دیکھا
بولا یہ جانتا نہین لیکن — دیکھتا ہون جب ہین اچھے دن
لاف اخلاص و اتحاد و وفا — مارتے ہین سدا بصدق و صفا
تب عیان ہوتا ہے بوقت کار — کون ہے یار کون ہے اغیار
یار و اغیار کی شناسائی — بے مصیبت ہے کسکو ہاتھ آئی
ایک دانا کا اک صحیفہ ہے — مندرج اسمین یہ لطیفہ ہے
بولا محبوب عام ہوتا ہے مال — اصل تحصیل کام ہوتا ہے مال

اور آب ستا بعث بدلا — کہ ہوا گرد کبر سے گدلا
زر سے ہے جو یہان ہے برگ و نوا — زر نہو پھر کہان ہے برگ و نوا
خوان انعام سے تھے توشہ ربا — خرمن جود سے تھے خوشہ ربا
پر نہ بر آئی خواہش خاطر — میری خدمت سے ہوگئے نافر
دوستداری سے میری سیر آکر — میرے بدخواہون سے ملے جا کر
میرے نزدیک سے نہ جاتے تھے — مثل سگ سیر ٹکڑے کھاتے تھے
اس جہان مین جسے ہی نہین زر و آب — سو نہین رکھتا ہے کہین پہ پایہ
بر نہین آئے آرزو اسکی — آبرو جائے چار سو اسکی
کیونکہ رکھتا نہین ہے کچھ امداد — اس سے صحرا مین جاتا ہے برباد
اور جو رکھتا ہے نہین فرزند — ذکر اسکا ہے ہر زبان پر بند
کون ہوتا ہے اسکا یار کہین — کوئی بے زر کا دوستدار نہین
جو ثریا سے آس پاس مدام — رہ کے رکھتے ہین اسکا پاس مدام
کیونکہ سفلونکی دوستداری ہے ام — ہے غرض ہاہی دنیوی کا مقام
کھانا جبتک ہی نوش کرتے ہین — مثل زنبور جوش کرتے ہین
ترک کرتے ہین صحبت دائم — گویا خود دوستی نہ تھی قائم
دوستی استخوان سے رکھتے ہین — نہ میرے جسم و جان سے رکھتے ہین
کہ کیا ایک سے یہ استفسار — کہ بتا کتنے رکھتا ہے تو یار
اور ہر رکھتا ہون مال و زر بسیار — تب نظر آتے ہین بہت سے یار
لیک جب آکے مدبری کی گرد — دیدۂ مقبلی مین کرتی ہے درد
جو کوئی دوستی جتاتے ہین — وقت تکلیف جانے جاتے ہین
جب کسی سے زمانہ پھرتا ہے — اس سے ہر ایک یگانہ پھرتا ہے
کہ کیا ایک سے کسی نے سوال — کیون ہین کل دوستدار صاحب مال
اسلئے جسکے پاس ہوتا ہے — اسی کا سب کو پاس ہوتا ہے

جسکو جی چاہے صبح بلوا کر
مہر نے جب چھڑک کے آب تاب
سکھلے شوہے کہ خشک ہون جبتک
مرد کو خواب ناگہان آیا
نہین چاہا بناے اوس سے طعام
ایک کنجد فروش سے جا کر
بولا کچھ تو سبب ہی لیتی ہی جو
کہ ہی اس ہوش خیرہ کو چندان
جسکی امداد سے یہ طاقت ہی
یہ تری اسکی شاخ سارکار
رہ نہ بے زر ہی زر سے کار زر
بیگمان اسکا نہ ور رہی زر سے
کہ سر انجام کار ہی کیسا
مین تھا اسوقت دوسرے بل مین
دلکو دیدار تھا انہون کا عجب
یاد سے انکی ہوتا تھا خرم
اشرفی چند مثل خور خندان
سرخ روی و وجیہ و سکہ دار
کلبۂ تار خواری کی مصباح
کیونکہ زر ہی خرد کو سنگ سان
مین یہ تقریر انکی سنتا تھا
بالضرورتہ وہان سے چلنا پڑا
دیکھا مین نے کہ موش تیر بہ وجہ آیا

اور مہمان کے پاس بٹھلا کر
سب کی آنکھون سے دہوئی گرد خواب
کر انہون کی محافظت تب تک
کہین سے ایک سگ وہان آیا
گئی بازار جلد لے کے تمام
بولی تل اپنے اوسکو دکھلا کر
متساوی دہلے سے بن دہلے کو
جرأت و زور و تیزی دندان
یہ جلادت ہی یہ شجاعت ہی
نہین رکھ سکتی ایک دم زنہار
زر سے حاصل ہی اعتبار زر
کہ ہی حاصل ہر ایک شے زر سے
ایسی ہمت کا یار ہی کیسا
مضطرب انکی گفت سے دلمین
تھی خوشی پر خوشی طرب پہ طرب
ایک دم بھی نہ رہتا تھا پر غم
نور بہجت سے ساری پر خندان
بادشاہ عزیز مصر عیار
قفل دشوار کاری کے مفتاح
قوت و زور کو ہی پشتی بان
سر افسوس اپنا دہنتا تھا
اپنے سوراخ سے نکلنا پڑا
نہین رکھتے ہین میری قدر و وقار

سب کی اچھی طرح ضیافت کر
زن نے بیدار خواب سے ہو کر
کہ بگاڑے نہین کوئی طائر
منہہ لگایا کہ زن ہوئی حاضر
مجھے بھی آپڑا ضروری کار
یہ مقشر ہین نامقشر دے
اسلئے لایا ہون یہان یہ مثل
کسی باعث سے اور ہی یہ یقین
اسکے احوال کا شجر جو خزان
کیونکہ کہتے ہین وہ جو بے زر ہی
زر سے کہتے ہین زور بہتر ہی
جلد دے لا کے مجھکو ایک تبر
سنکے اس نے جو کچھ کہا جا کر
کیونکہ اس بل مین اشرفی تہین نہان
ان سے حاصل تھی راحت دل و جان
کر کے ہمان جو اس مین تہین پنہان
تہین درخشان نہ جام جم سے کم
کہہ پکڑتی تہین جو بونکو سر دست
بولا زاہد یہی بضاعت تھی
اب نہ جرأت کریگا یہ خوان پر
ناتوانی کا تھا اثر پیدا
جب مصیبت پڑی مرے سر پر
اور تعظیم سے گذرتے ہین

فکر و تشویش سے فراغت کر
تل رکھے آفتاب مین دہو کر
خود گئی اور کام کی خاطر
ہوئی یہ حال دیکھکر ناقد
ہوا درپی روان سوے بازار
جو زیادہ نہ دے برابر دے
کہ مجھے کرتی ہی عیان یہ مثل
نقد کچھ گھر مین رکھتا ہی یہ کہین
دیکھتا مفلسی کی ایک زمان
مرغ بے بال اور بے پر ہی
میرے نزدیک زور سے زر ہی
دیکھون بل اسکا کرکے زیر و زبر
فوراً اسکو دیا تبر لا کر
لوٹتا تھا جنہون پہ بلبل و بہار
شاد رہتا تھا دیکھکر ہمہ آن
دیکھتا ہی تو دیکھتا ہی یہ صاف
نور چشمان عام کم سے کم
کہہ حسینون کو کرتی تہین پابست
جس سے یہ جرأت و شجاعت تھی
اب نہ حملہ کریگا یہ نان پر
شجر یاس کا ثمر پیدا
کہ بلیت پڑی مرے گھر پر
جیسی کرتے تھے اب نہ کرتے ہین

ہوکے خجالت زدہ سنبھالی کمان
اسکو صیاد اٹھاکے کاندھے پہ
ڈرکے صیاد نے چلایا تیر
گیا دندان سے اسکے سینہ کو چیر
دیکھے آہو و خوک و مرد موئے
انقضا جب بہت سے دن پائے
کیونکہ اسوقت سستی ہی امتحان
اسلیئے اب صلاح حال و مآل
اور یہ گوشتہاے تازہ و تر
یعنی پہنچاؤن آرزو کے سہام
کیونکہ ہی یہ حکیمون کا ایما
کچھہ اوٹھا کچھہ بچا جو ہی آگاہ
کہ چبانے لگا کمان کی زہ
زہ جو ٹوٹی تو گوشہ ہاے کمان
چاہتا تھا جو گوشت انکا کھا
نہین رکھتی ہی عاقبت نیکو
کل کی روزی ملے گی کل تجھکو
مال دنیا بزحمت بسیار
گنج قارون اگر فراہم لائے
جب زن سیر بانے ایسے کلام
رزق اللہ سے مقرر ہی
نہین ادخار مال زیبا ہی
لیک کچھہ چاول اور کچھہ تل ہین

تیر مارا گیا نہ خالی نشان
لے چلا اس جگہہ سے اپنے گھر
پہلوی خوک مین سمایا تیر
ہوا صیاد اور خود بھی ہلاک
یعنی دشت فنا کی گرد ہوئے
تب کہین ہاتھہ ایسی نعمت آئے
دور ہی احتیاط سے ہر حال
اس سے بہتر نہ کوئی ہی ہمہ حال
جیسا اب تک نہین پڑا ہی نظر
اپنے آماج مدعا پہ تمام
چاہیئے دل مین ہووے اسکی جا
ہاتھہ سے کھو نہ کل کا کل ناگاہ
اور کھانے لگا کمان کی زہ
کر گئے دل پہ کار ہاے سنان
گیا جان سے نہ گوشت انکا چکھا
نہین رہتی ہی عافیت جی کو
بھولے گا رب نہ ایک پل تجھکو
جوڑکر چھوڑتا ہی آخر کار
تو بھی کیا حرص و آز کا غم جانے
سنے حکمت سے جو بھرے تھے تمام
جو مقرر ہی سو میسر ہی
بلکہ یہ کار زنان بیجا ہی
دعوت چند کس کے قابل ہین

لگا آہو کی ران پر جاکر
ملا اک خوک راہ کے اندر
ہوا مجروح ہونے سے برہم
اسی عرصہ مین ایک گرگ وہان
خوش ہوا پاکے طعمۂ بسیار
وقت ہی مال جمع کرنے کا
اور اسراف محض نادانی
کہ کرون آج کا یہ روز بسر
ایک گوشہ مین کرکے کل انبار
چاہیئے کرنا اس ذخیرہ کو گنج
کل نہ کھا کیونکہ جو جیئے تا دیر
گرگ مغلوب حرص نے چندان
ضرب دندان گرگ سے یکبار
گیا مارا وہ حرص سے پابند
اسلیئے دی ہی یہ مثال یہان
آج کھا کل کے واسطے زنہار
کیا ہی بدبخت ہی جو کوئی کمینہ
جمع کرتا ہی کیون یہ مال و منال
مت جلا ایسی نار سینہ سوز
ملہم نیک بختی نے آکر
پس ملائم ہوئی کہ اہی شوہر
ہوگئی اس سے تسلی خاطر
رکھے تھے مین نے خاطر طفلان

کہ گرا ایک مکان پر آکر
تیز دندان ستیزہ خو شند
ہوا اسکا رنج دل پر کم
ہوا اوار دکھین سے سیر کنان
اور کی اپنے دل سے یہ گفتار
اور نہ فکر ہی سے گذرنے کا
ہی کفایت ہی یہین تن آسانی
کرکے اس تیر اور کمان سے گذر
حسب حاجت چلاؤن اپنا کام
تاکہ ایام تنگی مین نہو رنج
وقت پیری ہی مفلسی اندیش
کیئے تیز اپنے حرص کے دندان
ہوا آخر زہ کمان کا کار
خوک و صیاد و آہو کے مانند
کہ تمناے جمع مال یہان
اپنے دل مین نہ فکر کو دے بار
پیدا کرتا ہی کچھہ نکوئی نہین
مرنے پر چھوڑ جائے گا ہمہ حال
جلے گرمی سے جسکی سینہ و روز
اسکے دل سے کہا یہ سمجھا کر
ہی سخن تیرا بیبہا گوہر
گھر مین کچھہ اور تو نہین حاضر
کل پکاؤنگی خاطر مہمان

## حکایت

مین جو آتا تھا راہ کے اندر
روز نے پہنا لبس شب تن پر

شب کو تنہا نہ دیکھا اپنا پناہ
ایک موضع تھا متصل سر راہ

اسمین ایک میرے یار کا تھا مکان
ہوا شب باش جا کے اُسکے یہان

بعد اِسکے کہ کھایا شب کا طعام
اور بر خاستہ کی بزم کلام

میری خاطر بچھایا بستر خواب
لیکن اُس دم تھا مجھے سر خواب

لیٹا تھا پر نہ خواب آتا تھا
نہ فراز اُسکا باب پاتا تھا

تھا ضیافت کا میزبان کو خیال
گیا اُٹھکر وہان سے پیش عیال

مجھہ مین اُن مین فاصلہ تھا بڑا
کہ فقط ایک بوریا تھا کھڑا

اسلیئے انمین ہوتا تھا جو کلام
میرے سننے مین آتا تھا سو تمام

مرد بولا کہ ای زن نیکو
آرزو ایسی ہی میرے جی کو

کہ جو ہین اپنے دوستدار یہان
اقربا و عزیز و یار یہان

صبح بلوا کے میہمان کے ساتھ
متواضع ہون آپ و یان کے ساتھ

ایسے مہمان کا اپنے گھر آنا
لطف ایزد کا ہی نظر آنا

کہا زن نے کدہر ہی تیرا خیال
کس لیئے ہی یہ آرزوی محال

کہ نہین اتنی دسترس تجھکو
خرچ اطفال مین ہو بس تجھکو

نہین رکھتا ہی پاس ایک درم
کہ غم سبزی و نمک تو ہو کم

رکھتا ہی ایسی دستگاہ قوی
رفع حاجات کی پناہ قوی

اسپر اک وصف یہ زیادہ ہی
میہمان داری کا ارادہ ہی

گھر مین ناداری کی یہ آفت ہی
تیرے سر مین سر ضیافت ہی

اب جو پایا ہی کچھہ کمانے کا
پھر نہین زینہار پانے کا

جمع کرتا تیرے زن و فرزند
تیرے پیچھے نہ دیکھین دل پر بند

نہون اورون کے آگے حاجت بر
آپ قادر ہون رفع حاجت پر

مرد نے سنکے زن سے ایسا خطاب
دیا ہمت سے اسکو ایسا جواب

بے بصیرت ہی جو کماتا ہی
نہین کھاتا نہین کھلاتا ہی

اور جو کھاتا ہی کھلاتا ہی
دولت خوش نصیبی پاتا ہی

جو تجھے اتفاق احسان ہو
کرکے زنہار مت پشیمان ہو

کہ وہی ہی ذخیرۂ عقبیٰ
ہیچ ہی یہ ذخیرۂ دنیا

بلکہ ہی ایک وزر جانکو وبال
نہین دیکھا ہی نیک اسکا مآل

اسپر ایک گرگ کا ہی حال گواہ
جو ہوا جمع کرکے مال تباہ

پوچھا زن نے کہ کیسے ہی یہ بیان
مرد بولا کہ ایسے ہی یہ بیان

## حکایت

ایک صیاد نے جو تھا ہشیار
رکھا دام ایک دشت مین یکبار

دام سے اسکے آہو ڈرتے تھے
پا چراگاہ مین نہ دہرتے تھے

ایسی تھی اُسکی ہیئت تزویر
نہ بھٹے سے نکلتے تھے نخچیر

سخت دل سخت کوش حیلہ گر
پر ہنر تیز ہوش دیدہ ور

ایک آہو ہوا اسیر دام ہوا
جانا صیاد نے کہ کام ہوا

تب کمین گاہ سے بجانب دام
اُٹھکے دوڑا با ابتہاج تمام

وحشت جان سے کرکے زور تمام
بھاگا آہو اُدہر اکھاڑ کے دام

دیکھی صیاد نے یہ حالت جب
کم نہ حاصل ہوئی خجالت تب

ایک مجرد فقیر کے گھر مین
وہ گدا ہر سحر کو جاتا تھا
جب وہ اپنے مکان سے جاتا تھا
اسلئے وہ فقیر تھا دلتنگ
قصد جان بار بار کرتا تھا
کرکے پہلے ادائے رسم سلام
پوچھکر باعث خیال سفر
کیئے تھا برسون بحر و بر کے سفر
اور جو جو عجائبات زمان
مارتا تھا زمین پر اپنے ہاتھ
اپنی بیحرمتی کا آیا خیال
بولا اہی یار درمیان کلام
میل تضحیک نامناسب ہی
بولا حاشا جو لگا ہے ہزل کا خار
بلکہ اس دست کوبی سے زنہار
آتے ہین ایسی دھوم دھام کے ساتھ
منع کرنے سے یہ نہ مانتے ہین
پوچھا مہمان نے کہتا ہی جیسے
آنکھونکے آگے چوری کرتا ہی
رات دن اسکے ہاتھ سے ہی عیان
جیسے اک میزبان کی ان سے نہان

تھی ہوائے انانیت سر مین
مانگ کر کھانا گھر کو لاتا تھا
جاکے مین اسکی نان سے کھاتا تھا
پیٹ پر شب کو باندھتا تھا سنگ
پر عبث تھا نہ کار کرتا تھا
کیا دونون نے ملکے نوش طعام
پوچھا زاہد نے اس سے حال سفر
رکھتا تھا حال خیر و شر سے خبر
دیکھے تھے کرتا تھا کل اس سے بیان
تاکہ ہم بجا گین اس صدا کے ساتھ
ہوا خجلت زدہ بحد کمال
دست کوبی ہی مسخری سے مدام
عاقلونکو کبھی نہ واجب ہی
رکھتا ہو میرے ذیل ان سے کام
نہین اسکے سوا سمجھے کچھ کار
گنج ہین ان سے انتقام کے ہاتھ
خود کو مختار خانہ جانتے ہین
سب کے سب ہین کہ بعضے ہین ایسے
چوری کیا بلکہ زوری کرتا ہی
جیسا ہو صحن خانہ ویران
کرتا تھا بارے ایک دیبان
کہ مقشر سے نامقشر تل
پوچھا زاہد نے کیسے ہی یہ بیان

تھے کئی موش میرے خدمتگار
کچھ تو اسمین سے انکو کھاتا تھا
مابقی بانٹتا تھا یارون کو
کرتا تھا میری دفع کی تدبیر
ایک یار عزیز مثل جان
پھر لگا یا مکالمت کا خوان
مرد مہمان تھا بس جہاندیدہ
دیتا تھا ہر طرح بر اصواب
تھا جو زاہد کو ہم سے خوف تمام
ہوا مہمان یہ دیکھکر برہم
چونکہ یہ بات تھی ادب سے دور
میرے نزدیک ہی نہین زیبا
مسخریت پر جو کوئی ہی مائل
یا ہوا ہی صفائی دل مین کہین
کہ بھگاؤن یہ موشونکی افواج
کوئی شی چھوڑتے نہین باقی
مجھ سے سو بھی نہ انکو کہہ سکین باز
بولا زاہد کہ سب دلیر نہین
نہین ڈرتا کبھی ڈرانے سے
بولا مہمان کہ کچھ سبب ہی ضرور
کہ نہین بے سبب یہ تیرا کار
ہی برابر مین چاہ کر سیدل
کہا اسنے کہ ایسے ہی یہ بیان

دل سے خدمتگذار انکو تیار
اور کچھ ہر شب بچاتا تھا
اپنی خدمت کے دوستدار ونکو
پر موافق نہوتی تھی تقدیر
اسکے گھر آیا ایک شب مہمان
ہر طرح پر فوائد شایان
سرد و گرم زمان دیدہ
اسکو جو پوچھتا تھا اسکا جواب
اسلیئے وقت استماع کلام
کہ خیال اسکا ہی سخن پر کم
برہمی اسکی تھی عجب سے دور
زاہدون سے ہی ہر کہین بیجا
کرتا ہی اپنی آبرو زائل
گرچہ ہزل ہو جائے گزین
کرتے ہین ملک خوان پر تاراج
نہین پاتا رکھی کہین باقی
ہر لیجا کرین جو دست دراز
لیک ایک ایسا ہی کہ سیر نہین
لے ہی جاتا ہی آگے کھانے سے
جس سے پاتی ہی یہ دلیری ظہور
اتنا نقصان اٹھانیکا زنہار

حیف ہی جو بگڑ کے چھوڑتے ہین
بلکہ بے اختیار رہتا ہون
ہووےگا جب کہین مقر حاصل
اسطرح ختم کرکے یہ گفتار
پھرتا تھا انکا مستقر تھا جہان
گیا فی الفور آب کے اندر
اور اس سنگ پشت کو آواز
دیکھکر اپنے یار کا دیدار
خستہ خار غم ہی کیون خندان
خیریت پرسی درمیان لائے
زاغ نے اُس سے کل کیا ظاہر
اور تہی موش سے رفاقت کی
ہوکے مشتاق دید بولا یون
اپنی صحبت سے ہم کو رکھہ خوشکام
ہی کرامات طالع یاور
شکر یہ انکا کس زبان سے کرون
آپ کے سایۂ کرم سے پناہ
تھی ازل مہربان کہ جا وصال
اور اُس جا مین جو تھی بن آباد
رہے کچہہ روز عیش و راحت سے
کچھوہ کے حال پر عنایت کر
اور تیری مکالمت سے بیان
موش نے سنگ پشت سے آخر

رشتہ کامیابی توڑتے ہین
رنج سے بیقرار رہتا ہون
اور دل تیرا سننے پر مائل
ہوئے چلنے کے واسطے تیار
اور تھا ہر طرف نگاہ کنان
چھپا ہی طور آب کے اندر
دی کہ ای میرے مشفق و مہربان
کیا اظہار شادی بسیار
خوش ہو پھر آیا وہ گل خندان
شکر جان بخش بر زبان لائے
حال خود ابتدا سے تا آخر
کھاکے قسمین بہت صداقت کی
دہن اشتیاق کھولا یون
ای علیک السلام والاکرام
تیرا تشریف لانا اس جا پر
قصد اظہار کس زبان سے کرون
پاکے رکھتا ہون اب امید وفا
ہی ابد رہنا کہ دیکھا جمال
لشکر غم سے ہر طرح آزاد
کھانے اور پینے کی فراغت سے
اور تقریر وہ حکایت کر
استراحت ہو ہر طرح کی عیان
سرگذشت اپنی ایسے کی ظاہر

اور یہ جا بھی جس جگہہ ہون مقیم
حال میرا ہی گرچہ طول و طویل
تب کہونگا بہت سے مین تھوڑا
اُڑا زاغ اسکی دم پکڑکے اُدہر
دور سے دیکھی جو سیاہی زاغ
زاغ نے موش کو بحفظ تمام
سنتے ہی آب سے نکل آیا
یار غائب پھر اپنے گھر آیا
پس ملے دونون یار آپس مین
پوچھا کچھوہ نے ای رفیق زمان
جیسے پھنسکر کبوتران ہوا
سنکے کچھوہ نے کل حقیقت حال
بس مبارک ہی تیرا آنا یہان
بخدا ہی یہ خوبی قسمت
موش بولا کہ یہ تیرے اشفاق
تاب خورشید جاہ و ثبات زمان
کیونکہ ہی آپکا یہ نقد وصال
رہ کے کچہہ روز اُس جگہہ ناکام
اور صافی ہر ایک صورت سے
زاغ نے موش سے کیا ظاہر
کیا تہا جسکے واسطے اقرار
کھولکر لب کلام شیرین کہہ
کہ ہی ای مہربان نیک سیر

میرے رہنے کی ہی یہ جا قدیم
نادرات زمانہ کی ہی دلیل
کہ ہوا اور اُنکے واسطے کوڑا
پہنچا اُس جا تو کچھوہ آیا نظر
بگڑا اُوسے خطر سے اُسکا دماغ
دیا اُس مستقر مین لاکے مقام
جوشش شوق سے اچھل آیا
بخت برگشتہ عہد پر آیا +
ہوکے بے اختیار آپس مین
کیا ہی حال اور اب تلک تھا کہان
مدد موش سے ہوئے تھے رہا
الفت موش دیکھی دلمین کمال
خیر لاشک ہی تیرا آنا یہان
کہ میسر ہوئی تیری خدمت
ایسے ہین جیسے ہین ترے اخلاق
نہ تھی رہنے کی میرے تن مین توان
بہر تحصیل مدعائے خیال
پایا یاجب رنج راہ سے آرام
گرد اغیار کی کدورت سے
جو نہو ناموافق خاطر
تا ہو بنیاد دوستی پایدار
اور کر دلکا کام شیرین تر
شہر نادوت ہند مین میرا گھر

اس طرح پر کہ اب اُسی کو یار / جانونگا جانے گا تجھے جو یار
جو رکھے گا تیری رضامندی / سو رکھے گا میری رضامندی
تجھ سے توڑیگا اُس سے توڑونگا / تجھ سے جوڑیگا اُس سے جوڑونگا
جو نہین دل سے ہو گا تیرا غلام / تو پیدا رہی ہی مجھکو غیر مدام
کہ زبان ترجمان دل ہی بیان / اور نگہبان جسم دیدہ عیان
ساحل ہستی سے نکالون انہیں / ورطۂ نیستی مین ڈالون انہیں
موش نے سنکے تقویت پائی / اور دل کو طمانیت آئی
شوق اُسکا نہ پہلے سے تہا کم / کی ملاقات دونون نے باہم
ہر عشرت ہوا ضیا تیار / کہ ہوا ہمکنار وہ دلدار
موش نے زاغ کی ضیافت کی / جسقدر اُسکی استطاعت تھی
جا کے لے آ تیرے زن و فرزند / نرہے تا کہ تیرے دل پیر بند
تیرا احسان ہو دمبدم افزون / میری ممنونی ہو نہ کم افزون
زاغ بولا تیرا بجا ہی بیان / ایسی ہی خوبی و فضا ہی یہان
اُسمین آسیب کا ہی خوف و خطر / پہنچے گا ایک دن ضرر مضرر
ہی صفائی مین صاف و غنچہ جو / بلکہ جا ہی کہین جو روضۂ نو
محل بہجت و سرور عیان / نہین نزدیک و دور دور عیان
اور حسد شفتہ ہی فتنہ اُم / زلف سنبل کے حلقہ مین دوام
کثرت طعمہ ہی وہان بسیار / اور فتنہ نہ یک زمان بیدار
عمر باقی کٹے فراغت سے / ہر طرح کی رفاہ و راحت سے
تا نہ سونگا خاک کے اندر / جا در مرگ اوڑھکر تن پر
میرے نزدیک کچھ کہین بہتر / تیرے دیدار سے نہین بہتر
تو جدہر مہروار ہو گا روان / رہونگا سایہ وار پیچھے دوان
تا اجل پکڑے گی نہ جیب بقا / ذیل صحبت نچھوڑونگا مین تیرا

اور سمجھونگا دوست اُسے اپنا / سمجھے گا دوست جو تجھے اپنا
ہی تیری میرے ساتھ مین یاری / ہی میری تیرے ساتھ مین یاری
خواہ ہو خویش خواہ ہو اغیار / یہی پیمان ہی اور یہی اقرار
صدق الفت سے ایسی نیت ہی / دور کلفت سے ایسی طینت ہی
ان سے بہی ہووے کچھ جو تیرے خلاف / جانکہ یہ کہ یہ ہین تیرے خلاف
تیرا اک جزبہی ہو عدو کا یار / دو عدو جان مار دو تلوار
اشتیاق اپنا بیشتر پایا / گرم جوشی سے پیشتر آیا
بیٹھے فرش نشاط پر مل کر / کم خوشی کا نہ تہا اثر دل پر
زاغ کو موش کے یہان آئے / ایسے کچھ روز ناگہان گذرے
اور بولا کہ ای عزیز زمان / اب مناسب ہی تجھکو رہنا یہان
اور ہو قرب جاودان حاصل / شاہد وصل ہر زمان واصل
کیونکہ یہ جا جہان ہی میرا مقام / دلکشائی مین ہی بہشت مدام
پر سر شاہراہ ہی یہ مقام / آتے جاتے ہین راہگیر تمام
لیکن اک مرغزار ہی اُس جا / سبزۂ پر بہار ہی اُس کا
ایسی پاکیزہ ہی ہوا اُس کی / ہی صفائے ارم صفا اُسکی
سبزہ تازہ ہی ساحل جو پر / گل سے باد صبا ہی خوشبوتر
رہتا ہی ایک سنگ پشت وہان / میرے یار و نہین بے نظیر زمان
تیری مرضی ہو تو چلین اُسجا / یہ قباحت جو ہین ٹلین اُس جا
موش بولا کہ ای خجستہ شعار / دوستونکا ہی انحراف نہ کار
مت یقین کر کہ چھوڑونگا تیرا ساتھ / اور دامن سے تیرے کھینچونگا ہاتھ
تیری صحبت سے کوئی چارہ نہین / اس سے دوری کی کوئی راہ نہین
آستین تو چلے گا پہر کا کر / مثل دامن پڑونگا مین پا پر
دولت جاودانکے دامان کو / اور امید کے گریبان کو

سیل صحبت تھا تیرے ساتھ مجھے
اس سے زائد کہ تیرے ساتھ تجھے

برق الفت یہان دکھتی ہے
تاب اُسکی وہان چمکتی ہے

کوئی عاشق ہوتا ہے عاشق
تا نہ معشوق ہوتا ہے شائق

پس نکلکر کھڑا ہوا باہر
اور ہر چار سو ہوا ناظر

زاغ بولا کہ وہ جو مانع تھا
رہا اب ہے تجھکو مانع کیا

جو نہین تو ہے پیشتر آتا
اور ممنون خویش فرماتا

نہین جاتی ہے وحشت خاطر
ابھی تک ہے یہ دہشت خاطر

موش بولا کہ کوئی شخص اگر
نہین رکھتا ہو صرف نیک نظر

بلکہ ہو جان و مال سے حاضر
وقت پر اپنے یارونکی خاطر

بیگمان دوست موافق ہے
ہر طرح دوستی کے لائق ہے

اور جو کار دنیوی مین ضرور
کرتا ہے یار کے لیئے نہ قصور

اور ہوتا ہے مال سے حامی
متوسط ہے حال سے نامی

اور جو اپنے کار کی خاطر
رکھتا ہے اپنے یار کی خاطر

مثل صیاد زشت طینت ہے
یار مطلب ہے زشت نیت ہے

دانہ رکھتا ہے صرف اس خاطر
کہ پھنسے اُسکو دیکھہ کر طائر

نہ کہ اسواسطے کہ ہو ظاہر
اُسکو کھانے سے سیری خاطر

ہے غرض ایسی دوستی کی بنا
نہین انجام دشمنی کے سوا

ہر نفس سے ہے جو غرض ظاہر
ایسی یاری ہے دشمنی آخر

اور وہ جو براہ صدق و صفا
کرے جان عزیز خویش فدا

اپنے خویشون سے اپنا ساتھ اٹھائے
اور ہستی سے اپنا ہاتھ اٹھائے

فی الحقیقت ہے یار لاثانی
ہر طرح دوستدار لاثانی

جو کرے جان فدا محبت مین
سو ہے اُس سے زیادہ رتبت مین

جوز زر و مال سے مدد فرمائے
لیک آفت نہ اپنی جان پر لائے

جود بالمال ہے نہ غایت جود
جود بالنفس ہے نہایت جود

ہین جوانمرد زر ہزارون لیک
ہے جوانمرد جان ہزارون مین ایک

گو موالات مین ہے تیرے ضرر
اور ملاقات مین ہے تیرے خطر

تو بھی ہے تجھہ سے دوستی کی چاہ
چلتا ہون ایسی دوستی کی راہ

کہ اگر جان بھی ہو تجھے درکار
نکرون دینے مین کبھی انکار

اور اگر بدگمانی پاتی ظہور
بل سے باہر کبھی نہ آتی ضرور

مستقل اب ہون دوستداری مین
کہ نہین شک ہے تیری یاری مین

پر طبیعت ہے تیرے یارونکی صاف
تجھہ سے یاری مین میرے ساتھہ خلاف

رائے اُنکی مرے منافق ہے
نہ تیرے رائے کے موافق ہے

اسلیئے ڈرتا ہون کہ ایسے کہین
کرے کوئی میر ارادہ نہین

زاغ نے سُنکے اُسکا یہ اظہار
کہا یارون سے ہے میرا اقرار

کہ میرے یار کو وہ جانین یار
اور دشمن کو دشمن خونخوار

موش بولا کہ یار یار عدو
یا ہو یار عدوے یار تو تو

دشمنون مین شمار کر اُسکا
مت کبھی اعتبار کر اُسکا

دوست سے رہنا نہ چاہیئے ایمن
دشمن و دوست و دوست دشمن

اور کہتے ہین اسلیئے حکما
کہ ہین یارونکی تین قسم سجا

یار خالص ہے اور یار یار
تیسرا خصم سے خصومت دار

اور ہین تین قسم خصم یہان
ایک ان تینو مین ہے خصم عیان

اور دو خصم یار و یار خصم
ان سے بہتر ہے اعتبار خصم

اسقدر بد نہ خصم ہے زنہار
جسقدر یار خصم و خصم یار

زاغ بولا کہ مخفی الخاطر
تیرا بالکل مجھے ہوا ظاہر

شکر ہے اب کہ جانبین حصول
ہوئے مضبوط دوستی کے اصول

اور اسباب اتحاد و وفا
ہوئے آراستہ بزیب صفا

خصم قابو مین تیرے آوے جہان / چھوڑ مت بھول ہی جو پاوے امان
گر گیا جسم اسکا ایسا چھل / کہ گئی جان زار اس سے نکل
جان عدو نے جو دی ہوا بہتر / ایسا بد زندگی سوا بہتر
کہ کبھی چھوڑین احتیاط کی راہ / رکھین دشمن سے اختلاط کی راہ
کبھی اسپر نہ اعتماد کرے / نقد جانکو نہ نذر باد کرے
خصم ہو تیرا دوستدار مگر / لیل ہو صورت نہار اگر
اور کان خرد کے ایسے گہر / دوسرے آتے ہین نہ جیسے نظر
پر مروت کو تیرے ہی زیبا / نہ فتوت سے تیرے ہی بیجا
اور باور کرے کلام میرا / اور یارون مین اپنے نام میرا
کہتے ہین یہ کلام دانش ور / چلتے ہین جو مدام دانش پر
کہ کریم ایک دم کی الفت پر / مرتا ہی ایک دم کی کلفت پر
ہو کے بیگانگی سے بیگانہ / فہم و دانش سے جیسے دیوانہ
پر لئیمون سے مانگتا ہون پناہ / دوستی کر کے کرتے ہین نہ نباہ
اسی باعث سے وہ جو ہین زر ناب / جنکے دل ہین صفائی سے آباد
جسطرح ظرف زر نہ ٹوٹے سخت / اور ٹوٹے تو جلد ہووے درست
جسطرح کوزہ گلی فی الفور / ٹوٹتا ہی نہ بنتا ہی ہر طور
یار اگر چاہتا ہی ایسا نہ چاہ / جس سے دلخواہ ہو سکے نہ نباہ
کبھی اینٹون سے اٹھتا ہی مکان / اسکا باران مین رہتا ہی نہ نشان
قابل اعتبار ہون دل سے / کہ تیرا خواستگار ہون دل سے
کہانا پینا نہ کہاؤنگا ہرگاہ / نہین آرام پاؤنگا ہر راہ
تیرا دامن نہ چھوڑونگا زنہار / ملا ہی بعد محنت بسیار
اسلئے اتنی بحث کی ہی بیان / کہ جو ہو تجہہ سے کوئی غدر عیان
کہ یہ تھا رزم شانہ سست عنان / نہ تھا آگاہ حال اہل زمان

موند کر اسنے توبرہ کا سر / ایسا کوٹا اسے اسی جا پر
بجھہ گئی اسکی نار جور و جفا / ہوا عالم ضرر سے اسکے رہا
اس حکایت سے آشکار ہی یہ / کہ نہین عاقلون کا کار ہی یہ
گرچہ اظہار خاکساری کرے / اور سو دردناک زاری کرے
ہووے جو قول خصم سے مغرور / ہو چراغ اسکی عقل کا بے نور
زاغ بولا سنے یہ تیرے کلام / محض حکمت ہین جو کہے ہین تمام
نور ذاتی سے مہر سے انور / دیکہکر چشم دل ہی روشن تر
کہ خیال مبالغہ نہ کرے / احتمال مضائقہ نہ کرے
خلق سے اپنے مہربانی کرے / دوستداری سے قدر دانی کرے
ہی کریمون سے انس و سازنکو / اور لئیمون سے احترازنکو
اور کرتا نہین ہی کم احسان / دیکہتا ہی جو ایکدم احسان
کرتا ہی دوستداری کی خاطر / یکدلی و یگانگی ظاہر
اپنے مطلب کے واسطے فی الحال / بہول جاتے ہین الفت صد سال
دوستی سے نہ سیر ہوتے ہین / ہوتے ہین تو بدیر ہوتے ہین
اور سفلہ بدیر ہوتا ہی یار / اور دشمن بہی جلد آخر کار
کیا ہی زیبا کسی نے یہ کہا / چاہیئے سنکر اپنے دل مین کہا
چاہ ایسا کہ تیری چاہ کرے / اور تا عمر خود نباہ کرے
اور مین ایسا ہون کہ میری وفا / نہین ناپائدار مثل ہوا
تیری صحبت کا دل سے عازم ہون / تیری درگاہ کا ملازم ہون
تا نہ آوے گا اعتبار تجھے / نہ بناوے گا اپنا یار مجھے
موش بولا کہ اب تیری خاطر / دوستی کے لئے ہوئین حاضر
تو مجھے عذر ہو خرد کے حضور / اور تو بہی نہ سمجھے مجھہ مین قصور
ورنہ جسدم کیا تھا تو نے سوال / اسی دم سے تھا مجھکو شوق کمال

بعد ازان چاہیے جو تیری خاطر / کیجیو مین ہون روبرو حاضر
مار نے پھر ادھر اُدھر دیکھا / اُسی صحرا مین اک شجر دیکھا
بولا اب اُس درخت سے چل کر / عقدۂ اشتباہ خود حل کر
گئے ملکر وہان اُسسے پوچھا / عوض نیکی کہتا ہی تو کیا
بولا از روے رسم آدمیان / ہی عوض نیکی کا بدی ہی یہان
اور ہی نفع کا عوض نقصان / بہر تصدیق بس ہی یہ برہان
کہ یہان مین ہون ایک پاسے کھڑا / اور آتا ہی کوئی چھوٹا بڑا
اسکی خدمت مدام کرتا ہون / چاہیے سو تمام کرتا ہون
جب کوئی آدمی تھکا ہارا / یہان آتا ہی دہوپ کا مارا
میرے سایہ مین ایک ساعت بھر / میل کرتا ہی استراحت پر
اور پاتا ہی ہر طرح آرام / تن سے کھوتا ہی دہوپ کے آلام
لیک جسوقت آنکھہ کھولتا ہی / دیکھکر مجھکو ایسا بولتا ہی
کہ فلان شاخ دستہ کو ہی بجا / اور فلان وصلہ بیل کو ہی سزا
اتنے تختے تنہ سے پاؤنگا / اتنے در اُن سے پھر بناؤنگا
اور جو پاس ارہ یا ہی تبر / مجھے پہنچاتا ہی ضرور ضرر
کاٹ لے جاتا ہی جو چاہتا ہی / بیخ دے جاتا ہی جو چاہتا ہی
گرچہ پاتے ہین مجھہ سے وہ آرام / تو بھی دیتے ہین مجھکو یہ آلام
چاہتا ہون کہ سایہ سے ہون شاد / چاہتے ہین کہ مین ہون بے بنیاد
مار بولا کہ گذرے یہ دو گواہ / زحم کو جا بتا بہانہ نہ چاہ
کہا اُسنے بہت عزیز ہی جان / جان سے بڑھکر نہین عزیز یہان
اس سے دلکا اٹھاتا ہی دشوار / ہی ہزارون مین ایک ہوکا کا
پیش ایک اور بھی گواہ کرے / رفع کل دل کا اشتباہ کرے
تو کرون اختیار ایسی بلا / جان کر یہ کہ ہی اسی مین بھلا
تھا عجب اتفاق یہ کہ وہان / ایک روباہ تھی نظارہ کنان
اور جو ہو رہا تھا انمین کلام / سُن رہی تھی بگوش ہوش تمام
مار نے اُسکو دیکھکر حاضر / کہا اشتر سوار سے آخر
کہ اب اس روبہ سے کر استصواب / دیکھہ دیتی ہی تجھکو کیسا جواب
اتبک اُسنے نہین کیا تھا سوال / بولی روباہ جو تھی واقف حال
کہ نہین اب تلک تجھے یہ عیان / کہ عوض نیکی کا بدی ہی یہان
تو نے کیا نیکی اس سے کی ہی بتا / کہ عوض اسکے اب بدی ہی سزا
اس جوان نے جو کچھہ تھا گذرا وہان / کیا اُس سے بخوبی سارا بیان
بولی روباہ ہو کے تو ماہر / کرتا ہی عکس ماجرا ظاہر
ہی نہین عقلمند کو زیبا / کہ کہے کچھہ خلاف یا بیجا
مار بولا کہ کہتا ہی یہ بجا / اور یہ توبرہ ہی پاس بندہا
جس سے اسنے مجھے ترس کھا کر / کیا ہی جلتی آگ سے باہر
اُسکو روباہ نے بگڑ کے کہا / کہ نہین قابل یقین ہی ذرا
کہ کبھی تجھہ سا مار طول و طویل / ہو سکے ایسے توبرہ مین دخیل
مار بولا کہ جو نہو باور / بیٹھون اس توبرہ مین پھر جا کر
پھر تو یہ شک تجھے رہیگا نہین / اور آنے لگا تیرے دلکو یقین
کہا اُسنے کہ جو ہو چشم گواہ / اور آجائے رو صدق نگاہ
تب تو اس بات مین کرون ارشاد / جس سے چاہو نہ غیر سے پھر داد
اور ہو راہ راستی سے نہ دور / نہ ریا و غرض کا اسمین ظہور
مرد نے کھولا توبرہ کا سر / مار مغرور شیخی مین آ کر
گیا اس توبرہ مین بے وسواس / جو تھا اُس مرد سادہ دل کے پاس
بولی روباہ دیکھتا ہی کیا / اب جو دشمن کی بند مین ہی جا
زینہار اسکو پھر امان مت دے / بھول کر طاقت زبان مت دے

مجھ مین اور تجھ مین اصل کینہ ہی
دور اندیش و ہوشیار و عقیل
قتل تم پر ہمارا واجب ہی
زخم تجھکو لگانا واجب ہی
کہ کوئی کرتا ہی اگر نیکی
کہا اُسنے کہ رسم آدمیان
تم جو رکھتے ہو خاص جان و زبان
اُس جوان نے بہت سی کی تکرار
بولا شکر جوان یہ اُسکی مقال
مار بولا کہ رکھہ مجھے معذور
کہا اشتر سوار نے اے مار
یعنی ثابت کرے کہ یہ دستور
مار نے آس پاس کی جو نظر
الغرض پیش گاو میش گئے
بولی جو پوچھے رسم آدمیان
ہر برس ایک بچہ جنتی تھی
اب جو پیری سے تن ہوا عاطل
نہ میری پیری پر خیال کیا
چرتی کچھ دن یہان فراغت سے
میرا مالک یہان پر آیا تھا
اب وہ لے جائیگا مجھے اگر
کس سے ظاہر کرون مین حال دل
کہا اشتر سوار نے زنہار

آفرینش سے وصل سینہ ہی
رکھتے ہین اپنے دشمنو نکو ذلیل
چھوڑنا زندہ کب مناسب ہی
عبرت دیگران مناسب ہی
ہی بدی اُسکے ساتھہ کرنے کی
دیکھتا ہون تو ایسے ہی ہی یہان
اپنا بازار انتقام یہان
سنی اُسنے ایک بھی زنہار
کہ نکر اپنے دل مین ایسا خیال
کہ تمھارا ہی ایسا ہی دستور
مین نہین مانتا تیری گفتار
بنی آدم کا ہی نہین دستور
دیکھی اک گاو میش چرتی ادہر
بہر تحصیل کار خویش گئے
تو جزا نیکی کی بدی ہی عیان
اور دیتی تھی شیر و روغن بھی
اور زائندگی ہوئی باطل
گھر سے باہر مجھے نکال دیا
ہر طرف پھرتی ہون راحت سے
ایک قصاب ساتھہ لایا تھا
ماریگا ذبح گاہ مین جا کر
کون ہی کم کرے ملال دل
نہین جائز ہی حکم کا صدا

ایسا ہی مجھکو عقل سے ظاہر
درج قرآن ہی کیون نہین بہر بار
بیگمان اس مین کی ہی تونے خطا
کہا اُسکو سوار نے اے مار
کب روا ہی کہ تیرا دست دغا
پس اسی رسم پر ہی میرا عمل
اسمین سے جیسا مول لیتا ہون
اور بولا کہ جھٹ بتا مجھ کو
نہین نیکی کی جا بدی اچھی
اسی دستور پر ہی میرا کار
پر جو اسپر گواہ پیش کرے
تو خریدون یہ تیرا زخم بجان
بولا آ چلکے اُس سے استفسار
مار نے اُس سے پوچھا ہمکو بتا
کہ تھی جسوقت میری عمر جوان
مجھ سے چلتا تھا اُسکے گھر کا کام
چھوڑ دی میری پرورش ساری
بلکہ صحرا مین لاکے چھوڑ گیا
پائی پھر جسم مین توانائی
اُسکے ہاتھون مجھے فروخت کیا
کیا تھا مین نے کام نیکی کا
مار بولا کہ اب ہوا ظاہر
کسی جا ایک کی گواہی پہ

رحم بیجا ہی خصم کی خاطر
اقتلوا الاسودین ہی ارشاد
رکھہ نہین سکتا مجھ سے چشم عطا
کہ تجھے سوچنا چاہیئے یہ کار
کرے زخمی لگا کے نیش جفا
پیروی کا اثر ہی میرا عمل
ویسا ہی تمکو تول دیتا ہون
پہلے اُشتر کو کاٹون یا تجھ کو
بلکہ دیکھی نہین کبھی اچھی
ہی عبث اسمین حجت و تکرار
اور اثبات قول خویش کرے
اور چاہون مین اپنی جانکی امان
کرین تا رفع ہووے یہ تکرار
کیا ہی نیکی کی اس جہان مین جزا
رہتی تھی ایک آدمی کے یہان
مین ہی تھی اُسکو باعث آرام
بندگی تھی جو کچھ خورش جاری
رشتے اُنس و وفا کے توڑ گیا
اور کچھ فربہی نظر آئی
حق خدمت تمام سوخت کیا
ایسا ہی انتقام نیکی کا
اب ہوا آمادہ زخم کی خاطر
پس ادا دوسری گواہی کر

ایک اشتر سوار پہنچا وہان — راہ مین مشتعل تھی آگ جہان
کہ کسی قافلہ کے لوگ وہان — چھوڑکر جلتی ہوگئے تھے رواں

ایک جھوکا ہوا کا آیا تھا — اور اُسے سرکشی مین لایا تھا
اُٹھے ہر سمت جو شرار اُس سے — سارا صحرا تھا لالہ زار اُس سے

کہ درختان خشک تھے سوزان — ہر طرف لالہ وار افروزان
درمیان اسکے ایک مار پڑا — سوز گرمی سے بیقرار بڑا

عاجز و تنگ جاتا تھا ہر سو — لیک مخرج نپاتا تھا بر رو
تنگ و دو ہر طرح کی کرنے پر — ہار کر یاس سے تھا مرنے پر

کیونکہ تھا گرمی کے سبب ہر آن — جس طرح ماہی تابہ پر بریان
آگ سے اس کے دیدۂ خونخوار — مثل کبک کباب تھے خونبار

دور سے اُس سوار نے دیکھا — ستغیثانہ مار نے دیکھا
کہ میرے حال پر ترس کھا کر — کررہا ایسی آگ سے آکر

رحم اگر تیری رہنمائی کرے — کیا عجب تو گرہ کشائی کرے
وہ سوار ایسا نیک محضر تھا — مظہر رحم ذات اکبر تھا

دیکھکر اسکی گریہ وزاری — بیقراری و سخت لاچاری
اپنے دل مین کیا یہ اندیشہ — کہ اگرچہ ہے یہ ستم پیشہ

اور بظاہر عدوے آدمیان — رحم ہے ظلم سوی آدمیان
لیکن اب عاجز و پریشان ہے — بے مدد ایک دم مین بیجان ہے

یہی بہتر کہ اب کرون احسان — کہ ہے احسان عنایت رحمان
تخم احسان اگر لگاتے ہین — جز نکوئی ثمر نہ پاتے ہین

نیزہ پر توبرہ کو لٹکایا — اور نزدیک مار پہنچایا
مار جب توبرہ ہوا داخل — منقبض جانکر ہوا داخل

جانکر کار خیر اُسے آخر — کھینچا اشتر سوار نے باہر
پس کہا مار سے کہ باہر آ — اور جہان چاہے تیری خاطر جا

اور اسواسطے کہ آفت سے — نکلا ہے آج تو سلامت سے
ایک گوشہ مین اپنی جا پاکر — شکر کر جان پناہ کا جاکر

پھر نکر قصد مردم آزاری — مردم آزاری ہے گنہ بھاری
بلکہ موذی خلق ہے بدنام — اس جگہہ اور اُس جگہہ بدکام

ڈر کے خالق سے خلق کو نستا — راہ یہ ہے جو چاہتا ہے بچا
مار بولا کہ اس سخن سے گذر — اور ایسا خیال دل مین نکر

کہ یہان سے کبھی نہ جاؤنگا — زخم جبتک نہین لگاؤن گا
تیرے اور تیرے اونٹ کے تن پر — ایسا ہی اعتبار دشمن پر

کہا اُسنے کہ تو یہ کہتا ہے کیا — سر احسان نہ دیلین ستاہی کیا
تجھہ سے احسان نہین کیا ظاہر — کیا نہین آگ سے کیا باہر

میرے احسانکی کیا یہی ہے جزا — حافظ جان کی کیا یہی ہے سزا
مین نے جب کی ہے تیرے ساتھہ وفا — کرتا ہے کیون تو میرے ساتھہ جفا

مار بولا کہ کی ہے جو نیکی — تو نے جا پر نہ کی ہے سو نیکی
فی الحقیقت ہے مہربانی کی — لیک بالعکس قدردانی کی

جانتا ہے کہ کچھ سواے زیان — مجھہ سے ہو سکتا ہے کبھی عیان
آدمیزاد کا ہون مین دشمن — مجھہ سے کوئی نہ رہتا ہے ایمن

رکھا اس بات پر نہ پاے ثبات — چاہی میری حیات جاے ممات
عوض اسکا ہے رنج پہنچانا — ایسے فرماتے ہین جو ہین دانا

نیکی کرنی بدون سے ہے ایسی — ہے بدی کرنی نیکون سے جیسی
صاف ہے عقل و شرع سے مسموع — ہے بدی کرنی نیکون سے ممنوع

ایسی ہی ہے نیکی بدو نیکو ساتھہ — جز بدی ہے نہ کچھ بدون کے ہاتھہ
اور اس حکم سے نہین امین — بعض کہتے ہین بعض کے دشمن

ایک آن سے یہ ہی کہ اسکا اثر
کرتا ہی ایک کو انھون سے ضرر
جیسے شیر ژیان و پیل دمان
نہین ملتی کہین بغیر زیان

لیکن ایسا نہین کہ پیل کو شیر
جنگ مین کر سکے ہمیشہ ہی زیر
شیر سے پیل ہارتا ہی کبھی
شیر کو پیل مارتا ہی کبھی

اور ایسا نہین ہی یہ کینہ
تسلی ہو جس سے ہو سینہ
کہ ہی مرہم پذیر اسکا ریش
بھرتا ہی ایک روز زخم یا بیش

یعنی فاتح سے فتح پاتا ہی جو
کچھ تسلی سی دل مین لاتا ہی سو
دوسرے یہ کہ ہو وے اس سے زیان
ایک جانب ہی کو ہمیشہ عیان

اور ہو دوسرے کو سود وسدا
نہ زیان جانب زیان کو ادا
جیسے ہی موش و گربہ کا کینہ
نہین ممکن تسلی سینہ

کہ مضرت ہی یک طرف قائم
منفعت دوسری طرف دائم
ایسا کینہ کبھی نہین گھٹتا
ڈانٹنے سے کبھی نہین ڈٹتا

گردش روزگار بھی ہر گاہ
نہ بدل سکتی ہی اسے ہر راہ
اور رکھتا ہی اختلاف زمان
اسکے عقدہ کے کھولنے کی توان

پس جہان ایک کا ارادہ جان
بے سبب دوسرے سے ہو وے عیان
یعنی پہنچا ہو وے آگے ضرر
نہ پہنچنے کا ہووے آگے خطر

اور جان لینے کا ارادہ کرے
زور سے اپنے استفادہ کرے
وہان کیونکر مصالحت ہووے
اور رفع مجادلت ہووے

جب کبھی روز و شب فراہم ہون
یا کبھی نور و سایہ باہم ہون
میری تجھسے مگر صفائی ہو
تب بھی پیش خرد ہنسائی ہو

زاغ بولا بجا ہی شکر خدا
کینہ اپنا ہی اصلیت سے جدا
اور اپنائے جنس کو ہی اگر
نہ طبیعی ہی عارضی ہی مگر

بغض کی گرد سے ہر آئینہ
صاف ہی میرے دل کا آئینہ
صاف ہی میرا مرات خاطر
مہر الفت کا عکس ہی ظاہر

چونکہ رکھتا ہی راہ دل سے دل
حال دل جاننا نہین مشکل
تیرا دل ہوگا میرے دل کا گواہ
کہ نہین آہین سے ہی کینہ کو راہ

صاف ہی صاف آئینہ کی مثال
نہین ہی زنگ کین و مکر کا بال
میرے دل مین کیا ہی تو نے مقام
جان سکتا ہی دل کا حال تمام

بولا کر مبالغہ بسیار
تو محبت مین کرتا ہی اصرار
مین اگر دوستی کرون تجھ سے
اور تو دوستی کرے مجھ سے

تھوڑے عرصہ مین ہو گی بیزاری
توڑے گا اپنا رشتہ یاری
آئے گا اپنی اصل حالت پر
جائیگا اپنی اصل عادت پر

جیسے آب ایک جا مین ہو کے مقیم
گو بدلتا ہی طعم و بو ہی قدیم
تو بھی رکھتا ہی خاصیت برجا
کہ بجھاتا ہی آگ کو ہر جا

صحبت خصم و مار ہی نہین نیک
قابل اعتبار ہی نہین ایک
الفت خصم و دوستی پلنگ
آزمائش کے وقت لاتی ہی زنگ

اور کہتے ہین آزمودہ کار
قول دشمن نہ مانئے زنہار
گو رکھے راہ دوستی مین قدم
اور صدق و خلوص کے بھرے دم

دوستی چاہتی ہی دشمن سے
جیسے گل چاہے کوئی گلخن سے
وہ جو سن سے خصم کے افسون
ہوتا ہی اسکی بات پر مفتون

عاقبت دیکھتا ہی ایسا کار
جیسا اشتر سوار دے یک بار
زاغ نے پوچھا کیسے ہی یہ بیان
موش بولا کہ ایسے ہی یہ بیان

## حکایت

لیک کبک احتیاط کرتا تھا / اور ادب سے نہین گذرتا تھا
آخر اُس نے غضب سے اسکو کہا / کہ بھلا کسطرح یہ ہووے روا
کبک بولا کہ اے امیر زمان / شب ہے اسوقت آفتاب کہان
کونسا ایسا ظل راحت ہے / جس مین اب مجھکو استراحت ہے
اور رد کرتا ہے کلام میرا / ہے بجا تجھہ سے انتقام میرا
پڑا وہ کبک خوشخرام نظر / جسکو باز قضا سے تھی نہ خبر
کہ جو ناجنس سے ہے صحبت دام / یا نہین جس سے ایمنی زنہار
روز عمر اُسکا ہوتا ہے آخر / شب مرگ اُسکی ہوتی ہے ظاہر
کسطرح ہوگا تیرے ساتھہ نباہ / نہ طمع سے تیری ملے گی پناہ
اور اسباب دوستی زنہار / کیسے ہو سکتے ہین کہین تیار
فائدہ کیا تجھے ستانے سے / اور کیا سیری مجھکو کھانے سے
نفع ہوونگے ہر طرحکے عیان / رفع ہوونگے ہر طرحکے زیان
دست رد تیرے سینہ پر مت کہہ / دھیان کچھہ میرے کینہ پر مت کہہ
نہین زیبا جو کوئی آوے پاس / اُسکی تکلیف کا نہ آوے پاس
نیکنامی ہے خاطر خرم با / کیون نہ پھر تیرے شہر مین ہے وا
کہ مجھے اپنے لطف سے ہرگاہ / نہین محروم کرنے کا ہر راہ
نہین کھلنے کا اے مقام رجا / تا معطر میرا مشام رجا
موش بولا کہ کوئی کینہ ہین / کینہ ذاتی سا اثر مین نہین
کہ نہین رفع اسکا ناممکن / دفع ہو سکتا ہے سدا مسکن
اور ساتھہ اسکے کچھہ بنا کینہ / اُنکا میلا کرے سو آسینہ
تو صفائی کینہ تا آخر / حد امکان سے ہوتی ہے باہر
نہین ہے ایسے آدمی کی توان / کہ صفائی کرے کچھہ اسکی عیان
سر سے اسکا کبھی نہ سر جاوے / تا نہ سر دوش سے اُتر جاوے

اسلئے کوئی حوصلہ نہ رہا / جیسا مطلوب تھا نہین وہ کیا
کہ سہون مین تو دہوپ کے آلام / اور تو سایہ مین کرے آرام
تاب کس آفتاب کی ہے بیان / جس سے ہین آپ بیقرار و تپان
بولا اے شوخ کہتا ہے تو کیا / جانتا ہے مگر مجھے جھوٹا +
آتا کہ کر اُسے تمام کیا / اور اپنے لیے طعام کیا
یہ مثل کی ہے اسلیئے مذکور / کہ تیرے لوح دل پہ ہو مسطور
دوستی مین زبان اٹھاتا ہے / کبک کی طرح جان گنواتا ہے
ایسے ہی مین بھی ہون ترا کھانا / دوستی میری جانکا ہے جانا
اسلیئے اپنے درمیان جاری / کیسے ہو سکتی ہے رہ یاری
زاغ بولا کہ سوچ اے زیرک / اور دل مین نہ لا کبھی یہ شک
اور القاے ذات سے تیرے / الفت و التفات سے تیرے
نہین زیبا کہ آکے دور سے مین / پھرون ناخوش تیرے حضور سے مین
رکہہ کے تو ایسی خصلت نیکو / رنج پہنچاتا ہے میرے جی کو
رحم لائے نہ اُسکے آنے سے / پھیرے مایوس آستانے سے
خوبی خلق ہے تیری ظاہر / اسلیئے جمع ہے میری خاطر
اور خوشبوی مہربانی سے / اپنے الطاف و قدردانی سے
کہ مسافر نوازی کا دستور / ہے نہین تجھہ سے مخفی و مستور
کیونکہ جو دو مین عارضی کینہ / ہو تو پھر صاف ہو سکے سینہ
لیک جو ہووے اصل سے جاگیر / اور رکھتا ہو ہر دو سو تاثیر
اور پہلی مجادلت کے ساتھہ / لین تازہ منازعت کے ہاتھہ
ایسا کینہ ہے ہر طرح بدتر / نہین رہ سکتا ہر طرح حذر
اثر اُسکا ضرور ہوتا ہے / جیسے جی وہ نہ دور ہوتا ہے
یاد اگلون سے ہی مجھے آتی / کہ ہے دو نوع کینہ ذاتی

کہ رہون اوفتادہ بے دیدار
کہ نہین چشم دوستی زنہار
زہر یارون کا کم شکر سے نہین
اور تیرے قول و فعل کو دائم
اور تیرے قول و فعل پر دائم
گرچہ اُسنے بہت سے عذر کیے
ہوا طرفین سے نہ کم میلان
دونون آپس مین ملکے رہنے لگے
پس دلیرانہ پیش آنے لگا
گوش اُسپر نہ باز کرتا تھا
ہوا بیمار ایک دن وہ باز
اور جسوقت وقت شب آیا
کینہ کبک سینہ کے اندر
پر یہ سنتا نہ تھا بگوش قبول
قصد دل کا نہ فاش کرتا تھا
سرخ تھے اُسکے دیدۂ خونخوار
جا ملکر بحر عشق کو پر سود
حلف ہے پیشتر رہا قاصر
را اس کلام پر مائل
ڈوبی کشتی عمر میری یہان
رشتۂ زندگی میرا ٹوٹا
وفا یار سے نہ جان امید
زیادہ جفا و ستم

عکس دیوار سا پس دیوار
عیب بینی سے رکھتی ہے کچھ کار
عیب یارونکا کم ہنر سے نہین
فرد الفت مین کرتا ہون قائم
عیب کر سکتا ہون کبھی قائم
پر جواب اُسنے اسطرح کے دیے
دوستی کے لیئے نہ کم پیمان
اور حالات دل کے کہنے لگے
نہ ذرا یاد خویش لانے لگا
باعث حلم در گذر کرتا تھا
نہ رہی تن مین طاقت پرواز
کھانا جو کھاتا تھا نہین پایا
باز کو لایا کینہ کے اندر
جہد ناصح تھا ایک جوش فضول
کچھ بہانہ تلاش کرتا تھا
جانا خونریزی کے لیئے تیار
کودا تھا بہر گوہر مقصود
عاقبت پر نہین ہوا ناظر
کہ گئے ہین جو مردم کامل
گو کرے فکر ناخدا سے گمان
دست فکر درستی سے چھوٹا
نہ زمان سے نہ آسمان نوید
چنگ و منقار تیز کرکے نہ کم

باز بولا کہ اے ستودہ خصال
بلکہ یارونکی خصلت بیجا
مین جو چشم وداد سے ہر آن
پھر کبھی تیری گفتگو مین بھلا
عیب بین ہوتے ہین اصلا یا
کہ اُسے عاقبت کیا قائل
کبک اُس درز سے بدر آیا
ہوئے دو تین دن خوشی سے بسر
نہین رکھتا تھا کچھ لحاظ ادب
گو بظاہر نہین بگڑتا تھا
نکلا باہر نہ آشیانہ سے
آتش اشتہا ہوئی غالب
ناصح عقل جہد کرتا تھا
قید پیمان سے ہوکے آزاد
کبک نے دیکھے جو غضب کے نشان
بے طرح دل مین ڈر سے دہلنے لگا
نہ تھا آگہ کہ سو جہین ہین خونخوار
ایسے ناجنس کا رفیق ہوا
غیر جنس اپنا جو مصاحب ہے
تو بھی اس سے ہے مخلصی دشوار
نہین ممکن کہ اب درستی پائے
اسطرح کرتا تھا یہ دل سے کلام
چاہتا تھا کہ کوئی حیلہ ہو

تیرا جانا ہوا نہین ہے یہ حال
چشم یاری مین لگتی ہے زیبا
ہون تیرے حال و چال کا نگران
کھینچ سکتا ہون کیسے خط خطا
عیب بینی ہے دشمنونکا کار
اور اپنی طرف کیا مائل
باز اُسکو اُٹھا کے گھر لایا
رہا اُس کبک کو نہ باز سے ڈر
بولتے ہنستا تھا بغیر سبب
کینہ سینہ مین جا پکڑتا تھا
رہا مجبور طعمہ لانے سے
قوت طامعہ ہوئی طالب
اسکو تنبیہہ جہد کرتا تھا
کبک کے کھانے کو تھا آمادہ
اُسکے چہرہ سے صاف صاف عیان
کھینچکر آہ سرد کہنے لگا
ہووے گی ان سے مخلصی دشوار
بحر آفت مین اب غریق ہوا
اجتناب اُس سے کرنا واجب ہے
فکر تخلیص اسکی ہے بیکار
اسطرح ٹوٹا کب درستی لائے
دل تھا اندوہ رنج و غم کا مقام
کبک کے کھانے کا وسیلہ

اب ہوا تیرے حال سے آگاہ
اور رفتار نے کیا مائل
دل کو میری موافقت پر لا
کہ نتیجہ ہی دوستداری کا
ایسے ہین اتحاد کے اشجار
جبھہ مصیبت زدہ سے ہاتھ اُٹھا
ہین کہان تو کہان کہان دیدار
میرا اور تیرا وصل ہووے مگر
باز بولا کہ اے عزیز زمان
میرے چنگال مین نہین ہی ضرر
پر تمنا تری محبت کی
تجھکو بھی میری دوستی ہر گاہ
پہلا ابنائے جنس سے تیرے سب
دست ظلم وجفا کرینگے کم
دوسرے آ تجھکو لے چلونگا وہان
پائیگا ایسا درجۂ اعزاز
لاؤنگا ڈھونڈ کر تیری خاطر
نہ سہے گا تو آسمان کے ستم
بولا وہ کبک سنکے اے سلطان
جیسے ہین اور باجدار بہت
تیری الفت سے جو ہوا استظہار
تیرا سر پنجۂ غضب آخر
کیونکہ ہی بندگی شاہ زمان

تیرے فضل و کمال سے آگاہ
ہوا اگلا خیال کل زائل
آرزو سے مرافقت بر لا
ایک سرمایہ سود جاری کا
بار مقصود لاتے ہین ہر بار
اس جہان سے نہ ایک ساتھ اُٹھا
یہ خیال محال ہی بیکار
سایہ و آفتاب کا ہو اگر +
اپنے دل مین ذرا ہو فکر کنان
کہ نہو صید کوئی تجھ سا دگر
اور خواہش تیری مودت کی
فائدہ مند ہووے گی ہر راہ
میرے ظل معاونت مین جب
بلکہ تعظیم کا بھرینگے دم
رکھتا ہون اپنا آشیانہ جہان
ہوگا ابنائے جنس مین ممتاز
باہمہ حسن و باطن و ظاہر
نہ اُٹھائیگا تو زمانہ کے الم
تو ہی سلطان جملۂ مرغان
تیری قربت کے حق گذار بہت
اور صحبت سے ہووے استغنا
کرے جان میرے جسم سے باہر
بے بلائے خطر جہان مین کہان

تیری آواز نے کیا مفتون
اب ہو دل مین امید یہ ہر آن
رکھونگا ہر طرح تیری خاطر
اور لاتے ہین دوستی کے شجر
بولا وہ کبک سنکے اے سرور
حال پر میرے رحم دل لاکر
میرا اور تیرا ہو وصال کہان
چھوڑ دے تو یہ اپنی فکر محال
کہ نہو تا جو مہر سے مائل
اور منقار مین بہی نہ زبان
تقاضی دوستداری ہی
فائدہ تین تو ہین یہ ظاہر
تجھے دیکھین گے تربیت پاتا
نرہے گا کہین انھونکا خوف
پاکے رہنے کو ایسی جا بلند
تیسرا تیری جنس سے جوڑا
باندھونگا اُس سے تیرا عقد نکاح
تیری امید ہو ویگی حاصل
طائرون پر ہی اختیار تجھے
تیری قربت نہین نہ یان سے تھی
ایسا ممکن ہی ایک دن صادر
یہی بہتر کہ ہو کے گوشہ گزین
جب نہین دید مہر کی طاقت

شوق انداز نے کیا افزون
میری جانب سے تو نہ رہ ترسان
تابع خود سمجھ میری خاطر
منفعت ہی کے تازہ تازہ ثمر
سایہ مہر رکھ میرے سر پر
کہا کسی اور کبک کو جا کر
آب و آتش کا اتصال کہان
نہین ہی کامیابی اسکا مآل
تجھ سے کیون ہوتا اس طرح قائل
کہ ہو تحصیل طعمہ کی نہ توان
فائدہ مند تیری یاری ہی
تجھے بہر فراغت خاطر
اور ہر طرح تقویت پاتا
چین سے ہر کہین کریگا طوف
اور محفوظ جیسی آئے پسند
میل جسکی طرف نہو تھوڑا
گذرے گی عمر بھر بعیش و فلاح
ہوگا معشوق مدعا واصل
جان ایک اپنا باجدار مجھے
لیک ہی ہر طرح امان سے تھی
ہووے کچھ ناموافق خاطر
رایت بندگی اُٹھاؤن نہین
ہی مناسب یہی بہر حالت

جاکے کر دوسرا شکار پسند　　کہ کریگا بیان نہ کار کنند
زاغ بولا کہ اس سخن سے گزر　　مجھے محروم دوستی سے نہ کر
کیونکہ اہل کرم سے ہی افسوس　　اہل حاجت کو جانے دین مایوس
اہل ہمت کے آتا ہی جو حضور　　نہین محروم جانے پاتا ضرور
آیا ہون مین تیرے حضور یہان　　حادثات زمان سے بہر امان
کہ پڑا تیرا آستانہ نگاہ +　　واقعات زمان سے جاے پناہ
مجھکو دیکھا ہی پھر کے سارا جہان　　بجز اس در کے ہی نہ جاے امان
اپنے سر کو کہین ہی ٹیکنے کی جا　　نہین پاتا اس آستان کے سوا
اب تو اس آستانہ پر آکر　　بنا ہون خاک کی طرح جاکر
میری قسمت مین اب یہ خدمت ہی　　اسی خدمت مین میری عزت ہی
سارے جور و جفا اٹھاؤنگا　　پر یہان سے نہ اٹھ کے جاؤنگا
تیغ سے مارے تو ہی تو حاکم　　رکھے خدمت مین تو ہو نہین خادم
موش بولا کہ چھوڑ مکر و دغا　　دام زرق و فریب کا نہ بچھا
مین ہون آگاہ ہر طریقت سے　　کل بنی نوع کی طبیعت سے
تو جو ہمجنس ہی نہین میرا　　خوف ہی دل کو بالیقین تیرا
صحبت غیر جنس سے ہمہ حال　　روح کو رہتا ہی ہمیشہ ملال
اور تو ظاہرا ہی ہی دشمن　　تجھہ سے ہرگز نہین ہو نہین ایمن
جو کوئی بنتا ہی کسی کا یار　　جانکا اپنا دشمن خونخوار
عاقبت دیکھتا ہی وہ ایسا　　دیکھا تھا ایک کبک نے جیسا
زاغ نے پوچھا کیسے ہی یہ بیان　　موش بولا کہ ایسے ہی یہ بیان

## حکایت

دامن کوہ مین تھا کبک دری　　ناز سے کر رہا تھا جلوہ گری
قہقہہ اسکا چرخ مین پہچان　　جان انھین دیتا تھا جو تھی بیجان
اتفاقاً کوئی شکاری باز　　آیا کرتا ہوا ادھر پرواز
اسکی آواز نے کیا شیدا　　عشق انداز نے کیا پیدا
اسکی رفتار پر ہوا حیران　　ہوا پھر مصاحبت میلان
کہا دلسے کہ دیکھتا ہون جدہر　　کوئی بے یار آتا ہی نہ نظر
یار سے کسکو ہی گزیر یہان　　جو ہی بے یار ہی اسیر یہان
کہتے ہین ایسا صاحب اخبار　　جو ہی بے یار رہتا ہی بیمار
اس جہان مین جو کوئی ہی بے یار　　شجر عشرت اسکا ہی بے بار
کبک ہی یہ رفیق خوش منظر　　دید سے اسکے چشم دل انور
اور خندان رخ و شکر گفتار　　اور پاکیزہ روح و خوش رفتار
حرکات اسکے ہین پسندیدہ　　سکنات اسکے خوب سنجیدہ
دم کو ایسے کی صحبت غمکاہ　　رکھتی ہی ابتہاج کے ہمراہ
دل رفاقت سے ایسے کی دائم　　رہتا ہی جاے عیش پر قائم
اور سینہ کو گرچہ ہو پر غم　　قرب ایسے کا رکھتا ہی خرم
یار وہ چاہیئے جو یاری کرے　　وقت پر دل کے غمگساری کرے
میرے آگے جو ایک دم آئے　　میرے دل سے غبار غم جائے
الغرض ہوکے دلسے یون قائل　　ہوا اس کبک کی طرف مائل
پڑی اس کبک کی جو اسپہ نظر　　خوف سے تھرتھرایا اسکا جگر
ہوگیا ایک درز مین داخل　　جو نہ تھی دخل باز کے قابل
باز نے اسکے رو برو آکر　　کہا کل حال اسے سمجھا کر
کہ نہ تھی اب تلک مجھے یہ خبر　　کہ تیری ذات مین ہین ایسے ہنر

ہوکے رخصت گئے کبوتر سب — گیا موش اپنے بل کے اندر تب
اس سے یاری ہمدمی چاہی — چاہیے مین نہ کچھ کمی چاہی
کہ مجھے بھی کبوترونکا یہ حال — کبھی پیش آئے تو نہین ہی مجال
نہین مستغنی ہونے کے قابل — چاہیئے کرنی ہر طرح حاصل
اپنے مطلب کے یار ہین بسیار — تیرے مطلب کا ایک ہی دشوار
کیا زیرک نے اُس سے استفسار — کون ہی اور رکھتا ہی کیا کار
موش تھا ہوشمند و دانشور — رہتا تھا کاربند دانش پر
کھودے تھے اُس جگہہ بہت سے بل — تا کہ بھاگے جو کچھ پڑے مشکل
چارہ ہر حادثہ کا پیش وقوع — کرتا تھا ہی حفظ خویش شروع
سنی آواز زاغ کی جس دم — ہوا لرزان نہ اپنے دلمین کم
اور بہی مجھکو تجھ سے نسبت کیا — پھری ہی آج مجھ سے قسمت کیا
اور اُسکے سرا ہے عہد وفا — کیئے تھے جو کبوترون سے لوا
آفرین ہی تیری مروت پر — اور تحسین تیری فتوت پر
ثمرۂ دوستی نظر آیا — دافع آفت و خطر پایا
یہ اگر تجھ سا یار پاتے نہین — اپنے گھر زینہار جاتے نہین
گو بظاہر خلاف طینت ہی — پر یہی دل سے صاف نیت ہی
اسلیئے تیرے پاس آیا ہون — اور یہ التماس لایا ہون
رکھتا ہی دل تیری طرف میلان — رہتا ہی بہر دوستی حیران
بولا یہ التماس ہی بے سود — کہ رہ دوستداری ہی مسدود
تیرے بازار مین ہی سود کہان — کہ فقط جان کا دیکھتا ہون زیان
آہن سرد کوٹ مت آکر — اور نہ اُس شی کی کر طلب جاکر
کیونکہ جس شی کا ہی حصول محال — جستجو اسکی ایسی ہی بہر حال
وہ جو کرتا ہی جستجوی محال — دیکھتا ہی خجالت اسکا مآل

موش کی دستگیری وامداد — دیکھکر زاغ کا ہوا دل شاد
نہین کم جانا اُسکی صحبت کو — مغتنم مانا اُسکی صحبت کو
اسلیئے ایسے شخص کی رفعت — جو ممد ہو سکے گہہ آفت
شرق سے غرب تک ہین ہمکلام ہم — چاہیئے جیسے ویسے ہین کمتر
پس گیا در پر اور دی آواز — کیا عجز و نیاز کا آغاز
کہا اُسنے کہ زاغ ہون کچھ کام — رکھتا ہون تیرے ساتھہ آشتی تمام
آزمائے تھا سخت و نرم زمان — اور اُٹھائے تھا سرد و گرم جہان
اور ہر بل مین چند راہ نہان — جو تھین وقت بلا پناہ عیان
اور ہر کار کے لیئے تیمار — رکھتا تھا حسب مصلحت تیار
پر کیا اُسنے اُس سے استفسار — کہ تجھے میرے ساتھہ ہی کیا کار
زاغ نے ابتدا سے صورت حال — انتہا تک کہی تمام و کمال
مین نے جانا تیرا کمال وفا — اور دیکھا تیرا جمال صفا
یار ہون ایسے اعتبار کے ہون — وقت پر یار اپنے یار کے ہون
یہ مصیبت زدہ گہہ آفت — بچ گئے پاکے ثمرۂ رافت
تو نے الفت سے اختصاص دیا — انکو اس قید سے خلاص کیا
کہ کرون تجھ سے دوستی پیدا — کہ ہی دل بہر دوستی شیدا
کہ مجھے دوستی مین کر مقبول — تیری خدمت مین تا رہون مشغول
حال دل تجھ سے کردیا ظاہر — کر جو کچھ چاہے اب تیری خاطر
میرے اور تیرے درمیان دائم — کیسے ہو سکتی ہی بیان تا دائم
ایسے سودا مین چاہیئے طرفین — کم سے کم ہو مسافت شرقین
ہاتھ مین آنا جسکا ہو دشوار — نہین کرتے ہین عاقل ایسا کار
کہ زمین پر جہاز رانی کرین — آب پہ یا فرس دوانی کرین
بلکہ خود کو سمجھتا ہی نادان — کہ نہ تھا ایسا کرنا کچھ شایان

اسیر اسنے نہ کچھ خیال کیا ۔ نہ ذرا ترک اشتغال کیا
اور رکھتا ہی دوستی کا خیال ۔ تو ہی شرط وفا یہی ہمہ حال
روبرو انکے مجھکو مت شرما ۔ مجھکو مرہون لطف خود فرما
نفس کو اپنے جانتا ہی ہیچ ۔ اور حق اسکا مانتا ہی ہیچ
سنکر اسکو مطوقہ نے کہا ۔ کہ ملامت میری نہین ہی روا
واجب حال ہی تعہد حال ۔ چاہیے ہر طرح انھوں کا خیال
یہ تو حق اپنا کرچکے ہین ادا ۔ تھا ادا کرنا جیسا انکو بجا
مجھے بھی کرنا اپنے حق کا ادا ۔ ساتھ مین انکے ہی درست و بجا
اپنا آرام چاہتا ہی جو شاہ ۔ اور رعیت کو چھوڑتا ہی تباہ
بہر خود تو اگر ہی راحت خواہ ۔ ملک مین اپنے پھر نہ راحت چاہ
جس طرح جسم مین ہی جان قائم ۔ یا ہی دل تن کے درمیان قائم
اور سو وے صلاح پر مائل ۔ نقص اعضا سے تن نہو زائل
کم جو جاکر ہون کچھ ملال نہین ۔ کم نہو بادشہ کا بال کہین
بیشتر مجھکو تو ہی مجھکو یہ ڈر ۔ کہ ندامت سے ہوگا تجھکو ضرر
نہین ہونے کے جیتے جی آزاد ۔ صید اندوہ ہو وینگے ناشاد
اور جو مین بھی انکے ساتھ رہا ۔ بچیا ان سب کا انکے ہاتھ رہا
تو نہین رکھنے کا مجھے ناشاد ۔ کر گیا عاقبت انھین آزاد
اور رکھتے ہین رہنماے وفا ۔ ایک یہ بھی ہی مقتضاے وفا
شادی و غم مین جو ہی یار تیرا ۔ فی الحقیقت ہی دوستدار تیرا
موش بولا کہ آفرین ہی تجھے ۔ پاس اخلاص بالیقین ہی تجھے
ایسی خوے پسند سے دائم ۔ ہو گا دلہاے خلق مین قائم
رہینگی تیری کل رعایا شاد ۔ رکھے گی تیرے ملک کو آباد
الغرض اسنے کر کے جہد بسند ۔ کاٹے کل اسکے دوستدارونکے بند

تب تو اسنے مبالغہ سے کہا ۔ کہ اگر چاہتا ہی میری رضا
کہ میرے دوستدارونکی خاطر ۔ مجھ سے پہلے رہائی کر ظاہر
موش بولا کہ تیری یہ گفتار ۔ ہی نہین بے مبالغہ زنہار
اور اس نکتہ پر نہین ہی عبور ۔ ابتدا اپنے نفس سے ہی ضرور
کہ بحکم خداے رب کرام ۔ پیشوائی انھونکی ہی میرا نام
یہ رعیت ہین اور مین سرور ۔ حق واجب ہی دونون کے سر پر
کہ انھین کی معاونت سے وہان ۔ دست صیاد سے ملی ہی امان
کہ اگر چھوڑون انکو بیچارہ ۔ پیشوائی ہی میری بیچارہ
تیرہ کرتا ہی حیثیۂ شوکت ۔ خیرہ کرتا ہی دیدۂ دولت
موش بولا کہ ای عزیز الجان ۔ ہی رعایا مین اسطرح سلطان
پس لحاظ اسکے حال کا ہی ضرور ۔ کیونکہ جب تک نہ اسمین آئے فتور
اور اگر راہ پائے دل مین زیان ۔ ملے عضوونکو امن سے نہ امان
سنکے پاسخ مطوقہ نے دیا ۔ کہ جو آغاز کھولنے کا کیا
اور یہ مبتلاے دام بلا ۔ کم نہ دیکھین گے اژدہام بلا
کیونکہ جیسا ہی تجھکو میرا خیال ۔ انکا ہونا ہی ایکیا امر محال
کہ بڑھے گا اگرچہ تیرا ملال ۔ پر گھٹے گا نہ دلسے میرا خیال
ہی مروت سے تیری ایسا یقین ۔ دیکھنے دے مجھے ہی جیسا یقین
کہ رہے ہین جو وقت آفت ساتھ ۔ چاہیئے رہنا وقت راحت ساتھ
جو غم و شادی مین ہی یار نہین ۔ یار تیرا ہی زینہار نہین
خوے ارباب مکرمت ہی یہی ۔ راے اصحاب اہلیت ہی یہی
تیری یاری کا اعتبار ہے سب ۔ اور ہوینگے تیرے یار بہت
دوستی کے لیے وہی ہی بجا ۔ ہو سکے جس سے کار بستہ روا
بعد اسکے مطوقہ کا گلا ۔ کیا آزاد کاٹا بند بلا

دیا سنکر مطوقہ نے جواب — کہ سوال ایسا ہی خلاف صواب
کون کرسکتا ہی قدر سے حذر — کہان رک سکتی ہی حذر سے قدر

کہ جو ہین ہر طرح کے سود و زیان — یا جو ہین نیکی و بدی ہر آن
ہین قضا و قدر کے فرمان بر — انکی ہستی ہی انکے فرمان پر

کرتا ہی کاتب رضا جو بات — ثبت صفحات حال مخلوقات
وقت پر پاتی ہی ظہور ضرور — نہین دکھلاتی ہی قصور ضرور

اُس سے ہی اجتناب بے حاصل — کیا ہی پھر اجتناب سے حاصل
تلخ و شیرین جو کر دیا ہی رقم — تیری ترشی سے ہونیکا ہی نہ کم

خواہش حق نے ایک ساعت مین — ڈالا اس ورطۂ ہلاکت مین
دانہ کو ہو کے دام کی ساتر — مجھپر اور یارون پر کیا ظاہر

گرچہ تھا دور بینی سے قانع — اور ان سب کو جلد ہی سے مانع
پردۂ غفلت ایسا ڈال دیا — مجھے بھی اندھے کی مثال کیا

سیر ہی عقل سا و راے رزین — رہین اُسوقت پر ٹھکانے نہین
دیکھی ناگاہ ایسی جا سے بلا — کہ ہوئے سارے مبتلاے بلا

موش بولا کہ ہی عجب بیشک — کہ جو ہی تجھسا دور بین زیرک
سو مقابل نہو قضا کے ساتھ — اور روکے نہین قضا کے ہاتھ

یا نہ تدبیر کی سنبھالی سپر — اور خود سے نہ ٹالے تیر قدر
بولا سنکر مطوقہ اے یار — کہ نہ کر ایسا ذکر تو زنہار

جو ہین مجھ سے زیادہ دانشور — اور نازان ہین اپنی دانش پر
اور افزون ہین شان و شوکت مین — زور و طاقت مین جاہ و دولت مین

سو بھی ہین قضا مین بیچارہ — اپنی کوشش سمجھ کے بیکارہ
اور حکم قدر اُٹھاتے ہین — نہ ذرا سرکشی دکھاتے ہین

کون ہی جو سر قضا کو جھکائے — کون ہی جو نہ حکم اُسکا اُٹھائے
حکم جو حاکم قضا فرمائے — ماہی خود بحر سے ہوا پر آئے

اور مرغ ہوا زمین پر آئے — بلکہ مسکن زمین کے اندر پائے
ایسا مخلوق آتا ہی نہ نظر — کہ نہو تابع قضا و قدر

کھائین ذرات سانپ پیچ اگر — روبروے قضا ہین ہیچ مگر
جب اُترتی ہی آسمان سے قضا — اندھے اور بہرے ہوتے ہین عقلا

ماہیان یم سے آتی ہین باہر — مرغ پھنستے ہین جالمین جاکر
یہ قضا ایسی باد صرصر ہی — کانپتی جس سے خلق تھرتھر ہی

نہین یہ قول زیرکان باطل — کہ قضا ہوتی ہی جہان نازل
ہوتے ہین عقلمند و نادان ایک — اور فرمان پذیر و سلطان ایک

زور و زر سے ٹلے نہ حکم قضا — نہین حکم قضا مین چون و چرا
سنکے زیرک نے یہ کہا اے یار — فکر اس حال سے نہین زنہار

جسکا خیاط خواہش یزدان — سیتا ہی حکمۂ لباس جان
جیب مین خواہ گوہر دولت ہو — ذیل مین خواہ طرز نکبت ہو

عین احسان ہی محض لطف و کرم — نہین آگاہ اُسکی اصل سے ہم
اور دانائے واقف اسرار — اسمی معنی مین کرتے ہین تکرار

کر نہ رکھ درد و صاف سے مطلب — لطف ساقی ہی پاتے ہین جو سب
اور اگلے بزرگونکا ہی بیان — کہ ہی راحت کے ساتھ رنج عیان

نہین پاتا ہی کوئی نوش صفا — تا کہ سہتا نہین ہی نیش جفا
خار آفت جو کوئی کھاتا نہین — گل راحت ہمیشہ پاتا نہین

نامرادی مین ہی مراد نہان — جو سمجھتا ہی سو ہی شاد یہان
ایسے سمجھا کے کاٹنے لگا بند — صرف اُسکا اُسے ہوا نہ پسند

بولا اے مہربان و مشفق خاص — پہلے کر میرے دوستونکو خلاص
انکی جانب سے جمع کر دل کو — پھر میری مخلصی پہ مائل ہو

مین بہی اس حال سے نہین امین ‌ ‌ کہ نہین کوئی شخص بے دشمن
انکے ہمراہ چاہیئے جانا ‌ ‌ آخر حال سے خبر پاتا

کہ کہان کیا اخیر ہوتا ہی ‌ ‌ کون کس کا ظہیر ہوتا ہی
ہوگا یہ تجربہ نہ بے حاصل ‌ ‌ کبھی بخشیگا فائدہ کامل

تجربہ چاہیئے زمانے کا ‌ ‌ ہی کسی روز کام آنے کا
پس ہوا انکے پیچھے پیچھے روان ‌ ‌ جیسے ہووے غبارہ بعد دخان

تھا ہوا پر مطوقہ جاتا ‌ ‌ دام کو دوستون سے لیجاتا
دیکھا صیاد حرص کا مارا ‌ ‌ ہی نہین پیچھا کرنے سے ہارا

چاہتا ہی ہمارے ساتھ آئے ‌ ‌ تا نہ ہر ایک ہم سے ہاتھ آئے
قوت طامعہ یہ غالب ہی ‌ ‌ کہ ہمارا ہی دل سے طالب ہی

اپنے یارون سے تب کیا ظاہر ‌ ‌ کہ یہ آتا ہی اپنی ہی خاطر
کمر قصد اسنے باندہی ہی ‌ ‌ اپنی جان کے لیئے یہ آندہی ہی

پاسے حرص اسکو ساتھ لاتی ہین ‌ ‌ جب تلک ہم نگاہ آتے ہین
چاہیئے چلنا سوے آبادی ‌ ‌ کہ امید اسکی پاوے بربادی

یا چلا چاہیئے بجانب کوہ ‌ ‌ کہ تعاقب سے اپنے آوے ستوہ
یا اُدہر ہون جدہر بہت اشجار ‌ ‌ کہ گذر اسکی انمین ہو دشوار

ہار کر ہمت اپنے گھر جاوے ‌ ‌ ہوکے مایوس دل مین شرماوے
سنکے اس راہ سے وہ باز آئے ‌ ‌ منہ عمارات کی طرف لائے

جب وہ صیاد کو نہ آئے نظر ‌ ‌ پھرا ہوکر اداس پاس سے گھر
لیک تھا زاغ اسطرح سے روان ‌ ‌ حال تخلیص تا کہ دیکھے عیان

اور جو تجربہ عیان ہووے ‌ ‌ اس مین کچھ فائدہ نہان ہووے
کہ کسی وقت کام مین آئے ‌ ‌ مرغ مطلوب دام مین آئے

اور ہو کر اس آیہ پر عامل ‌ ‌ آپ ہو نیک بختون مین شامل
ہی وہی نیک بخت و دانشمند ‌ ‌ لیتا ہی حال غیر سے جو پند

دیکھکر اور کا جو سود و زیان ‌ ‌ بہرہ ور ہو سو ہی عقیل زمان
سود ہو جس مین اُسکو لے ہر طور ‌ ‌ ہو زیان جس مین چھوڑدے فی الفور

دیکھا صیاد جب گیا گھر کو ‌ ‌ کہا اُن سب نے اپنے افسر کو
کہ ہمارے خلاص کی خاطر ‌ ‌ کون سی فکر کرتا ہی ظاہر

اسنے فرمایا بعد غور و خیال ‌ ‌ اسطرح پر انہین جواب سوال
کہ بجز یار دوستدار کہین ‌ ‌ کوئی وقت بلا ہی یار نہین

راہ یہ ایسی سخت ہی دم نکاہ ‌ ‌ چل نہین سکتے ہین بے ہمراہ
موش ہی ایک میرا یار یہان ‌ ‌ نام زیرک ہی ہوشیار زمان

دوستی مین ہی اختصاص اسے ‌ ‌ پاس ہی دوستی کا خاص اُسے
ہی ہوادار باوفا ایسا ‌ ‌ ہی وفادار باصفا جیسا

ہی رفیق شفیق با اخلاص ‌ ‌ ہی شفیق رفیق خاص الخاص
وہ اگر لطف سے کرے امداد ‌ ‌ شاید اس قید غم سے ہون آزاد

کہ بجز اسکے اور کوئی نہین ‌ ‌ جو ہو اسوقت آکے انکا معین
پس یہ اس بادیہ مین آئے جہان ‌ ‌ اُس وفادار موش کا تہا مکان

ٹہوکا در اشتیاق کا بیشک ‌ ‌ اور آواز دی کہ اے زیرک
سنکے زیرک مطوقہ کی صدا ‌ ‌ نکلا بل سے کہ پہر ٹھہر نسکا

لیک دیکھا جو دام مین محبوس ‌ ‌ شادمانی کی جا ہوا افسوس
چشم سے اشک غم بہانے لگا ‌ ‌ کم نہین یم کے یم بہانے لگا

اور درد جگر سے کھینچ کے آہ ‌ ‌ کردیا گنبد سپہر سیاہ
دیکھتا ہون کیا تیرا یہ حال ‌ ‌ صبر اس حال مین ہی امر محال

کس طرح مین ہون بچ سے آزاد ‌ ‌ دیکھکر تجھکو قید مین ناشاد
کیسے اس دام مین اسیر ہوا ‌ ‌ دور بین ہوکے کیون بصیر ہوا

کہا سنکر انھون نے کا ہی سرور ہی یہ فرمانا آپ کا سر پر
بیقراری سی بیقراری ہی جانکو تن کو جان بھاری ہی
کیونکہ ایسا بزرگون نے ہی کہا جنھون نے ظلم بھوکہ کا تہا سہا
سو جا دل مین مطوقہ نے تب کہ ہی غالب ہوائے دانہ اب
نہ ملامت کی ڈور سے ہر راہ چاہ غفلت سے نکلینگے ہر گاہ
چاہا انسے کہ ہووے وا انسے جدا ہوتا ہی پر جو چاہتا ہی خدا
جا سکون کیسے امی بغیر بصر کھینچے قلاب سے مجھے وہ اگر
سلک احتیاط سے گذرے اور اس چاہ دام مین اترے
بولا ان سے مطوقہ آخر تم سے مین نے کیا تہا ظاہر
ہی رہ عشق پر بلا و خراب گرتا ہی جاتا ہی جو نہین شتاب
نکلا صیاد گوشہ سے باہر فرحت دل تہی چہرہ پر ظاہر
دیکھکر اسکو یہ ہوئے بیتاب جیسے ہوتی ہی ماہی بے آب
ہوا تا خوش مطوقہ بحال کہ ہی تم سب کو اپنا اپنا خیال
دوستی کو نہین ہی یہ زیبا دوستون سے یہ بات ہی بیجا
اسلیئے اب تمہارا کار ہی خاص چاہنا پہلے دوستونکا خلاص
ٹوٹی کشتی کنارہ پر آکر پڑے وہ دونون آب مین جاکر
کہ بچائے انھون سے ایک کی جان پر محبت تھی انہین ایسی کہان
کہ مجھے چھوڑ کر نکال اسے فکر میری نکر سنبھال اسے
اور اپنی نجات ان کی پر اپنے دل مین سمجھتے ہو بہتر
کہ اوڑا لے چلین یہان سے یہ دام اور بچ جائین اس بلا سے تمام
آخر اس دام کو اٹھا کے اڑے زور باہم سے زور پا کے اڑے
کہ برابر یہ اڑ سکین گے نہین عاقبت تھک کے گر پڑینگے کہین
زاغ صحرائی نے کیا یہ خیال کہ ہمیشہ ہی ایسی دید محال +

پر ہمین بھوکہ نے ستایا ہی کار جان پر ہمارے آیا ہی
طاقت استماع پند کہان عاقبت بینی ہی پسند کہان
گرسنہ ہوتا ہی بلا پہ دلیر کیونکہ ہوتا ہی اپنی عمر سے سیر
یہ نہین سنتے کے نصیحت و پند اور ہو وینگے بند دام مین بند
وہ جو بند طمع مین آتا ہی + مشکل اس سے رہائی پاتا ہی
کہ قضا نے پکڑ کے اسکا گلا کھینچا اسکو قوی بدام بلا
الغرض وہ کبوتران ہوا بے بصر مثل خوگران ہوا
نہ تہا وہ دانہ دام مین کہانا کہ تہا قید مدام مین آنا
کہ نہین ہی شتابکاری خوب بے تابی ہی ابتدا معیوب
متحیر بہت ہوئے سارے رہے خاموش شرم کے مارے
ہوا انکی طرف خوشی سے دوان کہ انھین لیکے ہووے گہر کو روان
اپنی اپنی رہائی کی خاطر جہد کرنے لگے ہر ایک بظاہر
اور غافل ہوا نے یارون سے + ہمدمون اور دوستدارون سے
دوستون کو یہ ہی مناسب حال کہ رکھین اپنے دوستونکا خیال
جیسا کہتے ہین آگے یار تھے دو ایک ہی کشتی پر سوار تہے جو
ایک ملاح تہا کنارہ پہ جو آب مین کودا دیکھکر انھون کو
اون سے جسکو پکڑنے جاتا تہا وہ ہی فریاد و غل مچاتا تہا
اور جو تم سے ہو سکے نہ یہ بات کہ مرجح ہو دوستونکی حیات
بارے سب مل کے ایسا عہد کرو کہ ہم ہوکے ایسا عہد کرو
اسکے فرمانے کی اطاعت کی سب نے یکبار ملکے طاقت کی
اور صیاد دیکھکر ہی یہ حال نیچے نیچے چلا یہ کر کے خیال
جاتا تہا انکی ہی طرف تھی نظر کہان جاتا ہون کچھ نہین ہی خبر
بر سر دن ہی ہر طرف کو جا نظر تب کہین یہ تماشا آئے نظر

نہین دنیا کی نعمتین کم پر ہین وفادار یار سے کمتر
دوستان صمیم کے مذکور ہین بہت سے کتابون مین مسطور
انمین سے ایک ہی بہت نادر دلربائی مین ہی بہت قادر
زاغ اور موش اور کبوتر کا سنگ پشت اور آہوے نر کا
راے نے پوچھا کیسے ہی یہ بیان برہمن بولا ایسے ہی یہ بیان

## حکایت

گرد کشمیر مرغزار تھا ایک گویا فردوس پر بہار تھا نیک
تھی زمین پر جو کثرت ازہار بنی تھی صحن گنبد دوار
عکس ریحان سے اسکے زاغ کا پر دم طاؤس سا تھا آتا نظر
ہر طرف چشمہ آب حیوان سے ہر طرف لالہ تھے چراغان سے
کھل رہے تھے وہان بہت سے گل اگ رہے تھے بنفشہ و سنبل
ایک پاسے کھڑا اشتقاق یون جام شاخ زمردی پر جون
چونکہ تھی کثرت شکار وہان آتے تھے انکے خواستگار وہان
ہر صید وحوش و قید طیور حیلہ بازین کرتے تھے نہ قصور
اس جگہہ ایک تھا درخت عظیم اسکے اوپر تھا ایک زاغ مقیم
اسکے ہر اک ورق کے صفحہ پر معنی تھے اس اشارہ کے ظاہر
کہ ہی ایمان سے دوستی وطن نہین سہتا تھا پس سفر کے محن
بیٹھکر اُس پر اک بار نظر کرتا تھا ہر طرف کو زیر و زبر
ایک صیاد دیکھا آتا وہان کچھہ بلا اپنے ساتھہ لاتا وہان
پشت پر توبرہ و سر پر دام ہاتھہ مین چوب جلد اٹھاتا گام
دیکھکر زاغ سخت گھبرایا لگا کہنے نہ دل کو صبر آیا
پیش آئی ہی اسکو کیسی بلا ایسی جلدی سے آتا ہی جو چلا
نہین معلوم کیا ہوا حادث جو ہی اس اضطراب کا باعث
کیا عجب میرے واسطے ہی اگر باندھکر آتا ہووے اپنی کمر
تیر تدبیر رکھتا ہووے نہان اپنی تزویر کی چڑہا کے کمان
اسلیئے ہوشیار ہی سے اس جا رہ کے دیکھون ہی قصد کیا اسکا
رکھتا ہی اپنے دل مین پیچ جو نہان دیکھون ہوتا ہی کسطرح سے عیان
پس پس برگ بیٹھا چھپکے وہان ہو کے اسکی طرف نگاہ کنان
اس مین اس زاغ کی نظر کے تلے آکے صیاد اُس شجر کے تلے
ڈال کر دام اور دانہ چند بیٹھا پوشیدہ کرکے گوشہ پسند
انقضا پر نہ کچھہ زمان آیا ایک غول کبوتران آیا
انکا افسر تھا خوش سلیقہ ایک نام جسکا مطوقہ تھا نیک
فہم سے تیز فہمی مین یگانہ عقل سے دوربینی مین یگانہ
یہ کبوتر تھے اسکے فرمان بر چلتے تھے سارے اُسکے فرمانپر
نہ گذرتے تھے اسکی خدمت سے فخر کرتے تھے اسکی خدمت سے
اسی مین جانتے تھی اپنی صلاح اسی مین مانتے تھے اپنی فلاح
یک بیک اسکے آنے پر پڑی انکی نظر جو دانے پر
آتش جوع زور مین آئی مضطرب کرکے شور مین لائی
ہاتھہ سے انکے اختیار گیا ساتھہ سے انکے اصطبار گیا
مہر سے جو بزرگون کو ہی رہا ان سبھونکو مطوقہ نے کہا
کہ ہی عجلت سے احتراز ضرور نہ توانی سے ہونا چاہیئے دور
حرص سے جلد سوے دانہ جانا بچ کہ ہی زیر دانہ دام رکھا

جو کوئی بوتا ہے ستم کا شجر — عاقبت پاتا ہے الم کا ثمر — کیا ارشاد شیر نے صادر — رکھا دشنہ کو باندھ کر حاضر

کھانا پینا تمام بند کیا — اور ہر طرح کا گزند دیا — بھوکا اور پیاسا درد کے مارے — سو اس قید خانہ میں بارے

دیکھا یہ مکر و غدر کا انجام — سہکے اس قید خانہ کے آلام — پھنسا دوزخ کے قید خانے میں — رنج اعمال خود اٹھانے میں

ظلم سے بچنا چاہیے دائم — بیخ ظالم نہ رہتی ہے قائم — حمد پروردگار کی ہے بجا — پرورش کرتا ہے سبھونکی سدا

پس عیاں ہے جو مکر کرتے ہیں — عاقبت اسطرح سے مرتے ہیں — جو بچھاتا ہے راہ خلق میں جال — خود گرفتار ہی دیکھتا ہے مآل

شاخ نیکی سے نیک آتا ہے بار — گل نہیں پاتا جو لگاتا ہے خار — جان لی جب جزا ہی نفع و ضرر — نیکی بہتر سوائے نیکی نہ کر

راضیا ہر کسی سے کر نیکی — نیکی ہے ہر کسی سے کرنے کی

## تیسرا باب دوستوں کی موافقت اور معاضدت کے فوائد میں

رائے نے سنکے برہمن سے یہ حال — کہا اس سے کہ اے ستودہ خصال — سنا میں نے یہ دوستوں کا بیان — کہ ہوا ایک مفتری زبان

ان میں مکر و فریب سے آخر — باعث بغض و سبدل خاطر — مفت ایک بیگنہ تمام کیا — پر فلک نے پھر انتقام لیا

کہ وہ مکار اپنی جان سے گیا — نہ بیان سے کہ اس جہان سے گیا — اب اگر وقت اکتفا فرمائے — رائے عالی ہی مقتضا فرمائے

تو بیان کیجیے ان محبوں کا حال — جنمیں اخلاص و یکدلی ہو کمال — کہ درخت وفا سے برخوردار — ہوتے ہیں کسطرح بوقت کار

نیک خواہی میں کیسے نامی ہیں — خصم کاہی میں کیسے حامی ہیں — کیسے جب مختلف رضا کوئی — رکھتا ہے کرتے ہیں رضا جوئی

کیلیے تقدیم دیتے ہیں مل کر — اسکی خواہش کو خواہش دلپر — کہا اسنے کہ اے خدیو زمان — دوسرا تجھہ سا ہے نہ اور ہے یہان

عدل سے تو ہی ایسا عالی بخت — گنبد نیلی پہ ہے تیرا تخت — ابلق آسمان ہے فرمان بر — چلتے ہیں مہر و ماہ فرمان پر

جاننا چاہیے کہ کوئی شے — کہیں بہتر نہ دوستی سے ہے — وہ جو ہیں عقلمند کامل ذات — اور دانشور ستودہ صفات

جانتے ہیں کہ کوئی نقد کہیں — مخلصوں کے وجود سا ہی نہیں — درجہ برتر یہی ہے ایک کہیں — مثل تحصیل یار نیک نہیں

کیونکہ سارے جوان و پیر یہاں — رکھتے ہیں یار سے گزیر کہاں — بیگیاں جنکا سکہ اخلاص — سکہ اختصاص سے ہے خاص

پائمال ریاض انس و وفا — ترو تازہ بہ آب صدق و صفا — ہوتے ہیں وہ ضرور راحت روح — اور امداد بہر قبض و فتوح

ہیں فوائد محبوں کے بسیار — ہیں منافع انھوں کے بیمقدار — ادنی یہ ہے کہ وقت خوشحالی — ہیں خوشی کے وسیلۂ عالی

اور ہنگام نکبت و خواری — ہیں کفیل رفاقت و یاری — جاکے پیدا کر اپنا یار کہیں — محض بیکس ہے جسکا یار نہیں

اس مین بولا وہ مرد زشت خصال / مین نے دیکھا ہی بار بار یہی حال
بلکہ حاضر ہون مین گواہی کو / چاہیئے جس طرح گواہی لو

نرہا پھر وہ صبر پر قادر / کیا ارشاد قتل زن صادر
بھیجا زن نے یہ سنکے اسکو پیام / کاہی امیر زمان بلند مقام

مار یا چھوڑ ہی ترا فرمان / تو ہی فرمانروا میرا ہر آن
لیکن اس بات مین کر اندیشہ / مار یا پر نہ جلدی کا تیشہ

کر نہ تعجیل قتل مین ہر راہ / ہون ترے اختیار مین ہر گاہ
اہل دانش سمجھتے ہین کہ سدا / فکر ہر ایک امر مین ہی بجا

خاصۃً قتل مین کہ آئین قصور / نہ تھی بے علاجی سے ہی ضرور
کہ اگر حکم قتل ہووے بجا / اس کا اجرا بدیر بھی ہو روا

اور بیجا ہی حکم قتل اگر / حد امکان سے ہی تلافی بدر
بلکہ رہتا ہی اسپر اسکا وبال / تا قیامت یہی ہی اسکا مآل

بے تامل کسی کا دل نہ ستا / تا ندامت نہووے تیری سزا
ہوا کچھ کم یہ سنکے اسکا غضب / کرکے اس زن کو بزم مین مطلب

پس پردہ اسے مقام دیا / مطلع کرکے یہ کلام کیا
کہ نہین طوطیان ہین قوم بشر / کہ سخن انکا مشتمل ہو یہ شر

کہتی ہین جو انھون نے دیکھا ہی / نہین ان کا کلام بیجا ہی
کہ گواہی بازدار بیان / ہی دلیل ثبوت صدق بیان

اور یہ بات ہی نہ ایسی خطا / کہ زبان آور ہے چاہیئے عطا
تجھ سے صادر ہوا ہی جو یہ گناہ / تو نظر آتی ہی نہ عفو کی راہ

بولی تو چونکہ میرا صاحب ہی / تجھکو تحقیق حال واجب ہی
جب ہو ظاہر تمام صورت حال / اور ہو رفع دشمنی کا خیال

تب اگر کشتنی ہون مار مجھے / مار سکتا ہی ایک بار مجھے
سنکے اسنے اسے کہی یہ بات / کیسے اس بات کی ہو تحقیقات

بولی ان بلبلون سے ای سردار / چاہیئے کرنا ایسا استفسار
کہ انھون کی زبان مین طائر / یہی دو بات کرتے ہین ظاہر

یا کوئی اور بات بھی ایسی / مردم بلخ کرتے ہین جیسی
پھر جو اس امتحان سے ہو ظاہر / کہ نہین اور باتون سے ماہر

تو یقین کر کہ جو ہی انکو یاد / سو ہی اس بازدار کی ایجاد
تھی تمنا کہ مجھ سے ہو واصل / یہ تمنا نہین ہوئی حاصل

چاہ کر اس سے میری رسوائی / ہین یہ باتین انھونکو سکھلائی
اور اگر جانتی ہین اور بھی بات / ہی بلا اشتباہ غور کی بات

پھر میرا خون تجھے نہین ہی حرام / کیجیو بیدریغ جلد تمام
یہ سخن مرزبان کو خوش آیا / امتحان طوطیونکا فرمایا

رکھا مہمانون کے حضور انکو / تین دن تک کیا نہ دور انکو
گرچہ بلخی زبان مین کی تکرار / نہ سنی ایک بات بھی زنہار

بجز ان دو کے جو سناتی تہین / کہ وہی دو انھونکو آتی تہین
پس برہن ہوا براہ یقین / کہ ہی اس زن کا کچھ گناہ نہین

عاقبت اسکے خون سے درگذرا / پھر غضب بازدار پر اترا
اسکو اپنے حضور بلوایا / ہاتھ پر باز کو لیئے آیا

کہ مگر پائیگا ضرور انعام / کہ کیا ہی پسند مالک کام
پوچھا زن نے کہ تو نے ای مکار / کرتے دیکھا ہی مجھکو کوئی کار

جو مرے درجہ کے نہ لائق ہو / یا خلاف رضائے خالق ہو
کہا ہان مین نے دیکھا ہی اکثر / اتنا کہتے ہی باز نے اٹھکر

اسکی آنکھون کو مار کر منقار / دید دنیا سے کر دیا بیکار
کہا اسکو ہی یہ سزا زیبا / جو نہ دیکھے کو کہتا ہی دیکھا

لیک کرسکتی ہون نہین ظاہر
کہ مبادا ہو رنجش خاطر
اور کیا دوسری کو یہ تلقین
کہ یہی دیکھکر ہو نہین غمگین

ایک ہفتہ کے درمیان یہ کلام
یاد از بر کیئے انھون نے تمام
مرزبان حسب مقتضای شباب
ایکدن بیٹھا سج کے بزم شراب

مسند عیش پر بناز و نعم
نہ تھا دل پر کسیطرح کا الم
اسمین اُس بازدار نے آکر
طوطیان روبرو رکھین لاکر

دونون شیرین کلام و شکر خوار
ہوئین اس انجمن مین شکر بار
انھین دو باتون سے جو کی تھین یاد
لگین کرنے ہر ایک کا دل شاد

گرچہ تھا مرزبان نہ ہیچمدان
پر سمجھتا تھا بلخ کی نہ زبان
انکی آواز پر ہوا شیدا
کہ تناسب تھا لفظونمین پیدا

تھی دل آویز و دلربا ایسی
فرحت انگیز و دلکشا جیسی
بے بدل دلفریبی مین دیکھا
لیکے دونون کو پیش زن بھی

کہ رکھے انکی پرورش کا خیال
اور کرے ہر طرح تعہد حال
وہ سمجھتی تھی بلخ کی نہ زبان
نہ سمجھتی تھی کرتی تھین جو بیان

دشمن دوست روے کی خاطر
پرورش دل سے کرتی تھی ظاہر
حال پر انکے یہ عنایت تھی
کہ ہر اک طرح کی رعایت تھی

نفس کو پال کر ہوئی بدنام
نہین سمجھا عدو ہے یہ خودکام
الغرض ہوکے مرزبان مائل
طوطیون پر بدرجۂ کامل

کبھی بزم شراب مین اکثر
نہین پیتا تھا ایک بھی ساغر
انکے نغمات بے نظیر لغیر
انکی آواز دلپذیر لغیر

انکی بن عود و چنگ کی آواز
لگتی تھی اُسکے گوش کو ناساز
چند ارباب بلخ ادہر آئے
میہمان مرزبان کے گھر آئے

ایک محفل انھون کی خاطر کی
خوبی خلق خویش ظاہر کی
نہ تھا مہمان نوازی مین قاصر
ماحضر سے بخوبی تھا حاضر

طوطیان بھی وہ زیب محفل تھین
دونون گویا مفرح دل تھین
لگین دوہرانے وہی باتین وہان
رکھتی تھین پہلے سے جو ورد زبان

شکے مہمان یہ طوطیونکی مقال
متحیر ہوئے بحد کمال
پھر وہ ایک دوسرے کا تکتے تھے
پر نہ کچھ منھہ سے بول سکتے تھے

دیکھکر اُسنے انکی زار خوشی
ایک بیک ایسی ایکبار ہنسی
اور حیرت نے بدلی انکی طرح
اور فکرت نے روکی انکی فرح

پوچھا مہمانون سے کہ کیا ہے سبب
جس سے دلکو ہوئی یہ فکر عجب
کیا اظہار حال مین اصرار
گرچہ ظاہر کی پرورش بسیار

ایک نے انمین سے جسارت کی
اور اسنے اسطرح اشارت کی
کہ مکرر پرندونکا یہ بیان
مطلقاً تجھکو ہوتا ہے عیان

مرزبان نے کہا کہ انکا کلام
نہین آتا میری سمجھ مین تمام
لیکن آواز سے انھونکے ضرور
پیدا ہوتا ہے میرے دل مین سرور

تم مگر لطف کرکے مجھسے اب
کہو ان کے کلام کا مطلب
مین نے دیکھا نہین سلیمانکو
کیسے سمجھون زبان مرغانکو

تب انھون نے جو اُسکا تھا مطلب
کہا سمجھا کے مرزبان کو سب
ہو مطلب سے اسکے جب آگاہ
شعلہ شرم بھڑکا تب ناگاہ

بادہ نوشی سے اجتناب کیا
اور مہمانونکو جواب دیا
کہ عزیزو مجھے معاف کرو
تیغ تشنیع خود غلاف کرو

یعنی اسبات کے نہ جانتا تھا
صرف شیرین زبانی جانتا تھا
اب جو ظاہر ہوئی حقیقت حال
رہی کچھ عذر خواہی کی نہ مجال

نہین اس شہر کا ہے یہ دستور
کہ ہو رسوا جہان مین مستور
وہان کچھ کھانا پینا جائز ہو
خود مرے جو عوض مین جائز ہو

وہ جو اس کام مین گواہی دے ۔ جسکی آگہ نہو کسا ہی ہے
دیکھیے آخر کو بازدار کا حال ۔ جسنے بے چشمی دیکھا اپنا آل
پوچھا قاضی نے ایسے ہی بیان ۔ کہا دسنہ نے ایسے ہی یہ بیان

## حکایت

ایک تھا مرزبان بزرگ زبان ۔ تھی بزرگی جہان مین جسکی عیان
تھا بزرگی ذات سے معروف ۔ اور حسن صفات سے موصوف
اسکے آداب جانفزا تھے تمام ۔ بے نظیری مین دلکشا تھے کلام
رکھتا تھا فہم و دانش شایان ۔ اور ہنرہاے نغز بے پایان
اسکی عورت بڑی شکیلہ تھی ۔ نازنین تھی بڑی جمیلہ تھی
حسن اُسکا تھا آفت گیہان ۔ دیکھکر جسکو تھی نظر حیران
تھی لطافت مین فتنۂ عالم ۔ تھی نزاکت مین پھول سے کیا کم
اسکا جان بخش لب تھا آبحیات ۔ اور شیرین دہان تھا تنگ نبات
چہرہ آتش تھا اور عارض آب ۔ ماہ و خورشید سے نہ تھا کم تاب
اور ابرو تھے اُسکے مثل کمان ۔ تیر غمزہ تھے ہر طرف کو روان
جیسی تھی حسن و دلربائی مین ۔ ویسی پاکی و پارسائی مین
باوجودیکہ تھا یہ حسن و جمال ۔ زیب افزاے رخ تھا زہد کا خال
دیکھتی تھی کبھی نہ زر و جہان ۔ پردۂ پارسائی مین تھی نہان
آئینہ نے بھی اسکا چہرہ کہین ۔ تھا کبھی دور سے بھی دیکھا نہین
بلکہ عصمت کا یہ تاثر تھا ۔ اپنے سایہ سے بھی متنفر تھا
اور اسکے یہان تھا ایک غلام ۔ جسکا ملک بلخ تھا اصل مقام
ناسزا نابکار بدطینت ۔ بیحیا بدشعار بدنیت
کہ نگاہ حرام سے وہ کہین ۔ مردم چشم روکتا تھا نہین
اور اپنے ہواے سینہ سے دُور ۔ نہین کرتا تھا گرد فسق و فجور
اس زمیندار کے یہان جو غلام ۔ کیا کرتا تھا بازداری کا کام
تامزو تھا شکار مرغان پر ۔ رکھتا تھا اختیار مرغان پر
گھر مین رہتا تھا ایک روز مگر ۔ پڑی اس ماہرو پہ اسکی نظر
پھنس گیا اسکے دام الفت مین ۔ لگا رہنے مدام کلفت مین
خوب ہی تو نے انتقام لیا ۔ پھر سیرے دل کو قید دام کیا
لاکھون مرغ مبارک اسحار پر ۔ گرے تیر نظر ترا کھا کر
ہاتھ سے جب ہوا دل آزادہ ۔ ہوا بہر وصال آمادہ
حلقہ جہد کھٹکھٹایا پر ۔ وا ملاقات کا نہ پایا در
لاکھون افسانہ کام مین لایا ۔ پر نہین ایک کام مین آیا
اپنا ناز و نیاز پیش یار ۔ نہین ہوتا اثر پذیر نہار
خوش ہی وقت اُنکا اور قسمت یار ۔ اپنے جانان سے جو ہین برخوردار
ایسا طاؤس گلستان بہار ۔ جان کرے کہ ہووے اپنا شکار
گو ہواے وصال مین ہر آن ۔ رکھا شہباز فکر کو پران
لیک تا آشیانہ مقصود ۔ نہین پہنچا کہ راہ تھی مسدود
جال مین اپنے پھانس اور پرند ۔ کہ ہی عنقا کا آشیانہ بلند
بعد نومیدی مثل بدنفسان ۔ وہ ہوا اپنے دل مین فکرکنان
کہ لگائے اُسے کوئی الزام ۔ اور ہم عصر مین کرے بدنام
ایسا کچھ مکر اختیار کرے ۔ کہ فضیحت مین اسکے کار کرے
اس تفکر مین اپنے گھر آیا ۔ طوطیان دو خرید کر لایا
نہ رکھا سر مین کچھ سر تعظیم ۔ کیا بلخی زبان مین تعلیم
ایک کو یہ کہ دیکھا ہی اکثر ۔ مین نے دربان کو بانو کا ہمبر

که جو مرتا ہی سو ہی یا بدکار
جونکو کار ہی تو نیک رہا
اور ای دمنہ جو کرے اقرار
ایک تیرے گناہ کا اقرار
دوسرے تیرے عذر و جب سے
اور اہل زمانہ کو ہی عیان
پیش لے تو ہی اب خرد کی راہ
نیک ہی مرتا ہی جو نیک انجام
صرف اپنے گمان و شبہت سے
ایسا ایسا خدا کا جاری ہی
مین سمجھتا ہون بہتر اپنا کار
کیونکہ ہی ناموافق فتوی
اور کرتے ہو ایسے ایسے مقال
ہون معذور پیش رے اصواب
نہ پڑو آپ سے ہلاکت مین
آپ ہی کو ہون جب نہین شایان
ایسی گفتار سے حذر فرما
حکم ہوتا ہی قاضیونکا کلام
اب میری بدنصیبی کے باعث
اپنے اور اور ونکے گمان کے سبب
رکھتا ہی تو ہر ایک کو خرم
اور قضات بارگاہ خرد
کہتے ہین سکہ یقین سے اگر

جس سے ہی ایک خلق کو آزار
رنج دنیا نہ اسکو ایک رہا
خالی دو خوبی سے نہین زنہار
ہی تیری مخلصی کی خاطر یار
اور تیرے پاس مناسب سے
تیری رای رسا و طبع روان
اور ہو اس اشارہ سے آگاہ
اس سے جو زندہ رہتا ہی بدنام
اور بے سوچ سمجھے عجلت سے
کہ گمان مین گناہگاری ہی
نہین لازم ہی پھر مجھے زنہار
اور ہی نامطابق تقوی
اور برعکس میرے حق مین خیال
اور سہنا پڑے خدا کا عتاب
اور کم خرچی سے فلاکت مین
دوسرے کو ہون کب کہین شایان
دیدہ کار سے نظر فرما
چاہیئے سہو و لغو کا نہ مقام
جو ہوا ہی یہ حادثہ حادث
دیدہ راستی مین تیرے عجب
کس لیئے مجھکو کرتا ہی یہ غم
کارفرمای کارگاہ خرد
ہو آراستہ گواہی کا زر

یا انکو کار جسکی نیکی سے
اور بدکار ہی تو ایک جہان
صفحہ روزگار پر دائم
اور لیتا ہی ملک عیش و بقا
تیری اس خوش بیانی کا چرچا
اور شاہد ہین سارے دانشور
جیسے یہ نیکنامی مین ہی وفات
بولا دمنہ کہ قاضی کو ہر گاہ
تا نہ گذرے گواہی شافی
میری نسبت جو کچھ گمان تمھین
کہ تمھارے گمان سے اپنا یقین
ہا و جو دیکہ تمکو ہی یہ گمان
مین ہی جو اپنے قتل کی خاطر
کیونکہ ہی اسکے حکم سے یہ خلاف
جتنا مجھکو خیال ہی میرا
جو نہین چاہون خاطر اغیار
جو نصیحت ہی چاہیئے زیبا
اور نادر یہ ہی کہ تو دائم
چھوڑ دی تو نے احتیاط کی راہ
چھایا غفلت کا یہ رمد ناگاہ
کون تجھ سا گل بہار ہوا
جنکے توقیع حکم سے ہین روان
کبھی بازار مین قبول کی جا

سارے مداح رہتے ہین جی سے
پاتا ہی اسکے اشتلم سے امان
چھوڑے گا اپنا ذکر خوش قائم
چھوڑکر یہ سرای طیش و عنا
کم نہو ویگا شہر بھر چا
تیری اس فہم اور دانش پر
کبھی بدنامی مین نہین ہی حیات
حکم کرنا نہ چاہیئے ہر راہ
اور تحقیق ہو نہ لے کافی
اور گنہ میرا دل نشان ہی تمھین
کرون تبدیل ایک لحظہ کہین
مجھ سے پہنچا ہی شنزبہ کو زیان
حسب مرضی کرون بخاطر ظاہر
یعنی قرآن مین ہی یہ آیہ صاف
دوسرونکو محال ہی میرا
اپنی خاطر مین چاہون کب زنہار
جو فضیحت ہی قاضی سے بیجا
رہا ہی جاے عدل پر قائم
نرہی اب وہ آگے کی سی نگاہ
ہوگئے ایک نیک و بد ناگاہ
کیون میرے حق مین خار خار ہوا
سندین علم اور ہنر کی یہان
پا کے پائے نہ اپنی قدر ذرا

لیک بدخواہ و دوستدار شاہ / اسکے ہوتے ہین دفعتہ بدخواہ
دوستدار اُس سے جلتے ہین دلریز / کہ سوا کیون ہی جاہ و منزلت نیز
اور بدخواہ کرتے ہین یہ خیال / کہ یہ ہی بادشہ کا خیر سگال
اِسکی خدمت سے اسکو فائدہ ہی / نیکی رائے اسمین زائدہ ہی
خادم شاہ کو خطر ہی سوا / جتنا نزدیک ہی ضرر ہی سوا
قول اہل عرب بھی ہی شاہد / کہ خطر مخلصون کو ہی زائد
اسی سے رکتے ہین حقیقت دان / پشت دیوار امن پر ہر آن
اور اپنی موافقت کا رو / دہرنا پایدار ہی یک سو
اور تقدیم طاعت خالق / خدمت خلق پر کہ ہی فائق
اُسکی درگاہ مین نہین ہی ذرا / غفلت و سہو و چشم پوشی کو جا
وہان جائز نہین ہی ظلم و ستم / عدل و انصاف پروری ہی حکم
نہ وہان نیکی کی بدی ہی جزا / نہ عقوبت ہی بندگی کی سزا
اُسکے احکام مین نہ عدل سوا / ہی کسی کو مجال دخل ذرا
عدل ایزد جو ہی ایک نمط / ورنہ گاہے رضا ہی گاہے سخط
ظلم اور سہو ہین یہان معلوم / لیک یہ دونون ہین وہان معدوم
بیشتر ہوتے ہین خلاف مدام / کار خالق سے کار خلق تمام
نہ کبھی رکھتے ہین بالاطلاق / صورت اتفاق و استحقاق
کہ کبھی مجرم سزا قابل / کرتے ہین نیکی کی جزا حاصل
کبھی نیکان لائق انعام / پاتے ہین بدسرشتونکا انجام
اور کبھی ناصحان نیک سگال / پاتے ہین خائنان بدمآل
کہ ہی احوال مین انھونکے ہوا / اور افعال مین انھونکے خطا
اور اقوال مین انھونکے دغا / اور اعمال مین انھونکے ریا
خیر و شر انکے ساتھ ہی یکسان / جیسا ہی نفع ویسا ہی نقصان
جو کوئی دہر کے خزان کو / سونپے لاکر انھون کے خازنکو
مانین انکا نہ ایک جو احسان / اور کرین دوسرے سے سو احسان
گر یہ دیتا ہی انکو سو گالی / تو بھی دیتے ہین درجۂ عالی
چاہے رو چاہے گا نہین پروا / ایسے ہوتے ہین ہر کہین پر شاہ
پیشتر سے مجھے مناسب تھا / بلکہ لازم تھا اور واجب تھا
کرنکرتا مین شاہ کی خدمت / چھوڑ کر اپنا گوشۂ خلوت
خدمت شہ ہی آتش سوزان / نہین کرتا یہ خواہش سوزان
نہ کی قدر فراغت لائق / اور چھوڑی عبادت خالق
اور مخلوق کی اطاعت کی / فی الحقیقت بڑی حماقت کی
جیسے زاہد نے جو تھا گوشہ نشین / اور ہوا جا کے بادشہ کا امین
پوچھا اُسنے کہ کیسے ہی یہ بیان / کہا اُسنے کہ ایسے ہی یہ بیان

## حکایت

ایک زاہد تھا گوشہ گیر یہان / کر کے ترک تعلقات جہان
تھا پہننے کو ایک پشمینہ / کھانا کھانے کو ایک کشکینہ
اور سارے تکلفات سے دور / جو سمجھتے ہین اہل دہر ضرور
تھا گریبان کشی غم سے ستوہ / ہوا تھا معتکف بدامن کوہ
تھا تنعم سے تن جفا پہ رکھا / تھا قناعت سے دل گیا پہ رکھا
تھا صلاح و سداد سے مشہور / جیسا نزدیک ویسا ہی تا دور
چہرہ پر نور بندگی تھا مبین / مہر تابان سے کم نہین تھی جبین
آتے جاتے تھے مردم بسیار / بہر دیدار میمنت آثار

دوسرے یہ کہ راز کا اظہار
اسلئے تجھہ سے رکھتا ہون رجا
نہ سکے صاف اگر بیان فرما
کہا اُسنے کہ جو کرے اقرار
اور نہ پاوے گا دیکھنے زنہار
گرچہ جو عارف معارف ہین
اسلئے سالکون کو باتخصیص
اور لوگون کو کچھہ خطر پہنچائے
اس گنہ پر ہوا جو اس سے عیان
نہین ہوگی سزا اگر کامل
نہین سمجھینگے یہ گناہ گناہ
اور جیسا ہی حکم آیۂ خاص
جو کیے تجھہ سے خلق کا بدچاہ
اب تو اپنے قیام گاہ کو جا
شیر نے بعد فکرت بسیار
لا کے جسدم اسے کیا حاضر
اور باب رہائی ہی مسدود
ایسی کیا بات ہی ہوئی حادث
حال سے تیرے ہوگیا ماہر
اُسکی بے واسطے شکایت کی
ایسے مفسد کا قتل واجب ہی
دمنہ بولا کہ اگلے دانشمند
ایک یہ ہی کہ جو کوئی انسان

گو نہین خالی عیب سے زنہار
کہ نہین مہربان ہی تجھہ سے سوا
تو کنایہ ہی سے عیان فرما
کہ سزا پاوے گا وہ بدکردار
وہ سیہ نامہ عفو کا دیدار
راہ حق الیقین کے عارف ہین
اسی مذہب کی کرتے ہین تحریر
نہ خطر بلکہ کچھہ ضرر پہنچائے
نفس بادشہ کو پہنچا زیان
ہووینگے دوسرے بشر عامل
رسم جاوینگے سارے خواہ مخواہ
کہ درازی زندگی ہی قصاص
مار اسکو کہ ہی تیرا بدخواہ
تا کہ تجویز ہووے اُسکی سزا
کیا اپنے امیرون کا دربار
کیا اعراض شیر نے ظاہر
اور راہ صفائی ہی مفقود
جو ہی تشویش شاہ کا باعث
تیری بدنوائی ہوگئی ظاہر
شاہ کی بھی نہین رعایت کی
چھوڑنا زندہ نامناسب ہی
رکھہ گئے ہین نہ باب اُس شنبد
کرتا ہی دل سے خدمت سلطان

پر اگر اُس سے حق عیان ہووے
مہربانا نہ میری خاطر کر
نہین لاسکتی گر عبارت مین
جسنے اس فتنہ کو جگایا ہی
رکھا ہی جسنے عقل کا دیدہ
عفو و احسان بتاتے ہین بہتر
لیک جس جرم کا اثر تا غیر
ایسے مجرم کو ہی عقوبت بہ
اور دامن جواب تلک تھا پاک
جتنے ظالم ہین نہ ور پائین گے
پس یہان عفو غیر واجب ہی
چاہیئے کرنا کچھہ تدارک کار
شیر بولا کہ مین نے جان لیا
مادر شیر نے خرام کیا
اپنی مادر کو بھی بلایا وہان
ہوا مشغول فکر دور و دراز
پوچھا آہستہ ایک ندیم سے جب
مادر شیر بولی سنکے یہ بات
شنزبہ شہ کا تھا رفیق و شفیق
مکر تیرا گیا نہ بیکارہ
قول ہی محض نیکی ہی یہ وجوب
کرگئے ہین وہ پہلے سے ظاہر
جلد پاتا ہی درجت قربت

رافع عیب بگمان ہووے
حق جو تو نے سنا ہی ظاہر کر
ستا پس و پیش کر اشارت مین
اور یہ شور و شر مچایا ہی
راہ صدق و صواب نادیدہ
اور مذہب بناتے ہین بہتر
نکرے کرنے مین اگر تاثیر
عفو کیا چاہیئے صعوبت بہ
اب ہوا لوث عذر سے ناپاک
اپنی حجت مین نہ ور لائین گے
اور اغماض نامناسب ہی
درگذرنا نہ چاہیئے زنہار
راست ہی تو نے جو بیان کیا
راستہ جانب مقام لیا
اور کیا بہر دمنہ حکم روان
دیکھا دمنہ نے در بلا کا ہی باز
کیون اکھٹے ہوئے ہین آج یہ سب
باعث فکر شہ ہی تیری حیات
نیک خو باوفا خلیق و لئیق
مفت مارا گیا وہ بیچارہ
چاہیئے اسمین تجھہ سے بدکی نہ بو
حکمتین ساری پہلوؤنکی خاطر
اور دلخواہ رفعت حرمت

پر ابھی پہنچا تھا نہ منزل میں
چھوڑ دی شاہراہ صدق و صفا
کیونکہ اس گلشن جہاں میں کہیں
خوب ہوتا جو ہوتا ہے یقین
کر دیا سارے حال سے واقف
کیا اظہار عزت و اکرام
تھوڑے عرصہ میں انقلاب زمن
چمن شاہی سے ہوا بہار
ہوا خشک اسکی زندگی کا نہال
رکھے امید پرورش کی سدا
رہا جب وہ شاہ عالی بخت
فرق پر رکھ کے تاج شاہی کج
ہو کے فرمان روائی پر قادر
کھولی بیچارہ نے زبان نیاز
بجز اخلاص کیا گناہ کیا
سنکے یہ اسکو بادشہ نے کہا
تجھے اظہار اسکا لازم تھا
ہمدم بیوفا سے دوری بہ
پر نہ کچھ بھی اثر کیا ظاہر
کہ نہ اچھا ہے راز کا اظہار
جو زبان اپنی راز دار رکھے
مطلب اسکا یہ ہے کہ ظاہر ہو
جو کوئی اپنا بار اٹھا نہ سکے

کیا بے مہری نے وطن دل میں
رکھا صحرائے مکر و غدر میں پا
بوئے الفت ہے ہمدمان میں نہیں پا
کہ کوئی محرم اس جہان میں نہیں
بادشہ کے خیال سے خائف
دیا اقرار بخشش و انعام
ہوا ایسا کہ بدلا رنگ جہان
گئی آئی خزان بجائے بہار
دئے گل برگ کامرانی کے ڈال
مادر دہر کے کنارے سے کیا
ہوا اُس سلطنت کا خالی تخت
داد بخشی و جان پناہی کا
پہلا ارشاد جو کیا صادر
کاہے شہ کامگار بندہ نواز
چاہتا ہے جو تو تباہ کیا
کہ ہے افشاے راز بھاری خطا
پرورش یافتہ ملازم تھا
محرم پر دغا سے دوری بہ
سر کے افشا سے سر دیا آخر
اسکا حاصل نہ نیک ہے زنہار
تیغ سر سے تیرے نہ کار رکھے
ورنہ محرم خود اسکی خاطر ہو
کیا عجب غیر تاب لا نہ سکے

چہرۂ حال پر دغا کی رقم
ہمدمان زمانہ سے مت مل
راز اپنا جو میں نے دل سے کہا
پا کے موقع رکابدار آخر
اُسنے بالفعل قدر دانی کی
کر کے تدبیر نیک و رائے بجا
دور نے اپنا طور دکھلایا
جو برادر تھا وقت کا سرور
چلی باد بہار ایسی کہاں
اسکی الفت کا اعتبار نہیں
تب یہ یاری طالع بہتر
چمن سلطنت میں بار دگر
پھر قتل رکابدار کیا
ہو وے یہ مملکت تجھے میمون
ایسا میں نے کیا ہے کام نہیں
شاہ نے تیرا اعتبار کیا
جب نہیں اسکی رازداری کی
اُسنے ہر چند بیقراری کی
فائدہ یہ مثال لانے سے
راز مردم جو کرتے ہیں ظاہر
شیر بولا کہ اے شفیق زمان
دوسرے کو جو راز دار کرے
تو ہے جب اپنا راز دار نہیں

کھینچکر کھینچا بیوفائی کا دم
چاہیے ان سے کم لگانا دل
کیا کہوں کیسا کیسا رنج سہا
پیش بدخواہ شہ ہوا حاضر
ہوا ممنون و مہربانی کی
اپنی بھائی کے دست دیے بچا
طور نے اپنا دور دکھلایا
گل بخت اسکا ہو گیا ابتر
جسکے پیچھے نہ کیا خوف خزان
کیا ہوا جو ہے ایک بار کہیں
بیٹھا اسیر برادر کہتر
ہوا پیدا شگوفہ دار شجر
جسنے تھا راز آشکار کیا
اور اقبال نیک و زافزون
جسکا ہوا ایسا انتقام کہیں
اور تجھے اپنا راز دار کیا
مجھے امید کیا ہے یاری کی
عجز دکھلایا آہ و زاری کی
ہے یہ شہ کو خیال آنے سے
جز بدی دیکھتے نہیں آخر
وہ جو کرتا ہے اپنا راز عیان
ہو نا خوش جو نہ آشکار کرے
کیا عجب ہو جو تیرا یار نہیں

## حکایت

عہد سابق مین بادشاہ تھا ایک
کل رعایا کا خیر خواہ تھا نیک

ہر طرح اسکی سلطنت کا سریر
زیور عدل سے تھا زیب پذیر

ہر طرف ظلم کی شب دیجور
اسکے نور نگاہ سے تھی دور

تھا فریدون حشم سے جاہ جم
تھا سکندر سے مقبلی مین نہ کم

مثل دارا پناہ عالم تھا
حق تو یہ ہے کہ شاہ اعظم تھا

ایک دن یہ شکار کی خاطر
گیا تھا اپنے شہر سے باہر

پھرتے پھرتے وہان گیا ہر گاہ
تھا جہان سے قریب تر خرگاہ

تھے جو ہمراہ اسکے خدمت گار
سب لگے کرنے اپنا اپنا کار

کہا اسنے رکابدار کو تب
آتو دوڑا مین راہوار کو اب

ایک مدت سے دل کو ہے یہ چاہ
کہ کبھی ہووے میری چشم گواہ

تاکہ جانون کہ کونسا رہوار
نہین رکھتا ہے تیزی رفتار

حسب فرمان اٹھائی اسنے عنان
کیا شہ نے بھی اپنا اسپ روان

ہوئے جسدم شکارگاہ سے دور
اور ہمراہیون کی راہ سے دور

شاہ نے روکا اپنا تیز روان
اور کیا اسطرح پر اس سے بیان

کہ غرض میری آنے سے اس جا
اور تجھے ساتھ لانے سے اس جا

نہین اسکے سوا کہ ایک خیال
باعث اضطراب دل ہے کمال

اسکے اظہار کا ارادہ ہے
نہین محرم کوئی زیادہ ہے

لیک اس شرط پر کہ اور بشر
پائے اس دل کے حال سے نہ خبر

شرط خدمت بجا کے اسنے کہا
عمر افزون ہو تیری بادشہا

مہر گردون سوار جاکر ہو
وقت لیل و نہار یاور ہو

گرچہ مین ذرہ حقیر و کمین
آپکو اسقدر سمجھتا نہین

لیک جب مہر شفقت و الطاف
سایہ افگن ہوا ہے سر پہ صاف

جانتا ہون کہ فضل باری ہے
ایسی دل کو امیدواری ہے

کہ نسیم صبا بھی جو ہے یہان
رازدان بہار باغ جہان

اس گلستان کی سو نہ آئے کبھی
آئے تو اسکی بو نہ پائے کبھی

اور دل بھی جو ہوئیگا ظاہر
گنج اس نقد راز کی خاطر

نہین پائے ذرا خبر اس کی
ایسی کوشش ہو بے اثر اسکی

رکھونگا جان مین ترا راز نہان
جیسے رکھتا ہون اپنے جسم مین جان

شاہ نے کرکے آفرین بسیار
کیا اسطرح راز کا اظہار

کہ برادر سے اپنے ترسان ہون
دل مین دن رات اس سے لرزان ہون

حرکات اسکی ہین ضرر سے بھری
سکنات اسکی ہین خطر سے بھری

دعوی دشمنی زیادہ ہے
میری جان کا اسے ارادہ ہے

چاہتا ہے مجھے ہلاک کیا
تخت شاہی سے زیر خاک کیا

جب سے یہ بات اسکی جانی ہے
مین نے بھی اپنے دل مین ٹھانی ہے

کہ کرے جب تلک مجھے نہ ہلاک
مین کرون تب تلک اسے تہ خاک

پہلے اس سے کہ کچھ ضرر پہنچائے
اسکا سنگ وجود راہ سے جائے

چمن مملکت مین مثل خار
پھر نہ پہنچائے کچھ مجھے آزار

کسکا کتّا ہے روبہ کم زور
کہ ہو شیر درندہ سے ہمزور

تجھکو لازم ہے اسکا رہ نگران
اور جو دیکھے مجھ سے کہہ ہر آن

اور مری جان کی پاسبانی کر
خود کو حقدار قدردانی کر

شرط خدمت جو شہریار نے کی
اپنے ذمہ رکابدار نے لی

بڑھی تاکید سے کیا پیمان
درمیان دیکے دین اور ایمان

کچهه خبر پائی ہی مگر اظهار — اسکا جائز نہین مجهسے زنہار
کیونکه بعضے مصاحب دربار — ہوئے ہین مجهکو مانع اظهار
اور کہتے ہین صاحب اخبار — دل پاکان ہی تربت اسرار
مانگ کر اُسنے ایک ساغر مے — کہا جمہه سے که رازپوشی ہی
اور افشاے ستر آدمیان — رکهتا ہی الکلام نقص و زیان
ورنه جو جانتی ہون حال نہان — سیکم و بیش کرتی سارا بیان
شیر بولا که عالمون نے بیان — گوش زد ہین کئی طرح سے بیان
منع کرتے ہین راز کا افشا — بلکه بہتر سمجهتے ہین اخفا
اُنکا افشا سمجهتے ہین بہتر — نہین اخفا سمجهتے ہین بہتر
کرے یه حال ایک سے ظاہر — کرکے تاکید اخفا وافر
اور وہ اُسکی جان کی خاطر — ہو دے اُس رازدار مین حاضر
نه ہو دنیا مین کچهه خطا اُسکی — نه ہی عقبی مین کچهه سزا اُسکی
اور ممکن ہی جسنے دی یه خبر — جا اٹهتا ہی ہو درمیان سے بدر
یا یه باعث ہی جسسے ڈرتا ہی — معرفت تیری عرض کرتا ہی
شفقت مادرانه واجب ہی — جو نصیحت کرے مناسب ہی
مادر شیر نے یه سنکے کہا — که تیرا کہنا ہی درست و بجا
ایک ہی اُسکی دشمنی ظاہر — کیا ہی جسنے راز سے ماہر
پهر نه کوئی کہین کہے گا راز — ہم کلامی سے بهی رہیگا باز
نه جگر سوزی رازپوشی ہی — بیم بدخواه سے خموشی ہی
حق نمیتی مین گر انسان — نرکہے راز کے گہه پنہان
اور اخبار سے ہوا ہی عیان — بعض داناؤن کا ہی یه بیان
ہی خرد مند و نکته قول بجا — سر نگهه رکهه جو چاہے سر کو رکها
که سر بادشه نه ضبط کیا — اپنے سر کو بلا سے ربط دیا

اور کچهه حال ہی ہو اسموع — لیکن اعلام اسکا ہی ممنوع
اور اخفا مین ہی کیا اصرار — اس سے افشا مین اسکے ہون لاچار
مین نے پیرزنان سے پوچهی بات — که بتا مجهکو کیا ہی راه نجات
تو سمجهتا ہی راز کا اظهار — نہین خالی ہی عیب سے زنہار
اور تاکید کرتے ہین علما — که ہی اس جرح سے اجتناب بجا
اور کرتی غبار رنج ضرور — دل فرزند ارجمند سے دور
بعضے بہر حفاظت قائل — که نه ہو کچهه ضرر اُسے حاصل
بعضے بہر فلاح خاص و عام — بہر سود و صلاح خاص و عام
جو کرے قصد قتل با ایمان — اور بیوجه چاہے اُسکی جان
بلکه لے اُس سے سخت سخت قسم — که کرے اختفا مین جہد نه کم
یعنی اُس بیگناه کو ناگاه — کرے اُسکے اراده سے آگاه
بلکه اس حال مین خرد ہی گواه — رازپوشنده ہی شریک گناه
اسلیئے تجهکو ذمه دار کیا — آپکو اُسنے برکنار کیا
متوقع ہون مہربانی کر — ظاہر اُسکو جو ہی نہانی کر
راز که مجهسے مین ہون محرم راز — نازمت کرکه مین ہون اہل نیاز
لیکن اظهار راز مین دو ضرر — آتے ہین بالضرور مجهکو نظر
دوسرا اُسکے یه شعار کہین — کرینگے کوئی اعتبار نہین
دوستدار اُس سے ہوینگے نافر — بلکه دشمن بهی سمجهین گے کافر
وه جو رکهتا ہی اپنا راز نہان — نہین رکهتا بلا کا باز دہان
ایک دن راز سر اُٹهاتا ہی — اپنے مظهر کا سر اوڑاتا ہی
وه جو کهوتا ہی اپنے ہاتهه سے سر — آپ کهوتا ہی اپنے ساتهه سے سر
تو نے شاید رکابدار کا حال — نہین اتبک سنا بگوش خیال
شیر نے پوچها کسطرح ہی یه حال — کہا اُسنے که اسطرح ہی یه حال

ناصح مخلص و شفیق لئیق
خادم نیک و باوفا و امین
غلبہ رکھتا ہی جو نور یقین
سخن شاہ سے بغیر گمان
کیا عجب تو نے بغرض صاف بیان
اگر اسمین جو کچھہ کیا تہا بیان
اور چمکانے سے خرد کا نور
کام آہستگی سے کر دائم
شمع گرمی سے ہی فروزندہ
صبر کنجی ہی بند کی خاطر
غلبہ میرے ہوش پر لایا
اب تدارک نظر نہین آتا
بلکہ سب سے بڑہی یہ شامت ہی
جسقدر اہتمام کرتا ہون
ہو وے لوگون کو میرا عذر عیان
شنزبہ تہا خرد و معروف
نہین ممکن ہوا ہو وہ حاسد
میری اسپر بہت رعایت تہی
پہر عداوت کا کیا سبب ہوتا
نہ دقیقہ طریق لائق سے
کچہہ تو دل کو قرار آئے گا
تو نے اس باب مین جو جانا
کہا اسنے اسے کہ ای فرزند

مخلص ناصح و لئیق شفیق
مجہہ سا کوئی بہی ملنے کا ہی نہین
ظلمت اشتباہ و شک مین کہین
بیگناہی شنزبہ ہی عیان
کیا ظاہر ہو بر خلاف عیان
جانب شہ سے ہوتی فکر عیان
ظلمت اشتباہ ہوتی دور
ہو نہ اسپ شتابی پر قائم
خویش و پروانہ کی ہی سوزندہ
نہین نادم جو ہوتا ہی صابر
دیگ غصہ کو جوش پر لایا
ڈہونڈہتا ہون اثر نہین پاتا
ہر طرف بارش ملامت ہی
گاؤ پر اتہام دہرتا ہون
اور انکی زبان سے مجہکو امان
اور خو کے پسند سے موصوف
اور کیا ہو ارادہ فاسد
شفقت و رحمت و عنایت تہی
جو تالف کی جا غضب ہوتا
چہوڑون تحقیق کی دقائق سے
اور سزا نابکار پائے گا
پا سنا چاہیئے وہ سمجہانا
کیا کہون کہتی ہون بانپر بند

رو برو آکے شنزبہ کا خیال
جب سنا اسنے شیر سے یہ بیان
نہ دل پاک کی شہادت سی
قتل اسکو کیا ہی بے برہان
جس سے دلکو ہی یہ پریشانی
کہینچکر دست صبر سے جو عنان
تو پشیمانی کیون اٹہاتا آج
چاہیئے کرنا کام نرمی سے
صبر ہی دافع پریشانی
اسنے پاسخ دیا کہ ای مادر
جل گئی گرمی سے بنائے حلم
ہی تاسف نتیجہ آج اسکا
کہتے ہین مجہکو بیوفا مشہور
کہ جو کچہہ اتہام ہو ثابت
اسقدر پاتا ہون صفائی سوا
ایسے پر تہمت حسد کیا آئے
جس سے آتا مقابلہ کے لیئے
اسمین بہی کچہہ کمی نہ آئی تہی
چاہتا ہون کہ اب بجہد کمال
گو یہ حسرت نہین ہی جانے کی
اور رہو یگا میرا عذر قبول
تجہکو منظور دل ہی میری فلاح
بہرے ہین دل مین گوہر اسرار

کرتا ہی صحبت سے اسطرح کے مقال
کہا کا ہی نور بخش دیدہ جان
ہی شہادت کوئی افادت کی
بے حصول یقین و بے نقصان
اور حد سے ہوا پشیمانی
روکا جاتا غضب کا اسپ دوان
کیون گل خرمی لٹاتا آج
نہین لازم مدام گرمی سے
نہین صابر کو ہی پشیمانی
بیگمان ہی نفس زور آور
جہل غالب ہوا بجائے علم
جز تغافل نہین علاج اسکا
اور خونخوار پر جفا مشہور
اور جرم اسکے نام ہو ثابت
اسکی اور اپنی بیوفائی سوا
نیک ہو اس سے کار بد کیا آئے
ہاتہہ اٹہاتا مقابلہ کے لیئے
بلکہ افزونی ہی دکہائی تہی
کرون تحقیق کل حقیقت حال
وہ مسرت نہین ہی آنے کی
اور پہر نہ ملیگے نہ کوئی گر فضول
کہہ جو نزدیک تیرے ہو وے صلاح
ہی زبان پہ خموشی کی مسمار

کار رفتہ جو یاد لاتے ہین | اپنا دل آپ ہی کھاتے ہین
اور فکر ایسے کار کی خاطر | جو تدارک کی حد سے ہی باہر

ہی خیال محال مین داخل | ہی خیال محال لاحاصل
یہ سر فساد اپنے سر سے نکال | شاد ہو پا کے شادمانی حال

کہ عدو اپنا اس جہان سے گیا | باعث رنج اپنی جان سے گیا
ہو گئی اپنی آرزو کی ہوا | حسب دلخواہ گردش سے صفا

ساقی بخت نے شراب مراد | بھری جام رجا مین بادل شاد
روی اقبال پر امید کے در | ہر طرف سے کشادہ آے نظر

غنچۂ آرزو شگفتہ ہوا | روبرو چار سو شگفتہ ہوا
ساقیا می پلا نہ خصم سے ڈر | وہ گیا اور آیا رشک قمر

اُسنے پاسخ دیا کہ ای بیباک | شرم آتی نہین تجھے زنہاک
گرچہ تو نے رکھا نہ پاس وفا | اور رکھی منہدم اساس صفا

ابھی تک دعوی فراغت ہی | اور امید عیش و راحت ہی
ہی بلا شبہہ خام تیرا خیال | اور رکھتا ہی تو یہ فکر محال

بولا دمنہ کہ ایسا حال نہ تھا | کاخر مکر کا خیال نہ تھا
یاد غا و فریب کی شامت | مجھہ سے پوشیدہ ہووے کیا ساعت

یا سخن چینی کی قباحت حال | یا غرض مندی کی کراہت حال
میری نظرون سے ایکدم تھی نہان | بلکہ جیسے تجھے مجھے تھی عیان

لیک تھی میرے دل کو خواہش جاہ | اور کچھہ مال دنیوی کی بھی چاہ
اور حسد تھا بدرجۂ کامل | جس سے اس بات کا ہوا عامل

اب نہین اسکا ہاتھہ مین چارہ | ہی تدارک کی فکر بیکارہ
نہ رہی ہی ہدایت تدبیر | کیا کرون جز شکایت تقدیر

جب سنا اس پلنگ نے یہ کلام | اور کیا گوش ماجرا یہ تمام
گیا نزدیک شیر کی ما کے | کہا شرط ادب بجا لا کے

کہ ملا ایک حال ہی الا | بضرورت نہ اسکا ہوا فشا
ملکہ ایسا عہد فرمائے | اور اخفا مین جہد فرمائے

خانۂ دل سے تب کرون باہر | جو سنا ہی سو سب کرون ظاہر
اُسنے کہا کر قسم کیا اقرار | کہ کرونگی نہ اُسکا مین اظہار

بضرورت کسی سے بھی ہرگاہ | جمع رکھہ اپنے دل کو تو ہمراہ
تب کیا اُسنے اُسکے آگے بیان | جو سنا تھا اُنھون سے اسنے وہان

جو کلیلہ نے تھی ملامت کی | اور دمنہ نے تھی ندامت کی
اور اقرار جو کیا تھا عیان | کیا تفصیل وار سارا بیان

مادر شیر اُس سے سنکے یہ حال | متعجب ہوئی بحد کمال
دوسرے دن گئی جو شیر کے پاس | حسب عادت تو پایا اُسکو اداس

پوچھا ای نور چشم کیا ہی سبب | کیون تیرے جی کو ہی یہ رنج و تعب
کیون ہوا ہی یہ تیرا بدر ہلال | کیون ہوا ہی یہ تیرا سرو خلال

کس سبب سے یہ بیقراری ہی | کسلیے اتنی آہ و زاری ہی
شیر بولا یہ رنجش خاطر | جز غم شنزبہ نہین ظاہر

اُسکے اخلاق یاد آتے ہین | بیمثالی کی داد پاتے ہین
مجھے کرتے ہین ہر زمان نادم | ایسے مل سکتے ہین کہان خادم

گو مجھے آرزوی دوری ہی | ذکر اُسکا بہت ضروری ہی
بھولنا چاہتا ہون نہین لیکن | بھولنا اُسکا ہی نہین ممکن

تیری ہی جان کی کھاتا ہون قسم | بھولتا ہون تجھکو ایک ہی دم
پہلے تو بھولتا ہی تھا ای یار | لیکن اب بھولتا نہین زنہار

کہہ نہ طنز آ کہ بھول جا مجھکو | بھول سکتا تو بھولتا تجھکو
جہت انتظام ملک اگر | دیکھتا ہون مین کوئی اہل ہنر

طاس رخشندہ مین ہی مور جہان
رکھے تدبیر پہ بنائے کار
سچ ہی حال اُسکا جو سنایا ہی
تو سزا مفتری کو واجب ہی
شیر بولا کہ عقل ور دستور
اور تیری فکر دوربین ہمہ آن
فکر صائب کی دستیاری سے
تھوڑے ہی دنمین کل حقیقت حال
کوئی تحقیق کا دقیقہ کہین
شیر نے سنکے اُسکا یہ پیمان
پھنچا ناگاہ راہ کے اندر
ہر دو جانب سے تہا سوال و جواب
اِس سے نزدیک تر انھونکے گیا
تونے بیشک کیا یہ کام برا
کیا منسوب اُسے خیانت سے
اور اندیشہ ہی مجھے ہمہ حال
کھینچتا ہی جو ظلم کی تلوار
نرکھین گے کبھی تجھے معذور
تیری صحبت سے مانگتا ہون پناہ
صحبت بد سے بچ کہ بد ظاہر
مجھہ سے مت رکھہ تو اختلاط سوا
کہا دمنہ نے کا ہی عزیز زمان
اپنے دیدار سے نرکھہ مہجور

چارہ تدبیر ہی نہ زور و بیان
رائے صائب سے چاہا استظہار
تو سزا چاہیئے سو پایا ہی
درگذر کرنی نامناسب ہی
تو ہی اس سلطنت کا ہی مشہور
ہادی جزّ سود و دفع زیان
کھینچ اس چاہ بیقراری سے
جیسی ہی ویسی ہی تمام و کمال
رکھونگا پردۂ خفا مین نہین
پایا کچھہ اپنے دل مین اطمینان
خانہ دمنہ و کلیلہ پر +
ہر دو جانب سے تہا خطاب و عتاب
پس دیوار رہ کے سنے لگا
دین و دنیا مین اپنا نام برا
نرکھا کام کچھہ امانت سے
دمبدم تجھکو پہنچے اِسکا وبال
آپ ہی اپنا ہوتا ہی خونخوار
بلکہ تیری مدد سے ہونگے دوچار
اب نہین تیرے ساتھہ میرا نباہ
کرے ناپاک گرچہ ہو ظاہر
رکھونگا تجھہ سے احتیاط سوا
قابل دوستی ہی اور کہان
کر نہ رنج فراق سے رنجور

مصلحت اب یہ ہی کہ شاہ زمان
کرے تحقیق شنزبہ کا حال
اور برعکس اگر سنایا ہی
اور کہتے ہین سارے دانشور
تجھے معلوم ہی کہ مجھکو سدا
جیسا ہو مقتضائے رائے رسا
تب کیا اسنے شیر سے اقرار
کرونگا حسب خواہش خاطر
کرونگا باہر اختفا سے یہ حال
چونکہ اب وقت رہگیا تہا تنگ
دیکھا کرتے تہے بحث آپسمین
پہلے سے اُسکو بدگمانی تہی
کہہ رہا تہا کلیلہ اُسکو
شیر کو نقض عہد پر لایا
کل سباع و وحوش مین یکسر
اور تو ہووے مبتلائے بلا
جانتا ہون کہ اہل بیشہ اگر
بلکہ سب جان کے ہوونگے طالب
کہہ گئے ہین بزرگ دانشور
آفتاب اتنا اونچا ہی رخشان
اب میری دوستی ہی تجھہ سے محال
یار ہی جو تیرے ساتھہ توڑونگا
مجھکو در باب شنزبہ ای یار

چھوڑے یہ بیہودہ آہ و فغان
کہ کھلے قلب و خالص اعمال
یعنی کچھہ فتنہ اٹھایا ہی
دفع کرنا ہی بد کا ہی بہتر
ہی تیری رائے نیک راہ نما
لا کسی طرح اس مہم کو بجا
کہ کرونگا ضرور مین یہ کار
بعد تحقیق شاہ سے ظاہر
کرتے ہین جسطرح خمیر سے بال
ہو کے رخصت چلا مکانکو پلنگ
رہتے ہین وقت بحث کیا آپسمین
اب یقین کی یہی نشانی تہی
کہ پڑا چین اب تیرے جی کو
بدگمانی کی حد پر لایا
کی بلند آتش فساد و شر
ہر طرح ہر طرف سے جائے بلا
پائینگے تیرے اس عمل سے خبر
تیرے برعکس ہوونگے غالب
یہ سخن لکھا چاہیئے دل پر
ذرہ اثر کرتا ہی نہان
ہم نشینی ہی تجھہ سے خواب و خیال
کون ہی جسکے ساتھہ جوڑونگا
کر ملامت نہ اسقدر زنہار

# حکایت

ایک بیدم حمار آگے بیان
نر ہا اختیار سے کے اندر
خرِ مسکین نے کرکے خواہش دُم
حرص کے مارے کچھ نہ ہوش رہا
کہ کسی طرح مجھکو سمجھا کر
انمین جاتی ہون اور آتی ہین
ہوئی یہ کہکے وہ اُدہر کو رواں
ہو کے اس سے شغال بیگانہ
دیکھا اُسنے وہ پوست پارہ وہان
ابھی روبہ نہ پہنچی تھی جا کر
ہو کے لاچار دہشت جان سے
مستغیثانہ دیکھا سوی سما
داؤ آیا تہا باز ہی چلتی ضرور
ہوا روباہ کو نہ غم تھوڑا
اس روایت سے ہی فقط یہ غرض
جو رہے ہین نہین سنبھالتا ہی
وہ جو مارا گیا نہین آتا
شیر بعد تامل بسیار *
لیک در باب شتر یہ ظاہر
یہی باعث ہی بیقراری کا
کب تلافی اُسسے میسر ہی

تہا غم بیدُمی سے فکر کنان
گذرا ایک کشت زار کے اندر
مفت اپنے کٹے دو گوش بھی
اُسنے غصہ مین کہا کے جوش کہا
کرے اُسکے خیال سے باہر
ایک اچھا سا مرغ لاتی ہون
چھوڑا افتادہ پوست پارہ وہان
ہوا راہی بجانب خانہ
کیا جاندار مردہ اُسنے گمان
نزد مرغان غلام نے آکر
دست بردار صید مرغان سے
دیکھی پران زغن بروی ہوا
لیکن اُلٹا چلے تو کسکا قصور
سر افسوس دمبدم پھوڑا
کہ لگایا ہی خود کو خود یہ مرض
نہ سران سپہ کو پالتا ہی
محض بے فائدہ ہی پچتانا
بولا ہی باصواب یہ گفتار
ہوئی ہی مجھ سے کچھ خطا صادر
یہی باعث ہی آہ و زاری کا
جسکا دل رنج و غم سے مضطر ہی

راہ دم خواہی مین قدم زن تہا
ایک گوشہ مین بیٹھا تھا دہقان
حد سے باہر جو کوئی رکھتا ہی گام
ایسا اس پارہ کا خیال نہین
دیکھتا رہ کہ کیسے حیلہ سے
اور لاکر فریب کیسا بکار
دیکھکر اپنی یہ نصیحت و پند
آئی اُس درمیان مین ایک زغن
نیچے آئی باشتیاق تمام
چوبدستی جو کھینچ کر ماری
پھر ہی مجروح و خستہ حال و تباہ
لیئے تھی پنجہ مین وہ پارۂ پوست
ہاتھ اُن مرغون کے نہ آئے
عاقبت آپکو تمام کیا
کیا ہی شہ نے بے ثبوت گناہ
نہ امیرونکی قدردانی ہی
لیک باقی قدیم خدمتگار
بلکہ ہی سربسر ہوا خواہی
اسلیئے اسکے واسطے ہمہ حال
عرض کی اُس پلنگ نے کاے شاہ
کہ تلافی اُسی کو ہی حاصل

تہا طلبگار دم نہ دم زن تہا
دوڑ کر اُسنے کاٹے دونون کان
اُسکا ایسا ہی ہوتا ہی انجام
کہ کسی کو ہو یہ مجال کہین
کیسی چالاکی کے وسیلہ سے
کرتی ہون ان سے ایک مرغ شکار
دل روباہ مین نہ فائدہ مند
طعمہ جو ہر طرف نگاہ فگن
جنگ مین لے گئی وہ پارۂ خام
لگی روبہ کے ہاتھ پر کاری
پارۂ پوست بھی پڑا نہ نگاہ
اور کہتی تہی طنز سے کاے دوست
اور وہ پوست پارہ جانے سے
اپنی خواہش کو انصرام دیا
ایک ارکان سلطنت سے تباہ
نہ غریبون پہ مہربانی ہی
خدمت شہ سے رہتے ہین بیکار
نہین بہتر مگر ہوا خواہی
ہی تلافی کا رہتا دلکو خیال
روز افزون ہو عمر و دولت و جاہ
رای و تدبیر مین جو ہی کامل

بولی تو دیکھتا ہی یہ طائر — کرتے ہین اپنے حال سے ظاہر
اور اس آیہ کے ہین معنی عیان — چاہتے ہو سو ہی اسی مین نہان
مدتون بھوک کی سہی ہی بلا — اور دیکھا ہی اُسکا جور و جفا
اُسکی بخشش کا اقتضا یہ ہی — دعوی جذب اشتہا یہ ہی
گوشت سے اُسکے پاؤن حظ نبات — زندگی مین اُٹھاؤن حظ حیات
لطف سے میرا کام شیرین ہو — فیض سے اسکا نام شیرین ہو
ایک مدت سے رہتا ہون طالب — شوق گیرائی رکھتا ہون غالب
لیک زیرک ہی پاسبان انکا — پاس رکھتا ہی ہر زمان ان کا
خوف سے اُسکے گاہ انکا جمال — لا نہین سکتا ہی بدام خیال
لوح تخئیل پر بکلک خیال — نقش ایسا جو ہووے انکی مثال
مغتنم جان تو یہ پارۂ پوست — اور چھوڑ اس ارادہ کو ای دوست
سنکے روباہ نے کہا اُسکو — کہ سن ای یار با وفا خوشخو
بامرادی کی جسکو ہو طاقت — نامرادی کی کیون سہے آفت
کسلیئے خار زار محنت مین — پاؤن رکھے اور پڑے شقت مین
ہمت عالی ہی جسے مانع — پارۂ پوست پر ہون جو قانع
کہا اسنے کہ ای حریص خام — عالی ہمت رکھا طمع کا نام
اور اس بات سے نہین ماہر — ہی بزرگی فقیری مین ظاہر
نفع درویشی مین بقدر ہی — جو کسی کو بیان میسر ہی
ہی عمل بہتر اس اشارت پر — رزق مقسوم پر قناعت کر
کرے کوشش جو بہر لا حاصل — ایسی کوشش سے ہووے کیا حاصل
لاکھ کوشش کرے کوئی لیکن — بیشی و بیشی ہی نہین ممکن
پارہ پوست ہاتھ سے جائے — اور آرام ساتھ سے جائے
دُم نہین پائی گوش بھی کھوئے — گوش کے ساتھ ہوش بھی کھوئے

لحم مرغان ہی چاہتے ہو جو — رب کا احسان ہی چاہتے ہو جو
روح ہی سر بسر مجسم پر — ایسی پاکیزہ روح ہی گستر
آج گنجور رزق نے مجھکو — بخشا ہی پوست کا یہ پارہ جو
ہمت نیک کام مین لاؤن — انہین سے ایک کام مین لاؤن
تلخ ہی میرا عیش یار اگر — اپنے لب سے دکھائے کا شکر
کہا اُس سے شغال نے ہیہات — کہتی ہی تو یہ کس طرح کی بات
چاہتا ہون ہی مین لیل و نہار — کہ کرون ایک کو انھون سے شکار
اس طرح پر کہ وہم کا صیاد — صید ہر نوع مین جو ہی استاد
اور نقاش فکر بھی ہر گاہ — نہ کہین کھینچ سکتا ہی ہر آہ
کرتا ہون اس ہوس مین عمر تمام — شام کو صبح اور صبح کو شام
دوست جو تیرا ہی دل اُسمین لگا — اور ہر ایک سے دل اپنا ہٹا
جب تلک پا سکے تو جاے بلند — کر حضیض کمینگی نہ پسند
گلشن ایمنی سے عیش کے گل — چن سکے تاکہ اپنے ہاتھ سے کل
رکھ سکے پا جو تخت عزت پر — کیون کرے جاوہ خاک ذلت پر
اور چھوڑون یہ گوشت فربہ — جو ہی خوش طعم و تازہ و تربہ
اور شرہ محض ناستر گی ہی — تجھے دیباچۂ بزرگی ہی
اور رہت سدا قناعت بیز — دیکھتا ہون ایک حالت مین
ای خدا بخش مجھکو درویشی — چاہے انعام مین اگر بیشی
اور مت پھر کبھی بگرد فضول — تا نہ معنی اس آیہ کے ہون حصول
رزق ہر ایک کا مقدر ہی — اور اُسکا زمان مقرر ہی
اس فضولی سے تیرے ہی یہ خطر — کہ مبادا ہو تیرا حال بتر
حال تیرا ہی مثل حال حمار — طلب دُم مین جسکو تھا نہ قرار
روبہ نے پوچھا کسطرح ہی یہ حال — کہا اُسنے کہ اسطرح ہی یہ حال

سونپی اپنی عنان بدست ہوا — بھول کی عقل سے خلاف چلا
اب سمجھتا ہون لیک فائدہ کیا — کیون کیا اور کہنا زایدہ کیا
ایسے گذرانے اُسنے کچھ ایام — فکر و تشویش و رنج سے ناکام
اُسکے غم سے تہا کل سباع کو غم — اور رعیت کو سخت رنج والم
ہوا خالق کا یہ کلام مبین — خلق رکھتی ہی اپنے شاہ کا دین
سارے اُس بیشہ مین پریشان تہے — زندہ مانند مردہ بیجان تہے
سوختہ دل تہے بیر آہ سے کل — جیسے ہون اخدار لالہ کے گل
بیشتر یاد آتی تہی جی کو — شنزبہ کی جو خدمت نیسکو
ہوتا تہا اسکا درد غم افزون — اور پریشانی کا ستم افزون
شیر جب ہوتا تہا بہت غمگین — پاتا تہا اُسکے ذکر سے تسکین
اُسکا ہی حال سنتا تہا دائم — تب مزاج اُسکا رہتا تہا قائم
یاد سے تیری مین نہین غافل — نام سے تیرے رہتا ہون شاغل
خفیہ ہر ایک سے ملاقاتین — کرتا تہا اور سنتا تہا باتین
ایک شب ایک پلنگ سے یکبار — ہوئی اسطور کی جو کچھ گفتار
درد دل اپنا آشکار کیا — آشکار اپنا اضطرار کیا
کہا اُسنے کہ ای شہ عادل — فکر اُس کام مین ہی بے حاصل
جسکے ذیل تلافی سے ہر راہ — دست تدبیر تیرا ہی کوتاہ
بلکہ دیوانگی مین ہی داخل — نہین کرتے کبہی جو ہین عاقل
عقل سے دور ہی تدارک کار — حد امکان مین ہو نہ جسکا مدار
اور بزرگونکا ایسا ہی ارشاد — ہی بزرگ زمان سے مجہکو یاد
تیر جائے تو پہر منگا سکئے — تو جو جائے تو پہر نہ لا سکئے
چاہیے جو ایسی چیز کو پانا — جسکا مشکل ہو ہاتہہ مین آنا
کبہی اُسکے نہ ہاتہہ مین آئے — بلکہ جو ہووے ہاتہہ مین جائے
جیسے کی ایک روبہ نے ظاہر — آرزو ایک مرغ کی خاطر
پارہ پوست ہاتہہ سے کہویا — باعث تقویت اُسے جو تہا
شیر نے پوچہا کسطرح ہی یہ حال — کہا اُسنے کہ اسطرح ہی یہ حال

## حکایت

ایک روباہ طعمہ کی خاطر — اپنے سوراخ سے ہوئی باہر
لگی کرنے ہر ایک طرف گلگشت — نا نہنے پائے حرص سے کل دشت
ناگہان آئی بوے روح فزا — تازگی لائی بوے روح فزا
گئی اُسکی طرف تو کیا دیکہا — پارہ ایک پوست کا پڑا دیکہا
جسکو کوئی سباع لایا تہا — چہوڑ کر جرم گوشت کہایا تہا
چشم روباہ ہو گئی روشن — آگیا جسم مین گیا جو بن
مر چکا تہا کہ آگیا جانان — تن مردہ مین آگئی کیا جان
روبہ اُس پوست پارہ کو لیکر — ہوئی واپس وہان سے اپنے گہر
ہاتہہ جب آئے دلربا اچہا — گوشہ خلوت کا ہی سدا اچہا
ایک دہ دیکہا راہ مین تہا وہان — چلتے تہے تازہ تازہ مرغ جہان
تہا محافظ انہونکا ایک غلام — جسکا زیرک تہا خاص عام مین نام
ہوا روبہ کو گوشت تر کا خیال — اور مرغونکے مغز سر کا خیال
ہوئی اُس پوست پارہ سے غافل — ہوئی اُن مرغونکی طرف مائل
اسی عرصہ مین اک شغال وہان — آیا اور بولا ای رفیق زمان
دیکہتا ہون تجہے پریشان دل — کیون پریشانی ہی تجہے حاصل
کیا ہی اس فکرمندی کا باعث — ہوا ہی کوئی واقعہ حادث

راضیا ہو سکے اگر نیکی | اپنے بدخواہ سے بھی کر نیکی

# دوسرا باب بدکاروںکی سزا پانے اور عاقبت کی بلا اٹھانے مین

رای بولا کہ ای نکوفرجام / سنا احوال ساعی تمام
جسنے مخفی کیا یقین کا جمال / کرکے پیدا دغا سے شک کا خیال

اور راہ وفا سے مالک کو / راہ صدق وصفا کے سالک کو
پھیر کر بیوفا کیا مشہور / کیا بدعہد و پرجفا مشہور

اُسکی پرمکر باتون نے تاثیر / ایسی کی شیر مین بلا تاخیر
رکن دولت عبث تباہ کیا / نقص شوکت نہین نگاہ کیا

اب مجھے ای حکیم روشن رای / رای روشن جو اقتضا فرمائے
آخر کار دمنہ ظاہر کر / اس حقیقت سے مجھکو ماہر کر

کہ پھر اُس شیر نے کی کیا تدبیر / دمنہ کو کسطرح سے دی تعذیر
ہوا دمنہ سے بدگمان کیسے / ہوئی اسکی دغاعیان کیسے

اور اُسنے بچاؤ کی خاطر / کیا مکر و فریب کیا ظاہر
پہنچا انجام کار اُسکا کہان / کہا اُسنے کہ ای خدیو زمان

ملک اور دین تیری پناہ مین ہو / مشعل عقل تیری راہ مین ہو
حزم و دانش کا اقتضا یہ ہی / دوربینی کا مقتضا یہ ہی

کہ سلاطین کسی سے سنکے کلام / کرین اندیشہ کار نہ دل کو مقام
تا نہ گذرین دلائل کامل / ہوون اُسپر کسی طرح عامل

سن نہ اہل غرض کی کوئی مقال / تا نہ پیچھے سے پائے رنج و ملال
جب کسی ذی غرض کا کوئی بیان / ہووے مقبول بادشاہ زمان

اور کچھہ قول و فعل نازیبا / اُس سے آئین ظہور مین بیجا
تب یہ تدبیر ہی تلافی کی / نہ سنے عرض کچھہ معافی کی

بلکہ اُس ذی غرض کو دیوے سزا / جیسی اُسکے قصور کو ہو بجا
اور اورون کو ایسی عبرت ہو / نہ کبھی اسطرح کی ہمت ہو

اور آئندہ احتراز کرین / باب تعزیر خود نہ باز کرین
کھود اُس بیخ کو جو لائے خار / پال اُس پیڑ کو جو لاوے بار

بجھا اچھا چراغ عالم سوز / تا نہ سوزان ہو اُس سے عالم روز
شیر و دمنہ کی کل حقیقت حال / اس بہانے لیئے ہی نیک مثال

کہ ہوا اُسکا جب فریب عیان / اور افساد و شر رہا نہ نہان
اُسکو ایسی سزا واجب دی / اور ونکو عبرت مناسب دی

وا ہوئی چشم اعتبار جہان / ہوا یہ آیہ سب کو ورد زبان
دیکھکر تم سزا کی شدت کو / صاحب چشم ہو تو عبرت لو

اور اس ماجرا کی صورت حال / اسطرح پر ہی سن بگوش خیال
جب کیا گاؤ شیر نے آخر / ہوئی تعجیل رنجش خاطر

ہو کے نادم ہوا ملامت گو / پر کمی تھی نہ کچھہ ندامت کو
رکھتا تھا سر بزانوی حسرت / تھی ملامت کی دمبدم کثرت

دست افسوس زیر دندان تھا / لب عشرت نہ گاہ خندان تھا
کھینچکر آہ کہتا تھا یہ کلام / کوئی بھی اسطرح کا کرتا ہی کام

دل مین چھپتا تھا فکر کا یہ خار / کہ کیا جلد کس لیئے یہ کار
اور اس سوچ سے تھا رنج کمال / کہ کیا کیون نہ اس مہم مین خیال

دمنہ نے شیر کی پشیمانی دیکھکر چہرہ دور سے جانی
یار کے ساتھہ کر کے قطع کلام گیا اور بولا بعد عرض سلام
دولت و جاہ دیرپا ہووے سر بدخواہ زیرپا ہووے
اِس سے خوشتر ہی کونسا ہنگام کہ ہی فیروزی جنگ کا انجام
دشمن بدسگال خاک ہوا ہو کے خاک اور زمیں کی خوراک ہوا
روز اعدا پہ نکبت ظاہر ہوا شام غروب مین آخر
صحبت نیک و دانش صائب اور کفایت شعاری واجب
بیگمان تھا سپہ کی پشت پناہ تھی رعیت کو اُسکے دم سے رفاہ
کیا جس سے تھا کار ملک رواں اور جس سے قرار ملک عیان
کیونکہ تھا وہ نمک حرام بڑا کہ اگرچہ دیا تھا کام بڑا
تو بھی رہتا نہین تھا شکر گذار رکھتا تھا حیلہ و فریب سے کار
اور اِس فتحیابی پر ہو کھلا باب شادی و شادمانی سدا
جان اس فتح کا سر فرمان صفحۂ روزگار پر ہر آن
بخت نیک آج ہی نوید رسان جس سے نیکی کی ہی امید عیان
اے خدیو زمان پناہ جہان عفو اُس شخص پر روا ہی کہان
دشمن ملک ہو اگر محبوس محبس گور مین نہ کر افسوس
باقی اعضا کو حفظ ہو حاصل اسلیے قطع کرتے ہین عاقل
کیا کرے خصم جس سے آئے بلا چاہیے اسکے مرنے پر ہو شاد
پر زمانہ نے گاؤ کا انصاف لیا آخر کو انتقام صاف
اور اُسکا نہال بدکاری اور تخم دروغ گفتاری
عاقبت مکر کی ہی نا محمود آخرت غدر کی ہی نامسعود
چشم نیکی بدی سے ہی بیجا نہین حنظل سے بار رز دیکھا
ہی یہ استاد سے مثل ظاہر بد نکر دیکھے گا بدی آخر

تھے اثر اُسکے چہرہ پر ظاہر جلنے ظاہر تھی رنجش خاطر
تخت اقبال پر ہووے جائے شاہ آسمان ہووے متکائے شاہ
فکر و اندیشہ کا سبب کیا ہی بعد مرگ عدو تعجب کیا ہی
شاہ فیروز فتح مند ہوا دور دل سے ہرگز نہ ہوا
صبح امید لے کے تیغ ظفر ہوئی رخشندہ نور بخش نظر
بولا یاد آتی ہی میرے جی کو شنزبہ کی جو خدمت نیکو
مجھکو آتی ہی بے طرح رقت رنج لاتی ہی بے طرح رقت
بازو ہی سلطنت کی قوت تھا عاقل و نیک و ذی مروت تھا
کہا دمنہ نے شاہ کو ہرگاہ رحم اُس پر نہ چاہیے ہرگاہ
اور اتنی بڑی ہی عنایت تھی کہ ہر ایک بات مین عنایت تھی
ایسے کے مارے جانے پر ہی بجا کہ خداوند کا ہو شکر ادا
نکلی شرق رجا سے صبح ظفر شب سودائے خصم آئی بسر
زینت روزنامۂ اقبال جس سے اعزاز فخر ہی حال
دل تھا اس فن کا خوشگوار مدام جان تھی اسکی امیدوار مدام
جس سے رہتا ہی دلکو خوف و خطر نظر آتا ہی جانکو نقص و ضرر
انگلی ہی زیب دست و آلہ کار لیک جب ہووے زخم خوردہ مار
نہ جراحت سمجھتے ہین اُسکو بلکہ رحمت سمجھتے ہین اُسکو
جب یہ تقریر سننے مین آئی شیر نے کچھہ طمانیت پائی
اور دمنہ نے بعد رسوائی اپنے اعمال کی سزا پائی
جیسا تھا ویسا اپنا لایا بار گیا مار قصاص مین لاچار
سر شر مین شریر ہووے تباہ جیسے کژدم نہ پائے خانہ کی راہ
مت سمجھہ جو خزان مین بوئے مین جو کبھی گندم اٹھانے وقت درو
دونون عالم مین وہ ہی نیکی پائے جس سے خلق خدا کو نیکی آئے

کہ مجھے رکھہ معاف ای مہمان — ہجر فرزند سے ہوئین بیجان
کل سے مستور ہوگیا ہی کہین — چشم سے دور ہو گیا ہی کہین

جا بجا ہی منادی کروائی — پر ابھی تک نہین خبر آئی
مثل یعقوب مین ہون نالہ کنان — اپنے یوسف کا کہین سے پاؤن نشان

کہا بازارگان نے اُسکو تب — کل مین جاتا تہا تیرے گہر جب
دیکھا تہا ایک طفل جیسا کہا — تیرے دروازہ پر تہا کھیل رہا

اُسکو ایک چیل لے گئی آکر — رویا ہر چند خوب چلا کر
کہا اُسنے کہ ای خرد سے دور — کیون یہ بیہودہ کرتا ہی مذکور

کسلیے اتنا جھوٹ کہتا ہی — جھوٹ کا اتہام سہتا ہی
چیل جو نیم من سے ہی نہ سوا — طفل دہ من کو سکتی ہی نہ اُٹھا

دیا بازارگان نے ہنسکے جواب — کر نہ اسبات مین کچھہ استعجاب
سو من آہن کو موش کھاے جہان — طفل کو کیون نہ چیل اُڑا وے ہان

سوچا مردا این نے حال ہی کیا — بولا اسبات سے ملال نہ پا
نہین کہایا ہی موش نے آہن — کہا اُسنے کہ ای شفیق من

تیرا بھی طفل ہی بیان ہی کہین — لے گئی ہی اُڑا کے چیل نہین
میرا آہن میرے حوالے کر — مین تیرا طفل جاؤنگا دیکر

یہ مثل لایا ہون تیری خاطر — تا کہ یہ بات ہو تجھے ظاہر
رکھے مالک کا جو لحاظ نہین — کیا رکھے اور ونکا لحاظ کہین

یعنی مالک سے جو فریب کرے — اور ونکے ساتھہ کیا تکلیف کرے
اپنے مالک سے تو نے کی ہی دغا — نہ رہی اور ونکو امید وفا

خوب روشن ہوا میرے جی کو — ہی بدی سے تیری حذر نیکو
مکر سے تیرے احتراز ہی نیک — تیری صحبت کا در فراز ہی نیک

نیک بختی تیری جدائی ہی — تجھہ سے دوری ہی تہا مین بھلائی ہی
ایسی تقریر ہو رہی تہی بیان — پھر ہی تقدیر شنزبہ کی وہان

شیر نے اُس کا کار کر ڈالا — خاک پر اُسکو مار کر ڈالا
لیک جب پنجہ سیاست سے — کیا محروم اُسے سلامت سے

اور دندان کا تیشہ صاف کیا — اُسکی ہستی سے بیشہ صاف کیا
ہوئی ٹھنڈی کچھہ اُسکی نار غضب — نکلا کچھہ دل سے اُسکے خار غضب

متامل ہوا کہا دل سے — ہو کے عاقل ہیون کم نہ جاہل سے
حیف ہی مین نے کی ہی کیسی بھول — کیا بے سوچے شنزبہ مقتول

باوجود تمیز و فہم دو کا — نہین معلوم ہی مجھے یہ ذرا
کہ لیا ہی یہ مین نے خیر کا دم — یا یہ مین نے رکھا ہی شر کا قدم

اور حال اُسکا جو سنایا تہا — حال اصلی تھا یا بنایا تھا
بارے سستی رای کے باعث — ہوا مجھہ پر یہ حادثہ حادث

کہ کیا خود کو مبتلاے عنا — خود رکھا اُسکو زیر پای فنا
کون کرتا ہی یار کو آخر — مین ہون کافر جو کرتا ہی کافر

رکھہ کے سر زانوے ندامت پر — اپنے حق مین ہوا ملامت گر
کہ عبث مین نے جلد بازی کی — فکر سے کیون نہ کارسازی کی

روبرو اُسکے شنزبہ کا خیال — آکے کرتا تہا اسطرح کی مقال
مجھہ سا کوئی وفا و خدمت مین — دیکھہ ہر چند ہی نہ قسمت مین

بے سبب کوئی مارتا ہی یار — خاص مجھہ سا جو ہووے خدمتگار
خصم ہی جان مجھکو تو ای یار — خصم کو ایسا مارتے ہین زار

صورت غم تھی روبرو دائم — بدلا گریہ سے خندہ دائم
سوز ہجران سے گرمی فراقی — تھی ترقی ہی دمبدم باقی

دست حسرت [illegible] — [illegible] دل مین غم سے اُٹھا
خار دل مین لگے ہین کل ایسے — دیکھون اب لاتے ہین گل کیسے

خصم دانا جو جان کا ہی خواہان
بہتر اُس دوست سے جو ہی نادان

یہ مثل مین نے جو کہی ہی بیان
اس سے یہ بات تجھکو کی ہی عیان

کہ مجھے تیری دوستی کے سبب
بجز اسکے نہین ہی فائدہ اب

کہ کسی روز ہووے فرق تلف
یا جگر ناوکِ بلا کا ہدف

صحبت ابلہ دیگ ہی خالی
کہ درون خالی ہی برون کالی

تب کہا دمنہ نے اُسسے اے یار
ایسا نادان نہین ہون مین زنہار

کہ نہ اپنا پرایا پہچانون
اور سود و زیان نہ کچھ جانون

نیک و بد کا نہ امتیاز کرون
چشم تمیز خود نہ باز کرون

بولا سنکر کلیلۂ دانا
یہ جو کہتا ہی میرا ہی جانا

کہ نہین تو ہی اسقدر جاہل
کہ نہو فرق نیک و بد حاصل

لیک رکھتا نہین غرض کا غبار
دیدۂ دل کو تیرے لائق کار

کیا عجب جب غرض کا آئے خیال
دوستدارونکا دل سے جائے خیال

اور توجیہ نا موجہ بسیار
بعد پھر صفائی لائے بکار

جیسے در باب شیر و شنزبہ اب
کیا ہی تو نے مکر و غدر عجب

پھر بھی رکھتا ہی دعوی پاکی
آفرین دیکھ اپنی بیباکی

ہی مثل یارون سے تیری ایسی
ایک بازارگان کی تھی جیسی

جسنے ایک شہر مین کیا مذکور
بلکہ ہر ایک جا کیا مشہور

سو من آہن کو موش کہا جہان
کیا عجب چیل طفل اُڑائے وہان

پوچھا دمنہ نے کسطرح ہی یہ حال
کہا اُسنے کہ اسطرح ہی یہ حال

## حکایت [۱۸]

تھوڑی پونجی سے اک تجارت گر
کہین جانے لگا تجارت پر

دور اندیشی سے رکھا آہن
اپنے ایک یار کے یہان سو من

کہ اگر کچھ ضرورت آوے نظر
رفع کی اُس سے صورت آوے نظر

بیچکر اُس سے اپنا کار چلائے
رنج و تکلیف روزگار نہ پائے

بعد چندے جو کام تھا کر کر
آیا واپس سفر سے وہ گھر پر

اپنا آہن اُسے ہوا درکار
مانگا جا کر بر امانت دار

اُسنے آہن کو بیچ کھایا تھا
ایسا کچھ کام پیش آیا تھا

ایک کوٹھے مین اسکو لیجا کے
اور ایک کونا اُسکو دکھلا کے

کہا آہن تیرا رکھا تھا یہان
بل ہی جو چوہونکا یہ نہین تھا گمان

جب تلک اُس سے مین ہوا آگاہ
چوہے آہن کو کھا گئے ناگاہ

کہا اُسنے کہ سچ ہی یہ گفتار
شوق آہن ہی موش کو بسیار

اور اس نرم و چرب لقمہ پر
اُسکے دندان بہت ہین طاقت ور

طعم آہن ہی موش کو معلوم
مثل پالودہ راحت حلقوم

خوش ہوا سنکے یہ وہ مرد امین
کہ مری بات پر یہ لایا یقین

چاہیے کرنی اسکی مہمانی
تا نہ تزویر جائے پہچانی

پس کہا اُسکو اے محب زمان
آج مہمانی کر قبول یہان

مثل مہمان جو آوے گھر میرے
لطف ہی جا بجا چشم و سر میرے

کہا اُسنے کہ آج تو اے یار
مجھکو گھر پر ہی کچھ ضروری کار

کل اگر صبحدم تیری خاطر
بالضرور آکے ہونگا حاضر

ہوا یون کہکے اُسکے گھر سے پار
اور چرا لے گیا ایک اُسکا پسر

اپنے گھر مین اسے رکھا پنہان
نہین واقف ہوا کوئی انسان

گیا گھر اُسکے صبحدم اُٹھکر
بولا وہ رنج و درد سے مضطر

کرون ظاہر جو وصف شفتالو
ہووے شیرین و تر ترا آلو
ابھی لب ہی نہ لب کے ساتھہ لگا
مزہ اُس سے دہن کے ہاتھہ لگا

وصف انجیر بے نظیر عیان
آپ والتین سے نہین ہی نہان
ایسا حلوا عنایت رب تہا
قند و خشخاش سے مرتب تہا

اسکا انگور ایسا تہا پرنور
وصف قرآن مین جسکا ہے مسطور
یعنی دانہ زمین مین بویا
تخم انگور ہی کیسا رویا

سبز پتون مین آبلے سے پڑے
جیسے پتون مین ہیرے ہوین جڑے
ایک طرف کو تہی خربزہ کی بہار
سبز خط زرنگار طرفہ عذار

جیسے ماہ تمام جلوہ کنان
چرخ فیروزہ رنگ سے ہو عیان
خربزہ سبزہ زار کے اندر
گویا اثمار رخ نہادست بستر

سبز خط تہا نہ خط مین تہا کوئی
مشک بو تہا نہ مشک مین تہی وہ بو
اُسکو ہر پیڑ سے تہا اُنس کمال
نے پدر کا تہا نے پسر کا خیال

نہ تصور تہا اپنے ہی تن کا
رہا کرتا تہا باغ مین تنہا
تنگ تنہائی سے ہوا آخر
سخت تنہائی سے ہوا نافر

ترو تازہ ہو ہر طرح گلزار
کیا لگے اسکا دل جو ہی بے یار
پس تفرج سے تنگ ستہ و بستہ
ایک دن وہ گیا پے گلگشت

سیر کرتا تہا ایک بیابان مین
تہا کسی کوہ کے جو دامان مین
مثل طول امل تہا جسکا کران
نظر ناظر بہت سے دور دنان

ناگہان ایک خرس بدسیرت
زشت صورت کریہ و بدنیت
ہو کے تنہائی کے سبب لاچار
متلاشی دوست دلدار

کوہ سے نیچے کی طرف اُترا
اُسکی نظرون مین بشر نہ گذرا
دونون کہتے تہے ایک سا ہی مرض
رکہتے تہے دونون ایک سی ہی غرض

جنسیت کے سبب ہوئے مائل
انسیت کے سبب ہوئے قائل
ذرہ ذرہ ہی جنس کا خواہان
کاہ کا جیسے کہربا خواہان

جو ہین ناری سو نار کے جاذب
جو ہین نوری سو نور کے طالب
صاف کو چاہتے ہین صاف نگاہ
درد کو چاہتے ہین سینہ سیاہ

باطلون کو پسند باطلی ہی
عاقلون کو پسند عاقلی ہی
فانیون کو ہی فانیون سے پیار
باقیون کو ہی باقیون سے کار

باغبان نے جو کچھ ملاوٹ کی
خرس نے بھی نہ کچھ کھچاوٹ کی
ایک اشارہ مین اُسکے ہاتھہ آیا
باغ کے اندر اُسکے ساتھہ آیا

پائے کہانے کو میوہ ہائے نفیس
ہو گیا اُسکا دوست اور انیس
بیخ الفت نے پایا استحکام
گئی وحشت ہوا زیادہ رام

باغ مین دونون رہتے تہے بیغم
وصل سے یکدگر کے تہے خرم
باغبان کرتے کرتے اپنا کام
تہک کے جسوقت کرتا تہا آرام

خرس اُسکے سرہانے آتا تہا
بیٹھکر مکہیان اڑاتا تہا
ایسے اظہار شفقت خاطر
کرکے کرتا تہا دوستی ظاہر

مین نہین چاہتا کہ کوئی مگس
رکہے بوسہ کی تیرے لب سے ہوس
جیسی اُس باغبان کی عادت تہی
ایک دن اُسنے استراحت کی

خواب غالب تہا سو گیا آخر
خرس تہا اپنے کام پر حاضر
مکہیون نے کمال زور کیا
سر خفتہ پر آکے شور کیا

خرس ہر چند انہین ہٹاتا تہا
لیک منہ پر ہی اُسکے پاتا تہا
جو ادہر سے ہٹائی جاتی تہین
تو اُدہر سے چڑہائی لاتی تہین

عاقبت ہو کے خرس نے برہم
ایک پتہر نہ بیس من سے کم
اس گمان سے کہ مارتا ہون مگس
مارا اُس سوتے پر کہ مر گیا بس

مگسون کو مگر نہ پہنچا اثر
اسلیئے کہہ گئے ہین اہل خبر
کہ بہر حال خصم دانش ور
دوست نادان سے ہوتا ہی بہتر

جتنا ہی اسمین سود اہین زیان / اور سود وزیان کی حد ہی نہان
صحبت بد ہی لیک زود اثر / جلد ہی کرتی ہی نمود ضرر
اسلیئے جو ہی عاقل کامل / کرے ایسے سے دوستی حاصل
جو خرد مند و نیک خو ہووے / نیک وز ہی و راست گو ہووے
اور کرے اجتناب اُس سے جو / ہووے کذاب و خائن و بدخو
خلق کو جب کھول سکیے در / بیٹھیے اپنے گھر ہی کے اندر
دوست نیک ایسے کیجیے حاصل / بد نہین دوستداری کے قابل
ایک عاقل سے یاد ہی یہ کلام / ہووے رحمت روان پہ اُسکے ام
وہ جو بیدانشون کا ہوتا ہی یار / اُنکی یاری سے جلد ہوتا ہی خوار
وہ جو نا اہل سے کرے یاری / اور رکھے امید غم خواری
دیکھیے آخر کو اپنا ایسا حال / دیکھا اُس باغبان نے جیسا حال
پوچھا دمنہ نے کیسے ہی یہ بیان / کہا اُسنے کہ ایسے ہی یہ بیان

## حکایت

کہتے ہین ایک باغبان تہا کہین / دوسرا ویسا کاردان تہا نہین
عمر گذرانی تہی زراعت مین / باغ وگلزار کی عمارت مین
رکہتا تہا ایک باغ خلدنشان / تہا زمین پر نشان خلد عیان
دیکہکر اُسکی نزہت اشجار / چشم شدّاد اشک حسرت بار
اور اُسکی طراوت ازہار / چشم رضوان مین رشک سے تہی خار
تہے درخت ایسے سبز سبز وہان / جیسے طاؤس ہون وین جلوہ کنان
اور گل رنگ رنگ ظاہر یون / تاج کاؤس کے جواہر جون
ایسا آراستہ تہا روی زمین / جیسا آراستہ ہو روی حسین
ایسی خوشبو بھری تہی اُسکی ہوا / جیسے عنبر فروش کی ہو سرا
کثرت بار سے ہر ایک شجر / پیر کی طرح تہا خمیدہ کمر
تہے مزہ دار ایسے شیرین بر / تہے بہشتی برون سے شیرین تر
میوہ ہر دو فصل تہے بسیار / تہے نہایت لطیف ولذت دار
کرتا تہا اُس کا سیب تازہ بہار / ذقن دلبران سا دل کو شکار
رنگ زیبا و بو فرح افزا / دل فریبی کی تہی طرح افزا
ذقن یار سے ملی تہی شان / باغ مین سیب سرخرو تہے کمال
شاخ پر سیب تہے مثال چراغ / دن مین روشن تہے کیا نہان چراغ
اور امرود شاخون پر تہے یون / کوزے آب حیات کے ہون جون
یا معلق صراحی شربت / بگڑے کسکی نہ دیکھکر نیت
شکے حلوای تازہ و بے دود / ہوتے بیجا یہ خواستگار سود
وصف امرود مین بن آئے نہ بات / کہ معلق تہے کوزہ ہاے نبات
بہ بہی پہنے عباے مو ایسے / صوفی شب خیز زرد رو جیسے
غار ابداع سے ہوئے باہر / گرد آلودہ چہرہ تہا ظاہر
دیکہکر اُسکو مہر ماہ وشان / ہوتی تہی عاشقونکے دلمین عیان
مہر سے زرد بہ ہی ماہ سے مین / مثل بہ بیخبر نہ آہ سے مین
گو ہی نارنج مثل گوئی زر / تہی عیان سبز متونکے اندر
جسطرح ہو عیان خور انور / چرخ فیروزہ رنگ کے اندر
اور سنہری ترنج خوشبودار / تہا درخشان طلائی مجمر وار
اُسکی خوشبو سے باغ تہا خوشبو / فرحت افزا تہی اُسکی کیا خوشبو
لب دلبر سے نار خندان تہے / گل حریفون کے آب دندان تہے
نہ تہے دانہ انار کے اندر / سارے ہیرے تہے نار کے اندر

کہا اُسنے کہ اب ہی ایسا خیال　　کل محالات سے اک امر محال
پہلی ہی آب چشمہ کا میٹھا　　جب تلک بحر مین نہین لی جا
دوسری ہی نصیحت خویشان　　تا نہون درمیان بداندیشان
تیسری دوستداری کا دریا　　تب تلک پاک وصاف ہی ہر جا
لیک دو دوستون مین جب جا پر　　کوئی مفسد دخیل ہو آکر
مانا اب مرگ گاؤ ٹل جاوے　　بچۂ شیر سے نکل جاوے
نہین ممکن کہ صلح پیدا ہو　　اور صدق وصفا ہویدا ہو
ہو وے بالفرض باب الفت وا　　دغدغہ جاوے گا نہ کلفت کا
بولا دمنہ کہ شیر کی خدمت　　چھوڑ کر لون جو گوشۂ عزلت
پھر تو مجھ سے برا نہ مانے گا　　اور مجھکو برا نہ جانے گا
مین نہین خوش ہون تیری صحبت سے　　بلکہ نافر ہون تیری قربت سے
اس طرح پر ہین کہہ گئے عقلا　　نہین اچھی ہی صحبت جہلا
اور مناسب ہی خدمت عقلا　　بلکہ واجب ہی خدمت عقلا
گر کرے ہر چند کوئی خاطر مار　　زہر ہی ہاتھ آئے آخر کار
گرچہ کچھ بھی نہ اُس سے ہاتھ آئے　　بوے خوش تو مشام مین جائے
کسب نک آتشکدہ سے جیسے لوہار　　دیویگا ہر طرف سے دود و شرار
جسنے تجھکو عزیز و نامی کیا　　ایسا ذی عزت و گرامی کیا
پاکے ہم عصرون مین رفیع مقام　　لاف رفعت تو مارتا ہی مدام
رہ کے سر آسمان پہ رکھتا ہی　　بلکہ بافرقدان پہ رکھتا ہی
نہ خدا سے نہ خود سے شرمایا　　اپنے منعم سے آشنا شر لایا
بھاگون ایسے سے مین جو کوسون اگر　　عاقلون کے حضور آئے نہ عار
بلکہ بخشین گے آفرین مجھکو　　نہین کہتا ہون بے یقین تجھکو
دیکھکر جسکو دل نہو مسرور　　چاہیئے رہنا ایسے سے بس دور

تین شئی تین شئی بغیر قرار　　رکھتی ہین بعد ازان نہین نہار
جب ملا بحر مین میٹھاس نہین　　ملتے ہی جاتی ہی میٹھاس کہین
جب بداندیش درمیان آئین　　خویشون مین دوستی کہان ٹہین
جب تلک کوئی ساعی نمام　　نہین کر سکتا درمیان اقدام
وہان امید دوستی ہی محال　　ہستی دوستی ہی خواب و خیال
لاکھہ عجز و نیاز دکھلائے　　اور خوشامد کے ساتھ پیش آئے
شیر مائل ہو اُسکی صحبت پر　　متوجہ ہو اُسکی قربت پر
ٹوٹے رشتہ تو جوڑ سکیے ضرور　　پر گرہ درمیان سے ہووے نہ دور
اور صحبت سے تیری کام رکھون　　اور باہر کہین نہ گام رکھون
سنکر اُسنے اُسے کہا یہ کلام　　بخدا اب رکھون جو تجھ سے مین کام
آگے بھی تجھ سے ڈرتا رہتا تھا　　تجھ سے اغماض کرتا رہتا تھا
ان سے لازم ہی احتراز مدام　　گرچہ کرتے رہین نیاز مدام
کیونکہ اہل فجور کی صحبت　　مار کی تربیت ہی بے شبہت
اور ہوتی ہی صحبت ابرار　　جیسا ہوتا ہی طبلۂ عطار
مثل عطار رہ کہ پہلو سے　　جامہ خوشبو ہو تیرا خوشبو سے
تجھ سے اے دمنہ کیا امید وفا　　بڑھا اپنے بادشہ سے صفا
کہ یہان اُسکے ظل دولت مین　　مثل خورشید شان و شوکت مین
اور اُسکی ملازمت کے سبب　　عتبۂ آسمان نشان پر اب
حق نعمت تمام بھول گیا　　کیا تھا تیرا مقام بھول گیا
نہ خدا سے نہ خود سے ہی تجھے شرم　　اور نہ لوگون سے ہی تجھے آزرم
اور چھوڑون جو ایسی صحبت کو　　کبھی داناؤن مین نہ ذلت ہو
چھوڑ اُسکو جو با صورت ہی　　ناموافق سے اچھی فرقت ہی
صحبت نیک جیسی ہی نافع　　صحبت بد ہی نفع کی دافع

کہ یہ ہی بے صفا و بد طینت | سر بسر پر دغا و بد نیت
آیا تنگ اپنی زندگانی سے | ہوا راہی سرای فانی سے
بیٹا پاکر ہزار زجر و ادب | لے گیا لاش کو برنج و تعب
اپنا زر لیکے اپنے گھر آیا | حسب دلخواہ کام بر لایا
کہ نہین نیک مکر کا آخر | چاہیے رہنا مکر سے نافر
مکر ہی مار جسکے دو سر ہین | دونون مین طرح طرح کے ڈر ہین
کہا دمنہ نے ای محب کرام | رکھا ہی تو نے مکر رای کا نام
مین نے تدبیر سے کیا ہی یہ کام | خوبی رای سے دیا ہی نظام
بلکہ ہی تیری عاجزی ایسی | نہ بیان ہو سکے کبھی جیسی
کہ ہی عاجز سدا زبان بیان | کب کوئی کر سکے پھر اسکو عیان
دیکھہ حالت ولی نعمت کی | کسطرح کی ہی اسکو محنت دی
دو زبانی و دو رخی کا شجر | بو دیا ہی لائے گا یہ کیا ثمر
گل رعنا ہی دو رخی سے عیان | زینت و زیب بوستان جہان
دو زبانی سے منشیونکا قلم | منتظم مال و ملک کا ہی بہم
اور شانہ جو رکھتا ہی دو زبان | رکھتا ہی فرق دلبران پہ مکان
مثل شمشیر رہتا ہی خونخوار | غیر خونخواری ہی نہ اسکا کام
کہا اسکو کلیلہ نے ای یار | میرے آگے نہ اتنی شیخی مار
بلکہ تو ہی وہ خار دل آزار | جز ضرر کرتا ہی نہین کچھہ کام
بلکہ تو مثل مار ہی دو زبان | نہین رکھتا سوای زہر زیان
کیونکہ ہی یکزبان سے زہر عیان | دوسری مین ہی زہر مہرہ نہان
اور کرتی ہی جس کسی کو زیان | حق یاران مین زہر مہرہ عیان
ہی کسی عقل ور نے فرمایا | سن اگر سننے مین نہوا آیا
دمنہ بولا خفا نہوا ایسا | شاید اینہین ہوا آشتی پیدا

اسمین وہ پیر مکر کی صورت | دیکھکر اپنی مکر کی صورت
اس جگہہ جل کے نار دنیا مین | جلا جا کر وہ نار عقبا مین
ہین صدق و صفا سے خرم دل | بچ کے اس کی دغا سے خرم دل
اس مثل سے ہی یہ میرا مطلب | کہ ہوا آگاہ اس سے خلقت سب
وہ جو رکھتا ہی مکر کی بنیاد | اپنی بنیاد کرتا ہی برباد
ایک کرتا ہی خصم کو جو ہلاک | ایک مالک کو رکھتا ہی تہ خاک
غدر تدبیر کو دیا ہی لقب | تو نے کیا سمجھہ لیا ہی عجب
کہا یہ کہنا ہی نہین جائز | عقل و تدبیر مین ہی تو عاجز
اور ایسی ہی بد دلی تیری | حرص دنیا مین غافلی تیری
تیری تدبیر و رای کا حاصل | یہ ہی جو دیکھتا ہی ای غافل
سوچ اسکا وبال کیا ہوگا | عاقبت تیرا حال کیا ہوگا
بولا دمنہ کہ ای بزرگ زمان | اس سے ہی دو رخی کیا ہی زیان
اور مری دو زبانی سے کیا ڈر | دیکھا ہو ویگا تو نے ہر جا پر
دیکھہ شمشیر ہوتی ہی یک رو | اسکا خونخواری کا ہی ہر سو
وہ جو یکرو و یکزبان ہی یہان | جاودان پاک گوہری سے عیان
جو ہی شانہ سا دو رخ و دو زبان | رکھتا ہی سب کے سر پہ اپنا مکان
نہین ہی ایسا تو گل دو رو | چشم روشن ہو دیکھکر جس رو
اور نہ تو ایسا کلک ہی دو زبان | دیوے جو اطلاع حال زمان
بلکہ کچھہ مار کو مزیت ہی | یعنی تجھپر اسے فضیلت ہی
ہر زبان مین ہی تیرے زہر مگر | زہر مہرہ کا کچھہ نہین ہی اثر
اور کرتی ہی زہر جو پیدا | کسی دشمن کے حق مین تو ہی جدا
زہر و تریاک رکھتی ہی یہ زبان | وہ عدو کو یہ یار کو ہی عیان
اور بنیاد دوستی قائم | ایسی ہو جائے جیسی تہی دائم

مکر سے اسکو مار سکتے ہین
شیشہ مین دیو اُتار سکتے ہین
دانہ مکر کام مین لائین
مرغ زیرک کو دام مین لائین

بولا وہ دیکھکر کتاب حیل
کیا ہی تو نے کیسا مسئلہ حل
اور کیا چارہ سوچا ہی سو بتا
دور ہو جس سے اسکا جور و جفا

کہا اُسنے کہ راسوی خونخوار
ہی فلانی جگہہ سکونت دار
جنگ جو اور تند خو ہی بہت
تند خوا اور جنگ جو ہی بہت

مچھلیان چند ڈال کرکے شکار
اُسکی منزل سے تا بمنزل مار
راسو کرتا ہوا اُنھو نکو طعام
کریگا جاکے مار کو بھی تمام

اُسکے غم سے کریگا تجکو رہا
پھر نہ دیکھے گا اُسکے جور و جفا
غوک نے جاکے کی یہی تدبیر
ناموافق نہ اس سے تھی تقدیر

اسطرح پاکے مکر سے یارا
اُسنے خونخوار مار کو مارا
روز دو تین ہی ہوئے تھے بسر
ہوا راسو کو شوق بار دگر

کہ اسی طور سے شکار کرے
صید ماہی سے صید مار کرے
پس اُسی راہ سے چلا خوش و شاد
پہلے جو پائی تھی یہ پائے مراد

پر جو پایا نہ ماہیون کو وہان
غوک کھایا بجملۂ بچگان
بھیڑیے سے بچا یا گو مجھکو
عاقبت دیکھا بھیڑیا تجھکو

مین نے جو تجہ سے یہ حکایت کی
درحقیقت ہی یہ ہدایت کی
آخر مکر ہی گرفتاری
پر نہین ہے ندامت و خواری

رکھہ نہ صحرا ے مکر و حیلہ مین پا
دیکھے گا آپ کو بہ دام بلا
بیٹا بولا کلام کر کوتاہ
دے نہ اسمین مبالغہ کو راہ

گو ہی اسکار مین ضرر اندک
فائدہ ہی زیادہ تر بے شک
پیر بے چارہ کا ہوا دم بند
باعث حرص و الفت فرزند

چھوڑکر راستہ دیانت کا
راہ پیما ہوا خیانت کا
ایسی قرآن مین ایک آیت ہی
مال و اولاد ایک آفت ہی

درگذر اُسنے کی مروت سے
نرکھا کام کچھہ فتوت سے
کرلیا ایسے کام کو منظور
تھا جو عرف اور شرع سے منفور

اسی شب جو تھی تیرہ و دیجور
جاکے اُس پیڑ مین ہوا مستور
صبح قاضی مہر روشن رائے
ہوا تخت فلک پہ جلوہ نمائے

روز روشن سے زردی شب تار
ہوئی ظاہر عوام پر یکبار
قاضی با چند یار خوش خاطر
ہوا اُس پیڑ کے تلے حاضر

اور بھی چند لوگ آئے وہان
باندہکر صف کھڑے ہوئے نگران
قاضی نے روبروی کار کیا
حال طرفین آشکار کیا

اور پوچھا کہ اصل ہی کیا راز
آئی ناگاہ پیڑ سے آواز
نقد کو لے گیا ہی خرم دل
ظلم ہی تیز ہوش پر بیغل

متحیر بہت ہوا قاضی
تہا اس گواہی پر راضی
عقل سے سمجھا کوئی ہی پنہان
درمیان اس درخت کے پنہان

لیک بے رائے و فکرت صائب
کبھی ظاہر نہ ہوگا یہ غائب
راز اُسکا جو ہو نظر سے نہان
ہووے آئینۂ خرد سے عیان

پس طلب کرکے ہیمۂ بسیار
گرد اُس پیڑ کے کیا انبار
ہوئے ہر سمت سے جو شعلہ زنان
اُٹھا اُس خام کے جگر سے دھوان

رہا کچھہ دیر صابر اور خموش
پھنچی نوبت بجان مچایا خروش
قاضی نے پیڑ سے کیا باہر
اور کی استمالت خاطر

پوچھا اُس سے کہ کیا ہی راز نہان
کیا اُس ادہ جلے نے سارا بیان
قاضی نے سنکے اصل حال تمام
کہا اُن سے جو تہے خواص عوام

حال صدق صفا سے خرم دل
کہ نہین اسکے کام مین کچھہ غل
اور ظاہر کیا تمام و کمال
نابکار ہی تیز ہوش کا حال

کہ سحرگاہ قاضی منصف ہو وے جا بکر شجر سے منکشف
دیوے گواہی اگر موافق حال کرے صاد اسطرح کا شامل
وہ شریک عقیل گھر کو گیا اور جو حال تھا پدر کو کہا
راز خود کر کے پردہ سے باہر اُسنے اُس پیر کو کیا ظاہر
کہ ترے اعتبار پر ہی ہان دیا ہی پیڑ کو گواہ نشان
بویا ہی حیلہ کا شجر اسجا بخش سکتا ہی تو ہی بر اسکا
حصر ہی تیرے لطف پر یہ کام لطف سے تیرے نیک ہی انجام
تو اگر مہربانی فرمائے ہاتھ اتنا ہی اور زر آئے
عمر باقی کٹے فراغت سے بچین افلاس و غم کی آفت سے
باپ بولا کہ ای خجستہ شعار متعلق ہی عجب کونسا کار
کہا اُسنے کہ اُس شجر کا میان اسقدر ہی کھلا کہ اُسمین نہان
ہو وین دو تن کبھی نہ آوین نظر چشم تحقیق سے بھی دیکھین اگر
آج کی رات تو وہان جا کر رہ جگہہ اُسکے درمیان پاکر
صبح قاضی کرے گا آکے سوال دیکھیو شاہدی موافق حال
باپ بولا کہ ای پسر زنہار کبر نہ مکر و فریب کا اظہار
خلق پر گو فریب پائے اثر خالق خلق پر نہ پائے مگر
جانتا ہی وہ سارا حال تیرا ہی عیان اُسکو بال بال تیرا
گرچہ تو خلق سے چھپائیگا عیب نہین چھپنے کا پیش عالم غیب
گو چلے تیرا مکر پیش ورا اُسکے آگے نہین چلے گا ذرا
بیشتر حیلہ دیکھا ہی یہ حال ہوتا ہی حیلہ والے ہی کو وبال
ملتی ہی اُسکو بارے اِسکی سزا مکر رہتا نہین بغیر جزا
دل مین ڈرتا ہون تیرا مکر کہین ہو وے مانند مکر غوک نہین
پوچھا بیٹے نے کسطرح ہی یہ حال باپ بولا کہ اسطرح ہی یہ حال

## حکایت ۴۷

رہتا تھا ایک غوک نہر کے پاس دشمن جسم و جان شکار کے پاس
جب وہ بیچارہ بچہ لاتا تھا مار خونخوار بچہ کھاتا تھا
اور پاس اُسکے ہجر سے ہر آن آتش غم مین رکھتا تھا بریان
ایک خرچنگ اُسکا تھا غمخوار کہا جا کر کہ ای موافق یار
سوچ تدبیر کچھ میری خاطر رکھتا ہون خصم غالب و قادر
نہین سہہ سکتا اُسکے جور و جفا نہین رہ سکتا جا کے دوسری جا
کیونکہ وہ جا جہان ہی میرا مکان دلکشائی مین ہی نظیر جنان
ہر زمانہ مین ہر طرح خوش ہی دلکش و پرفضا و غمکش ہی
وہ ہی ایک مرغزار مینا رنگ روضۂ مینو سا ہی زنگار رنگ
ہی نسیم اسکی دلکشا ایسی عطر ساز لف دلربا جیسی
گل صد رنگ ہی شگفتہ وہان سبزہ بیدار آب خفتہ وہان
ہی ہر اک گل وہان نگار رنگ جاتی ہی نکہت اُسکی تا فرسنگ
سو ورق وا کئے ہین ہر گل لالہ کف پر لئے ہی ساغر مل
ہی شمیم شمال عنبر بیز سارے اطراف ہین عبیر آمیز
ایسی منزل جو ہاتھ آتی ہی آپ سے کس سے چھوڑی جاتی ہی
کب بہشت برین جو پاتا ہی چاہکر اُس سے دل اٹھاتا ہی
کیا ہی یہ نیا مکان ہی کوئے مغان کب خرد مند چھوڑے ایسا مکان
کہا خرچنگ نے کہ فکر نہ کر گرچہ دشمن تیرا قوی ہی مگر

تیغ کش ہو جو مہرسا اگر
مین نے جس صید کو کیا ہی بڑا
کہ مین غالب ہون ہیچ ہی میرا طعام
پنے یارون کی دستیاری سے
اور مین اس سبب سے ڈرتا ہون
ہوا ایسا کہ اتفاق کرین
بیل مین کو نہین ہی طاقت کم
شیر بولا کہے جو تو نے کلام
پر میرے دل کو آتا ہی یہ خیال
کل امیرون مین چاہتا ہی اسکو
برخلاف اسکے جو کرونگا عمل
کسی کو سرفرازی بخشے اگر
کہ کسی دوست سے ہو خطا ہر
جلد کام اس سے اپنے ہاتھ مین لائے
گو پرانے رفیق ہین دندان
اور کھانا جو معدہ مین ہی بدل
معدہ مین کرتا ہی فساد جہان
نہ گیا بے اثر دم دمنہ
اسکی صحبت سے دل کو آئی حاک
کہ یہان سے کہین چلا جائے
فورًا اگر صفائی کرے گا
بولا اے بادشاہ ذی مقدور
لیکن جب اسکا کر دیا اظہار

ہووے زائل زوال خود پاکر
میرے ہاتھون سے چاہتا ہی پڑا
ایکدم مین کرونگا اسکو تمام
یاد غاو فریب کاری سے
بلکہ افسوس دل مین کرتا ہون
حق نعمت سے افتراق کرین
پھر ایکا کرین کرین بیدم
ہوئی جاگیر میرے دلین تمام
کم نہ افسوس لاتا ہی یہ خیال
مخفاون مین سراہا ہی اسکو
جا ہلون کے لیئے بنونگا مثل
تا سکے پائمال اسکو نکر
کسی حالت مین دشمنی کا اثر
اسکی صحبت سے دامن اپنا اٹھائے
اور ہین ان سے فائدے چند ان
اسکا جو معدہ مین سے جانے نکل
بجز اخراج ہی علاج کہان
کہ کیا شیر مین اثر کم نہ
اب ملاقات اس سے ہی دشوار
اپنا منھ پھر مجھے نہ دکھلائے
میرے حق مین برائی کر دیگا
ہی یہ تدبیر مصلحت سے دور
پھر تدارک کا کرنا ہی دشوار

جو تہیدست مایہ داری کرے
دمنہ بولا نہ چاہیئے بھولا
گو اکیلا مقاومت نہ سکے
کیا عجب ہی جو پیش لیجائے
کہ سکھائے ہین کل وحوش بیان
ایک اگرچہ ہو موٹا تازہ قوی
چونٹیان متفق اگر ہو جائین
جانی تیری مناصحت کی صفا
کہ اسے مین نے ارجمند کیا
ذکر عقل و امانت و اخلاص
مجھے دانا نہ جانے گا کوئی
بولا دمنہ ہی رائے صائب یہ
یا کرے کوئی خاص خدمتگار
پہلے اس سے کہ وہ لے چاشت کا کام
لیک پیدا ہوا ان مین دو جہان
اور در اصل ہی ممد حیات
جس سے دل خوش ہو نکال اسے
بولا ہون شنزبہ سے اب ناخوش
یہی بہتر ہی بھیجکر پیغام
ڈرا دمنہ کہ شنزبہ کو اگر
ہو ویگا میرا مکر و حیلہ عیان
کوئی جب تک نہ بات کہتا ہی
کیونکہ کہہ سکتے ہین نہین جو کہا

لنگ سا ہی جو راہوار کرے
یہ سمجھکر نہ چاہیئے بھولا
کیا ہی جو با معاونت نہ سکے
گو ہی مقصود خویش لیجائے
اسنے برعکس بادشاہ زمان
ہتھون سے سکے نہ جیت کبھی
شیر کا چمڑہ پھاڑ پھاڑ کے کھائین
نہین آمیزش غرض ہی ذرا
علم تقویت بلند کیا
کیا ہی بارہا بذات خاص
بات میری نہ مانے گا کوئی
اور تدبیر ہی مناسب یہ
نخوت مہتری کا کچھ اظہار
اسکی خاطر بنائے طعمہ شام
بے اکھاڑے ہوئے شفا ہی کہان
کہ اسی سے حیات کو ہی ثبات
مثل جان ہی جو ہو نہ پال اسے
نہین کرنے کا اسکی اب خاطر
کرون اس حال سے اسے اعلام
صورت حال خود سے ہوگی خبر
نہین پھر بچنے کا وسیلہ عیان
کہنے کا اختیار رہتا ہی
نہ چھپا سکتے ہین کہین جو کہا

یار سے تیلاتے ہے ارادۂ خویش
نہین اس نیش دلخراش کو باک
سُنکے اُسنے کہا خدا سے پناہ
رکھتا ہون نیش مارنے سے گاہ
گو نہ کثردم کی جاتی ہی کچھ بیش
کہ جو نفس خبیس پالتے ہین
خاک مین زر کو ڈالنا بہتر
کیونکہ بداصل جانتا ہی دوام
کوئی بداصل کو نہین پالے
اس سخن سے یقین ہوا ہوگا
اور واجب ہی استماع مقال
نہین گوش قبول سے سنتا
اور دلخواہ کھاتا پیتا ہی
بادشاہون مین وہ ہی ناقابل
جب پڑے کوئی حادثہ بھاری
اپنے نزدیکون پر رکھے الزام
اور جب کرچکا ہی ایسی خطا
لیک سختی سے ناصحون کا پند
در حقیقت مین ہی مرا کھانا
در لحم وحوش میری خوراک
من نہین گنتا اسکو تا تو ہی
باچلے میرے ساتھ اسکا پیچ
در مقابل ہو ماہ کے مانند

کسلیئے مارتا ہی تو یہ نیش
میری خار بھی پشت مین نہان
ایسے اندیشہ کو ہو دلمین جو راہ
سینۂ خصم ہو کہ پشت یار
سنگ پر تو بھی مارتا ہی نیش
خود کو خود ہی بلا مین ڈالتے ہین
نہین ناکس کو پالنا بہتر
مرنا اس مار سے بقا سے حرام
مار کو کس لیئے کہین پالے
شاہ کو دلنشین ہوا ہوگا
اُن سے جو ہین مطیع و خیر سگال
سو ہی انجام کار سر دُھنتا
زور کمزور ہی ہی جو جیتا ہی
جو رہے اپنے کام مین غافل
تب رہے احتیاط سے عاری
کرے اُن سے ہر ایک کو بدنام
دوسرے پر نہ ڈالنا ہی بجا
رد نہین کرتا کوئی دانشمند
نہین پوشیدہ ہی تیرا جانا
کیا ہی اُسکی طرف سے پھر یہ باب
کہ مقابل ہوا ہی مجھ سے کبھی
پیش پیل دہان ہی پشہ ہیچ
نقص حاصل ہو ماہ کے مانند

اگرچہ تحقیق ہی کہ اسکا اثر
مُشت دیوار مین لگتا ہی
مطلب اس سے نہین نہ یاد ہی
جس کسی کی خراب عادت ہی
پھوہ نے آخر اپنے دلمین کہا
آبرو اپنی آپ کھوتے ہین
اصل سے جسکو ہی نہین نسبت
تا نکر لیوے اُسکے ساتھ بدی
کہان حنظل مین نیشکر کا مزا
کہ مناسب ہی احتراز تمام
کیونکہ جو کوئی ناصحون کا کلام
جیسے قول طبیب کو بیمار
پند ناصح جو سخت ہی کیا ڈر
اور سوچے نہین عواقب کار
لیک جب وقت ہاتھ سے جانے
چاہیے کرنا آپ کو جو خیال
شیر بولا کہ تو نے سخت کہا
مانا مین نے کہ شنزبہ ہی پھرا
مجھ سے کچھ زور مین نہین ہی سوا
کہ ہی دیکھا ہمیشہ غالب تر
بلکہ میرے مقابلہ کا خیال
مہر و دولت سے میرے جو ہی آن
اور مرے ماہ چہرہ میمون کی

نہین پہنچانے کا ہی مجھکو ضرر
اپنے ہی ہاتھ کو دکھاتا ہی
مارنا نیش میری عادت ہی
آشکارا اُس سے بے ارادت ہی
یہ مقولہ حکیمون کا ہی بجا
کام سے اپنے ہاتھ دھوتے ہین
اُس سے امید کو نہین قسمت
جسنے کی اُسکے ساتھ نیکی کبھی
کب چُنے گل جو خار بوے سدا
بے اصالت سے شنزبہ کی مدام
ہوا اگرچہ درشت وسخت تمام
سنتا ہی جو بگوش استحقار
صبر ہی تلخ لیک شیرین بر
اور مہمات ملک کو رکھے خوار
اور امید ساتھ سے جانے
چاہیئے دوسرے پر اُسکو ڈال
یا طریق ادب سے دور رکھا
کیا بگاڑ اُس سے ہوسکے گا مرا
ہی نباتات صرف اُسکی غذا
جزو حیوانی کو نباتی پر
اُسکے دل مین گذر کی یا مجال
اُفق لطف رب سے ہی رخشان
جسکو حاصل ہی فوق گردون نیر

رہتی ہی آدمی کو جب تک آسرا　　رکھتا ہی ہر طرح کا تب تک پاسرا
آس جاتی ہی پاس جاتا ہی　　اور ہی پاس پاس آتا ہی
تو نکر نا امید مجھکو یہان　　ہوتے ہین نا امید خیرہ زبان
مت کرا ہی یار تو مجھے پاوں　　کہ ملیگا کہین کف افسوس
شیر بولا کہ مجھکو ہی یہ یقین　　کہ دل شنزبہ مین فرق نہین
اُسکے سینہ کا آئینہ ہی صفا　　نہین رکھتا ہی زنگ مکر و دغا
میرے نزدیک ہی یہ امر محال　　کہ کبھی گذرے اُسکو ایسا خیال
دائم اُسپر میری عنایت ہی　　ہر طرح ہر کہین رعایت ہی
پیش آتا ہون مہربانی سے　　قدر کرتا ہون قدر دانی سے
کس لیئے پھر بھلا میری خاطر　　وہ کرے ایسی بد دلی ظاہر
مین ہون جب اُسکی دوستی مین علم　　کیون اُٹھاے وہ دشمنی کا علم
کہا دمنہ نے چاہیئے یہ خیال　　کج مزاجون سے رستی ہی محال
جہد و جد کر ہزار تو ہر آ　　کوئی بد اصل و زشت خو ہر گاہ
نہین ہوتا ہی نیک و نیک خصال　　بارہا دیکھا ہی یہ خواب و خیال
کہ ٹپکتی ہی ظرف سے وہ شی　　اُسکے اندر بھری ہوئی جو ہی
شہ نے شاید نہین سنا ہی بیان　　عقرب و سنگ پشت کا یہ بیان
شیر نے پوچھا کسطرح ہی سنا　　کہا دمنہ نے اسطرح ہی سنا

## حکایت

عقرب و سنگ پشت تھے دو یار　　دونون آپس مین مونس و غمخوار
دم الفت مدام بھرتے تھے　　دوستی کا کلام کرتے تھے
رات دن تھے معاشر و ہمدم　　سحر و شام مونس و محرم
ایکبار ایسا اتفاق ہوا　　فرض مسکن سے افتراق ہوا
چھوڑ کر اپنے اپنے مسکن کو　　چلے ہمراہ ایک مامن کو
راہ مین انکے ایک نہر پڑی　　متلاطم تھی جسکی لہر بڑی
اُس سے عقرب کا تھا عبور محال　　متحیر ہوا بفکر کمال
پوچھا کچھوہ نے کیون ہی حیران　　خانہ ہوش کیون ہی ویران
جیب جان سونپا کیون ہی غم　　دامن عیش کیون چھپا درہم
بولا اندیشہ عبور آب　　ہی تحیر کی بحر کا گرداب
گذر اس آب سے ہی کیا ممکن　　حذر احباب سے ہی نا ممکن
تو چلا جاے مین رہا مجبور　　کیون نہ حیف آے مین ہا مہجور
بولا کچھوہ کہ غم نکھا زنہار　　تجھے بے رنج لے چلونگا پار
پشت میری ہی تیرا سفینہ ہی　　اور بلا کی سپر یہ سینہ ہی
ہاتھ آتا ہی مشکلون سے یار　　چھوڑ مت اسکو سہل سے زنہار
دیکے جو تیرے پاس ہی لے دوست　　بھر ہیچ اسکو ہیچ مت اے دوست
پس اُسے پشت پر چڑھا کے چلا　　پشت کو آب پر اُٹھا کے چلا
اسکو وقت شنا و رہی آواز　　آئی کچھ کاو کاو کی ناساز
پوچھا اُسنے کہ کیسی ہی یہ صدا　　اور تو کر رہا ہی کام یہ کیا
کہا مین تیرے جوشن تن پر　　آزماتا ہون نیش کا خنجر
سنکے کچھوے نے اسکی یہ گفتار　　کہا اے بے مروت و بے عار
مین نے تیرے لیئے یہ اپنی جان　　ڈالی اس ورطہ بلا مین یہان
تو مری پشت کا سفینہ سوار　　ہو کے ہوتا ہی ایسے آپے پار
گو نہین مانتا مرا احسان　　اور نہین رکھتا دوستی کا دھیان

پس ہوئی خود شتاب مردہ مثال / بہی بالاے آب مردہ مثال
مگر اسکا نہین ہوا اظہار / ڈالا اسکو کنارہ پر آخر
بچ گئی اس مکان آفت سے / لیگئی اپنی جان سلامت سے
اور وہ ماہی نگون قسمت / جہل و غفلت سے اپنے دون ہمت
غافل اسکے حال سے تھی عیان / عاجزی اسکی چال سے نہ نہان
گئی اوپر تلے یمین و یسار / کہین آئی نظر نہ راہ فرار
اس مثل سے ملی یہ راہ صواب / چاہیئے کار شنزبہ مین شتاب
آتش حسرت اسکی جان مین لگائے / خرمن عمر ایک آن مین جلائے
آئے قابو مین خصم زشت خصال / سنگ آفت سے مغز اسکا نکال
کہ بنے شنزبہ میرا بدخواہ / یا بداندیشی کی چلے بدراہ
مین نے اب تک نہین بجز احسان / اسکے حق مین کیا ہی کچھ یک آن
جس جگہ مبالغ چاہیئے مرہم / ہی بلا سود بلکہ اکثر سم
ہی ہوا خواہ و یکدل و مائل / جب تک امید دل نہو حاصل
ہوئی حاصل اسے وزارت جب / کیا عجب چاہے گر امارت تب
کہ ہی امید و بیم پر دائم / اصل خدمت کمینون کی قائم
اور جو امید انکے دل کی برآئے / باد ناشکری انکے سر مین سمائے
شیر نے پوچھا اہل خدمت کو / جنکی ایسی خراب طینت ہو
بولا دمنہ کہ خادمونکو سدا / اتنا محروم چاہیئے نہ رکھا
ترک خدمت کرین شہ سے ڈرین / سازش اسکے مخالفون سے کرین
یعنی خدمت سے ہوکے آزاد / پھر مخدومی ہو وین آمادہ
کرتے ہین وعدہ و وعید سے کام / دیتے ہین وحشت و امید سے کام
ہوتا ہی خود پسندی مین طغیان / اور طغیان مین ہوتا ہی عصیان
نوکرون کو دلیر کرتی ہی / گوسپندون کو شیر کرتی ہی

ایک صیاد نے اٹھایا اسے / لیک دیکھا تو مردہ پایا اسے
وہان سے پھر بحیلۂ کامل / ہوئی اس آب جاری مین داخل
مرا اگر خواہش رہائی ہی / نہین بے مرگ آشنائی ہی
ہوئی عاجز جو یہ بلا آئی / کچھ نہین سوجھا سخت گھبرائی
متحیر تھی پا کشان ہر سو / پر نہان تھی رہ امان ہر رو
ہوگئی مبتلاے دام بلا / نہین غفلت کا دیکھا کام بھلا
جب تلک ہاتھ سے نہ فرصت جانے / اپنے خنجر سے اسکی جان بچانے
دود غم اسکے خانمان سے اٹھانے / ایسے مفسد کو اس جہان سے اٹھانے
شیر بولا سنا یہ تیرا بیان / پر نہین ہوتا ہی مجھے یہ گمان
شکر نعمت سے انحراف کرے / راہ خدمت سے انعطاف کرے
کہا دمنہ نے ایسا ہی ہی مگر / فرط نیکی کا ایسا ہی ہی اثر
جو کوئی اصل کا کمینہ ہی / کبھی اسکا نہ صاف سینہ ہی
لیک جب ایک امید حاصل ہو / دوسری ہو نہ جسکے قابل ہو
اور بزرگون کا یہ اشارہ ہی / نہین مخفی ہی آشکارہ ہی
جو نہو انکے دل مین خوف کو راہ / چشمۂ خیر خواہی ہووے سیاہ
آتش فتنہ و فساد ملائین / خشک یا تر جو آئے یاد جلائین
کس طرح رکھین کیا سلوک کرین / تاکہ شاکر رہین نہ چوک کرین
کہ یکایک ہون ایسے ناامید / دل مین سمجھین کہ اب ہی کیا امید
اور اتنا نہ دیجیے زر و مال / کہ کرین اپنے دل مین اور خیال
چاہیئے بلکہ اسطرح سے رکھا / کہ نہو دل سے دور خوف و رجا
مالداری و امینی دائم / کرتی ہی خود پسندی پر قائم
اور نومیدی اور بے برگی / اصل ہی ساری فتنہ و شر کی
نقص آتا ہی قدر سلطان مین / جگہ پاتا ہی رعب نقصان مین

## حکایت ۱۵

ایک تہا آبگیر راہ سے دور
چشم مردان صید خواہ سے دور

اُسکا دیدار تکتفی تہا سدا
بہر جویاے عین آب بقا

اُسمین تھین تین ماہی نادر
متوطن براحت خاطر

ایک اُن ماہیون مین تھی عاقل
اور دو نیم عاقل و جاہل

گل سے آراستہ تہا سارا جہان
آتش رشک سے تہا باغ جنان

تہا بچھایا صبانے فرش بہار
تہے کئی رنگ کے گل اُسپہ نثار

باد خوشبو سے مشکبار چمن
تھی لطافت مین دوسری یاسمن

آئے دو تین ماہی گیر وہان
برلب آبگیر تشنہ دہان +

کرکے میعاد آئے اپنے گھر
ہوئین وہ تینون ماہیان مضطر

وقت شب وہ جو اُنمین تہی عاقل
صاحب ہوش و دانش کامل

بارہا دیکھنے مین آئے تہے
اکثر اوقات آزمائے تہے

جانئے اُسکو عاقل و ہشیار
جسکی مضبوط ہے بناے کار

پس اُدہر سے جدہر تہا آب روان
ہوئی چالاکی سے شتاب روان

چمکا جسوقت آفتاب جہان
آے صیاد ماہی گیر وہان

نیم عاقل تہی تجربہ سے دور
پر نہ تہی عقل و ہوش سے مہجور

کہ صد افسوس مین رہی غافل
ایسا غفلت سے ہوتا ہے حاصل

چاہیے تہا کہ اپنا غم کہاتی
پہلے اس سے کہ یہ بلا آتی

کیون نہ کی اپنے واسطے تدبیر
حیف کی اپنے واسطے تقصیر

اب نہین بہاگنے کا وقت رہا
چاہیے کرنا کچھہ فریب و دغا

بار تدبیر سے جب آفت آئے
نہ تمتع کبہی زیادت پائے

کرے تدبیر و جہد لائق حال
بہر دفع عدو و زشت خصال

آب اُسکا صفائی سے نہ جدا
جسطرح اعتقاد مرد خدا

متصل تہا یہ آب جاری سے
آب تازہ کی آبیاری سے

رشک سے حوت چرخ تہی بریان
جس طرح مہر سے حمل بریان

ناگہان جب وہان تہا وقت بہار
بلکہ ہر جا عیان تہا وقت بہار

تہی ریاحین سے سطحہ غبرا
جیسے پر نجم قبہ خضرا

سارا عالم تہا صورت گلشن
نہ کہین تہی ضرورت گلشن

تہے سحر کی ہوا سے گل خندان
دہن دلربا سے گل خندان

جانا اُن ماہیون کا حال تمام
پر نہ اُسوقت اُنکے پاس تہا دام

نار حسرت سے آب کے اندر
کم نہ تھین سوز و تاب کے اندر

چونکہ ظلم زمانہ غدار
ستم روزگار ناہنجار

ہوئی بہر نجات فکر کنان
کہ بچے کیسے اس بلا سے وہان

حزم جس کا نہین درست و بجا
سخت سست اسکے کام کی ہے بنا

اپنے یارون کو کی ذرا نہ خبر
ہوئی اُس ورطہ بلا سے بدر

ڈال کر دام اپنا بہر شکار
روکے ہر دو طرف سے اُسکے کنار

دیکھکر یہ بلا نہ گھبرائی
پر بہت اپنے دل مین پچہتائی

کسلیے پہلی ماہی کے مانند
نہ ہی احتیاط سے پابند

ایسی آفت کے آنے سے پہلے
اپنی راحت کے جانے سے پہلے

پہلے آنے سے کر علاج بلا
پھر پشیمانی مین ہے فائدہ کیا

گرچہ جسوقت ہو بلا نازل
نہین کوشش سے کچھہ سوا حاصل

تو بہی واجب ہے مرد دانشور
معتقد ہو متاع دانش پر

ایسی حالت مین چاہیئے چستی
محض بیجا ہے غفلت و سستی

زور وطاقت سے ہو گیا آگاہ / بحر فہم وخرد کی پایا تھاہ
ستحیر ہون مین کہ خاطر خواہ / شہ نے بخشا ہی اُسکو عزت وجاہ
پایا پایا ہی ایسا درجہ والا / کہ نہین اُس سے اب کوئی بالا
سچ ہی دولت جو کوئی پاتا ہی / حد سے باہر قدم اُٹھاتا ہی
اور پاتا ہی اختیار تمام / نسبت رتق وفتق کار انام
اور رہوائے خیانت وعصیان / ہی سویداے دل سے جوش زنان
کیا عجب مدعی شاہی ہو / شاہ کو باعث تباہی ہو
کسطرح بدلا شنزبہ کا خیال / تو نے کس سے کہان سنا ہی یہ حال
بولا دمنہ کہ حشم شہ ہی گواہ / جیسے کچھ رکھتا ہی وہ رفعت جاہ
اپنا ہمسر کہین نظر آئے / جلد تدبیر دفع فرمائے
اور علاج اُسکا شاہ روشن رائے / جیسا فرمائے ہم سے کیا بن آئے
لیک مین جانتا ہون گاؤ کا کام / چاہیئے شہ کو جلد کرنا تمام
کہ تدارک کا ہوگا پا کوتاہ / نا ہین گے اُسکے بعد کی جو راہ
جو زمان پائے گا زیادہ تر / ایک دن ہوویگا یہ مار اژدر
ہوشیار اُسکو کہتے ہین جو سدا / رہتا ہی ہوشیار وقت بلا
یہ بھی ہین دو طرح کے اُنمین ایک / احتیاطاً ہی دوسرے سے نیک
یعنے پہلے سے جان جاتا ہی / پیچھے جو جاننے مین آتا ہی
ایسا کس ورطہ بلا مین آئے / اُس سے پہلے اُسکا ساحل پائے
دوسرا وہ ہی جب بلا آئے / دل کو برجا رکھے نہ گھبرائے
ایسے کو ہوش دار کہتے ہین / نہ فراموش کار کہتے ہین
یعنی جسوقت ہو بلا ظاہر / ہووے مجبور و مضطرب خاطر
ان ہی تینون کو کہتے ہین عاقل / عاقل و نیم عاقل و جاہل
شیر نے پوچھا کسطرح ہی یہ بات

جیسا سمجھا تھا ہی نہین ویسا / یعنی سمجھا تھا ہی نہین جیسا
حال پر اُسکے یہ عنایت ہی / کہ سبھون سے سوا رعایت ہی
اس عنایت پر اسطرحکا ہی حال / رکھتا ہی ہمسری کا دل مین خیال
دیکھتا ہی جو کوئی آدمزاد / دست خود دام رو نہی مین آزاد
بیضہ رکھتا ہی دیو فتنہ و شر / آشیان دماغ کے اندر
جو کوئی رہتا ہی بجاہ خمول / اور پاتا ہی اوج جاہ قبول
شیر نے سنکر اُسکو فرمایا / کیا سخن یہ زبان پر لایا
جو حقیقت ہی جیسی ہی تقریر / سوچتا ہی تو اسکی کیا تدبیر
ہر کسی شہ کو چاہیئے کہ اگر / کوئی خادم بجاہ و حشمت و زر
ورنہ کار اختیار سے جائے / اور شہ اپنے کار سے جائے
رکھتے ہین عقل ناقص و قاصر / فہم کوتاہ و خاطر فاتر
جو تامل نے اسمین پایا ظہور / یہانتک پہنچے گا یہ کام ضرور
دشمن جان بنا ہی مور سے مار / چاہیئے مور مار گشتہ کو مار
اور کہتے ہین لوگ ہین دو گروہ / ایکہ ہی ہوشیار ایک ستوہ
ہوشیاری سے کام کرتا ہی / بچنے کا انتظام کرتا ہی
دور اندیشی کرتا ہی ظاہر / سوچتا ہی امور کا آخر
یاد رکھتا ہی ہر زمان یہ مثل / چاہیئے پہلے فکر پیچھے عمل
ایسے کو تیز ہوش کہتے ہین / عیب جویان خموش رہتے ہین
بیگمان ایسے کس سے راہ صواب / نہین رہ سکتی اندرون حجاب
اور ہی جو ہی ستوہ آفت مین / پڑتا ہی ورطہ ہلاکت مین
نہین سوجھے رہائی کی تدبیر / ہووے تیر بلا سے خود نخچیر
اور ان تینون کے موافق حال / ہی یہ ان تین ماہیون کی مثال
کہا دمنہ نے اسطرح ہی یہ بات

پوچھا دمنہ سے کہ ہی کیا باعث
ہی کوئی حادثہ ہوا حادث

کہا اُسنے کہ چاہیے خلوت
نہین یہ راز لائق جلوت

کہ مہمات کلی مین تاخیر
نہین رکھتی نکوئی کی تاثیر

دیر مت کر جو کام کرنا ہی کر
دیر مین ہوتے ہین بہت سے خطر

اُسکا اظہار نامناسب ہی
جو مناسب ہو تو یہ واجب ہی

پھر بھی جب اعتماد ہو کامل
اُسکی تمیز وعقل پر حاصل

کہ وہ ہی پند اور نصیحت پر
یا ہی بدخواہی وفضیحت پر

خاصۃً جب فوائد کامل
اُسکے عائد ہون جانب حامل

اُن سے دانش مین ہی نہین بہتر
بلکہ رکھتا نہین کہین ہمسر

بے تکلف جو کچھ ہی دلمین نہان
کر مرے آگے صاف صاف عیان

اسی سے کی ہی اسقدر جرأت
ورنہ پاتا نہ خوف سے رخصت

کام ہی شفقت وامانت سے
نہین کچھ شبہت وخیانت سے

ذہن شہ سی محک دیکھی کہین
قلب وخالص ہمارا چھپتا نہین

اُسکے آثار ہین جبین پہ عیان
جیسے مہر سما زمین پہ عیان

نہین خبث وغرض کو اُسمین جا
رہین خبث وغرض پھر اُسمین کیا

زندگی سب کی عمر سلطان ہی
مرحمت رب کی عمر سلطان ہی

کرے جو تربیت کا حق ہی ادا
شرط اندرز وپند لائے بجا

جو کرے بادشہ سے حق نہ بیان
یا طبیبون سے درد خود نہ عیان

کہا ظاہر ہی پہلے سے ساری
تیری یکرنگی وہواداری

اب بیان کر ہوا ہی کیا حادث
اور اس فکر کا ہی کیا باعث

لگکر ایسے فسانہ وافسون
جب کیا دمنہ نے اُسے مفتون

عقل ہو رہنما ظفر ہو یار
یار خوش خصم بدگہر ہو خوار

درمیان لایا ہی بہت سے کلام
ورغلانے ہین کل خواص وعام

کہا ہان تب کہا کہ ظاہر کر
خانۂ دل سے اُسکو باہر کر

شیر بولا کہ بس یہی ہی زبان
کر عیان جو ہی تیرے دل مین نہان

کار امروز جا ہی فردا پر
لا کہ تکلیف لائیے ہر جا پر

کہا دمنہ نے مستمع جو کلام
سننے سے دل مین پائے رنج تمام

کہ کرین پہلے خوب فکر وخیال
کرین پیچھے ادا حسن مقال

اور سامع کو بھی بچشم خیال
متکلم کا دیکھنا چاہیے حال

اُسکو جانے جو اپنا نیکوخواہ
دل مین دے اُسکے اُس سخن کو راہ

شیر بولا کہ تو تو ہی آگاہ
جتنے ہین بادشاہ والاجاہ

ہر کسی کے کلام سنتا ہون
فائدہ کے تمام چنتا ہون

بولا دمنہ کہ مین بھی جانتا ہون
خوبی عقل ورای مانتا ہون

اور ظاہر ہی مین جو کہتا ہون
خیرخواہی جو ہی سو کہتا ہون

محک رائے بادشہ کے سوا
کوئی نقد سخن پرکھ نہ سکا

شیر بولا وفور ذہن وذکا
جسقدر رکھتا ہی نہین ہی چھپا

امتحان کر چکا ہون تیرا کلام
محض شفقت ہی اور پند تمام

تب کہا اُسنے ای خدیو زمان
جتنے رہتے ہین ہم وحوش یہان

پس مناسب ہی ہم مین سے ہر ایک
جسکی ہی اصل پاک وطینت نیک

جو ہی واجب کبھی چھپائے نہین
غیر واجب زبان پہ لائے نہین

یا رفیقون سے فقر وفاقہ چھپائے
سو بلا آپ اپنے سر پر لائے

نہین مخفی تیری دیانت ہی
خوب ثابت تیری امانت ہی

تا حقیقت سے پاکے آگاہی
کرون تدبیر مین نہ کوتاہی

کھولی تب اسطرح زبان بیان
کہ ای شہنشاہ کامران زمان

خلوتین شنزبہ نے کی ہین نہان
افسران سپہ کے ساتھ بیان

کہتا تھا مین نے آزمایا شیر
جانا ہی جسقدر عقیل ودلیر

اے ملک اسفند ریکا واہی / اور ظاہر کی شوکت شاہی
تا کرون حال آپ سے ظاہر / ہون اظہار حال مین قاصر
شیوہ جنگ مین ہون مین یکتا / جنگ شیرون کو ہون سکہا سکتا
پھر کہا تو اگر بتائے مجھے / کونسا شیر ہے دکھائے مجھے
کہا خرگوش نے کہ اے سرور / نہ بتاؤنگا اسکو مین کیونکر
بہر دو مین بتا سکتا جو / آنجنور اسکے کاسہ سر کو
حسب دلخواہ عاجز و مجبور / تا نہ پھر کر سکے ہمین رنجور
اسکے مکر و فریب مین آیا / اعتبار اسکی بات پر لایا
آب تھا جسکا صاف آئینہ وار / شکل دکہلاتا صاف آئینہ وار
جو کوئی اسمین جھانکنے جاتا / ہو بہو اسمین آپ کو پاتا
نام سے اسکے خوف کھاتا ہون / دید سے اسکے تھرتھراتا ہون
تب بتا سکتا ہون کہان رہے / بل دکہا سکتا ہون جہان رہے
سمجھا یہ شیر ہے وہ زشت خصال / اور خرگوش ہیر اصید حلال
ایک دو غوطہ مین ہوا آخر / مکر خرگوش سے ہوا آخر
ہوئے شاکر حضور حافظ جان / لگے چرنے وہان بہ امن و امان
جرعۂ آب بعد اہل شر / عمر ہفتاد سال سے بہتر
پائین غفلت سے اسیر استیلا / کام غفلت سے رہتا ہے ڈھیلا
کہ نہین پہنچے شیر کو نقصان / تو نہین ہے مضائقہ چندان
اور اگر پہنچے شیر کو بھی زیان / اپنے دل مین کبھی نکر یہ گمان
نہین کرتا ہے ایک لحظہ پسند / جو ہے عاقل تو ہے اشارہ بسند
پر نہ تھا چین ایکدم جی کو / ایک دن پاکے موقع نیکو
ہوا استادہ وہ صورت مضطر / سخت مغموم کرکے نیچا سر
بولا دمنہ خدا نے چاہا اگر / کیا عجب عاقبت ہو خیر مگر
کہ گریزان ہوا ہون ہیبت سے مین / بچکر آیا ہون اپنی جان مین
بھوکھ کے مارے تھی نہ عقل بجا / غیرت جاہلانہ سے یہ کہا
کونسا شیر ہے دلیر یہان / جو مری صید پر ہو شیر یہان
داد لون تیرے دل کی خوب جاکر / شاد ہون انتقام خود پاکر
اسنے صد ہا کلام نازیبا / کہے ہین بادشاہ کو بیجا
لیک مین چاہتا خدا سے ہون / آپکے پنجہ مین اسے دیکھون
ہوا یہ کہہ کے آگے استادہ / شیر جو اپنے دل سے تھا سادہ
اور ہوا اسکے پیچھے پیچھے روان / پہنچے جس جا تھا ایک چاہ کلان
دیکھنے والے اپنے حلیہ ور / دیکھتے بے تفاوت سر مو
بولا اے شاہ خصم بد باطن / ہے اسی چاہ مین ہوا ساکن
آپ اگر مجھکو اپنے بر مین لائین / اور اس چاہ مین نظر فرمائین
لیکے بر مین اسے ہوا نگران / چاہ مین دیکھے اپنے عکس عیان
چھوڑ کر اسکو چاہ مین کودا / ورطۂ موت تھا نہین سوجھا
آیا خرگوش وحشیون کے حضور / ہوئے سنکر یہ حال فکر سے دور
گیا دل سے خیال محنت و درد / پڑھا کرتے تھے حسب حال یہ فرد
اس مثل سے ہوا یہ صاف عیان / کہ اگرچہ قوی ہو دشمن جان
بولا سنکر کلیلہ خوش خو / تو اگر مارے اسطرح اسکو
بلکہ کچھ عذر خواہی ممکن ہو / اور کچھ نقص کا ہی ممکن ہو
کیونکہ کوئی عقیل و دانشور / اپنا آرام رنج مالک پر
اس سخن پر سخن تمام ہوا / دمنہ بھی داخل مقام ہوا
متوجہ ہوا بسوی شیر / گیا خلوت مین روبروی شیر
شیر نے پوچھا تھا کہان اتبک / خیر ہے کیون رہا نہان اتبک
شیر سنتے ہی سخت گھبرایا / متفکر ہوا نہ صبر آیا

گرد بغداد مرغزار تھا ایک — گویا گلزار پر بہار تھا نیک
عکس گلہا سے دیدۂ گردون — تھے منور برنگ بوقلمون
تھا نمودار سبزہ مین سیلاب — پیکر لاجورد مین سیماب
وحشی اُس مرغزار مین بسیار — جسطرح گل بہار مین بسیار
پاس ہی ایک شیر تھا ساکن — پُرغضب تندخوی بدباطن
عیش اُنکا خراب کرتا تھا — مارتا تھا اُنھین نہ مرتا تھا
کرکے اظہار انقیاد کہا — کہ رعیت ہین تیری بادشاہا
یا نہین پاتا جاتا ہی یون ہی — رنج و تکلیف اُٹھاتا ہی یون ہی
تو ہمارے لیئے ہی سرگردان — ہم ترے ڈر سے مضطرب ہر آن
گذرینگے تیرے دن فراغت سے — اور ہمارے خوشی و راحت سے
ہم تیرے پاس کرتے ہین جو قرار — بھیجین گے روز روز ایک شکار
پس یہ ہر روز قرعہ ڈالتے تھے — نام جس شخص کا نکالتے تھے
ہوئے کچھ روز منقضی ایسے — ہوئی تقدیر مقتضی ایسے
ہو کے آماج گاہ تیر بلا — دوستدارون سے اپنے اُسنے کہا
اُس ستمگر کے ظلم سے آخر — کرون تم سب کو مخلصی ظاہر
اِسنے جانے مین کچھ درنگ کیا — بھوکھ نے اُسکو سخت تنگ کیا
لگا غصہ سے پیسنے دندان — کہ ہوئی دیر کس لیئے چندان
آتش جوع اشتعال مین تھی — طاقت صبر انتقال مین تھی
دیکھا دُم انتقام کی ہر بار — مارتا تھا زمین پر خونخوار
کیا جھک کر ادب سے اُسکو سلام — پوچھا تب شیر نے اُسسے یہ کلام
کہا اُسنے اُنھون نے ای جمجاہ — ایک خرگوش بھیجا تھا ہمراہ
لے گیا چھین کر اُسے بازور — گرچہ مین نے بہت مچایا شور
کہ یہ صحرا ہی میری جائے شکار — چاہیئے مجھکو پہلے آئے شکار

ایسی اُسکی نسیم تھی خوشبو — کہ بہشت عظیم تھی خوشبو
تھے ہر ایک شاخ پر ستارے ہزار — تھے فلک کے ستارے سارے نثار
تھے ریاحین دمیدہ برلب جو — تھی معطر ہوا صبا خوشبو
رہتے تھے آب وخور کی کثرت سے — عمر گزرانتے تھے فرحت سے
کہ ہمیشہ انھون مین آتا تھا — نامبارک لقا وہ کھاتا تھا
ظلم سے اُسکے ہو سکے نہ صبور — گئے مل کر تمام اُسکے حضور
تو مشقت کے بار اُٹھاتا ہی — ہمسے تب اک شکار پاتا ہی
ہم بھی رہتے ہین خوف سے ترسان — تیری اس جا کے بلذوق سے لرزان
اسلیئے ہم نے سوچی ہی یہ صلاح — اسمین دونون کے واسطے ہی فلاح
وہ یہ ہی تو اگر ہمین نہ ستائے — وقت خوش مین ہمارے فرق نہ لائے
اسمین ہرگز نہین کرینگے خطا — سنکے یہ شیر نے دی اُنکو رضا
بھیجتے تھے اُسے حضور شیر — شیر ہوتا تھا اُسکو کھاکے سیر
آیا قرعہ بنام یک خرگوش — جو تھا اُن وحشیون مین صاحب ہوش
جو نہ کچھ دل مین خوف شیر کرو — اور مجھے بھیجنے مین دیر کرو
کہا سب نے کہ کیا مضائقہ ہی — کر خوشی سے جو کار لائقہ ہی
منقضی ہو گیا جو وقت چاشت — نہوئی اُس سے بھوکھ کی برداشت
گیا خرگوش ہولے ہولے اُدہر — شیر غصہ سے تنگ آیا نظر
دمبدم چھونکتا تنور شکم — روز ناداری ہی مصیبت و غم
اور تھا نقض عہد کو تیار — آیا آہستہ پیش وہ مکار
کہ کہان تھا کدھر سے آیا ہی — کیا خبر وحشیون سے لایا ہی
حسب دستور آتے تھے ہر دو — ملا ایک شیر راہ مین ہم کو
کہ یہ ہی شاہ وحشیان کی غذا — نہ سنا اور مجھے جواب دیا
تو نے شاید نہین سنا یہ کلام — کہ ہر ایک بیشہ شیر کا ہی مقام

اگلے لوگون سے سنے مین آیا
ہی بزرگون نے ایسا فرمایا

ان مہمان کا اس لیے احسان
کہاتا ہی تیرے خوان سے اپنی نان

اور بچھاؤن مین فرش لائق حال
ہر مہمان نیک و پاک خصال

خدمت گرگ مین چلنے کی ابہی
وہ بلا فرق سے ٹلے گی ابہی

جامی و جا سے وہ ہی بے پروا
جز ملاقات ہی نہ اُسکو چاہ

جیسے جی چاہیے کیجیے خاطر
اِس طرح کہکر آیا وہ باہر

کہ ہوئی ہی فریفتہ روباہ
میری باتون پہ شیفتہ روباہ

گرگ نے ضرس حرص تیز کئے
گوشت روباہ کے فرہ کے لیے

گرگ مجہکو رسائی بخشے گا
اپنے دل کو صفائی بخشے گا

دور اندیشی کی چلی تہی راہ
کھودا تہا گھر مین پہلے سے ایک چاہ

اور رکھتی تہی ایک راہ نہان
جس سے بروقت ہونے پار روان

ایسی ترتیب سے خس و خاشاک
رکھے اور اوپر اُسکے ڈالی خاک

پس جہان پر تہی وہ رہ پنہان
بولی آکر وہان کہ ای مہمان

جون ہی اندر رکھا انہون نے قدم
پہر اُسنے دہن گریز کا دم

اندر آتے ہی غرق چاہ ہوئے
آپ ہی اپنے خار راہ ہوئے

اُسکو فی الفور پارہ پارہ کیا
شکم گرسنہ کا چارہ کیا

یہ مثل مین نے جو بیان کی ہی
یہ حقیقت تجہے عیان کی ہی

اور جو عقل سے ہی بہرہ ور
آتا ہی کب فریب کے اندر

لیک ہی گاؤ آپ پر نازان
اور میری دشمنی سے ہی نادان

دوستی کی کمان سے مکر کا تیر
جہان چلتا ہی ہوتا ہی جاگیر

کہ نہ تہا اُسکے مکر سے آگاہ
ورطۂ موت مین پڑا ناگاہ

اپنی روزی ہر ایک کہاتا ہی
اپنے ہاتہہ سے گہر سے پاتا ہی

لیک کر اتنی مہربانی عیان
کہ کرون صاف جہاڑ کر یہ مکان

سمجہا خرگوش نے میری تقریر
نہین روباہ مین ہی بے تاثیر

بولا مہمان فقیر مشرب ہی
نہ تکلف سے اُسکو مطلب ہی

پر تکلف ہی پر طبیعت ہی
کیا قباحت ہی گر طبیعت ہی

کیا کُل حال پیش گرگ بیان
اور یہ مژدۂ امید عیان

پہر کیا وصف لحم و شحم بیان
ہر شئی چیز مین فرہ ہی عیان

اور خرگوش امیدوار ہوا
کہ عیان مجہہ سے ایسا کار ہوا

لیک وہ تہی ہوشیار بڑی
اور تہی آزمودہ کار بڑی

رفتہ رفتہ نکالی تہی کل خاک
ڈہانپا تہا ڈال کر خس و خاشاک

گیا باہر وہان سے جب خرگوش
بر سر چاہ آئی وہ ذی ہوش

کہ ذرہ سے اشارہ کے پیچہے
خاک و خاشاک کُل گرے نیچے

مہربانی سے آئیے اندر
اپنی تشریف لائیے اندر

بچی راہ نہانی سے بارے
گرگ و خرگوش حرص کے مارے

گرگ نے جانا حیلۂ خرگوش
کیا غصہ نے اُسکے دل پر جوش

مرگ پر ایسے شخص کے کیا غم
بچا جسکے فریب سے عالم

کہ کبہی مکر اور حیلہ کہین
پیش دانا ہی پیش جاتا نہین

کہا دمنہ نے یہ جو تو نے کہا
مین سمجہتا ہون ہی درست و بجا

نہین غفلت مین مارنا دشوار
نہین غافل کو مارنا دشوار

تو نے شاید نہین کیا ہی گوش
شیر کش مکر سے ہوا خرگوش

پوچہا اُسنے کہ کسطرح ہی یہ حال
کہا دمنہ نے اسطرح ہی یہ حال

## حکایت ۱۴

ایک لقمہ سے مین نہین ہون سوا    میرے کہانے سے ہوگا فائدہ کیا
کہ وہ ہی راہ چلنے مین لاچار    بلکہ ہی اوٹھنا بیٹھنا دشوار
آپ تکلیف اسقدر فرمائین    کہ میرے ساتہہ اُسکے گھر آئین
آپ لین اُس سے ناشتہ کا کام    گر ملے اُس سے روح کو آرام
دوسرون کو چلائین فرمان پر    مین تو رہتا ہون آپ فرمان بر
پیش لی راہ خانہ روباہ    جسکا دست دغا نہ تہا کوتاہ
ایسی تہی نقش بازی مین عامل    اور نیرنگ سازی مین کامل
دیہ وصحرا مین ایک بازی گر    تہی درندون مین نیک بازی گر
ہوتی تہی وقت جست چشم سے گم    جہاڑتی تہی فلک کا صحن بدم
چاہا لے اُس سے انتقام اپنا    اور اُس سے بنائے کام اپنا
جاکے روباہ کو سلام کیا    چاپلوسانہ احترام کیا
خوب آیا کہان سے آیا بیٹہہ    دونون آنکہین ہین تیری چاہ بیٹہہ
پر زمانہ میرا منافق تہا    اور میرا بخت ناموافق تہا
ان دنون ایک عزیز عالیجاہ    جو کرامت کے مصر کا ہی شاہ
ہی مبارک مزار سے آیا    شوق بے اختیار سے آیا
مجہے بہیجا ہی استجازت کو    آئے اندر اگر اجازت ہو
کیونکہ دیدار ہی جہان آرا    اور گفتار عنبر سارا
یا بلائے فضول سا جائے    یا دعائے قبول سا آئے
کہا دل سے کہ اب یہی ہی صواب    کہ پلاؤن اسے اسی کی شراب
کہہ گئے ہین بزرگ پیشین واش    سنگ ہی سنگریزہ کا پاداش
کہ یہان مین عزیزونکی خاطر    نہین خدمت گزاری مین قاصر
تاکہ حاصل ہو اُن سے دید وشنید    جو سمجہتے ہون اپنے حق مین مفید
اور کرون کیون نہ اُسکی مہمانی    جسکی کی تونے یہ ثنا خوانی

ایک روباہ ہی مقیم یہان    اسقدر فربہ وجسیم عیان
گوشت اُسکا ہی مثل آب حیات    خون اُسکا ہی مثل شیر ونبات
تو ہون مکر وزور مین قاصر    کرون اُسکو حضور مین حاضر
فہما ورنہ مین ہون خود حاضر    نہین خدمت مین آپکے قاصر
گرگ اُسکے فریب مین آیا    دل مضطر شکیب مین آیا
درس شیطان کو سکہاتی تہی    اور سبق وہم کو بتاتی تہی
تہی وہ چالاک پر فریب زمان    یعنی اُس بیشہ کی تہی باج ستان
ددِ صحرا افغان مین تہے سارے    سگ دد ہی تمام تہے ہارے
اُس سے خرگوش کو خصوصیت تہی    پائی فرصت جواب عقوبت کی
اسلیئے چہوڑا گرگ کو در پر    خود گیا اُس مکان کے اندر
دیا روباہ نے جواب سلام    اور کیا اُس سے اسطرح سے کلام
کہا گذرا ہی عرصہ بسیار    جب سے رہتا ہون مشتاق دیدار
اب ہوا طالع وزمانہ یار    ہوئی حاصل سعادت دیدار
اور ولایت کے عرصہ کا ہی پیر    مہربان مرید ونیک ضمیر
سنکے حضرت کی زاویہ داری    صیت جسکا ہی خلق مین جاری
چشم دیدار سے منور ہو    مغز گفتار سے معطر ہو
اور اسوقت جو نہ فرصت ہو    دوسرے وقت آئے رخصت ہو
سمجہی روباہ جب سنا یہ کلام    کہ ہی پر مکر وحیلہ سے یہ تمام
جیسا دم بہرتا ہی بہرون ویسا    جیسا یہ کرتا ہی کرون ویسا
پس خوشامد کے ساتہہ پیش آئی    اور لب پر یہ گفتگو لائی
بلکہ ہر وقت رہتی ہون تیار    جیسے رہتے ہین خاص خدمتگار
خاص ایسے عزیز کی خاطر    کب ہون خدمت گذاری مین قاصر
کوئی مہمان جو گہر مین آتا ہی    اپنا رزق اپنے ساتہہ لاتا ہی

ہو گی تیرے لیئے بقا کا سبب
اور اُسکے لیئے فنا کا سبب

اور جو ہووے عقلمند و نیک رائے
اُس سے کب کوئی انحراف دکھائے

تب کہا اس شغال نے یہ راز
کہ ہوا کی فضا مین کر پرواز

کہ جہان ہووے چشم انسان مین
اور اُٹھانا ہو اُسکا امکان مین

اسطرح اُڑ کہ دیکھین کل مردم
اور نہ ہووے نظر سے اُنکی گم

پہنچے جسوقت مار کے گھر پر
ڈال پیرایہ مار کے سر پر

لوٹ کر اُسکی جان کا سرمایہ
پھر اُٹھائینگے اپنا پیرایہ

زاغ اس بات پر ہوا عامل
ایک آبادی مین ہوا داخل

آپ اُس کوٹھے پر نہانے لگی
میل اندام سے چھڑانے لگی

یعنے جب پہنچا مار کے گھر پر
ڈالا پیرایہ مار کے سر پر

اسقدر دیکھتے ہی سر کوٹا
مار قید حیات سے چھوٹا

خصم خونخوار درمیان سے گیا
اشک خونبار جیب جان سے گیا

کہ جو حیلہ سے کام کر سکیئے
زور سے کب تمام کر سکیئے

ایسے پر ہونے کی نہین کاری
تیری حیلہ گری و مکاری

تو کریگا نہ اُس سے چاشت تمام
کہ وہ لیویگا تجھہ سے شام کا کام

چاہ کر روبہ کی گرفتاری
پھنس گیا خود بدام لاچاری

زاغ بولا کہ یارون کا امیا
جو ہوا سین نہین حذر کی جا

ساقی ہے میکدہ کا راہنما
یار سے ہے نہ انحراف روا

نظر افگن ہو بام و صحرا پر
پائے پیرایہ گر کسی جا پر

جا کے منقار سے اُٹھا اُسکو
چشم مردم سے تو چھپا اُسکو

بیگمان لوگ بہر پیرایہ
ہونگے در پی ترے تہ سایہ

پڑیگا مار جو اُنھون کو نگاہ
مار کر مار اُسے کرینگے تباہ

بے اُٹھائے ہی ہے محنت و آفت
ہو گی تجھکو فراغت و راحت

ایک زن دیکھی ایک کوٹھے پر
رکھ کے پیرایہ ایک گوشے پر

لیا پیرایہ زاغ نے آکر
کیا جیسا بتایا تھا جا کر

متعاقب جو پیچھے آئے تھے
زاغ کے نیچے نیچے آئے تھے

لیکے پیرایہ وہ گئے گھر کو
زاغ کے سر سے ٹال کر شر کو

یہ مثل اس لیئے بیان کی ہے
یہ حقیقت تجھے عیان کی ہے

کہا شکر کلیلہ نے خاموش
گاو رکھتا ہے فہم و دانش و ہوش

تو جو ہر رخنہ مکر سے کریگا
وہ اُدھر اُسکو فکر سے بھریگا

تو نے ابتک حکایت خرگوش
میری دانست مین نہین کی گوش

پوچھا دمنہ نے کیسے ہے یہ بیان
کہا اُسنے کہ ایسے ہے یہ بیان

## حکایت [۱۳]

کہتے ہین ایک گرگ صحرا مین
پھرتا تھا طعمہ کی تمنا مین

گرگ نے اُسکو مغتنم جانا
ہولے ہولے اُدھر کیا جانا

جا نہ بھاگے کہ گرگ بر سر راہ
آکے بولا کہان کو جاتا ہے آہ

ہو گیا خشک مارے دہشت کے
پا گئے ٹوٹ مارے وحشت کے

آتش جوع التہاب مین ہے
نفس امارہ اضطراب مین ہے

زیر خاشاک دیکھا اک خرگوش
خواب غفلت سے گویا تھا بیہوش

اُسکی دم اور قدم کی آہٹ سے
خواب سے چونک کر اُٹھا جھٹ سے

آکہ اب مین ہون ور سے لاچار
بھاگ تب ہون صبوری سے لاچار

رکھا رو کر زمین پہ روی نیاز
کہ ہوا مجھہ پر آشکار یہ راز

آپ کو چاہیئے غذا لیکن
کیا ہے مجھہ دبلے پتلے سے ممکن

دیا سنکر یہ ماہیون نے جواب
کہ ہی یہ تیری راے عین صواب

بولا یہ بات سنکے ماہی خوار
مجھے امداد سے نہین انکار

لیک آتے ہین دم بدم صیّاد
اور یہ وقت جاتا ہی برباد

تب کیا ماہی خوار نے اقرار
کہ ہی جب تک بدن مین طاقت یار

پس ہر اک صبح گاہ ماہی چند
ایک جا پر جو تھی قریب و بلند

کہ ہر ایک جانے کو شتابان تھی
چشم حیرت سے عقل نگران تھی

اور زبان با ہزار دیدۂ دا
دیکھکر روتا تھا کہ حال ہی کیا

یہ سزا اُسکے واسطے ہی بجا
ہی بجا اُسکے واسطے یہ سزا

کہ وہ بھی ماہی خوار کے ہمراہ
جاکے ہو اُس غدیر سے آگاہ

ہوا وہ اپنے دل مین خائف اب
کہ یہی ایک ہی مخالف اب

پس اُسنے رکھکر اپنی گردن پر
لے گیا ماہیون کے مدفن پر

کہ یہ ہی آبگیر یا مدفن
دوست ہی ماہی خوار یا دشمن

کہ اگر دیکھے دشمن جان خواہ
رکھتا ہی کچھہ ارادۂ جانکاہ

اور جو کرتا ہی تو ہین فائدہ دو
دونون سے ایک تو ضرور ہی ہو

کہ کریگا جو خصم کو مغلوب
کرین گے لوگ مردی سے منسوب

کرے دشمن جو تیرا قصد ہلاک
تا رہے تجھہ سے پھر ضرر کا نہ باک

کام پایا تو ہو ویگا با کام
ورنہ ہوگا نہ خلق مین بدنام

تھا جو پیر و ضعیف بس نہ چلا
ہوکے بیدم گرا گھٹا جو گلا

باقی یارون سے اپنا حال کہا
جیسا کچھہ محنت و ملال سہا

مغتنم جانی سب نے اُسکی وفات
اور سمجھے دراز اپنی حیات

خوش نہین ہوتا مرگ دشمن پر کس
ہجر دشمن سے اچھا ہی دم بھر

کہ بہت سے جو مکر کرتے ہین
مکر سے اپنے آپ مرتے ہین

کہ پہنچتا وبال مکر نہین
دوسرے کو جزا اہل مکر کہین

لیک جب تک نہ تو مساوی ہو
لیکے جانا یہان سے مسکن ہو

جتنی ہی مجھہ مین قوت و طاقت
نہین تم سے دریغ ہی ساعت

ماہیون نے کی گریہ و زاری
اور انہار شکر دلا جاری

چند ماہی اُٹھا کے مین ہر دن
کرونگا اُس غدیر مین ساکن

لاکے کھاتا تھا پھر جو جاتا تھا
اور اُنکو بتیرا دیتا تھا

سہو پر اُنکے حیف کھاتی تھی
غیرت اُنکی خطا سے پاتی تھی

سچ ہی جو خصم کے فریب مین آئے
اور یقین اُسکے قول فعل پہ لائے

ہوئے کچھہ روز اِس طرح آخر
شوق خرچنگ کو ہوا ظاہر

الغرض ماہی خوار سے ظاہر
کیا اپنا ارادۂ خاطر

چاہیے اُسکو بھی تمام کرون
اُسکے یارون مین اپنا نام کرون

استخوان ماہیون کے دیکھے وہان
ہوا خرچنگ دل مین فکر کنان

چاہیے عقلمند کو دائم
کہ رہے اس کلام پر قائم

اپنے بچنے کی کچھہ کرے تدبیر
نہین کرتا تو سمجھو ہی تقدیر

کہ جو جیتا تو کامیاب ہوا
اور جو ہارا تو نام یاب ہوا

اور جو ہارے گا کار لائق سے
بچے گا طعنۂ خلائق سے

جہد کرنے مین تو نہو مجبور
ہی اگر فہم و عقل مین مشہور

پس لپٹ کر لگا دبانے تنگ
گردن ماہی خوار کو خرچنگ

اُترا خرچنگ اُسکی گردن سے
آیا مسکن کو بچ کے مدفن سے

ہوکے یارون کے فوت سے بیغم
ہوئے دشمن کی موت سے خرم

ایسے بدخواہ کے گذرنے پر
ایک دم سو برس سے ہی بہتر

لایا ہون اسلیئے یہان یہ مثل
کہ کرے یہ سخن عیان یہ مثل

جیسا مضمون ہی اِس آیت کا
ایزد پاک کی ہدایت کا

پر بتاتا ہون مین تجھے تدبیر
جو نکی اُسکے کرنے مین تقصیر

کھیل مین کھوئی اپنی عمر تمام / نرکھا کچھہ جو آئے پیری مین کام
یہی بہتر ہی کوئی حیلہ کرون / مکر و تزویر کو وسیلہ کرون
پس لب آب بیٹھا جا کے وہان / غمزدہ وار آہ و نالہ کنان
کہ تو مغموم و مضطرب سا ہی / اسکا تبلا مجھے سبب کیا ہی
کہ پکڑتا ہون ماہیان دو چار / یہان ہر دن مین صرف یکدو بار
عمر کٹتی تہی میری با آرام / نہ تھا تشویش و فکر سے کچھہ کام
کہ یہان اس غدیر کے اندر / ماہیان رہتی ہین زیادہ تر
ایک سے سن کے دوسرے نے کہا / کہ فلانے غدیر مین ہین سوا
جو حقیقت مین راست ہی یہ مقال / تو ہی پھر میری زندگانی محال
سنکے خرچنگ یہ کلام باس / آیا مغموم ماہیون کے پاس
ماہیان اس خبر سے گھبرا کے / ساتھہ خرچنگ کے وہان جا کے
پہنچی ہی اسطرح کی تجہہ سے خبر / کہ عیان چہرہ پہ ہی اسکا اثر
دیکھکر اپنے کار کا آغاز / ہین جو انجام پر نظر انداز
مشورت تجہہ سے لیتے ہین لاچار / مشورت بخش ہی امانت دار
چاہیئے شرط پند پوری کرے / جانے جو پند ہی ضروری کرے
اور تو آپ کہتا ہی یہ بات / کہ ہی منسوب ہمسے تیری حیات
پس بتا کیا ہی اپنے حق مین صواب / تب دیا ماہی خوار نے یہ جواب
نہین اُن سے مقابلہ ممکن / نہین اُن سے معاملہ ممکن
بجز اسکے کہ آبگیر ہی ایک / گویا کوثر کو ہی نظیر ہی نیک
قعر مین اُسکے ریگ کے دانے / نہین مشکل شمار مین آنے
با وجود اسکے فہم کا غواص / نہین پا سکتا اُسکا قعر خاص
دور ہین اُس سے دیدۂ صیاد / دیدۂ دام کی ہی کیا بنیاد
شل دریا ہی آب گیسر پڑا / نہ سراپا ہی اُسکا دیکھہ پڑا

رہی قوت میرے بدن مین نہ آج / قوت کا کچھہ نہ سوجھتا ہی علاج
ہو مگر اس بہانہ سے ممکن / کہ بسر ہووین اور بہی کچھہ دن
ایک خرچنگ دیکھہ کر آیا / دوستانہ زبان پہ لایا
کہا اُسنے کہ کیون ہون مغموم / ہی معیشت مری تجھے معلوم
جس سے قائم ہی تن مین میرے جان / اور نہ انکو ہی کچھہ سوا نقصان
آج صیاد دو یہان آئے / اور یہ بات بر زبان لائے
انکی تدبیر چاہیئے کرنی / نہین تقصیر چاہیئے کرنی
کیجئے چل کے پہلے اُنکا کام / ڈالیئے اس غدیر مین پھر دام
جان شیرین سے دست اٹھانا پڑا / موت کے منہہ مین آپ جانا پڑا
یہ خبر جسطرح سنی تہی یہان / کی تمام و کمال اُنسے بیان
روئین یون ماہی خوار کے آگے / دشمن جان شکار کے آگے
اِسکی تدبیر تو بتا ہمکو / کچھہ نہین غم سے سوجھتا ہمکو
عاجزی سے یہ حال ہی ہر آن / کہ ہین بیکار و زار سرگردان
گو خردمند ہووے دشمن جان / مشورت اُس سے جا کے چاہین جہان
خاصۃً ایسے کار نیک مین جو / کم مفید اُسکے واسطے ہی نہو
نہین ہی بے ہمارے تیرا وجود / بے ہمارے ہی تیری بود نہ بود
کہ دو صیاد کرتے تہے یہ بیان / سنا ہی مینے اپنے کانون یہان
کتنا ہی دل مین سوچتا ہون مگر / کوئی تدبیر آتی ہی نہ نظر
صبح صادق سا آب اُسکا صفا / جام گیتی نما سا عکس نما
جوف مین اُسکے بیضۂ ماہی / ہوتے ہین حال خود سے آگاہی
اور سیاح وہم کو کیا راہ / کہ ہوا سکے کنارون سے آگاہ
ماہیان اُسکی قید سے آزاد / رہین زنجیر آب مین دلشاد
تم یہان سے اگر چلو گی وہان / عمر بھر گذرے گی بامن و امان

ایک تدبیر ایسی کیا ہی یاد / کر سکے جس سے گاؤ کو برباد
وہ ہی تجھ سے زیادہ قوت دار / رکھتا ہی یار و آشنا بسیار
کہا دمنہ نے مت سمجھ زنہار / فقط امداد و زور اصل کار
بلکہ تدبیر و رای کو ہر آن / کل امورات مین مقدم جان
کیونکہ تدبیر و رای سے جو کار / ہو سکے ہو نہ زور سے زنہار
تو نے شاید نہین سنا یکبار / مارا حیلہ سے زاغ نے یک مار
پوچھا اسنے کہ کیسے ہی یہ بیان
کہا اسنے کہ ایسے ہی یہ بیان

## حکایت

ایک کوے نے کہتے ہین کہ یہان / کمر کوہ پر بنایا مکان
یعنی لی تہی شگاف سنگ مین جا / کیا تھا اپنا آشیانہ بنا
پاس ہی ایک مار تھا ساکن / بھرا تھا جس کا زہر سے باطن
جس کا آب دہان تھا زہر ممات / یعنی تھا مبطل مزاج حیات
زاغ جسوقت بچے لاتا تھا / مار اگر انھون کو کھاتا تھا
سینۂ زاغ کو جلاتا تھا / داغ پر داغ نو لگاتا تھا
آتش درد ہجر فرزندان / بجھ سکے مشتعل نہ تھی چندان
ظلم سے اسکے جب ہوا لاچار / گیا پیش شغال جو تھا یار
کی شکایت کہ سہتا ہون یہ ملال / اس سے اب دل مین رکھتا ہون یہ خیال
کہ کرون خود کو اس بلا سے رہا / اور اس آفت و عنا سے رہا
پوچھا اسنے کہ یار یا تدبیر / سوچی اس کام کی ہی کیا تدبیر
کس طرح اس بلا کو ٹالے گا / کس طرح آپ کو سنبھالے گا
کہا سوچی ہی مین نے یہ تدبیر / کہ اگر یار ہو میری تقدیر
جب وہ بدخواہ خواب مین آئے / خواب کی راہ خواب مین جائے
اسکی آنکھون کو مار کر منقار / کرون دیدار دہر سے بیکار
تا کہ آنکھون سے اپنی ہو کر کور / نہ کرے میرے بچگان پر زور
اور بچون کو جو ہین راحت جان / اسکے آزار سے نہ پہنچے زیان
کہا سنکر شغال نے ظاہر / ہی یہ تدبیر عقل سے باہر
کہ نہین کرتے عقلمند زمان / اسطرح قصد جان دشمن جان
کہ خطر ہووے آپ پر عائد / یا ضرر ہووے آپ پر عائد
پس خبردار ایسا کام نہ کر / آپ کو اسطرح تمام نہ کر
کہ کیا ماہی خوار نے یکبار / قصد خرچنگ کر کے بیکس وار
زاغ نے پوچھا کیسے ہی یہ بیان
کہا اسنے کہ ایسے ہی یہ بیان

## حکایت

تھا بیابان آگے ایک ماہی خوار / تھا لب آب نیک ماہی خوار
ماہیون کو شکار کرتا تھا / بجز اسکے نہ کار کرتا تھا
حسب حاجت پکڑ کے کھاتا تھا / غم فردا نہ دل مین لاتا تھا
ضعف پیری نے اسمین پائی راہ / قوت جسم کو بتائی راہ
صید ماہی سے جب ہوا مجبور / تب کیا اپنے دل سے یہ مذکور
کہ گیا کاروان عمر گذر / گرد تک بھی نہ آ کے پہنچی ادھر

ظالم وہ ہر سوز و خیرہ کش — اسکی تلخی سے رو و خلق ترش
لوگ بیداد سے کراہتے تھے — مرگ اسکا خدا سے چاہتے تھے
ایک دن صید گاہ کو جا کے — وہی سنا دی وہان سے پھر آ کے
مرد مو آج تک مرا دیدہ — رہا روے صواب نادیدہ
اور چلاتا تھا میر او ستم — ضعفا پر ہمیشہ تیغ الم
اب ہون خلقت نواز ہی مائل — لوگون کی چارہ سازی پر مائل
ایسی امید رکھتا ہون آگے — کوئی ظالم کسی کے گھر جا کے
دست ایذا کبھی چلائی نہین — حلقہ رنج کھٹکھٹائی نہین
اور رکھے پای درد و رنج نہین — کسی کی ساحت سرا مین کہین
کیا فراخی کی ہوا امید وہان — خلق ہو تنگ دست شہ سے جہان
سنی لوگون نے یہ نوید جہان — تن بیجان مین سب کے آگئی جان
اور شگفتہ ہوئے رجا کے گل — گلشن آرزو دل مین کل
اس مبارک نوید سے تازہ — ہوئی شادی بغیر اندازہ
الغرض مین معدلت اسکا — اسقدر دور دور تک پہنچا
کہ بر و بے ہراس جیتا تھا — شیر شرزہ کا شیر پیتا تھا
باز و کنجشک مین تھی انبازی — کرتے تھے ملکے رات دن بازی
اس لیئے خاص و عام سب اسجا — کہتے تھے داد گر لقب اسکا
ایسی بنیاد عدل کی گہری — آگ گنبد کی پاسبان ٹھہری
ایک سر دار نے کیا یہ سوال — کیا ہوا کیون بدل گیا وہ خیال
تھی جو بیداد کی مرارت تب — کیون ہی انصاف کی حلاوت اب
بولا اس روز مین جو ہو کے سوار — سوی صحرا گیا تھا بہر شکار
پھرتا تھا ہر طرف کو سیر کنان — اور مرغ نظر تھا طیر کنان
دیکھا ناگاہ ایک سگ اسجا — رو بہ پر دوڑا کاٹا پا اسکا
بھاگی رو بہ وہان سے لنگ کنان — ہو گئی جا کے اک بھٹے مین نہان
سگ پیچھا مارا اک پیادہ سنگ — اسکے پا پر لگتی ہی ہوا لنگ
وہ پیادہ گیا نہ تھا کچھ راہ — ماری ایک اسپ نے لکد ناگاہ
وہ پیادہ بھی لنگ پا سے ہوا — راہ چلنے مین تنگ پا سے ہوا
اسپ اتنک گیا نہ تھا کچھ دور — گر کے خندق مین ہو گیا پا چور
ہوش مین آیا دیکھتے ہی حال — کہا دل سے کدہر ہی تیرا خیال
دیکھا جو کچھ ظہور مین آیا — انھون نے کیا کیا تھا کیا پایا
نہین کرتا جو کار بایستہ — نہین پاتا ہی بار شایستہ
نیکی ہی کر بدی نہ کر ظاہر — دیکھے گا نیک اور بد آخر
نیکی ہی پر رہے جو تو مائل — ہو تجھکو بدی کبھی حاصل
تو چلے گا اگر بدی کی راہ — دیکھے گا اپنا آپکو بدخواہ
اسلیئے مین نے یہ کہی ہی مثال — کہ مکافات کا ہو تجھکو خیال
تا بد اندیشی سے تنفر ہو — اور اس قول کا تصور ہو
پھر اغیار رکھو دتا ہی چاہ — لیک پڑتا ہی آپ ہی بدخواہ
اور ہی اک بزرگ کا یہ کلام — چاہیئے یاد رکھنا اسکو دوام
بد نکر تا بدی نہ تجھ مین پھرے — چاہ مت کھودتا نہ اسمین گرے
کہا دمنہ نے ہی خدا عالم — کہ مین مظلوم ہون نہین ظالم
اور ستم کش ہون نے ستمگارہ — اسکو لا کر بنا ہون بیچارہ
پھر اگر چاہون اسکے حق مین زوال — کیا مکافات کا ہو مجھکو خیال
کیونکہ مظلوم اپنے ظالم پر — مائل انتقام ہو گیا ڈر
کیونکہ بدلے کا ہی نہین بدلا — نہین بدلے کا ہی کہین بدلا
جو ستائے اسے ستانے مین — کیا مکافات ہی زمانے مین
کہا سنکر کلیلہ نے مانا — اسمین تجھکو ضرر نہین آنا

پر اُسے شیر نے بڑھایا ہی / درجہ اعلی پر چڑھایا ہی
اُسکی اُلفت کو شیر کے دل سے / دور کرنا ہی سخت مشکل سے
تربیت جسکو شاہ کرتے ہین / بے سبب کب تباہ کرتے ہین
چوب کو آب کب ڈُباتا ہی / پرورش کی ہی شرم کھاتا ہی
اسی پر اُسکی مہربانی ہی / نہین اورون کی قدردانی ہی
پند سے اُنکے مستفید نہین / اس سے کوئی ضرر فرید نہین
اور کہتے ہین یون بزرگ زمان / ایک ان چہہ سبب جو ہو عیان
پہلا حرمان ہی یعنی جو کوئی شاہ / کرے محروم اپنے نیکو خواہ
دوسرا فتنہ یعنی بے باعث / جنگ اور واقعات ہون حادث
تیسرا ہی ہوا کہ شاہ زمان / ہو خریدار نازہاے زنان
چوتھا ہی عکس و اختلاف زمان / ہوتا ہی جو کسی زمان مین عیان
پانچوان تندخوئی یعنی غضب / جو سزا کی زیادتی ہی عجب
جیسے ہو صلح جس جگہہ درکار / اُس جگہہ ہووے جنگ کو تیار
ہووے جس جا ملاطفت لازم / ہووے بہر مجادلت عازم
بے محل جنگ و صلح سے کیا کام / گل کی جا گل ہو خار کی جا خار
بہر پاداش ہوکے آمادہ / درپی شنزبہ ہی استادہ
لیک میرا سخن بجا ہی جانا / کہ ضرر کا کسی کو پہنچانا
بد جو کرتا ہی بد ہی پاتا ہی / بد کے بدلے مین بد ہی آتا ہی
رحمت و خیر کی کرے خواہش / کینہ و قہر کی کرے کاہش
جیسا اُس بادشہ نے فرمایا / تہا لقب جسنے دادگر پایا

اب ہی خاصون مین اُسکو خاص کیا / سارے خاصون مین اختصاص دیا
کہ مزاج اُسکا جو بدلتا ہی / گو بارادہ محال چلتا ہی
اور جس شخص کو اُٹھاتے ہین / اُسکو بیوجہہ کب گراتے ہین
کہا اسکے سوا سبب کیا ہی / چشم شہ مین اُسی کو اب جا ہی
بلکہ آنکھون سے گر گئے سارے / اسلیے اُس سے پھر گئے سارے
کیا عجب ہی جو کوئی آفت آئے / اور اس مملکت کی شامت آئے
ملک و ملک کو ضرر پہنچے / آفت و شامت و خطر پہنچے
اور جو ہین عقیل و تجربہ کار / رکہے اُنکو خراب و خستہ و خوار
اور تیغ مخالفان چمکے / بارش خون مین برق سان دمکے
یا رکہے شوق صید و ذوق شراب / یا رہے لہو اور لعب مین خراب
شکل قحط و وبا و حرق و غرق / یا کہین زلزلہ پڑے یا برق
ہی چھٹا جہل یعنی نادانی / جو ہی تعجیل عکس مہربانی
اور ہو جنگ جس جگہہ واجب / اُس جگہہ ہووے صلح کا طالب
عوض قہر مہربانی کرے / عوض مہر قہرمانی کرے
بولا سنکر کلیلہ دانا / مین نے تیرا ارادہ پہچانا
چاہتا ہی کہ کچھہ ضرر پہنچائے / اپنی بدخواہی کا اثر پہنچائے
نہین رکھتا ہی کچھہ نتیجہ نیک / جیسا کرتا ہی پاتا ہی ہر ایک
چشم عبرت جو کوئی کرکے وا / دیکھے پاداش نیک و بد کیا کیا
روکے ایذا سے اپنے دست و زبان / نہین پہنچائے پہر کسی کو زیان
پوچھا دمنہ نے کسطرح ہی یہ بات / کہا اُسنے کہ اسطرح ہی یہ بات

## حکایت

ایک تھا بادشاہ والاجاہ / نہ تھا انصاف و عدل سے آگاہ
تہا دراز اُس کا دست جور و جفا / تہا بدر اُس کا راہ عدل سے پا

کی ہے ہر درد کی دوا پیدا
اور ہر رنج کی شفا پیدا

نہین باہر ہے حد امکان سے
بل توقع ہے لطف یزدان سے

سخن اُسکا نہ تھا منافق طبع
آیا اُن دونون کو موافق طبع

دوسرا اپنے درد کی درمان
ڈھونڈھنے کے لیئے ہوا ہر آن

ہون گرفتار درد دل الّا
جاتا ہون نہین علاج اس کا

آیا خاطر مین یہ خیال آخر
کہ جو حیوان ہو پیشتر ظاہر

اتفاقاً ملا سمندر سے
نکلا تھا آگ کے جو اندر سے

کہا دل سے کہ نیک ہے ہون ملا
چاہیے اِس سے اپنا حال کہا

پس سمندر کے روبرو آیا
شرط آداب کل بجا لایا

پوچھا کیون ہے تیرے چہرہ پر عیان
رنج و تکلیف و درد و غم کے نشان

تا ہو تکلیف لاحقہ زائل
اور آرام دل کو ہو حاصل

کھولی کنجشک نے زبان بیان
اور کیا اپنا حال زار عیان

جس سے کہتا ہون اپنی حالت زار
رکھتا ہون اُسکے دل پہ داغ ہزار

کہا اسکو کہ رکھ شکیب ذرا
کرونگا دور مین یہ تیری بلا

بلکہ جو اُسکے ہووے گا اندر
کرونگا کل جلا کے خاکستر

مین تیرے پاس شب کو آونگا
جیسا کہتا ہون کر دکھاؤنگا

رات کو وہ سمندر غم کاہ
لے کے ابنای جنس کو ہمراہ

خوب کھا پی کے بازن و فرزند
خواب بردہ تھا مردہ کے مانند

جب سمندر ہوئے وہان سے روان
ہوئی ایزد کی باد عدل وزان

ہوا اُسوقت خواب سے بیدار
کہ تدارک کا ہاتھ تھا بیکار

ظالم بدگہر نے نار جفا
جب جلائی ہی پہلے آپ جلا

کہ ہر ایک دفع خصم کی خاطر
کیا کرتا ہے جہد و جد ظاہر

رکھتا ہے نصرت و ظفر کی آس
ہوتی ہے شام کو سحر کی آس

تم اگر اپنے دل مین عہد کرو
کوشش و سعی و جد و جہد کرو

کہ یہ آفت ہمارے سر سے ٹلے
نار غم سے تمہارا دل نہ جلے

ایک اُن سے وہان رہا حاضر
بچون کی پاسبانی کے خاطر

گیا کچھ وہ ردل مین آیا خیال
کہ کہون کس سے جا کے دل کا ملال

درد دل کا علاج ہے مشکل
نہو ہر گز کسی کو درد دل

حال دل اُس سے آشکارہ کرون
خود کو اُمیدوار چارہ کرون

طوف کرتا تھا اُن بیابان مین
بوالعجب پایا صورت و شان مین

کیا عجب یہ گرہ کشائی کرے
جانب چارہ رہنمائی کرے

کی سمندر نے بھی نہ کم خاطر
کی شفیقانہ مہر دل ظاہر

جو ہون تکلیف راہ سے یہ عیان
کچھ دنون رکھہ مقام اپنا یہان

اور جو اور کچھ سبب ہے تبا
کہ تدارک مین ہووے جہد ادا

اسطرح پر کہ پیش سنگ اگر
کرتا ہو جا تا پارہ پارہ جگر

کی سمندر نے یہ حقیقت گوش
لائی بیطرح دیگ رقت جوش

کرونگا آج رات ہی کو یہ کام
کہ جلاؤنگا اُسکا خانہ تمام

تو بتا اپنے گھر کا مجھکو پتا
اور پھر اپنے بال بچون مین جا

اُسکو کنجشک نے بتایا گھر
غم سے آزاد ہو کے آیا گھر

آیا کنجشک کے بتانے پر
اُس ستمگر کے آشیانے پر

اُس سمندر نے حکم فرمایا
نفط و کبریت اُس پہ برسایا

شعلۂ قہر اسقدر رہبر کا
ظلم کی رات کا ہوا تڑکا

جل گیا ایک دم مین گھر کا گھر
نہ رہا رونے کو کوئی باہر

اسلیئے مین نے یہ روایت کی
کہ ہو تصدیق اس حکایت کی

گرچہ خود خورد و ناتوان ہووے
وہ بزرگ اور باتوان ہووے

دیا سنکر کلیلہ نے یہ جواب
تو جو کہتا ہے سو ہے صدق و صواب

تا کہ گاؤ اپنے کام سے جائے / ہو سکے اس مقام سے جائے
سستی و کاہلی کو کچھہ رخصت / نہین دیکھی بجز سبب غیرت

جو کرون اِس معاملہ مین قصور / ہون معذور عاقلون کے حضور
مین نہین چاہتا کچھہ اُس سے سوا / جو ہی آگے سے بارگہ مین ملا

اور بزرگون سے ایسا ہی مذکور / ساعی پنج کار ہی معذور
پہلا جو کھو کے ہاتھہ سے کچھ جاہ / اُسکے پھر پانے کے لیئے کرے چاہ

دوسرا وہ جو پہنچا ہووے زیان / کرے بچنے کو اُس سے جہد عیان
تیسرا وہ جو فائدہ پاوے / چاہے اُسمین نہ کچھہ زیان آوے

چوتھا جو ورطۂ بلا مین آوے / اور چاہے کہ اُس سے مخلصی پاوے
پانچوان پاکے فائدہ دلخواہ / چاہے اس مین ضرر نہ پاوے راہ

اور مین کہتا ہون یہی مطلب / کہ مجھے پھر ملے مرا منصب
اور تازہ ہو میری صورت حال / دفع ہو جائے کل کدورت حال

راہ یہ ہی کہ حیلہ سے دائم / در پے اِس گاؤ کے رہون قائم
جب تلک وہ نہ اس جہان سے جاے / یا کہین اور اس مکان سے جاے

ہون کنجشک زار سے کمتر / ہوئی غالب جو ایک باشہ پر
پوچھا اُسنے کہ کسطرح ہی یہ بات / کہا دمنہ نے اِسطرح ہی یہ بات

## حکایت

دیکھے کنجشک دو کسی جا پر / رہتے تھے اک درخت صحرا پر
میل دل سے تھا آشیانہ پر / کہ قناعت تھی آب و دانہ پر

متصل ہی تھا ایک کوہ بلند / جسکے نیچے تھی اُنکی جای پسند
ایک باشہ کا تھا مقام وہان / برق سا تھا جو وقت صید جہان

صاعقہ وار آتش افروزان / غرض جان طایران سوزان
ہوتا تھا اُنہون پر جو بچہ کشا / ایک کیا ہوتا تھا وہ بچہ ربا

جب یہ کنجشک دیتی تہی بچے / اور پل کر وہ ہوتے تہے اچھے
یعنے ہوتے تھے قابل پرواز / باشہ ہوتا تھا اُن پہ برق انداز

یعنے لے جاتا تھا اُنھین آکر / طعمہ دیتا تھا بچون کو جا کر
نہ وطن چھوڑنے کی تھی امکان / کہ ہی حب الوطن من الایمان

نہ وہان رہنے کی تھی کچھہ طاقت / تہی جفا پیشہ باشہ کی آفت
نہ توانائی سفر حاصل / نہ تن آسانی حضر واصل

بارے بچون نے جو نکالے پر / اور پرواز کو سنبھالے پر
اُنکے ماباپ ہوتے تھے خرم / اُنکی پرواز دیکھہ کر ہر دم

ناگہان باشہ کا خیال ہوا / شادمانی کی جا ملال ہوا
ناامیدی سے بیقرار ہوئے / بیقراری سے اشکبار ہوئے

ایک بچہ جو کچھہ ہوا تھا جوان / اثر رنج چہرہ پر تھا عیان
دیکھکر اپنے والدین کا حال / کہ بجائے خوشی تھا رنج یہ ملال

بولا اِس رنج کا ہی کیا باعث / اِس خوشی مین ہوا ہی کیا حادث
بولے ہم سے نہ پوچھہ ای فرزند / آتش دل ہوئی ہی کیسی بلند

آب دیدہ سے پوچھہ جو ہی رواں / پوچھتا ہی اُس کا شعلہ جا کے کہان
پس دیا اپنے حال سے اعلام / کیکے کل ظلم باشۂ بدکام

دیا بچہ نے کچھہ قرار اُنکو / اور کیا ایسا آشکار اُن کو
جو قضا و قدر کا ہی فرمان / اُس سے سر پھیرنا ہی بے امکان

بلکہ ہی راہ بندگی سے دور / حکم مالک سے بندے ہین مجبور
پر خدا ہی مسبب الاسباب / فضل اُسکا کبھی نہین کمیاب

آتے کل مردمان قرب وجوار — اور رات کل اُسکے خویش و تبار
دیکھا زن کو کٹ رہی تھی ناک — خون سے تر تھا جامہ ناپاک
سب نے حجام کو ملامت کی — نہ تھی امید اُسے سلامت کی
نہ زبان کو تھی قوت اقرار — نہ زبان کو تھی قدرت انکار
صبح صادق نے تیرگی کا نقاب — کیا چہرہ سے اپنے دور شتاب
مرأت آفتاب عالمتاب — جام جم سے نہین ہوا کم تاب
ہوا رایت فراز شاہ شرق — اور شہ غرب بحر خون مین غرق
آخر اُس زن کے اقربا تھے جو — پاس قاضی کے لے گئے اُسکو
مرد زاہد بھی کنشگر کا مکان — چھوڑ کر آیا قاضی ہی کے یہان
کہ تھی آگے کی کچھ شناسائی — خیریت پرسی درمیان آئی
مردم زن نے قاضی کے آگے — چاہا اپنا مرافعہ آگے
پوچھا قاضی نے اُس سے ای بیباک — کس لیئے بیقصور کاٹی ناک
پیشکر ہوا نہ پایا جواب — متحیر ہوا نہ آیا جواب
قاضی نے تب بحکم آیت خاص — ہر جراحت کے واسطے ہی قصاص
کیا اُسکے قصاص کا ارشاد — آیا ابلیس کے لیئے جلاد
ہوا ایسے حکم سے راضی — کہا زاہد نے اُٹھ کے ای قاضی
مجھکو یہ بات تولنی ہی بجا — چشم تحقیق کھولنی ہی روا
کیا نہین سارق سیہ نامہ — لے گیا میرا قیمتی جامہ
کیا نہین روبہ نگون تقدیر — موئی پر کر بیان دو نخچیر
کیا نہین زہر سے ہلاک ہوئی — وہ جو جانخواہ خوابناک ہوئی
کیا نہین کنشگر نے کاٹی ناک — اسکی جو آئی ہی یہان ناپاک
بلکہ مین نے یہ آنکھون سے دیکھا — اور سے ہین یہ رنج نازیبا
قاضی نے ملتوی کی اُسکی سزا — اور زاہد کی سمت پھر کے کہا
کر تو اس مختصر کی کر تفسیر — اور کر اس معما کی تعبیر
کہا زاہد نے حسب شرع ظاہر — حال کل ابتدا سے تا آخر
جو نر کہتا مرید سے مطلب — اُسکی گفت و شنید سے مطلب
کب میرے حال سے خبر پاتا — میرا جامہ چرا کے لے جاتا
اور جو روباہ حرص خونخواری — نہین رکھتی تو جاتی کیون ماری
جو نہین کرتی وہ دو زن بدکار — قصد اہلاک مرد ناہموار
زہر کھاتی نہ اپنے ہاتھ سے یون — جان جاتی نہ تن کے ساتھ سے یون
بیچتی ہی جو کاری سے زن حجام — ناک کٹوا کے ہوتی کیون بدنام
جو بدی کرتا ہی نہ نیکی پاتی — ہاتھ بد کے کبھی نہ نیکی آتی
جو کوئی چاہے نیشکر کھانے — تخم حنظل کبھی نہ ڈلوانے
ایسا کہتا ہی عاقل کامل — بد نکر ہو وے گی بدی حاصل
یہ مثل مین نے جو بیان کی ہی — یہ حقیقت تجھے عیان کی ہی
کہ چلا ہی تو آپ سے یہ راہ — جس مین پیش آئی محنت جانکاہ
اور کھولا ہی آپ سے یہ در — رنج و آفت کا اپنے ہی رخ پر
رو دیئے کس کے روبرو جاکر — آپ سے ہی جو گذرا ہی آکر
بولا دمنہ ہی تیرا کہنا بجا — آپ لایا ہون آپ پر یہ بلا
پر رہائی کا ہی وسیلہ کیا — یہ گرہ کھولنے کا حیلہ کیا
کہا اُسکو کلیلہ نے ای یار — مجھکو تو ناپسند ہی یہ کار
اسلیئے پہلے سے نہین شامل — اور اب بھی ہون مین نہین داخل
تو ہی تدبیر اپنی خاطر کر — تیز ہی راہی خویش ظاہر کر
کہ کہا ہی زمانہ مین ہر ایک — مصلحت اپنی جانتا ہی نیک
کہا دمنہ نے ای محب شریف — چاہتا ہون بحیلہای لطیف
گرد اس کام کے برآؤن مین — جلد جو ہو سکے دکھاؤن مین

خوف کے مارے کی نہ اُسنے آہ
پر کہا اُسنے اپنے دل سے واہ

عورت کفشگر جو پھر آئی
ناک دلالہ کی کٹی پائی

زن حجام پیٹتی سر کو
ہاتھہ مین ناک تھی چلی گھر کو

زاہدان صورتون کا تھا ناظر
وقت گفت و شنید تھا حاضر

عورت کفشگر نے ساعت بھر
کیا کچھہ میل استراحت پر

تجھ سے یہ ماجرا نہین ہی چھپا
کہ ہی شوہر نے مجھہ پہ ظلم کیا

مجھہ کو بے واسطہ لگا یا ہی
مجھکو بے واسطہ ستایا ہی

شوہر اُسوقت اُسکا تھا بیدار
سنتا تھا یہ فریب کی گفتار

یہ دعا کیا ہی یہ تمنا کیا
غیب دان کے حضور ربنا کیا

اُسکی درگاہ پاک مین زنہار
نہین قدر دعای بدکردار

تو اگر چاہے غیب سے کچھہ کام
پاکی دل رکھہ اور پاکی کام

قدرت قادر عظیم الشان
رحمت صاحب کریم الشان

نکیا خلق مین مجھے رسوا
کس زبان سے ادا ہو شکر اُسکا

پایا عورت کو ہر طرح سالم
ناک بھی پائی اپنی جا قائم

چاہی اُس سے معافی تقصیر
دور کی ہاتھہ پانون سے زنجیر

نکرے ایسے کام پر اقدام
ایسا مکروہ جسکا ہو انجام

اور نہو اُسکے حکم سے باہر
رکھے اُسکی بجان و دل خاطر

زن حجام پہنچی اپنے گھر
وہ کٹی بینی ہاتھہ مین لیکر

اور خویشون سے کیا کرے اظہار
اور اُن سے کرین جو استفسار

کہ فلانے کے گھر کو جانا ہی
جلد دے مجھکو جلد آنا ہی

دیا تو استرہ دیا خالی
قہر نے عقل سے کیا خالی

اور لگا کہنے کچھہ اُسے خیرہ
تھا اندھیرا کہ تھی شب تیرہ

بیٹی بیٹی پکار کر روئی
بے طرح ڈاڑہ مار کر روئی

کس نے عشرت کی کس نے پائی سزا
درمیان پڑنے کا یہی ہی مزا

کھا کے افسوس عذر خواہی کی
خود بند ہی اور اُسے رہائی دی

متحیر کمال ہوتی تھی
گاہ ہنستی تھی گاہ روتی تھی

دیکھکر ایسی ایسی بوالعجبی
فرط حیرت کو تھی نہ بے سببی

پھر اُٹھا کر دو دست مکر و دغا
بولی ای آفریدگار ورا

تہمت و افترا سے ایسا قصور
جسنے پایا نہین ہی مجھہ سے ظہور

میری بینی ہی زینت چہرہ
بخش رحمت سے رکھہ نہ بے بہرہ

بولا ای نابکار و ناہنجار
قحبہ بدسرشت و بدکردار

تیرے اطوار سے ہی وہ آگاہ
تیرے کردار سے ہی وہ آگاہ

نہین ہوگی تیری دعا مقبول
اپنے مکر و فریب پر مت بھول

زن بدکار بولی چلا کے
کا ہے ستمگار دیکھہ تو آکے

مین تھی اس لوث اتہام سے پاک
بخشی ایزد تعالی نے میری ناک

اُٹھہ کے وہ مرد سادہ دل آیا
ایک چراغ اپنے ہاتھہ مین لایا

زخم کا کچھہ اثر نہین پایا
اپنی تقصیر پر یقین لایا

ہوا تائب کہ پھر بلا تحقیق
بے حصول گواہی و تصدیق

سنکے غمازون کے سخن اصلا
نکرے اپنی زن کو پھر رسوا

ہی نہین اسکی پارسائی نہان
کہ اثر ہی دعا مین اسکی عیان

متحیر تھی اپنے دل مین کمال
کہ کہے کیسے اپنے شو سے یہ حال

اسی عرصہ مین جو ہوا بیدار
مانگا شوہر نے اپنا دست افزار

دیر سے بولی بلکہ دست افزار
دینے مین کرکے دیر ہی لیا کر

پھینکا اُسکی طرف غضب ہو کر
اپنی بدنامی کا سبب ہو کر

آگیا ہاتھہ حیلہ اعلا
اُسنے خود کو زمین پر ڈالا

ہوئی شوہر کو سخت حیرانی
کہ ہوئی مجھہ سے کیا یہ نادانی

برق جانخواہ کو شرر افزا — رعد جانکاہ کو خطر افزا
ہوئی لالہ کو برق سینہ سوز — ہوا نرگس کو ژالہ دیدہ دوز

برق سے کوہ چاک سمجھا ہر آن — رعد سے جرم خاک تھا لرزان
جگہہ باز ندہ کو نہ تھی ظاہر — تیر باران سے بچنے کی خاطر

صدمۂ سردی سے پناہ نہ تھی — سخت تکلیف تھی رفاہ نہ تھی
کبھی شاخون کو گھر بناتا تھا — کبھی پتون مین سر دباتا تھا

خوف ژالہ تھا ہر زمان زائد — صدمۂ برق درمیان عائد
رعد و باران و ژالہ برق کے ساتھ — شب تاریک مین فرق کے ساتھ

متحمل کو لائین جیسے ملال — اہل محمل کو آئین کیسے خیال
عاقبت رنج سے تمام کی شب — عافیت رنج سے تمام کی سب

اپنے دم پہ کمال جبر رکھا — ایسے غم پر بحال صبر رکھا
دمبدم آئی آشیان کی یاد — کم نہ غم لائی یار جان کی یاد

غم سے لب پر تھی ایک آہ سرد — دم سے شب بھر تھی نیک راہ درد
دم تھا پویا ملال یار کے ساتھ — غم تھا گویا خیال یار کے ساتھ

نہ تھا ظاہر کہ یہ فراق ترا — ہو گا آخر یہ دردشاق مرا
ورنہ دوری سے مانگتا زنہار — نہ صبوری سے مانگتا زنہار

لیک جب چمکا آفتاب سے نور — تب اندھیرا ہوا سحاب سے دور
نور سے آسمان ہوا روشن — دور سے کیا جہان ہوا روشن

مہر نے تیغ زر نکالی وہان — کی اندھیرے نے ارض خالی یہان
اُس نے اسجا سے پھر کیا پرواز — دل نے اس فکر کا کیا در باز

کہ پھرے گھر کو یا جو عہد کیا — چاہیے تھوڑا سا تو جہد کیا
اسی عرصہ مین آیا شاہین ایک — صورۃً مرگ قہر آگین نیک

سخت چنگال تیز تر پران — سخت اشمال تیز پر ہر آن
ارض پر آنے مین تھا نور قمر — چرخ پر جانے مین تھا نور بصر

برق سا وقت حملہ نارفشان — بادسا وقت سیر نارنشان
قصد باز ندہ آشکار کیا — دل نہ تھا بندہ فاش کار کیا

سخت گھبرایا پھر نہ صبر آیا — پھر نہ صبر آیا سخت گھبرایا
طاقت تن قصور مین آئی — حالت تن فتور مین آئی

قصد شاہین گرے کبوتر پر — گرے نیچے گرے نہ رو برتر
پیشتر پا کے مفت جائے بلا — پھر ہوا آکے مبتلائے بلا

آئی دلدار کی نصیحت یاد — لائی اصرار کی فضیحت یاد
جانا اپنے خیال کو بیجا — مانا اپنے ملال کو زیبا

کیا اظہار عہد مستحکم — دیا اقرار جہد مستحکم
کہ اگر اس خطر سے آئے امان — نہ اثر اس ضرر سے لائے زیان

نہ سہون پھر کبھی ملال سفر — نکرون پھر کبھی خیال سفر
صحبت یار مغتنم جانون — کیمیا وار مفت کم مانون

پھر لگے ہاتھہ ذیل وصل کہین — پھر لگے ساتھہ میل فصل نہین
حسن نیت کا نیک پایا اثر — فتح الباب ایک آیا نظر

جب وہ شاہین شکار کرتا تھا — عجز پا کین نہ کار کرتا تھا
ایک جانب سے آیا ایک عقاب — نیک جانب سے آیا نیک عقاب

نسر طائر بھی اُس سے تھا خائف — خانہ چرخ سے نہ تھا طائف
جوع مین جو سوی سما جاتا — حمل و جدی کو اُٹھا لاتا

نہ مقام اُن کا آسمان ہوتا — جو نہ بہرام پاسبان ہوتا
گرسنہ تھا شکار جو آیا — اُسکو دیکھا یہ آرزو لایا

یہ کبوتر شکار کمتر ہے — رافع اضطرار دم بھر ہے
پر ہے کچھہ جا شکیب کی ظاہر — نفس ناشکیب کی خاطر

پھر نوازندہ نے جواب دیا / یہ بیان تو نے بالصواب کیا
کہ سفر ہی نہ کم خوشی کا سبب / بلکہ رہبر ہی غم کشی کا عجب
لیک احباب سازگار کے ساتھ / نیک اصحاب رازدار کے ساتھ
پر جو ہمراہ سازگار نہ ہو / اور غم کا وہ رازدار نہ ہو
تو سیاحت مین فائدہ ہی کہان / بلکہ رحت مین عائدہ ہی زیان
اور مین جانتا ہون دوری و فراق / دوستدارون کا سخت ہی شاق
بلکہ ہر درد سے زیادہ ہی / سخت تر درد سے ارادہ ہی
ہی جہنم کا ہجر یار نشان / بلکہ وہ اسکا آشکار نشان
کیون نہین بیٹھا ہی بجان شاکر / گوشہ اور توشہ ہی یہان حاضر
ہی مناسب کہ رکھے رضا کی ہوا / نہی واجب کہ رکھے ہوا کی رضا
بیٹھ صحبت مین چھوڑ مت امان / لئیے ہی سنگ تفرقہ یہ زبان
کہا اسنے کہ یہ حکایت چھوڑ / ہجر کا رشتہ شکایت توڑ
کہ ہین دنیا مین دوستدار بہت / باوفا اور غمگسار بہت
غم نہین ایک یار سے توڑین / دوسرے دوستدار سے جوڑین
پھر اگر تجھ سے دور جاؤنگا / دوسرا بالضرور پاؤنگا
تو نے شاید نہین کیا ہی گوش / جو کیا ہی نہین کیا ہی ہوش
چاہت ایک یار و ایک دیار / کہ ہین یار و دیار نیک ہزار
متوقع ہون اب نہ پڑہ زنہار / میرے آگے یہ دفتر انکار
شعلہ محنت سفر سے دوام / پختہ ہوتا ہی آدمی جو ہی خام
سایہ پروردہ کو کہان ہو توان / کرے اپنے جا یہان ہو روان
دل نشین کوچ ہو مقام اگر / بالیقین پختہ ہووے خام بشر
پھر نوازندہ نے کیا ظاہر / کہ اگرچہ تجھے کیا ماہر
تو بھی تو مجھ سے یاری چھوڑتا ہی / رشتہ دوستداری توڑتا ہی
سیر کو اپنا کار جانتا ہی / غیر کو اپنا یار مانتا ہی
کان اس قال پر نہین کرتا / دھیان اس حال پر نہین دہرتا
یار کہنہ نہ چھوڑ ایک کہین / یار نو کے لیئے کہ نیک نہین
ابھی میرے سخن کو ہی نہ اثر / کبھی میرے سخن کو ہی نہ ضرر
جو نہ سنتا ہی دوستون کے کلام / پورے کرتا ہی دشمنون کے مرام
بس مرخص ہوا ہوا یہ چلا / بس مخصص ہوا سما یہ چلا
جس طرح مرغ ہو قفس سے بدر / پیش سے تھی نہ اسکو پس سے خبر
شوق سا جاتا تھا بہ پای ہوا / ذوق سا پاتا تھا فضائے ہوا
پر فرح جا مین طیر کرتا ہوا / کوہ و صحرا مین سیر کرتا ہوا
دامن کوہ پر گذر پایا / دامن کوہ پر نظر لایا
کوہ کیا تھا سما سراسر تھا / کوہ آسا سما برابر تھا
اوج سے گرچہ تھا نمودہ خاک / خاک کو جانتا تھا تو وہ خاک
دیکھا ایک مرغزار مینا رنگ / رنگ پر تھے ہزار بینا دنگ
روضہ مینو سے سوا خوش تر / مشک سے خوشبوی ہوا خوشتر
تھے ہزارون گل شگفتہ وہان / سبزہ بیدار و آب خفتہ وہان
تھے طرحدار ہر طرح کے گل / تھے فرح آر ہر فرح کے گل
انکی نکہت تھی دلربا ہر سو / انکی نزہت تھی دلکشا ہر سو
لگی بازندہ کو یہ منزل خوش / کہ ہوا دیکھا جو چمن دل خوش
چونکہ تھا روز ہو چکا آخر / نور تھا روز کھو چکا ظاہر
دل ہوا اسکا خواستگار مقر / اسی جا کھولا اپنا بار سفر
ابھی آگے یہان لیا تھا نہ دم / اپنے تن سے تکان کیا تھا نہ کم
باد فراش نے وہان آکر / ابر تیرہ کا سائبان لاکر
کیا برپا سما کی ساحت مین / کیا ہر جا ہوا کی ساحت مین

دوسرون کے غبار سے بیگرد گردش روزگار سے بیدرد
آب و دانہ کی چاہ رکھتے تھے نہ زمانہ کی راہ رکھتے تھے

تھے توکل کے گوشہ پر قائم نہ توسل کے توشہ پر دائم
متوکل فقیر سے ماہر متوسل قدیر سے ظاہر

نام تھا ایک کا نوازندہ عام تھا دوسرے کا بازندہ
اور ہر روز وقت شام و سحر تھا دل افروز وقت شام و سحر

سبھائے عجیب لاتے تھے نغمہائے غریب گاتے تھے
فکر جانان ہی گوشہ گیری ہے ذکر شایان ہی توشہ گیری ہے

دونون عالم سے اب فراغت ہے دونون جا غم سے اب فراغت ہے
اس زمان کو زمان نہ دیکھہ سکا اس امان کو زمان نہ دیکھہ سکا

انکی بدبیگیان لگی یاری چشم زخم زمان لگی کاری
چرخ حاسد کو ہی حسد سے کام ایسے فاسد کو ہی نہ بد سے کام

کہ جہان اتفاق پاتا ہے بیگمان افتراق لاتا ہے
ہوتا ہی یار ریار سے مسرور ہوتا ہی یار یار سے بس دور

لگی بازندہ کو ہوای سفر لگی آخر انکو نہ جای حضر
یار سے بولا اب تلک اس جا رہے پر آگے کب تلک اس جا

رہین گے ایک آشیانہ مین دیکھین گے نیک کیا زمانہ مین
چاہتا ہون کہ تھوڑے روز یہان دیکھون جا کر یہ دلفروز جہان

پھر و دنیا مین لیا ہی ارشاد ایک ہی جا مین کیا ہی پھر شاد
کل عجائب سفر مین پاتے ہین کل غرائب نظر مین آتے ہین

تجربے ہر طرح کے ہوتے ہین وسوسے ہر طرح کے کھوتے ہین
اور فرمودہ ہی بزرگون کا غور فرمودہ ہی سترگون کا

جب تلک گھر ہی مین رہے گا تو تب تلک سر ہی مین سہے گا تو
کہ ظفر کا نہ گھر وسیلہ ہی کہ ظفر کا سفر وسیلہ ہی

نیمچہ تا غلاف مین ہووے سرخرو کیا مصاف مین ہووے
تا قلم سر کو پا بنائے نہین کیا رقم خوشنما دکھائے کہین

آسمان ہی سفر سے بالاتر کیا مکان ہی نظر سے والاتر
قائمی سے برا ہی حال زمین ہی لگد کوب و پائمال کہین

حال ارض و سما نظر فرما کیا سکون پر ہی کیا سفر پر جا
مال و دولت کا ہی خزانہ سفر جاہ و رفعت کا آستانہ سفر

ہی یہی اوستاد علم و ہنر یہی دیتا ہی داد علم و ہنر
متحرک رہے شجر اس جا کیون سہے ارہ و تبر اس جا

کہا اس نے یہ رنج غربت ہی کیا اوٹھے گا کہ گنج کربت ہی
تونے دیکھے نہین سفر کے ستم تونے کھینچے نہین سفر کے الم

کیونکہ غربت کو کہتے ہین کربت اور فرقت کو کہتے ہین حرقت
دور غربت یہان شجر ہی ایک جور فرقت عیان تر ہی نیک

ایسا ہی خطرہ سفر یاران نہ ہی جز قطرہ ضرر باران
غربا سے نماز شام سدا نہ ہی جا سے نماز شام ادا

آہ سے تب ہی آشکارہ اثر راہ سے جب ہی پارہ پارہ جگر
بولا بازندہ گو مسافت کے یہ اثر ہین انکو نہ آفت کے

سارے ظاہر ہین ہین ضرر کے رنج بارے آخر ہین ہین ہنر کے گنج
پیشتر آتے ہین نئے بلدان بیشتر پاتے ہین نئے خلان

گوش مین آتے ہین کلام نئے ہوش مین لاتے ہین تمام نئے
جب طبیعت سفر سے ہو خوگر نہ مصیبت اثر سے ہو دو بیم

جب عجائب سے مشتغل ہو دل نہ مصائب سے مضمحل ہو دل
ہین مسافت کے خار کام کے گل کیونکہ لا سکتے ہین مرام کے گل

مہربانی خسروانہ کی
منکشف حالت شبانہ کی
کہ سراندیپ کا ارادہ ہی
جذب تقریب کا زیادہ ہی
نہ عنان شکیب ہاتھ مین ہی
نہ زمان شکیب ساتھ مین ہی
اسمین تم کیا صلاح دیکھتے ہو
جس مین تم جا فلاح دیکھتے ہو
جب کسی کام مین گرہ ہی پڑی
اور دیکھی ہر ایک رہ ہی کڑی
تب تمھارا ہی ناخن تدبیر
ہوا ہی کیا ہی ناخن تقدیر
تمھین سے میرا انتظام تمام
مالی و ملکی ہی بکام دوام
آج بھی جیسی رائی صائب ہو
چاہیئے رہنمای غائب ہو
کہہ کیا ہو دسو بسو دیکھون
نقص یا سود رو برو دیکھون
اتفاقاً جو بے تسلسل پاؤن
افتراقاً نہ بے تعمل آؤن
عالی تدبیر سے بناتے ہین کار
خالی تدبیر سے نہ پاتے ہین کار
عرض کی فکر سے جواب ہی ایک
نہ کبھی ذکر سے جواب ہی نیک
ہی کہین زود تر جواب کلام
ہی نہین سود پر صواب مرام
پس تعجل قصور و بیجا ہی
پس تامل ضرور و زیبا ہی
کل امورات سلطنت مین سدا
کل ضرورات مملکت مین سدا
جو سخن سوچ کر نہ بولا ہی
ایسا ہی جیسا زر نہ تولا ہی
سوچ لے پہلے پیچھے کر گفتار
نیو اٹھتی ہی پہلے پھر دیوار
آج دن اور آج رات تمام
کرین کچھ اس مین التفات بکام
اور جو نقد فکر پائین درست
محک امتحان پہ لائین نخست
پھر جو مفہوم ہو تمام عیار
مثل مشئوم ہو دوام بکار
سو بسو جاکے رہ سے فرض کرین
رو برو آکے شہ سے عرض کرین
شہ تھا ماہر بجا اجازت تھی
کر کے ظاہر رضا اجازت دی
دوسرے دن قصور مین قاصر
ہوئے محسن حضور مین حاضر
سخن شاہ گوش سے سنکر
سخن راہ ہوش سے چن کر
ایک نے جو نخست و مہتر تھا
کہا ایسا درست و بہتر سا
ای جہان بخش کامگار ازل
ای امان بخش نامدار ازل
میرے نزدیک اس سفر مین سود
رکھتا ہی تھوڑی سی نظر مین بود
لیک محنت بکار چندان ہی
کہ مشقت ہزار دندان ہی
نہ ہی راحت کا کچھ اثر پیدا
نہ فراغت کا کچھ ثمر پیدا
دم کی تکلیف دیکھنی ہی فقط
غم کی تخفیف دیکھنی ہی غلط
کہ سفر پارہ سقر ہی ایک
کہ سفر پارہ سفر ہی ایک
ہی بلائے محن جلائے وطن
ہی جلائے وطن بلای محن
مردم چشم کی ہی جا سر مین
کیونکہ رکھتی ہی اپنے پا گھر مین
اشک رہتا ہی زیر پا دائم
نہین رہتا ہی اپنی جا قائم
ہی مسافت مین مشکلی ہر جا
ہی اقامت مین خوشدلی ہر جا
چاہیئے مرد ہوشیار کہین
کرے زنہار اختیار نہین
زہر غربت مل سلامت پر
خار غربت گل اقامت پر
نیش تکلیف نوش راحت پر
بحر آفت بر فراغت پر
تا کہ دیکھے کبھی نہ ایسا حال
اس کبوتر نے دیکھا جیسا حال
شاہ نے پوچھا کیسے ہی یہ بیان
عرض کی اس نے ایسے ہی یہ بیان

## حکایت

دو کبوتر تھے یک جگر ہمراز
جو نہ رو پر تھے یکدگر دمساز
رکھتے تھے ایکجا امان مین مقام
رکھتے تھے نیک کیا زمان مین قیام

اور رو بہ ہر اک صحرا مین
اور تحقیق بالیقین جانے
تیر تدبیر چار سو پر جائے
نہ ذکا و ہنر کے ساتھہ ہی تخت
ہین جدا گانہ داستان ظاہر
تو نہ دل سے ستوہ بر آئے
وہان ہوگا یہ مدعا حاصل
ایسی تقریر مین بیان کی فصل
شاہ نے اُس پہ مہربانی کی
اور ظاہر کیا یہ گنج گران
اور یزدان کا ہی کرم مجھہ پہ
یہ محقر ہی پھر بھلا کیا چیز
لیا ہی رنج یہ طرز نقیت مین
تاکہ اُن کی دعا سے خاطر خواہ
مین بھی اس حال سے ہون بہرہ ور
عاقبت شاہ نے اشارہ کیا
خاصہ پایا ہی کرم کا درم
ہوا راہی سرائے دولت کو
جذب اُس سمت کا ہوا غالب
کہ سرانديپ کی طرف جائے
اُن سے لے تخت شاہی کو زینت
مثل یاقوت صاف رمانی
ہوا جسوقت مہر زرافشان

سیر کرتی ہی یہ شرح جان
بلکہ تصدیق دلنشین مانے
نہ ہدف پائے آرزو بر لائے
کہ قضا و قدر کے ہاتھہ ہی بخت
مظہر حال پاستان ظاہر
خود سرانديپ کو وہ پہر جائے
یعنی یہ شاہد رجا واصل
جیسی تحریر مین عیان تھی یہ اصل
جود و بخشش سے قدردانی کی
گنج اسرار ہی نہ گنج عیان
لطف ہر آن کا ہی نہ کم مجھہ پر
پیش ہمت ہی بر ملا ناچیز
دیا ہی گنج یہ حقیقت مین
پائے لطف خدا سے ظاہر راہ
یعنی اس قال سے ہون بہرہ ور
مستحقون کو ایک پارہ دیا
قافیہ آیا ہی درم کا کرم
یعنی شاہی سرا ہی شوکت کو
جانب مدعا ہوا طالب
دُر تہذیب کی صدف پائے
اور دے تخت شاہی کو زینت
چمکا مقصد سے صاف گم ثانی
گم ہوئے انجم کے گہر رخشان

جاہی عاقل ہی گلخن آفت
کہ جو یزدان سے دستیار نہین
ہون موافق کہان ذکا و ہنر
اور ان چار دہ وصیت کی
رائے گر چاہیے استماع کیا
جو قدم گہ ابوالبشر کی ہی
حامی خاص و عام نامی ہی
یہ جو معنی کے دُر شمار کئے
اور عزت سے وہ رقیمہ لیا
یہ نہ گنجینۂ لآلی ہی
اسقدر رکھتا ہون زر و گوہر
بیجا ہی ان وصیتون کا نہ پاس
اسلیئے چاہیئے یہ گنج عیان
روح ہوشنگ بادشاہ عظیم
قال نیکی ہی قائل نیکی
وہ نقود و جواہرات تمام
پاکے اس کار خیر سے فرصت
مسند سلطنت کو زیب دیا
دل سے شب بھر یہی خیال رہا
دُر تفصیل ان وصایا کے
دوسرے روز آفتاب جہان
چرخ الماس نے گرائے یہان
تب بلائے جو وہان مشیر تھے جو

جاہی جاہل ہی گلشن راحت
رنج ہر آن سے رستگار نہین
ہون منافق جہان قضا و قدر
یعنی ان چار دہ نصیحت کی
رائے پر چاہیے انتفاع لیا
گو قدم گہ نہ کل البشر کی ہی
بہر کسب مرام حامی ہی
تھے سو معنی سے پر نثار کیئے
بازوئے شاہی کا تمیمہ کیا
بلکہ گنجینۂ معالی ہی
قدر زائد کبھی نہ ہو جو بہر
زیبا ہی ان نصیحتونکا سپاس
رکھے حق دارونکا نہ رنج نہان
سب ہے سوزنگ و داد خواہ نعیم
دال نیکی ہی فاعل نیکی
خوش نمود و نوادرات تمام
اور اُس یار خیر سے رخصت
پر نہ کچھہ شوق نے شکیب دیا
دل سے لب پر یہی سوال رہا
اُس سے دلخواہ پر ضیا پاکے
باد دل افروز صاف تاب جہان
لعل پیکانی خوشنمائے جہان
سنکے آئے عیان وزیر تھے جو

موںنھہ سے میٹھے کلام کہتا ہی
تھوڑی سی تقصیر پر عتاب نہ آئے
انکا اعراض ہی یہ خوردی سے
کہ جو خوردون سے ہی خطا کا
عفو فرماتے ہین قصور اُس کا
جسے خدمت سے سرفراز کیا
دسوین یہ ہی کہ گر نہ جی کا رنج
بلکہ احسان کے ساتھہ آئے پیش
یعنی احسان بجاے احسان ہی
بدی و نیکی سے اسبھی آگاہ
جو کسی طور ہی منافق طبع
اُس کا کچھہ اختتام کر نہ سکے
بارہوین یہ کہ اُسکا چہرۂ حال
ہوتے ہین ہمہ حلیم نبی
بلکہ سبھاری ہی ایک لشکر کو
رکھے جو ہین انکو امانت دار
معتمد ہون ملازم دربار
اور جو وے سیاہ باطن ہون
کیا عجب سیدہی رہ نجائین کہین
چاہیے ہو وین شاہ کے خدام
ورنہ حیران کرین زمانہ کو
یعنی دور زمان منافق ہو
کیونکہ عاقل کو ہی عنا و رنج

دل کو تلخی سے کام رہتا ہی
اور تعزیر پر خطاب نہ جائے
چشم اغماض ہی بزرگی سے
تو بزرگون سے ہی عطا کا
سہو پر لاتے ہین ظہور اُس کا
اور عزت سے امتیاز دیا
چاہیے چاہیے نہ ہر کسی کا رنج
تا کہ احسان کے ساتھہ پائے بیشتر
کیونکہ احسان جزای احسان ہی
نہ ہی پر ہوویگا کبھی ناگاہ
نہ کسی طور ہی موافق طبع
اور اپنا بھی کام کر نہ سکے
زینت حلم سے ہو زیب کمال
ہوتے ہین عزۃ عظیم نبی
اعتباری ہی ایک لشکر ہو
لائق و نیک خو دیانت دار
مستند ہون لوازم ہر کار
دل و دین سے تباہ خائن ہون
بیگنہ کو گنہ لگائین کہین
نہ رعایا کو راہ کے خو ودام
بلکہ ویران کرین زمانہ کو
اور طور زمان موافق ہو
اور جاہل کو ہی غنا و گنج

نوین یہ ہی کہ ہووے عفو شعار
کہ اگر کرتے ہین صغار قصور
عہد آدم سے بادشاہ زمان
یعنی جو کوئی اہل خدمت سے
تا کہ شاکر ہو کچھہ سپاس کرے
رکھہ رعایت نہ ڈال اُسے یکبار
کہ بدی ہی عیان بدی کی جزا
نیکی جو کرتے ہین کسی کے لیے
جو نکوئی کرے نکوئی پاوے
گیارہوین یہ کہ کوئی کار کہین
جو کوئی چھوڑ کے اپنے طور کا کام
کبک کی زاغ سیکھنے لگا چال
کیونکہ دل رکھتے ہین حلیم ملیح
تیغ آہن سے حلم کی صمصام
تیرہوین یہ کہ جو ملازم ہین
نہ رکھے جو ہین خائن و غدار
رہین اسرار سلطنت محفوظ
اور رشتہ انکو نیک جانتا ہو
پس نتائج خراب ہون ظاہر
رونق مملکت زیادہ کرین
چودہوین یہ کہ انقلاب جہان
تو نہ تبدیل پاے مطلق حال
شیر رہتا ہی بند کے اندیہ

یعنی بر وقت لاوے عفو بکار
در گذر کرتے ہین کبار جنر
رکھتے آئے ہین یاد رہ زمان
متہم ہووے جہل خدمت سے
جمع خاطر ہو کچھہ نہ پاس کرے
رکھہ عنایت سنبھال اُسے یکبار
جز بدی ہی کہان بدی کی سزا
نیکی کرتے ہین اپنے جی کے لیے
بدی سے جز بدی نہ کوئی پاوے
نکرے جو ہی ساز گار نہین
اور رائج سے لیوے اور کا کام
وہ نہ آئی نہ پائی اپنی بحال
اور یہ کہتے ہین حکیم صحیح
مت سمجھہ کرتی ہی کبھی کم کام
نہ رکھے ایسے جو نہ لازم ہین
بیوفا زشت باطن و بدکار
رہین اغیار مملکت محفوظ
راست گوئی مین ایک مانتا ہو
پس حوائج خراب ہون آخر
سو حق سلطنت زیادہ کرین
کرے پیدا نہ اضطراب نہان
اور دل سے نہ جاے استقلال
رنج سہتا ہی بند کے تن پر

سن مراخیر کا کلام نہ سُن
وہ نہ ہی خیر کا مقام نہ سُن

ہر طرح کی اوٹھاتا ہی گھاتین
ہر طرح کی سنتا ہی باتین

کبھی اپنے حضور آنے نہ دے
دور بھی کچھ فتور لانے نہ دے

عاقبت اُن کی ہی وخیم و ذمیم
خاتمت اُن کی ہی ذمیم و وخیم

قہر ظاہر کرے سیاست سے
پھر باہر کرے ریاست سے

جلدے جس آگ سے جہان بالکل
بے بجھائے نہ ہی امان بالکل

اور ارکان مملکت کے ساتھ
اور اعیان سلطنت کے ساتھ

ایک بار بے بکام ہوتے ہین
نیک سارے مہام ہوے ہین

چوتھے یہ ہی کہ جو کوئی بدخواہ
کرے الحاح و عاجزی صدا

حزم کامل سے اپنا کار کرے
نہ ذرا دل سے اعتبار کرے

دشمن دوست رو سے کر پرہیز
ایسی آتش نہ آپ پر کر تیز

پانچوین یہ کہ جو مرام دل
ہاتھ مین آیا ہو بکام دل

کہ جو ضائع ہو یا زیان پڑے
جز پشیمانی کیا عیان آئے

تیر جاتا ہی سو نہ آتا ہی
دست افسوس کو چباتا ہی

نہ کرے کوئی بے تامل کار
نہ کرے کوئی بے تحمل یار

کبھی جلدی سے کوئی کانکر
نہ ہی جلدی نکوئی ازنکر

کیونکہ کر سکتے ہین کیا جو نہین
رد نہ کر سکتے ہین کیا جو کہین

اور جو دشمنون کا آئے گروہ
متفق ہو کے اسکو لائے ستوہ

کہ کہے اُن مین سے کسی کو یار
متصور ہو جس سے نیکو کار

حکم الحرب خدعۃ ہی عیان
اسلیئے مکر کی جو بن ہی نہان

مکر سے مکر ہٹتا ہی ایسے
لوہا لوہے سے کٹتا ہی جیسے

اُس کا مکر و فریب پانے نہین
اپنا صبر و شکیب جانے نہین

سو کسی دن اثر دکھائے گا
جو ہی ممکن ضرر دکھائے گا

ذی غرض کرتا ہی غرض کا کلام
بے مرض کرتا ہی مرض کا مقام

دوسرے یہ کہ ساعی و نمام
گو نہ اُن سے نکلتا ہو کم کام

رکھتے ہین فتنہ و فساد سے کام
عربدہ جوئی و عناد سے کار

جو نظر آئے اسطرح کا بشر
کہ ضرر لائے اس طرح کا بشر

تاکہ اُس آتش سعایت کو
نہ زمانہ مین کچھ سرایت ہو

تیسرے یہ کہ کل امیرون سے
بادشاہی کے کل ظہیرون سے

الفت و اتحاد بیش رکھے
دوستی و وداد بیش رکھے

آتا ہی اتفاق سے عالم
جاتا ہی افتراق سے عالم

یا تخلق سے کچھ کرے اظہار
یا تملق سے کچھ کرے اصرار

کیونکہ دشمن سے دوستی ہی محال
جو ہی دشمن سے دوستی ہی وبال

جب کہین جنگ سے نہ پاتا ہی کام
بالیقین رنگ سے بناتا ہی کام

تو حفاظت مین اہتمام رکھے
غفلت دوستی سے نہ کام رکھے

پھر تدارک ہی اُس کا کیا ممکن
کہ تدارک ہی اُس کا نا ممکن

چھٹے یہ ہی شتاب کار نہو
کار مین اضطراب یار نہو

کہ مضرت کی جا تعجل ہی
منفعت کی سدا تامل ہی

پھر نہ راہ تانی سے زنہار
گر نہ جادہ تانی سے زنہار

ساتوین یہ جو آئے کام کہین
چھوڑے تدبیر کی زمام نہین

اور وہ شہ فلاح کی خاطر
سوچے یہ رہ صلاح کی ظاہر

بیگیان اُسکو یار کار کرے
بیزبان اُس سے کار یار کرے

تیر تزویر سے بدر لائے
بچے تدبیر سے ضرر جانے

آٹھوین یہ کہ خصم سے ماہر
محترز ہو وے خصم سے ظاہر

گرچہ شیرین بیانی رکھتا ہی
جگر ہی کین نہانی رکھتا ہی

کینہ جس سینہ مین جگہہ پائے
پھر تکلیف دل گرہ لائے

اس لئے ایسے شخص کی خاطر — جس سے ہو حل مشکل ظاہر
جست جو کی ہزار سو جا کر — جستجو کی بکار رو لا کر

ایک دانندۂ خطوط عجیب — نیک خوانندۂ خطوط غریب
ملا لے آئے بادشہ کے حضور — کرکے اعزاز یا درہ کیے ضرور

کہا مطلب تجھے بلانے سے — ہے یہ مطلب مجھے سنانے سے
اس بیان سے کہ فہم میں آئے — شک نہان سے نہ وہم میں آئے

رکھہ بجا ہر طرح طریقت قال — کر ادا ہر طرح حقیقت حال
کوئی حرف مراد گوش میں آئے — کوئی حرف مفاد ہوش میں لائے

اُس نے مکتوب پاکے دیکھا تمام — غور مطلوب لاکے دیکھا بکام
پھر کہا یہ ہے منفعت سے بھرا — نہیں خالی ہے مصلحت سے ذرا

گنج ظاہر ہے یہ حقیقت میں — رنج ماہر ہے یہ طریقت میں
یہ خلاصہ ہے اس مقالت کا — یہ اثاثہ ہے اس حوالت کا

کہ میں ہوشنگ بادشاہ زمان — دل سے سوزنگ دادخواہ زمان
گنج عمر ہی تمام رکھتا ہوں — رنج عمر ہی بکام رکھتا ہوں

بہر راہی عظیم داب تسلیم — بہر راہی سلیم داب عظیم
کہ یہ الہام سے ہے اُسکا نصیب — دل کے اعلام سے ہے اُس کا نصیب

ایک یہ نامۂ وصیت ہے — نیک یہ نامۂ نصیحت ہے
یہ بھی کرتا ہوں میں بیان شامل — رہنمائی کو ہمزبان کامل

چاہیے جب کبھی یہاں آئے — اور یہ گنج رائگان پائے
ان وصایا کو گوش میں لائے — دل سے دانا ہو ہوش میں آئے

سیم و زر پر ہے کیا فریفتگی — سیم و زر پر ہے جا شیفتگی
کہ بضاعت ہے ایک عاریتی — نہ بضاعت ہے نیک عاریتی

روز جاتی ہے دوسرے کے ساتھ — روز آتی ہے دوسرے کے ہاتھ
کبھی راہ وفا میں چلتی نہیں — کبھی راہ دغا میں ٹلتی نہیں

مال دنیا نہ نیک ہے زنہار — حال دنیا نہ ایک ہے زنہار
نہیں رکھتا ہے یہ وفا کی راہ — نہیں رکھتا ہے یہ جفا کی چاہ

ساتھ اسکے نہ ہے قدم سے وفا — کیا کریگا یہ تیرے دم سے وفا
نہ ہے اس خاکدان میں کو وفا — نہ ہے اس استخوان میں مغز صفا

پر جو یہ نامہ وصایا ہے — ہادی صاحب رسایا ہے
کہ ہے دستور کام کرنے کا — نہ ہے دستور کام کرنے کا

بادشاہوں کو پر ضروری ہے — دادخواہوں کو پر صبوری ہے
اور پھر انکو اختیار کرے — انکی رو سے کرے جو کار کرے

اور اس بات پر یقین آئے — بلکہ اثبات پر یقین لائے
کہ جو ان چار دہ وصایا پہ — کہ بتاتا ہوں آگے اسی جا پر

دل سے رکھتا ہے اعتبار نہیں — ملک رکھتا ہے پائدار نہیں
اُسکی شوکت وبال لاتی ہے — اُسکی دولت زوال پاتی ہے

اُن میں اول یہ ہے کہ شاہ زمان — چاہیے ہونا اگر پناہ زمان
جیسے خدمت سے سربلند کرے — اور عزت سے ارجمند کرے

اُس کی تخریب کا کلام نہیں — کہے کوئی سنے بکام نہیں
کہ جسے اختصاص سے کرے خاص — اور اشخاص خاص سے کرے ناخاص

اُس کے بدخواہ ہوتے ہیں سارے — یہ حسد کار ہوتے ہیں بارے
دیکھکر مہر شہ کو اسکے کام — کرتے ہیں ایسے ایسے قبیح کام

خیر خواہی کی بات میں آکے — غیر کاہی کی گھات میں جاکے
اچھے اچھے کلام کرتے ہیں — جھوٹ سچ کے مقام کرتے ہیں

جبتلک شاہ جاہ سے پھر جائے — اور وہ اپنے جاہ سے گر جائے
اور اُن کی مراد حاصل ہو — یعنی راہ مفاد واصل ہو

ہی مگر گنج نامۂ گنجور
مجھے اس گنج کی نہ ہی پروا
ہی قناعت کا گنج لاثانی
ہی قناعت جہان توکل ہی
جو قناعت نہ پائی پایا کیا
شاہ نے سن کے یہ کلام عیان
پر یہ ہی غیب سے عنایت ایک
حکم فرمایا غار کے اندر
رکھا لاکر یہ شاہ کے آگے
خاتم و گوشوارۂ زیبا
تھے طلائی و سیمین ظرف بہت
اُن مین صندوق زرنگار تھا ایک
قفل فولاد کا تھا مستحکم
تھے اگرچہ گرہ کشا بسیار
یہ ترقی پر اشتیاق ہوا
ور نہ بیجا ہی اتنا استحکام
سب نے اپنا ہنر کیا ظاہر
گویا برج سما پر اختر تھا
یعنی تھا گو ہی ماہ سا باہر
نکلا ایک پارۂ حریر سفید
متحیر ہوا کہ یہ کیا ہی
بعض بولے کہ ہی یہ اسم نہین
شہ نے فرمایا شک نہ جانے گا

ہی گہر سنج خانۂ گنجور
چاہ اس رنج کی نہ ہی ہرزا
ہی قناعت کا گنج لافانی
بے قناعت کہان توکل ہی
جو قناعت نہ آئی آیا کیا
کیا وہ رات کا تمام بیان
لے کہ ہی غیب سے عنایت نیک
کارگر آیا غار کے اندر
جا بجا پر نگاہ کے آگے
زر و جوہر کے پارۂ زیبا
اور آلات بھی شگرف بہت
تھا مرصع گہر نگار تھا نیک
رومی سو یاد کا تھا مستحکم
اُس گرہ کے نہ رہنما زنہار
شوق لحظہ بلحظہ شاق ہوا
نہین زیبا ہی اتنا استحکام
عقدۂ قفل کر دیا آخر
کہ ہر ایک پر ضیا دُر اختر تھا
صاف تھا روے ماہ سا ظاہر
صورۃ شکل دلپذیر امید
متفکر ہوا کہ یہ کیا ہی
بہر گنجینہ ہی طلسم کہین
پڑھنے مین جب تلک نہ آئیگا

کہ یہان تک ہی ایک گنج نہان
کہ قناعت کو گنج مانتا ہون
اسی پرپایہ ہی توکل کا
اس لیے اسکی کچھ تلاش نہ تھی
حکم فرما کہ غار مین آئین
کہا اُسنے کہ گرچہ یہ ناچیز
عیب کیا ہی جو غیب سے پائے
جلد ہی کیا عیان کمال کیا
زیور خوشنما تھے گوہر کے
درج یاقوت و لعل رخشان کے
قفل صندوق و درج کھلوائے
اُسکے اطراف پر تھے بند کڑے
اُسکی مضبوط تھی گرہ چندان
اُسکی کنجی تلاش کی ہر جا
سوچا ہی اس مین کوئی شی عمدہ
آخر آہنگرون کو بلوایا
سر صندوق او تھا کے جو دیکھا
اُس مین تھا ایک حقۂ نادر
چاہ نے اُسکو ہاتھ سے تولا
کلک سرپانی سے رقم تھا کچھ
بعض بولے کہ ہی یہ کام علم
کیئے اس طور سے خیال نہ کم
اور جو کوئی تھا وہان حاضر

نقد و جوہر کا ایک گنج گران
ہر قناعت کو رنج جانتا ہون
یہ ہی سرمایہ ہی توکل کا
اسلیے اسکی کچھ تلاش نہ کی
اِسکو بر لاکہ کار مین لائین
تیری ہمت کے آگے ہی کیا چیز
ریب جا ہی جو عیب سے پائے
جو رکھا تھا وہان نکال لیا
زیور دلربا تھے جوہر کے
اور صندوق دُرّ و مرجان کے
تحفۂ قیمتی ہی کل پائے
خوب مضبوط دلپسند جڑے
کند تھے ہر کلید کے دندان
پر نہ اُنکی تلاش تھی بر جا
کہ نہ شی اس سے کوئی ہی عمدہ
اور وہ قفل اُن سے کھلوایا
درج دیکھا مرصع و زیبا
پر صفا نیک حقۂ قادر
شاہ نے اُسکو ہاتھ سے کھولا
سلک حیرانی سے نہ کم تھا کچھ
صاحب گنج کا ہی نام رقم
ہوئی اس طور سے مثال نہ کم
اُسکے پڑھنے مین تھا عیان فہم

آج سارے خزینہ خرچ کیے
بلکہ سارے دفینہ خرچ دیے

ہی خزینہ ترے لیے موجود
ہی دفینہ ترے لیے موعود

ایسی دولت کے ہاتھ آنے سے
ایسی شوکت کے ساتھ پانے سے

ہمسروں میں ہماں بجا ہے ناز
تو رہے گا رواں بہ پائے ناز

خوش ہوا اور اٹھا طہارت کی
جیسا دستور تھا عبادت کی

جو گہر تھے فلک نے پیش کیے
زیر ذیل شعاع خویش کیے

بادشہ نے وہیں منگایا اسپ
رکھہ کے زین زرین سجایا اسپ

نیک ساعت تھی نیکبخت تھا آپ
چلا شرق کو ہو کے اوسپہ سوار

پھنچا آبادی سے جو صحرا میں
دلکشا اور پرفرح جا میں

ایک کوہ بلند آیا نظر
یہ شکوہ بلند لایا نظر

ملک عادل سا پائداری میں
رای عاقل سا جا نداری میں

آستان پر تھا ایک مرد بزرگ
آسمان پر تھا نیک مرد سترگ

خیر آخر سے کار رکھتا تھا
غیر آخر سے عار رکھتا تھا

دل سے شہ دیکھکر ہوا مائل
دل سے رہ دیکھکر ہوا سائل

حق سے ہی بادشاہ عالم جان
حق سے ہی یاد راہ عالم جان

گو فقیروں کا کلبۂ احزان
ہیچ ہی پیش خسروی ایوان

لیک دستور ہی قدیم سے یہ
نہیں مستور ہی قدیم سے یہ

بلکہ انکو دم و قدم سے دوام
کرتے ہیں رحمت و کرم سے بکام

فقرا کی جو کرتے ہیں خاطر
اپنی عظمت کو کرتے ہیں ظاہر

شہ نے یہ ملتمس قبول کیا
پشت مرکب سے پس نزول کیا

لطف درویش رہنمائی کرے
راز مخفی گرہ کشائی کرے

شہ نے جانے کا اہتمام کیا
پیر نے عجز کا کلام کیا

پر ہی تحفہ کے طور پر تھوڑا
اگلا ورنہ کے طور پہ چھوڑا

صبحدم ہو سوار شرق رو
عزم کر جتنیار مشرق سو

چاہیے جتنا شائگان سب ہی
چاہیے جتنا رائگان اب ہی

سر عزت سما سے گذرے گا
پائے ہمت نہ جا سے اترے گا

یہ بشارت جو گوش میں آئی
خواب شہ کو ہوش میں لائی

اس میں خازن نے حکم حق پاکر
کھولا گنجینہ افق آکر

صبح سیمین نے قفل زر کھولا
یعنی گنج فلک کا در کھولا

تھا جڑاؤ تمام ساز اس کا
دلفریب عوام ناز اس کا

دائیں بائیں تھے دولت و اقبال
آگے پیچھے تھے شوکت و اجلال

پھر مسموع کی نظر ہر سو
پھر مطبوع کی خبر ہر سو

کہ بلندی میں تھا بلند عظیم
جیسے ہو ہمت بلند کریم

دیکھی دامن میں ایک غار بڑی
جا تھی دامن میں لیک تار بڑی

دل کی صافی سے یار غار ہوا
دل بھی پاکی سے غار یار ہوا

باخبر بے خبر سا سب کے ساتھ
با اثر بے اثر سا رب کے ساتھ

گویا آگاہ راز دل سے ہوا
گویا ناگاہ ساز دل سے ہوا

دل و دیدہ مکان ہی تیرا یہاں
آ اتر کر یہاں ہی ترا مکان

قصر شاہانہ کے حضور کہیں
خانہ بے نوا میں نور نہیں

کہ ہیں رکھتے بجا ملوک زمن
فقرا سے سدا سلوک منن

جانکر افضل الخصائل سے
مانکر اکمل الفضائل سے

گو بزرگ زمان سلیمان تھا
مور پر مہربان سلیمان تھا

کرکے خدمت سے اسکی استعداد
کیا ہمت کا اس سے استمداد

فقرا ہی کی مہربانی سے
واقفی ہوتی ہی معانی سے

یہ رجا ہی یہ راہ کی ظاہر
کہ ہو کچھ تجھ سے شاہ کی خاطر

نذر شہ ہی قبول ہی زیبا
نذر رہ ہی عدول ہی بیجا

نیک و بد کے کلام کہتے تھے
ہمسخن جاہ بخت پر پایا
ایسی محفل سجائی خاطر خواہ
جنکی آواز تھی طرح سے بھری
پھر ہوا ذوق استماع عوام
کہ بتائے محاسن اخلاق
کہ سخن در ہے گوش شہ کے لیئے
ایک ایک اُسکے آگے کہنے لگے
عرصۂ جود تھا نہ کم چوڑا
کہ فضائل مین جود اکمل ہے
کل صفات خدا سے جود ہے ایک
اس کا سریان ہے کل خلائق مین
کہ سخاوت بہشت کا ہے شجر
فی الحقیقت کرم ہے گنج یقین
گوش سے آیا ایسا ذوق کرم
کیئے وا ہر خاص و عام وہان
کل امیر و فقیر یاد کیئے
رہا زر بخش مہر سا دن بھر
گیا سیمرغ مہر زرین بال
صوفی مہر گوشہ گیر ہوا
دل شہ آیا استراحت پر
ایک نورانی چہرہ پیر زمان
آیا اور شاہ سے سلام کیا

کل خرد کے پیام کہتے تھے
ایک دن شاہ تخت پر آیا
خوشی دل سمائی خاطر خواہ
بلکہ با ساز تھی فرح سے بھری
پھر ہوا شوق استماع کلام
پھر حسب ادا محاسن اخلاق
معنیاً پر ہی ہوش شہ کے لیئے
نیک نیک اُسکے آگے کہنے لگے
بہر بہبود تھا نہ کم دوڑا
کل خصائل مین جود افضل ہے
کل صفات خدا سے جود ہے نیک
جسطرح جان ہے کل خلائق مین
بالشہادت بہشت سا ہے مقر
کیونکہ ترک درم ہے گنج یقین
ہوش سے پایا ایسا شوق کرم
دی صلا ہر خاص و عام عیان
کل صغیر و کبیر شاد کیئے
نہ تھا زر بخش مہر سا گن کر
ہوا زر سے سپہر زرین حال
یاد ایزد سے توشہ گیر ہوا
سر رکھا بالش فراغت پر
مثل نورانی مہر پیر جہان
اور اِس راہ سے کلام کیا

کل نکات انکو بتاتے تھے
اور عشرت کی ایک محفل کی
مطربون کا سرود سُننے پر
دیکھا سوئی بتان غیرت گل
پوچھا اُن فاضلان کامل سے
تا کہ سنکر تمام ہوش کرون
پس پسندیدہ جو فضائل ہین
آخر انکے کلام کا گھوڑا
اسی پر سب نے اتفاق کیا
بل ارسطو بھی کر گیا ہے رقم
یعنے جواد نام ہے اُس کا
اور فرماتے ہین رسول خدا
جود ہے ایک مایۂ توفیق
نہ ہے گنج روان کا اور نشان
حکم صادر کیا خزانے سب
خوش کیئے زر سے جسقدر دیکھی
ابر کف سے یہ زر کی بارش کی
شادمان مثل شوکت تازہ
روز پر نور نے ہٹایا گام
چرخ نے صوفیانہ کار لیا
خواب مین آیا نقش بندخیال
کہ جبین پر عیان تھا نور کمال
تو نے یزدان کی راہ کے اندر

کل صفات انکو جتاتے تھے
نذر عشرت کی نیک محفل تھی
دف و نے چنگ و رود سُننے پر
دیکھا روئی بتان حیرت گل
اور اُن کاملان فاضل سے
اور چُنکر بکام گوش کرون
خوب سنجیدہ جو فضائل ہین
بادسے خوشخرام کا جوڑا
نہ کسی نے کچھ افتراق کیا
وصف جواد کی کر گیا ہے علم
جود دلشاد و عام ہے اُس کا
غور فرماتے ہین قبول خدا
سود ہے نیک مایۂ توفیق
چاہیئے رکھے ہر ایک طعم روان
کیا نئے اور کیا پُرانے سب
زر سے ناخوش رکھے نہ پردیسی
کہ نہ حاجت رکھی گذارش کی
کامران مثل دولت تازہ
شب دیجور نے بنایا کام
سبحہ پروین کا اختیار کیا
خواب مین لایا نقش بندخیال
یہ یقین پر نہان تھا نور جلال
لطف ہر آن کی چاہ کے اندر

بادشہ کو صلاح دے ایسی | تابعون کو فلاح دے جیسی

## آغاز داستان رای داشلیم و بید پای حکیم

اس وزیر نکو خصائل نے
اسی مبارک قدم مبارک دم
طوطی خوش بیان فصاحت کے
ہند مین شہر سومنات ہی ایک
نیک فیروز روز بخت آور
تھا مظالم نواز رحمت سے
بخت شاہی کو راز تھا اُس سے
بخشا اپنے خور توان سے نور
عقل سے تھا کیا جہان پر نور
دیکھکر اُسکو جامی داب عظیم
جیسی عظمت پسند تھی قسمت
پس بزرگی کے کام کرتا تھا
تھے دلیران جنگ جو اتنے
ملک معمور تھا خزانہ بھرا
گرچہ یہ احتشام رکھتا تھا
اور دیتا تھا دادخواہ کو داد
تھا سیاست سے ضبط و ربط تمام
سو بسو تھی پناہ خاطر خواہ
روزگار مساعدت سے مرام
تھے فضیلت شعار جو حکما

خوش ضمیر نکو فضائل نے
ہی مبارک قدم مبارک دم
بلبل خوش زبان بلاغت کے
زبدۂ دہر سومنات ہی نیک
ایک فیروز روز بخت آور
اور ظالم گداز رحمت سے
تخت شاہی کو ناز تھا اُس سے
ظلمت ظلم کی جہان سے دور
عدل سے تھا کیا جہان پر نور
کہتے تھے اُسکو رای داشلیم
ویسی رفعت پسند تھی ہمت
بس سترگی کے نام کرتا تھا
کافی شیران جنگ کو جتنے
رعب مشہور تھا زمانہ ڈرا
کام سے اپنے کام رکھتا تھا
حق سے کرتا تھا دادخواہ کو شاد
تھا حراست سے ربط و ضبط بکام
روبرو تھی رفاہ خاطر خواہ
روزگار مساعدت سے تمام
اور حکمت دثار جو ندما

عرض کی کھول کر زبان بیان
تجھ سے اکثر نکوئی پاتے ہین
کر گئے ہین یہان سخن دانی
تھا وہان ایک شہریار بزرگ
ایسا فیروز نیک راہ مین تھا
رائی صائب سے تھا جہان آرا
عدل سے کام کو تھا آسایش
اپنے احسان کے آئینہ سے جلا
عقل سے پاتے ہین جہان ثانی
مغنیا سب سے بادشاہ کلان
جاتا تھا قصد کا کمند نہین
فیل تھے دس ہزار اُسکے یہان
عدد کل شمار سے باہر
یہی رکھتا تھا اتنا جاہ بکام
یعنے تحقیق حال کرتا تھا
رکھے رعایت سدا رعیت پر
فاسدون کو وہان توان ہی ہی
روز رکھتا تھا بزم عیش و طرب
ہر طرح دل سے کرتا تھا حاصل
اُسکی صحبت مین رہتے تھے خاص

فرض کی تول کر زبان بیان
بلکہ اختر نکوئی پاتے ہین
کر گئے ہین یہان سخن دانی
تھا عیان نیک شہریار سترگ
جیسا فیروز نیک راہ مین تھا
جاہی واجب سے تھا جہان سارا
عقل سے کام کو تھا آرایش
سب کو دکھلایا عدل کا جمال
عدل سے پاتے ہین جہانبانی
درجہ سب کا دادخواہ زمان
جز تقصیر سما پسند کہین
اسپ تھے بیشمار اُسکے یہان
عدد کل نہ کار سے باہر
ملکے رکھتے تھے جتنا شاہ تمام
سب سے تصدیق قال کرتا تھا
ہی رعایت بجا رعیت پر
حاسدون کو وہان امان ہی ہی
روز کرتا تھا رزم لہو و لعب
ہر فرح دل سے کرتا تھا واصل
نہین خدمت مین رہتے تھے قاصر

گوش مین لاتاہی غرض کا کلام / ہوش مین پاتاہی مرض کا مقام
پر جو شہ ہوشیار و دانا ہو / فہم باریک سے توانا ہو
صدق کو کذب سے کرے باہر / کذب کو صدق سے کرے ظاہر
یہان دنیا مین نیکنامی ہو / وہان عقبیٰ مین نیک کامی ہو
بادشاہی ہی داد سے قائم / داد خواہی ہی یاد سے دائم
اور جو بادشاہ واقف کار / رکھتا ہی یاد دراہ واقف یار
حکما کے کلام ہائے مبین / علما کے پیامہائے معین
جیسے رائے عظیم و تسلیم / تھا ہر رائے سلیم و داب عظیم
رکھتا تھا اپنی سلطنت کی اساس / اُسی کی پند پر بحد قیاس
اس لیئے شاہ نامدار ہوا / صاحب جاہ کامگار ہوا
چھوڑی خوش نام پاکے جائے فنا / ہوا خوش کام پاکے جائے بقا
قابل زندگی ہی نیکو کام / حاصل زندگی ہی نیکو نام
غنچہ تازہ سا شگفتہ ہوا / اثر فردہ نا نہفتہ ہوا
ایک مدت سے پیچ و تاب مین ہون / شوق صفا سے اضطراب مین ہون
ہر کسی سے کیا یہ استفسار / پر کسی نے دیا نہ یہ اظہار
نہ خبر ہی نہ کچھ بیان ہی کہین / نہ اثر ہی نہ کچھ نشان ہی کہین
نہ کسی سو سے کچھ خبر پاؤن / یا کسی رو سے کچھ اثر پاؤن
اب یہ جاتا وزیر ماہر ہی / ابتدا سے اخیر ظاہر ہی
جو تھی آرزو ہوئی حاصل / جو نہ تھی چارسو ہوئی واصل
تجھ سے یہ داستان بیان فرما / قصۂ باستان عیان فرما
تجھے بھی فائدہ برابر ہی / تجھے بھی عائدہ سراسر ہی
و نصائح کا استماع تمام / فائدہ بخش اجتماع عوام
زبان نکتہ سنج حکمت کی / ایک مفتاح گنج حکمت کی

دم مین عالم تباہ کرتا ہی / کم مین کیا کم تباہ کرتا ہی
اور ہر کار مین نظر فرمائے / غور ہر کار مین اثر پر لائے
مُلک مین اُسکے کچھ خلل نہین آئے / حکم مین اُسکے کچھ زلل نہین آئے
رہے باد او یک زمانہ یہان / کرے آباد اپنا خانہ وہان
ہی کم آزاری دولت باقی / نہ ستمگاری شوکت باقی
رکھتا ہی کم نہ رہنما اپنے / بلکہ ہر دم گرہ کشا اپنے
مملکت اُسکی رہتی ہی آباد / کہ رعایا نہ رہتی ہی ناشاد
عامل پند بید پائے حکیم / کامل پند بید ہائے قدیم
اُسی سے پوچھتا تھا جو تھا ضرور / بادشہ کو ہی جیسا ہو ناضرور
ایک مدت کی سلطنت رانی / نیک مدت کی سلطنت جانی
کہ ہنوز اُسکا نیک نام ہی یاد / دلفروز اُسکا نیک کام ہی یاد
دل شہ سنکے ذکر رائے عظیم / اور مذکور بید پائے حکیم
بولا ان کے کلام کا سودا / دل مین ہی شوق تام سا سو جا
عمر گذری کہ ہی خیال زلف / رہتا ہون مضطرب بحال زلف
ہر کسی سے ہی یہ مقالت کی / پر کسی نے نہ استمالت کی
تو بھی تھا گوش امیدوار صدا / اور تھی چشم امیدوار ادا
گوش تھا منتظر کہان یہ بیان / چشم تھی منتظر کہان یہ نشان
شکر بندہ نواز کرتا ہون / لطف پر اُسکے ناز کرتا ہون
تجھ سے یہ التماس ہی میرا / کہ تجھے دل سے پاس ہی میرا
یعنی کہہ رائے و بیدپا کے کلام / شروع و وسط و انتہا کے تمام
کہ بیان مین سپاس نعمت ہی / نہ زبان مین اساس نعمت ہی
بس مبارک ہی بس مبارک ہی / بس مبارک ہی بس مبارک ہی
کھول دروازہ جو ہی درد کھلا / آب حکمت سے جو ہی پر دکھلا

اُسی کا بھیجا ہی زمانہ مین
لطف سازیبا ہی زمانہ مین

حکمائے زمانہ سے خوش نام
علمائے زمانہ سے خوش کام

بعض اُسکو رسول کہتے ہین
نبی بھی ذی عقول کہتے ہین

ہوتے ہین اُسکے امر و نہی تمام
خلق کے واسطے بہی کے مقام

سالک راہ عاقبت ہووے
مالک جاہ عافیت ہووے

اِس شریعت کی اِس طریقت کی
اِس طریقت کی اس شریعت کی

نہین رکھتے ہین منفعت کی چاہ
نہین چلتے ہین مصلحت کی راہ

چاہیئے انکے درمیان دائم
حافظ شرع ہر زمان قائم

تا رخ دین پر آب عزت آئے
صورت ملک تاب ملت پائے

ہین شہی و پیمبری دو نہین
ایک انگشتری ہی یہ دو نگین

پوچھا یہ کس طرح کا حاکم ہو
جو پیمبر کے بعد قائم ہو

عرض کی نیک خلق و دانا ہو
اور ہمت ور و توانا ہو

ورنہ ہی ملک کو زوال ضرور
اور دولت کو انتقال ضرور

اور خودکام کا ہو قدر شناس
یعنی خدام کا ہو قدر شناس

کونسا ہی حضوری کے لائق
اور ہی کون دوری کے لائق

نیک نامی یہان کی چاہتے ہین
نیک کامی وہان کی چاہتے ہین

اور ہین ایک ایسے فرمان بر
رہتے ہین نیک جیسے فرمان بر

اپنی تکلیف چاہتے ہین غلط
اپنی تشریف چاہتے ہین فقط

آز پر اُن کے کار کا ہی مدار
ساز پر اُنکے کار کا ہی نہ بار

چاہین کچھ فائدہ مین عائد ہو
اُس سے جو فائدہ مین نہ عائد ہو

ایسی حالت مین کیا نہ حیلہ کرین
کذب کو کذب کا وسیلہ کرین

شاہ ہو احتیاط سے باہر
جاہ ہو انضباط سے باہر

سنے گوش قبول سے تقریر
جو ہی جوش فضول سے تزویر

کل کمالات سے بزرگ زمان
کل کرامات سے سترگ زمان

کہتے ہین دیکھنے پر اُس کا کام
بعض ناموس اکبر اُس کا نام

اور بھی چند نام سے نامی
اُسکو کرتے ہین عام سے نامی

یہ قوانین شرع کا واضع
یعنی آئین ورع کا واضع

تب سیاست ضرور ہی اس جا
کہ حفاظت ضرور ہی اس جا

کہ بہت سے نفس کے بندے ہین
یا ہوا و ہوس کے اندھے ہین

اس لیئے ایک حاکم قاہر
دل سے ایزد کا خادم طاہر

کہ نہ سستی رکھے سیاست مین
یہ درستی رکھے حراست مین

جیسا کہتے ہین ملک و دین توامان
ملک کو دین ہو ملک دین کو امان

ملک کو شرع سے بزرگی ہی
شرع کو ملک سے سترگی ہی

ملک و دین کا ہو منتظم کیسے
ملک و دین کا ہو منتقم کیسے

ہو عدالت کی راہ سے ماہر
نہ سیاست کی راہ سے باہر

ہی عدالت سے مملکت قائم
ہی سیاست سے سلطنت دائم

جانے ہی کسکی تربیت زیبا
اور ہی کس کی تقویت بیجا

کیونکہ ہین ایک دل سے نیکو خواہ
رکھتے ہین نیک دل سے نیکو چاہ

دل و جان سے ہین خیر خواہ جاہ
دل و جان سے ہین غیر کا شاہ

صرف اپنی توان دکھانے کو
اور اپنا زیان مٹانے کو

وقت دربار مین یہ لاف و گزاف
وقت درکار مین نہ صاف و معاف

کینہ شخصی سینہ مین لائین
سینہ شخصی کینہ مین نہ لائین

نہ حسد کا ہی کا ارادہ کرین
قصد بد خواہی کا زیادہ کرین

شاہ سے سب کہین غرض کے کلام
آہ سے سب ہین مرض کے مقام

خود نہ تحقیق حال فرمائے
خود نہ تصدیق قال پر جائے

ہر فرح کے خلل نمایان ہون
ہر طرح کے بدل نہ شایان ہون

خواہ جسمی ہو خواہ قسمی ہو
خواہ قسمی ہو خواہ جسمی ہو

پہلے حدادی اور نجاری
ہون گے درکار آلہ کاری

اور جب تک یہ آلہ کاری
ہاتھ آئین گے ہی یہ دشواری

اور یہ انتظام جائے گا پیش
پھر بھی تو کوئی کام آیگا پیش

کس طرح پھر تمام کر سکے گا
عمر اپنی بہ کام کر سکے گا

چاہیے کار انتفاع کرین
آپکو یار اجتماع کرین

غیر کو دیکے اُسکی اُجرت لین
غیر کو لے کے اُسکی اُجرت دین

اس بیان سے عیان ہی خاطر خواہ
اس نشان سے عیان ہی ظاہر راہ

اور امداد جمع سے ہی یہان
ایسا ارشاد شمع سے ہی عیان

نہ کرامت ہی وحدت ہر آن
کہ جماعت ہی رحمت یزدان

کہا شہ نے بجا کلام ہی یہ
راستی سے سجا تمام ہی یہ

بہر امداد اجتماع ہی نیک
بہر افساد اجتماع ہی ایک

اس سے ظاہر عناد ہوگا ہم
اور آخر فساد ہوگا نہ کم

اور کوئی مال و جاہ سے مغرور
اور کوئی انکی جاہ سے مجبور

کیا عجب ظلم کا ارادہ کرے
یا سبب ظلم کا زیادہ کرے

اور طامع طمع سے غالب ہو
اور رونکے جمع سے طالب ہو

یہ عناد اسطرح کی آتش ہی
کہ نہ یاد اس طرح کی آتش ہی

غرض کی اسکے دفع کی خاطر
ہی یہ تدبیر رفع کی ظاہر

ہی سیاست کے نام سے ظاہر
ہی حراست کے کام سے ماہر

دیکھنا وسط کا عدالت ہی
کیا فضیلت نما یہ حالت ہی

وسط سے کچھ ادھر اُدھر جانا
ہی فضیلت سے کچھ اُتر جانا

اس لیئے ہر دو کا میانہ داد
ہوتا ہی ہر دو کا یگانہ ہوا

اس سے یہ وسط احتمال مین آے
جس سے ہر چیز اعتدال مین آے

جیسے کوئی بنایا چاہیے یہان
اپنی خاطر غذا و لبس و مکان

کیونکہ بے انکے ایسا جہد حصول
ہی حقیقت مین جیسا جہد فضول

کہ بقا بے غذا رہے گی نہین
گرچہ باقی جفا سہے گی کہین

کہ ہین ہر اصل کار مین کی شاخ
اور ہر شاخسار مین ہی شاخ

پس اعانت ضرور ہی کیا کم
بس اعانت ضرور ہی باہم

یعنی ہر کار سے جو حاصل ہو
اپنی درکار سے جو فاضل ہو

تا کہ حسب مرام جمعیت
خوش چلے انتظام جمعیت

کہ ہی محتاج آدمی ہر گاہ
باہم امداد باہمی ہر راہ

پس نہین انفراد جمع کہین
کہ کہین انفراد شمع نہین

جا جماعت مین پا مراد کہین
نہ ہی وحدت بجا مفاد نہین

پر یہ ممکن محال ہوتا ہی
دل کو یہ احتمال ہوتا ہی

کیونکہ مشرب ہین مختلف سب کے
اور مذہب ہین مختلف سب کے

کیونکہ کوئی ضعیف لاغر ہی
اور کوئی قوی تناور ہی

جو یہان زور و زر مین نادر ہی
بیگمان شور و شر مین نادر ہی

سب کو اپنا مطیع چاہے گیا
سب سے درجہ رفیع چاہے لیا

یہ ہی ظاہر سبب عناد کا ہی
یہ ہی آخر غضب فساد کا ہی

کہ یہ جس جا فروختہ ہووے
خشک و تر کیا نہ سوختہ ہووے

کر کے جو حق خویش پہ قانع
ہوتی ہی حق بیشی پہ مانع

کہ عدالت مدار ہی اُس کا
جز عدالت نہ کار ہی اُس کا

کہہ گئے ہین اسی لیئے حکما
کہ ہی خیر الامور اوسطہا

جان کیا ہی میانہ طرفین
جان جا ہی یگانہ طرفین

شہ نے فرمایا ای وزیر زمان
ای ہما ندیدہ ای خبیر زمان

غرض کی اس کا رہنما ہی ایک
لطف حق جس کا رہنما ہی یک

کہ نہ پھر آب مین جہالت کے / پڑے گرداب مین ضلالت کے
ایسے بدراہ سے نہ راہ ہی نیک / ایسے بدخواہ سے پناہ ہی نیک
آج دل کو ہوا یقین اس کا / کہ ہی صحبت روا نہین اس جا
جان کے جانے مین ہی نہ ڈر اتنا / اُنکے آنے مین ہی خطر جتنا
شاید اُنکو اسی طرح کا خیال / لایا ہوگا اسی فرح کا کمال
کہین بہتر ہی ظلمت خلوت / نہین بہتر ہی ظلمت جلوت
اور درویش عارف کامل / صافی دل کے واقف عامل
وہ جو ہین غیر سے بجان شاغل / ہوتے ہین غیر سے کہان شاغل
چاہتا ہون کہ آسمان بھی / گردباد آسا خاکدان بھی اگر
عرض کی شہ کا یہ بیان ہی درست / نیکی رہ کا یہ نشان ہی درست
اور ایسا بزرگون سے ہی بیان / غور ایسا سترگون سے ہی عیان
تا ہی غنچہ مین گل فراہم ہی / جا ہی محفل مین کل نہ باہم ہی
اہل صحبت کی نیک حالی سے / اہل قربت کی خوشحالی سے
اور کہتے ہین ایک رحمت ہی / صحبت نیک نیک وحدت ہی
کہ ہی اغیار سے بجا وحدت / نہ ہی اغیار سے روا وحدت
لیک اصلاً مصاحبت ہی نیک / کہ طریق منافعت ہی ایک
یہ وسیلہ ہی ارجمندی کا / یہ ہی حیلہ ہی سربلندی کا
اور فرمودہ ہی نہ ہمسر کا / بلکہ فرمودہ ہی پیمبر کا
اس سے بھی یہ بیان مبین ہی / اس سے بھی یہ عیان معین ہی
اور ہی آدمی کو نا ممکن / اور جو چاہے بھی ہو کیا ممکن
کہ یہ سب بہر کسب با احتیاج / ایک کے ایک ہین سوا محتاج
یعنے ہین اجتماع کے قالب / رہتے ہین اجتماع کے طالب
ہی تمدن اعانت باہم / احتیاجا صیانت باہم

یعنے اوصاف بد سے جا تو ان / ایسے سو صاف بد سے پائے امان
ہین نے تجرید مین سنا تھا حضور / اور تفرید مین سنا تھا سرور
بلکہ اکثر کی زہر سے ہی بتر / بلکہ اژدر کی لہر سے ہی بتر
اگلے دانا بزرگوار تھے جو / ساکن قعر چاہ و غار تھے جو
نہین عاقل کی جا ہی جلوت مین / کیونکہ دل کی صفا ہی خلوت مین
دانا خلوت مین جاگتے ہین بکام / آکے جلوت مین بھاگتے ہین دوام
آپ سے آپ رکھتے ہین خلوت / آپ سے آپ رکھتے ہین جلوت
اب نہ جلوت کی ہی ہوس مجھکو / آز خلوت کی ہی نہ بس مجھکو
چھانے تو میری خاک پائے نہین / باد بھی گردناک پائے نہین
کہ ہی صحبت نہ با ہی دل کی / یہ ہی عزلت فزا ہی دل کی
جو نہ مجمع مین جاتا ہی شب و روز / دل کو مجموع پاتا ہی شب و روز
اور بعضے بزرگ عالم دین / بلکہ اچھے سترگ سالم دین
کہین صحبت کو جانتے ہین نیک / نہین عزلت کو مانتے ہین نیک
پہ مصاحب اگر نہین لائق / تو ہی وحدت ہی ہر کہین فائق
پوستین دیہہ کے واسطے ہی بجا / نہ بہاران کے واسطے ہی روا
کل فواضل اسی سے ہین حاصل / کل فضائل اسی سے ہین حاصل
دل کو ہم صحبتی پسند آئی / خوف دیوانگی ہی تنہائی
کہ ہی وحدانیت بجا و درست / نہ ہی رہبانیت روا و درست
کہ ہی صحبت سے فائدہ جتنا / نہ ہی عزلت سے عائدہ اتنا
کہ ہو عزلت مین آکے گوشہ نشین / ہو صحبت مین جاکے توشہ گزین
کیونکہ خالق نے جب بنائے ہین / مدنی طبع سب بنائے ہین
ہی تمدن اس اجتماع کا نام / ہی تمدن اس اجتماع کا کام
کہ نہ ہی بے اعانت انکی بقا / جیسے بے مہر ہی نہ دن کی بقا

تھے برابر خدا کے فرمان بر
نہ ذرا بھر جدا کے فرمان پر

تھے ہوا پر یہان سلیمان سے
نہ ہوا پر نہان پریشان سے

تھی غذا پاک و جا بھی پاکیزہ
تھی رجا پاک و راہی پاکیزہ

نہ کہین خواہش مضرت تھی
نہ کہین کاہش مسرت تھی

نہ کسی کو کسی سے خار رہا کچھ
نہ کسی کو کسی سے کار رہا کچھ

اچھی ہین جو فقیر سے ہین امیر
اچھے ہین جو کبیر سے ہین صغیر

بادشہ نے کہا کہ ای دستور
نہ ہی تجھ سے چھپا کہ ہی دستور

کہ ہی سبعیت انکی طینت مین
نہ ہی سبعیت انکی نیت مین

اور پاتے ہین دل کو کیا اس مین
نہ ستاتے ہین دل کو آپس مین

نیش حاضر ہی جدھر رہتے ہین
ریش ظاہر ہی شہد رکھتے ہین

گرچہ ہیبت ہی انکی ہیئت مین
پر یہ ہیئت ہی انکی ہیبت مین

کہ نہ کم ہی موافقت باہم
کالعدم ہی منافقت کیا کم

لیک ہم دیکھتے ہین آدم زاد
نیک کم دیکھتے ہین آدم زاد

ہنکے بدخواہ جان یکدیگر
چاہتے ہین زیان یکدیگر

ایک پر ایک خار کھاتے ہین
ایک پر ایک وار لاتے ہین

کچھ خدا سے نہ باک کرتے ہین
مثل خود کو ہلاک کرتے ہین

کیا کمی کیا کمی سے کرتے ہین
آدمی آدمی سے ڈرتے ہین

غرض کی انکی ہی طبیعت ایک
اسلیئے انکی ہی طریقت ایک

اور یہ مختلف طبیعت مین
اسلیئے مختلف طریقت مین

انکی ترکیب روح و جسم سے ہی
سو لطیف و کثیف قسم سے ہی

اور نورانی اور ظلمانی
اور انسانی اور سلطانی

اور علوی و سفلی بھی اوصاف
ہین مرکب طبیعتی سو اوصاف

اسلیئے رکھتے ہین جدا مذہب
اور سب رکھتے ہین جدا مشرب

اپنے مذہب تمام جانتے ہین
اپنے مشرب بکام مانتے ہین

ملکی عقل سے ہین بہرہ ور
نفس شیطانی سے ہین بہرہ ور

جو یہان عقل سے موافق ہی
نہ یہان عقل سے منافق ہی

بنی آدم ہی حکم قرآن سے
دیکھو کیا کم ہی حکم قرآن سے

بنی آدم کو ہی بزرگی دی
بنی آدم کو ہی سترگی دی

کہ بزرگی ہی عقل سے خالی
نہ سترگی ہی عقل سے خالی

اور جو نفس کا ہی فرمان بر
اور چلتا ہی اوسکے فرمان پر

سو ز ذالت سے راہ کے اندر
ہی ضلالت سے چاہ کے اندر

آیۂ اوسکی جو ضلالت ہی
سخت گمراہی کی دلالت ہی

کہ خدا کہتا ہی اضل راہ
لاجرم رہتا ہی اذل جاہ

اور رہی ہین بے بالیقین دیکھا
کہین یہ شعر دلنشین زیبا

تجھ مین دیوی بھی ہی فرشتگی بھی
چھوڑ دیوی تو ہی فرشتگی ہی

کتنے ہی نفس کی اطاعت سے
گر رہے ہین درجۂ قناعت سے

ہوئے ہین مصدر رشائل بد
ہوئے ہین مظہر خصائل رد

مثل عجب و ریا عناد و جفا
غیبت و افترا فساد و ہوا

بیخبر خود سے بیخبر دائم
کرتے ہین عیب کو ہنر قائم

دود ہو جاتے ہین برای دماغ
باد بن جاتے ہین برای چراغ

ہا جو تو نے یہ بیان ہی کیا
اس سے تو تو نے یہ عیان ہی کیا

کہ نہین رکھتے ہین یہ نفس پرست
صحبت دیگران سے نفس بد ست

اسلیئے آدمی کو جا ہی فلاح
ہی یہی جو اٹھائے پائے صلاح

جا صحبت سے ہوئے گوشہ گزین
رای عزلت سے ہوئے گوشہ نشین

صحبت خیر سے قرار رکھے
نسبت غیر سے نہ کار رکھے

نفس سرکش کو سرکشی سے پھرائے
کہ نہ سرکش ہو سرکشی سے پھرائے

اُسکو سردار جانتے ہین سب — وقت ہر کار مانتے ہین سب
اُسکے اوپر یہ ہی شاہ جلوہ نما — اور رو پر ہی جاہ جلوہ نما
اور ہر کار کے ملازم ہین — جیسے دربار کے لوازم ہین
ہوشیار ہی تمام رکھتے ہین — ہوش کار ہی بکام رکھتے ہین
اسطرح کے مساوی الاضلاع — کہ نہین فرق رکھتے کل اضلاع
ایسے ہر گہہ بنا نہین سکتا — مثل ہر رہ دکھا نہین سکتا
باہر آتے ہین تب وہ انکا امیر — جو ہی خوف ورجا کے دن کا ظہیر
کہ لطافت مین کچھ لطافت آئے — نہ لطافت مین کچھ کثافت آئے
اسلیئے جا ہی پاک وخوشبو پہ — اور گلہا ہی پاک وخوشبو پر
اور جو چیز پاک پاتے ہین — اُس سے اپنی خوراک کھاتے ہین
کہ مزہ کا لعاب ہوتا ہی — فائدہ مند وناب ہوتا ہی
جب یہ گلگشت سے پھر آتے ہین — یعنے گلگشت سے پھر آتے ہین
پاتے ہین اُنکو عہد پر دائم — یعنے پاکی کے عہد پر قائم
اور جو برخلاف پاتے ہین — اتقا پر نہ صاف پاتے ہین
نہووے عہد جہد رکھہ دائم — نہ ہووے جہد عہد رکھہ قائم
اس مین دربان نہ رکھتا ہی جیسی — یا کسی طرح رکھتا ہی سستی
شاہ تحقیق کرتا ہی جب اکر — نہین تعویق کرتا ہی پا کر
تا کہ ہم جنس ایسے دل مین ڈرین — پھر ارادے نہ ایسے دلمین کرین
جیسے دربان ممانعت فرمائے — جو نہ ترسان ممانعت پر جائے
ہی توریت مین اسنو سے ظاہر — بلکہ تاریخ رحمتی سے ظاہر
ان پہ مراسلے بیان ہوئے ہین — پیچھے جمشید نے چلائے ہین
شاد نے یہ کلام گوش کیا — شوق دل نے تمام جوش کیا
اور کیجیے دستور کار کا سب — اور دستور کار کا دکھے سب

چارگوشہ کا تخت موم کا ہی — سنگ ساختہ سخت موم کا ہی
کہ وزیر و منیب و نائب ہین — پاسبان و نقیب و حاجب ہین
یہ کیاست ہی یہ فراست ہی — یہ فراست ہی یہ کیاست ہی
موم سے یہ توان دکھاتے ہین — کہ مسدس مکان بناتے ہین
گو مہندس ہزار کامل ہو — رکھہ کے آلات کار عامل ہو
جب بنا چکتے ہین تمام مکان — تب نہین رکھتے ہین قیام وہان
لیتا ہی بار سے اسطرح کا عہد — کہ رکھو سارے اسطرح کا عہد
نہ لطافت سے برکنار رہو — نہ کثافت سے درکنار رہو
پھر پرواز کرتے ہین پر باز — پھر ہر راز کرتے ہین پرواز
وہ جو انکے شکم مین جاتا ہی — ایسی تبدیل دم مین پاتا ہی
آیتہ اُس مین ہی شفا للناس — غایتہ لطف ہی برای اناس
سونگھتے ہین جو ہین وہان دربان — مستعد پھر امتحان ہر آن
تو اجازت ہی اندرون جائین — اور مجموع تن برون لائین
اور اس شعر پر خیال نہین — غور اس شعر پر خیال نہین
تو نہین اُنکو زندہ چھوڑتے ہین — کہ وہین اُنکو زندہ توڑتے ہین
اور مجرم مکان مین جاتا ہی — نقص جا ہی امان مین لاتا ہی
کرکے دربان کے قتل کا ارشاد — کرتا ہی اُسکے قتل کا پھر یاد
اور جو ان مین کوئی غیر کی جا — لیا چاہے تو ہی نہ خیر کی جا
حکم ہی شاہ کا ہلاک کرے — قتل ہی راہ کا نہ باک کرے
کہ قوانین حاجبان شہان — اور آئین تخت و شان شہان
رفتہ رفتہ کمال پائے ہین — روبہ تزئین حال لائے ہین
اوٹھا جاکے وہان ہوا ناظر — نہ تھا آگے عیان ہوا ظاہر
اور خدمت کے آنے جانے کے — پاسبانی کے آستانے کے

اور نیرنگ جسکی ندرت کا
یاد کرتے تھے اس فرح کے کلام
بلکہ ہر برگ و خار بھی ہے زبان
کبھی ایسی رضا ہماری ہے
خط زنجیر آب کے اندر
آ گیا ایسا کرتے تھے ظاہر
سبزہ ظاہر سکوت کرتا تھا
اسی اثنا مین دیکھا ایک شجر
تھا خزان دیدہ شاخ سا جا کا
بھرہ بھر تھا ہوا ایک سو
ارہ روزگار نے دندان
شاہد باغ ہے درخت جوان
بہر از خار شہد پایا مکان
سنا ہر سو زیادہ شوران کا
کیون ہے انکا یہ اژدہام یہان
کیون نشیب و فراز طیران ہین
کیا ہے مطلوب اس آنے جانے مین
ان پرندون کا ہے گروہ عظیم
بالطبیعت طریقتاً ہین لطیف
یہ بزرگی لطافتاً ہے حصول
ہے یہ آیہ خیال کے اندر
وسکا یعسوب نام کہتے ہین
بلکہ بھاری ہے کچھہ بڑا بھی ہے

رکھتا ہے رنگ جسکی قدرت کا
شاد کرتے تھے اسطرح کے کلام
شاہ ہے شکل کار کی ہے عیان
برگ گل کی صبا سواری ہے
خط تنویر تاب کے اندر
معنیاً ایسا کرتے تھے ماہر
پیش ماہر ثبوت کرتا تھا
جسکے اعضا مین دیکھا نیک اثر
یا زمان دیدہ کاخ سا پادا
دہرہ دہر تھا ہوا ایک رو
عرص کے تیر تھے کیے چندان
پیر رکھتا نہین یہ بخت جوان
اسکو زنبورون نے بنایا مکان
دیکھا ہر روز زیادہ زور انکا
اور کیا انکا اہتمام یہان
کیون نشیب و فراز حیران ہین
کیا ہے مرغوب ان آستانے مین
اور ان بندون کا شکوہ عظیم
فی الطریقت طبیعتاً ہین نظیف
یہ ستر کی نظافتاً ہے وصول
گھر بناو جبال کے اندر
نہ ہے معیوب کام کہتے ہین
حکم جاری ہے کچھہ کڑا بھی ہے

کرتا ہے رنگ سنگ سے باہر
نہ ہے بلبل ہی مدح خوان گل کی
ہر زمان معرفت مین پڑہتے تھے
کبھی زنجیر پا ہے آب روان
بادسے پڑتے تھے مسلسل تھے
ہمنے باہر کیئے یہ چشمے یہان
اس زمین پر جنان لگائے ہین
کھنگی کا کہ برگ زیر تھا سخت
ہوا بے برگ و بے نوا جیسا
وصل اعضا مٹانے کی خاطر
کہ تمام اسکے تار و پود چپا ہے
دل آزاد سا نہان تھا ہی
کیونکہ تھا ہر طرح سے جائے پناہ
پوچھا شہ نے وزیر باہر سے
کس لیئے گرد کرتے ہین پرواز
کیا ہے اس سبزہ زار سے مطلوب
عرض کی اس نے کاہی شہ عالم
بیش بو دا و رکم توان ظاہر
رب نے زنبور شہد کی خاطر
حکم ایزد بجان اٹھاتے ہین
انکا سردار ایک نامی ہے
قسم ہین مستوی ہے اور روان سے
حکم بردار ہین تمام بہ کام

کرتا ہے سنگ رنگ سے ظاہر
کہ کرے مدح کچھہ عیان گل کی
بر زبان معرفت مین پڑہتے تھے
نہ ہوا مین بجا ہے تاب توان
یا دسے لڑتے تھے مدلل تھے
کم نہ ظاہر کیئے کرشمے نہان
جیسے رب نے عیان بتائے ہین
صدمہ ضعف مرگ خیز تھا سخت
ہوا بے نشو و بے نما ویسا
فصل اجزا دکھانے کی خاطر
نہ بکام اسکے تار و پود بچا ہے
یا نہ آباد سا مکان تھا ہی
اور تھا ہر فرح سے جائے رفاہ
دہر دیدہ خبیر ظاہر سے
کسلیئے گرد کرتے ہین پرواز
کیا ہے اس ہرزہ کار سے مطلوب
تجھہ سے مخفی نہ ہے رہ عالم
بیش سودا اور کم زیان ظاہر
وحی بھیجی ہے جہد کی ظاہر
کوہ پر یہ مکان بناتے ہین
وقت در کار نیک حامی ہے
جسم ہین کچھہ قوی ہے اور وسیے
حکم پر یار ہین بکام تمام

شیخ آسا یقین میں تھا برجا　　شیخ آسا زمین میں تھا برپا
شاہ نے کوہ پر صعود کیا　　جاہ نے کوہ پر وجود لیا
دفعتہً دیکھی ایک جا سی فضا　　وسعتہً دیکھی نیک جا سی رجا
اور آب و ہوا جہان کی طرح　　بخشنے والی جسم و جان کی فرح
سنبل و لالہ تھے نہ کم ایسے　　خط سبز و لب صنم جیسے
اور سرو سہی نے فستقی فام　　کیا تھا جامہ زینت اندام
ساکنان جہان بالا کو　　صاحبان مکان والا کو
جس سے سارا جہان معطر تھا　　بلکہ تا آسمان معنبر تھا
کیا فرح بخش جا بلا شک تھی　　جا فرح بخش کیا مبارک تھی
قد میں خوش قد سے بر کشیدہ شجر　　حسن میں حد سے سر کشیدہ مگر
شاخون مین مرغ ادا اٹھاتے تھے　　ارغنون سے صدا ملاتے تھے
ایک تالاب اس فضا میں تھا　　نیک تالاب اس صفا میں تھا
سلسبیل جنان سراہتی تھی　　کچھ دلیل عیان نہ چاہتی تھی
آب میں تھی نہان نشان بجا　　تاب میں تھی عیان ہلال سما
لب تالاب ایک ڈالا تخت　　ہوا جا یاب نیک والا بخت
جتنے اتباع تھے کنارے پر　　بیٹھے اطباع کے اشارے پر
ایسا آرام کا مکان پایا　　دور آلام کا نشان پایا
سب نے یکبار مفت کم جانا　　کی یہ گفتار مغتنم مانا
کہ ہٹایا الم کے بیشہ سے　　نہ کٹایا ستم کے تیشہ سے
بیٹھے شاہ و وزیر اس جا پر　　گوشہ ایسی بساط کا پا کر
اور ناشاد بازی کین سے　　اور آزاد بند فرزین سے
رخ ہمت پھرا کے ہر سو سے　　اسکی صنعت پر آکے ہر رو سے
ادا کرتے تھے بزبان ثنا　　اس خداوند کا بیان ثنا

دل بریان سے نار تھی اندر　　چشم گریان سے دھار تھی تن پر
صبر سا ہر طرف روانہ ہوا　　ابر سا ہر طرف روانہ ہوا
تھی زمین سبزہ سے سما کے مثال　　دلربائی میں دلربا کی مثال
گل کے پہلو میں تھی بنفشہ دمان　　زیب رخسار جیسے زلف بتان
بید طبری نے نیمہ گلرنگ　　جسم نازک پہ پہنا تھا تنگ
ایسے مرغون کے چہچہے تھے یہان　　وصف جیولونکے کہہ سکتے زبان
اور کرتی تھی مشکبار نسیم　　بے زبان اسکی آشکار شمیم
ایسی آب و ہوا مصفا تھی　　بالطبیعت صفا مقفا تھی
تھے ریاحین لگے ہوئے جو پر　　آب ژالہ ملے ہوئے رو پر
ایک پر ایک تھا بزرگی جو　　نیک پر نیک تھا سترگی جو
سر فردوس سے سبق بر تھا　　خط طوطی ہر اک ورق پر تھا
آب حیوان نہ آب رکھتا تھا　　سخت حیران نہ تاب رکھتا تھا
اس میں ہر ماہی سیم سیما تھی　　خوشنما کیا ہی سیم کی ماہی تھی
جا ہی تفریح طبع تھی ظاہر　　راہی تفریح طبع کی آخر
جتنے حضار تھے وہان حاضر　　ہوئے مختار سے وہان ناظر
سو بسو سایہ شجر ہر جا　　رو برو مایہ ثمر برجا
آفتاب تپان کی زحمت پر　　صاف آب روان کی رحمت پر
لطف رب کا بڑی رعایت کی　　شکر سب جا بڑی عنایت کی
اور پہنچا یا اس گلستان میں　　مفرح قلب و ماس جان میں
فرس و فیل کے خیال سے دور　　اور بیرق کے چال و حال سے دور
یعنے دنیاوی التفات سے دور　　بر دومات تعلقات سے دور
اسکی قدرت پہ تھے نظارہ کنان　　اسکی ندرت پہ تھے اشارہ کنان
جسکی قدرت کا ایک نقش نگار　　کھینچتا ہر یہ نیک نقش ہزار

جیش ہمراہ تھا وزیر تھا ساتھ
عیش گاہ تھا خمیر تھا ساتھ

دھوپ سے ایسا گرم تھا خفتان
موم تن کے لیے تھا آتشدان

اور برگستوان تھا آتش وار
اسپ کو ہر جان تھا آتش بار

ارض اور آسمان تھے آتشدان
گرم کہسار و کان تھی آتش سان

سو بسو شاخ مین پرند گئے
اور سوراخ مین چرند گئے

کہا شہ نے کہ ای وزیر نکو
دیکھتا ہون نہ ہی اخیر نکو

اس سفر کا کہ آفتاب ہے تیز
ہی خطر کا کہ صاف تاب ہی تیز

نہ ہی سر راہ مین رفاہ کہین
بلکہ خرگاہ مین پناہ نہین

کہہ ہی گرمی سے یہ ظہورۂ نار
کرۂ خاک بھی ہے کورۂ نار

بلکہ بالفرض کان آتش ہی
نہ سما ارض کان آتش ہی

کچھ علاج اس کا آشکارہ کر
جو ہی حکمت تلاش چارہ کر

کہ ہو راحت سے کچھ توان حاصل
نہ حرارت سے کچھ زیان واصل

جب ہو عنقای مہر تابندہ
خانۂ غرب کو شتابندہ

ہم بھی آرام گاہ کو جائین
کم نہ با کام جاہ کو پائین

اسنے کھولا دہان نیائش کا
قند تولا عیان ستائش کا

کا ای شہ با وقار ظل خدا
چتر تیرا ہزار ظل ہما

تیرا پایہ خدا کا سایہ ہی
تیرا سایہ ہما کا پایہ ہی

یہ تیری قدر دانی کا پایہ
رکھتا ہی مہربانی کا سایہ

یہ ہی سایہ ہی سائبان اسجا
خادمون کو ہی کیا زیان بیجا

ظل رحمت کا سائبان ہی اگر
مہر رحمت کا رائگان ہی اثر

پر یہان تو ہی سایۂ رحمان
ہر زمان تو ہی پایۂ احسان

نیک کیا کم کو تجھ سے عائدہ ہی
ایک عالم کو تجھ سے فائدہ ہی

پس بجا ہی سدا امان تجھکو
نہ روا ہی ذرا زیان تجھکو

کہ زیان تجھکو ہی زیان عام
اور امان تجھکو ہی امان عام

تیرے آرام مین سلامت ہی
تیرے آلام مین قیامت ہی

تو ہی خرم تو ہی جہان خرم
تو ہی پر غم تو ہی جہان پر غم

ہی یہان ایک کوہ عالی شان
نہ عیان ہی شکوہ عالی شان

ہی بلندی مین ہمت مردان
دلپسندی مین خدمت ہر آن

صاحب دل کی جاہ سے برتر
دیکھین جو دیکھین ماہ سے سر پر

ابھی دیکھا ہی سبزہ ہی بیتاب
کبھی بیجا ہی سبزہ ہی سیراب

حلہ سبز پہنا ہی تن پر
اور پھولون کا گہنا ہی انور

اور چشمے ہزارہا ہر سو
ہین کرشمے ہزارہا بر رو

صاف آب نبات سے شیرین
بلکہ آب حیات سے شیرین

نجم تابان ہین ہر طرح کے گل
زیب شایان ہین فرح کے گل

جدولین چشمہ سار کی ہین روان
جنتی جویبار سی ہین عیان

ہی بجا جو وہان خرام کرین
سایہ مین کچھ زمان قیام کرین

سبزۂ آرمیدہ کے مانند
گل گرا ندیدہ کے مانند

لب آب روان نہ کم خوش ہوتین
کم سے کم ایک زمان الم کش ہوتین

عمر گذران کا حال دیکھنا ہی
اس جہان کا آل دیکھنا ہی

دیکھہ دریا کنارہ آب روان
کرتا ہی کیا اشارہ آب روان

کر کے شہ نے یقین بیان وزیر
سنعطف کی وہین عنان ضمیر

جلد تا پی مسافت صحرا
رکھی باقی نہ آفت صحرا

سم توسن سے یہ غبار اٹھا
دامن کوہ سے غبار اٹھا

دل کو تھی چاہ بوسہ خواہ ہوا
بہر ذیجاہ بوسہ گاہ ہوا

کوہ دیکھا سپہر پر سر تھا
سر سے اسکے نہ مہر برتر تھا

تھے سر تیغ سبزدار کے وار
سپر مہر زرنگار کے پار

